هو الذی بعث فی الامیین رسولا منهم یتلوا علیهم ایاته ویزکیهم

اردو ترجمہ

# حیات القلوب

## جلد دوم


مؤلفہ علامہ مجلسی علیہ الرحمۃ

ترجمہ

مولوی سید بشارت حسین صاحب کامل مرزا پوری



ناشر

کتب خانہ مغل حویلی اندرون موچی دروازہ

حلقہ ۷ لاہور

هُوَ الَّذِي بَعَثَ فِي الْأُمِّيِّينَ رَسُولًا مِنْهُمْ يَتْلُوا عَلَيْهِمْ آيَاتِهِ وَيُزَكِّيهِمْ

اردو ترجمہ

# حیات القلوب جلد دوم

مؤلفہ علامہ مجلسی علیہ الرحمہ

مترجمہ مولوی سید بشارت حسین صاحب کامل مرزا پوری مرحوم

جس میں

پیغمبر آخر الزماں کے تمام وکمال حالات؛ خلقت نور، ولادت، معجزات ارضی وسماوی، غزوات وسرایا، معراج، مباہلہ، علمائے نجران کا آپس میں مناظرہ، بادشاہان وقت کو دعوت اسلام، نیز دیگر واقعات تا وفات آنحضرتؐ وفضائل ومناقب اہلبیت علیہم السلام نہایت تفصیل سے درج ہیں

ناشر

امامیہ کتب خانہ

مغل حویلی۔ اندرون موچی دروازہ۔ حلقہ نمبر ۷۲، لاہور نمبر ۸

بار دوم

ب

# قرآن مجید مترجم مولانا حکیم حافظ فرمان علی صاحب قبلہ

ہم نے افادۂ مومنین کے لیئے زرِ کثیر صرف کر کے اس قرآن مجید کو شایانِ شان طباعت کے ساتھ شایع کیا ہے جو کہ عرصہ سے نایاب تھا۔ قرآن مجید کی اشاعت محدود تعداد میں کی گئی ہے اس لیئے ضرورتمند اہل علم حضرات جلد ہی ہم سے طلب فرمائیں۔ اتنی جلی قلم کا قرآن مجید آج تک پاکستان میں شائع نہیں ہوا۔ یہ پہلی بار جلی قلم کا شائع ہوا ہے۔ سائز ۲۰×۳۰ کاغذ۔ کتابت عمدہ۔ طباعت اعلیٰ۔ ٹائیٹل نہایت ہی خوبصورت سات رنگ میں جلد مضبوط خوبصورت ڈائیدار۔ ہدیہ قسم اول سفید کاغذ مجلد ولائتی

# البلاغ المبین حصہ اوّل

مصنفہ آغا محمد سلطان مرزا ایم۔ اے۔ ایل ایل۔ بی۔ ڈسٹرکٹ وسیشن جج ریٹائرڈ۔ اہل حق کے لیئے یہ اطلاع باعث مسرت ہوگی کہ کتاب "البلاغ المبین حصہ اول" ایڈیشن چہارم بعد مؤلف ممدوح کی نظر ثانی اور مفید اضافہ جات کے طبع ہو گئی ہے۔ کئی جگہ سے تقریباً از سرِ نو لکھی گئی ہے چنانچہ باب ششم کا بہت بڑا حصہ از سرِ نو لکھا گیا ہے۔ چونکہ اس طویل عرصہ میں تمام قوم اس کتاب سے بہت اچھی طرح واقف ہو گئی ہے لہٰذا مزید تفصیل بے فائدہ ہے۔ کتاب کے حجم اور کاغذ کی گرانی کو دیکھتے ہوئے اس کی بہت کم جلدیں طبع ہوئی ہیں۔ لہٰذا اگر فوراً ہی آرڈر روانہ نہ کیا گیا تو پھر انتظار کی مدت بہت طویل ہو جائے گی۔ لکھائی چھپائی کاغذ عمدہ۔ قیمت سفید کاغذ والی مجلد

# امیر مختار رح

مصنفہ و مرتبہ سید بشارت حسین صاحب کامل مرزا پوری۔ اس میں انتقام شہدائے کربلا کے سلسلہ میں حضرت مختار کے پُر جوش ایمانی کارنامے اور اُن کے متعلق متضاد خبروں پر تبصرہ۔ حضرت ابراہیم بن مالک اشتر پر اعتراضات و الزامات کی بدلائل عقلیہ و نقلیہ باحسن وجوہ تردید۔ عبارت نہایت سادہ و دلکش کہ بچوں کو بھی سمجھنے میں کوئی دشواری و دقت نہیں ہو سکتی۔ کتابت و طباعت عمدہ۔ قیمت مجلد

ملنے کا پتہ

## امامیہ کتب خانہ مغل حویلی۔ موچی دروازہ حلقہ ۲، لاہور

( مطبوعہ علمی پرنٹنگ پریس ۱۱ ہسپتال روڈ لاہور )

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلحَمدُ لِلّٰہِ وَکَفٰی وَالسَّلَامُ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِینَ اصطَفٰی وَمَنِ اتَّبَعَ الھُدیٰ

# پیش لفظ!

خدا کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ اُس نے اس بے بضاعت کو اس کتاب حیات القلوب جلد دوم مؤلفہ علامہ مجلسی علیہ الرحمہ کے اُردو ترجمہ کی توفیق عطا فرمائی اور اس دینی خدمت کی تکمیل کا شرف بخشا جو جلد اول کتاب ہذا کے ترجمہ سے فارغ ہونے کے بعد تھوڑا تھوڑا کر کے ۶ جمادی الثانی ۱۳۸۶ھ مطابق ۲۲ ستمبر ۱۹۶۶ء روز پنجشنبہ کو مکمل ہوگیا۔ وَالحَمدُ لِلّٰہِ عَلٰی ذٰلِکَ۔

اس جلیل القدر اور کثیر الفوائد کتاب میں جناب سرور کائنات فخر آدمؑ و بنی آدم باعثِ خلقتِ عالم، پیغمبر آخر الزمان حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیات مقدسہ کے تمام و کمال حالات درج ہیں۔ ابتدائے خلقتِ نور اور آپ کی ولادتِ باسعادت سے وفات حسرت آیات تک کے واقعات نہایت شرح و بسط کے ساتھ جمع کیئے گئے ہیں۔ یعنی آپ کے اور آپ کے اہلبیت علیہم السّلام کے نور کی خلقت، آپ کا نسب، آپ کے آباؤ اجداد میں جناب ہاشمؑ سے جناب ابوطالبؑ تک کے حالات اور اُن حضرات کی زندگی کے اہم واقعات، آنحضرتؐ کے متعلق پیشین گوئیاں، آپ کی ولادت، رضاعت، جناب ابوطالب کی آپ سے محبت اور جان سپارانہ حمایت، آنحضرتؐ کے اخلاقِ حسنہ اور خصائل حمیدہ، حضرتؐ کے معجزات بالتفصیل یعنی جمادات و نباتات و حیوانات و اجرام و سماوی وغیرہ وغیرہ سے متعلق معجزات، غزوات، معراج اور مباہلہ کے مکمل حالات، اصحاب اور اُمت کے فضائل، آپ کی تبلیغ، اسلام کی خوبیاں، آپ کے خاص خاص اصحاب یعنی جناب سلمان و ابوذر و مقداد و عمار وغیرہم رضوان اللہ علیہم کے حالات، اُن حضراتؓ کی دینداری اور حمایت اہلبیتؑ، اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کی روئیداد نہایت تشریح و تفصیل کے ساتھ مسطور و مرقوم ہیں۔

یہ کتاب صحیح اسلامی تعلیم و تبلیغ کا دفتر ہے جو نہ صرف عام مومنین کی دینی معلومات کی ضامن ہے بلکہ اُن کی تہذیب و اخلاق، عادات و اطوار اور اعمال و کردار کو اسلامی سانچے میں ڈھالنے کی ذمہ دار ہے بشرطیکہ خلوص سے عمل کیا جائے۔ یہ کتاب عام واعظین کے لیئے خصوصاً صرف اُردو دان ذاکرین کے لیئے ایک انمول تحفہ اور معلومات کا بیش بہا خزانہ ہے۔

مجھے اپنی بے بضاعتی اور علمی سرمایہ کی کمی کا اعتراف ہے۔ میں نے احادیث کا صرف لفظی ترجمہ کر دینے پر اکتفا نہیں کی ہے بلکہ اپنی اُردو زبان میں محاورات کے مطابق مفہوم ادا کرنے کی

کوشش کی ہے۔ ساتھ ہی ساتھ قرآنی آیتوں کا حوالہ پارہ، سورۃ اور نمبر آیات کے ساتھ دے دیا ہے جو اصل کتاب میں نہیں ہے۔ تاکہ اگر ناظرین چاہیں تو آسانی سے قرآن مجید میں تلاش کر سکیں۔ برادرانِ ایمانی سے التماس ہے کہ اگر ترجمہ میں کہیں کوئی خامی یا غلطی ہوگئی ہو تو مؤاخذہ کے بجائے اصلاح کرکے عنداللہ ماجور ہوں۔ نیز کسی ناواقف کو اگر احادیث کے مفہوم و مطالب میں کچھ شک و شبہ یا وسوسہ پیدا ہؤا تو اہلِ علم حضرات سے سمجھنے کی کوشش کرے تاکہ گمراہی کا باعث نہ ہو۔

آخر میں دُعا ہے کہ پروردگار عالم میری اس ناچیز دینی خدمت کو شرف قبولیت بخشے اور اس کو میرے لیئے زادِ آخرت قرار دے۔ مومنین سے بھی التجا ہے کہ احقر کو دعائے خیر سے محروم نہ رکھیں۔

والسّلام۔

۲۸ جمادی الثانی ۱۳۸۶ھ مطابق ۴ اکتوبر ۱۹۶۶ء
بروز جمعہ
سادات کالونی ڈرگ روڈ کراچی ۲۵

احقر العباد
سید بشارت حسین کامل مرزا پوری ابنِ سید محمد حسین صاحب مرحوم و مغفور متوطن بلی پورہ، (سادات بارہہ) ضلع مظفر نگر ثم مرزا پور یو۔ پی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فہرست مضامین حیات القلوب جلد دوم

| صفحہ | مضمون | باب نمبر |
|---|---|---|
| ۴۳۷ | حضرتؐ کے لیئے براق کا لایا جانا | |
| ۴۳۸ | بیت المقدس میں پیغمبرؐ کی اقتدا میں انبیاء کا نماز پڑھنا | |
| ۴۳۸ | آسمانِ اوّل کے فرشتے اسمٰعیلؑ سے حضرتؐ کی ملاقات | |
| ۴۳۹ | مالکؑ مؤکلِ دوزخ کا آنحضرتؐ کو جہنم کی جھلک دکھانا | |
| ۴۳۹ | حضرت آدمؑ سے ملاقات | |
| ۴۳۹ | ملکؑ الموت سے ملاقات | |
| ۴۴۰ | حرام کھانے والوں کا انجام | |
| ۴۴۰ | مختلف قسم کے فرشتوں سے ملاقات | |
| ۴۴۰ | گنہگاروں پر عذاب کا منظر | |
| ۴۴۰ | شوہروں سے خیانت کرنے والی عورتوں کا حال | |
| ۴۴۱ | آسمان دوم پر حضرت عیسٰےؑ و جناب یحیٰیؑ سے ملاقات | |
| ۴۴۱ | تیسرے آسمان پر جناب یوسفؑ سے ملاقات | |
| ۴۴۱ | چوتھے آسمان پر حضرت ادریسؑ سے ملاقات | |
| ۴۴۱ | پانچویں آسمان پر حضرت ہارونؑ اور حضرت دانیالؑ سے ملاقات | |
| ۴۴۲ | چھٹے آسمان پر حضرت موسٰےؑ سے ملاقات | |
| ۴۴۲ | ساتویں آسمان پر جناب ابراہیمؑ سے ملاقات | |
| ۴۴۲ | ساتویں آسمان پر ایک فرشتہ بصورت مرغ | |
| ۴۴۳ | بہشت میں زید بن حارثہ کی لڑکی، طوبیٰ اور کوثر وغیرہ | |
| ۴۴۵ | آنحضرتؐ پر پچاس نمازوں کا واجب ہونا اور جناب موسٰیؑ کے مشورہ سے کم کرانا | |
| ۴۴۵ | اُمّتِ محمدؐ کے لیئے آسانیاں۔ پانچ نمازوں کا ثواب پچاس نمازوں کے برابر | |
| ۴۴۶ | نمازیں خود آنحضرتؐ کے کم نہ کرانے کی وجہ | |
| ۴۴۶ | حضرتؐ کو معراج میں آسمانوں پر لے جانے کی وجہ | |
| ۴۴۷ | بُراق کا حُلیہ اور اُس کے اوصاف | |
| ۴۴۷ | حضرتؐ کے لیئے نور کی محمل | |
| ۴۴۸ | ہر آسمان کے فرشتوں کا آنحضرتؐ کی رسالت اور جناب امیرؑ کی امامت کی گواہی دینا | |
| ۴۴۹ | وضو، اذان اور اقامت کی علّت | |
| ۴۵۰ | نماز کے ارکان اور ان کی علت، ذکرِ رکوع و سجود وغیرہ | |
| ۴۵۱ | انبیائے سابقین کے بعثت کی علت | |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلحَمدُ لِلّٰہِ وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِینَ اصطَفٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ خِیرَۃِ الوَرٰی۔ امابعد احقر عباد اللہ، محمد باقر ابن محمد تقی عفی اللہ عن جرائمہما کی تالیف سے تاریخ ولادت و وفات و معجزات و غزوات اور تمام احوال شریفہ حضرت خاتم النبیین و اشرف المرسلین و سید المنتجبین محمد ابن عبداللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم حبیب اللہ العالمین اور آپ کے آبائے طاہرین اور اصحاب متدینین کے حالات میں "حیات القلوب" کی یہ دوسری کتاب ہے اور اس کے چند ابواب ہیں۔

# باب اوّل

## حضرت سرورِ انبیا کا نسب مبارک اور آنحضرتؐ کے آباؤ اجداد کے حالات

### پہلی فصل | آنحضرتؐ کے نسب کا تذکرہ

آنحضرتؐ کا مشہور شجرۂ نسب یہ ہے:۔ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بن عبداللہ وہ عبدالمطلب کے بیٹے وہ ہاشم کے وہ عبد مناف کے وہ قصی کے وہ کلاب کے وہ مرہ کے وہ لوی کے وہ غالب کے وہ فہر کے وہ مالک کے وہ نضیر کے وہ کنانہ کے وہ خزیمہ کے وہ مدرکہ کے وہ الیاس کے وہ مضر کے وہ نزار کے وہ معد کے وہ عدنان کے وہ اد کے وہ ادد کے وہ الیسع کے وہ الہمیسع کے وہ سلامان کے وہ البنت کے وہ حمل کے وہ قیدار کے وہ اسمٰعیل کے وہ ابراہیم خلیلؑ کے وہ تارخ کے وہ ناخور کے وہ شروغ کے وہ ارغو کے وہ فالغ کے وہ عابر کے وہ شالخ کے وہ ارفخشد کے وہ سام کے وہ نوحؑ کے وہ ملک کے وہ متوشلخ کے وہ اخنوخ کے وہ الیارد کے وہ مہلائیل کے، وہ قینان کے وہ انوش کے وہ شیث کے اور وہ حضرت آدم علیہ السّلام کے فرزند ہیں۔ حضرت ام سلمہ کی روایت کے مطابق عدنان اد کے بیٹے وہ زید کے وہ الثریٰ کے وہ اعراق الثریٰ کے بیٹے تھے۔ ام سلمہ فرماتی ہیں کہ زید ہی ہمیسع ہیں اور ثریٰ بنت۔ اور اعراق الثریٰ اسماعیلؑ ہیں۔ اور ابن بابویہ کی روایت کے مطابق عدنان اد کے وہ ادد کے وہ زید کے وہ یقدو کے وہ ہمیسع کے وہ بنت کے وہ قیدار ابن اسمٰعیلؑ کے بیٹے ہیں۔ اور ابن عباس کی روایت کے مطابق یہ ہے کہ عدنان بن ادد بن اود بن الیسع بن الہمیسع بن یحشم بن منحز بن سابوغ بن الہمیسع بن بنت بن قیدار بن اسمٰعیل بن ابراہیم بن تارخ بن شمروغ بن ارغو بن غابر بن ارفخشد بن متوشلخ بن سام بن نوحؑ بن ملک بن اخنوخ بن مہلائیل بن زباذر۔ اور ایک روایت کے مطابق

تارح اور ایک دوسری روایت کے مطابق ایاد بن قینان بن ارد بن انوش بن شیث بن آدمؑ ہیں۔ زیادہ مشہور یہ ہے کہ حضرت عبدالمطلب کا نام شیبۃ الحمد تھا، اور ہاشم کا نام عمرو۔ اور عبد مناف مغیرہ تھے اور قصے کا نام زید تھا۔ ان کو مجمع بھی کہتے تھے۔ اور قریش کا نام نصر تھا۔ ان میں سے ہر ایک کسی سبب سے ان ناموں سے موسوم ہوئے۔ اور کہتے ہیں کہ ارغو کا نام ہود تھا۔ اور بعض کا قول ہے کہ اُن حضرت کا نام غابر تھا اور اخنوخ حضرت ادریس ہیں۔ اور آنحضرتؐ کی والدہ ماجدہ آمنہ بنت وہب تھیں جو عبد مناف کے بیٹے تھے۔ وہ زہرہ کے فرزند اور وہ کلاب کے بیٹے تھے۔

## دوسری فصل — آنحضرتؐ کے نور مبارکؐ کی خلقت کا ذکر

ابن بابویہ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی سند سے امام جعفر صادقؑ سے روایت کی ہے کہ حضرت امیر المومنینؑ نے فرمایا کہ خداوند تعالیٰ نے جناب رسالتمآبؐ کا نور آسمانوں اور زمین، عرش و کرسی، لوح و قلم اور بہشت و دوزخ کی خلقت اور تمام پیغمبروں کی پیدائش سے چار لاکھ چوبیس ہزار سال پہلے پیدا کیا۔ پھر اُسی نور سے بارہ حجابات یعنی حجابؑ قدرت۔ حجابؑ عظمت۔ حجابؑ منت۔ حجابؑ رحمت۔ حجابؑ سعادت۔ حجابؑ کرامت حجابؑ منزلت۔ حجابؑ ہدایت۔ حجابؑ نبوت۔ حجابؑ رفعت۔ حجابؑ ہیبت اور حجابؑ شفاعت خلق فرمائے اور اُس نور مقدس کو حجاب قدرت میں بارہ ہزار سال رکھا۔ وہ اُس میں سُبْحَانَ رَبِّيَ الْأَعْلٰی کہتا تھا۔ اور حجاب عظمت میں گیارہ ہزار سال رکھا۔ وہ اس میں سُبْحَانَ عَالِمِ السِّرِّ کہتا رہا۔ اور حجاب منت میں دس ہزار سال رکھا جس میں وہ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ قَائِمٌ لَا يَلْهُو کہتا رہا۔ اور نو ہزار سال حجاب رحمت میں جگہ دی وہ اس میں سُبْحَانَ الرَّفِيعِ الْأَعْلٰی کہتا رہا۔ اور آٹھ ہزار سال حجاب سعادت میں رکھا جہاں وہ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ دَائِمٌ لَا يَسْهُو کہتا رہا پھر حجاب کرامت میں سات ہزار سال رکھا وہاں وہ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ غَنِيٌّ لَا يَفْتَقِرُ کہتا رہا۔ پھر حجاب منزلت میں چھ ہزار سال رکھا وہاں وہ سُبْحَانَ الْعَلِيمِ الْكَبِيرِ کہتا رہا۔ پھر حجاب ہدایت میں پانچ ہزار سال رکھا جس میں وہ سُبْحَانَ ذِي الْعَرْشِ الْعَظِيمِ کا وظیفہ پڑھتا رہا۔ پھر چار ہزار سال حجاب نبوت میں رکھا اس میں وہ سُبْحَانَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُونَ پڑھتا رہا۔ پھر اس کو تین ہزار سال حجاب رفعت میں مقیم کیا۔ وہ اس میں سُبْحَانَ ذِي الْمُلْكِ وَ الْمَلَكُوتِ پڑھتا رہا۔ پھر دو ہزار سال حجاب ہیبت میں رکھا جس میں وہ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ کہتا رہا۔ پھر ہزار سال حجاب شفاعت میں رکھا جس میں وہ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيمِ وَبِحَمْدِهٖ پڑھتا رہا۔ اس کے بعد آنحضرتؐ کا نام مبارکؐ لوح پر ثبت فرمایا۔ اور چار ہزار سال تک وہ لوح پر چمکتا رہا۔ پھر آنحضرتؐ کا نام اطہر عرش پر ظاہر کیا اور ساق عرش پر ثبت فرمایا۔ وہاں وہ سات ہزار سال تک نور افشانی کرتا رہا۔ اسی طرح وہ نور رفعت و جلال کے ساتھ گھومتا رہا یہاں تک کہ حق تعالیٰ نے اُس کو پُشت آدمؑ میں جگہ دی۔ پھر وہ منتقل ہوتا ہوا صلب نوحؑ میں پہنچا۔ اسیطرح وہ ایک کے بعد دوسرے طاہر صلبوں میں منتقل ہوتا رہا یہانتک کہ خدا نے اس کو صلب عبداللہ بن عبدالمطلب میں ظاہر فرمایا۔ اور اس کو چھ کرامتوں سے گرامی فرمایا: اس کو پیراہن خوشنودی پہنایا؛ ردائے ہیبت سے آراستہ کیا؛ تاج ہدایت اس کے سر پر رکھکر اس کو رفعت کی بلندی پر پہنچایا؛ اور اس کے بدن کو جامۂ رفعت

پہنایا، اور محبت کا کمر بند اس کی کمر میں باندھا، اور نعلین خوف و بیم اس کے پاؤں میں ڈالی، اور عصائے منزلت ہاتھ میں دیا۔ پھر وحی کی کہ اے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) لوگوں کے پاس جاؤ اور کہو کہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ کا اقرار کریں۔ اس پیراہن خوشنودی کی اصل چھ جوہروں سے تھی۔ لمبائی یاقوت کی۔ اس کی آستینیں مروارید کی اس کے دامن بلور زرد کے۔ اور بغل کے ٹکڑے زبرجد کے۔ اس کا گریبان مرجان سرخ کا اور گریبان کے چاک نورِ پروردگارِ عالم سے بنے ہوئے تھے۔ خدا نے آدمؑ کی توبہ اسی پیراہن کے سبب سے قبول کی۔ اسی کی برکت سے یوسفؑ کو یعقوبؑ سے ملایا۔ یونسؑ کو اسی کی کرامت کے سبب مچھلی کے شکم سے نجات دی۔ اسی پیراہن کی برکت سے ہر پیغمبر نے تکلیف و مصیبت سے نجات پائی، اور وہ پیراہن کوئی اور پیراہن نہ تھا بلکہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا پیراہن تھا۔

بسندِ معتبر منقول ہے کہ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے لوگوں نے پوچھا کہ قبل اس کے کہ حق تعالےٰ آسمان و زمین اور روشنی و تاریکی کو پیدا کرے، آپ حضرات کہاں تھے۔ حضرتؑ نے فرمایا عرش کے گرد ہم نور کے چند اجسام تھے، اور خدا کی حمد کیا کرتے تھے پچیس ہزار سال قبل اس کے کہ خدا نے آسمان و زمین و روشنی و تاریکی خلق فرمائے جب خدا نے آدمؑ کو پیدا کیا، ہم کو ان کے صلب میں جگہ دی اور ہمیشہ پاک و صلب سے پاکیزہ رحم میں منتقل کرتا رہا یہاں تک کہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو مبعوث فرمایا۔

متعدد طریق سے عبد اللہ بن عباس سے منقول ہے کہ حضرت سرور کائناتؐ نے فرمایا کہ خدا نے آدمؑ کی خلقت سے بارہ ہزار سال پہلے مجھ کو اور علیؑ کو زیر عرش ایک نور سے پیدا کیا۔ جب آدمؑ کو خلق فرمایا اس نور کو ان کے صلب میں قرار دیا۔ پھر وہ نور ایک صلب سے دوسرے صلب میں منتقل ہوتا رہا۔ یہاں تک کہ ہم دونوں صلب عبد اللہ و ابو طالب میں علیحدہ علیحدہ ہوئے۔

بسند ہائے دیگر معاذ بن جبل سے منقول ہے کہ حضرت رسالت پناہؐ نے فرمایا کہ بے شبہ خدا نے مجھ کو اور علیؑ کو اور فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ کو دُنیا کی خلقت سے سات ہزار سال پہلے خلق فرمایا۔ معاذ نے پوچھا یا رسول اللہ پھر آپ کہاں تھے؟ فرمایا کہ ہم زیر عرش تھے، اور خدا کی تسبیح و تحمید و تقدیس و تمجید کرتے تھے۔ پوچھا اس وقت آپ حضرات کس کے مثل و مانند تھے؟ فرمایا ہم نور کے چند اجسام تھے۔ جب خدا نے چاہا کہ ہماری صورت خلق فرمائے، ہم کو نور کا ایک ستون بنا کر صلب آدمؑ میں جگہ دی۔ پھر اس کو باپ دادا کے صلبوں سے ماؤں کے رحموں میں منتقل کرتا رہا۔ اور ہم کو نجاست، شرک و زنا سے ہمیشہ پاک رکھا جو زمانہ کفر میں ہوتا تھا۔ اور ہر زمانہ میں چند گروہ ہم پر ایمان لانے کے سبب سعادت مند ہوتے رہے، اور چند گروہ جو ہم پر ایمان نہیں لائے شقی و بدبخت ہوتے رہے۔ جب ہم کو صلب عبد المطلب میں لایا، اس نور کے دو حصے کیے۔ نصف عبد اللہ کے صلب میں اور دوسرا نصف صلب ابو طالب میں قرار دیا۔ پھر میرا نور رحم آمنہؑ میں منتقل ہوا، اور نصف دیگر فاطمہ بنت اسد کے رحم میں آیا۔ آمنہؑ سے میں پیدا ہوا اور فاطمہ سے علیؑ۔ پھر وہ تمام عمود نور میری طرف واپس آیا اور میری بیٹی فاطمہؑ پیدا ہوئی۔ پھر وہ تمام عمود نور علیؑ کی جانب منتقل ہوا اور حسنؑ و حسینؑ نور کے دونوں حصوں سے پیدا ہوئے۔ اسی طرح میرا نور حسینؑ کے

فرزندوں میں اماموں کی جانب تاقیامت پھرتا رہے گا۔

چند سندوں سے حضرت رسولؐ خدا سے منقول ہے کہ حق تعالےٰ نے مجھ کو اور علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ وحسینؑ کو آدمؑ کی خلقت سے پہلے پیدا کیا جبکہ نہ آسمان تھا نہ زمین، نور تھا نہ ظلمت، نہ آفتاب و ماہتاب تھے، نہ بہشت و دوزخ ہی کا وجود تھا۔ حضرت عباس نے پوچھا یارسولؐ اللہ آپ کی پیدائش کی ابتدا کیونکر ہوئی فرمایا چچاجان جب خدا نے چاہا کہ ہم کو خلق فرمائے، اُس نے ایک کلام ایجاد کیا اُس سے ایک نور پیدا کیا۔ پھر دوسرا کلام خلق کیا، اُس سے ایک رُوح پیدا کی۔ اور اُس نور کو اس رُوح کے ساتھ مخلوط کیا اور اُس سے علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ وحسینؑ کو پیدا کیا۔ ہم خدا کی تسبیح کرتے تھے اُس وقت جبکہ کوئی تسبیح کرنے والا دوسرا نہ تھا اور اُس کی تقدیس کرتے تھے جبکہ ہمارے سوا کوئی اور تقدیس کرنے والا نہ تھا۔ پھر جب خدا نے چاہا کہ تمام خلق کو پیدا کرے، میرے نور کو شگافتہ کیا، اور اُس سے عرش کو خلق فرمایا۔ عرش میرے نُور سے ہے اور میرا نور خدا کے نور سے ہے، اور میرا نُور عرش سے افضل ہے۔ اس کے بعد میرے بھائی علیؑ کے نور کو شگافتہ کیا، اس سے فرشتوں کو پیدا کیا۔ فرشتے علیؑ کے نور سے ہیں اور نور علیؑ نور خدا سے ہے، اور علیؑ فرشتوں سے افضل ہیں۔ پھر میری بیٹی فاطمہؑ کا نور شگافتہ کیا اس سے آسمانوں کو اور زمین کو خلق فرمایا۔ تو آسمان و زمین فاطمہؑ کے نُور سے پیدا کیئے گئے ہیں۔ اور فاطمہؑ کا نور خدا کے نور سے ہے اور فاطمہؑ آسمان و زمین سے افضل ہیں۔ اس کے بعد میرے فرزند حسنؑ کے نور کو شگافتہ کیا۔ اس سے آفتاب و ماہتاب کو خلق فرمایا۔ آفتاب و ماہتاب میرے فرزند حسنؑ کے نور سے عالم وجود میں آئے ہیں اور حسنؑ کا نور خدا کے نور سے خلق ہوا ہے اور آفتاب و ماہتاب سے افضل ہے۔ پھر خدا نے میرے فرزند حسینؑ کا نور شگافتہ کیا، اس سے بہشت اور حُوروں کو خلق فرمایا۔ بہشت اور حوریں میرے فرزند حسینؑ کے نور سے پیدا کی گئی ہیں اور میرے فرزند حسینؑ کا نور خدا کے نور سے ہے اور میرا فرزند حسینؑ بہشت اور حوروں سے بہتر ہے۔

بسندِ معتبر ابوذرؓ سے منقول ہے کہ جناب رسالتمآبؐ نے فرمایا کہ مَیں اور علیؑ ایک نور سے پیدا کیئے گئے ہیں۔ اور عرش کی داہنی جانب ہم خدا کی تسبیح و تقدیس کرتے تھے، دو ہزار سال قبل اس کے کہ حق تعالےٰ آدمؑ کو پیدا کرے۔ جب خدا نے آدمؑ کو خلق فرمایا، اس نور کو اُن کی پُشت میں رکھا۔ جب اُن کو بہشت میں ساکن کیا ہم ان کی پُشت میں تھے۔ جب نُوحؑ کشتی میں سوار ہوئے ہم اُن کی پُشت میں تھے۔ جب ابراہیمؑ آگ میں ڈالے گئے ہم ان کی پُشت میں تھے۔ خداوند عالم ہمیشہ ہم کو پاکیزہ صلبوں سے طاہرہ رحموں میں منتقل کرتا رہا۔ یہانتک کہ ہم صلب عبد المطلب میں پہنچے۔ وہاں خدا نے اُس نُور کے دو حصے کیئے۔ مجھ کو صلبِ عبد اللہ میں جگہ دی اور علیؑ کو صلب ابو طالب میں رکھا۔ مجھ کو پیغمبری اور برکت عطا فرمائی اور علیؑ کو فصاحت و شجاعت بخشی۔ اور ہم دونوں کے لیئے اپنے اسمائے مقدسہ میں سے دو نام مشتق کیئے خداوند صاحبِ عرش محمُود ہے اور مَیں محمّدؐ ہوں۔ اور خداوند بزرگوار اعلےٰ ہے اور میرا بھائی علیؑ ہے مجھ کو رسالت و پیغمبری کے لیئے مقرر فرمایا، اور علیؑ کو وصایت و امامت اور لوگوں کے درمیان حق کے ساتھ حکم کرنے کو مقرر کیا۔

بسند معتبر حضرت صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ محمدؐ و علیؑ صلوات اللہ علیہما خدا کے نزدیک خلائق کی آفرینش سے پہلے دو نور تھے۔ فرشتوں نے اُن دونوں نوروں کو دیکھا۔ ایک کو اصل پایا جس سے ایک شعاع ظاہر ہو رہی تھی جو اس کی فرع تھی۔ انہوں نے پوچھا خداوندا یہ نور کیا ہے؟ حق تعالےٰ نے اُن کو وحی فرمائی کہ یہ میرے انوار میں سے ایک نور ہے جس کی اصل پیغمبری ہے اور فرع امامت۔ پیغمبری محمدؐ کے لیئے ہے جو میرا بندہ اور رسولؐ ہے، اور امامت علیؑ کے لیئے ہے جو خلق پر میری حجت اور خلیفہ ہے۔ اگر میں ان کو پیدا نہ کرتا تو کوئی چیز پیدا نہ کرتا۔

دوسری معتبر حدیث میں اُنہی حضرت سے منقول ہے کہ خدا نے حضرت رسالتمآبؐ سے خطاب فرمایا کہ اے محمدؐ میں نے تم کو اور علیؑ کو ایک نور سے خلق کیا تھا یعنی بے جسم کی ایک روح بنایا تھا، قبل اس کے کہ آسمان و زمین اور عرش و دریا کو خلق کروں۔ اور تم ہمیشہ میری تمجید و تہلیل کیا کرتے تھے اور مجھ کو عظمت و یکتائی کے ساتھ یاد کرتے تھے۔ پھر میں نے تم دونوں کی روح کو جمع کر کے ایک کر دیا۔ تو وہ روح مجھ کو پاکی و عظمت اور بزرگی و جلالت کے ساتھ یاد کرتی تھی۔ پھر اُس روح کے دو حصے کیئے۔ پھر ہر حصے میں سے دو دو حصے کیئے تو محمدؐ و علیؑ و حسنؑ و حسینؑ خلق ہوئے۔ اس کے بعد جناب فاطمہؑ کو ایک تنہا نور سے بے جسم کی روح پیدا کیا، اور وہ نور ہم اہلبیتؑ میں جاری و ساری ہوا۔

امور خلق کا محمد و آل محمد کے سپرد ہونا

حدیث معتبر میں حضرت امام محمد تقی صلوات اللہ علیہ سے منقول ہے کہ ہمیشہ حق تعالےٰ اپنی یگانگی میں یکتا تھا۔ اُس کے سوا کوئی نہ تھا۔ پھر اُس نے محمدؐ و علیؑ و فاطمہؑ کو خلق کیا پھر ہزار دہر روزگار کے بعد تمام چیزوں کو پیدا کیا۔ اور اُن ذوات مقدسہ کو ان کی خلقت پر گواہ بنایا اور ان کی اطاعت تمام مخلوقات پر واجب قرار دی اور امور خلق اُن کے سپرد فرمایا۔ لہٰذا وہ مشیتِ الٰہی کے سوا کوئی کام پسند نہیں کرتے اور کوئی ارادہ نہیں کرتے۔

اہلبیتؑ و شیعیان اہلبیتؑ کی خلقت

بسند معتبر امام حسن صلوات اللہ علیہ سے منقول ہے کہ حضرت سرورِ کائنات نے فرمایا کہ بہشت فردوس میں ایک چشمہ ہے شہد سے زیادہ شیریں، مسکہ سے زیادہ نرم، برف سے زیادہ ٹھنڈا اور مشک سے زیادہ خوشبودار۔ اُس میں ایک قسم کی مٹی ہے جس سے خدا نے ہم کو اور ہمارے شیعوں کو پیدا کیا ہے۔ جو اُس طینت سے نہیں خلق ہوا وہ نہ ہم سے ہے نہ ہمارا شیعہ ہے۔ اور دوسری حدیث میں فرمایا کہ میں نے اپنے جدِ بزرگوار حضرت رسول صلعم سے سُنا ہے وہ فرماتے تھے کہ میں خدا کے نور سے پیدا ہوا ہوں، اور میرے اہلبیتؑ میرے نور سے خلق ہوئے ہیں اور محبان اہلبیتؑ اُن کے نور سے پیدا ہوئے۔ ان کے علاوہ تمام لوگ آتشِ جہنم سے ہیں۔

بسند معتبر ابو سعید خدری سے منقول ہے کہ ایک شخص نے حضرت رسولؐ سے تفسیر قول حق تعالےٰ دریافت کی جو خدا نے شیطان لعین سے خطاب فرمایا ہے جبکہ اُس نے آدمؑ کو سجدہ کرنے سے انکار کیا: اَسْتَكْبَرْتَ اَمْ كُنْتَ مِنَ الْعَالِيْنَ (پ ۲۳، آیت ۷۵، سورہ ص) یعنی کیا تو نے غرور کیا

یا بلند مرتبہ لوگوں میں سے ہو گیا۔ پُوچھا کہ وُہ بلند مرتبہ لوگ کون ہیں جو فرشتوں سے بھی بلند تر ہیں۔؟ حضرت سرورِ کائنات ؐ نے فرمایا کہ مَیں، علیؑ، فاطمہؑ، حسنؑ اور حسینؑ سراپردۂ عرش میں تھے اور خدا کی تسبیح کرتے تھے۔ ملائکہ ہماری تسبیح سُن کر تسبیح کرتے تھے۔ دو ہزار سال قبل اس کے کہ خدا آدمؑ کو خلق فرمائے۔ جب خدا نے آدمؑ کو خلق فرمایا تو فرشتوں کو ان کے سجدہ کا حکم دیا۔ لیکن ہم کو سجدہ کا حکم نہ تھا۔ تمام فرشتوں نے سجدہ کیا مگر ابلیسؑ نے انکار کیا۔ اس وقت خدا نے اس سے فرمایا کہ تو نے سجدہ کرنے سے تکبّر کیا یا بلند مرتبہ لوگوں میں سے تُو بھی ہو گیا۔ یعنی اُن پانچ بزرگواروں میں سے۔ جن کے نام سراپردۂ عرش میں تحریر ہیں۔

حدیثِ معتبر میں امام محمدؑ باقر و امام جعفر صادق علیہم السلام سے منقول ہے کہ حق تعالیٰ نے محمّد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اُس طینت سے خلق فرمایا جو ایک گوہر تھا عرش کے نیچے۔ اُسی کی باقی طینت سے امیر المومنینؑ کو خلق فرمایا۔ اور امیر المومنینؑ کی باقی طینت سے ہم اہل بیت کو پیدا کیا، اور ہماری باقی ماندہ طینت سے ہمارے شیعوں کے دل خلق کیئے۔ اسی سبب سے اُنکے دل ہماری طرف مائل اور ہمارے مشتاق ہوتے ہیں، اور ہمارے قلوب اُن پر مہربان ہیں جیسے باپ اپنے فرزند پر مہربان ہوتا ہے ہم ان کے لیے سب سے بہتر ہیں اور وُہ ہمارے لیئے۔ اور رسولؐ خدا ہمارے لیئے تمام لوگوں سے بہتر ہیں، اور ہم آنحضرتؐ کے نزدیک ہر ایک سے بہتر ہیں۔

بسند معتبر حضرت امام زین العابدین علیہ السلام سے منقول ہے کہ حقتعالےٰ نے محمدؐ و علیؑ اور ان کی ذرّیت سے گیارہ اماموں کو اپنے نورِ عظمت سے پیدا کیا تو وہ نورِ خدا کے پرتو میں اس کی تسبیح و تقدیس کیا کرتے تھے اور عبادت کرتے تھے قبل اس کے کہ وُہ خلق میں کسی کو پیدا کرے۔ اور حضرت صادقؑ سے حدیث معتبر میں منقول ہے کہ خداوند عالم نے تمام مخلوق پیدا کرنے سے چودہ ہزار سال پہلے چودہ نور پیدا کیئے وُہ ہماری روحیں تھیں۔ لوگوں نے پوچھا یا بن رسولؐ اللہ وُہ چودہ نفوس کون کون ہیں؟ فرمایا کہ محمدؐ و علیؑ اور فاطمہؑ اور حسنؑ و حسینؑ اور حسینؑ کی اولاد میں سے نو فرزند ہیں جن کا آخر قائم ہے۔ جو لوگوں کی نظروں سے غائب ہوگا۔ پھر ظاہر ہوگا اور دجال کو قتل کرے گا، اور زمین کو ہر جور و ظلم سے پاک کرے گا[1]

حدیث معتبر میں حضرت صادق سے منقول ہے کہ خدا نے حضرت سرورِ کائناتؐ کی روحِ مقدس کو دُنیا پیدا کرنے سے دو ہزار سال پہلے تمام ارواحِ انبیاء پر مبعوث فرمایا۔ حضرتؐ نے ان کو توحید

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ اُن ذواتِ مقدسہ کے انوار کی خلقت کے بارے میں حدیثیں بہت ہیں جن کے ذکر کی گنجائش اس کتاب میں نہیں ہے اُن میں سے بعض حدیثیں کتاب "امامت" میں انشاء اللہ مذکور ہونگی۔ اور تمام مخلوق کی خلقت سے پہلے نور کی خلقت کی ابتدا کے بارے میں جو اختلاف ہے چونکہ معانیٔ خلق متعدد اور ہر ایک کے درجے مختلف ہیں ممکن ہے ہر ایک ان میں سے کسی ایک پر محمول ہو جیسا کہ کتاب بحار میں بیان ہوا ہے۔ ۱۲

ملائکہ کا حضرت آدم کو سجدہ کرنا اور ابلیس کا انکار

اہلبیتؑ کی باقیماندہ طینت سے شیعوں کی خلقت

محمدؐ و آل محمدؐ کی خلقت اور چودہ نوروں کا ذکر

حضرتؐ کی روح کا انبیاء پر مبعوث ہونا

یگانہ پرستی اور اس کے احکام کی اطاعت و فرمانبرداری کی دعوت دی اور پیغمبروں کی پیروی کرنے والوں کے لیئے بہشت کا وعدہ کیا اور جہنم کی وعید ان لوگوں کے واسطے فرمائی جو اُن کی مخالفت کریں۔

حدیث معتبر میں امیرالمومنینؑ سے منقول ہے کہ آپ نے فرمایا کہ میں خدا کا بندہ اور رسُولِ خدا کا بھائی ہوں اور روزِ اول ہی سے بہت تصدیق کرنے والا ہوں۔ بے شک میں رسُولِ خدا پر ایمان لایا اور آپ کی تصدیق کی اُس وقت جبکہ ابھی آدمؑ کی روح کو ان کے جسم سے تعلق نہ ہوا تھا۔ اور اس اُمّت میں بھی جس نے سب سے پہلے حضرتؐ کی تصدیق کی میں ہوں۔ لہٰذا اوّل و آخر سب میں سبقت کرنے والے ہم ہی ہیں۔

بسند ہائے معتبر حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ لوگوں نے جنابِ رسُولِ خدا سے پوچھا، کہ کس سبب سے آپ کو تمام پیغمبروں پر سبقت حاصل ہوئی اور آپ سب سے افضل قرار پائے حالانکہ آپ سب کے بعد مبعوث ہوئے۔ فرمایا میں پہلا شخص ہوں جس نے اپنے پروردگار کا اقرار کیا جس وقت خداوند عالم نے پیغمبروں سے عہد و اقرار لیا اور اپنی ذات پر ان کو گواہ بنایا یہ فرما کر کہ اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ (پ۹، سورۃ الاعراف آیت ۱۷۲) "کیا میں تمہارا پروردگار نہیں ہوں"۔ اور سب نے کہا کیوں نہیں"۔ تو ان میں سب سے پہلا شخص میں ہوں جس نے بَلٰی (یعنی کیوں نہیں تو ہی ہے) کہا تھا۔ اس سبب سے خدا کا اقرار کرنے والوں پر مجھے سبقت حاصل ہوئی۔ اور دُوسری معتبر حدیث میں اُنہی حضرت سے منقول ہے کہ جب حق سُبحانہٗ و تعالیٰ نے روحوں کو پیدا کیا اور ان کو اپنے نزدیک پھیلایا تو اُن سے خطاب فرمایا کہ تمہارا پروردگار کون ہے تو سب سے پہلے رسُولِ خدا اور امیرالمومنینؑ اور آئمہؑ اطہار نے جو ان کے فرزندوں میں سے ہیں کہا تو ہی ہمارا پروردگار ہے'۔ تو خدا نے اپنا علم اور دین اُن میں سمو دیا۔ پھر ملائکہ سے فرمایا کہ یہ لوگ میرے علم اور دین کے حامل اور میری مخلوقات میں میرے امین ہیں'۔ میرے علوم ان سے حاصل کرنا چاہیئے۔ پھر آدمؑ کی اولاد سے خطاب فرمایا کہ خدا کی ربوبیت اور اس گروہ کی فرمانبرداری' ولایت اور محبّت کا اقرار کرو۔ انہوں نے جواب دیا بیشک اے معبود ہم نے اقرار کیا۔ تو خدا نے فرشتوں سے کہا کہ تم سب گواہ رہنا۔ ملائکہ نے عرض کی ہم سب گواہ ہوئے۔ تاکہ کل یہ نہ کہیں کہ ہم اس سے غافل تھے۔ حضرت صادقؑ نے فرمایا واللہ ہماری ولایت کی پیغمبروں کو روزِ الست میثاق میں تاکید کی گئی ہے۔

شیخ ابوالحسن بکری نے کتاب انوار میں جس کو تاریخ ولادت سیّد ابرار میں تالیف کیا ہے اپنی سند سے عبداللہ بن عباس اور صحابہ کے ایک گروہ سے روایت کی ہے کہ جب خدا نے چاہا کہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خلق فرمائے فرشتوں سے کہا میں چاہتا ہوں کہ ایک مخلوق پیدا کروں اور اس کو تمام خلائق پر فضیلت دوں اور تمام اگلے اور پچھلے لوگوں سے بہتر اور شفیع روزِ جزا قرار دوں۔ اگر وہ نہ ہوتا تو بہشت و دوزخ کو پیدا نہ کرتا۔ لہٰذا اُس کے مرتبہ کو پہچانو اور اس کو میرے اکرام کے لیئے گرامی رکھو اور اس کو میری عظمت کے لیئے عظیم سمجھو۔ فرشتوں نے عرض کی میرے معبود اور آقا ہم بندوں کو مالک پر اعتراض کا کوئی حق نہیں۔ ہم نے سنا اور اطاعت کی۔ پھر خداوند عالم

حضرت علیؑ کی اوّلیتِ تصدیق

روزِ الست میں محمدؐ و آلِ محمدؐ کی ولایت کا اقرار لیا گیا

نے جبریلؑ اور حاملانِ عرش کو حکم دیا کہ حضرت کی جائے ضریح اقدس سے نورانی تربت لائیں۔ جبریلؑ اُس تربت کو آسمان پر لے گئے اور چشمۂ سلسبیل میں غوطہ دیا۔ یہاں تک کہ وہ سفید موتی کے مانند صاف ہو گئی۔ پھر ہر روز اس کو بہشت کی نہروں میں سے ایک نہر میں غوطہ دیتے تھے اور ملائکہ پیش کرتے تھے۔ فرشتے جب اُس کے نور و تجلّے کو دیکھتے تھے تحیۃ و سلام و تعظیم و اکرام کے ساتھ استقبال کرتے تھے۔ اور ملائکہ کے جس گروہ کے پاس اُس کو لے جاتے تھے وہ اس کے فضل و شرف کا اعتراف کرتے تھے۔ اور کہتے تھے کہ اگر اے معبود تُو اس کے سجدہ کا ہم کو حکم دے گا تو ہم اس کو سجدہ بھی کریں گے۔

حضرت امیرالمومنینؑ سے روایت ہے کہ جبکہ سوائے ذاتِ اقدس باری تعالےٰ کے کچھ نہ تھا سب سے پہلے خدا نے جس چیز کو پیدا کیا وہ اس کے حبیب محمد مصطفٰے صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نُور تھا۔ خدا نے اس کو چار لاکھ چوبیس ہزار سال پہلے پیدا کیا قبل اس کے کہ پانی، عرش، کرسی، آسمان و زمین، لوح و قلم، بہشت و دوزخ، فرشتوں اور آدمؑ و حوّاؑ کو خلق فرمائے۔ جب ہمارے پیغمبر محمد مصطفٰے صلعم کا نور پیدا کیا وہ اپنے پروردگار کے نزدیک ایستادہ تھا اور اس کی حمد و ثنا کرتا رہا۔ حق تعالےٰ اس کی جانب نظرِ رحمت فرماتا اور کہتا کہ تُو ہی خلقتِ عالم سے میرا مقصود و میری مراد ہے؛ تُو ہی خیر و سعادت کا ارادہ کرنے والا ہے؛ اور تُو ہی میری مخلوق میں میرا برگزیدہ ہے۔ اپنے عزّت و جلال کی قسم کھاتا ہوں کہ اگر تُو (میری مشیت میں) نہ ہوتا تو افلاک کو پیدا نہ پیدا کرتا۔ جو تجھ کو دوست رکھے گا میں اُس کو دوست رکھوں گا اور جو تجھ کو دشمن رکھے گا میں اُس کو دشمن رکھوں گا۔ (یہ سُنکر) حضرتؐ کا نُور درخشاں ہوا اور اس کی شعاع بلند ہوئی؛ تو خدا نے اس نُور سے بارہ حجابات خلق فرمائے۔ حجابؐ قدرت حجابؐ عظمت، حجابؐ عزت، حجابؐ ہیبت، حجابؐ جبروت، حجابؐ رحمت، حجابؐ نبوت، حجابؐ کبریا، حجابؐ منزلت، حجابؐ رفعت، حجابؐ سعادت، اور حجابؐ شفاعت۔ پھر نُورِ محمد صلعم کو حجاب قدرت میں داخل فرمایا وہ بارہ ہزار سال اس میں سُبْحَانَ الْعَلِیِّ الْاَعْلٰی پڑھا کیا۔ پھر حجاب عظمت میں داخل ہوا اور گیارہ ہزار سال تک سُبْحَانَ عَالِمِ السِّرِّ وَ الْخَفِیِّ کہتا رہا۔ اسیطرح حجاب عزّت میں دس ہزار سال سُبْحَانَ الْمَلِکِ الْمَنَّانِ؛ حجاب ہیبت میں نو ہزار سال سُبْحَانَ مَنْ هُوَ غَنِیٌّ لَا یَفْتَقِرُ؛ حجاب جبروت میں آٹھ ہزار سال تک سُبْحَانَ الْکَرِیْمِ الْاَکْرَمِ؛ حجاب رحمت میں سات ہزار سال تک سُبْحَانَ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔ حجاب نبوت میں چھ ہزار سال تک سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا یَصِفُوْنَ؛ حجاب کبریا میں پانچ ہزار سال تک سُبْحَانَ الْعَظِیْمِ الْاَعْظَمِ؛ حجاب منزلت میں چار ہزار سال تک سُبْحَانَ الْعَلِیْمِ الْکَرِیْمِ؛ حجاب رفعت میں تین ہزار سال تک سُبْحَانَ ذِی الْمُلْکِ وَ الْمَلَکُوْتِ؛ حجاب سعادت میں دو ہزار سال تک سُبْحَانَ مَنْ یُزِیْلُ الْاَشْیَاءَ وَ لَا یَزُوْلُ اور حجاب شفاعت میں سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ بِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِیْمِ پڑھتا رہا۔ امیرالمومنین علیہ السلام نے فرمایا کہ پھر خدا نے نُور کے بیس دریا خلق فرمائے ہر دریا میں چند علوم تھے جن کا علم خدا کے سوا کسی کو نہیں۔ پھر خدا نے نورِ حضرت رسالتمآبؐ کو اُن دریاؤں میں یعنی دریائے عزّت و صبر،

دریائے خشوع و دریائے تواضع و دریائے رضا و دریائے وفا و دریائے حلم و دریائے پرہیزگاری و دریائے خشیت و دریائے انابت و دریائے عمل و دریائے مزید و دریائے ہدایت و دریائے صیانت و دریائے حیا میں یہاں تک کہ اُن بیسوں دریاؤں میں غوطہ دیا۔ جب وُہ آخری دریا سے باہر آیا تو اس سے خدا نے خطاب فرمایا کہ اے میرے حبیبؐ اے تمام پیغمبروں سے بہتر اور میری خلقتِ اوّل اور میرے آخری رسولؐ میں نے تجھ کو شفیع روزِ جزا قرار دیا۔ یہ سُنکر وُہ نُورِ درخشاں سجدے میں گر پڑا۔ جب سجدہ سے سر اُٹھایا تو ایک لاکھ چالیس ہزار قطرے اُس نور سے ٹپکے۔ خدا نے ہر قطرے سے ایک ایک پیغمبر کی خلقت فرمائی جن کے نور حضرت سرورِ کائنات کے نُور کے گرد طواف کرتے تھے اور کہتے تھے سُبحان من ھو عالم لا یجھل سُبحان من ھو حلیم لا یعجل سُبحان من ھو غنی لا یفتقر۔ پھر خدا نے ان سب کو ندا دی کہ آیا مجھ کو پہچانتے ہو؟ یہ سُنکر نورِ آنحضرتؐ نے سب سے پہلے کہا: انت اللہ الذی لا الٰہ الا انت وحدك لا شریك لك رب الارباب وملك الملوك (تو خدا ہے وُہ کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں تُو واحد ہے تیرا کوئی شریک نہیں تُو رب الارباب ہے اور بادشاہوں کا بادشاہ ہے) تو خدا نے فرمایا کہ تُو میرا برگزیدہ، میرا دوست اور میری مخلوق میں سب سے بہتر ہے؛ اور تیری اُمت تمام اُمتوں سے افضل ہے۔ پھر آنحضرتؐ کے نور سے خدا نے ایک جوہر پیدا کیا اور اُس کو دو حصّوں میں تقسیم فرمایا۔ ایک حصہ پر بنظرِ ہیبت نگاہ ڈالی تو وُہ آبِ شیریں ہو گیا۔ پھر دوسرے حصہ کو نگاہِ شفقت سے دیکھا اور اُس سے عرش کو خلق فرمایا؛ اور پانی پر رکھا۔ پھر نورِ عرش سے کُرسی کو اور نُورِ کرسی سے لوح کو اور نورِ لوح سے قلم کو پیدا کیا۔ اور قلم کو وحی فرمائی کہ میری توحید لکھ تو وُہ کلامِ الٰہی سُنکر ہزار سال تک مدہوش رہا۔ جب ہوش میں آیا تو عرض کی پالنے والے کیا لکھوں۔ فرمایا لکھ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔ جب قلم نے نام محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سُنا تو سجدہ میں گر پڑا۔ اور کہا سُبحَانَ الوَاحد القھار سُبحان العظیم الاعظم۔ پھر سر اُٹھا کر شہادتین تحریر کیا اور عرض کی خداوندا محمدؐ کون ہیں جن کے نام کو اپنے نام سے اور جن کی یاد کو اپنی یاد سے تُو نے متصل فرمایا ہے؟ خدا نے وحی فرمائی کہ اے قلم! اگر وُہ نہ ہوتا تو نہ تجھ کو خلق کرتا نہ دنیا پیدا کرتا۔ وُہی ہے (نجات کی) خوشخبری دینے والا اور (عذاب سے) ڈرانے والا ـــــ وہی نُور بخشنے والا چراغ، وہی شفاعت کرنے والا اور وہی میرا دوست ہے۔ یہ سُنکر قلم آنحضرتؐ کے نام کی حلاوت سے (وجد میں آکر) بولا اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ تو آنحضرتؐ نے جواب میں فرمایا وَعَلَيْكَ السَّلَامُ مِنِّيْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ۔ اُسی روز سے سلام کرنا سُنّت اور جوابِ سلام دینا واجب قرار پایا۔ پھر خداوندِ عالم نے قلم کو حکم دیا کہ لکھ میرے قضا و قدر کو جن کو قیامت تک پیدا کرتا رہوں گا۔ اس کے بعد خدا نے کچھ فرشتوں کو پیدا کیا تاکہ وُہ روزِ قیامت تک محمدؐ و آلِ محمدؐ پر صلوات بھیجیں اور اُن کے شیعوں کے لیئے استغفار کیا کریں۔ پھر خدا نے نُورِ محمد صلعم سے بہشت کو پیدا کیا اور اُس کو چار صفتوں تعظیم، جلالت، سخاوت اور امانت سے

زینت دی اور بہشت کو اپنے دوستوں اور طاعتگذاروں کے لیئے مقرر فرمایا۔ پھر آسمانوں کو اُس دھوئیں سے جو پانی سے اُٹھا تھا پیدا کیا اور اُس کے کف (جھاگ) سے زمینوں کو خلق فرمایا۔ اس وقت زمینیں متحرک تھیں تو پہاڑوں کو پیدا کیا تاکہ زمینوں کو قرار ہو۔ اور ایک فرشتے کو خلق فرمایا جس نے زمین کو اُٹھائے رکھا۔ پھر ایک سنگِ عظیم پیدا کیا جس پر اُس فرشتے کا پیر ٹھہرے۔ اور ایک بہت بڑی گائے پیدا کی اور اُس پتھر کو اُس کی پُشت پر رکھا۔ اور ایک بہت بڑی مچھلی خلق فرمائی جس کی پُشت پر گائے کھڑی ہوئی۔ وُہ مچھلی پانی پر ہے، پانی ہوا پر، اور ہوا تاریکی میں ہے۔ اور تاریکی کے نیچے جو کچھ ہے اس کو خدا کے سوا کوئی نہیں جانتا۔ پھر عرش کو نورِ فضل و نورِ عدل سے منوّر فرمایا۔ فضل سے عقل و علم و حلم و سخاوت کو پیدا کیا۔ اور عقل سے خوف و بیم، علم سے رضا و خوشنودی، حلم سے مودّت، سخاوت سے محبّت کو پیدا کیا۔ اور ان تمام صفتوں کو طینتِ محمدؐ و آلِ محمدؐ میں خمیر دیا۔— اس کے بعد اُمّتِ محمدؐ میں سے مومنین کی رُوحوں کو خلق فرمایا۔ پھر آفتاب و ماہتاب، ستارے، رات اور دن، روشنی اور تاریکی اور تمام فرشتوں کو محمدؐ کے نور سے پیدا کیا۔ اور آنحضرتؐ کے نورِ مقدس کو بہتّر ہزار سال تک ساکن رکھا پھر اس نُور کو ستّر ہزار سال تک بہشت میں ساکن کیا۔ پھر ستر ہزار سال تک سدرۃ المنتہٰی میں ساکن کیا۔ پھر ایک آسمان سے دوسرے آسمان پر منتقل کرتا رہا یہانتک کہ آسمانِ اوّل پر لایا اور وُہ وہاں قائم رکھا جب تک کہ حضرت آدمؑ کے پیدا کرنے کا ارادہ کیا۔

پھر جبرئیلؑ کو حکم دیا کہ زمین پر جا کر ایک مٹھی خاک لائیں جس سے آدمؑ کا جسم تیار ہو۔ اس وقت ابلیس لعین سبقت کر کے زمین پر پہنچا اور زمین سے بولا کہ خدا چاہتا ہے کہ تیری مٹی سے ایک مخلوق پیدا کرے، اور اس کو آگ سے معذّب فرمائے۔ اگر فرشتے تجھ سے مٹی لینے آئیں تو کہنا کہ میں خدا کی پناہ چاہتی ہوں کہ مجھ سے کچھ لے جاؤ جس کو آگ میں ڈالا جائے۔ غرض جبرئیلؑ نازل ہوئے تو زمین نے پناہ مانگی۔ وُہ واپس چلے گئے اور عرض کی پالنے والے زمین نے تیری پناہ چاہی لہذا میں نے اُس پر رحم کیا۔ اسی طرح میکائیلؑ و اسرافیلؑ آئے اور واپس گئے۔ اس کے بعد خدا نے عزرائیلؑ کو بھیجا، زمین نے اُن سے بھی بدستور پناہ طلب کی۔ عزرائیلؑ نے کہا میں بھی خدا کی پناہ چاہتا ہوں اس سے کہ اُس کا حکم نہ مانوں۔ پھر اُوپر نیچے اور تمام رُوئے زمین سے سفید و سیاہ و سُرخ اور نرم و سخت مٹی لی۔ اسی سبب سے فرزندانِ آدمؑ کے اخلاق اور رنگ مختلف ہوئے۔ خدا نے عزرائیلؑ پر وحی کی کہ تم نے کیوں نہ رحم کیا جس طرح اور فرشتوں نے رحم کیا تھا؟ عرض کی پالنے والے تیری اطاعت اس پر رحم سے بہتر تھی۔ پھر وحی فرمائی کہ میں چاہتا ہوں کہ اس خاک سے ایک مخلوق پیدا کروں، جس میں انبیا اور نیک بندے، اور اشقیا اور بدکار ہوں گے۔ اور تم کو ان تمام کی رُوحوں کے قبض پر میں نے مقرر کیا۔ پھر جبرئیلؑ کو حکم دیا کہ وُہ طینت سفید و نُورانی جو پیغمبر آخر الزمان صلعم کی ہے اور تمام مخلوقات کی اصل ہے، لائیں۔ جبرئیلؑ تمام ملائکہ کروبیاں و ملائکہ صافان و مسبحان کے ساتھ مقام ضریح مقدس آنحضرتؐ کے پاس آئے اور اس کو آبِ تسنیم و آبِ تعظیم و آبِ تکریم و آبِ تکوین و

آبِ رحمت و آبِ خوشنودی و آبِ عفو سے خمیر کیا۔ تو خدا نے آنحضرتؐ کے سینہ کو شفقت سے ہاتھوں کو سخاوت سے، دل کو صبر و یقین سے شرمگاہ کو عفت سے، پیروں کو شرف سے اور آپ کے نفسوں کو خوشبو سے پیدا کیا۔ پھر اُس طینت کو آدمؑ کی طینت کے ساتھ مخلوط کیا۔ جب آدمؑ کا قالب تیار ہو گیا تو فرشتوں کو وحی کی کہ میں مٹی سے ایک بشر پیدا کروں گا۔ جب اُس میں روح پھونک دوں تو تم سب اُس کے سامنے سجدہ کرنا۔ فرشتوں نے جسمِ آدمؑ کو بہشت میں لے جا کر رکھا۔ اور حکمِ خالق کے منتظر رہے کہ حکم ملے گا تو سجدہ کریں گے۔ اس کے بعد رُوحِ آدمؑ کو حکم دیا کہ ان کے بدن میں داخل ہو۔ رُوح نے جسم کو تنگ دیکھ کر داخل ہونے سے کراہت کی تو خدا نے حکم فرمایا کہ کراہت کے ساتھ داخل ہو اور کراہت کے ساتھ ہی جسم سے نکلنا۔ غرض رُوح داخل ہوئی اور آنکھوں تک پہنچی۔ آدمؑ اپنے جسم کو دیکھ رہے تھے اور فرشتوں کی تسبیح سُنتے تھے۔ جب وُہ اُن کے دماغ تک پہنچی، تو اُن کو چھینک آئی۔ خدا نے اُن کو گویا فرمایا تو انہوں نے "الحمد للہ" کہا۔ اور وُہ پہلا کلمہ تھا جو آدمؑ کی زبان سے ادا ہوا۔ خدا نے بذریعہ وحی فرمایا "رحمک اللہ" اے آدمؑ میں نے تم کو رحمت کے لیے پیدا کیا ہے اور اپنی رحمت کو تمہارے اور تمہاری اولاد کے لیئے مقرر کیا ہے جبکہ وُہ بھی تمہاری طرح کہیں۔ اسی سبب سے چھینکنے والے کے لیئے دُعا کرنا سُنّت قرار پایا۔ اور شیطان پر کوئی امر چھینکنے والے کے واسطے دُعا کرنے سے زیادہ گراں نہیں۔ پھر آدمؑ نے اُوپر کی جانب دیکھا کہ عرش پر لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ لکھا ہوا ہے اور اسمائے اہلبیتؑ بھی لکھے ہوئے پائے پھر رُوح اُن کی پنڈلیوں تک پہنچی۔ اور قبل اس کے کہ پنجوں تک پہنچے انہوں نے چاہا کہ کھڑے ہو جائیں لیکن نہ ہو سکے۔ اسی سبب سے خدا نے فرمایا ہے خُلِقَ الْاِنْسَانُ مِنْ عَجَلٍ (پ۱۷، سورۃ انبیاء آیت ۳۷) یعنی انسان جلدی کرنے والا پیدا کیا گیا ہے۔

حضرت صادق علیہ السّلام سے منقول ہے کہ رُوح سو سال تک آدم کے سر میں رہی۔ سو سال تک آدمؑ کے سینہ میں۔ سو سال تک پُشت میں۔ سو سال تک رانوں میں۔ سو سال تک پنڈلیوں میں اور سو سال تک پنجوں میں ٹھہری۔ پھر جب آدمؑ درست ہو کر کھڑے ہو گئے تو خدا نے ان کے سجدہ کا فرشتوں کو حکم دیا۔ وُہ جمعہ بعد ظہر کا وقت تھا۔ فرشتے عصر تک سجدہ میں مشغول رہے۔ پھر آدمؑ نے اپنی پشت کی جانب سے ایک آواز خدا کی تسبیح و تقدیس کی سُنی جو طائروں کی آواز کے مانند تھی تو پوچھا پالنے والے یہ کیسی آواز ہے فرمایا کہ اے آدمؑ یہ محمد عربی (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کی تسبیح کی آواز ہے۔ جو بہترین اولین و آخرین ہیں۔ سعادت اُس کے لیئے جو اُس کی اطاعت و پیروی کرے اور بدبختی اُس کی ہے جو ان کی مخالفت کرے۔ لہٰذا اے آدمؑ یہ میرا عہد لو اور اس کو عفیفہ عورتوں کی پاک و طاہر رحموں اور پاک مردوں کے پاکیزہ صلبوں کے سوا کسی اور جگہ مت سپرد کرنا۔ آدمؑ نے عرض کی پالنے والے اس مولود کے سبب سے میری عزت میرا حسن و وقار تو نے بڑھا دیا۔ پھر خدا نے آدمؑ کی طینت کے ایک حصہ سے حوا کو پیدا کیا اور آدمؑ پر نیند غالب

کر دی۔ جب آپ بیدار ہوئے تو حوّا کو اپنے سرھانے دیکھا۔ پوچھا تم کون ہو؟ کہا میں حوّا ہوں۔ خدا نے مجھ کو تمہارے واسطے پیدا کیا ہے۔ وہ بولے کتنی پاکیزہ صورت ہے تمہاری۔ پھر خدا نے آدمؑ کو وحی کی کہ یہ میری کنیز ہے اور تم میرے بندہ ہو۔ تم کو میں نے اُس مکان کے لیئے پیدا کیا ہے جس کا نام بہشت ہے۔ لہٰذا مجھ کو ہر حیثیت سے پاک سمجھتے رہو اور میری حمد و ثنا کرتے رہو۔ اے آدمؑ مجھ سے حوّا کی خواستگاری کرو اور اس کا مہر ادا کرو۔ عرض کی پالنے والے اس کا مہر کیا ہے فرمایا اس کا مہر یہ ہے کہ دس مرتبہ محمدؐ و آلِ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ بھیجو۔ آدمؑ نے کہا پروردگارا اُس نعمت کے عوض جب تک زندہ رہوں گا تیرا شکر اور تیری حمد و ثنا کرتا رہوں گا۔ غرض خدا نے آدمؑ سے حوّا کو تزویج کیا۔ قاضی خود خالق تھا، عقد کرنے والے جبریلؑ تھے، اور گواہ ملائکہ مقربین تھے پھر فرشتے آدمؑ کی پُشت کی جانب کھڑے ہوئے۔ آدمؑ نے پوچھا معبود فرشتے میرے پیچھے کیوں کھڑے ہیں؟ خدا نے فرمایا اس لیئے کہ نورِ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھیں جو تمہارے صلب میں ہے۔ عرض کی پالنے والے اس نور کو میرے صلب سے میرے سامنے قرار دے تاکہ فرشتے میرے سامنے کھڑے ہوں۔ غرض فرشتے ان کے سامنے صف بستہ کھڑے ہوئے۔ پھر آدمؑ نے خدا سے التجا کی کہ اس نور کو ایسی جگہ قرار دے کہ وہ بھی دیکھ سکیں۔ تو خدا نے اس نور کو ان کی شہادت کی انگلی میں قائم فرمایا اور علیؑ کے نور کو درمیانی انگلی میں اور فاطمہؑ کے نور کو اس کے بعد کی انگلی میں اس کے بعد نورِ حسنؑ کو سب سے چھوٹی انگلی میں، اور نورِ حسینؑ کو انگوٹھے میں قرار دیا۔ بہر حال یہ انوار آفتاب کے مانند حضرت آدمؑ کی انگلیوں سے چمکتے رہے اور آسمانوں، زمین، عرش و کرسی، اور سرا پردہ ہائے عظمت و جلال سب کے سب اُن سے روشن و منوّر ہو گئے۔ جب حضرت آدمؑ حضرت حوّا سے مقاربت کرنا چاہتے اُن کو وضو کرنے کا حکم دیتے اور خود بھی پاک و طاہر اور خوشبو سے معطر ہوتے۔ اور کہتے تھے کہ خدا اس نور کو تمہیں روزی کرے گا اور یہ خدا کی امانت و میثاق ہے۔ غرض وہ نور آدمؑ کی انگلیوں میں رہا یہاں تک کہ حضرت حوّا جناب شیثؑ سے حاملہ ہوئیں تو وہ نور حضرت حوّا کی پیشانی میں جلوہ گر ہوا، اور فرشتے حوّا کو آکر مبارکباد دیا کرتے تھے۔ جب حضرت شیثؑ پیدا ہوئے، آنحضرتؐ کا نور ان کی پیشانی میں جلوہ گر ہوا تو جبریلؑ نے ان کے اور حوّا کے درمیان ایک پردہ لٹکا دیا اور ان کی آنکھوں سے پوشیدہ کر دیا۔ جب وہ بالغ ہوئے آدمؑ نے ان کو طلب فرما کر کہا اے فرزند نزدیک ہے کہ میں تم سے جدا ہوں لہٰذا میرے پاس آؤ تاکہ میں تم سے عہد و پیمان لوں جس طرح خدا نے مجھ سے لیا تھا۔ پھر آدمؑ نے اپنا سر آسمان کی طرف اُٹھایا۔ خدا نے اُن کا مطلب سمجھا۔ اور فرشتوں کو حکم دیا کہ تسبیح و تقدیس سے رک جائیں۔ اور اپنے پروں کو سمیٹ لیں۔ ساکنانِ بہشت اپنے بالاخانوں سے متوجہ ہوئے۔ بہشت کے تمام دریا ساکن ہو گئے نہریں جاری ہو گئیں اور پتیوں کی آوازیں اُٹھیں۔ غرض سب کے سب حضرت آدمؑ کی آواز سننے کی جانب متوجہ ہوئے۔ اور خدا نے ان کو وحی فرمائی کہ اے آدمؑ کہو جو کہنا چاہتے ہو۔ تو آدمؑ نے کہا اے خدا

اے ہر نفس اور روشنی بخشنے والے آفتاب و ماہتاب کے خالق تُو نے جس طرح چاہا مجھے پیدا کیا اور مجھے اُس نورِ مقدس کو سپرد فرمایا جس سے میں نے برکتیں اور کرامتیں مشاہدہ کیں پھر وُہ نُور میرے فرزند شیثؑ کی جانب منتقل ہوا۔ اب میں چاہتا ہوں کہ اُس سے عہد و پیمان لوں جس طرح تُو نے مجھ سے لیا تھا' اور اُس پر تجھ کو گواہ کرتا ہوں۔ خدا کی جانب سے آواز آئی' کہ ہاں اے آدم اپنے فرزند شیثؑ سے عہد لو اور جبرئیلؑ و میکائیلؑ اور تمام فرشتوں کو گواہ قرار دو۔ پھر خدا نے جبرئیلؑ کو حکم دیا تو وُہ ستر ہزار فرشتوں کے ساتھ زمین پر آئے ہر ایک علم تسبیح ہاتھوں میں لیئے ہوئے تھے۔ اور جبرئیلؑ کے ہاتھوں میں پارچۂ حریر اور ایک قلم تھا جس کو خدا نے اپنی قدرت سے پیدا کیا تھا۔ پھر جبرئیلؑ نے آدم علیہ السلام کی طرف رُخ کیا اور کہا خدا آپؑ کو سلام کہتا ہے اور فرماتا ہے کہ اپنے فرزند کے لیئے خلافت و نبوت اور عہد کی ایک تحریر لکھیئے اور اس پر جبرئیلؑ و میکائیلؑ اور تمام فرشتوں کی گواہی لیجیئے۔ غرض تحریر لکھی گئی' اور جبرئیلؑ نے اُس پر مُہر لگائی' اور حضرت شیثؑ کے سپرد کیا۔ اور ان کو دو سُرخ لباس پہنائے جن کا نُور آفتاب سے زیادہ روشن اور آسمان کے رنگ سے زیادہ خوشگوار تھا۔ دونوں لباس نہ کاٹے گئے تھے نہ سیئے گئے تھے۔ بلکہ خدا نے فرمایا کہ ہو جا اور وُہ تیار ہو گئے۔ غرض نورِ محمدیؐ ہر وقت جبینِ شیثؑ میں چمکتا رہا۔ انہوں نے ایک حوریہ محاولہ بیضا کو تزویج کیا جبرئیلؑ نے اُس حوریہ کا شیثؑ کے ساتھ عقد کیا۔ جب انہوں نے اُس کے ساتھ مقاربت کی وُہ انوش سے حاملہ ہوئی۔ اس وقت ایک منادی نے ندا کی کہ اے بیضا تجھ کو گوارا اور مبارک ہو کہ خدا نے بہترینِ اوّلین و آخرین اور سیدؐ الانبیاء کا نُور تیرے سپرد فرمایا۔ جب انوش پیدا ہوئے اور بالغ ہوئے' شیثؑ نے عہد و پیمان ان کے سپرد کیا اور نُورِ محمدیؐ اُن کے فرزند قینان کی جانب منتقل ہوا۔ اُن سے مہلائیل کی طرف اُن سے بارد کی جانب اُن سے اخنوخ کی طرف منتقل ہوا جن کو ادریسؑ بھی کہتے ہیں' اور ادریسؑ سے متوشلخ کے پاس پہنچا۔ ادریسؑ نے ان سے عہد و اقرار لیا۔ ان سے ملک کی جانب اور اُن سے حضرت نوحؑ کی طرف منتقل ہوا۔ نوحؑ سے سام' سام سے اُن کے فرزند ارفخشد اور اُن سے اُن کے بیٹے عابر اور اُن سے قالع اُن سے ارغو اُن سے شارغ اُن سے تاخور اور اُن سے تارخ کی جانب پھر اُن سے حضرت ابراہیمؑ کی جانب منتقل ہوا۔ ان سے حضرت اسمٰعیلؑ' پھر اُن سے قیدار' اور اُن سے ہمیسع اُن سے بنت اُن سے سحب ان سے ادد' اُن سے عدنان' اُن سے معد ان سے نزار' ان سے مضر' ان سے الیاسؑ' ان سے مدرکہ' ان سے خزیمہ' ان سے کنانہ اور ان سے قصے' ان سے لوی' ان سے غالب' ان سے فہر' ان سے عبد مناف اور اُن سے جناب ہاشم کی جانب منتقل ہوا جن کو عمرو العلا کہتے تھے۔ آنحضرت صلعم کا نُور اُن سے ساطع تھا اس حد تک کہ جب وُہ مسجد الحرام میں داخل ہوتے تھے کعبہ اُن کے نور سے روشن ہو جاتا تھا۔ اور ہمیشہ آپ کے چہرۂ اقدس سے روشنی آسمان کی جانب بلند ہوتی تھی۔ جب آپؑ کی والدہ ماجدہ

عاتکہ پیدا ہوئیں۔ ان کے دونوں طرف دو گیسو تھے جس طرح حضرت اسمٰعیلؑ کے تھے۔ جن سے نور آسمان کی طرف بلند ہوتا تھا۔ اہلِ مکہ ان کا یہ حال دیکھ کر تعجب کرتے تھے۔ ہر طرف سے عرب کے قبیلے مکہ میں آنے لگے۔ کاہن سب اُٹھ کھڑے ہوئے۔ بتوں کی زبانوں پر حضرتؐ کی فضیلت جاری ہو گئی۔ حضرت ہاشمؑ جس پتھر اور سنگریزے کی طرف سے گزرتے تھے وہ بقدرتِ الٰہی گویا ہو کر ندا دیتے کہ اے ہاشم آپ کو خوشخبری ہو کہ آپؑ کی اولاد میں بہت جلد ایک فرزند ہوگا جو خدا کے نزدیک بہت بلند مرتبہ اور مخلوق کے نزدیک نہایت عزت والا ہوگا یعنی محمدؐ صلے علیہ وآلہ وسلم جو خاتم المرسلین ہیں۔ حضرت ہاشمؑ اگر تاریکی میں گذرتے تھے آپؑ کے نور سے ہر طرف روشنی ہو جاتی تھی۔ جب عبد مناف کی وفات کا وقت آیا انہوں نے جناب ہاشم سے عہد و پیمان لیا کہ حضرت رسالتمآبؐ کا نور سوائے زنِ مسلمہ وصالحہ ونجیبہ کے رحم کے کہیں اور سپرد نہ کریں۔ ہاشم نے اقرار کیا۔ اُس وقت کے بادشاہ آرزو اور تمنا کرتے تھے کہ اپنی لڑکی حضرت ہاشم کے نکاح میں دیں، اور کثیر مال اُن کے لیئے بھیجتے تھے کہ شاید وہ اُن سے رشتہ کرنے پر راضی ہو جائیں۔ ہاشم ہر روز کعبہ کے پاس آتے تھے۔ سات مرتبہ طواف کرتے تھے اور کعبہ کے پردہ سے لپٹ جایا کرتے تھے۔ جو شخص اُن کے پاس آتا، اُن کی عزت کرتا۔ وہ برہنہ لوگوں کو کپڑے پہناتے، بھوکوں کو کھانا کھلاتے، اور پریشان حال لوگوں کی حاجتیں لاتے، قرض داروں کے قرض ادا کرتے، جس شخص پر کوئی دیت ہوتی وہ خود ادا کرتے تھے۔ اُن کا دروازہ کسی آنے والے کے لیئے بند نہ ہوتا۔ اگر کبھی ولیمہ کرتے یا لوگوں کو کھانا کھلاتے تو اس قدر کافی انتظام کرتے کہ لوگ اپنے جانوروں اور طائروں کے لیئے لے جاتے۔ اس طرح آپ کے لطف و کرم کا شہرہ تمام عالم میں ہو گیا اور اہلِ مکہ کی بادشاہی آپ کے لیئے مسلّم ہو گئی کعبہ کی کنجیاں، حاجیوں کو کھانا کھلانا، چاہِ زمزم، کعبہ کی تولیت، حاجیوں کی مہمانداری اور تمام امورِ مکہ آپ سے متعلق ہو گئے۔ نزار کا علَم، اسمٰعیلؑ کی کمان، ابراہیمؑ کا پیراہن، شیثؑ کی نعلین اور نوحؑ کی انگشتری آپ کو میراث میں ملی۔ وہ حاجیوں کو گرامی رکھتے تھے، اور ان کی حاجتیں پوری کرتے تھے۔ جب ذی الحجہ کا چاند طلوع ہوتا تھا لوگوں کو جمع کر کے خطبہ پڑھتے اور فرماتے کہ لوگو تم کو خدا کی جانب سے امان ہے تم اس کے گھر کے ہمسایہ ہو۔ اس موسم میں خانۂ خدا کی زیارت کے لیئے لوگ آتے ہیں۔ وہ خدا کے مہمان ہوتے ہیں اور مہمان دوسروں کی بہ نسبت عزت کا زیادہ مستحق ہوتا ہے۔ خدا نے تم کو اس کرامت و بزرگی سے مخصوص فرمایا ہے۔ عنقریب دُور دُور مقامات سے ہر درہ اور عمیق جگہوں سے حاجی آتے ہوں گے جن کے بال بکھرے ہوں گے اُن کے جسم غبار سے بھرے ہوں گے۔ تو اُن کی مہمانی کرو ان کی ہر طرح امداد کے لیئے تیار رہو تاکہ خدا تم کو دوست رکھے۔ حضرت ہاشمؑ کی ان نصیحتوں کے سبب اکابر قریش ان کاموں کے لیئے بڑی بڑی رقمیں حاضر کرتے۔ حضرتؑ چمڑے کے حوض نصب کرتے جن کو حاجیوں کے پینے کے لیئے

ہاشمؑ کی مہمان نوازی و فضائلِ پسندیدہ

پ زمزم سے بھر دیا کرتے تھے۔ ساتویں ذی الحجہ سے اُن کی ضیافت شروع کرتے اور
ان کے لیئے کھانا منیٰ و عرفات میں پہنچایا کرتے تھے۔

ایک سال مکہ میں قحط پڑا۔ لوگوں کے پاس حاجیوں پر صرف کرنے کے لیئے کچھ نہ تھا۔
ب ہاشم کے پاس چند اُونٹ تھے جن کو آپؑ نے شام بھیج کر فروخت کرا دیا اور اس کی تمام
قیمت حاجیوں کی ضیافت میں صرف کر دی اور ایک وقت کا کھانا اپنے واسطے نہ رکھا۔ اس سبب
سے آپ کے کرم کا شہرہ اطرافِ عالم میں ہوگیا اور آپ کی سخاوت کا چرچا ہر طرف پھیل گیا۔ جب
پ کی جوانمردی و سخاوت کا حال نجاشی بادشاہ حبش اور قیصر بادشاہِ رُوم نے سنا آپ کی
مت میں نامۂ تہنیت لکھا اور آپ کے پاس ہدیئے روانہ کیئے اور استدعا کی کہ ان کی لڑکیوں
سے عقد کر لیں۔ شائد نورِ محمدیؐ ان کی جانب منتقل ہو جائے۔ اس لیئے کہ کاہنوں، راہبوں اور
ان کے عالموں نے ان کو خبر دی تھی کہ یہ نور جو حضرت ہاشمؑ کی جبین مبارک میں ہے نورِ خاتم المرسلینؐ
ہے۔ لیکن حضرت ہاشمؑ نے قبول نہیں فرمایا، اور اپنی قوم کی ایک نجیب عورت سے عقد کر لیا۔ جس
سے لڑکے اور لڑکیاں پیدا ہوئیں۔ لڑکوں کے نام اسد، مضر، عمرو، اور صیفی تھے اور لڑکیوں کے
نام صعصعہ۔ رقیہ۔ خلاوہ۔ اور شعشا تھے۔ لیکن آنحضرتؐ کا نورِ اقدس آپ کی جبینِ انور میں بدستور
چمکتا رہا اس لیئے بہت رنجیدہ تھے۔ ایک رات خانہ کعبہ کا طواف کر رہے تھے اسی حال میں
خدا سے بتضرع و زاری دُعا کی کہ ان کو جلد ایک فرزند عطا فرمائے جو نور حضرت رسالتمآبؐ کا حامل
ہو۔ اسی حال میں ان کو نیند آگئی۔ انہوں نے خواب میں ایک ہاتف کی آواز سُنی کہ سلمیٰ دختر عمرو
جو طاہرہ و مطہرہ اور گناہوں سے پاک و مبرا ہے خواستگاری کرو اور مہرِ گراں اس کو دو۔ عورتوں
میں اس کے مثل نہیں ہے۔ اس سے جو فرزند تمہارا ہوگا وُہ نورِ سیدالانبیاؐ کا حامل ہوگا۔ جناب
ہاشم بیدار ہوئے اور اپنے چچا کے لڑکوں اور اپنے بھائی مطلب کو جمع کیا، اور اپنا خواب اُن سے بیان
کیا۔ اُن کے بھائی مطلب نے کہا اے بھائی وُہ عورت جس کا نام آپ نے بتایا وہ قبیلۂ بنی نجار کی ہے
اپنی قوم میں عفت، نجابت اور کمالِ حُسن و جمال میں مشہور و معروف ہے۔ اس کے قبیلہ والے بھی
اہلِ کرم، مہمان نواز اور صاحبانِ عفت ہیں، لیکن آپ اُن سے نسب و شرافت میں افضل ہیں۔ اور تمام
شاہ آپ سے رشتہ کی تمنا رکھتے ہیں۔ لیکن اگر آپ کا ارادہ یہی ہے تو اجازت دیجیئے تاکہ ہم چل کر
آپ کے لیئے اس کی خواستگاری کریں۔ ہاشمؑ نے کہا کہ حاجت جس کی ہوتی ہے اسی کی کوشش سے
پوری ہوا کرتی ہے۔ میرا خود ارادہ ہے کہ شام کی طرف تجارت کے لیئے جاؤں اور راستہ میں اس کی
خواستگاری کروں۔ پھر آپ نے سامانِ سفر تیار کیا اور اپنے بھائی مطلب اور اپنے چچا کے لڑکوں کو
کر مدینہ طیبہ کی جانب متوجہ ہوئے کیونکہ قبیلۂ بنی نجار وہیں رہتا تھا۔ جب آپ مدینہ میں داخل ہوئے
نورِ محمدیؐ نے جو آپ کی جبینِ اقدس سے لامع تھا تمام مدینہ کو منور کر دیا، اور اس کے عکس نے
مدینہ کے تمام گھروں کو روشن کر دیا۔ یہ دیکھ کر تمام اہلِ مدینہ خود آپ کی طرف بڑھے اور پوچھا آپ

کون ہیں کہ حُسن و جمال میں آپ سے بہتر ہم نے کسی کو نہیں دیکھا تھا؛ خاصکر اس صاحبِ نور کو جس کی شعاعوں نے تمام دُنیا کو منوّر کر رکھا ہے۔ مطلب نے فرمایا کہ ہم خانۂ خدا کے رہنے والے اور ساکنانِ حرمِ معبود ہیں۔ ہم فرزندانِ لوی بن غالب ہیں اور یہ ہمارا بھائی ہاشم بن عبد مناف ہے۔ ہم اس کے لئے خواستگاری کے واسطے تمہارے پاس آئے ہیں۔ تم لوگ جانتے ہو کہ میرے اس بھائی سے رشتہ کی خواہش اطراف و جوانب کے تمام بادشاہوں نے کی، لیکن اس نے انکار کر دیا۔ اور خود رغبت کی ہے کہ سلمٰی کو تم سے طلب کرے۔ سلمٰی کے والد بزرگوار بھی اس مجمع میں موجود تھے۔ انھوں نے جواب دینے میں سبقت کی اور کہا آپ لوگ صاحبانِ شرافت و عزت، فخر و شرف، سخاوت و فتوت اور صاحبانِ جود و کرم ہیں۔ اور وُہ عفیفہ جس کی آپ خواستگاری کرنا چاہتے ہیں میری دُختر ہے۔ وُہ خود اپنے نفس کی مالک و مختار ہے۔ کل وُہ قبیلہ کے شرفا کی عورتوں کے ساتھ بنی قینقاع میں گئی ہے۔ اگر آپ لوگ یہاں قیام فرمائیں تو آپ کی عنایت و نوازش ہوگی۔ اگر اسی طرف چلنا چاہیں تو آپ کو اختیار ہے۔ اب فرمائیے کہ آپ میں سے کون صاحب اس کی خواستگاری کرنا چاہتے ہیں۔ ان لوگوں نے کہا کہ اس کے خواستگار یہ ہیں جن کے چہرہ سے نور ساطع ہے اور شعاع ظاہر ہے۔ یہ چراغ بیت اللہ الحرام ہیں اور تاریکیوں کے روشن کرنے والے مصباح۔ اور صاحبِ جود و کرم۔ یہ ہاشم بن عبدمناف ہیں۔ پدرِ سلمٰی نے کہا بہت بہتر، بہت مناسب۔ ان کی توجہ سے ہم کو بلند مرتبہ حاصل ہوُا اور ہمارا امر اوجِ رفعت پر پہنچ گیا۔ ہم کو ان کی طرف اُس سے زیادہ رغبت ہے جس قدر ان کو ہماری طرف ہے۔ لیکن وُہ اپنی آپ مالک ہے ہم آپ کے ساتھ اُس کے پاس چلیں گے۔ لیکن اے بہترین زوار اور اے قبیلۂ نزار ابھی تو آپ قیام کیجیئے۔ غرض ان لوگوں کو نہایت عزت و احترام کے ساتھ ٹھہرایا، اور طرح طرح کی ضیافتوں اور مہمان نوازیوں سے ممتاز کیا۔ اُونٹ ذبح کیئے اور اُن کے لیئے متعدد خوان تیار کیئے، اور تمام اہلِ مدینہ، قبیلہ اوس و خزرج کے لوگ حضرت ہاشمؑ کے نور و جمال کے مشاہدہ کیلئے آنے لگے۔ علمائے یہود کی نظر جب اُس نُور پر پڑی تو اُن کی نگاہوں میں دُنیا تاریک ہو گئی؛ کیونکہ توریت میں اُنہوں نے پڑھا تھا کہ یہ نورِ پیغمبرِ آخرالزمان کی علامت ہے۔ تو وُہ اس کو دیکھ کر ملول و گریاں ہوئے ان کے عوام نے اُن سے دریافت کیا کہ تمہارے رونے کا کیا سبب ہے۔ وُہ بولے کہ اس شخص کی علامت ہے جو بہت جلد ظاہر ہوگا اور (اپنے مخالفین کا) خون بہائے گا۔ فرشتے لڑائیوں میں اس کی مدد کریں گے۔ تمہاری کتابوں میں اس کا نام ماحی ہے اور یہ اُسی کا نُور ظاہر ہو رہا ہے۔ تمام یہودی یہ سُنکر گریاں ہوئے، اور سب کے سینوں میں ہاشمؑ کی طرف سے کینہ بھر گیا۔ اُسی روز سے آنحضرت کے نُور کو قتل کرنے کا ارادہ کر لیا۔ دوسرے روز صبح ہوتے ہی ہاشمؑ نے اپنے اصحاب کو حکم دیا، کہ فاخرہ لباس پہنیں، اپنے سروں پر خود رکھیں، زرہ سینوں پر باندھیں، اور علَم نزار بلند کریں۔ اس کے بعد ان لوگوں نے حضرت ہاشمؑ کو اپنے گھیرے میں لیا جس طرح ستاروں کے درمیان چاند ہوتا ہے۔ غلام آگے تھے اور ان کے متابعت کرنے والے ان کے پیچھے روانہ ہوئے۔ اس شان سے

بنی قینقاع کی طرف چلے۔ سلمٰی کے پدر بزرگوار اپنی قوم کے بڑے بڑے لوگوں اور یہودیوں کی ایک جماعت کے ساتھ ان کی خدمت میں ہمراہ ہوئے۔ جب اس بازار کے قریب پہنچے وہاں شہر اور دیہات کے لوگ دُور و نزدیک سے آئے ہوئے تھے وُہ سب اپنے اپنے کام چھوڑ کر حضرت ہاشمؑ کے نورِ جمال کے دیکھنے میں محو ہو گئے۔ لوگ ہر طرف سے اُن کی جانب دوڑے۔ سلمٰی بھی اُنہی کے درمیان کھڑی ہوئی حضرت ہاشمؑ کے جمال مبارک کو دیکھ رہی تھیں۔ اسی اثنا میں ان کے باپ ان کے پاس آئے اور کہا کہ میں تم کو اس امر کی خوشخبری دیتا ہوں جو تمہارے لیئے مسرت و شادمانی اور فخر و عزّت کا باعث ہے۔ انہوں نے پوچھا وُہ کیا؟ ان کے والد نے کہا اے سلمٰی یہ آفتاب اوجِ عزت اور ماہِ بُرجِ کرامت و رفعت جس کو تم دیکھتی ہو، تمہاری خواستگاری کے لیئے آیا ہے۔ اور اطرافِ عالم میں کرم و سخاوت اور عفت و کفایت میں مشہور ہے۔ جناب سلمٰی نے یہ سُنکر انتہائی حیا کے سبب سر جھکا لیا۔ ان کے باپ نے ان کے کلام سے ان کی رضا و خوشنودی کو سمجھ لیا۔ ادھر جناب ہاشمؑ نے سُرخ ریشمی خیمہ ایک طرف نصب کرایا اور اس کے گرد قناتیں لگائیں۔ اور اس میں جلوہ افروز ہوئے۔ بازار والے ہر طرف سے اُن کے پاس حالات دریافت کرنے کے لیئے جمع ہوئے اور حقیقت معلوم ہونے کے بعد اُن کے سینوں کی بھٹی میں حسد کی آگ مشتعل ہوئی کیونکہ سلمٰی حُسن و جمال، عفت و آداب اور حُسنِ اخلاق میں یکتائے زمانہ تھیں۔ اُسی وقت شیطان ملعون ایک مردِ پیر کی صورت میں سلمٰی کے پاس آیا اور بولا میں ہاشم کے ہمراہیوں میں سے ہوں اور تمہاری نصیحت و خیر خواہی کے واسطے آیا ہوں۔ یہ شخص اگرچہ حُسن و جمال میں بہت زیادہ ہے لیکن عورتوں سے بہت کم رغبت رکھتا ہے۔ اور جس عورت سے بہت زیادہ محبت کرتا ہے اس کو دو مہینے سے زیادہ اپنے ساتھ نہیں رکھتا۔ بہت سی عورتوں سے نکاح کیا اور طلاق دے دیا۔ اس میں بہادری اور شجاعت تو نام کو نہیں، نہایت بُزدل اور ڈرنے والا آدمی ہے۔ سلمٰی نے کہا اگر یہ صحیح ہے جو تم کہتے ہو، تو اگر خیبر کے قلعوں کو میرے واسطے سونے اور چاندی سے بھر دیا جائے تب بھی میں اس کی جانب رُخ نہ کروں گی۔ یہ سُنکر ابلیس ملعون کو ڈھارس ہوئی۔ پھر ہاشمؑ کے ساتھیوں میں سے ایک دُوسرے شخص کی صورت میں سلمٰی کے پاس آیا اور اسی طرح کی بیہودہ جھوٹی باتیں کیں۔ پھر تیسری مرتبہ ایک دوسرے شخص کی صورت میں آکر ایسا ہی بیان کیا۔ جب سلمٰی کے والد آئے تو سلمٰی کو رنجیدہ اور ملول دیکھا۔ پُوچھا کیوں غمگین ہو یہ وقت تو مسرت و شادمانی کا ہے کہ تم کو ابدی عزّت و کرامت میسّر ہوئی ہے۔ سلمٰی نے کہا بابا جان آپ مجھ کو ایسے شخص سے تزویج کرنا چاہتے ہیں جو عورتوں کی جانب رغبت نہیں رکھتا، بہت طلاق دیا کرتا ہے اور جنگ میں بُزدلی ظاہر کرتا ہے۔ یہ سُنکر وُہ بہت ہنسے اور بولے اے سلمٰی یہ شخص ہرگز ان صفات سے متصف نہیں جو تم بیان کرتی ہو۔ اس کے جود و کرم کی تو لوگ مثال دیا کرتے ہیں اس کو مہمانوں کی ضیافت کی زیادتی کے سبب ہاشمؑ کہتے ہیں۔ اس نے ہرگز کسی عورت کو

طلاق نہیں دی ہے۔ وُہ شجاعت و بہادری میں تو مشہور زمانہ ہے۔ خوش مزاجی اور شیریں کلامی میں اس کا کوئی نظیر نہیں۔ جس نے تم سے اس کی مذمت کی ہے وُہ یقیناً شیطان ہے۔ غرض دوسرے روز سلمٰے نے جو ہاشمؑ کو دیکھا اُس نُور کی محبت میں جو اُن کے جبین مبارک میں درخشاں تھا، بے تاب ہو گئیں۔ اور ان کے پاس ایک پیغامبر کے ذریعہ کہلا بھیجا کہ کل آپ میری خواستگاری کیجیئے۔ اور جس قدر مہر آپ سے میرے اعزا طلب کریں آپ انکار نہ کیجیئے گا۔ مَیں اپنے مال سے اس میں آپ کی مدد کروں گی۔

دوسرے روز جناب ہاشمؑ اپنے اصحاب کے ہمراہ پدر سلمٰے کے خیمہ میں آئے۔ ہاشم اور مطلب اور اُن کے چچا زاد بھائی سب صدر خیمہ میں بیٹھے۔ تمام اہل مجلس حیرت سے ہاشم کے حسن و جمال کو دیکھنے میں محو تھے کہ مطلب نے گفتگو شروع کی۔ اور کہا اے صاحبان عزت و کرامت و فضل و نعمت ہم اہل بیت اللہ الحرام اور صاحبان مشاعر عظام ہیں۔ لوگوں کے گروہ در گروہ ہماری طرف آیا کرتے ہیں۔ آپ لوگ خود بھی ہماری قدر و منزلت جانتے ہیں۔ اور آپ لوگوں پر نُور درخشندۂ محمدؐی ظاہر ہے جس کو خدا نے ہم سے مخصوص فرمایا ہے۔ ہم فرزندانِ لوی بن غالب ہیں اور وُہ نور آدمؑ سے منتقل ہوتا ہوُا ہمارے باپ عبد مناف تک پہنچا اور اُن سے میرے بھائی ہاشم کی جانب منتقل ہوُا ہے۔ اور اب خداوند عالم نے اس نعمت کو تمہاری طرف بھیجا ہے، اب ہم اس فرزند گرامی کے لیئے تمہارے پاس خواستگاری کے واسطے آئے ہیں۔ اس کلام کے جواب میں عمرو پدرِ سلمٰے نے کہا آپ لوگوں کے لیئے تحیت و اکرام و اجابت و اعظام ہے۔ ہم نے آپ کا خطبہ قبول کیا اور آپ کی دعوت منظور کی۔ لیکن ہم اپنی قدیم رسم یعنی زیادتئ مہر پر عمل کرنے کے لیئے مجبور ہیں اس امر عظیم کے لیئے جس کے آپ خواہشمند ہیں۔ اگر ہم میں پہلے سے یہ رواج نہ ہوتا تو مَیں اس کا اظہار نہ کرتا۔ جناب مطلب نے فرمایا، ہم سو اُونٹ جن کی آنکھیں سیاہ اور بال سُرخ ہیں مہر میں دیتے ہیں۔ اُسی مجمع میں ابلیس لعنہ بھی تھا پدر سلمٰے کے پاس آیا اور رو کر کہنے لگا کہ مہر اور زیادہ ہونا چاہیئے۔ تو سلمٰی کے باپ نے کہا اے بزرگوار و آپ کے نزدیک ہماری لڑکی کی اتنی ہی قدر و منزلت ہے۔ مطلب نے کہا ہزار مثقال سونا اور اضافہ کرتا ہوں۔ شیطان لعنہ نے پھر زیادتی مہر کے لیئے پدر سلمٰی کو اشارہ کیا۔ انہوں نے کہا اے جوان ہمارے مقابلہ میں یہ بھی کم ہے۔ مطلب نے فرمایا اچھا ایک خروار عنبر، دس جامۂ سفید مصری اور دس جامۂ عراقی اور اضافہ کرتا ہوں۔ شیطان نے پھر اشارہ کیا۔ پدر سلمٰے نے کہا آپ نے احسان فرمایا اور اب نزدیک ہو چکے ہیں کچھ اور کرامت فرمائیے۔ مطلب نے کہا پانچ کنیزیں خدمت کے لیئے بھی حاضر کرتا ہوں۔ شیطان لعنہ نے پھر مہر کی زیادتی کے لیئے کہا۔ سلمٰے کے والد نے کہا آپ جو کچھ دیں گے وُہ سب آپ ہی کے پاس واپس جائے گا۔ مطلب نے کہا دس اوقیہ مشک اور پانچ قدح کافور بھی اضافہ کیا، اب راضی ہوئے؟ شیطان لعنہ نے پھر

وسوسہ ڈالنا چاہا تو سلمٰے کے پدر نے ڈانٹ کر کہا اے بڈھے دُور ہو تُو نے مجھے اس مجلس میں شرمندہ کیا۔ مطلب نے بھی اس کو ملامت کی اور خیمہ سے نکال دیا۔ اُسی کے ساتھ یہودی بھی مغموم و محزون باہر چلے گئے۔ اس کے بعد سلمٰے کے باپ سے یہودیوں کے سردار نے کہا کہ وہ (ابلیس) مردِ پیر شام و عراق کے عقلمندوں میں سے ہے کیوں اس کے مشورہ پر تم نے عمل نہ کیا اور ہم راضی نہیں ہیں کہ اپنی لڑکی کو ایسے مفلس کو دیں جس کے مانند ہمارے ملک میں نہ ہوگا۔ یہ سُنتے ہی چار سو یہودیوں نے جو وہاں موجود تھے تلواریں کھینچ کر کھڑے ہو گئے۔ اُدھر حرم کے سرداروں نے بھی (جناب ہاشم کی ہمراہی میں) جو چالیس اشخاص تھے، تلواریں نکال لیں۔ مطلب نے یہودیوں کے سردار پر حملہ کیا اور ہاشم نے ابلیس لعین پر۔ وُہ بھاگا۔ لیکن ہاشمؑ نے پکڑ لیا اور اٹھا کر بلند کیا، پھر زمین پر پٹکا۔ اور حضرت رسالتمآبؐ کا نُور اُس پر چمکا تو اس نے ایک نعرہ مارا، اور تیز ہوا کے مانند ہاشمؑ کے ہاتھ سے نکل گیا۔ پھر مطلب کو دیکھا، انہوں نے یہودیوں کے سردار کو دو ٹکڑے کر دیا تھا۔ پھر ہاشم اور ان کے ساتھیوں نے بہت سے یہودیوں کو قتل کیا۔ مدینہ میں یہ خبر پہنچی تو عورتیں اور مرد سب اس طرف دوڑے۔ جب ستر یہودی قتل ہو چکے تو باقیماندہ بھاگ کھڑے ہوئے۔ اور حضرت سرورِ کائنات کے بارے میں ان کی عداوت اور زیادہ مضبوط ہو گئی۔ ہاشم نے کہا میرے خواب کی تعبیر ظاہر ہو گئی۔ پدرِ سلمٰے نے کہا بس اب ان کو جانے دیجئے، اور شادی کو رنج و اندوہ سے تبدیل نہ کیجئے۔ یہ سنکر ہاشم اپنے خیمہ میں واپس گئے اور ولیمہ کا انتظام کیا اور تمام حاضرین کو کھانا کھلایا۔ سلمٰے کے والد سلمٰے کے پاس آئے اور کہا دیکھا تم نے ہاشم کی شجاعت۔ اگر میں اُن سے التماس نہ کرتا یہودیوں میں سے کوئی زندہ نہ رہتا۔ سلمٰے نے عرض کی بابا جان جس امر میں میری بھلائی دیکھئے اُس کو عمل میں لائیے، اور کمینوں کی ملامت کی پرواہ نہ کیجئے۔ غرض سلمٰے کے والد ساداتِ مکہ کے پاس آئے اور کہا اے بزرگوارانِ حرمِ خدا رنج و کدورت دل سے دُور کیجئے، میری لڑکی آپ کی خدمت میں ہدیہ ہے۔ مجھے اور کوئی خواہش و آرزو (مہر و مال کی) نہیں ہے۔ مطلب نے کہا ہم نے جو کہہ دیا اُس پر اور زیادہ کر کے دیں گے۔ اور ہاشم سے کہا کیوں بھائی جو کچھ میں نے (مہر کے بارے میں) کہہ دیا ہے آپ اُس پر راضی ہیں؟ کہا ہاں۔ پھر ایک دوسرے سے مصافحہ کیا، اور سلمٰے کے والد نے ہاشم و مطلب پر اور ان کے تمام ہمراہیوں پر مالِ کثیر اور عنبر و مشک وکافور نثار کیا۔ پھر سب لوگ وہاں سے مع سامان و اسباب مدینہ میں آئے۔ وہاں اُس بہترین عبد مناف کا اس گوہرِ صدفِ کرامت کے ساتھ زفاف ہُوا۔ کچھ دنوں کے بعد سلمٰے کو جب ہاشم کے اخلاقِ پسندیدہ سے پوری واقفیت ہو گئی تو جو کچھ مہر میں ہاشم سے حاصل ہُوا تھا، ان کو کچھ اضافہ کے ساتھ واپس کر دیا۔ اُسی شب نطفۂ پاک عبدالمطلب کا گوہرِ شاہوار صدفِ طاہرہ سلمٰے میں قرار پایا، اور نُورِ محمدی سلمٰے کی پیشانی میں جلوہ گر ہُوا۔ تمام مدینہ والے سلمٰے کو اس کرامتِ عظمٰی پر مبارکباد دیتے تھے۔ اس نورِ روشن و منوّر سے سلمٰے کا حُسن و جمال زیادہ سے زیادہ ہو گیا

مدینہ کی عورتیں اُن کے حُسن کو دیکھنے آتیں اور اُن کے نور و ضیا کو دیکھ کر حیران رہ جاتیں۔ وہ جس سنگ ریزے اور پتھر کی طرف سے گزرتیں سب اُن پر سلام کرتے اور مبارکباد دیتے۔ اور اکثر و بیشتر وُہ اپنی داہنی جانب سے "اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاخَیْرَ الْبَشَرِ" کی آواز سُنتیں۔ اور یہ تعجب خیز باتیں ہاشم سے بیان کرتیں لیکن اپنی قوم سے پوشیدہ رکھتیں۔

**جناب ہاشم کا مدینہ سے شام کی جانب روانہ ہونا اور سلمےٰ اور اپنے بھائیوں سے وصیت کرنا اور پیدا ہونے والے فرزند کی حفاظت کی تاکید فرمانا**

ایک رات جناب سلمےٰ نے ایک منادی کی آواز سُنی جو اُن سے کہہ رہا تھا کہ تم کو خوشخبری ہو کہ خدا نے تم کو ایسا فرزند روزی کیا ہے۔ جو تمام شہروں اور دیہاتوں کے لوگوں سے بہتر ہے۔ اس کے بعد سلمےٰ نے ہاشم کو اپنی قربت کا موقع نہ دیا۔ ہاشم اس کے بعد چند روز تک مدینہ میں اور مقیم رہے پھر اُن سے رُخصت ہوئے اور کہا اے سلمےٰ میں نے وُہ امانت تمہارے سپُرد کی ہے جس کو حقتعالےٰ نے آدمؑ کو سپرد فرمایا تھا اور آدمؑ نے شیثؑ کو سپرد کیا۔ اسیطرح اکابرِ دین ایک دوسرے کو سپرد کرتے چلے آئے یہانتک کہ یہ نُورِ بزرگ ہم کو ملا جس سے ہمارا شرف زیادہ ہو گیا اور بحکمِ خدا اب میں نے اس نور کو تمہارے سپرد کر دیا ہے اور تم سے عہد و پیمان لینا چاہتا ہوں کہ اس کی حفاظت و نگرانی کرنا۔ اگر میری غیر موجودگی میں اس کا ظہور ہو تو اس کو اپنی آنکھ سے زیادہ پیارا اور اپنی جان سے زیادہ عزیز رکھنا۔ اور جہاں تک ممکن ہو لوگوں کی نگاہوں سے پوشیدہ رکھنا کیونکہ اس سے حسد کرنے والے اور دشمن بہت ہیں بخاص کر یہودی جن کی عداوت پہلے ہی سے ظاہر ہے۔ اور اگر اس سفر سے میں واپس نہ آؤں اور میری وفات کی خبر تم کو پہنچے تو اسکی محافظت اور ناز برداری میں کسیطرح کی کمی نہ کرنا۔ جب وُہ سنِ شباب کو پہنچے اس کو حرمِ خدا میں واپس بھیج دینا۔ اور اس کے چچاؤں سے دُور نہ رکھنا کیونکہ حرمِ خدا ہماری عزت و نصرت کی جگہ ہے۔ سلمےٰ نے کہا میں نے آپ کی تمام باتیں دل و جان سے منظور کیں، لیکن آپ کی جُدائی سے دل پر سخت صدمہ و ملال ہے۔ خدا سے دُعا کرتی ہوں کہ وُہ جلد آپ کو میرے پاس واپس لائے۔ اس کے بعد ہاشم نے اپنے بھائیوں اور تمام عزیزوں کو جمع کیا اور فرمایا اے میرے بھائیو اور عزیزو! موت وہ راستہ ہے جس سے کسی شخص کو چارہ نہیں۔ اب میں تم سے جدا ہوتا ہوں، اور نہیں خبر کہ پھر تمہارے پاس واپس آؤں گا یا نہیں۔ لہٰذا وصیت کرتا ہوں کہ تم آپس میں متحد رہنا اور ہرگز ایک دوسرے سے جدا نہ ہونا کہ تمہاری ذلت و خواری کا سبب ہو۔ کیونکہ بادشاہوں اور ان کے علاوہ اور لوگوں کو اور دشمنوں کو تمہاری عزت و منزلت کے بارے میں حسد و طمع ہے۔ میں اپنے بھائی مطلب کو تم پر اپنا خلیفہ بناتا ہوں کیونکہ وُہ دنیا میں سب سے زیادہ مجھے عزیز و پیارا ہے۔ اگر میری وصیت کو مانو تو اس کو اپنا پیشوا سمجھو۔ اور کعبہ کی کنجیاں، چاہِ زمزم ہمارے دادا نزار کا عَلَم اور جو کچھ پیغمبروں کے تبرکات ہم تک پہنچے ہیں یہ سب اس کو سپُرد کرو تو مظفر و سعادت مند رہو گے۔ دوسری وصیت یہ ہے کہ جو فرزند سلمےٰ کے شکم میں ہے اس کی شان و عزت بہت بلند ہے، اس کا بہت خیال رکھنا۔ غرض کسی معاملہ میں میرے قول کی مخالفت نہ کرنا۔

ان لوگوں نے کہا ہم نے آپ کی باتیں سُنیں اور اطاعت کی۔ لیکن آپ کی وصیت نے ہمارے دلوں کو توڑ دیا۔ پھر ہاشم وہاں سے شام کی جانب روانہ ہوئے۔ جب اپنے کاموں سے فارغ ہوئے اپنے سامان تجارت کو فروخت کیا اور ضروری اشیاء خریدیں اور سلمٰی کے لئے تحفے اور ہدیے لے کر مدینہ کی جانب سفر کیا؛ لیکن راہ میں بیمار ہو گئے اور ٹھہر گئے۔ دُوسرے روز بیماری میں شدت ہوئی تو اپنے رفیقوں، غلاموں اور ملازموں سے فرمایا کہ مجھے مُوت کے آثار نظر آرہے ہیں، اس بیماری سے مجھ کو نجات ملنا دشوار معلوم ہوتا ہے۔ لہٰذا آپ لوگ مکّہ کی جانب واپس جائیے اور جب مدینہ میں پہنچیں تو سلمٰی کو میرا سلام کہہ دیں۔ اور تعزیت کریں۔ اور میرے فرزند کے بارے میں کہہ دیں کہ مجھے اُس کی فکر کے سوا کوئی فکر و غم نہیں۔ پھر دو روز کے بعد جبکہ مُوت کے آثار اُن پر ظاہر ہوئے فرمایا کہ قلم و دوات اور کاغذ لاؤ اور مجھے بٹھا دو۔ پھر خدا کے نام کے بعد لکھنا شروع کیا کہ یہ نامہ جس کو ایک بندۂ ذلیل نے لکھا ہے جبکہ خدا کا فرمان اس کو پہنچا تھا کہ نشائے فانی دنیا سے دار بقائے آخرت کی جانب سفر کے لئے تیار ہو جا۔ لہٰذا ایسے وقت میں جبکہ موت کی کشمکش میں میری جان پھنسی ہوتی تھی جس سے کسی کو مفر نہیں ہے۔

میں اپنے اموال تمہارے پاس بھیجتا ہوں جن کو آپس میں برابر برابر تقسیم کر لینا اور اس عفیفہ کریمہ کو جو تم سے دُور ہے اور تمہارا نور اور تمہاری عزت اُس کے پاس ہے یعنی سلمٰی کو فراموش نہ کرنا اور میں تم کو اُس کے فرزند کے احترام کے بارے میں وصیت کرتا ہوں۔ اُن کے حق کی رعایت کرنا اور میرے فرزندوں کو میرا سلام و پیام پہنچا دینا۔ اور سلمٰی کو میرا سلام کہنا۔ اور کہہ دینا کہ افسوس میں تمہاری ملاقات و محبت سے سیر نہیں ہوا۔ اور افسوس صد افسوس کہ اپنے فرزند کے دیدار سے محروم رہا۔ اور خدا کی رحمتیں اور برکتیں روزِ قیامت تک تم پر ہوں۔ پھر اُس خط پر اپنی مُہر کر کے اُن کے سپرد کیا، اور کہا مجھے لٹا دو۔ وُہ جب لٹائے گئے تو آسمان کی جانب نظر کی اور کہا اے میرے پروردگار کے رسول اور قاصد بحق نورِ مصطفےٰ جس کا میں حامل تھا میرے ساتھ نرمی کرو یہ فرمایا اور بآسانی عالمِ بقا کی جانب رحلت فرمائی۔ پھر لوگوں نے ان کو غسل و کفن دے کر شام میں دفن کر دیا؛ اور مکہ روانہ ہوئے۔ مدینہ میں داخل ہوئے تو نالہ و فریاد کی آوازیں بلند کیں، جن کو سُنکر اہل مدینہ عورتیں اور مرد سب اپنے اپنے گھروں سے نکل پڑے۔ سلمٰی، اُن کے باپ اور عزیزوں نے کپڑے پھاڑ ڈالے۔ سلمٰی فریاد کرنے لگیں کہ اے میرے سرتاج! کرم و عزت تمہاری موت سے مٹ گئی۔ افسوس تمہارے مرنے کے بعد اس بچے کا کیا حال ہوگا جس کو تم نے دیکھا تک نہیں نہ اُس کی لذتِ فرزندی سے آشنا ہوئے اسی بیقراری و از خود رفتگی کے عالم میں سلمٰی نے ہاشم کی تلوار کھینچ کر ان کے اُونٹوں اور گھوڑوں کو پے کر دیا۔ اور سب کی قیمت اپنے مال سے ادا کر دی۔ اور ہاشم کے وصی سے کہا کہ مطلب کو میری طرف سے دُعا کہنا اور کہنا کہ میں تمہارے بھائی کے عہد پر قائم ہوں ان کے بعد دوسرے مرد میرے اُوپر حرام ہیں۔

شام میں ہاشم کی وفات، سلمٰی کے نام ہاشم کا وصیت نامہ

جناب ہاشم کی وفات کی خبر سن کر سلمٰی کا حال

وہاں سے رخصت ہو کر وہ قافلہ مکہ پہنچا، وہاں بھی ہاشم کی خبرِ وفات سُنکر کہرام برپا ہوا۔ عورتوں نے بال کھول دیئے، گریبان چاک کر دیئے، در و دیوار سے آوازِ گریہ بلند ہوئی۔ جب اُن کا وصیت نامہ کھول کر پڑھا گیا، لوگوں کے رنج و غم میں اور اضافہ ہوا۔ غرض اہل مکہ نے، ہاشم کی وصیت کے مطابق جناب مطلب کو اپنا رئیس اور پیشوا بنا لیا، اور عَلَمِ اکرم نزار اور سقایۂ زمزم در فائدہ حاجیانِ حرم اور کمانِ اسمٰعیلؑ اور نعلینِ شیثؑ اور پیراہنِ ابراہیمؑ اور انگشتریٔ نوحؑ اور تمام تبرکات انبیا علیہم السلام جو کچھ اُن کے پاس تھا سب جناب مطلب کے سپرد کر دیا۔

سلمیٰ کے وضعِ حمل کا زمانہ آیا۔ جو تکلیفیں عورتوں کو اس وقت ہوا کرتی ہیں سلمیٰ پر اُن کا مطلق اثر نہ ہوا تھا۔ اس وقت ایک آوازِ ہاتف کی آئی کہ اے بنی نجار کی عورتوں کی زینت اپنے فرزند کو پردہ میں رکھو اور لوگوں کی نگاہوں سے پوشیدہ کرو کہ ان کی آنکھیں اس کے دیدار سے سعادتمند ہوں۔ جب سلمیٰ نے یہ آواز سُنی دروازے بند کر دیئے اور پردے لٹکا دیئے اور اپنے حال کی کسی کو اطلاع نہ ہونے دی۔ ناگاہ دیکھا کہ ایک نور کا پردہ زمین سے آسمان تک اس پر ڈال دیا گیا تاکہ شیاطین اس کے نزدیک نہ آنے پائیں۔ اس وقت شیبۃ الحمد پیدا ہوئے اور نورِ محمدیؐ اُن کی پیشانی میں جلوہ گر ہوا۔ وہ پیدا ہوتے ہی مسکرائے۔ سلمیٰ نے ان کو گود میں لیا تو ان کے سر میں سفید بال دیکھے اس لیئے ان کا نام شیبۃ الحمد رکھا۔ سلمیٰ نے ان کو ایک مہینہ تک پوشیدہ رکھا۔ کسی کو ان کی ولادت کی خبر نہ ہونے پائی۔ ایک مہینہ کے بعد عزیزوں اور قابلہ عورتوں کو معلوم ہوا تو مبارکباد کو آئیں اور مولود کے تعجب خیز حالات سُنکر سب کو حیرت ہوئی۔ وہ دو مہینے کے ہوئے تو چلنے لگے۔ یہودیوں نے جب ان کو دیکھا، ان کی طرف سے کینہ اور ملال سے بیتاب ہوئے۔ اس لیئے کہ وہ جانتے تھے کہ وہ نور جو اُن سے ظاہر ہے نورِ پیغمبرِ آخر الزمان ہے جو ان یہودیوں کو قتل کریں گے اور ان کے دینوں کو باطل کریں گے۔ سات سال کی عمر میں وہ نہایت قوی و دلیر جوان معلوم ہونے لگے۔ بڑے سے بڑا بوجھ اُٹھا لیتے۔ لڑکوں کو ہاتھوں پر بلند کر کے زمین پر پٹک دیتے تھے۔

ایک مرتبہ قبیلۂ بنی حارث کا ایک شخص کسی ضرورت سے مکہ سے مدینہ آیا اس نے شیبۃ الحمد کو دیکھا کہ مثل چاند کے نور اُن کے چہرہ سے چمک رہا ہے وہ لڑکوں کے ساتھ کھیل رہے ہیں۔ وہ کھڑا ہو گیا اور ان کے ظاہری و باطنی حسن و جمال کے دیکھنے میں محو ہو گیا۔ پھر بولا کہ کس قدر سعادتمند ہیں وہ لوگ جن کے شہر میں تم رہتے ہو۔ وہ کھیل رہے تھے اور کہتے جاتے تھے میں زمزم و صفا کا فرزند ہوں۔ میں ہاشم کا دلبند ہوں اور میرے شرف کے لیئے یہی کافی ہے۔ یہ سُنکر وہ مرد قریب آیا اور کہنے لگا اے جوان تیرا کیا نام ہے؟ فرمایا میں ہاشم بن عبد مناف کا فرزند شیبہ ہوں میرے چچاؤں نے مجھ پر ظلم کر رکھا ہے کہ میں اپنی ماں اور خالاؤں کے ساتھ اس غربت میں پڑا ہوں۔ اے عم محترم آپ کہاں سے آرہے ہیں؟ اس مرد نے کہا مکہ سے۔ فرمایا جب خیریت سے مکہ پہنچیئے، اور فرزندان عبد مناف سے ملاقات ہو تو میرا سلام ان کو پہنچا دیجئے۔ اور کہیئے گا کہ میں ایک یتیم کا پیغامبر

ہوں جس کا باپ مر گیا اور اس کے چچاؤں نے اس پر ظلم کر رکھا ہے۔ اے فرزندانِ عبد مناف بہت جلد ہاشم کی وصیت کو بھول گئے اور ان کی نسل کو ضائع کر دیا۔ جو ہوا مکہ کی طرف سے آتی ہے اس سے تمہاری خوشبو سونگھتا ہوں۔ اور تمہاری ملاقات کی آرزو میں راتیں تڑپ کر کاٹتا ہوں۔ یہ پیغام سُنکر وُہ مرد رونے لگا، اور جلد جلد مکہ کو چلا۔ جب اولادِ عبد مناف کی مجلس میں پہنچا تحیت و سلام کے بعد بولا اے بزرگانِ قوم اور فرزندانِ عبد مناف! اپنے وقار کو بھول گئے اور اپنے چراغ ہدایت کو دوسروں کے گھر روشن کر رکھا ہے۔ پھر شیبہ کے پیغامات پہنچائے۔ وُہ لوگ کہنے لگے کہ ہم کو معلوم نہ تھا کہ وُہ اس شعور تک پہنچ چکا ہے۔ اُس مرد نے کہا خدا کی قسم فصحا کی زبانیں اس کے مقابلہ میں گنگ ہیں اور عقلا اس کے سامنے عاجز ہیں۔ وُہ حسن و جمال کی بلندی کا آفتاب ہے اور اہلِ فضل و کمال کی آنکھوں کا نُور ہے۔ یہ سُنکر مطلب نے اُسی جگہ سواری طلب کی اور سوار ہو کر تنہا مدینہ کی جانب روانہ ہوئے اور نہایت عجلت و سرعت کے ساتھ مدینہ میں پہنچے۔ دیکھا شیبۃ الحمد لڑکوں کے ساتھ کھیل رہے تھے۔ ان کو اس نورِ محمدی صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ذریعہ سے پہچان لیا۔ دیکھا کہ وُہ ایک بہت بڑا پتھر اُٹھائے ہوئے ہیں، اور کہہ رہے ہیں کہ میں ہوں ہاشم کا فرزند جو بزرگی و شرافت میں مشہور ہیں۔ مطلب نے یہ سُنتے ہی ناقہ کو بٹھایا اور پکار کر کہا اے میرے بھائی کی یادگار میرے پاس آؤ۔ شیبہ ان کے پاس دوڑتے ہوئے آئے اور بولے کہ آپ کون ہیں کہ میرا دل آپ کی طرف کھنچا جا رہا ہے۔ شائد میرے چچاؤں میں سے آپ بھی ہیں۔ فرمایا میں تمہارا چچا مطلب ہوں۔ پھر ان کو گود میں لیا، پیار کیا اور روئے۔ اور پوچھا کہ پارۂ جگر کیا تو چاہتا ہے کہ میں تجھ کو تیرے آباؤ اجداد کے وطن میں لے چلوں۔ جو تیرے عزّ و شرف کا مقام ہے۔ شیبہ نے کہا ہاں ضرور چلنا چاہتا ہوں۔ یہ سُنکر مطلب سوار ہوئے اور اپنے ہمراہ شیبہ کو بھی سوار کر لیا اور مکہ کی جانب روانہ ہوئے۔ شیبہ نے کہا چچا جان جلدی نکل چلیئے ایسا نہ ہو کہ میری ماں کے اعزا و اقربا آگاہ ہو جائیں ان کے ساتھ اوس و خزرج کے بہادر بھی موافق ہو کر مجھ کو روکنے کی کوشش کریں۔ مطلب نے کہا جانِ عم پروا نہ کر۔ خدا اُن کے شر سے محفوظ رکھے گا۔

جب یہودیوں کو خبر ہوئی کہ شیبہ اپنے چچا کے ساتھ تنہا مکہ روانہ ہو گئے ہیں تو ان کے قتل کا ارادہ کیا۔ یہودیوں کے سرداروں میں سے ایک شخص دحیہ نامی کا لڑکا لاطیہ ایک روز لڑکوں کے ساتھ کھیلنے کے لیئے نکلا تو شیبہ نے اس کے سر پر اونٹ کی ایک ہڈی سے ایسا مارا کہ اس کا سر پھٹ گیا۔ اور کہا اے یہودی کے بچے تیری موت قریب آ گئی ہے۔ بہت جلد تمہارے گھر برباد ہو جائیں گے۔ اس کے باپ نے جب یہ سُنا تو بہت غضبناک ہوا۔ اور یہ عداوت بھی پرانی عداوتوں کے ساتھ اُن کے دل میں جا گزیں ہو گئی۔ جب ان یہودیوں نے سُنا کہ وہ مکہ جا رہا ہے تو یہودیوں کو آواز دی کہ وُہ لڑکا تنہا اپنے چچا کے ساتھ گیا ہے، چلو

اس کو ہلاک کر دیں اور اس کے شر سے محفوظ و مطمئن ہو جائیں۔ یہ سُنکر ستّر یہودی مسلح ہو کر اُن کے تعاقب میں چلے۔ رات کا وقت تھا مطلب کے کانوں میں اُن کے گھوڑوں کی آواز آئی تو کہنے لگے کہ اے فرزند جن سے خوف تھا وہ آ پہنچے۔ شیبہ نے کہا راستہ بدل دیجئے۔ فرمایا اے نورِ چشم تیری پیشانی کا نور اُن گمراہوں کو دکھا دے گا جس طرف بھی ہم جائیں گے۔ شیبہ نے کہا میرے چہرہ کو چھپا دیجئے شائد وہ نور چھُپ جائے۔ مطلب نے کپڑے کی تین تہیں کر کے اُن کے چہرہ پر لٹکا دیا، لیکن اس نُور کی ضیا باری میں کمی نہ ہوئی۔ مطلب نے کہا اے میرے بھائی کی جان تیرے خورشید جمال کا یہ نور خدا کا نُور ہے، پوشیدہ نہیں ہو سکتا اور نہ کوئی اس کو بجھا سکتا ہے۔ خدا کے نزدیک تیری منزلت عظیم ہے۔ اور جس خدا نے تجھ کو یہ نور عطا فرمایا ہے وہی تجھ کو ہر خطرہ سے محفوظ رکھے گا۔ جب حضرت مطلب کے پاس پہنچے شیبہ نے کہا مجھ کو نیچے اُتار دیجئے تاکہ خدا کی قدرت کا تماشا آپ کو دکھاؤں۔ حضرت نے اُن کو اُتار دیا۔ وہ سجدے میں پیشانی رکھ کے ملتجی ہوئے کہ اے نور و ظلمت کے خالق اور ساتوں آسمانوں کو گردش میں لانے والے اور ہر گروہ کو روزی دینے والے میں تجھ سے بحق شفیعِ روزِ جزا سوال کرتا ہوں جس کو تُو نے میرے سپرد فرمایا ہے، ہمارے دشمنوں سے ہم کو محفوظ رکھ۔ ابھی دُعا تمام نہ ہوئی تھی کہ یہودیوں کا گروہ ان کے نزدیک آ گیا اور اُن کو گھیر لیا۔ لیکن بقدرتِ خدا شیبہ اور اُن کے چچا کا رُعب اور خوف اُن پر غالب ہو گیا۔ تو چاپلوسی اور مکر کے ساتھ بولے کہ اے نیک کردار بزرگو ہم آپ کو کوئی تکلیف پہنچانے نہیں آئے ہیں بس یہ چاہتے ہیں کہ شیبہ کو اُن کی ماں کے پاس پہنچا دیں کیونکہ وہ ہمارے شہر کی روشنی، ہمارے لیئے برکت اور نعمت ہے۔ شیبہ نے کہا ہم تمہارے مکر و فریب سے بخوبی واقف ہیں۔ اب چونکہ خدا کی قدرت تم پر غالب آ چکی ہے تو ایسی باتیں کرنے لگے ہو۔ یہ سُنکر یہودی ناکام و نامراد و ذلیل ہو کر واپس ہوئے۔ تھوڑی دُور گئے تھے کہ لاطیہ پسرِ داہیہ نے کہا شائد تم لوگوں کو نہیں معلوم کہ یہ لوگ جادوگر ہیں انہوں نے ہم پر جادو کر دیا ہے۔ آؤ پیدل چلیں اور ان کو ختم کر دیں۔ پھر وہ تلواریں کھینچ کر اُن کی طرف بڑھے مطلب نے دیکھا تو فرمایا اب تمہارا مطلب ظاہر ہوا۔ اور جہاد تمہارے ساتھ واجب ہو گیا۔ یہ کہہ کر آپ نے کمان لی اور چند تیروں سے کئی جوانوں کو واصل جہنم کیا۔ پھر سب نے اکبارگی حملہ کر دیا۔ مطلب نے بھی خدا کا نام لے کر اُن سے مقابلہ کیا۔ شیبہ بارگاہِ الٰہی میں گریہ و زاری کے ساتھ دُعا کر رہے تھے کہ ناگاہ دُور سے ایک غبار پیدا ہوا اور گھوڑوں کے ہنہنانے کی آواز اور اسلحوں کی جھنکار کان میں آئی۔ جب وہ لوگ نزدیک پہنچے مطلب نے دیکھا کہ سلمےٰ اپنے والد اور بھائیوں اور دختر رج کے چار ہزار افراد کے ساتھ شیبہ کو لینے آئی ہیں۔ جب سلمےٰ نے دیکھا کہ یہودی جناب مطلب سے مشغولِ جنگ ہیں للکار کے کہا، کہ وائے ہو تم پر۔ یہ کیا ذلالت ہے۔ یہ سُنتے ہی لاطیہ بھاگا۔ سلمےٰ نے کہا اے دشمنِ خدا کہاں جاتا ہے اور تلوار کی ایک ضرب سے

یہودیوں کا جناب مطلب و شیبہ پر حملہ کرنا اور جناب سلمےٰ کا مدد کو پہنچ کر ان سب کو قتل کرنا۔

اس کو دو ٹکڑے کر دیا اور اوس و خزرج کے بہادروں نے یہودیوں پر حملہ کیا اور ایک یہودی کو باقی نہ چھوڑا۔ پھر مطلب کی جانب رُخ کیا۔ مطلب نے بھی تلوار کھینچ لی۔ سلمٰے کو اپنے فرزند شیبہ کے بارے میں خوف ہوا اور اپنے قبیلہ کو لڑائی سے روک دیا۔ اور مطلب سے پوچھا کہ آپ کون ہیں جو شیر کے بچے کو اس کی ماں سے جدا کرنا چاہتے ہیں۔ مطلب نے فرمایا میں وہ ہوں کہ چاہتا ہوں، کہ اس کی عزت و منزلت پر اس کے شرف و عظمت کو اور اضافہ کروں اور تم لوگوں سے اس پر زیادہ مہربان ہوں۔ مجھے اُمید ہے کہ خداوند عالم اس کو صاحب حرم اور پیشوائے اُمم قرار دے۔ میں اس کا چچا مطلب ہوں۔ یہ سُنکر سلمٰے نے کہا مرحبا مرحبا! آپ خُوب آئے۔ لیکن مجھ سے اس فرزند کے لے جانے کے لیئے کیوں نہ فرمایا۔ مَیں نے تو اس کے باپ سے شرط کی تھی کہ اگر فرزند پیدا ہوگا تو مجھ سے جُدا نہ کریں گے۔ پھر شیبہ سے کہا اے فرزند تجھے اختیار ہے اگر تُو چاہے تو اپنے چچا کے ساتھ جا، اور چاہے تو میرے ساتھ چل۔ شیبہ نے یہ سُنکر سر جھکا لیا اور اُن کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔ عرض کی اے مادرِ مہربان آپ کی مخالفت سے ڈرتا ہوں لیکن خانۂ خدا کی مجاورت ضرور چاہتا ہوں۔ اگر آپ اجازت دیں تو جاؤں، ورنہ واپس چلوں۔ جناب سلمٰے یہ سُنکر رونے لگیں اور فرمایا اے فرزند تیری خواہش مجھے منظور ہے۔ مجبوراً تیری مفارقت کا صدمہ برداشت کروں گی۔ لیکن مجھ کو بھول نہ جانا اور اپنی خیریت سے آگاہ کرتے رہنا۔ پھر گود میں لے کر پیار کیا اور رخصت کیا۔ پھر مطلب سے کہا اے فرزندِ عبد مناف جو امانت تمہارے بھائی نے مجھے سپرد کی تھی وہ میں نے تم کو سونپ دی۔ اب اس کی حفاظت کرنا تمہارے ذمّہ ہے۔ جب وہ سنِ بلوغ کو پہنچے ایسی عورت سے اُس کا عقد کرنا جو اس کے لیئے عزت و شرافت و نجابت میں اس کے مناسب ہو۔ مطلب نے کہا اے کریمۂ بزرگوار آپ نے مجھ پر احسان کیا۔ جب تک زندہ رہا آپ کا حق نہ بھولوں گا۔ پھر شیبہ کو لے کر مکہ کی جانب روانہ ہوئے۔ جب شیبہ کا آفتاب جمال مکہ کے دروازوں پر طالع ہوا اور آپ کے نور کی چھُوٹ وہاں کے پہاڑوں پر پڑی، مکہ روشن ہو گیا جس کو دیکھ کر اہل مکہ کو حیرت ہوئی، اور وہ اپنے گھروں سے نکل کر دوڑے۔ مطلب کو دیکھا کہ ایک لڑکے کو لیئے آرہے ہیں۔ پوچھا یہ کون ہے؟ آپ نے مصلحتہً فرمایا یہ میرا غلام ہے اسی سبب سے شیبہ کا نام عبدالمطلب ہو گیا۔ حضرت مطلب ان کو گھر لائے اور مدتوں اُن کی قدر و منزلت کو پوشیدہ رکھا۔ لوگ نہیں جانتے تھے کہ وُہ رسُول خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کے دادا ہوں گے۔ پھر قریش کے درمیان ان کی بڑی عزت ہو گئی، اور اُن کے ذریعہ ہر معاملہ میں ان کو برکت حاصل ہوتی تھی، ہر مصیبت و بلا میں ان کے سبب سے پناہ ملتی تھی۔ ہر قحط و سختی میں وُہ نورِ جناب رسُولِ خدا سے متوسل ہوتے تھے اور خداوند عالم وُہ سختیاں اُن سے دفع فرماتا تھا۔ اور اُس نُور سے معجزات ظاہر ہوتے رہتے تھے۔

## تیسری فصل

حضرت رسالتمآب صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کے آبائے عظام و اجداد کرام کے حالات:۔
علمائے امامیہ کا اس پر اجماع ہے کہ آنحضرتؐ کے آباؤ اجداد دادی نانی وغیرہ آدمؑ

سے لے کر آنحضرتؐ کے والدین تک سب مسلمان تھے اور آنحضرتؐ کا نور کسی مشرک کے صلب اور کسی مشرکہ
کے رحم میں قرار نہیں پایا۔ آنحضرتؐ کے اور آپؐ کے باپ دادا اور ماؤں کے نسب میں کسی قسم کا شبہ
نہیں ہے۔ اور خاصہ و عامہ کے طریقہ سے متواتر حدیثیں اس پر دلالت کرتی ہیں بلکہ احادیث متواتر
سے ظاہر ہے کہ آنحضرتؐ کے آباؤ اجداد سب کے سب انبیاؑ و اوصیا اور حاملانِ دینِ خدا رہے ہیں
اور فرزندانِ اسمٰعیلؑ جو آنحضرتؐ کے اجداد تھے وُہ سب حضرت ابراہیمؑ کے اوصیا تھے۔ ہمیشہ مکہ کی
بادشاہی، خانہ کعبہ کی پردہ پوشی اور اس کی تعمیر وغیرہ کی خدمت اُنہی لوگوں سے متعلق رہی ہے۔ یہ
لوگ مرجع انام رہے ہیں۔ قوم ابراہیمؑ اُنہی میں سے تھی۔ شریعتِ موسٰےؑ و عیسٰے علیہما السلام اور
شریعتِ ابراہیمؑ فرزندانِ اسمٰعیل کے لیئے منسوخ نہیں ہوئی تھی۔ وُہ لوگ شریعت کے محافظ تھے
اور ایک دوسرے کو وصیت کرتے اور آثارِ انبیا سپرد کرتے رہے ہیں۔ اسیطرح یہ سلسلہ عبدالمطلب
تک پہنچا۔ جناب عبدالمطلب نے ابوطالب کو اپنا وصی قرار دیا۔ اور ابوطالب نے بہت سی کتابیں
آثارِ انبیا اور ان کے تبرکات آنحضرتؐ کی بعثت کے بعد ان کو سپرد فرمایا۔

حضرت عبدالمطلب کی فضیلت میں بہت سی حدیثیں وارد ہوئی ہیں۔ چنانچہ حضرت جعفر صادقؑ
سے منقول ہے کہ قیامت کے روز وُہ ایک اُمت کے مانند تنہا محشور ہوں گے۔ کیونکہ وُہ اپنی قوم
میں تنہا (موحد) تھے۔ اُن سے پیغمبروں کی علامت اور بادشاہوں کی ہیبت ظاہر ہو گی۔ اور دوسری
معتبر و صحیح حدیث میں فرمایا کہ عبدالمطلب پہلے شخص ہیں جو بداء کے قائل ہوئے۔ وُہ قیامت میں
بادشاہوں کے حُسن اور پیغمبروں کی علامت سے محشور ہوں گے۔ پھر فرمایا کہ عبدالمطلب نے
ایک روز جناب رسولؐ خدا کو اپنے اُونٹوں کے پیچھے روانہ کیا۔ ان کو واپس آنے میں دیر ہوئی تو بیتاب
ہوگئے اور ان کی تلاش میں آدمی بھیجے، اور کعبہ کی زنجیروں کو پکڑ کر خدا کی بارگاہ میں گریہ و زاری
شروع کی کہ اے پالنے والے اپنے ماننے والوں کو جن کے متعلق تُو نے وعدہ کیا ہے کہ ان
تمام ادیان پر غالب کرے گا کیا ہلاک کر دے گا۔ اگر ایسا کرے گا تو پھر دُوسرا امر اس کے بارے
میں تیری مشیت میں واقع ہوا ہے۔ حضرتؐ واپس آئے تو دیکھتے ہی حضرتؐ کو گود میں لے کر
کیا۔ اور فرمایا اے فرزند آیندہ تجھ کو کسی کام کے لیئے کبھی نہ بھیجوں گا۔ ڈرتا ہوں کہ دشمن تجھ
کہیں ہلاک نہ کر دیں۔

اُنہی حضرت سے دوسری معتبر حدیث میں منقول ہے کہ حضرت سرورِ عالمؐ نے حضرت علیؑ
سے فرمایا کہ حضرت عبدالمطلبؑ نے جاہلیت کے زمانہ میں پانچ سُنتیں مقرر کیں جن کو خدا نے اسلام
میں جاری و قائم رکھا۔ اوّل یہ کہ سوتیلی ماؤں کو لڑکوں پر حرام قرار دیا جس کے بارے میں خدا نے
قرآن میں فرمایا ہے کہ وَلَا تَنْكِحُوا مَا نَكَحَ آبَاؤُكُمْ مِنَ النِّسَاءِ (آیت ۲۲، سورۃ النساء پ۴) (ان
عورتوں سے نکاح نہ کرو جن سے تمہارے آباؤ اجداد نے نکاح کیا ہو) دُوسرے یہ کہ اُنہوں نے
خزانہ پایا تو اس میں سے پانچواں حصہ راہِ خدا میں دے دیا جسکے متعلق خدا فرماتا ہے وَاعْلَمُوا

غنمتم مِّن شَیْءٍ فَاَنَّ لِلّٰہِ خُمُسَہٗ (پ۱۰، سورۃ انفال آیت ۴۱) (یاد رکھو کہ جب تمہیں مال غنیمت حاصل ہو تو اس میں سے پانچواں حصّہ خدا کے لیئے صرف کرو) تیسرے یہ کہ جب چاہ زمزم کو کھودا تو اس کو حاجیوں کا سقایہ قرار دیا۔ تو خدا نے فرمایا اَجَعَلْتُمْ سِقَایَۃَ الْحَآجِّ (آیت ۱۹، سورۃ توبہ، پ۱۰)۔ چوتھے یہ کہ آدمی کے مار ڈالنے کا خونبہا سَو اُونٹ مقرر کیا۔ پانچویں یہ کہ قریش میں طواف کی کوئی تعداد مقرر نہ تھی، آپ نے سات مرتبہ طواف کرنا مقرر فرمایا۔ پھر فرمایا کہ عبدالمطلب نے نہ کبھی جوا کھیلا، نہ بتوں کی پرستش کی، نہ اُن جانوروں کو کھایا جو بتوں کے لیئے کاٹے گئے تھے۔ اور فرمایا کرتے تھے کہ میں اپنے پدر ابراہیمؑ کے دین پر قائم ہوں۔

دُوسری حدیث معتبر میں حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ ایک مرتبہ جبریلؑ جناب رسولِ خدا پر نازل ہوئے اور کہا خلاقِ عالم آپ کو سلام کہتا ہے اور فرماتا ہے کہ مَیں نے اُس پر آتشِ دوزخ حرام کر دیا جس کی صلب سے تم پَیدا ہوئے اور جس کے شکم میں تم رہے یعنی عبداللہؑ و آمنہؑ پر حرام کیا ہے اُس پر جس نے تمہاری کفالت و محافظت کی ہے یعنی ابو طالب پر۔

حدیث معتبر میں حضرت امیرالمؤمنینؑ سے منقول ہے کہ آپ نے فرمایا کہ واللہ نہ میرے باپ نے بتوں کی پرستش کی، نہ میرے دادا عبدالمطلب نے نہ میرے جدِّ بزرگ جناب ہاشمؑ نے۔ نہ عبد مناف نے۔ بلکہ وُہ لوگ کعبہ کی جانب رُخ کر کے نماز پڑھتے تھے، اور دینِ ابراہیمؑ پر قائم تھے اور آنحضرتؐ کے دین سے متمسّک رہے۔

دوسری روایت میں ابن عباس سے منقول ہے کہ کسی کے واسطے کعبہ معظمہ کے سامنے مسند نہیں بچھائی گئی سوائے عبدالمطلب کے۔ اُن کی مسند پر اُن کے احترام و اکرام کے سبب سے کوئی شخص نہیں بیٹھتا تھا۔ لیکن جب سرورِ عالم تشریف لاتے تھے اور اُن کی مسند پر بیٹھنا چاہتے اور اُن کے چچا وغیرہ اُن کو روکنا چاہتے تو عبدالمطلب فرماتے کہ چھوڑو میرے فرزند کو کہ اس کی شان بزرگ ہے۔ وہ عنقریب تمہارا سیّد و سردار ہو گا۔ میں اس کی پیشانی سے بزرگی و سرداری کا نور مشاہدہ کرتا ہوں۔ وُہ تمام خلق کا پیشوا ہو گا۔ پھر ان کو گود میں لیتے اور اُن کی پُشت پر ہاتھ پھیرتے اور بار بار بوسہ دیا کرتے۔ اور فرماتے کہ مَیں نے کبھی اس کے رُخسار سے نرم و پاکیزہ تر اور اس کے جسم سے بہتر نہیں دیکھا۔ چونکہ عبداللہؑ و ابو طالبؑ حقیقی بھائی تھے اس لیئے ابو طالبؑ سے فرمایا کرتے کہ اس فرزند کی عزّت و شان بہت بلند ہے لہذا اس کی حفاظت کرنا؛ کیونکہ وُہ بے ماں باپ کا تنہا اور اکیلا ہے اس پر مثل ماں کے مہربان رہنا تاکہ کوئی تکلیف اور صدمہ اس کو نہ پہنچے۔ پھر اس کو اپنے کندھے پر سوار کر کے سات مرتبہ کعبہ کا طواف کرتے تھے۔ جب آنحضرتؐ چھ سال کے ہوئے آپ کی مادرِ گرامی آمنہؑ نے ابوا میں جو مکہ و مدینہ کے درمیان ایک منزل ہے انتقال فرمایا جبکہ آنحضرتؐ کو اُن کے خالوؤں* کے پاس جو بنی عدی سے تھے لے گئے۔ جب آنحضرتؐ باپ ماں دونوں کی طرف سے یتیم ہو گئے تو حضرت عبدالمطلبؑ کی شفقت و مہربانی آنحضرتؐ پر زیادہ بڑھ گئی۔ جب ان کی

* عرب خالو ماموں کو کہتے ہیں جیسا کہ قرآن مجید میں بھی آیہ ۶۱ سورۃ نور میں خداوند عالم کا ارشاد ہے اَوْ بُیُوْتِ اَخْوَالِکُمْ الخ

وفات کا وقت آیا تو حضرت سرورؐ کائنات کو سینہ پر بٹھایا؛ ان کو پیار کرتے اور روتے تھے۔ پھر ابو طالبؑ کی جانب رُخ کر کے بولے اس یگانہ روزگار کی حفاظت و نگہبانی کرنا جس نے باپ کی خوشبو نہیں سُونگھی ہے نہ ماں کی شفقت کا لُطف اُٹھایا ہے۔ اس کو اپنے جگر کا ٹکڑا سمجھنا۔ میں نے اپنے فرزندوں میں اس کی حفاظت کے لیئے تم کو منتخب کیا ہے۔ اس سبب سے کہ اس کا باپ اور تم ایک باپ ماں سے ہو۔ اے ابو طالبؑ اگر تمہارے سامنے اس کی جلالت و عظمت کا ظہور ہو جس کو میں خوب جانتا ہوں، تو جہاں تک ممکن ہو اس کی پیروی کرنا اور اپنے ہاتھ و زبان اور مال سے اس کی مدد کرنا۔ خدا کی قسم وہ بہت جلد تمہارا سردار ہو گا اور اس کو بادشاہی و عظمت حاصل ہو گی کہ ویسی رفعت و منزلت ہمارے باپ داداؤں میں سے کسیکو میسّر نہیں ہوئی ہے۔ اے فرزند کیا تم نے میری وصیت قبول کی؟ ابو طالبؑ نے کہا ہاں قبول و منظور کیا، اور میں نے خدا کو اپنے اس عہد پر گواہ کیا۔ یہ سُنکر عبدالمطلبؑ نے ابو طالبؑ کا ہاتھ پکڑ کر اقرار و پیمان کو مضبوط کیا اور کہا اب موت مجھ پر آسان ہو گئی اور بار بار آنحضرتؐ کو پیار کرتے رہے۔ اور کہتے جاتے تھے کہ میں نے ایسی پاکیزہ خوشبو اپنے فرزندوں میں سے کسی کی نہیں پائی۔ کاش میں تمہارے زمانہ نبوت و رسالت تک زندہ رہتا۔ یہ کہتے ہوئے آپ کی رُوح مقدس ملاء اعلےٰ کی جانب پرواز کر گئی۔ اُس وقت حضرت رسُولؐ خدا آٹھ سال کے تھے۔ پھر ابو طالبؑ نے آپ کو اپنی جان سے زیادہ عزیز سمجھا، اور رات و دن میں کسیوقت اُن سے جُدا نہ ہوتے تھے، اور کسی کا اعتبار نہ کرتے تھے۔ حضرتؐ کو اپنے پاس سُلاتے تھے۔

بسند صحیح حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ کعبہ کے نزدیک حضرت عبدالمطلبؑ کے واسطے مسند بچھائی جاتی تھی آپ کے سوا اور کسی کے لیئے نہیں بچھائی جاتی تھی۔ آپ کے لڑکے آپ کے سرہانے کھڑے ہوتے تھے اور کسیکو آپ کے پاس نہ جانے دیتے۔ جب حضرت رسُولؐ خدا چلنے لگے تو ایک روز آئے اور حضرت عبدالمطلبؑ کے دامن پر بیٹھ گئے۔ آپ کے فرزند نے چاہا کہ ان کو الگ کر دیں۔ عبدالمطلبؑ نے کہا چھوڑ دو میرے بچّے کو کیونکہ عنقریب اُس کو بادشاہی حاصل ہو گی یا فرشتہ اس پر نازل ہو گا۔

حدیث معتبر میں حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ ایک شخص نے حاضر ہو کر کہا ایک شخص کے ذمہ میرا کچھ مال ہے اور مجھے خوف ہے کہ وہ میرے ہاتھ نہ آئے گا۔ حضرت صادقؑ نے فرمایا کہ جب مکّہ میں تو پہنچے ایک طواف اور دو رکعت نماز حضرت عبدالمطلبؑ کی نیابت میں ادا کرنا، اور ایک طواف اور دو رکعت حضرت ابو طالبؑ کے لیئے ادا کرنا، اسیطرح حضرت آمنہؑ اور فاطمہؑ بنت اسد مادر امیر المومنینؑ کے لیئے بجالانا۔ وہ شخص کہتا ہے کہ میں نے ایسا ہی کیا، اور اُسی روز میرا مال مجھے حاصل ہو گیا۔

## چوتھی فصل

اصحاب فیل کا تذکرہ:۔ حضرت رسولؐ خدا کے نُور کے معجزات میں سے ایک معجزہ اصحاب فیل کا بھی ہے جو حضرت عبدالمطلبؑ کے زمانہ میں ظاہر ہوا جیساکہ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جب بادشاہ حبشہ اَبرہہ بن الصباح نے خانہ کعبہ برباد کرنے

کا ارادہ کیا اور مکہ معظمہ کے نواح میں پہنچا، تو اہلِ مکہ کے مال لُوٹ لیئے۔ جن میں حضرت عبد المطلبؑ کے اُونٹ بھی تھے۔ حضرت عبد المطلب بادشاہ کے پاس گئے اور اجازت لے کر اُس کے دربار میں پہنچے۔ اس وقت اُبرہہ ایک ریشمی خیمہ میں تخت پر بیٹھا تھا۔ حضرت نے اُبرہہ کو سلام کیا اُس نے سلام کا جواب دیا۔ اور حضرت عبد المطلب کے نور و تجلّے اور حسن و جمال اور ہیبت و وقار کو دیکھ کر حیران ہو گیا۔ پُوچھا کہ آپ کے آباؤ اجداد میں بھی یہ نُور تھا؟ فرمایا ہاں۔ اُبرہہ نے کہا کہ آپ لوگ اس فخر و شرف کے سبب پھر تو تمام خلق پر فائق ہیں اور آپ کو اپنی قوم کا سردار و بزرگ ہونا ہی چاہیئے۔ پھر آنحضرتؑ کو اپنے تخت پر بٹھایا۔ بادشاہ کا ایک سفید ہاتھی بہت بڑا تھا جس کے دونوں دانت مختلف جواہرات سے مرصع کیئے گئے تھے۔ بادشاہ اُس ہاتھی کے سبب دُوسرے بادشاہوں پر فخر کیا کرتا تھا۔ اُس نے اُس ہاتھی کو دربار میں لانے کا حکم دیا تو اُس کو خوب آراستہ کر کے دربار میں لائے۔ جب وُہ حضرت عبد المطلب کے قریب پہنچا تو حضرتؑ کے لیئے سجدہ کیا حالانکہ اُس نے اپنے بادشاہ کو کبھی سجدہ نہیں کیا تھا۔ پھر بقدرتِ الٰہی اور نُورِ حضرت رسالتِ پناہ کے اعجاز سے فصیح عربی زبان میں حضرت عبد المطلبؑ کو سلام کیا اور کہا اے نورِ بہترین خلائق اور اے صاحبِ خانہ کعبہ و زمزم اور جدِ بہترینِ پیغمبراں، آپ پر سلام ہو اور اُس نور پر جو آپ کے صلب میں ہے۔ اے عبد المطلب عزّت و شرف آپ کے لیئے ہے آپ ہرگز ذلیل و مغلوب نہیں ہو سکتے۔ اُبرہہ نے جو یہ عجیب کیفیت دیکھی تو ڈرا۔ اور سمجھا کہ یہ جادو ہے اور ہاتھی کو واپس کر دیا۔ پھر حضرت عبد المطلب سے پُوچھا آپ کس غرض سے تشریف لائے ہیں۔ مَیں نے آپ کی سخاوت و شرف کا شہرہ سُنا ہے اور اب آپ کے جمال و جلال اور عظمت و ہیبت کا مشاہدہ کر لیا آپ کی جو حاجت ہو مَیں اُس کے روا کرنے کو تیار ہوں لہٰذا آپ کی جو خواہش ہو بیان فرمایئے اُس نے سمجھا تھا کہ خانہ کعبہ کے خراب و برباد کرنے سے منع کریں گے۔ حضرت عبد المطلبؑ نے فرمایا کہ تیرے سپاہی میرے اُونٹ ہنکا لائے ہیں وُہ مجھے واپس دلا دے۔ اُبرہہ کو یہ سُنکر غصّہ آ گیا وُہ بولا کہ آپ کی قدر و منزلت میری نگاہوں سے گر گئی۔ مَیں تو آپ کے خانۂ شرف و منزلت کو برباد کرنے آیا ہوں، اور آپ کی قوم کو فنا کرنا چاہتا ہوں جو اس گھر کے سبب سے تمام عالم پر فخر کرتے ہیں اور ہر ایک سے ممتاز ہو رہے ہیں۔ اور وُہ گھر وُہ ہے جس کے حج کے لیئے اطرافِ عالم سے لوگ آتے ہیں۔ آپ اُس کے بارے میں کچھ نہیں کہتے، اور اپنے اُونٹ مجھ سے واپس مانگتے ہیں۔ آنحضرتؑ نے فرمایا میں اُس گھر کا مالک نہیں ہوں مَیں اپنے اُونٹوں کا مالک ہوں مَیں اپنے مال کے بارے میں تجھ سے کہنے آیا ہوں۔ اُس گھر کا مالک ہر ایک سے زیادہ قوت والا اور بلند ہے۔ وُہ خود اپنے مکان کی حفاظت و حمایت کرنے کا دوسروں سے زیادہ حق دار ہے۔ یہ سُنکر اُبرہہ نے حضرت عبد المطلبؑ کے اُونٹ ان کو واپس دے دیئے وُہ ان کو لے کر مکہ واپس آ گئے پھر اُبرہہ لشکرِ جرّار اور بلند ہاتھیوں کے ساتھ حرمِ خدا کی بربادی کی جانب متوجہ ہُوا۔ جب کعبہ کے

قریب پہنچا ہاتھی اُس میں داخل ہونے سے رُک گیا اور زمین پر لیٹ گیا۔ جب اُس کو چھوڑ دیتے تھے تو وُہ واپس ہو جاتا۔ اور اُس پر جبر و سختی کرتے تو زمین پر لیٹ جاتا تھا۔ حضرت عبدالمطلبؑ نے غلاموں سے فرمایا کہ میرے فرزند کو بلاؤ۔ وُہ عباس کو لے آئے۔ فرمایا اس کو نہیں میرے فرزند کو لاؤ۔ وُہ ایک ایک لڑکے کو بُلاتے رہے اور عبدالمطلب فرماتے رہے کہ اس کو نہیں میرے فرزند کو بلاؤ، یہاں تک کہ حضرت عبداللہ جناب رسولؐ خدا کے والد کو حاضر کیا۔ عبدالمطلب نے اُن سے فرمایا کہ ابو قبیس پہاڑ پر چڑھ کر دریا کے چاروں طرف دیکھو۔ اس طرف سے جو کچھ آتا ہوا دکھائی دے مجھے آکر بتاؤ۔ حضرت عبداللہ کوہِ ابوقبیس پر گئے۔ دیکھا کہ ابابیل پرندے سیل دریا اور شب تار کے مانند چلے آرہے ہیں۔ پھر وُہ ابوقبیس پر بیٹھے۔ پھر وہاں سے اُڑے اور سات مرتبہ خانہ کعبہ کا طواف کیا، اور سات مرتبہ صفا و مروہ کے درمیان سعی کی۔ یہ دیکھ کر حضرت عبداللہ دوڑتے ہوئے حضرت عبدالمطلب کے پاس آئے اور جو کچھ دیکھا تھا بیان کیا۔ حضرت نے فرمایا اے فرزند دیکھو کہ وُہ پرندے اس کے بعد کیا کرتے ہیں۔ پھر عبداللہ نے دیکھ کر بیان کیا کہ اب وُہ حبشہ کے لشکر کی جانب روانہ ہوئے اُس وقت حضرت عبدالمطلبؑ نے اہلِ مکہ سے فرمایا کہ اُن کے لشکر کی طرف جاؤ اور اپنے حصّہ کا مالِ غنیمت لے آؤ۔ جب اہلِ مکہ وہاں پہنچے دیکھا کہ وُہ سب سڑی ہوئی لکڑی کے مانند مُردہ پڑے ہیں۔ ان طائروں میں سے ہر ایک اپنی چونچ اور دونوں پنجوں میں ایک ایک پتھر لیئے ہوئے ہیں اور ہر پتھر سے ایک ایک سپاہی کو مار ڈالتے ہیں۔ جب اُن سب کو ہلاک کر چکے تو وُہ پرندے واپس چلے گئے اس سے پہلے کسی نے ایسے طائر نہیں دیکھے تھے اور نہ بعد میں دیکھے۔ جب وُہ سب ہلاک ہو چکے، عبدالمطلب خانہ کعبہ میں آئے اور اُس کے پردہ کو پکڑ کر چند اشعار پڑھے جن کے مضامین اُس نعمتِ عظمےٰ کے شکر و حمد پر مشتمل تھے، اور واپس آئے۔ پھر چند اشعار پڑھے جو قریش کے خانۂ کعبہ چھوڑ دینے کی ملامت، اور اپنی تنہائی کے اظہار اور اس بلا پر صبر کرنے اور خدا پر توکل و بھروسہ کرنے پر مشتمل تھے۔

بسندِ صحیح انہی حضرت سے منقول ہے کہ جب لشکرِ بادشاہ حبشہ جو خانہ کعبہ کو تباہ کرنے آیا تھا حضرت عبدالمطلب کے اُونٹوں کو لے گیا تو آپ اس کے پاس گئے اور اجازت طلب کی بادشاہ نے پوچھا کس کام کے لیئے آئے ہیں، معلوم ہوا کہ اپنے اونٹوں کی واپسی کے لیئے کہنے آئے ہیں۔ بادشاہ نے کہا یہ مرد اپنی قوم کا بزرگ و سردار ہے اور میں اُن کی عبادت گاہ کو برباد کرنے کے لیئے آیا ہوں۔ لیکن اس کے بارے میں کچھ سفارش نہیں کرتے، صرف اپنے اونٹوں کی سفارش کے لیئے آئے ہیں۔ اگر وُہ مجھ سے سفارش کرتے کہ خانہ کعبہ کو تباہ نہ کروں تو میں یہ بھی منظور کر لیتا۔ پھر حکم دیا کہ ان کے اونٹ واپس دے دیئے جائیں۔ عبدالمطلب نے وُہی جواب دیا جو ذکر ہو چکا۔ پھر عبدالمطلب واپسی کے وقت اُن کے بڑے ہاتھی کے پاس سے گزرے جس کا نام محمود تھا۔ فرمایا اے محمود! اُس نے جواب میں سر ہلایا۔ پھر آپ نے اُس سے فرمایا کہ تُو جانتا ہے کہ تجھ کو کس غرض سے لائے ہیں اس نے اوپر سر کو اُٹھا کر حرکت دی کہ نہیں۔ فرمایا،

تجھ کو اس لیئے لائے ہیں کہ تُو اپنے پروردگار کے گھر کو ضائع و برباد کرے! کیا تُو ایسا کرے گا؟ ہاتھی نے اپنے سر سے اشارہ کیا کہ نہیں۔ وہاں سے عبدالمطلب اپنے گھر واپس آئے۔ دوسرے روز وُہ لشکر صبح کو روانہ ہُوا تاکہ حرم میں داخل ہو۔ وُہ ہاتھی مانع ہُوا۔ اس وقت عبدالمطلب نے اپنے کسی غلام سے کہا کہ پہاڑ کے اُوپر جاکر دیکھے؛ جو نظر آئے آکر بیان کرے۔ وُہ دیکھ کر آیا اور بیان کیا کہ دریا کی طرف سے ایک سیاہی آرہی ہے جب وُہ سیاہی نزدیک آئی تو اُس نے دیکھا کہ بے شمار پرندے ہیں، ہر ایک کی چونچ میں ایک کنکری ہے انگلیوں کے سرے کے برابر جو ایک دوسرے پر رکھنے سے ملتے ہیں یا اس سے بھی چھوٹی۔ عبدالمطلبؑ نے فرمایا، بخدا یہ اُن لشکر والوں کو ہلاک کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ وُہ پرندے اُن کے سروں پر پہنچے، اور کنکریاں گرانا شروع کیں۔ وُہ کنکری جس کے سر پر گرتی اُس کو توڑتی ہوئی، جسم کو چاک کرتی ہوئی پیر کے تلوے سے نکل جاتی اور اس کو مار ڈالتی۔ اُن میں سے سوائے ایک شخص کے کوئی نہ بچا جو بھاگ کر اپنی قوم کے پاس پہنچا اور حالات بیان کیئے۔ جب وُہ بیان کر رہا تھا دیکھا کہ انہی میں سے ایک چڑیا اس کے سر پر منڈلا رہی ہے۔ اُس نے کہا وُہ طائر ایسے ہی تھے۔ اسیوقت اس نے اس کے سر پر کنکری پھینکی، اور وُہ بھی ہلاک ہوگیا۔

دوسری معتبر حدیث میں اُنہی حضرتؑ سے منقول ہے کہ جب حضرت عبدالمطلب مجلس اُبرہہ میں داخل ہوئے تو اُبرہہ تخت سے اُن کی تعظیم کے لیئے خم ہو کر اُن کی طرف بڑھا۔

اور دُوسری معتبر حدیث میں فرمایا کہ وُہ چڑیاں چمگادڑ کے مانند تھیں، اور دوسری روایت کے مطابق اُن کے سر درندوں کے سروں کی طرح تھے اور اُن کی چونچیں چڑیوں کی چونچ کی طرح تھیں۔

ہاتھیوں کی تعداد میں بھی اختلاف ہے۔ بعضوں نے کہا کہ وُہ صرف ایک ہاتھی تھا جس کو محمود کہتے تھے بعض آٹھ ہاتھی بیان کرتے ہیں اور بعض بارہ۔

اُبرہہ کے ارادۂ تباہیٔ کعبہ کے بارے میں بھی اختلاف ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ اُس نے کعبہ کے مقابلہ پر یمن میں ایک عبادت خانہ تیار کیا تھا اور لوگوں کو تاکید کرتا تھا کہ اُس گھر کا حج اور اُس کے گرد طواف کیا کریں ایک مرتبہ قریش کا ایک شخص رات اُس عبادت خانہ میں ٹھہر گیا اور پاخانہ کر کے اس کے در و دیوار پر مل دیا، اور بھاگ گیا۔ اس سبب سے وُہ ملعون غضبناک ہُوا اور قسم کھائی کہ کعبہ کو خراب و برباد کر دے گا اور صاحب کتاب انوار نے روایت کی ہے کہ اہل مکہ میں سے کچھ لوگ تجارت کی غرض سے حبشہ گئے تھے اور نصاریٰ کے ایک گرجے میں ٹھہرے۔ وہاں کھانا پکانے کے لیئے ان لوگوں نے آگ روشن کی اور یونہی اسکو جلتا ہُوا چھوڑ کر واپس چلے گئے۔ ہوا چلی اور اُس آگ نے عبادت خانہ کی ہر چیز جلا کر راکھ کر دی۔ جب نصاریٰ اُس عبادت خانہ میں آئے اور اس کو جلا ہُوا دیکھا تو پُوچھا کہ یہ حرکت کس نے کی ہے۔ لوگوں نے بیان کیا کہ تاجرانِ مکہ کا ایک گروہ آیا تھا انہوں نے جلایا ہے۔ یہ خبر بادشاہِ حبشہ کو پہنچائی گئی، وُہ بہت غضبناک ہُوا اور اپنے وزیر اُبرہہ بن الصباح کو چار ہزار ہاتھیوں اور ایک لاکھ جنگی جوانوں کے ساتھ بھیجا، اور کہا جاکر کعبہ کو برباد و ضائع کر دو، اور اس کے پتھر دریائے جدہ میں پھینک دو، اُن کے مردوں کو قتل

کرو، اُن کے فرزندوں اور مالوں کو لوٹ لو، اُن میں سے کسی کو زندہ نہ چھوڑو۔ ابرہہ اس ارادہ سے مکّہ کی جانب روانہ ہوا اور اسود بن مقصود کو ہراول لشکر قرار دے کر بیس ہزار سپاہیوں کے ساتھ پہلے روانہ کیا۔ اور تاکید کردی کہ ان کے راہگیروں میں سے مردوں اور عورتوں کسی کو قتل نہ کرنا جب تک میں نہ آجاؤں۔ کیونکہ میں چاہتا ہوں کہ اُن پر وُہ عذاب کروں کہ دُنیا میں کسی پر ایسا عذاب نہ کیا گیا ہوگا۔ جب وُہ لوگ مکّہ میں پہنچے اور مکّہ والوں نے سُنا تو اپنے عزیزوں اور اولاد اور مال سب اکٹھا کرکے بھاگ جانے کا ارادہ کیا۔ عبدالمطلبؑ نے ان کو نصیحت کی کہ یہ تمہارے لیئے ننگ کی بات ہے کہ کعبہ سے علیحدہ ہو جاؤ۔ ان لوگوں نے کہا ہم کو ان سے مقابلہ کی تاب نہیں۔ اگر وہ لوگ ہم پر غالب ہوں گے تو ہر ایک کو مار ڈالیں گے۔ عبدالمطلب نے کہا پروردگار کعبہ اپنے مکان پر ان کو غالب نہ ہونے دے گا۔ اگر تم بھی اس گھر کی جانب پناہ اختیار کرو گے، وُہ تم پر بھی غالب نہ ہونے پائیں گے۔ لیکن اُن کی نصیحت اُن لوگوں نے قبول نہ کی اور کعبہ سے دُور چلے گئے۔ بعض پہاڑوں پر، بعض دروں میں پناہ گزیں ہوئے، بعض دریا میں کشتی پر جا بیٹھے۔ عبدالمطلبؑ نے کہا مجھے تو خدا سے شرم آتی ہے کہ اُس کے گھر سے جُدا ہوں، میں تو اپنی جگہ سے حرکت نہ کروں گا یہاں تک کہ خدا میرے اور اُن کے درمیان فیصلہ کرے۔ الغرض اسود وہاں جا کر ٹھہرا، اُس کے پیچھے ابرہہ فیلہائے عظیم اور لشکر گراں کے ساتھ جا پہنچا اور مکہ کی جانب رُخ کیا اور اہلِ مکہ کے تمام چارپایوں کو لوٹ لیا۔ اس کے آدمی عبدالمطلبؑ کے بھی اسّی سُرخ چشم اُونٹ بھگا لے گئے۔ جب اس کی خبر عبدالمطلبؑ کو معلوم ہوئی فرمایا الحمد للہ وُہ مالِ خدا تھا، اس کے اہلِ خانہ اور اس کے حاجیوں کی ضیافت کے لیئے میں نے مہیا کیا تھا۔ اگر واپس بھیجدے گا تو اس کا شکر کروں گا، نہیں بھیجے گا تب بھی شکر کروں گا۔ پھر عبدالمطلب نے اپنے کپڑے پہنے اور لوی بن غالب کی چادر دوش پر رکھی۔ ابراہیمؑ خلیل کا کمر بند کمر میں باندھا، اور کمان حضرت اسمٰعیلؑ کاندھے سے لٹکائی اور اپنے گھوڑے پر سوار ہو کر ابرہہ کے پاس چلے۔ اُن کے اعزا سر راہ ان کے پاس آکر کہنے لگے کہ ہم آپ کو اس ظالم کے پاس نہ جانے دیں گے جو حُرمتِ خانۂ خدا و حرم خدا نہیں جانتا۔ عبدالمطلبؑ نے فرمایا میں خدا کی قدرت اور اُس کے لُطف و کرم کو جس قدر جانتا ہوں تم نہیں جانتے۔ مجھے جانے دو انشاءاللہ بہت جلد تمہارے پاس واپس آتا ہوں۔ غرض حضرت روانہ ہوئے۔ جب لشکر کے سپاہیوں نے حضرت کو دیکھا، آپکے حسن دیکھنے سے متعجب ہوئے اور آپ کی ہیبت سے لرزنے لگے۔ اور حضرت کے پاس آکر کہنے لگے کہ آپ اس جبّار کے پاس نہ جائیے۔ اُس نے قسم کھائی ہے کہ اہل مکہ میں سے کسی کو زندہ نہ چھوڑے گا۔ ہم کو آپ پر رحم آتا ہے کہ اس حسن و جمال کے باوجود اُس کی تلوار سے قتل ہو جائیں گے۔ حضرت نے فرمایا تم مجھے اُس کے پاس لے چلو اور نصیحت کرنا چھوڑو۔ لوگوں نے ابرہہ کو آپؑ کے آنے کی اطلاع دی اور آپ کی شجاعت و جرأت کا تذکرہ کیا۔ اُس نے ملازموں کو حکم دیا، سب تلواریں کھینچ کر کھڑے ہو گئے۔ اس نے سب سے بڑے ہاتھی کو دربار میں طلب کر لیا اور اپنے سر پر تاج رکھا۔ پھر حضرت عبدالمطلبؑ کو بلایا۔ اس ہاتھی کو مذموم کہتے تھے۔ اُس کے سر پر لوہے کی دو شاخیں بنا رکھی تھیں کہ اگر اُن سے

پہاڑوں پر مارتا، تو توڑ کر پھینک دیتا تھا۔ اُس کی سونڈ پر دو تلواریں باندھی گئی تھیں اور اس کو جنگ کی تعلیم دی گئی تھی۔ اُس نے حکم دے دیا تھا کہ جب عبدالمطلب مجلس میں آئیں تو اس ہاتھی سے اُن پر حملہ کرا دینا۔ غرض عبدالمطلبؑ اُس کے دربار میں داخل ہوئے تو تمام حاضرین پر عظیم دہشت طاری ہوئی۔ جب ہاتھی کو اُن پر حملہ کے لیئے للکارا تو وُہ حضرت عبدالمطلبؑ کے قریب آ کر سر زمین پر رگڑنے لگا اور اُن کے لیئے ذلیل و مطیع ہو گیا۔ اُبرہہ کو یہ حال دیکھ کر بہت حیرت ہوئی اور دہشت سے کانپنے لگا اور حضرت کی بہت زیادہ تعظیم و تکریم کی اور اپنے پہلو میں جگہ دی۔ اور پُوچھا آپ کا کیا نام ہے آپ سے زیادہ حسین اور پاکیزہ صورت کوئی میری نظر سے نہیں گزرا۔ آپ کی جو حاجت ہو پوری کروں گا۔ اگر آپ کہیں، تو واپس چلا جاؤں۔ عبدالمطلبؑ نے فرمایا مجھے ان باتوں سے غرض نہیں تیرے سپاہی میرے چند اُونٹ ہنکا لائے ہیں جن کو مَیں خدا کے گھر کے حاجیوں کی ضیافت کے لیئے مہیا کیا تھا۔ حکم دے کہ وُہ مجھے واپس دے دیں۔ ابرہہ نے کہا اُونٹ دے دیئے جائیں۔ پھر پوچھا اور کوئی حاجت ہے، فرمایا نہیں۔ اُس نے پُوچھا کیوں اپنے شہر والوں کی سفارش آپ نے نہ کی۔ مَیں نے قسم کھائی ہے کہ کعبہ کو خراب کروں گا اور تمہارے مردوں کو قتل کروں گا۔ لیکن آپ کی منزلت چونکہ مَیں نے بہت بلند پائی اگر آپ اُن لوگوں کی شفاعت کرتے تو مَیں قبول کرتا۔ عبدالمطلبؑ نے فرمایا مجھے اس سے واسطہ نہیں کیونکہ اس گھر کا ایک مالک ہے جس کو میری سفارش کی ضرورت نہیں ہے۔ اگر وُہ چاہے گا تو اپنے گھر سے دفع ضرر کر سکتا ہے۔ اُبرہہ نے کہا ابھی تمہارے پیچھے لشکر و فیل کے ساتھ آتا ہوں اور کعبہ اور اس کے گرد و نواح سب کو تباہ و برباد کروں گا، اور وہاں کے رہنے والوں کو قتل کر ڈالوں گا۔ عبدالمطلبؑ نے فرمایا اگر تجھ سے ممکن ہو کر۔ پھر مکّہ کی جانب واپس آ گئے۔ جب بڑے ہاتھی کے پاس پہنچے، اُس نے آپ کے لیئے سجدہ کیا۔ ابرہہ کے وزیروں اور مصاحبوں نے اُبرہہ کو ملامت کی کہ کیوں عبدالمطلبؑ کو زندہ چھوڑ دیا۔ اُس نے کہا مجھ کو ملامت مت کرو۔ کیونکہ جب میری نگاہ اُن کے چہرہ پر پڑی انتہائی ہیبت میرے دل پر طاری ہوئی۔ کیا تم لوگوں نے نہیں دیکھا کہ ہاتھی نے ان کو سجدہ کیا۔ اب اس کے بارے میں کہو جس کا مَیں نے ارادہ کیا ہے کیا مصلحت سمجھتے ہو۔ اُن لوگوں نے کہا بادشاہ نے جو کچھ حکم دیا ہے اس پر ضرور عمل کرنا چاہیئے۔ غرض لشکر مکّہ کی بربادی کا ارادہ کر کے روانہ ہُوا۔ جب حضرت عبدالمطلبؑ مکّہ پہنچے اپنی قوم سے کہا ابو قبیس پر جا کر دیکھیں۔ اور خود کعبہ سے لپٹ کر نورِ محمّد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے واسطے سے خدا کی بارگاہ میں تضرع و زاری کے ساتھ عرض کی کہ خداوندا وُہ گھر تیرا گھر ہے اور ہم سب تیرے عیال اور تیرے حرم کے رہنے والے ہیں۔ ہر ایک اپنے گھر اور گھر والوں کی حمایت کرتا ہے۔ اور اسی طرح کے کلمات عرض کرتے تھے۔ ناگاہ ایک ہاتف کی آواز سُنی کہ تمہاری دُعا نُورِ محمّدی کی برکت سے جو تمہاری جبین میں ہے، قبول ہوئی۔ یہ سُنکر حضرت نے اپنی قوم سے کہا کہ تم کو خوشخبری ہو کہ مَیں نے اپنی پیشانی کے نور کو دیکھا کہ وُہ بلند ہُوا اور اُس کی برکت سے تم نے نجات پائی۔ اسی اثنا میں لوگوں نے لشکر مخالف سے غبار بلند ہوتے ہوئے دیکھا۔ جب غبار ہر طرف ہُوا،

ہاتھیوں کو دیکھا کہ سر سے پیر تک لوہے میں چھپے ہوئے ہیں اور پہاڑوں کی طرح اپنے لشکر کے سامنے کھڑے ہیں۔ اور ہر چند فیلبان اُن پر جبر و سختی کرتے ہیں لیکن وُہ اپنے قدم کعبہ کی طرف نہیں بڑھاتے۔ جب اُن کا رُخ پھیر دیتے ہیں تو بہت تیزی کے ساتھ بھاگتے ہیں۔ اس وقت اسود نے کہا کہ ان ہاتھیوں پر اُن لوگوں نے جادو کر دیا ہے اور اُبرہہ کو اطلاع دی کہ ایسا واقعہ رُونما ہُوا ہے۔ اُبرہہ نے سُنا تو اُس کا خوف اور زیادہ بڑھ گیا۔ اسود کے پاس کہلا بھیجا کہ ہم نے مکرر تجربہ کیا اب تجربہ کے خلاف عمل کرنا عقلمندی نہیں۔ ان لوگوں کے پاس کوئی قاصد پیغام صلح دے کر بھیجو۔ اور ہاتھیوں کا تذکرہ نہ کرنا ورنہ اُن کی جرأت و ہمت اور بڑھ جائے گی۔ اور کہلاؤ کہ ہمارے جتنے آدمی ضائع ہوئے ہیں اُتنے ہی اپنی قوم کے افراد ہمارے حوالے کرو اور ہمارے عبادت خانہ کو جس قدر نقصان پہنچایا ہے اُس کا تاوان ادا کرو تو ہم واپس چلے جائیں۔ اُبرہہ کے قاصد نے اسود کے پاس آ کر یہ پیغام دیا۔ وہ نہایت دلیر و شجاع آدمی تھا۔ اس کا نام حناطہ تھا۔ اپنی شجاعت پر بہت مغرور تھا۔ تنہا لشکروں کا مقابلہ کرتا تھا۔ اس کی شکل و صورت نہایت مہیب تھی۔ اسود نے کہا تو ہی اس قوم کے پاس جا کر یہ پیغام دے شائد تیرے سبب سے ہمارے اور اُن کے درمیان صلح ہو جائے۔ حناطہ نے کہا جاتا ہوں اگر اُنہوں نے صلح منظور نہ کی، تو اُن سب کا سر کاٹ کر تیرے پاس لاتا ہوں۔ جب وُہ مکہ میں پہنچا اور اس کی نظر حضرت عبد المطلبؑ کے چہرہ پر پڑی، عظیم دہشت اُس پر غالب ہوئی اور وہ کانپنے لگا۔ جناب عبد المطلب نے پوچھا تو کس غرض سے آیا ہے اُس نے کہا میرے مولا اُبرہہ پر آپ کا فضل و شرف ثابت ہو گیا ہے۔ اب اُس نے آپ کا حرم آپ کو بخشا، اور چاہتا ہے کہ جس قدر ہمارے آدمی ضائع ہوئے ہیں آپ ان کا خونبہا دے دیجئے یا اُتنی ہی تعداد میں اپنی قوم کے آدمی دیجئے اور ہمارے عبادتخانہ کا سامان جو کچھ ضائع ہُوا ہے اس کی قیمت ادا کر دیجئے۔ بس ہم اپنے لشکر کو لے کر واپس چلے جائیں گے۔ عبد المطلبؑ نے فرمایا کہ ہم کبھی کسی بے گناہ سے کسی مجرم کے عوض میں نہیں مؤاخذہ کرتے۔ عدالت و امانت ہماری عادت ہے۔ ظلم کرنے سے ہمیشہ ہم لوگ پرہیز کرتے ہیں اور حکم خدا کے خلاف کبھی نہیں کرتے۔ اور کعبہ کے بارے میں جو کچھ تُو نے کہا، تو میں کہہ چکا ہوں کہ وُہ اپنا پروردگار رکھتا ہے جو اُس پر قادر ہے کہ اُس سے دفع ضرر کرے۔ خدا کی قسم مجھے نہ اُس کی پرواہ ہے نہ اُس کے لشکر و حشم و خدم کی کوئی حقیقت سمجھتا ہوں۔ حناطہ نے جب ایسی باتیں سُنیں غضبناک ہُوا۔ اور چاہا کہ عبد المطلبؑ کو ہلاک کرے۔ حضرتؑ نے اس کا گریبان پکڑ کر اُٹھا لیا اور بلند کر کے زمین پر پٹکا۔ اور فرمایا کہ اگر تُو ایلچی نہ ہوتا تو ابھی تجھ کو ختم کر دیتا۔ غرض حناطہ اسود کے پاس واپس آیا کہ ان لوگوں سے گفتگو کرنا بیکار ہے۔ مکہ خالی ہے اس پر حملہ کرنا چاہیئے۔ غرض وُہ لوگ حرم کے نزدیک پہنچے انہوں نے دیکھا کہ آسمان پر کچھ طیور بادل کی طرح اُن کے سروں پر چھائے ہوئے ہیں جو چمگادڑ کے مانند ہیں۔ ہر ایک تین کنکریاں (دو دونوں پنجوں میں اور ایک اپنی چونچ میں) لیئے ہوئے ہیں؛ جو مسور سے کچھ بڑے اور چنے سے چھوٹے ہیں۔ لشکر نے جب طائروں کو دیکھا تو ڈرے اور بولے کہ

کیسے طیور ہیں کہ جن کے ایسے ہم نے کبھی نہیں دیکھے۔ اسود نے کہا خوف کی کوئی بات نہیں ہے' یہ چڑیاں سال میں ایک مرتبہ نکلتی ہیں۔ اور اپنی کمان سے ایک تیر ہوا میں اُنکی جانب پھینکا۔ بس وُہ چڑیاں شور وغل مچانے لگیں اور ایک منادی نے ندادی کہ اے فرمانبردار پرندو اپنے پروردگار کی اطاعت کرو جس پر مأمور ہوئے ہو۔ کیونکہ ان کافروں پر خدا کا قہر وغضب شدید ہو چکا ہے۔ پھر تو اُن چڑیوں نے کنکریاں مارنا شروع کیں؛ اور سب سے پہلی کنکری حناطہ کے سر پہ پڑی جو اُس کی شرمگاہ سے نکل گئی اور زمین میں پیوست ہو گئی۔ حناطہ خاک پر گر کر جہنم واصل ہو گیا؛ اور وُہ لشکر داہنے اور بائیں جانب منتشر ہونے لگا۔ پرندے اُن کے پیچھے دوڑتے اور اُن کے سروں پر کنکریاں مارتے یہاں تک کہ تمام لشکر کو ہلاک کر دیا۔ اسود بھی واصل جہنم ہوا۔ اُبرہہ بھاگ کر چلا تھا راستہ میں اُس کا داہنا ہاتھ ٹوٹ کر گر پڑا پھر بایاں ہاتھ گرا پھر دونوں پیر ٹوٹ کر گرے۔ اور جب اُس نے یہ قصّہ اپنی منزل پر پہنچ کر بیان کیا تو اُس کا سر بھی علیحدہ ہو گیا۔ حضر موت کا ایک شخص بھی اُس لشکر میں تھا اُس نے اپنے بھائی کو شریک ہونے کے لیئے کہا تھا لیکن اُس نے انکار کیا اور کہا کہ میں ہرگز خانۂ خدا کی بربادی کے لیئے نہیں جا سکتا۔ اُس شخص نے جب لشکر کی یہ حالت دیکھی اپنے بھائی کے پاس بھاگ کر حضر موت پہنچا اور تمام حالات اُس سے بیان کیئے۔ پھر آسمان کی طرف سر اُٹھایا تو دیکھا کہ اُن پرندوں میں سے ایک اُس کے سر پر منڈلا رہا ہے۔ اور اُس نے ایک کنکری اُس کے سر پر ماری جس سے وُہ ہلاک ہو گیا۔ حضرت عبدالمطلبؑ اس مدت میں تضرع وزاری کے ساتھ مشغولِ مناجات تھے اور نورِ حضرت رسالت پناہ کے توسل سے دُعا کرتے رہے کہ اے معبود اُس نور کی برکت سے جو تُو نے مجھے عطا فرمایا ہے مجھے اس اندوہ و تکلیف سے نجات دے اور اپنے دُشمنوں پر فتح عنایت فرما۔ جب حضرتؑ نے ہاتھیوں کو بھاگتے ہوئے اور دُشمنوں کو مُردہ دیکھا، شکرِ الٰہی بجالائے اور اُنکے اموالِ غنیمت پر قبضہ کیا اور تصرّف میں لائے ؛

## پانچویں فصل

چاہِ زمزم کا کھودنا، جناب عبداللہ کی قربانی' اور حضرت عبدالمطلبؑ کے اور آپ کے فرزندوں کے تمام حالات :۔

شیخ کلینی رحمہ اللہ وغیرہ نے روایت کی ہے کہ کعبہ میں سونے کے دو ہرن اور پانچ تلواریں تھیں۔ جب قبیلہ جرہم پر قبیلۂ خزاعہ والے غالب ہوئے اور انہوں نے چاہا کہ حرم خدا اپنے قبضہ میں کرلیں، تو جرہم کے لوگوں نے وُہ تلواریں اور سونے کے دونوں ہرن چاہِ زمزم میں ڈالدیئے اور اُس کنوئیں کو پتھروں اور مٹی سے پاٹ دیا اس طرح کہ اس کا نشان تک باقی نہ رکھا تاکہ وُہ لوگ نکال نہ سکیں۔ جب قصی حضرت عبدالمطلبؑ کے دادا قبیلہ خزاعہ پر غالب ہوئے اور مکّہ کو اُن کے قبضہ سے نکال لیا تو چاہِ زمزم اُن پر مشتبہ رہا اور اس کا پتہ ان کو نہ چل سکا۔ یہاں تک کہ حضرت عبدالمطلبؑ کا زمانہ آیا اور وُہ ریاست مکّہ معظمہ کے مالک ہوئے۔ ان کے لیئے کعبہ کے سامنے مسند بچھائی جاتی تھی جو کسی دوسرے کے لیئے کبھی نہیں بچھائی گئی۔ وُہ ایک رات کعبہ کے نزدیک سو رہے تھے، خواب میں

ایک شخص کو دیکھا جو اُن سے کہہ رہا تھا کہ برہ کو کھودو۔ بیدار ہوئے تو برہ کو نہ سمجھ سکے۔ دُوسری رات اُسی مقام پر سوئے پھر اُسی شخص کو خواب میں دیکھا اُس نے کہا طیبہ کو کھودو۔ تیسری رات اُس نے کہا کہ مضنونہ کو کھودو۔ آخر چوتھی رات اُس نے خواب میں بتایا کہ زمزم کو کھودو جس کا پانی کبھی ختم نہ ہوگا حاجیوں کو جس قدر چاہو پلاؤ۔ وہاں کھودو جہاں سفید کوا چیونٹیوں کے سُوراخ کے پاس بیٹھتا ہے۔ چاہِ زمزم کے برابر ایک سُوراخ تھا جس سے چیونٹیاں نکلتی تھیں اور ایک سفید کوا روزانہ وہاں آکر بیٹھتا اور چیونٹیوں کو کھایا کرتا۔ جب عبدالمطلبؑ نے یہ خواب دیکھا تو اپنے خوابوں کی تعبیر سمجھے اور زمزم کی جگہ ان کو معلوم ہو گئی۔ قریش سے بیان کیا کہ میں نے چاہِ زمزم کھودنے کے بارے میں چار شب خواب دیکھا ہے اور وُہ ہماری عزت و شرف کا سرمایہ ہے آؤ اُس کو کھودیں۔ ان لوگوں نے منظور نہ کیا تو خود اس کے کھودنے میں مشغول ہوئے۔ اس وقت آپ کے ایک ہی فرزند حارث تھے وہی اُن کا ہاتھ بٹاتے رہے۔ جب اُس کے کھودنے میں دُشواری ہوئی، کعبہ کے دروازہ پر آکر دُعا کی اور نذر کی کہ خدا ان کو دس لڑکے عطا فرمائے تو ان میں سے ایک لڑکے کو اُس کی راہ میں قربان کریں گے جس سے سب سے زیادہ محبت ہوگی۔ پھر اس کنوئیں کے کھودنے میں مشغول ہوئے یہاں تک کہ حضرت اسمٰعیلؑ کی بنیاد اس میں ظاہر ہوئی تو سمجھے کہ پانی تک پہنچ چکے ہیں اور اللہ اکبر کی صدا بلند کی۔ آپ کی صدائے تکبیر سُنکر قریش نے بھی تکبیر کہی۔ اور بولے کہ اس سرمایۂ فخر و کرامت میں ہمارا بھی حصّہ ہے آپ کے واسطے سب مخصوص نہیں ہو سکتا۔ حضرت عبدالمطلبؑ نے فرمایا کہ تم نے اُس کے کھودنے میں تو میری مدد نہ کی۔ لہٰذا یہ میرے اور میرے فرزندوں کے لئے قیامت تک مخصوص ہے۔

بسند معتبر حضرت موسیٰ بن جعفر صلوٰت اللہ علیہما سے منقول ہے کہ جب عبدالمطلبؑ چاہِ زمزم کھود چکے اور اس کی تہہ میں پہنچے، کنوئیں کی ایک جانب سے سخت بدبُو ظاہر ہوئی جس سے ان کو خوف ہوا۔ اور اُن کے فرزند حارث اُس کے سبب سے باہر نکل آئے۔ حضرت تنہا اُسی میں ثابت قدمی کے ساتھ موجود رہے۔ پھر اور کھودا یہانتک کہ ایک چشمہ ظاہر ہوا اور اُس سے بُوئے مشک آنے لگی۔ پھر ایک ہاتھ اور کھودا، تو اُن پر غنودگی طاری ہوئی۔ اور وُہ سو گئے۔ خواب میں دیکھتے ہیں کہ ایک شخص نہایت خوبصورت پاکیزہ لباس پہنے ہوئے بلند بالا خوشبوسے معطر اُن سے کہہ رہا ہے کہ اور کھودو تم کو مالِ غنیمت حاصل ہوگا۔ اُس کو جمع کر کے مت رکھنا کہ بعد میں تمہارے وارثوں کے کام آئے، بلکہ خود صرف کرنا۔ سونا وغیرہ تو تمہارا حصّہ ہے لیکن تلواریں تمہارے علاوہ اور لوگوں کے لئے ہیں۔ تمہاری قدر و منزلت تمام عرب سے بلند ہے کیونکہ پیغمبرِ عرب اور اس اُمت کا ولی اور اس پیغمبر کا وصی بھی تمہاری نسل سے پیدا ہونے والے ہیں۔ اور اسباط و نجباء و حکما اور صاحب عقل و حکمت بھی تمہاری ہی نسل سے ہوں گے۔ تلواریں اُن کے حصّہ کی ہیں۔ اُس پیغمبر کی نبوت ایک قرن تمہارے بعد ظاہر ہوگی۔ خدا اُسی کے نور سے زمین کو روشن کرے گا اور شیاطین کو اقطار زمین سے باہر نکال دے گا اور ان کو عزت کے بعد ذلیل کرے گا اور قوی کرنے کے بعد ہلاک کرے گا۔ بتوں کو ذلیل و خوار کرے گا، اور

بتوں کی پرستش کرنے والوں کو وہ جہاں بھی ہوں گے ۔۔۔ قتل کرے گا۔ ان کے بعد پھر تمہاری اولاد سے اُس پیغمبرؐ کے بعد اُس کا بھائی اور وزیر باقی رہے گا۔ اس کی عمر اس سے کم ہوگی۔ وہ بتوں کو توڑے گا اور تمام امور میں اُس کا مطیع و فرمانبردار رہے گا۔ وہ پیغمبر کوئی امر اس سے پوشیدہ نہ رکھے گا۔ جو امر اہم بھی واقع ہوگا اُس میں وہ اس سے مشورہ کرے گا۔ یہ خواب دیکھ کر جب حضرت عبدالمطلبؑ بیدار ہوئے تو اپنے پہلو کے پاس چھ تلواریں دیکھیں۔ ان کو لے کر باہر نکلنا چاہا تو خیال آیا کہ ابھی کنویں کی کھدائی پوری نہیں ہوئی ہے۔ یہ سوچ کر پھر اُس کے کھودنے میں مشغول ہوئے۔ اور ایک بالشت کھودا ہوگا کہ طلائی ہرنوں کی سینگ اور سر ظاہر ہوا۔ جب اس کو باہر نکالا تو اس پر نقش کیا ہوا تھا لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ عَلِیٌّ وَلِیُّ اللّٰہِ فُلَانٌ خَلِیْفَۃُ اللّٰہِ۔ فقرۂ آخر سے مراد یہ ہے کہ صاحب الامر علیہ السلام خلیفۂ خدا ہیں۔ حضرت عبدالمطلبؑ اُس کو لے کر کنوئیں سے باہر نکلنا چاہتے تھے کہ شیطان سانپ کی شکل میں ظاہر ہوا اور آپ سے پہلے کنوئیں سے نکلنے لگا۔ حضرت عبدالمطلبؑ نے اُس کو تلوار سے مارا کہ اس کی دُم کٹ گئی اور وہ غائب ہوگیا۔ اب حضرت قائم عجل اللہ فرجہٗ اُس کو قتل کریں گے۔ عبدالمطلبؑ نے چاہا کہ اس خواب کے خلاف تلواروں کو خانۂ کعبہ کے دروازہ پر نصب کریں۔ پھر جب رات کو سوئے تو اُسی شخص کو خواب میں دیکھا جو کہہ رہا تھا کہ اے شیبۃ الحمد! اپنے پروردگار کا شکر کرو کہ بہت جلد وہ تم کو نقصانِ زمین کا بدل قرار دے گا۔ اور تم کو تمام دُنیا میں نیک نام اور تمام قریش کو تمہارا مطیع قرار دے گا جن میں سے بعض خوف سے اور بعض لالچ سے تمہاری اطاعت کریں گے۔ تلواروں کو اپنے مقام پر رکھو۔ حضرت جب خواب سے بیدار ہوئے تو سمجھے کہ اگر جو شخص خواب میں مجھ کو ہدایت کرتا ہے خدا کی جانب سے ہے، تو یہ حکم خدا کا ہے۔ اور اگر وہ شیطان ہے، تو وہی ہوگا جس کی دُم میں نے کاٹ ڈالی ہے۔ رات کو پھر جب سوئے تو خواب میں دیکھا کہ بہت سے مرد اور اطفال اُن کے پاس آئے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم آپ کے فرزندوں کے پیرو ہیں اور چھٹے آسمان پر رہتے ہیں۔ وہ تلواریں آپ کی نہیں ہیں۔ آپ قبیلۂ بنی مخزوم کی کسی عورت سے شادی کیجئے، اس کے بعد تمام قبائل عرب کی لڑکیوں سے نکاح کیجئے۔ آپ کے پاس اگر مال نہیں ہے تو حَسَب تو بلند ہے۔ آپ کو کوئی قبیلہ اپنی لڑکیاں دینے میں عذر نہ کرے گا۔ اور یہ تیرہ تلواریں اُن فرزندوں کو دیجئے گا جو بنی مخزوم کی لڑکی سے پیدا ہوں گے۔ اس سے زیادہ آپ سے بیان کرنے کی ضرورت نہیں۔ ہاں اُن تلواروں میں سے ایک غائب ہو کر فلاں پہاڑ میں پوشیدہ ہو جائے گی۔ اُس کا ظاہر ہونا علامتِ ظہورِ قائم آل محمد صلوات اللہ علیہ سے ہوگا۔ حضرتؑ یہ خواب دیکھ کر بیدار ہوئے تو تلواریں اپنے گردن میں حمائل کر کے مکہ کے نواح میں روانہ ہوئے۔ اسی اثناء میں ایک تلوار جو سب سے بہتر اور نازک تر تھی غائب ہوگئی جو اُسی مقام پر ظہورِ قائم آل محمدؐ کے لئے ظاہر ہوگی۔ پھر حضرت عبدالمطلب نے عمرہ کے لئے احرام باندھا اور مکہ میں داخل ہوئے اور ان تلواروں اور ہرنوں کو لئے ہوئے اکیس۲۱ بار طواف کیا۔ اثنائے طواف میں کہتے جاتے تھے کہ پالنے والے اپنے وعدہ کو سچ کر دکھا، میرے قول کو صحیح ثابت کر، میرا ذکر عالم میں پھیلا دے، میرے بازو کو قوی کر۔۔۔

غرض اُن تلواروں کو فخر دمیہ کے لڑکوں کو عطا فرمایا اور وُہ بارہ تلواریں حضرت رسالتمآبؐ و گیارہ اماموں میں سے ہر ایک کو ایک ایک تلوار حضرت امام حسن عسکریؑ تک پہنچیں اور بارہویں امام کی شمشیر زمین میں پوشیدہ ہوگئی جس کو زمین حضرت کی خدمت میں پیش کرے گی۔

حدیث موثق میں منقول ہے کہ ابن فضال نے حضرت امام رضاؑ سے حضرت رسالتمآبؐ کے اُس قول کے بارے میں کہ "مَیں دو ذبیح کا فرزند ہوں" دریافت کیا۔ حضرت نے فرمایا کہ وُہ ذو ذبیح اسمٰعیل بن ابراہیم، اور عبداللہ بن عبدالمطلب علیہم السلام ہیں۔ حضرت اسماعیلؑ وُہ فرزندِ حلیم تھے جنکی بشارت خدا نے ابراہیم علیہ السلام کو دی۔ اور جب وُہ اسمٰعیلؑ کے ہمراہ حج میں مشغول تھے اسمٰعیلؑ سے فرمایا کہ مَیں نے خواب میں دیکھا ہے کہ تم کو ذبح کر رہا ہوں۔ لہٰذا غور و فکر کرو کہ اس میں تمہاری کیا رائے ہے۔ اُنہوں نے عرض کی بابا جان آپ وُہ امر عمل میں لائیے جس پر مامور ہوئے ہیں۔ انشاء اللہ آپ مجھے صبر کرنے والوں میں سے پائیں گے۔ یہ نہیں کہا کہ جو خواب میں آپ نے دیکھا ہے اُس پر عمل کیجئے۔ جب حضرت ابراہیمؑ نے اُن کو ذبح کرنا چاہا خدا نے ان کا فدیہ ایک سیاہ و سفید (ابلق) گوسفند سے کیا جو تاریکی میں راستہ چلتا، گھاس چرتا اور پانی پیتا تھا۔ اندھیرے میں دیکھتا، پیشاب کرتا اور مینگنی کرتا تھا۔ اور اس سے چالیس سال پہلے بہشت میں چرتا رہا تھا۔ وُہ ماں کے شکم سے پیدا نہیں ہوا تھا۔ خدا نے فرمایا ہو جا بس ہوگیا تاکہ اسمٰعیلؑ کا فدیہ ہو۔ لہٰذا ہر وُہ گوسفند جو منیٰ میں ذبح کیا جاتا ہے قیامت تک وُہ حضرت اسمٰعیلؑ کا فدیہ ہے دُوسرے ذبیح کا قصّہ یُوں ہے کہ حضرت عبدالمطلبؑ نے کعبہ کے دروازہ سے ایک مرتبہ لپٹ کر یہ دُعا مانگی کہ خداوند تعالیٰ دس فرزند عطا فرمائے تو نذر کی کہ اگر یہ نعمت ان کو حاصل ہوجائے گی تو اُن میں سے ایک لڑکے کو راہِ خدا میں قربان کریں گے۔ خدا نے ان کو دس لڑکے عنایت فرمائے تو حضرت نے فرمایا کہ خدا نے میری التجا پُوری کر دی مجھے بھی چاہیئے کہ اپنی نذر پُوری کردں۔ اس لیئے اپنے فرزندوں کو جمع کیا اور خانہ کعبہ میں جا کر تین مرتبہ قرعہ ڈالا۔ ہر مرتبہ جناب عبداللہ پدر جناب رسولِ خدا کے نام قرعہ نکلا جو اُن کے نزدیک سب سے زیادہ عزیز اور پیارے تھے۔ پھر تو ان کو لٹا کر ذبح کا ارادہ کیا۔ یہ خبر جب اکابر قریش کو پہنچی، سب آپ کے پاس جمع ہوئے اور عبدالمطلبؑ کو اُن کے اس ارادہ سے روکنے کی کوشش کی۔ حضرت عبدالمطلبؑ کی عورتیں بھی روتی پیٹتی پہنچ گئیں۔ اور جناب عبدالمطلبؑ کی بیٹی عاتکہ نے کہا بابا اپنے اور خدا کے درمیان اپنے فرزند کے ذبح کے بارے میں عذر قائم کیجئے فرمایا وُہ کس طرح؟ عاتکہ نے کہا یہ آپ کے اُونٹ جو حرم میں چرتے ہیں ان کے اور اپنے فرزند کے درمیان قرعہ ڈالیئے اور ہر مرتبہ زیادہ کرتے جائیے یہاں تک کہ خدا راضی ہو۔ حضرت عبدالمطلبؑ نے دس اُونٹوں اور جناب عبداللہ کے درمیان قرعہ ڈالا، قرعہ عبداللہ کے نام نکلا۔ پھر دس اُونٹوں کا اضافہ کرکے قرعہ ڈالا، اور جناب عبداللہ کے نام نکلا۔ یہانتک کہ سَو اُونٹوں تک اضافہ کیا تو قرعہ اُونٹوں کے نام نکلا۔ یہ دیکھ کر تمام قریش نے تکبیر کی صدا بلند کی۔ اس طرح کہ مکہ کی پہاڑیاں لرز گئیں۔ حضرت عبدالمطلبؑ نے کہا جب تک تین مرتبہ اُونٹوں کے نام قرعہ نہیں آئے گا، ہرگز عبداللہ سے دست بردار نہ ہوں گا۔ پھر دو

مرتبہ قرعہ ڈالا تو اونٹوں ہی کے نام نکلا۔ پھر تو زبیر اور ابوطالب اور ان کی بہنوں نے عبداللہ کو حضرت عبدالمطلب کے ہاتھ کے نیچے سے کھینچ لیا۔ ان کے نورانی جسم کی کھال زمین پر گھسیٹنے سے چھل گئی تھی۔ ان میں سے ہر ایک دوسرے سے عبداللہ کو چھین کر سینہ سے لگاتا اور پیار کرتا اور اُن کی سلامتی پر سجدۂ شکر بجا لاتا اور عبداللہ کے چہرے کی خاک و غبار پاک کرتا تھا۔ پھر حضرت عبدالمطلبؑ نے خزورہ میں جو صفا و مروہ کے درمیان واقع ہے نحر کیا اور ہر ایک کو اُن کا گوشت دیا، کسی کو لینے سے روکا نہیں۔ یہ بھی حضرت عبدالمطلب کی سنتوں میں سے ایک سنت تھی جس کو خدا نے اسلام میں جاری کیا۔ کہ ہر مسلمان کا خونبہا سو اونٹ ہوگا۔

دوسری حدیث موثق میں امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے کہ جناب رسول خدا نے فرمایا کہ عباسؑ کے علاوہ حضرت عبدالمطلبؑ کے دس فرزند تھے۔ ابن بابویہ نے ان کے نام یہ بیان کیے ہیں:۔ عبداللہ، ابوطالب، زبیر، حمزہ، حارث، غیداق، مقوم، حجل، اور عبدالعزیٰ جس کو ابولہب کہتے تھے، اور ضرار و عباس۔ حارث سب سے بڑے تھے۔ بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ مقوم اور حجل ایک ہی تھے۔ حضرت عبدالمطلبؑ کے دس نام تھے۔ بادشاہان وقت ان کو انہی ناموں سے پہچانتے تھے عامر، شیبۃ الحمد، سید البطحا، ساقی الحجیج، ساقی الغیث، غیث الوریٰ فی العام الجدب، ابو السادۃ العشرۃ عبدالمطلبؑ، حافر زمزم۔

حدیث معتبر میں منقول ہے کہ سب سے پہلے جس کے لیے قرعہ ڈالا گیا وہ حضرت مریم دختر عمرانؑ تھیں، پھر حضرت یونسؑ کے لیے۔ اور جب عبدالمطلبؑ کے نوؐ فرزند پیدا ہوئے تو انہوں نے نذر کی کہ اگر ایک لڑکا اور ہوگا تو خدا کے نام پر اس کی قربانی کروں گا۔ جب حضرت عبداللہ پیدا ہوئے تو ان کو ذبح نہ کر سکے کیونکہ جناب رسول خدا اُن کی صلب میں تھے تو دس اونٹ لائے اور قرعہ ڈالا۔ عبداللہ کے نام نکلا۔ پھر دس اونٹوں کا اضافہ کیا۔ اسی طرح دس دس اونٹ ہر مرتبہ بڑھاتے گئے یہاں تک کہ سوؐ اونٹوں کی تعداد ہوگئی تو قرعہ اونٹوں کے نام نکلا۔ عبدالمطلبؑ نے فرمایا کہ یہ انصاف نہیں ہے کہ اتنی مرتبہ تو عبداللہ کے نام قرعہ نکلا ایک مرتبہ اونٹوں کے نام نکلا اور میں اس پر عمل کر لوں۔ پھر دو مرتبہ اور قرعہ ڈالا۔ جب تین مرتبہ مسلسل اونٹوں ہی کے نام قرعہ آیا تو فرمایا کہ اب میں نے سمجھا کہ میرا خدا راضی ہوا اور اونٹوں کو نحر کیا[1]۔

ابن ابی الحدید اور صاحب کتاب انوار وغیرہ نے روایت کی ہے کہ جب حضرت عبدالمطلبؑ نے چاہ زمزم کو تلاش کر لیا، تو قریش کے سینہ میں حسد کی آگ روشن ہوگئی۔ کہنے لگے اے عبدالمطلب یہ کنواں ہمارے جد اسمٰعیلؑ کا ہے اس لیئے ہمارا بھی حق ہے۔ لہٰذا اس میں ہم کو بھی شریک کرو۔ عبدالمطلبؑ نے فرمایا یہ

---

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ عبدالمطلب کے طریقہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ فرزند کی قربانی کی نذر کرنا ممکن ہے شریعت ابراہیم میں سُنّت رہا ہوگا۔ اور یہ بھی احتمال ہے کہ یہ امر حضرت عبدالمطلبؑ کے لیئے مخصوص رہا ہو اور اُن حضرت پر الہام ہوا ہو۔ ۱۲

کرامت خدا نے میرے لیئے مخصوص فرمائی ہے اس میں تمہارا کچھ حصّہ نہیں ہے۔ بہت بحث و تکرار کے بعد ایک زنِ کاہنہ سے فیصلہ کرانے پر راضی ہوئے۔ جو بنی سعد کے قبیلہ سے تھی اور شام میں رہتی تھی۔ حضرت عبدالمطلب بنی عبد مناف کے ایک گروہ کو لے کر قریش کے ساتھ شام کی جانب روانہ ہوئے، اثنائے راہ میں ایک مقام پر جہاں پانی ناپید تھا، حضرت عبدالمطلبؑ کے ساتھیوں کا پانی ختم ہوگیا اور قریش کے تمام لوگوں نے ان کو پانی دینے سے انکار کردیا۔ جب پیاس کا شدت سے غلبہ ہوا تو عبدالمطلبؑ نے فرمایا کہ آؤ ہم سب اپنے اپنے واسطے قبریں تیار کرلیں تاکہ ہم میں سے جو مرتا جائے اس کو دفن کرتے جائیں آخر میں، ہم میں سے ایک اس جنگل میں دفن ہونے سے رہ جائے گا وہ بہتر ہے اس سے کہ ہم سب کے سب بے دفن پڑے رہیں۔ سب نے قبریں کھود کر تیار کرلیں اور موت کا انتظار کرنے لگے۔ عبدالمطلبؑ نے فرمایا، کہ مرنے کے وقت تک اس طرح بیٹھنا اور پانی کی جستجو و کوشش نہ کرنا اور عاجز ہوجانا خدا کی رحمت سے ناامید ہونا ہے۔ اٹھو تلاش کریں شائد خدا پانی عطا فرمائے۔ لہٰذا اُن لوگوں نے سامان بار کیا اور قریش بھی ساتھ چلے۔ عبدالمطلبؑ سوار ہوئے تو ان کے ناقہ کے پیر کے نیچے ایک صاف و شفاف چشمہ جاری ہوا۔ عبدالمطلبؑ نے کہا اللہ اکبر! آپ کے ہمراہیوں نے بھی تکبیر کہی اور پانی لے کر پیا، اور اپنی اپنی مشکیں بھی بھرلیں۔ پھر قریش کے قبیلوں کو بلا کر کہا آؤ اور دیکھو خدا نے ہم کو پانی عطا فرمایا۔ جس قدر چاہو تم بھی پیو۔ جب قریش نے عبدالمطلبؑ کی یہ عظیم کرامت مشاہدہ کی کہنے لگے خدا نے ہمارے اور آپ کے درمیان فیصلہ کردیا۔ اب زنِ کاہنہ سے فیصلہ کرانے کی ضرورت نہیں ہے ہم آئندہ آپ سے چاہ زمزم کے بارہ میں کچھ تنازعہ نہ کریں گے۔ جس خدا نے آپ کو اس جنگل میں پانی عطا فرمایا اُسی نے آپ کو زمزم بھی بخشا ہے۔ وہاں سے واپس ہوئے اور زمزم آنحضرت کے لیئے مخصوص کردیا۔

انوارِ ہدایت کے مؤلف نے ذکر کیا ہے کہ جب حضرت عبدالمطلب چاہ زمزم کی تہہ میں پہنچے سونے کے دو ہرن، بہت سی تلواریں اور چند زرہیں آپ نے پائیں تو پھر قریش نے اُن میں اپنے کو بھی حصّہ دار قرار دیا۔ عبدالمطلبؑ نے قرعہ پر فیصلہ مقرر کیا اور دو زرد تیر کعبہ کے نام سے دو تیر سیاہ اپنے نام سے اور دو سفید تیر قریش کے نام سے لے کر ان چھ تیروں کو ایک شخص کو دیا اور کعبہ میں اس کو داخل کیا اور قرعہ ڈالا۔ تو دو تیر کعبہ کے نام کے ہرن کے لیئے نکلے، دو سیاہ تیر عبدالمطلب کے نام تلواروں اور زرہوں کے لیئے برآمد ہوئے اور دو تیر قریش کے نام کے کسی شے کے واسطے نہیں نکلے تو عبدالمطلبؑ ان تلواروں اور زرہوں کو اپنے تصرف میں لائے اور دونوں بڑے ہرن کو کعبہ کے دروازہ پر زینت کے لیئے آویزاں کردیا۔ اور ریاستِ مکہ و سقایتِ حاجیاں عبدالمطلبؑ کے لیئے مسلم ہوگئی۔ پھر آپ کے ساتھ کسی نے ان معاملات میں عدی بن نوفل کے سوا نزاع نہیں کی۔ وہ حضرت عبدالمطلب سے پہلے رئیس مکہ تھا۔ اس لیئے اس نے آپ پر حسد کیا۔ ایک روز مقابلہ پر آ کر کہنے لگا کہ تم اپنی قوم کے لڑکوں میں سے ایک لڑکے تھے نہ تمہارے کوئی فرزند ہے نہ تمہارا کوئی مددگار ہے، مدینہ سے تم تنہا آئے، تو کس بات میں تم کو ہم پر فوقیت ہے۔ حضرت کو غصہ آیا اور فرمایا کہ تو فرزندوں کی کمی سے مجھ کو طعنہ دیتا ہے، پھر

خدا سے عہد کیا کہ اگر دس فرزند عطا فرمائے گا یا زیادہ، تو ان میں سے ایک کو خدا کے اکرام و اجلال کیلئے نحر کروں گا۔ خداوندا مجھ کو کثرت سے عیال عطا فرما اور میرے دُشمنوں کو مجھ پر خوش نہ ہونے دے۔ بیشک تُو ہی بے نیاز اور یکتا ہے۔ اس کے بعد عورتوں سے نکاح کرنا شروع کیا اور چھ عورتوں سے شادی کی۔ اور اُن سے دس لڑکے پیدا ہوئے۔ اُن میں سے ہر ایک عورت حسن و جمال سے آراستہ اور اپنی قوم میں باعزت تھی۔ ایک منعہ دختر حارث کلابیہ تھیں، دُوسری سمرائی بنت علیدق وطلیقیہ، تیسری ہاجرہ خزاعیہ، چوتھی سعد دختر جیب کلابیہ، پانچویں ہالہ بنت وہب اور چھٹی فاطمہ دختر عمرو مخزومیہ تھیں۔ فاطمہ سے ابو طالب اور حضرت رسالتمآبؐ کے والد عبداللہ پیدا ہوئے تھے۔ بعض کا قول ہے کہ زبیر بھی فاطمہ کے بطن سے تھے؛ باقی دُوسری اولادیں اور دُوسری عورتوں سے تھیں۔ حضرت عبدالمطلب کعبہ کی خدمت میں بے حد کوشش و اہتمام فرماتے تھے۔ ایک رات کعبہ کے نزدیک سوئے ہوئے تھے کہ ایک خواب دیکھا۔ صبح کو بیدار ہوئے تو بہت پریشان تھے۔ اُٹھے اور اپنی چادر زمین پر گھسیٹتے ہوئے کانپتے ہوئے کاہنوں کے ایک گروہ کے پاس پہنچے۔ انہوں نے پوچھا اے ابوالحارث تم کو کیا ہوا؟ آپ نے فرمایا کہ میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ ایک سفید نورانی زنجیر میری پشت سے نکلی جس سے آنکھیں خیرہ ہو رہی تھیں۔ اس زنجیر کے چار گوشے تھے ایک گوشہ مشرق میں تھا اور ایک مغرب میں پہنچا ہوا تھا۔ اور ایک سرا زمین پر تھا اور ایک سرا آسمان پر۔ پھر میں نے دو شخصوں کو دیکھا جو نہایت خوشرو تھے اور اُن سے جلالت ظاہر تھی۔ وُہ اس زنجیر کے نیچے کھڑے ہیں۔ میں نے ایک صاحب سے پوچھا آپ کون ہیں انہوں نے کہا میں نوحؑ پیغمبر ہوں۔ دوسرے صاحب نے فرمایا میں ابراہیم خلیل اللہ ہوں۔ ہم اس لیئے آئے ہیں کہ اس شجرِ طیبہ کے سایہ میں رہیں۔ خوشا حال اس کا جو اس کے سایہ میں ہو اور افسوس ہے اُس کے حال پر جو اس سے دُور رہے۔ کاہنوں نے کہا کہ اے ابوالحارث یہ تمہارے لیئے خوشخبری ہے۔ اور ایک ایسی چیز ہے کہ جو تمہیں حاصل ہو گی جس میں کسی اور کا حصہ نہیں ہے۔ اگر تمہارا خواب صحیح ہے تو تمہاری صلب سے ایک شخص پیدا ہو گا جو اہلِ مشرق و مغرب کو خدا کے دین کی طرف بلائے گا۔ اور ایک گروہ کے لیئے رحمت اور ایک کے لیے عذاب ہو گا۔ یہ سُنکر عبدالمطلب نہایت خوش ہوئے اور فرمایا میرے نورِ پیشانی کا کون لینے والا ہے۔

ایک روز حضرت عبدالمطلب شکار کے لیئے تنہا گئے اور پیاس کی شدت ہوئی۔ اسی حال میں اُن کی نظر ایک صاف و شیریں چشمہ پر پڑی جو ایک پاکیزہ پتھر کے درمیان رُکا ہوا ہے۔ حضرت نے اسمیں سے پانی پیا جو برف سے زیادہ ٹھنڈا اور شہد سے زیادہ شیریں تھا۔ سمجھے کہ وُہ پانی بہشت کا ہے جو اُن کے لیئے نازل ہوا ہے۔ وہاں سے واپس ہوئے تو اپنی زوجہ فاطمہ مخزومیہ سے مقاربت کی جو تمام عورتوں میں سے سب سے زیادہ نجیب صالح اور نیک تھیں تو جناب عبداللہ پدرِ جناب رسُولؐ خدا کا نطفہ قرار پایا؛ اور وُہ نور جو عبدالمطلب کی پیشانی میں جلوہ گر تھا فاطمہ کی جانب منتقل ہوا۔ اور جب حضرت عبداللہ پیدا ہوئے وُہ نور روشن ان کی جبینِ اقدس سے ساطع ہوا اس حد تک کہ تمام آسمانوں کے

گوشے روشن ہو گئے۔ حضرت عبدالمطلبؑ اُس نور کے اُس زن عفیفہ کی جانب منتقل ہونے سے بہت خوش ہوئے۔ اور کاہن اور اہل کتاب سبھی حرکت میں آئے۔ اور محزون و مغموم ہوئے۔ یہودیوں کے علما کے پاس ایک جبہ تھا جس کو وہ حضرت یحییٰ علیہ السلام کا جبہ کہتے کہ وہ حضرتؑ اپنی شہادت کے وقت پہنے ہوئے تھے اور آنحضرت کے خون سے آلودہ تھا۔ یہودیوں نے اپنی کتابوں میں پڑھا تھا کہ جب اُس جبہ سے خون کا ایک قطرہ ٹپکے گا تو اُس پیغمبرؐ کے ظاہر ہونے کا وقت قریب ہوگا جو راہِ خدا میں تلوار کھینچ کر جہاد کرے گا۔ اُن لوگوں نے اُس جبہ کے پاس آکر دیکھا تو اس سے خون ٹپک رہا ہے تو سمجھ گئے کہ پیغمبرؐ آخرالزمان کے ظاہر ہونے کا وقت قریب آگیا اس سبب سے بہت رنجیدہ ہوئے اور ایک جماعت کو مکہ روانہ کیا کہ حضرت سرورِ کائناتؐ کے پیدا ہونے کا حال معلوم کریں۔

اس وقت جناب عبداللہ پیدا ہو چکے تھے اور ایک روز میں اس قدر بڑھتے اور بڑے ہوتے کہ دوسرے لڑکے جس قدر دو ماہ میں بڑے ہوتے ہیں۔ اُن کو دیکھنے لوگ جوق جوق آیا کرتے، اور اُن کے حسن و جمال اور نور کو دیکھ کر تعجب کیا کرتے۔ حضرت عبداللہ کے ساتھ یہودیوں کا وہی برتاؤ ہوتا تھا جو برادرانِ یوسفؑ کا یوسفؑ کے ساتھ تھا۔ جب حضرت عبدالمطلب کے گیارہ فرزند ہو گئے تو اپنی نذر کا ان کو خیال آیا اور تمام فرزندوں کو اپنے پاس جمع کیا اور اُن کے لیئے کھانے کا انتظام کیا۔ جب وہ لوگ کھانے سے فارغ ہو چکے تو فرمایا کہ اے میرے بچو اور جگر کے ٹکڑو تمکو معلوم ہے کہ تم سب میرے نزدیک عزیز اور میری آنکھوں کا نور ہو۔ تم میں سے کسی کے پیروں میں کانٹے کا چبھنا مجھے گوارا نہیں۔ لیکن خدا کا حق مجھ پر تمہارے حق سے زیادہ ہے۔ میں نے اپنے معبود سے نذر کی تھی کہ اگر مجھے دس یا زیادہ لڑکے عطا فرمائے گا تو ایک لڑکے کو اسکی راہ میں قربان کروں گا۔ اب خدا نے مجھ کو تمہارے ایسے فرزند کرامت فرمائے ہیں۔ لہٰذا میری نذر کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے۔ یہ سُنکر سب خاموش ہو گئے اور ایک دوسرے کو دیکھنے لگا۔ آخر جناب عبداللہ نے کہا جو سب سے چھوٹے تھے کہ بابا جان آپ ہمارے حاکم بھی ہیں، ہم آپ کے لڑکے ہیں۔ جو کچھ آپ کا حکم ہوگا، ہم اس کی اطاعت کریں گے۔ اور ہمارے حق سے آپ کے اوپر خدا کا حق واجب تر ہے اور اس کا معاملہ ہمارے معاملہ سے زیادہ بلند و برتر ہے۔ ہم خدا کے حکم کے مطیع اور اس پر صبر کرنے والے ہیں، اور آپکے فرمانبردار ہیں اور اس کے امر پر راضی ہیں، اور خدا سے آپ کی مخالفت پر پناہ چاہتے ہیں۔ اس وقت حضرت عبداللہ کا سن گیارہ سال کا تھا۔ حضرت عبدالمطلبؑ نے اس فرزند رشید کے یہ کلام سُنے تو بہت روئے اور اُن کا شکریہ ادا کرکے دوسرے لڑکوں کی طرف رُخ کیا۔ اور فرمایا اے فرزندو تم کیا کہتے ہو۔ انہوں نے بھی کہا کہ ہم نے سنا، اور اطاعت کیلئے حاضر ہیں۔ ہم سب کو قربان کرنا چاہیں تو ہم راضی ہیں۔ حضرت عبدالمطلبؑ نے سب کو دعائیں دیں اور فرمایا کہ اپنی ماؤں کے پاس جاؤ اور اس سے اُن کو آگاہ کرو جو میں نے تم سے کہا ہے۔ اور کہو کہ تمہارے ہاتھ مُنہ دھوویں، آنکھوں میں سُرمہ لگاویں، اور پاکیزہ لباس پہنا کر تم کو وداع کریں۔

اس طرح کہ تم پھر واپس نہ آؤ گے۔ جب اُن لڑکوں نے اپنی ماؤں کو یہ غم انگیز خبر سُنائی، رونے چلانے کی آوازیں اُن کے گھروں سے بلند ہوئیں اور صبح تک گریہ وزاری میں بسر کی۔ صبح کو حضرت عبدالمطلب نے ردائے آدمؑ دوش پر رکھی، نعلین شیثؑ پاؤں میں پہنی، نوحؑ کی انگوٹھی انگلی میں ڈالی اور تیز خنجر ہاتھ میں لے کر نکلے۔ اور ایک ایک لڑکے کو انکی ماؤں کے گھروں سے بلایا۔ سب لڑکے طرح طرح کی زینتوں سے آراستہ ہوکر باپ کی خدمت میں حاضر ہوئے سوائے عبداللہ کے جنکی ماں کا دل گواہی دے رہا تھا کہ وہی گوہر یکتا بارگاہ حقتعالیٰ کے قابل ہے اور قرعہ اسی کے نام نکلے گا، اس لئے اس کو جُدا نہیں کرتی تھیں۔ حضرت عبدالمطلب خانۂ فاطمہ مادرِ عبداللہ میں آئے اور عبداللہ کا ہاتھ پکڑ کر انکو باہر لائے۔ فاطمہ اُن سے لپٹ گئیں، اور عبداللہ اپنے باپ کے دامن سے چمٹ گئے۔ عبدالمطلب انکو اپنی طرف کھینچتے تھے اور انکی ماں انکو روک رہی تھیں اور فریاد و زاری کرتی تھیں۔ عبداللہ سمجھا رہے تھے کہ مادرِ گرامی مجھ سے ہاتھ اُٹھا لیجئے اور پدرِ بزرگوار کے ساتھ مجھے جانے دیجئے۔ وہ میرے ساتھ جو چاہیں کریں۔ آخر فاطمہ اپنی جان سے بیزار ہوگئیں، گریبان پھاڑ ڈالا۔ کہتی تھیں اے ابوالحارث یہ کام آپ کا ایسا ہے کہ کسی نے دنیا میں ایسا نہ کیا ہوگا۔ کیونکر گوارا ہوگا کہ اپنے ہاتھ سے آپ اپنے فرزند کو ذبح کریں۔ اور اگر یوں ہی کرنا ہے تو عبداللہ کو چھوڑ دیجئے کہ وہ سب سے چھوٹا ہے اسکے بچپن پر رحم کیجئے اور اس نور کا احترام کیجئے جو اس کی پیشانی میں جلوہ گر ہے۔ جب دیکھا کہ عبدالمطلب پر ان باتوں کا مطلق اثر نہیں ہوتا ہے تو اپنے سینۂ غمگین سے عبداللہ کو لپٹا کر کہا کہ خدا نہ کرے کہ تیری پیشانی کا نور گل ہو۔ میں کیا کروں کچھ بن نہیں پڑتا۔ کیا تدبیر کروں۔ کاش میری آنکھیں اس سے پہلے ہی کور ہوگئی ہوتیں اور میں خاک میں پوشیدہ ہوچکی ہوتی۔ مجبور ہوکر تم کو اپنی گود سے جُدا کرتی ہوں۔ اور تمہاری واپسی کی اُمید نہیں ہے۔ یہ سُنکر جناب عبدالمطلب بیتاب ہوگئے اور آنکھوں سے آنسوؤں کا دریا جاری ہوا، چہرہ کا رنگ متغیر ہوگیا، پاؤں چلنے سے رُک گئے۔ پھر عبداللہ نے کہا اے مادرِ مہربان! مجھے باباجان کے ساتھ جانے دیجئے۔ اگر مجھے خداوند عالم نے اپنی بارگاہ کے لئے قربانی میں قبول فرمالیا تو میری قسمت کا کیا کہنا۔ ہزار جان سے اُس پر فدا ہوں گا۔ اور اگر ہم میں سے کسی اور کو اختیار فرمائے گا، تو نہایت اندوہ وحرماں کے ساتھ آپ کے پاس آجاؤں گا۔ غرض جناب عبدالمطلب سب کو لے کر کعبہ میں آئے۔ اور تمام زنان و مردانِ قریش مسجد میں جمع ہوکر گریہ وزاری کرنے لگے۔ یہودیوں اور کاہنوں کو نہایت خوشی ہوئی کہ شاید وہ نورِ نبوت گل ہوجائے۔ اور نہ سمجھے کہ نورِ خدائے تعالیٰ کو کوئی خاموش نہیں کرسکتا۔ عبدالمطلب برہنہ خنجر ہاتھ میں لئے ہوئے جس کی باڑھ سے موت بھی بھاگتی تھی، اپنی اولاد کے ناموں پر قرعہ ڈالنے لگے۔ اور فرماتے تھے کہ اے خدائے کعبہ و حرم اور پروردگارِ ملائکہ و خالقِ انام اپنے نور کے صدقہ میں ہم سے ہر تیرگی و ظلمت کو دُور کر۔ حق کے ساتھ جس پر قلمِ تقدیر جاری ہوچکا ہے۔ لیکن جیسے تو چاہے گا اُس سے کوئی مانع نہیں ہوسکتا۔ کمزوروں کے لئے سوائے تیرے کوئی پناہ نہیں۔ تو صاحبِ قوت و قدرت ہے اور فقیروں کی حاجتیں پوری نہیں

ہو سکتیں۔ مگر تجھ بے نیاز کی ذات سے۔ خداوندا تو جانتا ہے کہ میں نے تجھ سے کیا عہد و نذر کیا ہے۔ اب اپنے تمام فرزندوں کو تیری بارگاہ میں لایا ہوں۔ ان میں سے جس کو تو چاہے اختیار فرمائے۔ اگر تو مصلحت سمجھے، بزرگوں کو سکون و قرار عطا فرما۔ کیونکہ بلاؤں پر ان کا صبر زیادہ ہے اور چھوٹے زیادہ تر قابل رحم ہیں۔ اے خداوند کعبہ و رکن و مقام و پروردگار زمین و دریا و کوہ اور اے ابر و بارانِ رحمت بھیجنے والے، لڑکوں سے بلاؤ شدت کو دور کر۔ پھر ہر ایک کا نام ایک ایک تیر پر لکھ کر کعبہ میں رکھوا دیا اور اپنے فرزندوں کو بھی کعبہ میں بھیجدیا۔ لڑکوں کی ماؤں نے گریہ و زاری شروع کی، اور حاضرین کی آنکھوں سے آنسوؤں کا دریا جاری ہوا۔ عبدالمطلب ضعفِ بشری کے سبب گر جاتے تھے اور ایمانی قوت کے سبب سے اٹھ کھڑے ہوتے تھے۔ اور کہتے تھے پالنے والے اپنا حکم جلد ظاہر فرما۔ لوگ اپنے سر اٹھا اٹھا کر دیکھ رہے تھے اور رو رہے تھے اور انتظار کر رہے تھے کہ دیکھیں قرعہ کس کے نام نکلتا ہے ناگاہ دیکھا کہ صاحبِ قرعہ باہر آیا اور عبداللہ کو جنکی چادر گردن میں لپیٹی ہوئی تھی کعبہ کے اندر سے کھینچتے ہوئے لایا۔ ان کا رنگ مثلِ آفتاب زرد ہو رہا تھا اور چراغِ صبح کے مانند وہ لائق قربانی درگاہِ ربّ العزت کانپ رہا تھا۔ عبدالمطلب سے کہا کہ اس فرزندِ ارجمند کے نام قرعہ باہر آیا ہے۔ اگر آپ چاہیں انکو قربان کریں، چاہیں چھوڑ دیں۔ عبدالمطلب یہ سنتے ہی بے ہوش ہو کر گر پڑے۔ اور انکے سب بھائی نوحہ و زاری کرتے ہوئے کعبہ سے باہر آئے۔ ابوطالب سب سے زیادہ فریاد کر رہے تھے اور اپنے بھائی کی منور پیشانی کا بوسہ لے رہے تھے اور کہہ رہے تھے کاش میں اس وقت تک زندہ رہتا اور تمہارے فرزندِ ارجمند کو دیکھتا جو اس نور کا وارث ہے۔ جس کو خدا نے تمام مخلوق پر فضیلت بخشی ہے جس کے ذریعہ سے زمین کو کفر و بت پرستی کی کثافت سے پاک کرے گا جو کاہنوں کی کہانت کو زائل کرے گا۔ جب عبدالمطلب کو ہوش آیا آپ نے مردوں اور عورتوں کی نالہ و فریاد کی آوازیں سنیں۔ فاطمہ مادرِ عبداللہ کو دیکھا کہ اپنے سر پر خاک ڈال رہی تھیں اور اپنا سینہ پیٹ رہی تھیں۔ یہ حال دیکھ کر اور شورِ نالہ و فریاد سنکر بھی انکے کامل ارادہ میں مطلق خلل واقع نہ ہوا۔ عبداللہ کا بازو پکڑ کر چاہا کہ ذبح کیلئے لٹائیں، اکابرِ قریش اور اولادِ عبدمناف ان سے لپٹ گئی۔ حضرت عبدالمطلب نے انسے پکار کر کہا کہ وائے ہو تم پر میرے فرزند پر تم لوگ مجھ سے زیادہ مہربان نہیں ہو۔ میں جب تک اپنے پروردگار کا حکم اس پر جاری نہ کرونگا اس سے دست بردار نہیں ہو سکتا۔

ابوطالب عبداللہ سے لپٹے ہوئے کہہ رہے تھے کہ بابا جان اس کے عوض میں مجھے قربان کر دیجئے، لیکن اس کو چھوڑ دیجئے۔ عبدالمطلب نے فرمایا کہ میں اپنے پروردگار کے حکم کی مخالفت نہیں کر سکتا۔ قرعہ جس کے نام نکلا ہے اسیکو قربان کرونگا۔ اس وقت قریش کے بزرگوں نے کہا کہ دوبارہ قرعہ ڈالیئے شائد کچھ اور ظاہر ہو۔ جب لوگوں نے بہت اصرار کیا تو دوبارہ قرعہ ڈالا گیا، پھر عبداللہ ہی کے نام نکلا۔ عبدالمطلب نے فرمایا اب تو حکم کی تعمیل لازم ہو گئی اور سفارش کا سوال ختم ہو چکا، اور عبداللہؑ کو قربانگاہ پر لائے۔ اکابرِ عرب ان کے پیچھے صف باندھ کر کھڑے ہو گئے۔ عبدالمطلبؑ نے

عبداللہ کے ہاتھ پیروں کو باندھ کر لٹایا۔ مادر عبداللہ نے جب دیکھا کہ حالت اس حد تک پہنچ گئی تو روتی
پیٹتی اپنے عزیزوں کے پاس پہنچیں۔ وہ لوگ یہ خبر سُنکر عبدالمطلب کے پاس دوڑتے ہوئے آئے
جبکہ عبداللہ کے گلے کے قریب خنجر پہنچ چکا تھا۔ اس وقت آسمانوں کے فرشتوں نے شور مچایا اور
اپنے پروں کو پھیلا دیا۔ جبرئیلؑ و اسرافیلؑ نے نالہ و فریاد کے ساتھ بارگاہ رب العزت میں استغاثہ
کیا۔ اس وقت ان کو وحی ہوئی کہ اے میرے فرشتو میں ہر معاملہ کا جاننے والا اور سمجھنے والا ہوں
میں نے اپنے بندہ کا امتحان لیا ہے تاکہ اُس کے صبر کو تمام عالم پر ظاہر کروں۔ اسی اثنا میں فاطمہ کے
عزیزوں میں سے دس اشخاص سر و پا برہنہ تلواریں کھینچے ہوئے عبدالمطلب کے ہاتھوں سے
لپٹ گئے۔ اور بولے ہرگز اپنی بہن کے فرزند کو ذبح نہ ہونے دیں گے، ہاں آپ ہم سب کو قتل کردیں
اس کے بعد اختیار ہے۔ اس وقت عبدالمطلب نے سر آسمان کی جانب بلند کیا اور کہا پروردگارا تو
دیکھ رہا ہے کہ یہ لوگ مجھے تیرا حکم جاری کرنے نہیں دیتے اور مجھے اپنی نذر پوری کرنے سے مانع ہو
رہے ہیں۔ لہذا میرے اور ان کے درمیان فیصلہ کر تو بہترین حکم کرنے والا ہے۔ اسیوقت اکابر
قوم میں سے ایک شخص عکرمہ بن عامر نے حاضر ہو کر ایک تدبیر بتائی کہ اونٹوں اور عبداللہ کے درمیان
قرعہ ڈالو۔ غرض یہ طے کر کے واپس ہوئے۔ دوسرے روز عبدالمطلب نے فرمایا کہ تمام اونٹ حاضر
کیئے جائیں، اور عبداللہ کو فاخرہ لباس پہنایا، خوشبو سے معطر کیا اور ہر طرح آراستہ و پیراستہ کرکے
کعبہ کے نزدیک لائے اور دُعا کی پروردگارا تیرا حکم نافذ ہے اور تیرا ہی فرمان جاری ہے، پھر قرعہ ڈالا
قرعہ عبداللہ کے نام نکلا۔ پھر دس اونٹ کا اضافہ کیا۔ اور التجا کی پالنے والے اگر گناہوں کے سبب سے
میری دُعا تیری بارگاہ سے واپس ہو رہی ہے تو تو گناہوں کا معاف کرنے والا ہے اور تکلیفوں کا
دُور کرنے والا ہے اپنے احسان سے فضل و کرم فرما۔ پھر قرعہ ڈالا، قرعہ عبداللہ کے نام نکلا۔ پھر دس
اونٹوں کا اضافہ کیا اور قرعہ ڈالا اور کہا کہ تو پوشیدہ اور پوشیدہ تر رازوں کا جاننے والا ہے اور تمام
دُنیا کے حالات سے باخبر ہے، ہم سے یہ بلا دُور کردے جس طرح جناب ابراہیمؑ سے رد کردی تھی۔ پھر بھی
قرعہ عبداللہ کے نام نکلا۔ پھر دس اونٹوں کا اضافہ کیا اور کہا اے کعبہ اور تمام بندوں کے پروردگار یہ
میرا فرزند مجھے تمام اولاد سے عزیز ہے۔ اور عبداللہ کی ماں فریاد کر رہی تھیں۔ پھر قرعہ عبداللہ ہی کے
نام نکلا۔ پھر دوبارہ قرعہ ڈالا اور کہا اے میرے معبود بخشش و رکاوٹ تیری ہی طرف سے ہے اور
تیرا ہی حکم تمام مخلوق میں نافذ ہے۔ تیری بارگاہ میں نادانی کے سبب مجھ سے خطا ہو گئی ہے تیری
رحمت کا اُمیدوار ہوں مجھے نا اُمید نہ کر۔ پھر قرعہ عبداللہ کے نام نکلا۔ جب اونٹوں کی تعداد سو
تک پہنچ گئی اور ہر مرتبہ قرعہ عبداللہ ہی کے نام نکلا تو عبدالمطلب نے اُس کو ہر سعادت کو ذبح
کرنے کے واسطے اپنی طرف کھینچا اور ہر طرف سے مردوں اور عورتوں کے رونے چلانے کی آوازیں
بلند ہوئیں۔ اس وقت عبداللہ نے کہا پدر بزرگوار خدا سے شرم کیجیئے۔ اُس کے حکم کو رد نہ کیجیئے
اور اب میرے ذبح کرنے سے ذرا بھی توقف و تاخیر مت فرمائیے اور جلد مجھ کو قربان کر دیجیئے تاکہ

میں قضائے الٰہی پر صبر کروں۔ میرے ہاتھ پیر مضبوط باندھ دیجئے۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ میں تڑپوں اور میرے چہرے کو چھپا دیجئے تاکہ آپ پر رحم غالب نہ ہو۔ اور فرمان خدا کی تعمیل ہو سکے۔ اور اپنے کپڑوں کو سمیٹ لیجئے تاکہ میرے خون سے آلودہ نہ ہوں کہ جب آپ کی نظر اُن پر پڑے تو رنج و اندوہ آپؐ کا زیادہ ہو۔ اے پدر مہربان میرے بعد میری والدہ سے غافل نہ ہو جائیے گا اور انکی دلجوئی و تسلی میں کوتاہی نہ فرمائیے گا۔ کیونکہ میں جانتا ہوں کہ وُہ میرے بعد زیادہ نہ جئیں گی۔ اور میری وصیت آپ سے بھی ہے کہ حکمِ الٰہی پر راضی رہئیے گا۔ اور زیادہ رنج و ملال نہ کیجئے گا۔ عبداللہ کی ان باتوں سے عبدالمطلبؑ کے دل میں غم کی آگ بھڑک اٹھی۔ غرض جناب عبداللہ کو لٹایا اور اُن کے رُوئے نورانی کو زمین سے ملا دیا۔ اور چھری اُن کے گلوئے مبارک تک پہنچائی تو پھر دُوسری مرتبہ اکابر قریش نے ان کے قدمہائے مبارک کو بوسہ دیا اور کہا ایک بار پھر قرعہ ڈالیں۔ اور یہ اقرار کیا کہ اگر اس مرتبہ قرعہ عبداللہ کے نام نکلے گا، تو پھر سفارش نہ کریں گے۔ غرض پھر سو اُونٹ اور عبداللہ کے نام قرعہ ڈالا گیا۔ اس مرتبہ قرعہ اُونٹوں کے نام نکلا تو تمام لوگ خوشی و شادمانی سے چلّانے لگے اور عبدالمطلب کے پاس دَوڑتے ہوئے آئے اور عبداللہ کو انکے ہاتھ سے چھین لیا۔ اور مبارکباد دی۔ فاطمہ نے دوڑ کر عبداللہ کو گود میں لے لیا اور رو رو کر خدا کا شکر کرنے لگیں۔ اُس وقت عبدالمطلب نے فرمایا کہ یہ انصاف نہیں ہے کہ نو مرتبہ قرعہ عبداللہ کے نام نکلے اور ایک مرتبہ اُونٹوں کے نام آئے تو میں عبداللہ کو چھوڑ دوں۔ اس لیئے دو مرتبہ اور قرعہ ڈالا تو ہر مرتبہ اُونٹوں ہی کے نام نکلا۔ اور ایک ہاتف نے کعبہ کے درمیان سے ندا دی کہ خدا نے تمہاری قربانی قبول فرمائی، اور عنقریب اس کی نسل سے سیّدِ ابرار و نبیؐ مختار پیدا ہوگا۔ قریش نے کہا اے عبدالمطلب آپ کو یہ عطا و بخشش خالق مبارک ہو کہ ہاتفان غیبی آپ کو آپ کے فرزند کی خوشخبری دے رہے ہیں۔ پھر جناب فاطمہ اپنے فرزند کو گھر لے گئیں۔ قبائلِ عرب اطرافِ عالم سے اُس سیدؐ اوصیائے زمان کی تہنیت کو مکہ آئے۔ اسی سبب سے ہر مرد کی دیت سو اونٹ قرار پائی۔

جب یہودیوں اور کاہنوں کو نا امیدی ہوئی اور عبداللہؑ کو صحیح و سلامت دیکھ لیا تو آنحضرتؐ کے دفع کرنے کی تدبیروں میں مشغول ہوئے۔ ان میں ایک تدبیر یہ تھی کہ اُن میں ایک رئیس نے جس کو ریبان کہتے تھے دعوت کی اور کھانے میں زہر ملا دیا۔ اور چند عورتوں کو دے کر عبدالمطلب کے گھر فاطمہ کے لیئے ہدیہ کے طور پر بھیجا۔ فاطمہ نے پوچھا کہ تم کون ہو؟ انہوں نے کہا کہ ہم آپ کے رشتہ دار اولادِ عبد مناف سے ہیں۔ عبداللہ کی سلامتی سے ہم لوگوں کو بہت مسرت ہوئی اور یہ کھانا ہم نے اُسی خوشی میں تیار کیا ہے اور آپ لوگوں کا حصّہ لائے ہیں۔ وُہ طعام جناب عبدالمطلب کے سامنے لایا گیا آپ نے پُوچھا کہاں سے آیا ہے فاطمہ نے کہا آپ کے عزیزوں نے ہمارے فرزند کی سلامتی کی خوشی میں پکایا ہے اور ہمارا حصّہ دے گئے ہیں۔ حضرت عبدالمطلب نے کھانا چاہا تو حضرت رسالتمآبؐ کے نورِ اقدس کے اعجاز سے وُہ گویا ہوا کہ مجھے نہ کھاؤ مجھ میں زہر ملا دیا گیا ہے۔ اس وقت ان لوگوں نے سمجھا کہ یہ دشمنوں

کا فریب تھا اور کھانے کو زمین میں دفن کر دیا۔ حضرت عبداللہ جب بالغ ہوئے نورِ نبوت انکی پیشانی میں جلوہ گر ہوا ہر طرف کے بڑے بڑے شرفا و امرا نے آرزو کی کہ اپنی اپنی لڑکیوں کا آپ سے عقد کر دیں اور آپ کے نور سے فیضیاب ہوں کیونکہ وُہ حسن و جمال میں یکتائے روزگار تھے۔ دن میں جس طرف سے گزر جاتے تھے لوگ آپ کے جسمِ اقدس سے مشک و عنبر کی خوشبو سونگھتے تھے اور اگر رات کے وقت نکلتے تو آپ کے چہرے کے نور سے در و دیوار روشن ہو جاتے تھے۔ اہل مکہ ان کو مصباحِ حرم (کعبہ کا چراغ) کہتے تھے۔ مختصر یہ کہ گوہرِ نورِ رسالت پناہ صدف آمنہ بنت وہب کی قسمت میں تھا اور جناب عبداللہ کا نکاح اُن سے ہوا۔

اس تزویج مبارک کا سبب یہ ہوا کہ جب علمائے اہل کتاب نے اس فخر عقلائے روزگار کے ظہور کے آثار مشاہدہ کیئے، سب کے سب شام میں جمع ہوئے اور پیغمبر آخر الزمان کے ظہور کے بارے میں گفتگو کی، اور اپنے ایک عالم کے پاس اُردن میں گئے جو سب سے زیادہ بزرگ و مُسِن تھا۔ اس نے ان لوگوں سے پوچھا کہ تمہارے آنے کا کیا سبب ہے اور تم لوگ اس قدر پریشان و مضطرب کیوں ہو؟ انہوں نے کہا ہم نے اپنی کتابوں کو دیکھا اور اس میں اس پیغمبر جلیل کے اوصاف پڑھے جس کی فرشتے مدد کریں گے اور ہم اور ہمارا دین اس کے ہاتھوں زائل و برباد ہو گا۔ آپ سے اس کے بارے میں مشورہ کرنے آئے ہیں ممکن ہے اس کے دفع کرنے کی کوئی تدبیر آپکی سمجھ میں آئے۔ اس عالم نے کہا جو شخص اس امر کو مٹانا چاہے جس کو قائم کرنے کا ارادہ خدا نے کیا ہو تو وُہ شخص جاہل و مغرور ہے جو کچھ تم لوگوں نے دیکھا اور پڑھا ہے وُہ واقع ہو کے رہے گا، اس کا دفع کرنا ممکن نہیں۔ اس کے عزیزوں میں سے اس کا ایک وزیر ہو گا جو ہر امر میں اس کا معین و مددگار ہو گا۔ ان لوگوں نے اس عالم کی گفتگو سُنی تو حیران رہ گئے۔ ان میں سے ایک عالم ہیوبا نامی اُٹھا جو بڑا کافر، سرکش و شجاع تھا۔ اور بولا یہ شخص بڈھا ہو گیا ہے اور پیری کے سبب اس کی عقل زائل ہو گئی ہے۔ اس کی باتیں مت سُنو۔ میں کہتا ہوں کہ جس درخت کو جڑ سے اکھاڑ کر پھینک دیا جاتا ہے پھر کبھی وُہ سرسبز نہیں ہوا کرتا۔ مناسب ہے کہ اس شخص کو ہلاک کر دو جس سے وُہ پیغمبر پیدا ہونے والا ہے اور اس کی طرف سے بیخوف ہو جاؤ اس کی تدبیر یہ ہے کہ کچھ مال خریدو اور تجارت کے بہانے سے مکہ جاؤ وہاں تمہارا مقصود حاصل ہو جائے گا اور میں بھی تمہارے ساتھ چلتا ہوں۔ اپنی تلواروں کو زہر میں بجھا لو اور سفر کا انتظام کرو۔ اُن ملعونوں نے اس کافر بدبخت کی رائے پسند کی اور مکہ معظمہ کے مناسب مال خریدے اور روانہ ہوئے جب مکہ کے قریب پہنچے ایک ہاتف کی آواز سُنی جو کہہ رہا تھا کہ اے بدترین انسانو! بہترین شہر میں جا رہے ہو اور بہترین خلق خدا کو نقصان پہنچانے کا ارادہ رکھتے ہو۔ جو شخص خدائے جبار کی تقدیر پر غالب ہونا چاہتا ہے اس کی بازگشت آتشِ جہنم کی طرف ہوتی ہے اور وُہ دُنیا و عقبٰے میں خائب و نقصان اُٹھانے والا ہوتا ہے۔ یہ وحشت خیز آواز اور ایسی باتیں سُنکر وُہ ڈرے۔ اور چاہتے تھے کہ واپس چلے جائیں پھر ہیوبا نے شیطانی وسوسوں کے ساتھ ان کو اس سفر پر قائم رکھا۔ راستہ میں جو لوگ ملتے تھے وُہ

ملاعین جناب عبداللہ کا حال پُوچھتے وُہ عبداللہ کے حُسن و جمال اور کمال کی تعریف کرتے جس سے اُن کا حسد اور بڑھ جاتا۔ غرض وُہ سب مکہ میں داخل ہوئے اور تاجروں کو اپنے مال دکھائے اور قیمت بہت زیادہ طلب کی تاکہ وُہ نہ خریدیں، اور مکہ میں قیام کا عذر و بہانا اُن کے لیئے موجود رہے اور موقع کے منتظر تھے۔ ایک رات جناب عبداللہ نے خواب میں دیکھا اور اپنے پدر عبدالمطلب سے بیان کیا کہ چند بندر برہنہ تلواریں ہاتھوں میں لیئے انکو حرکت دے رہے ہیں اور مجھ پر حملہ کر رہے ہیں یہانتک کہ میں ہوا میں بلند ہوگیا۔ اور آسمان کی جانب سے ایک آگ نازل ہوئی جس نے اُن تمام بندروں کو جلا کر خاک کر دیا۔ عبدالمطلب نے فرمایا اے فرزند خداوند عالم تجھ کو تمام بلاؤں سے محفوظ رکھے گا۔ تجھ سے حسد کرنے والے بہت ہیں اس نور کے سبب جو تیری پیشانی میں ہے۔ لیکن اگر تمام اہل زمین اتفاق کرلیں تب بھی تجھ کو ضرر نہیں پہنچا سکتے۔ کیونکہ یہ نور امانت پیغمبر آخر الزمانؐ ہے اور خدا اس کا محافظ ہے۔

اکثر جناب عبدالمطلب و عبداللہ شکار کو جایا کرتے تھے لیکن وہ کفار عبدالمطلبؑ کے خوف سے عبداللہ سے کچھ تعرض نہ کر سکتے تھے۔ ایک روز جناب عبداللہ تنہا شکار کے لیئے گئے۔ ہیوبا اپنے ہمراہیوں کے پاس آکر بولا اب کیا انتظار کر رہے ہو۔ عبداللہ اکیلے شکار کو گئے ہیں موقع غنیمت ہے۔ یہ سُنتے ہی ان میں سے اکثر، برہنہ تلواریں اپنے کپڑوں میں چھپا کر عبداللہ کے قتل کے ارادہ سے چلے اور اس وقت پہنچے جب عبداللہ پہاڑ کے درّوں میں داخل ہو کر ایک شکار کو ذبح کر رہے تھے۔ یہودیوں نے ہر طرف سے آپ کو گھیر لیا اور تمام راستے بند کر لیئے۔ عبداللہ نے جو دیکھا کہ وُہ قتل کا ارادہ رکھتے ہیں، اپنا سر آسمان کی جانب بلند کیا اور ظاہر و باطن جاننے والے خدا کی بارگاہ میں تضرع و زاری کی۔ پھر انکی طرف متوجہ ہو کر بولے کہ کس سبب سے مجھے ہلاک کرنا چاہتے ہو۔ خدا کی قسم میں نے تم میں سے کسیکو کوئی تکلیف نہیں دی ہے نہ کسی کا مال چھینا ہے نہ تم میں سے کسیکو قتل کیا ہے لیکن ان ملعونوں نے کوئی جواب نہیں دیا بلکہ یکبارگی حملہ کر دیا۔ عبداللہ نے خدا کا نام لے کر چار تیر انکی طرف پھینکے، ہر تیر سے ایک ایک لعین کو واصل جہنم کیا۔ تو ان کافروں نے حیلہ و بہانہ شروع کیا۔ کہنے لگے آپ ہم کو کیوں قتل کر رہے ہیں ہم کو آپ سے کوئی غرض نہیں۔ ہمارا ایک غلام بھاگ گیا ہے ہم اس کی تلاش میں آئے اور آپ کو غلطی سے وُہی غلام سمجھ لیا۔ عبداللہ ان کے اس فریب آمیز عذر پر ہنسے اور اپنے گھوڑے پر سوار ہو کر کمان اُٹھائی اور چاہا کہ اُن کے درمیان سے نکل جائیں اُن لوگوں نے پھر حملہ کیا۔ بعض پتھر مارنے لگے اور بعض تلواروں سے وار کرنے لگے۔ عبداللہ بھی شیر کی طرح اُنپر جھپٹے اور بہتوں کو مار کر زمین پر گرا دیا۔ لیکن انکی شدت و سختی جب زیادہ ہوئی تو گھوڑے سے کُود پڑے اور پشت پہاڑ کے سہارے سے لگائی تو ان ظالموں نے پتھر مارنا شروع کیا۔ خوف سے نزدیک نہ آتے تھے۔ اسی حال میں جبکہ ان اشقیا نے عبداللہ کو گھیر رکھا تھا، وہب ابن عبد مناف اس درہ میں پہنچ گئے۔ ان یہودیوں کی کثرت دیکھ کر ڈرے اور دَوڑتے ہوئے مکہ میں

آئے اور بنی ہاشم کو آواز دی کہ عبداللہ کی خبر لو دشمنوں نے فلاں درے میں انکو گھیر رکھا ہے۔ یہ سنتے ہی تمام بنی ہاشم ہاتھوں میں تلواریں لیئے برہنہ گھوڑوں پر سوار ہو کر تیزی کے ساتھ اس درہ میں پہنچے۔ عبداللہ نے دیکھا کہ عبدالمطلب، ابو طالب، حمزہ اور عباس اور دوسرے بنی ہاشم درہ میں داخل ہوئے تو عبدالمطلب نے فرمایا اے فرزند یہ تھی اس خواب کی تعبیر جو تم نے دیکھا تھا۔ یہودیوں نے ان لوگوں کو دیکھ کر سمجھ لیا کہ اب ہماری جانیں نہیں بچ سکتیں، اور بھاگنے لگے۔ بعض تنگ درہ میں جا کر چھپے جن پر بقدرتِ الٰہی پہاڑ سے پتھر گرا اور وُہ جہنم واصل ہوئے۔ ان میں سے اکثر گرفتار ہوئے۔ ان لوگوں نے چاہا کہ ان سب کو قتل کر دیں تو وُہ کہنے لگے کہ ہم کو اتنی مہلت دیجئے کہ اپنے حسابات اہلِ مکہ سے صاف کر لیں پھر آپ کو اختیار ہے جو چاہیں کریں۔ تو ان لوگوں کی مشکیں باندھ کر مکہ کی جانب روانہ ہوئے۔ مکہ والے اُن پر پتھر برساتے اور لعنت کرتے تھے۔ پھر عبدالمطلب نے چند لوگوں کو برائے شکریہ وہب کے پاس بھیجا۔

وہب جب اپنی زوجہ برہ کے پاس پہنچے تو بیان کیا کہ آج عبداللہ پسرِ عبدالمطلب سے چند ایسے امور میں نے دیکھے کہ عرب کے تمام بہادروں سے کبھی نہ دیکھے تھے۔ خدا نے اس کو حسن وجمال اور نور وضیا سے مخصوص فرمایا ہے جس کے مانند دُنیا میں نہ دیکھا نہ سُنا۔ جب یہودیوں نے ان کو چاروں طرف سے گھیر لیا تو میں نے دیکھا کہ فرشتے اس کی مدد کے لیئے آسمان سے اُتر رہے ہیں۔ پھر بولے عبدالمطلب کے پاس جا کر استدعا کرو شائد ہماری لڑکی آمنہؑ کو انکے عقد میں قبول کر لیں اور ہم کو اس شرف سے سرفراز فرمائیں۔ برہ نے کہا اے وہب تمام رؤسائے مکہ اور اطراف وجوانب کے بادشاہوں نے انکی طرف رغبت کی کہ اپنی لڑکی ان کو دیں لیکن انہوں نے قبول نہ کیا، ہماری لڑکی کی جانب کب رغبت کریں گے۔ وہب نے کہا آج میں نے اُن پر اپنا ایک حق قائم کیا ہے کہ عبداللہ کے معاملہ سے ان کو آگاہ کیا۔ شائد اس سبب سے میری دختر کے لیئے راضی ہو جائیں۔

برہ عبدالمطلب کے گھر آئیں۔ آپ نے فرمایا خوب آئیں آج تمہارے شوہر نے ہم پر ایک احسان کیا ہے۔ تمہاری جو حاجت ہو بیان کرو، ہم پوری کریں گے۔ برہ نے کہا اے عبدالمطلب انہوں نے مجھ کو آپ کے پاس بھیجا ہے، چاہتے ہیں کہ نورِ عبداللہ انکی بیٹی آمنہ کی طرف منتقل ہو۔ اس کے علاوہ ہماری کوئی خواہش نہیں۔ آمنہ آپ کے لیئے ہدیہ قرار دیتی ہوں۔ عبدالمطلب نے عبداللہ کو دیکھا اور فرمایا اے فرزند اگرچہ بادشاہوں کی بیٹیوں کو تم نے قبول نہیں کیا، لیکن یہ لڑکی تمہارے خاندان کی ہے عقل وطہارت عفت ودیانت، صلاح وکمال اور حسن وجمال میں مکہ میں کوئی لڑکی اس کی مثال نہیں ہے۔ عبداللہ یہ سنکر خاموش ہو گئے اور کراہت کا اظہار نہ کیا۔ تو عبدالمطلب نے برہ سے فرمایا تمہاری خواہش ہم کو منظور ہے اور ہم نے تمہاری دختر کو عبداللہ کے لیئے قبول کیا۔ پھر رات کے وقت عبدالمطلب جناب عبداللہ کو وہب کے گھر لے گئے اور اس سلسلہ میں گفتگو شروع کی۔ دفعتہً وُہ یہودی جو وہب کے گھر میں قید تھے اس موقع کو غنیمت سمجھے اور رسیاں اور زنجیریں توڑ کر اپنے اپنے گھروں کی جانب بھاگ کھڑے ہوئے۔ چونکہ ہتھیار اُنکے پاس نہ تھے اس لیئے بنی ہاشم کو پتھروں سے مارنا شروع کیا لیکن

باعجازِ نورِ حضرت رسالت پناہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم وُہ پتھر خود اُنہی کے سینہ و سر پر واپس پڑنے لگے اُدھر اُن شیرانِ بیشۂ شجاعت نے نیام سے تلواریں کھینچیں اور نورِ سیدُ انام سے توسل کرکے اُن گلوں پر حملہ کیا۔ اور اُن سب کو جہنم میں پہنچا دیا۔ اس قضیہ داہیہ کے بعد عبدالمطلب نے وہب سے فرمایا کہ کل صبح انشاء اللہ ہم اور تم قوم کی موجودگی میں اس تقریب نکاح کو سرانجام دینگے۔

دوسرے روز صبح کو عبدالمطلب نے اپنی اولاد اور اعزا کو ساتھ لیا۔ وہب نے بھی اپنے عزیزوں کو جمع کیا۔ جب دونوں طرف کے لوگ جمع ہوگئے عبدالمطلب نے نہایت فصاحت و بلاغت کے ساتھ خطبہ پڑھا اور فرمایا میں خدا کی حمد کرتا ہوں شکر کرنے والوں کی سی حمد۔ ایسی حمد جس کا وُہ سزاوار ہے، ان نعمتوں پر جو اُس نے ہمیں بخشی ہیں اور ہم کو اپنے حرم کا ہمسایہ قرار دیا ہے۔ اور اپنے حرم میں جگہ دی ہے۔ اور اپنے بندوں کے دلوں میں ہماری محبت ڈال دی ہے اور ہم کو تمام اُمتوں پر فضیلت دی ہے اور ہماری تمام بلاؤں اور آفتوں سے حفاظت کی ہے۔ اور میں حمد کرتا ہوں اُس خدا کی جس نے ہمارے لیئے نکاح کو حلال اور زنا کو حرام قرار دیا ہے۔ واضح ہو کہ ہمارا فرزند عبداللہ تمہاری بیٹی آمنہ کی اتنے مہر پر خواستگاری کرتا ہے کیا تم کو منظور ہے؟ وہب نے کہا ہاں ہم راضی ہیں اور ہم نے قبول کیا —! عبدالمطلب نے قوم سے فرمایا آپ لوگ گواہ ہیں۔ اس کے بعد عبدالمطلب نے چار روز تک تمام مکہ والوں اور قرب وجوار کے لوگوں کی دعوتِ ولیمہ کی۔ غرض عبداللہ و آمنہ کی مزاوجت کو ایک مدت گزری اور طلوع آفتاب کا وقت قریب آیا تو خلاقِ عالم نے جبرئیل کو حکم دیا انہوں نے جنت الماویٰ میں ندا کی کہ پیغمبر بشیر و نذیر و سراج منیر کے ظہور کے اسبابِ تقدیر تمام ہوئے۔ وُہ پیغمبر جو نیکیوں کا حکم کرے گا اور برائیوں سے روکے گا اور لوگوں کو حق کی دعوت دے گا اور میرے بندوں پر میری رحمت اور صاحب امانت و صیانت ہوگا۔ اُس کا نورِ ہدایت اطرافِ عالم میں ظاہر ہوگا۔ جو شخص اُس کو دوست رکھے گا اس کو شرف وعطا کی خوشخبری ہے۔ اور جو اُس کو دشمن رکھے گا اُس کے لیئے بدترین عذاب ہوگا۔ وُہ وہی ہے جس کی پاکیزہ طینت کو آدمؑ کی خلقت سے پہلے میں نے تمہارے سامنے پیش کی تھی۔ اُس کا نام آسمان میں **احمدؐ** اور زمین میں **محمدؐ** (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) ہے اور بہشت میں ابوالقاسم یہ سُنکر فرشتوں نے تسبیح و تقدیس و تکبیر کی آوازیں بلند کیں۔ بہشت کے دروازوں کو کھول دیا اور جہنم کے دروازوں کو بند کردیا۔ حُوروں نے بہشت کے بالاخانوں سے سر نکالا، بہشت کے طائروں نے طرح طرح کے نغموں میں بہشت کے درختوں پر خالقِ زمین و زمان کی تسبیحیں کرنا شروع کیں۔ پھر جبرئیل ہزار فرشتوں کے ساتھ زمین پر آئے اور اطرافِ عالم میں حبیبؐ کردگار کے انعقادِ نطفہ کی خوشخبری پہنچائی اور دریاؤں، پہاڑوں اور بادل کے خازنوں اور تمام مخلوقاتِ زمین کو مژدۂ سرور دیا یہاں تک کہ زمین ہفتم کے ساکنین تک کو یہ خوشخبری پہنچائی۔ ان میں سے جس جس نے اُس برگزیدۂ خدا کی محبت اختیار کی خدا کی رحمت سے سرفراز ہوا، اور جس نے عداوت کو دل میں جگہ دی وُہ الطافِ الٰہی سے محروم ہوگیا۔ اور شیاطین کو پابزنجیر کیا اور آسمانوں کی خبریں سننے سے روک دیا۔ ان کو شہاب کے تیروں سے مار کر

آسمان کے ہر دروازہ سے بھگا دیا۔ دوسرے روز جمعہ کو جو عرفہ کا دن تھا عبداللہ اپنے باپ بھائیوں کے ساتھ بیابان عرفات میں گشت میں مصروف تھے۔ وہ لوگ بہت پیاسے تھے۔ اس بیابان میں پانی نہ تھا۔ ناگاہ نہایت صاف پانی کی نہر دکھائی دی جس کو دیکھ کر وہ بہت متعجب ہوئے۔ دفعتہً ایک منادی کی آواز سنی کہ اے عبداللہ اس پانی کو پیو۔ اس وقت عبداللہ نے سمجھا کہ وہ آسمانی نہر اس برگزیدۂ معبود کے انعقادِ نطفہ کے لیئے زمین پر ظاہر ہوئی ہے۔ وہ اسی وقت اپنے خیمہ میں بعجلت تمام واپس آئے اور آمنہ سے فرمایا کہ اٹھو۔ غسل کرو، پاکیزہ کپڑے پہنو، اور خوشبو لگاؤ۔ عنقریب اس نورِ ربانی کا مخزن ہوا چاہتی ہو۔ غرض وہ اس وقت سیدالمرسلین سے حاملہ ہوئیں اور وہ نور عبداللہ کی صلب سے آمنہ کے رحم مطہرہ میں منتقل ہوا۔ آمنہؑ کہتی ہیں کہ جب عبداللہ مجھ سے مقاربت کر رہے تھے ایک نور ان سے ساطع ہوا جس نے آسمانوں اور زمینوں کو روشن کر دیا تھا۔ پھر وہی شعاع جبین آمنہ سے آئینہ میں عکس آفتاب کے مانند نمایاں ہوئی۔

ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ ایک عورت فاطمہ مرہ کی بیٹی تھی جس نے انبیاؑ و علمائے گزشتہ کی بہت سی کتابیں پڑھی تھیں۔ ایک روز حضرت عبداللہ اس کی طرف سے گزرے۔ اس عورت نے پوچھا آپ ہی ہیں جن کا فدیہ سو اونٹ آپ کے والد صاحب نے دیا ہے؟ فرمایا ہاں۔ اس نے کہا کیا اچھا ہو کہ آپ مجھ سے عقد کر لیں اور صرف ایک مرتبہ مجھ سے قربت فرمائیں۔ میں سو اونٹ اس کے عوض آپ کو دوں گی۔ حضرت عبداللہ نے توجہ نہ کی۔ جب نطفہ طیبہ حضرت رسالت پناہ صلعم رحم آمنہ میں منعقد ہو گیا پھر حضرت عبداللہ ایک روز اسی عورت کی طرف سے گذرے لیکن اس کی وہ پہلی خواہش نہ پائی۔ اس کا سبب دریافت کیا۔ اس نے کہا جس امر کے واسطے میں آپ کو چاہتی تھی وہ تقدیرِ الٰہی کے سبب دوسرے کے نصیب میں تھا۔ وہ اس نورِ خداوندی سے بہرہ ور ہوئی۔

روایت ہے کہ جب عبداللہ کا عقد آمنہ سے ہو گیا دو سو عورتیں ان کی حسرت میں ہلاک ہو گئیں اور جب وقت آیا کہ وہ نور عبداللہ کی جانب سے منتقل ہوا اس قدر روشن و درخشاں ہوا کہ کسی کی طاقت نہ تھی کہ رات کے وقت ان کے روئے تاباں پر نظر کر سکے وہ جس پتھر یا درخت کی جانب سے گزرتے تھے وہ سب آپ کی طرف سجدہ میں گر پڑتے تھے اور حضرت کو سلام کرتے تھے۔ کہتے ہیں کہ جب حضرت عبداللہ نے سوئے بہشت رحلت فرمائی جناب رسالت مآب صلعم کی عمر مبارک دو ماہ کی تھی۔ ایک روایت میں ہے کہ آنحضرت سات مہینے کے تھے۔ اور ایک روایت میں ہے کہ حضورؐ ابھی پیدا نہ ہوئے تھے۔ اور جب حضرت آمنہ کی وفات ہوئی حضرتؐ کا سن مبارک چار سال کا تھا۔ ایک روایت ہے کہ حضرت چھ سال کے تھے اور ایک روایت کے مطابق دو سال چار مہینے کے تھے۔ ان کا انتقال ابوا میں ہوا جو مکہ و مدینہ کے درمیان ایک منزل ہے۔ اور جب حضرت عبدالمطلبؑ نے وفات پائی آپ کی عمر آٹھ سال دو مہینے دس روز کی تھی۔

روایت خاصہ و عامہ میں وارد ہوا ہے کہ ایک رات جناب سرورِ عالم اپنے پدر بزرگوار جناب

عبداللہ کی قبر پر آئے۔ دو رکعت نماز پڑھی اور آپ کو ندا کی۔ قبر شگافتہ ہوئی، دیکھا کہ عبداللہ قبر میں بیٹھے ہوئے ہیں۔ حضرتؐ کو دیکھ کر بولے اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اَنَّکَ نَبِیُّ اللّٰہِ وَ رَسُوْلُہٗ۔ حضرتؐ نے پوچھا آپ کا ولی کون ہے؟ اُنہوں نے پوچھا اے فرزند تمہارا ولی کون ہے؟ پیغمبرؐ نے فرمایا یہ علیؑ آپ کے ولی ہیں۔ تو عبداللہ نے کہا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ علیؑ میرا ولی ہے۔ پھر حضرتؐ نے فرمایا اے پدر اپنے باغ میں واپس جائیے جہاں آپ تھے۔ پھر حضرتؐ وہاں سے اپنی مادر گرامی کی قبر پر آئے اور اسی طرح عمل کیا۔ قبر شگافتہ ہوئی۔ آپ نے دیکھا کہ جناب آمنہ اپنی قبر میں بیٹھی ہیں، اور کہتی ہیں اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اَنَّکَ نَبِیُّ اللّٰہِ وَ رَسُوْلُہٗ۔ فرمایا آپ کا ولی کون ہے انہوں نے پوچھا اے فرزند تمہارا ولی کون ہے؟ فرمایا یہ علیؑ ابن ابی طالب آپ کے ولی ہیں۔ جناب آمنہؑ نے بھی کہا میں گواہی دیتی ہوں کہ علیؑ میرے ولی ہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا اپنے باغ کی طرف واپس جائیے جس میں آپ تھیں [1]

شافان بن جبرئیل قمی و ابن بابویہ و شیخ طبرسی رضی اللہ عنہم وغیرہم نے روایت کی ہے جن میں بہت معمولی اختلاف ہے اور زیادہ موافقت۔ شافان کی روایت سے ہے کہ حضرت عبدالمطلبؑ کے زمانہ میں یمن میں ایک بادشاہ تھا جس کو سیف بن ذی یزن کہتے تھے وہ مکہ معظمہ پر قابض ہو گیا تھا اور اپنے لڑکے کو وہاں کا حاکم مقرر کر رکھا تھا۔ جناب عبدالمطلبؑ نے اور رؤسائے بنی ہاشم کو ساتھ لیا اور یمن کی جانب متوجہ ہوئے تاکہ اس سے ملاقات کریں اور اس کو اہل مکہ پر لطف و مہربانی کی ترغیب دیں۔ جب یمن میں پہنچے معلوم ہوا کہ بادشاہ قصر وردی میں قیام پذیر ہے۔ یہ اُس کی عادت ہے کہ جب بہار کا زمانہ ہوتا ہے وہ قصر عمدان میں رہتا ہے اور چالیس روز سے زیادہ عیش و عشرت میں مشغول رہتا ہے۔ اس اثنا میں کسی کو وہاں داخل ہونے کی اجازت نہیں ہوتی۔ وہ باغ جو قصر عمدان میں واقع تھا اس کا ایک دروازہ صحرا کی جانب بھی تھا۔ اور ہر دروازہ پر دربان تعینات تھے۔ ایک روز جناب عبدالمطلب اسی دروازہ پر پہنچے جو صحرا کی جانب تھا۔ آپ نے دربان سے اندر جانے کی اجازت چاہی۔ دربان نے کہا بادشاہ ان ایام میں اپنے مصاحبین اور عورتوں کے ساتھ خلوت میں رہتا ہے اور کسی اور کو وہاں جانے کی اجازت نہیں ہے۔ اگر وہ آپ کو دیکھے گا تو آپ کے ساتھ مجھے بھی قتل کر دے گا۔ عبدالمطلب نے اشرفیوں کی ایک تھیلی اس کو دے کر فرمایا تم مجھے جانے سے مت روکو۔ اور میرے قتل کا معاملہ میرے اُوپر چھوڑ دو اور تمہارے متعلق میں بادشاہ سے عذر کر لوں گا کہ تم کو کوئی گزند نہ پہنچنے پائے۔ دربان کی نگاہیں زرِ سرخ پر پڑیں تو اپنے سیاہ خون

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ ان روایتوں سے ظاہر ہوا کہ آنحضرتؐ کے والدین خدا کی وحدانیت اور آنحضرتؐ کی رسالت پر ایمان رکھتے تھے۔ ان کا قبر میں بلانا اس لیے تھا کہ اُن کا ایمان علی ابن ابی طالبؑ کی ولایت کے اقرار سے کامل تر ہو جائے ۱۲

اور پریشان حالی کو بھول گیا اور حضرت کو جانے سے منع نہ کر سکا۔ جب عبدالمطلب اس بوستان میں داخل ہوئے۔ دیکھا کہ قصر عمدان باغ کے وسط میں واقع ہے۔ اور طرح طرح کے پھول اُس قصر کے چاروں طرف لگے ہوئے ہیں اور ایک صاف نہر اُس قصر کے گرد بہہ رہی ہے اور سیف شمشیر براں کے مانند اُس قصر کے ایوان میں تکیہ لگائے پھولوں کی کیاریوں کی جانب دیکھ رہا ہے۔ جب اُس نے عبدالمطلب کو دیکھا غضب میں آکر اپنے غلاموں سے بولا کہ کون مرد ہے جو بغیر میری اجازت کے اس باغ میں آیا ہے جلد میرے پاس اس کو حاضر کرو۔ غلام تیزی کے ساتھ گئے اور اُن حضرت کو بادشاہ کے پاس لائے۔ حضرت عبدالمطلب قصر میں داخل ہوئے تو دیکھا وہ قصر سونے چاندی اور طرح طرح کے جواہرات سے آراستہ ہے اور ہر طرف نہایت حسین و جمیل کنیزیں صف باندھے کھڑی ہیں۔ بادشاہ کے نزدیک ایک ستون عقیق سُرخ کا نصب ہے اس پر ایک جام یاقوت کا ہے جس میں شراب کی مشک بھری ہوئی ہے۔ اُس کے بائیں جانب طلائے سُرخ کا ایک پیالہ رکھا ہوا ہے۔ بادشاہ اپنی تلوار نیام سے کھینچے ہوئے اپنے زانو پر رکھے ہوئے تھا اُس نے عبدالمطلب سے پوچھا تم کون ہو؟ فرمایا میں عبدالمطلب بن ہاشم بن عبدمناف ہوں اور جناب آدمؑ تک اپنے نسب کو بیان فرمایا۔ بادشاہ نے کہا اے عبدالمطلب تم ہماری بہن کے فرزند ہو؟ فرمایا ہاں۔ اس لیئے کہ سیف آلِ قحطان سے تھا اور آلِ قحطان بھائی کی اولاد اور آلِ اسمٰعیلؑ بہن کی اولاد تھی۔ پھر تو سیف نے عبدالمطلب کی بہت تعظیم و تکریم کی اور کہا خوش آمدید اور مجھ کو عزت بخشی اور حضرت سے مصافحہ کیا۔ اور اپنے پہلو میں بٹھایا اور پوچھا کہ کس کام سے آپ آئے ہیں؟ حضرتؑ نے فرمایا ہم جوارِ خانۂ خدا کے رہنے والے اور اس کی خدمت کرنے والے ہیں۔ آپ کے پاس آپ کو دشمنوں پر فتح و ظفر حاصل ہونے کی مبارکباد دینے آئے ہیں اور بادشاہ کو دعائیں دیں۔ بادشاہ حضرت کے کلام سے بہت خوش ہوا اور آپ کو تمام ہمراہیوں کے ساتھ دارالضیافت میں ٹھہرایا اور اپنا مہمان کیا اور آپ کی عزت و تعظیم میں بہت مبالغہ کیا۔ ہر روز درہم ضیافت میں خرچ کے لیئے مقرر کیا۔ ایک رات عبدالمطلب کو خلوت میں طلب کیا' اپنے خواص کو علیحدہ کر دیا تاکہ کوئی ان کی باتوں پر مطلع نہ ہو سکے' اور کہا اے عبدالمطلب میں چاہتا ہوں کہ اپنے رازوں میں سے ایک راز تم سے کہوں جس کو اب تک کسی سے نہیں بیان کیا ہے کیونکہ تم کو اس کا اہل سمجھتا ہوں' اور چاہتا ہوں کہ اس کو پوشیدہ رکھنا جبتک کہ اس کے ظاہر ہونے کا وقت نہ آئے۔ پھر سیف نے کہا تمہارے شہر میں ایک طفل ہے خوبصورت، جس کے اعضا موزوں و مناسب ہیں۔ وہ حسن و جمال اور قد و قامت میں یگانۂ روزگار ہے۔ اس کے دونوں شانوں کے درمیان ایک علامت ہے۔ وہ زمین تہامہ میں مبعوث ہوگا' خدا اس کے سر پر تاجِ پیغمبری رکھے گا' ابر اس کے سر پر سایہ فگن ہوگا' وہی قیامت کے روز شفیعِ اُمم ہوگا۔ اس کے دونوں شانوں کے درمیان پیغمبری کی دو مہریں ہیں' جن میں دو سطروں میں لکھا ہوا ہے ایک پر "لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ" دوسری سطر پر

محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، خدا نے اس کے ماں باپ دونوں کو اپنے جوارِ رحمت میں بلا لیا ہے
اس کے دادا اور چچا اس کی تربیت کر رہے ہیں۔ بنی اسرائیل کی کتابوں میں اس کے اوصاف ماہ
شبِ چہاردہ سے زیادہ روشن و ظاہر ہیں۔ خداوند عالم ہم اہل یمن سے ایک گروہ کو اس کا ناصر
و مددگار قرار دے گا۔ اس کے دوستوں کو غالب اور دشمنوں کو ذلیل و خوار کرے۔ وہ بتوں کو توڑے
گا، آتشکدوں کو خاموش کرے گا، اس کی باتیں حکمت سے بھری ہونگی، اس کے افعال عدل و انصاف
سے مملو ہونگے۔ وہ نیکی کا حکم کرے گا اور خود بھی نیکیوں پر عامل ہوگا۔ برائیوں سے روکے گا اور ان کو
مٹائے گا۔ اگر میں اس کے زمانہ بعثت تک زندہ رہا تو بیشک اپنے لشکر کو لے کر مدینہ میں جاؤنگا
جو اس کا پایۂ تخت ہوگا تاکہ اس کی مدد کروں۔ اگر مجھے خوف نہ ہوتا کہ دشمن اس کو ضائع کر دیں گے
تو بیشک اس کا حال شائع کرتا اور اسیوقت عرب کے گروہوں کو اس کی طرف دعوت دیتا۔ اور
مجھے گمان ہے کہ آپ اس کے دادا ہیں۔ عبدالمطلب نے فرمایا آپ کا گمان صحیح ہے۔ اس نے کہا
آپ خوب آئے، اور اپنے قدم سے ہم کو عزت بخشی اور سرفراز فرمایا۔ میں آپ کو گواہ کرتا ہوں
کہ میں اس پیغمبرؐ پر ایمان لایا ہوں اور جو کچھ وہ اپنے پروردگار کی جانب سے لایا ہے حق ہے
پھر تین مرتبہ نہایت درد سے آہ کی اور کہا، کاش میں اُن کے زمانہ میں ہوتا اور اس کی نصرت
میں اپنی جان اُس پر فدا کرتا۔ اے عبدالمطلب اُس کی حفاظت میں کوشش کیجئے کیونکہ اُس کے
دشمن بہت ہیں خاص کر یہودی جنکی عداوت سب سے بڑھ کر ہے۔ اور اپنی قوم سے بھی خبردار
رہیئے کیونکہ وہ اس سے حسد کریں گے اور بہت آزار پہنچائیں گے۔ عبدالمطلبؑ نے سیف کی
داڑھی میں بہت سے سفید بال دیکھے۔ پھر اس نے حضرت کو رخصت کیا اور کہا کل مع اپنے
ہمراہیوں کے دربارِ عام میں تشریف لائیے گا تاکہ اکرام خاص سے مخصوص کروں۔

دوسرے روز حضرت عبدالمطلب نے پاکیزہ کپڑے پہنے، خوشبو لگائی اور اس کے دربار میں
تشریف لے گئے۔ بادشاہ نے نہایت تعظیم و تکریم کی اور اپنے پاس بٹھایا۔ عبدالمطلب نے کہا
اے بادشاہ کل میں نے آپ کی داڑھی میں سفید بال دیکھے تھے لیکن آج نظر نہیں آتے۔ بادشاہ نے کہا
میں خضاب کرتا ہوں۔ کہتے ہیں کہ وہ پہلا شخص تھا جس نے خضاب کیا۔ پھر سیف نے ان تمام لوگوں کو
حمام میں بھیجا اور ان کیلئے خضاب بھیجا تو ان لوگوں نے اپنی اپنی داڑھیوں میں خضاب لگائے۔
پھر ہر ایک کے واسطے ایک ایک تھیلی اشرفیوں کی، ایک ایک غلام، ایک ایک کنیز اور ایک ایک خلعت
عطا کیئے۔ اور جسقدر ان سب کو دیئے تھے تنہا عبدالمطلب کے لیئے بھیجے۔ اور دوسری روایت کے
مطابق ہر ایک کو دس غلام، دس کنیزیں اور دو بُردِ یمنی، سو اونٹ اور دس رطل چاندی، مشک و عنبر سے
بھری ہوئی عطا کیں، اور عبدالمطلب کو اُن سب کے دس حصّہ کے برابر عطا کیئے۔ اس کے بعد اپنا
عقاب گھوڑا اور اشہب خچر اور ناقۂ غضبا طلب کیا اور عبدالمطلب کے سپرد کر کے کہا جب آپ کا پسر زادہ
بڑا ہو تو اس کو دے دیجئے گا، یہ چیزیں آپ کے پاس امانت ہیں۔ میں اس گھوڑے پر سوار ہو کر

جب کبھی کسی دُشمن کے تعاقب میں یا شکار کے لیئے گیا تو ضرور فتح پائی اور اگر کسی دشمن کے سامنے سے واپس ہوُا تو کوئی مجھے پکڑ نہ سکا۔ اور اس خچر پر سوار ہو کر پہاڑوں اور بیابانوں کا سفر طے کیا ہے اور اس کی سواری سے کبھی دل نہیں چاہا کہ نیچے اُتروں۔ ان ہدیوں کو اس کے سپرد کر دیجئیے گا اور میرا بہت بہت سلام کہیئے گا۔ عبدالمطلبؑ نے کہا جان و دل سے مَیں نے قبول کیا۔ پھر عبدالمطلب سیف سے رخصت ہو کر مکہ کی طرف واپس ہوئے۔ فرماتے تھے کہ مَیں ان ہدیوں اور سامانوں سے اتنا خوش نہیں ہوا کیونکہ یہ سب فانی ہیں۔ لیکن اس امر سے خوش ہوں جس کا شرف میرے اور میرے فرزند کے لیئے باقی و دائم ہے' اور بہت جلد تم کو اس کا حال معلوم ہو جائے گا۔ جب جناب عبدالمطلب کے واپس آنے کی اطلاع اہل مکہ کو ہوئی وہاں کے بڑے بڑے لوگ استقبال کے لیئے بعجلت تمام آپ کے پاس پہنچے اور حضرتِ سرورِ کائنات صلعم بھی اپنے جدِّ بزرگوار کے استقبال کے لیئے نہایت سکینہ و وقار کے ساتھ تھوڑی دُور آئے اور راستہ میں ایک پتھر پر بیٹھ گئے۔ جب عبدالمطلب کے اصحاب اور اعزا ان کے پاس آئے عبدالمطلب نے پُوچھا میرا سردار و آقا محمدؐ کہاں ہے انہوں نے کہا راستہ میں ایک جگہ آپ کے انتظار میں ٹھہرے ہیں۔ جب عبدالمطلب ان کے نزدیک پہنچے سواری سے اُتر پڑے اور آنحضرتؐ کو گود میں لیا اور دونوں آنکھوں کے درمیان بوسہ دیا اور فرمایا اے نورِ چشم یہ گھوڑا' ناقہ اور خچر سیف بن یزن نے تمہارے واسطے ہدیہ بھیجا ہے' اور تم کو سلام کہا ہے۔ آنحضرتؐ نے اس کیلئے دعائیں کیں اور گھوڑے پر سوار ہوئے وہ خوشی و مسرّت سے اُچھلنے کُودنے لگا۔ بیان کرتے ہیں کہ اُس گھوڑے کا نسب یہ تھا: عقاب اُس کا باپ نیزوب اُس کا قابل اُس کا بطال اُس کا زاد الراکب اس کا الکفاح اس کا البحج اُس کا موج اُس کا باپ میمون تھا۔ اور میمون ریح سے اور ریح بحکم خدا بغیر ماں باپ کے پیدا ہوُا تھا۔

جب آنحضرتؐ کی عمر شریف آٹھ سال آٹھ ماہ اور آٹھ روز کی ہوئی عبدالمطلب ایک سخت مرض میں مبتلا ہوئے۔ ان کی خواہش کے مطابق ایک تخت پر ان کو لٹا کر کعبہ معظمہ کے پردوں کے سامنے لائے انکے نوؐ فرزند انکے چاروں طرف آکر بیٹھے اور رو رہے تھے۔ جناب رسولؐ خدا بھی آکر عبدالمطلب کے اس تخت پر بیٹھ گئے۔ ابولہب علیہ اللعنتہ نے چاہا کہ ان کو ہٹا دے' عبدالمطلب نے اس کو ڈانٹا کہ اے عبدالعزّیٰ تو اس برگزیدہ خدا کی عداوت دل سے دُور نہ کرے گا۔ اس کے بعد حضرت ابوطالب کی جانب رُخ کر کے سرورِ عالم صلعم کے بارے میں بہت وصیتیں کیں اور اپنی تمام اولاد کو آنحضرت کی تعظیم و تکریم کے بارے میں بہت تاکیدیں کیں۔ اور فرمایا کہ عنقریب اس کی عظمت و جلالت تم پر واضح ہونے لگی۔ پھر بیہوش ہو گئے۔ جب ہوش میں آئے اکابر قریش کو مخاطب فرما کر کہا کیا تم لوگوں پر میرا کوئی حق ہے؟ سب لوگوں نے کہا کیوں نہیں آپ کا ہم تمام چھوٹے بڑے پر حق ہے خدا آپ کو جزائے خیر دے اور سکراتِ موت آپ پر آسان کرے آپ ہمارے کیا اچھے امیر و سردار اور بزرگ تھے عبدالمطلب نے کہا کہ مَیں تم کو اپنے فرزند محمدؐ کے حق میں وصیت کرتا ہوں کہ اس کی عزّت کرنا اور اپنا

سردار سمجھنا اور اُس کے حق کی رعایت اور اُس کی تعظیم میں کمی نہ کرنا۔ سب لوگوں نے کہا ہم نے سُنا اور جان و دل سے قبول کیا۔ پھر جان کنی کا عالم حضرت پر طاری ہوا، حضرت سرورِ کائناتؐ کو گود میں لیا اور فرمایا اے فرزند سعادتمند میرے پاس سے الگ مت ہو۔ جبتک تم میرے پاس ہو مجھے راحت و آرام ہے۔ یہ کہہ رہے تھے کہ آپکی رُوح اقدس جوارِ رحمتِ پروردگار کی طرف پرواز کر گئی۔

بسند ہائے معتبر امام جعفر صادقؑ و امام رضا علیہما السلام سے منقول ہے کہ حق تعالےٰ نے اپنے پیغمبرؐ کو یتیم اس لیئے کر دیا تھا اور کم سنی میں آپ کے باپ ماں کو دُنیا سے اُٹھا لیا تھا تاکہ خدا کی اطاعت کے سوا کسی کی اطاعت اُنپر لازم نہ ہو اور کسی کا کوئی حق سوائے خدا کے آنحضرتؐ پر نہ رہے۔

## چھٹی فصل

آنحضرتؐ کی بعثت سے پہلے تمام عرب اور اہلِ مکہ کے حالات:۔

حدیث موثق بلکہ صحیح میں امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے کہ کعبہ کی تولیت ہمیشہ حضرت اسمٰعیلؑ کی اولاد میں رہی۔ وہ لوگ ہمیشہ امر حج اور انکے دین کے معاملات کی حفاظت کرتے رہے۔ اور بزرگی بزرگوں سے میراث میں انکو ملتی رہی یہانتک کہ عدنان بن اُدد کا زمانہ آیا۔ پھر تو اُنکے قلوب سخت ہو گئے اور اُن میں فساد پیدا ہوا اور وہ دینِ خدا میں بدعتیں کرنے لگے۔ بعضوں کو حرم سے نکال دیا۔ ان میں سے اکثر برائے تحصیل معاش اور اکثر جنگ و جدال سے بچنے کے لیئے متفرق ہو گئے۔ ان میں سے زیادہ تر ملّتِ حنیفۂ ابراہیمؑ پر باقی رہے جیسے ماں بہن اور بیٹیوں کا حرام ہونا جیسا کہ خدا نے قرآن میں حرام قرار دیا ہے۔ لیکن سوتیلی ماؤں کو اور بہن کی بیٹیوں اور دو بہنوں کے ساتھ ایک وقت میں نکاح حلال سمجھتے تھے اور حج و تلبیہ اور غسلِ جنابت کا اعتقاد رکھتے تھے، لیکن حج و تلبیہ میں بدعتیں پیدا کر رکھی تھیں اور بت پرستی اور شرک بھی کرنے لگے تھے اسی حال میں حضرت موسیٰؑ اسمٰعیلؑ و عدنان کے زمانہ کے درمیان مبعوث ہوئے۔

روایت ہے کہ جب معد بن عدنان کو خوف ہوا کہ حرم پُرانا ہو کر مشتبہ ہو جائے گا تو انہوں نے اس کے لیئے میل و نشانات قائم کیئے۔ جب قبیلہ جرہم مکہ پر غالب ہوئے اور کعبہ کی تولیت اُن کے قبضہ میں آئی تو وہ اپنے بعد میراث میں دوسروں کو دیتے چلے گئے یہانتک کہ اُن میں خود فساد و ظلم شروع ہوا۔ انھوں نے کعبہ کی حرمت ضایع کر دی اور کعبہ کے اموال پر متصرف ہو گئے؛ اور جو مکہ میں آ جاتا تھا اس پر ظلم کرتے؛ اور بہت زیادہ فساد و سرکشی کرنے لگے۔ اس زمانہ میں ایسا ہوتا تھا کہ جو شخص مکہ میں فساد و سرکشی کرتا اور کعبہ کی ہتک حرمت کرتا وہ بہت جلد ہلاک ہو جاتا تھا۔ اسی سبب سے اس کو مکہ کہتے ہیں کہ ظالموں کی گردنیں توڑ دیتا تھا۔ اور اس کو بساسہ بھی اسی لیئے کہتے ہیں کہ جو شخص اس میں ظلم و ستم کرتا ہے اس کو ہلاک کر دیتا ہے۔ اور امّ رحم بھی کہتے ہیں کہ جو اس کی حُرمت و خدمت کرتا ہے خدا کی رحمت اس کے لیئے لازم ہو جاتی ہے۔ غرض جب جرہم کے لوگوں نے طغیان و سرکشی کی تو خدا نے اُنکو مرض نکسیر اور طاعون میں مُبتلا کیا جس سے بہت سے ہلاک ہو گئے۔ پھر قبیلۂ خزاعہ جمع ہوئے تاکہ جرہم کے باقی ماندہ لوگوں کو حرم سے نکال دیں۔ خزاعہ کا

رئیس و سردار عمرو بن ربیعہ بن حارثہ تھا اور جرہم کا سردار عمرو بن الحارث بن جرہمی تھا ان میں باہم جنگ ہوئی اور خزاعہ جرہم پر غالب آئے۔ تھوڑے سے جرہم کے لوگ جو بچ رہے تھے جہینہ کے مقام پر چلے گئے اور آباد ہو گئے۔ وہاں سیلاب آیا اور سب کے سب فنا ہو گئے۔ ان کے بعد خزاعہ والیانِ مکہ ہوئے یہاں تک کہ قصئے بن کلاب حضرت رسولؐ اللہ کے جدِ بزرگ کا زمانہ آیا۔ انہوں نے خزاعہ کو مکہ سے نکال باہر کیا اور خود کعبہ کے متولی ہوئے۔ انکی اولاد میں تولیت کعبہ پیغمبرؐ خدا کے زمانہ تک باقی رہی۔

بسند صحیح حضرت صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ اہل عرب ہمیشہ کچھ نہ کچھ دینِ ابراہیمیؑ کی متابعت کرتے رہے اور صلۂ رحم عمل میں لاتے رہے۔ مہمانوں کی خاطر و مدارات کیا کرتے اور کعبہ کا حج کرتے تھے۔ انکا قول تھا کہ مال یتیم سے پرہیز کرو کیونکہ وُہ رسی کے مانند ہے جو انسان کو باندھ دیتی ہے۔ وُہ بہت سی حرام چیزوں سے عذاب کے خوف سے پرہیز کرتے تھے کیونکہ وُہ جب کبھی کوئی فعل حرام عمل میں لاتے بہت جلد کسی نہ کسی بلا میں مُبتلا ہو جاتے تھے۔ حرم کے درختوں کی چھال اپنے اونٹوں کی گردنوں میں لٹکا دیتے اور چھوڑ دیتے تھے۔ پھر اُن اونٹوں کو کوئی شخص چُرا لینے اور لے لینے کی جرأت نہیں کرتا تھا اور نہ کسی دوسرے درخت کی چھال انکی گردنوں میں لٹکا سکتا تھا۔ اگر کوئی ایسا کرتا تو بہت جلد اس کو سزا مل جایا کرتی تھی۔ لیکن آج ان کو مہلت دے دی گئی ہے اور خداوندِ عالم جلد ان کی گرفت نہیں کرتا اور عذاب میں مبتلا نہیں فرماتا بلکہ آخرت پر اُٹھا رکھتا ہے۔ ایک مرتبہ اہل شام نے کعبہ پر چڑھائی کی اور کوہِ ابو قبیس پر کعبہ کو برباد کرنے کے لیئے منجنیق نصب کی تو خدا نے اُن پر چڑیوں کے پروں کے مانند ایک ابر بھیجا جس میں سے بجلی گری جس نے ستر آدمیوں کو جلا کر خاک کر دیا جو منجنیق کے گرد موجود تھے۔

دُوسری معتبر حدیث میں فرمایا کہ ایک شخص حضرت رسالت مآبؐ کی خدمت میں حاضر ہوا اور بیان کیا کہ میرے یہاں ایک لڑکی پیدا ہوئی میں نے اس کی پرورش کی جب وُہ بالغ ہوئی میں نے اس کو اچھے کپڑے اور زیور پہنائے اور ایک کنوئیں پر لے گیا اور اس میں ڈال دیا۔ اس کا آخری کلمہ جو میں نے سُنا "ہائے بابا جان" تھا۔ اب فرمائیے اس کا کیا کفارہ ہے۔ آنحضرتؐ نے پُوچھا تیری ماں ہے؟ اُس نے کہا نہیں۔ پُوچھا کوئی خالہ ہے؟ وُہ بولا ہاں خالہ ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ اپنی خالہ کے ساتھ نیکی کر کہ وُہ بمنزلۂ ماں ہے۔ شائد اس کا کفارہ ہو جائے۔ راوی نے حضرت صادقؑ سے پوچھا کہ کس زمانہ میں یہ فعل شنیع ہوتا تھا؟ فرمایا بعثتِ سرورِؐ کائنات سے پہلے زمانہ جاہلیت میں لوگ اپنی لڑکیوں کو مار ڈالتے تھے تاکہ دشمن کبھی ان کو قید کر کے لے جائیں اور اُن سے اولاد حاصل کریں جو ہمارے واسطے ننگ و عار کا سبب ہے۔

---

# دُوسرا باب

## اُن بشارتوں کا بیان جو انبیا و اوصیا علیہم السلام وغیرہ نے آنحضرتؐ کی بعثت اور ولادت کے بارے میں دی ہیں اور بعض مومنوں کے حالات جو زمانۂ فطرت میں تھے۔

احادیث معتبرہ آیات کریمہ کے مطابق وارد ہوئی ہیں کہ خداوند عالم نے پیغمبران گذشتہ سے عہد و پیمان لیا کہ اپنی اُمتوں کو حضرت پیغمبرؐ آخر الزمان کی بعثت اور اُنکے اوصیا سے آگاہ کردیں اور انکو حکم دیں کہ انکی پیغمبری اور امامت کے حق ہونے کی تصدیق کریں۔ اور منقول ہے کہ عبداللہ بن سلام کہا کرتا تھا کہ واللہ ہم پیغمبر خدا محمدؐ کو اس سے زیادہ پہچانتے ہیں جتنا کہ اپنے لڑکوں کو پہچانتے ہیں۔ کیونکہ ہم نے اپنی کتابوں میں اُن کی تعریف پڑھی ہے اور اس میں ہم کو مطلق شک نہیں۔ لیکن اپنے لڑکوں کے بارے میں ممکن ہے کہ اُن کے متعلق شک ہو۔ اور سید ابن طاؤس نے حسّان بن ثابت سے روایت کی ہے وہ کہتے تھے کہ مجھے یاد ہے جبکہ مَیں سات سال کا تھا یہودیوں کے ایک عالم کو مَیں نے سُنا جو ایک ٹیلہ پر کھڑا شور مچا رہا تھا اور یہودیوں کو پکار رہا تھا۔ جب وُہ سب جمع ہوئے تو کہنے لگا کہ آج رات ایک ستارہ طالع ہُوا ہے جو پیغمبرؐ آخر الزمان حضرت احمد مجتبیٰ صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ظہور پر دلالت کرتا ہے۔

حدیث طولانی میں جناب امام حسن علیہ السلام سے منقول ہے کہ یہودیوں کا ایک گروہ پیغمبرؐ خدا کی خدمت میں آیا اور اُن میں جو سب سے زیادہ جاننے والا تھا اس نے چند سوالات کیئے حضرتؐ نے سب کے جوابات دیئے اور وہ مسلمان ہُوا اور ایک سفید کاغذ نکالا جس میں وُہ تمام جوابات وہی لکھے ہوئے تھے جو آنحضرتؐ نے اس سے بیان فرمائے تھے۔ پھر اُس نے کہا یا رسولؐ اللہ اُسی خدا کی قسم جس نے آپؐ کو حق کے ساتھ مبعوث فرمایا ہے مَیں نے ان سوالات و جوابات کو اُن الواح میں سے نقل کیا ہے جو حضرت مُوسےٰؑ پر نازل ہوئی تھیں۔ اور توریت میں آپؐ کے اوصاف اس قدر لکھے ہوئے دیکھے کہ مجھے توریت ہی کے کتاب خدا ہونے میں شک ہونے لگا تھا۔ اور چالیس سال ہوئے کہ آپ کا نام مَیں نے توریت سے مٹا دیا تھا، پھر دیکھا تو لکھا ہُوا تھا۔ اور مَیں نے توریت میں پڑھا ہے کہ ان مسائل کے جوابا آپؐ کے سوا کوئی نہ دے سکے گا۔ اور توریت میں لکھا ہُوا ہے کہ جس وقت آپؐ ان کے جوابات دے رہے ہونگے آپ کی داہنی جانب جبرئیلؑ، بائیں طرف میکائیلؑ اور آپؐ کے سامنے آپ کے وصی کھڑے

ہوں گے۔ حضرتؐ نے فرمایا تُو نے سچ کہا یہ میرے داہنے و بائیں جبرئیلؑ و میکائیلؑ اور میرے وصی علی بن ابی طالبؑ میرے سامنے موجود ہیں۔ اور اس سے پہلے مذکور ہو چکا کہ آپ کی ولادت سے پہلے جماعتوں میں سے ایک جماعت جو آپ پر ایمان لائی تھی وُہ تبّع کی تھی۔

حدیث حسن میں جناب امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ تبّع اوس و خزرج دو قبیلوں کو یمن سے ساتھ لایا تھا اور ان کو مدینہ میں آباد کیا تھا اور اُن سے کہا تھا کہ انتظار کرو عنقریب ایک پیغمبر ظاہر ہوگا جس کے اوصاف میں نے سُنے ہیں۔ وُہ مکہ میں مبعوث ہوگا اور مدینہ میں ہجرت کر کے آئے گا۔ اگر میں اس کے زمانہ تک زندہ رہا تو اُس پر ایمان لاؤں گا اور اس کے ساتھ دُشمنوں سے لڑوں گا۔ اور حدیث موثق میں اُنہی حضرتؐ سے منقول ہے کہ یہودیوں نے اپنی کتابوں میں پڑھا تھا کہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہجرت عیر و اُحد کے درمیان ہوگی۔ لہٰذا اُن کی تلاش میں نکلے اور ایک پہاڑ پر پہنچے جس کو حداد کہتے تھے اور حداد اور اُحد ایک ہی ہے وُہ اس کے چاروں طرف متفرق ہو گئے کچھ فدک میں آباد ہوئے کچھ خیبر میں جا بسے اور بعض تیما میں مقیم ہو گئے۔ اور جو لوگ تیما میں رہتے تھے ایک مدت کے بعد اپنے دوستوں سے ملنے کے مشتاق ہوئے اور قبیلۂ قیس کے ایک اعرابی سے چند اُونٹ کرایہ پر لیئے۔ اعرابی نے کہا میں آپ لوگوں کو عیر و احد کے درمیان سے لے چلتا ہوں۔ اُنہوں نے کہا جب اُس مقام پر پہنچنا ہم کو بھی آگاہ کرنا۔ غرض وُہ جب مدینہ کے درمیان پہنچا اُنکو بتایا کہ یہ کوہِ عیر ہے اور وُہ کوہِ احد ہے۔ یہ سُنکر وُہ لوگ اُونٹوں سے اُترے اور بولے کہ ہم منزل مقصود پر پہنچ گئے۔ اب تمہارے اُونٹوں کی ہم کو ضرورت نہیں ہے۔ جہاں چاہو چلے جاؤ اور اپنے دوستوں کو لکھا جو فدک اور خیبر میں تھے کہ ہم جس جگہ کی تلاش میں تھے وہاں پہنچ گئے تم لوگ بھی چلے آؤ۔ انہوں نے جواب میں لکھا کہ ہم سر دست اس مقام پر آباد ہو گئے ہیں اور اپنے مکانات بنوا لیئے اور سامان اکٹھا کر چکے ہیں۔ ہمارا یہاں سے منتقل ہونا دُشوار ہے۔ ہم تم سے دُور نہیں ہیں۔ جب وُہ پیغمبر منتظر ظاہر ہوگا جلد سے جلد ہم اس کی خدمت میں پہنچ جائیں گے۔ غرض وُہ لوگ مدینہ میں قیام پذیر ہوئے، مکانات بنائے اور مال و اسباب و مویشی وغیرہ حاصل کیئے۔ جب تبّع کو معلوم ہُوا کہ وُہ بہت مالدار ہو گئے ہیں تو ان کی طرف روانہ ہُوا تا کہ اُن سے جنگ کر کے اُن کے تمام مال و اسباب چھین لے۔ وُہ لوگ ایک قلعہ میں پناہ گزیں ہو گئے۔ تبّع لشکر جرار لے کر آیا اور ان کا محاصرہ کر لیا۔ یہودی کمزوروں پر رحم کیا کرتے تھے۔ رات کے وقت تبّع کے لشکر والے خرما اور جو اُن اہل قلعہ کے لیئے پھینکدیا کرتے تھے۔ تبّع کو معلوم ہُوا تو اس نے بھی انپر رحم کیا اور امان دی تو وُہ لوگ قلعہ سے باہر نکلے۔ تبّع نے ان سے کہا مجھ کو تمہارے شہر بہت پسند آئے ہیں۔ چاہتا ہوں کہ تمہارے ساتھ رہوں۔ انہوں نے کہا، آپ کے واسطے یہ شہر مناسب نہیں ہے کیونکہ یہ محل ہجرتِ پیغمبر آخرالزمان ہے۔ اور جب تک وُہ ظاہر نہ ہوگا کوئی بادشاہ اس جگہ پر قبضہ نہیں کر سکتا۔ اُس نے کہا میں اپنے عزیزوں میں سے کچھ لوگوں کو یہاں چھوڑنا چاہتا ہوں کہ جب وُہ پیغمبر ظاہر ہو اس کی مدد کریں۔ غرض اُن لوگوں کے ساتھ اُس نے دو قبیلوں اوس اور خزرج کو وہاں آباد کیا۔ رفتہ رفتہ ان کی تعداد بہت زیادہ ہو گئی۔ آخر وُہ لوگ یہودیوں

غالب ہوئے اور انکے سامان و اسباب اور مال و دولت چھین لیئے۔ یہودیوں نے اُنسے کہا کہ جب محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مبعوث ہونگے ہم بھی تم کو اپنے گھروں سے جنپر تم قابض ہو گئے ہو نکال باہر کریں گے۔ لیکن جب آنحضرتؐ مبعوث ہوئے تو انصار تو ایمان لائے مگر یہودی کافر ہو گئے اسی مطلب کی طرف خداوند عالم اس آیت میں اشارہ فرمایا ہے۔ وَكَانُوا مِن قَبْلُ يَسْتَفْتِحُونَ عَلَى الَّذِينَ كَفَرُوا فَلَمَّا جَاءَهُم مَّا عَرَفُوا كَفَرُوا بِهِ فَلَعْنَةُ اللَّهِ عَلَى الْكَافِرِينَ۔ (آیت ۸۹۔ سورۃ بقرہ پ۱) ”پہلے کافروں پر فتح یاب ہونے کی دعائیں مانگتے تھے۔ پھر جب اُن کے پاس وہ چیز جس کو پہچانتے تھے آگئی تو انکار کرنے لگے لہذا کافروں پر خدا کی لعنت ہے“۔

دوسری حدیث موثق میں ہے کہ اسی آیت کی تفسیر میں اُنہی حضرت سے لوگوں نے پوچھا۔ آپ نے فرمایا کہ وُہ محمد اور عیسٰے علیہما السلام کے درمیان ایک گروہ تھا جو بُت پرستوں کو دھمکی دیا کرتا تھا کہ عنقریب ایک پیغمبر آنے والا ہے جو تمہارے بتوں کو توڑے گا اور تمہارے ساتھ ایسا اور ایسا برتاؤ کرے گا۔ لیکن جب آنحضرتؐ مبعوث ہوئے تو خود وہی لوگ کافر ہو گئے۔

قطب راوندی علیہ الرحمۃ نے روایت کی ہے کہ جب تبع مدینہ میں آئے تین سو پچاس یہودیوں کو قتل کیا اور چاہا کہ مدینہ کو خراب و برباد کردیں۔ ایک بوڑھے یہودی نے کہا جس کی عمر دو سو پچاس سال کی تھی کہ اے بادشاہ تیرے ایسے انسان کو زیب نہیں دیتا ہے کہ لوگوں کو محض غصہ میں قتل کر ڈالے۔ اور اس شہر کو خراب و برباد کرنا تیرے بس کی بات نہیں۔ تبع نے کہا کیوں؟ اس نے کہا اس لیئے کہ فرزندانِ اسمٰعیلؑ سے ایک پیغمبر مکہ میں ظاہر ہوگا اور اس شہر کی طرف ہجرت کرے گا۔ یہ سُنکر تبع ان کے قتل سے باز آئے اور مکہ کی جانب گئے وہاں پہنچ کر کعبہ پر غلاف چڑھایا اور وہاں کے لوگوں کو کھانا کھلایا۔ اور چند اشعار نظم کیئے۔ جنکا مضمون یہ ہے:۔ ”میں شہادت دیتا ہوں کہ احمدؐ اس خدا کے رسُول ہیں جو تمام خلائق کا پیدا کرنے والا ہے۔ اگر میری عمر نے وفا کی اور میں زندہ رہا تو بیشک اس کا وزیر اور اس کا پسر عم ہوں گا۔ کہتے ہیں کہ تبع کوتہ قد کے تھے۔ بعض کا قول ہے درمیانی قد کے تھے۔ اور ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ تبع نے پہلے ارادہ کیا کہ کعبہ کو خراب کرے تو ایک بلا میں گرفتار ہو گیا جس کے علاج سے اطبا عاجز رہے تو اس کے ایک وزیر نے اس کو تنبیہ کی کہ اس بلا و مرض کا سبب تیرا وُہ ارادہ ہے جو تُو نے کعبہ کی بربادی کا کیا ہے تو اس نے اس ارادہ کو ترک کردیا اور شفا پائی۔ پھر کعبہ کو غلاف پہنایا اور اس کی تعظیم و تکریم کرنے لگا۔ پھر مدینہ آیا اور آنحضرتؐ پر ایمان لایا اور اپنے اصحاب میں سے چار سو اشخاص کو وہاں آباد کیا کہ وُہ حضرت کے ظہور کا انتظار کریں۔ اور آنحضرتؐ کی نصرت کریں جبکہ وُہ ظاہر ہوں اور ایک خط آنحضرتؐ کے لیئے لکھ کر اپنے وزیر کو دیا جس میں اپنے ایمان لانے کا ذکر کیا کہ وُہ بھی آنحضرتؐ کی اُمت میں ہے اور التجا کی ہے کہ حضورؐ اس کی بھی شفاعت فرمائیں۔ اس خط کا عنوان یوں تحریر کیا تھا کہ یہ نامہ ہے تبع کی طرف سے پیغمبر آخر الزمان محمد بن عبداللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جانب۔ اس کے انتقال کے ہزار سال بعد آنحضرتؐ پیدا ہوئے۔ اور جب مبعوث ہوئے اور مدینہ کے بہت لوگ ایمان لائے اس کا وُہ خط ابو لیلےٰ کے ہاتھ آنحضرتؐ

تبع ہزار سال پہلے آنحضرتؐ پر ایمان لایا اور حضرت کے لیئے ایک خط لکھ کر اپنے وزیر کو دیدیا۔

کی خدمت میں بھیجا۔ جس وقت آنحضرتؐ قبیلہ بنی سلیم کے پاس گئے تھے وُہ خط لے کر ابولیلیٰ حاضر ہوا۔ حضرتؐ نے اس کو دیکھتے ہی فرمایا تم ہی ابولیلےٰ ہو اور تبع کا خط لائے ہو؟ ابولیلیٰ کو سخت حیرت ہوئی۔ حضرتؐ نے فرمایا خط مجھے دو۔ اور لے کر حضرت امیر المومنینؑ کو دیا کہ پڑھیں۔ انہوں نے پڑھ کر سُنایا۔ حضرتؐ نے تین مرتبہ فرمایا مرحبا اے برادر شائستہ۔ پھر ابولیلیٰ کو مدینہ واپس بھیج دیا[1]

آنحضرتؐ پر پہلے سے ایمان لانے والوں میں قیس بن ساعدہ ایادی بھی تھے۔ چنانچہ بسند صحیح حضرت امام محمد باقرؑ سے روایت ہے کہ جب حضرت رسالت پناہؐ نے مکّہ کو فتح کیا ایک روز کعبہ معظمہ کے نزدیک بیٹھے تھے کہ ایک گروہ آنحضرتؐ کی خدمت میں آیا۔ حضرتؐ نے پُوچھا تم لوگ کس قوم سے ہو؟ عرض کی بکر بن وائل سے۔ پوچھا تم کو کچھ قیس بن ساعدہ ایادی کا حال بھی معلوم ہے؟ عرض کی ہاں یارسُول اللہ دریافت فرمایا کہ وُہ کہاں ہے؟ عرض کی ان کا انتقال ہوگیا۔ فرمایا ہر طرح کی تعریف سزاوار ہے مَوت و زندگی کے پروردگار کے لیئے جو ہر نفس کو مَوت کا مزہ چکھانے والا ہے۔ گویا میں دیکھ رہا ہوں کہ قیس بازار عکاظہ میں ایک سُرخ اُونٹ پر سوار لوگوں کو خطبہ سُنا رہے ہیں کہ لوگو جمع ہو اور جب جمع ہو تو خاموش ہو جاؤ۔ جب خاموش ہو جاؤ تو غور سے سُنو۔ اور سُنو تو یاد رکھو۔ اور یاد رکھو تو عمل کرو۔ اور عمل کرو تو لوگوں کو بھی بتاؤ بے شبہ جو پیدا ہوُا وُہ مرے گا اور جو مَر گیا پھر اس دُنیا میں واپس نہ آئے گا۔ یقیناً آسمان پر نعمتیں ہیں اور زمین پر عبرتیں ہیں۔ خدا نے تمہارے واسطے آسمان کی بلند چھت اور زمین کا فرش تیار کیا ہے، ستاروں کو متحرک کیا، اور رات و دن کو ایک دُوسرے کے بعد جاری کیا، اطراف زمین میں دریا پیدا کیئے جنکی گہرائی معلوم نہیں۔ سچ کہتا ہوں کہ یہ سب کھیل تماشہ نہیں ان کے پیچھے عجیب امورِ آخرت ہیں۔ جو لوگ دُنیا سے جاتے ہیں کیوں واپس نہیں آتے۔ کیا وہاں رہنے پر راضی ہو جاتے ہیں یا سو رہتے ہیں اور نیند ہی میں قائم رکھے گئے ہیں۔ بقسم کہتا ہوں کہ خدا کا ایک دین ہے جو تمہارے دین سے بہتر ہے۔ حضرت رسالتمآبؐ نے فرمایا کہ خدا قیس پر رحمت نازل کرے کہ وُہ قیامت میں تنہا مبعوث ہوں گے کیونکہ وُہ اپنے قبیلہ میں اکیلے صاحبِ ایمان تھے۔ پھر حضرتؐ نے فرمایا کہ تم میں کسی کو اس کے اشعار یاد ہوں تو سُناؤ۔ ان میں سے ایک شخص نے اُنکے چند اشعار سُنائے جو روزِ قیامت اور حشر پر ایمان سے متعلق تھے۔ اور اس قدر بلند اور حکمت سے بھرے ہوئے تھے کہ اُس کے قبیلہ کا جب کوئی آدمی آتا تھا تو حضرتؐ اس سے اس کے اشعار سُنانے کی فرمائش کیا کرتے تھے اور نہایت غور سے سُنتے تھے۔ روایت میں ہے کہ وُہ ساٹھ سال زندہ رہے۔ اور وُہ اپنی قوم میں پہلے شخص تھے جو روزِ قیامت پر ایمان رکھتے تھے اور جناب سرورِ عالمؐ کو حسب و نسب کے ساتھ پہچانتے تھے اور ان کے ظاہر و مبعوث ہونے کی خوشخبری دیا کرتے تھے۔ اور ان کے خطبوں میں بھی آنحضرتؐ کی بشارت ہوتی تھی۔

کتب خاصّہ و عامّہ میں تحریر ہے کہ زید بن عمرو بن نفیل دینِ یہود و نصاریٰ کو خُوب جانچ کر سمجھ چکے

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ ابولیلیٰ کا حال جلد اوّل کے آخر میں مفصل بیان ہو چکا ہے۔ ۱۲

تھے، کوئی دین ان کو پسند نہ آیا تو مکہ سے ملّتِ حنیفہ کی تلاش میں نکلے، اور موصل وغیرہ عرب کے جزیرں کی جانب ہوتے ہوئے شام کو پہنچے۔ جس جگہ کسی عالم اور راہب کے ہونے کی اطلاع ملتی اس کے پاس جاتے یہاں تک کہ بلقار میں ایک راہب کی خبر ملی کہ نصرانیت کا مکمل علم اس کو حاصل اور سب سے بڑا عالم ہے۔ وہ اس کے پاس گئے اور دینِ حنیف کے بارے میں دریافت کیا۔ اس نے کہا اس وقت تو بظاہر کوئی ایسا نہیں ہے جس کو اس دین کا صحیح علم ہو کیونکہ وہ دین بہت پرانا ہے۔ لیکن عنقریب اُسی شہر میں ایک پیغمبر مبعوث ہوگا جہاں سے تم آرہے ہو، وہ دینِ حنیف پر ہوگا۔ لہٰذا بہت جلد اپنے شہر کو واپس جاؤ کیونکہ اُنکے مبعوث ہونے کا وقت آگیا ہے؛ اور ممکن ہے کہ وہ ظاہر ہوچکا ہو۔ یہ سُنکر وہ جلد جلد واپس روانہ ہوئے، راستہ میں مار ڈالے گئے۔ ورقہ بن نوفل نے جو اُنہی کے طریقہ پر تھے جب اُن کے مارے جانے کی خبر سُنی، بہت روئے۔ اور اُنکا مرثیہ کہا۔ دُوسری روایت میں منقول ہے کہ لوگوں نے جناب رسولِ خدا سے دریافت کیا کہ آپ کیا ان کے لیئے استغفار کرتے ہیں؟ فرمایا ہاں۔ تم بھی ان کی مغفرت کی دُعائیں کرو۔ وہ قیامت میں تنہا مبعوث ہوں گے کیونکہ مجھ پر ایمان لاچکے تھے اور دینِ حق کی تلاش میں شہید ہوگئے ہیں۔

دوسری روایت میں ابن عباس سے منقول ہے کہ جب حضرت سرورِ کائنات نے کعب الاحبار کو گرفتار کرکے بُلایا تاکہ اُس کی گردن ماری جائے اُس سے فرمایا کہ اے کعب کیا تجھ کو ابن حواش کی وصیت سے کچھ فائدہ پہنچا جو سام سے آیا تھا اور کہتا تھا کہ میں نے شراب کو ترک کردیا، عیش و عشرت کو خیرباد کہہ دیا اور فقر اختیار کرلیا ہے۔ اور خرما کھانا شروع کردیا ہے اس پیغمبر کے انتظار میں جس کے مبعوث ہونے کا وقت آگیا ہے۔ وہ مکہ سے ہجرت کرکے اسی مدینہ میں آئے گا۔ وہ بہت خندہ رُو اور کافروں کا مارنے والا ہوگا۔ خشک روٹی اور خرما اس کی غذا ہوگی۔ برہنہ ٹٹو پر سوار ہوگا۔ اس کی آنکھوں میں سُرخی ہوگی۔ اس کے دونوں شانوں کے درمیان مُہرِ پیغمبری ہوگی۔ اپنی تلوار کاندھے پر رکھے گا اور کسی دشمن کی پروا نہ کرے گا؛ اس کی حکومت ہر اُس مقام تک ہوگی جہاں تک گھوڑوں کے پیر پہنچ سکیں گے۔ کعب نے کہا اے محمدؐ ایسا ہی ہے۔ اگر یہودی یہ نہ کہتے کہ موت کے خوف سے ایمان لے آیا تو میں آپ پر ضرور ایمان لاتا لیکن یہودیوں کے دین پر اب تک زندہ رہا ہوں اور اُسی پر مرتا ہوں۔ تو آنحضرتؐ نے حکم دیا اور اُسکی گردن اُڑادی گئی۔

دُوسری معتبر حدیث میں منقول ہے کہ خدا نے حضرت عیسٰےؑ کو وحی فرمائی کہ بنی اسرائیل کو آگاہ کریں کہ وہ مجھ پر اور میرے اُمّی پیغمبرؐ پر ایمان لائیں جس کی نسل اس کی دخترِ بابرکت سے چلے گی جو تمہاری ماں مریمؑ کے ساتھ بہشت میں ہوگی۔ طوبیٰ اُس کے لیئے ہے جو اس پر ایمان لائے۔ جناب عیسٰیؑ نے دریافت کیا معبود طوبیٰ کیا ہے؟ فرمایا وہ بہشت میں ایک درخت ہے جس کے نیچے نہر جاری ہے جو شخص اُس سے ایک گھونٹ پی لیتا ہے کبھی پیاسا نہیں ہوتا۔ عیسٰےؑ نے عرض کی پالنے والے اُس میں سے ایک گھونٹ مجھے بھی عطا فرما۔ خدا نے فرمایا کہ اے عیسٰیؑ اس کا پانی تمام پیغمبروں پر حرام ہے جب تک

کہ وُہ پیغمبر نہ پی لے۔ اور دوسری امتوں پر حرام ہے قبل اس کے کہ اس پیغمبر کی اُمّت نہ پی لے۔

قطب راوندی نے نقل کیا ہے کہ مکہ کے رہنے والا ایک شخص آنحضرتؐ کی بعثت سے پہلے تاجروں کے ایک قافلہ کے ساتھ شام کو گیا۔ وُہ کہتا ہے کہ جب ہم بازارِ بصرہ میں داخل ہوئے تو ایک راہب نے اپنے عبادت خانہ سے آواز دی کہ ان لوگوں سے پُوچھو کہ ان میں کوئی اہل مکہ میں سے بھی ہے۔ کہا گیا ہاں ہے اُس نے پُوچھا آیا محمدؐ بن عبد اللہ بن عبد المطلب مبعوث ہوئے کیونکہ یہی وُہ مہینہ ہے جس میں اُسکو ظاہر ہونا چاہیئے۔ وُہ آخری پیغمبرؐ ہے اور حرم خدا سے ظاہر ہو گا اور اس مقام کی جانب ہجرت کرے گا جس میں خرمے کے بہت سے درخت ہونگے۔ اس میں پہاڑیاں اور شور زمینیں ہوں گی۔ راوی کہتا ہے کہ جب ہم مکہ میں واپس آئے تو دریافت کیا کہ کوئی نئی اور عجیب بات تو نہیں ہوئی ہے؟ لوگوں نے کہا ہاں محمدؐ بن عبد اللہ امین ظاہر ہوا ہے اور نبوت کا دعوٰے کرتا ہے۔

ابو سلام سے روایت ہے کہ ایک دن حضرت سرورِ عالم بعثت سے قبل ابطح میں جا رہے تھے کہ دُو شخصوں نے حضرتؐ کو دیکھا جو مسافر معلوم ہوتے تھے اور کہا السلام علیک، حضرتؐ نے سلام کا جواب دیا۔ پھر اُن میں سے ایک نے کہا "لا الٰہ الا اللہ"۔ اب تک میں نے کسیکو نہیں دیکھا تھا جس نے جواب سلام صحیح طور سے دیا ہو سوائے آپ کے۔ پھر ایک شخص نے پوچھا کہ اس شہر میں کوئی شخص ہے جس کا نام احمد ہو آنحضرتؐ فرمایا کہ سوائے میرے مکہ میں کوئی نہیں ہے جس کا نام احمد و محمد ہو۔ اس نے پوچھا کیا آپ مکہ کے رہنے والے ہیں فرمایا ہاں وہیں پیدا ہوا ہوں اور وہیں رہتا ہوں۔ یہ سنکر اس شخص نے اپنا اُونٹ بٹھایا اور حضرتؐ کے پاس آکر آپ کے دونوں شانوں کو کھولا اور مُہر نبوت دیکھی، تو بولا میں گواہی دیتا ہوں کہ آپؐ خدا کے رسولؐ ہیں اور جہاد کے ساتھ مبعوث ہونگے۔ کیا ممکن ہے کہ آپ مجھے کچھ توشہ عنایت فرمائیں۔ آنحضرتؐ یہ سُنکر گھر سے کچھ خرمے اور چند روٹیاں لائے، اس نے لے لیا اور اپنے ساتھی کے پاس آیا اور کہا خدا کا شُکر ہے کہ اُس نے مجھے موت نہ آنے دی جب تک کہ ایک پیغمبر سے مجھے توشہ نہ مل گیا۔ آنحضرتؐ نے پھر پوچھا کہ آیا کوئی اور حاجت ہے؟ اس نے کہا میں چاہتا ہوں کہ آپ دعا فرمائیں کہ خداوند عالم میرے اور آپ کے درمیان ملاقات کو باقی رکھے۔ حضرتؐ نے دُعا کی اور وُہ اپنے شہر واپس چلا گیا۔

عبد اللہ بن مسعود نے روایت کی ہے کہ ایک مرتبہ رسُولؐ خدا یہودیوں کے ایک عبادتخانہ میں اپنے اصحاب کے ساتھ گئے۔ چند یہودیوں کو توریت کا وُہ حصّہ پڑھتے ہوئے دیکھا جس میں آنحضرتؐ کے اوصاف کا تذکرہ تھا۔ انہوں نے حضرتؐ کو دیکھا تو پڑھنا بند کر دیا۔ اُسی عبادت خانہ کے ایک گوشہ میں ایک مرد بیمار لیٹا ہوا تھا۔ حضرتؐ نے پوچھا تم نے پڑھنا کیوں ترک کر دیا؟ اُس مرد بیمار نے کہا چونکہ آپ کے اوصاف کا ذکر آ گیا تھا اس لیئے چھوڑ دیا۔ پھر وُہ بیمار اُٹھ کر آیا اور اُن کے ہاتھ سے توریت لے لیا اور آنحضرتؐ کے اوصاف آخر تک پڑھ کر سُنائے۔ اور کہا یہ آپ کے اوصاف ہیں؛ اور مَیں خدا کی وحدانیت کی گواہی دیتا ہوں اور یہ کہ آپ اس کے رسولؐ ہیں۔ یہ کہا تھا کہ اُس کا انتقال ہو گیا۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ اس کو

مسلمانوں کے طریقہ سے غسل دیا جائے۔ اصحاب نے اس کو غسل و کفن دیا، اور اس پر نماز پڑھی، اور دفن کیا۔

روایت ہے کہ جب عبدالمطلب یمن تشریف لے گئے زبور کے عالموں میں سے ایک شخص سے ملاقات ہوئی۔ اس نے کہا آپ اجازت دیتے ہیں کہ آپ کے بعض حصۂ جسم کو میں دیکھوں؟ آپ نے فرمایا شرمگاہ کے سوا جس عضو کو چاہو دیکھو۔ اس نے آپ کے ناک کے ایک سوراخ کو پہلے دیکھا پھر دوسرے سوراخ کو دیکھا۔ پھر کہا میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ کے ہاتھ میں بادشاہی اور دوسرے میں پیغمبری ہے سا اور جہاں تک ہم کو علم ہے چاہیئے کہ بنی زہرہ کے درمیان ظاہر ہوگا۔ کیا اُن میں سے کسی عورت کی آپ نے خواستگاری کی ہے فرمایا نہیں۔ اس نے کہا اُن میں سے کسی عورت سے نکاح کیجیئے۔ حضرت عبدالمطلب نے پھر ہالہ دختر وہب بن عبدمناف بن زہرہ سے نکاح کیا۔

روایت ہے کہ جبیر بن مطعم کہتے ہیں کہ میں سب سے زیادہ حضرت سرورِ کائنات کو آزار پہنچایا کرتا تھا۔ جب مجھے یہ گمان ہوا کہ لوگ آپ کو مار ڈالیں گے تو میں مکہ سے باہر چلا گیا اور ایک دیر میں ٹھہرا وہاں تین روز تک ان لوگوں نے میری ضیافت کی۔ جب انہوں نے دیکھا کہ میں واپس ہی نہیں ہونا چاہتا تو کہنے لگے کہ شاید تم کو کچھ خطرہ ہے۔ انہوں نے کہا میں حضرت ابراہیمؑ کے شہر کا رہنے والا ہوں میرے پسر عم نے پیغمبری کا دعوےٰ کیا ہے۔ ہماری قوم نے اس کو بہت اذیتیں پہنچائیں اور اس کے مار ڈالنے کا ارادہ رکھتی ہے۔ میں وہاں سے اس لیئے چلا آیا ہوں کہ اس کے قتل ہونے کے وقت موجود نہ رہوں۔ اُن لوگوں نے ایک شبیہ نکالی اور دکھا کر کہا کہ وہ اس شکل و صورت کا ہے؟ جبیر نے کہا کہ میں نے اس سے زیادہ آنحضرتؐ سے مشابہ کوئی صورت نہیں دیکھی ہے۔ ان لوگوں نے کہا کہ اگر ایسا ہے تو کوئی اس کو قتل نہیں کر سکتا۔ وہ پیغمبر ہے اور خدا اس کو ان پر غالب کرے گا۔ جبیر کہتے ہیں کہ میں جب مکہ واپس آیا تو سُنا کہ آنحضرتؐ مدینہ کی جانب ہجرت کر گئے۔ غرض میں نے ان لوگوں سے پوچھا کہ یہ تصویر کہاں سے تم کو حاصل ہوئی؟ انہوں نے کہا حضرت آدمؑ نے خدا سے سوال کیا تھا کہ پیغمبروں کی صورت اُن کو دکھا دے۔ خدا نے تمام پیغمبروں کی شبیہیں اُن کے لیئے بھیجیں۔ وہ مغرب میں حضرت آدمؑ کے خزانہ میں محفوظ تھیں، ذوالقرنین نے انکو نکالا اور حضرت دانیال کو دے دیا تھا۔

جریر بن عبداللہ بجلی سے منقول ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ حضرت رسالتمآبؐ نے ایک خط مجھ کو دے کر ذوالکلاع حمیری کے پاس بھیجا۔ جب میں نے اس کو وہ خط دیا اس نے تعظیم کی اور پڑھا۔ پھر سفر کا سامان درست کر کے لشکر عظیم کے ساتھ آنحضرتؐ کی خدمت میں روانہ ہوا۔ ہم سب اثنائے راہ میں ایک راہب کے دیر کے پاس پہنچے اور داخلِ دیر ہوئے۔ راہب نے ذوالکلاع سے پوچھا کہاں جاتے ہو؟ اس نے کہا اس پیغمبر کے پاس جو قریش میں مبعوث ہوا ہے۔ اور یہ شخص آنحضرتؐ کا پیغامبر ہے جو میرے پاس آیا ہے۔ راہب نے کہا یہ وقت تو وہ ہے کہ اُن کا انتقال ہو گیا ہو۔ میں نے کہا تم کو ان کی وفات کی خبر کیونکر معلوم ہوئی؟ اس نے کہا تمہارے آنے سے پہلے میں دانیال کی کتاب پڑھ رہا تھا اور حضرت محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے اوصاف اور انکی عُمر کی مُدت اور موت کے تذکرہ تک پہنچا تھا اس میں یہی وقت اُن

جبیر ابن مطعم کا شام میں ایک راہب سے آنحضرت کی شبیہ دیکھنا

ذوالکلاع حمیری کا ایک راہب سے آنحضرت کی وفات کی خبر سننا

کے انتقال کا درج ہے۔ یہ سنکر ذوالکلاع واپس چلا گیا اور میں مدینہ واپس آیا تو معلوم ہوا کہ اسی روز آنحضرتؐ نے عالم قدس کی جانب رحلت فرمائی۔

ابن شہر آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ کعب بن لوی بن غالب ہر جمعہ کو اپنی قوم کو جمع کرتے۔ قریش روز جمعہ کو عروبہ کہتے تھے۔ کعب نے اس کا نام جمعہ رکھا۔ غرض وُہ قوم کو جمع کرکے خطبہ پڑھتے اور کہتے تھے کہ دوستو! سُنو اور یاد رکھو۔ سمجھو اور جانو کہ دن و رات تم پر سے گزرتے رہتے ہیں۔ زمین تمہارے آرام کرنے کا گہوارہ ہے اور آسمان تمہارے سر پر ایک مضبوط چھت ہے۔ روئے زمین پر پہاڑ میخ ہیں اور ستارے تمہارے لیئے علامتیں ہیں۔ آنے والے گزرے ہوؤں کے مانند ہو جائیں گے۔ لہٰذا اپنے قرابتداروں سے نیکی کرو۔ اپنے دامادوں کا احترام کرو اور اپنے لڑکوں کی نیک تربیت کرو۔ کبھی تم نے دیکھا ہے کہ مُردہ دُنیا میں واپس آیا یا کوئی میت قبر سے زندہ ہو کر نکل آئی؟ بلکہ مکانات دوسروں کے لیئے رکھتے ہو۔ ایسا نہیں ہے جیسا کہ تم گمان کرتے ہو کہ آخرت میں زندہ نہ ہوگے۔ تم کو حرم محترم کی زینت و تعظیم کرنا مبارک و گوارا ہو۔ بہت جلد تمہارے حرم مکرم سے ایک پیغمبر کریم مبعوث ہوگا جس کا نام محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم" ہوگا۔ وُہ سچی نیکیاں اور عمدہ و بہتر طریقے تم سے بیان کرے گا۔ خدا کی قسم اگر میں اُس روز تک زندہ رہا تو مصیبتیں برداشت کرکے اس کی خدمت میں پہنچوں گا اور اس کے معاملہ میں شرکت کروں گا۔ بیان کرتے ہیں کہ کعب نے آنحضرتؐ کے اوصاف صحف ابراہیم میں پڑھے تھے۔

سید ابن طاؤس نے کتاب درۃ الاکلیل سے روایت کی ہے کہ ابن الناطور جو نصاریٰ کا بہت بڑا عالم تھا شام اور شہر ایلیا میں رہا کرتا تھا۔ اس نے کہا کہ ہرقل بادشاہ روم جو علم نجوم سے بہت اچھی طرح واقف تھا جب شہر ایلیا میں پہنچا ایک روز بہت محزون و مغموم تھا۔ اُس کے مخصوص عالموں میں سے کسی نے پُوچھا تمہارے مزاج میں اس قدر تبدیلی کیوں ہے۔ اس نے کہا آج رات ستاروں کے مقامات پر میں نے غور کیا تو معلوم ہوا کہ ایک بادشاہ پیدا ہوا ہے جو ختنہ شدہ ہے۔ علماء نے کہا کہ ختنہ کرنے والا گروہ تو یہودیوں کا ہے۔ بادشاہ مدائن کو لکھ کر بھیجو کہ سب کو قتل کر دے۔ یہی گفتگو ہو رہی تھی کہ بادشاہ غیناں کا قاصد آگیا جس نے آنحضرتؐ کی بعثت کی خبر اس کو لکھی تھی۔ اور آنحضرتؐ کا پیغامبر بھی ایک خط لے کر آیا تھا۔ ہرقل نے کہا کہ اس سے دریافت کرو کہ وُہ رسول جو حضرت کی طرف سے آیا ہے ختنہ شدہ ہے یا نہیں۔ لوگوں نے کہا ہاں ختنہ شدہ ہے۔ ہرقل نے پُوچھا اس پیغمبر کی پوری قوم ختنہ کرتی ہے؟ کہا ہاں۔ تب ہرقل نے کہا کہ وہ بادشاہ جس کے بارے میں میں نے نجوم میں دیکھا ہے وہی ہے۔ پھر اس نے رُوم کے حاکم کو خط لکھا جو علم نجوم میں اُسی کے مانند تھا، اور خود شہر حمص کی جانب روانہ ہوا۔ وہاں حاکم روم کا جواب اس کو ملا جس میں تحریر تھا کہ تم نے علم نجوم سے جو معلوم کیا ہے وُہ صحیح ہے۔ وُہ جو ظاہر ہوا ہے بادشاہ بھی ہے پیغمبر بھی ہے۔ ہرقل یہ معلوم کرکے قلعہ حمص میں داخل ہوا اور اس کے دروازوں کو بند کر لیا۔ پھر اکابر و عظمائے روم کو قلعہ کے باہر طلب کیا اور قلعہ کی منڈیر پر سے اُن سے گفتگو کی اور کہا کہ اے اہل روم اگر رشد و فلاح و نجات چاہتے ہو تو اس پیغمبرؐ پر

ایمان لاؤ جو عرب میں مبعوث ہوا ہے۔ ان لوگوں نے جب یہ سُنا تو وحشیوں کی طرح قلعہ کی جانب دوڑے تاکہ اس کو ہلاک کر دیں۔ لیکن قلعہ کے سب دروازے بند تھے، اس لیئے واپس چلے گئے۔ ہرقل جب اُن کے ایمان لانے سے نا اُمید ہو گیا تو دوبارہ اُن کو طلب کیا اور کہا میں تو تمہارے دین کے بارے میں تمہارا امتحان کرنا چاہتا تھا اب مجھے معلوم ہو گیا کہ تم لوگ اپنے دین میں پکے ہو اور پلٹ نہیں سکتے یہ سُنکر ان لوگوں نے اس کو سجدہ کیا اور اُس سے راضی ہو گئے۔

قطب راوندی علیہ الرحمۃ وغیرہ نے ذکر کیا ہے کہ توریت کے سفر اوّل میں ہے کہ جناب ابراہیمؑ پر ایک فرشتہ نازل ہوا اور کہا کہ اس پیرانہ سالی میں تمہارے ایک فرزند ہو گا جس کا نام اسحٰقؑ ہے ابراہیمؑ بولے کاش اس وقت تک اسمٰعیلؑ زندہ رہتا تو معبود تیرے گھر کی خدمت کرتا۔ خدا نے فرمایا کہ تمہاری یہ آرزو بر آئے گی اور میں نے تمہاری دُعا اسمٰعیلؑ کے بارے میں قبول کی۔ اس کو برکت عطا کروں گا، اس کو بڑا اور بزرگ کروں گا اور اس سے بارہ بلند نفوس پیدا ہوں گے اور اُن سے بہت سی اُمتیں بناؤں گا۔ توریت میں دوسرے مقام پر مذکور ہے کہ خداوند عالم نے ان کے کلام اور حجت کو طور سینا کی جانب سے ظاہر فرمایا اور تجلّے فرمائی ساعیر سے اور ظاہر ہوا کوہِ فاراں سے۔ سینا ایک پہاڑ ہے جس پر خدا نے حضرت موسیٰؑ سے کلام کیا تھا، اور ساعیر شام میں ایک پہاڑ ہے جہاں حضرت موسیٰؑ پیدا ہوئے تھے، اور کتاب حیقوق میں مدرج ہے کہ یمن کی سرزمین سے ایک بزرگ تقدیس کرنے والا کوہ فاراں پر آئے گا جس سے آسمان کو زینت حاصل ہو گی جو زمین کو نُور سے بھر دے گا اور موت اُس کے سامنے چلتی پھرتی ہو گی۔ اور کتاب حزقیل میں لکھا ہے کہ خدا نے بنی اسرائیل سے خطاب فرمایا کہ میں نے فرزندانِ قیدار کی فرشتوں کے ذریعہ مدد کی ہے اور تمہارے دین کو اُن سے پامال کرا دوں گا۔ وہ تم کو اپنے دین میں لے لیں گے اور تمہاری حمیت و غضب کے سبب تمہاری جانیں فنا کر دیں گے اور جو کچھ تمہاری نسبت میری مرضی ہو گی وہ عمل میں لائیں گے کیونکہ اُن کے پاس محمدؐ کو ظاہر کروں گا تاکہ فرزندانِ قیدار اس کی اطاعت کریں۔ وہ ان کے دشمنوں کو قتل کرے گا اور خداوند عالم جنگ بدر و خندق و حنین میں فرشتوں کے ذریعہ اس کی مدد کرے گا۔ اور سفر پنجم میں لکھا ہے کہ اے موسےٰ میں بنی اسرائیل کے لیئے ان کے بھائیوں میں سے تمہاری طرح ایک پیغمبر مبعوث کروں گا اور اپنا کلام اس کے دہن میں قرار دوں گا اُنکے بھائی اسمٰعیلؑ کی اولاد میں سے ہیں۔ حیقوقؑ اور دانیالؑ کی کتابوں میں مذکور ہے کہ حق تعالےٰ اپنا دین اور اپنی کتاب یمن سے اور اپنی تقدیس کوہ فاران سے ظاہر کرے گا تو وہ خدا کی حمد اور احمدؐ کی تعریف سے پُر ہو جائے گا۔ اور سطوت و صولت کے ساتھ زمین کا مالک ہو گا۔ اس کا نور زمین کو روشن کر دے گا اور اس کا لشکر دریا و صحرا میں پھیلا ہو گا۔ اور کتاب شعیاؑ میں حضرتؐ کی تعریف میں منقول ہے کہ وہ میرا بندہ، میرا پسندیدہ و برگزیدہ ہے اس پر اپنی روح نازل کروں گا۔ اس کے ذریعہ سے میرا عدل قوموں میں ظاہر ہو گا۔ وہ اندھوں کو بینا اور بہروں کو سُننے والا بنا دے گا۔ لہو و لعب کیجانب

توجہ نہ کرے گا۔ اور وہ خدا کا نور ہے جو کبھی زائل نہ ہوگا۔ یہانتک کہ میری زمین میں میری حجت قائم کر دے اُسی کے ذریعہ سے لوگوں کے عذر و حیلے منقطع ہوں گے۔ اور دوسری جگہ فرمایا ہے کہ اس کی بادشاہی کی علامت اس کے شانے پر ہوگی۔ اور دوسری جگہ کتاب شعیاؑ میں سے تحریر ہے کہ مجھ سے کہا گیا کہ اُٹھ اور دیکھ کیا نظر آتا ہے۔ میں نے کہا دو سوار دیکھ رہا ہوں جو آرہے ہیں۔ ایک دراز گوش پر سوار ہے دُوسرا اونٹ پر۔ اور ایک دوسرے سے کہتا ہے کہ بابل اپنے بتوں سمیت گر پڑا۔ اور داؤدؑ کی زبور میں مسطور ہے کہ خداوندا سُنّت جاری کرنے والے کو مبعوث فرما جو لوگوں کو بتا دے کہ عیسےٰؑ بشر ہیں خدا نہیں ہیں۔ اور بہت سے مقامات پر آنحضرتؐ کی علامتیں مذکور ہیں۔ اور انجیل میں لکھا ہے کہ مسیح نے اپنے حواریوں سے کہا کہ میں جاتا ہوں اور بہت جلد تمہارے پاس فارقلیط رُوح حق کے ساتھ آنے والا ہے جو اپنی طرف سے کچھ نہیں کہے گا بلکہ جو کچھ کہے گا وہ وحی ہوگی۔ وُہ میری اور تمہاری گواہی دے گا۔ ہم سب اس کے پاس حاضر ہوں گے وُہ ہر امر کی خبر تم کو دے گا۔ اور حکایت یوحنا میں حضرت مسیح سے منقول ہے کہ فارقلیط نہیں آئے گا جبتک میں نہ جاؤں گا۔ وُہ جب آئے گا تو لوگوں کو گناہوں پر سرزنش کرے گا۔ وُہ اپنی طرف سے کچھ نہ کہے گا۔ جو کچھ کہے گا وُہ خدا سے سُنکر کہے گا۔ اور بہت جلد تمہارے لیئے دین حق لائے گا اور تم کو حوادث اور غیب کی باتوں سے آگاہ کرے گا۔ دُوسری حکایت میں بیان کیا ہے کہ فارقلیط وُہ روح حق ہے جس کو خدا میرے نام کے ساتھ بھیجے گا۔ وُہ ہر چیز تم کو سکھلائے گا۔ اور میں خدا سے سوال کرتا ہوں کہ تمہارے پاس دوسرے فارقلیط کو بھیجے جو تمہارے ساتھ ابد تک رہے اور تمہیں ہر چیز کی تعلیم دے۔ دوسری حکایت میں لکھا ہے کہ تمہارے درمیان سے بشر جاتا ہے اس کے بعد فارقلیط آئے گا اور تمہارے واسطے رازوں کو ظاہر کرے گا۔ وُہ تمہارے لیئے ہر چیز کی تفسیر کرے گا۔ وُہ میری رسالت کی تصدیق کریگا جس طرح میں اس کی رسالت کی گواہی دیتا ہوں۔ میں تمہارے واسطے مثالیں لایا ہوں وُہ ان کی تاویل لائے گا۔ دوسری جگہ مذکور ہے کہ جب حضرت یحییٰؑ کو ظالموں نے قید کیا تا کہ شہید کریں تو اُنہوں نے اپنے شاگردوں کو جناب عیسیٰؑ کے پاس بھیجا۔ اور کہلایا کہ میں تمہارا انتظار کرتا ہوں کہ تم میرے پاس آؤ گے یا کسی اور کا انتظار کروں۔ آپ نے جواب میں کہلایا کہ حق و یقین کے ساتھ کہتا ہوں کہ عورتوں میں سے کسی نے یحییٰؑ سے بہتر کسی کو نہیں جنا ہے۔ بیشک توریت اور پیغمبروں کی کتابوں میں درج ہے کہ بعض کے بعد بعض آئے یہانتک کہ یحییٰؑ آئے۔ اور اب میں کہتا ہوں اگر چاہو قبول کرو یقیناً میرے بعد الیاؑ آئے گا۔ تو سُننے والے کان جس کے ہیں وہ سُنے کہ احمدؐ الیاؑ کی جگہ پر ہوگا۔ اور یہ تاویل کی ہے کہ الیا سے مراد علیؑ ہیں۔ اور بعضوں نے کہا کہ اس واسطے علیؑ کو کہا کہ امورِ دین حضرت سرورِ عالم کی حیات میں اور ان کی وفات کے بعد اُنپر قرار پائیں گے۔ اور حضرت آدمؑ پر خداوند عالم نے جو کچھ وحی فرمائی اُن میں سے ایک امر یہ ہے کہ میں خدائے بکّہ یعنی مکّہ ہوں۔ وہاں کے رہنے والے میرے ہمسایہ ہیں اور اس کی زیارت کرنے والے میرے مہمان ہیں۔ میں اس مقام کو اہل آسمان سے

آباد کروں گا۔ اور اہل زمین جوق جوق اس کی طرف تکبیر و تلبیہ کی آوازیں بلند کرتے ہوئے آئیں گے۔ تو جو شخص صرف میری خوشنودی کے لیئے اس کی زیارت کرے گا اس نے گویا میری زیارت کی اور میرے گھر آیا پھر مجھ پر لازم ہے کہ میں اپنی کرامت سے اس کو مخصوص کروں اور اس گھر کو تمہارے فرزندوں میں سے ایک شخص ابراہیمؑ کے ذکر و شرف و بزرگی اور پیغمبری کا سبب قرار دوں گا۔ اور اس کے لیئے اس گھر کے حجرے بناؤں گا۔ اور اس کے ہاتھوں سے اس کی عمارت تیار کراؤں گا اور اس کے لیئے اس کا پانی (زمزم) اور اس کیلئے حلال و حرام جاری کروں گا۔ اور اس کے ذریعہ سے مشعر حرم لوگوں کو پہنچاؤں گا۔ اور اس کے گلی کوچوں کو آباد کردونگا یہاںتک کہ تمہارے فرزندوں میں سے وہ پیغمبر آئے جس کا نام محمدؐ ہے اور وہ آخری پیغمبر ہے۔ اور اس کو اس کے گھر کے ساکنوں اور والیوں میں قرار دوں گا۔ آنحضرتؐ کے معجزات میں سے ہے کہ خداوند عالم نے آنحضرتؐ کا نام یعنی محمدؐ محفوظ رکھا تھا؛ کوئی دوسرا حضورؐ سے پہلے اس نام سے موسوم نہیں ہوا باوجودیکہ لوگوں نے مدتوں ہر زمانہ میں اس صاحب الاسم کے بارے میں بشارتیں سُنی تھیں۔ چنانچہ سراقہ بن جعشم سے منقول ہے کہ میں تین اشخاص کے ساتھ شام کی جانب گیا، وہاں ایک چشمہ کے کنارہ ہم نے قیام کیا جس کے چاروں طرف چند درخت تھے اسی کے نزدیک ایک نصرانی کا دیر تھا۔ نصرانی نے اپنے دیر سے دیکھا اور پوچھا تم لوگ کون ہو۔ ہم نے کہا کہ ہم قبیلہ مضر سے ہیں۔ اس نے پوچھا کس مضر سے؟ ہم نے کہا خندف کے مضر سے اس نے کہا بہت جلد تم میں ایک پیغمبر مبعوث ہوگا جس کا نام محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) ہوگا۔ جب ہم لوگ اپنے گھروں کو واپس آئے ہم میں سے ہر ایک کے یہاں لڑکا پیدا ہوا اور سب نے محمدؐ نام رکھا۔ دوسری روایت میں منقول ہے کہ کفار قریش نے نضر بن الحرص اور علقمہ بن ابی معیط کو مدینہ بھیجا تاکہ آنحضرتؐ کی نبوت معلوم کریں۔ انہوں نے مدینہ پہنچ کر علمائے یہود سے دریافت کیا انہوں نے حضرتؐ کے اوصاف دریافت کیئے انہوں نے بیان کیئے۔ پھر پوچھا کہ اس کی متابعت تمہاری قوم کے کن لوگوں نے کی؟ وہ بولے فقیروں اور کمزوروں نے کی ہے تو اُن میں سے ایک عالم نے چلا کر کہا کہ وہ پیغمبر ہے جس کی تعریف ہم نے توریت میں پڑھی ہے۔ اس کی قوم کے لوگ اس کی دشمنی میں سب سے زیادہ ہوں گے۔

ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ طلحہ بصرہ کے بازار میں ایک راہب کے پاس پہنچے۔ راہب نے اُن سے پوچھا کہ آیا احمدؐ مبعوث ہوئے ہیں، اسی مہینہ میں ان کو ظاہر ہونا چاہیئے۔ اور عم کلان حمیری نے عبدالرحمٰن بن عوف سے کہا کیا تم چاہتے ہو کہ تم کو ایک خوشخبری دوں جو تمہاری تجارت سے بہتر ہے، یقیناً حق تعالےٰ نے گزشتہ ماہ ایک پیغمبر کو مبعوث فرمایا ہے اس نے اس پر ایک کتاب نازل کی ہے وہ بتوں کی پرستش سے منع کرتا ہے اور اسلام کی دعوت دیتا ہے۔ جلد واپس جاؤ۔ پھر ایک خط حضرتؐ کی خدمت میں لکھا جس میں چند اشعار تحریر تھے جنکا مضمون یہ ہے کہ میں گواہی دیتا ہوں اس خدا کی جو موسےٰؑ کا پروردگار ہے اور آپ بطحا میں مبعوث ہوئے ہیں لہٰذا اپنے خدا سے میری شفاعت کیجیئے گا۔ عبدالرحمٰن جب آنحضرتؐ کی خدمت میں پہنچے تو آپ نے پوچھا کیا تم میرے لیئے کسی کی امانت رسالت

لائے ہو عبدالرحمٰن نے عرض کی ہاں لایا ہوں۔ پھر وُہ خط اور پیغام حضرتؐ کو پہنچایا۔ اور اوس بن حارثہ ابن ثعلبہ نے آنحضرتؐ کی بعثت سے تین سو سال پہلے آپ کے مبعوث ہونے کی خبر دی اور اپنے اہل و عیال کو وصیت کی کہ آنحضرتؐ کی متابعت کریں۔ اور حضورؐ نے اس کے حق میں فرمایا کہ خدا رحمت فرمائے اس پر کہ وُہ دینِ حنیفہ پر مرے' اور ایام جاہلیت میں انھوں نے میری نصرت کی ترغیب دی تھی۔ سلیم ابن قیس ہلالی نے اپنی کتاب میں روایت کی ہے کہ حضرت امیرالمومنین صلوات اللہ علیہ کیساتھ جب ہم صفین سے واپس آرہے تھے تو ایک نصرانی کے دیر کے پاس حضرتؑ نے قیام فرمایا۔ اس دیر سے ایک خوشرو اور نیک سیرت بوڑھا مرد آنکلا۔ اس کے ہاتھ میں ایک خط تھا' وُہ حضرتؑ کی خدمت میں آیا اور سلام کیا' حضرتؑ نے جواب سلام دے کر فرمایا مرحبا! میرے بھائی شمعون بن حمون تمہارا کیا حال ہے خدا تم پر رحمت کرے۔ اس نے کہا اے مومنین کے امیرؑ اور مسلمانوں کے سردار اور رسولِؐ خدا کے وصی میں بخیریت ہوں۔ بیشک میں حضرت عیسٰیؑ کے سب سے بہتر حواری جناب شمعون بن یوحنا کی نسل سے ہوں جو اُن کے بارہ حواریوں میں سب سے زیادہ محبوب تھے جناب عیسٰےؑ نے انکو کتابیں اور اپنا علم و حکمت سپرد فرمایا تھا اور ہمیشہ اُنہی کی اولاد اور اہلبیت میں وُہ علم جاری رہا' اور وُہ سب حضرت عیسٰےؑ کے دین سے متمسک رہے ہیں۔ نہ کافر ہوئے اور نہ دین میں کوئی تغیر و تبدل کیا۔ اور وہ کتابیں میرے پاس ہیں جنکو جناب عیسٰےؑ بیان کرتے رہے اور میرے جد شمعون لکھتے رہے۔ اُن کتابوں میں عیسٰیؑ کے بعد کے بادشاہوں کے حالات لکھے ہوئے ہیں یہانتک کہ تحریر ہے کہ فرزندانِ اسمٰعیلؑ پسرِ ابراہیمؑ میں سے ایک مرد سرزمین عرب سے ظاہر ہوگا جسکو تہامہ کہتے ہونگے۔ وُہ مکہ کا ایک شہر ہوگا اور اس مرد بزرگ کا نام احمدؐ ہوگا جس کی آنکھیں کشادہ' ابرو پیوستہ ہونگے وُہ صاحب ناقہ و حمار و عصا و تاج ہوگا۔ اس کے بارہ نام ہوں گے۔ اس کے بعد اس نے آنحضرتؐ کی ولادت و بعثت و ہجرت کا تذکرہ کیا اور ان لوگوں کا ذکر کیا جو حضرتؐ کی مدد کرینگے اور جو لوگ حضرت سے جنگ کریں گے۔ اور ان کی مدتِ حیات اور جو کچھ ان کے بعد انکی اُمت میں حضرت عیسٰےؑ کے آسمان سے نازل ہونے تک واقع ہوگا بیان کیا۔ اور اُن کتابوں میں اولادِ اسمٰعیلؑ کے اُن تیرہ نفوس کے نام تحریر ہیں جو ان کے بعد خدا کے نزدیک بہترین خلق اور محبوب ترین خلائق ہوں گے۔ خلاق عالم ان کے دوستوں کو دوست اور دشمنوں کو دشمن رکھے گا۔ جو انکی اطاعت کرے گا ہدایت پائے گا' جو مخالفت کرے گا گمراہ ہوگا۔ ان کی اطاعت خدا کی اطاعت ہوگی اور ان کی مخالفت خدا کی مخالفت ہوگی۔ اور ان انفاس قدسیہ کے نام و نسب اور صفات لکھے ہوئے ہیں اور یہ کہ اُن میں سے کون کتنی مدت تک زندہ رہے گا کون ظاہر ہوگا اور کون غیبت میں رہے گا یہانتک کہ اس پر حضرت عیسٰےؑ نازل ہوں گے اور انکے پیچھے نماز پڑھیں گے۔ وُہ عیسٰےؑ سے نماز پڑھانے کو کہے گا۔ جناب عیسٰےؑ جواب دیں گے کہ آپ لوگ امام ہیں کسی کے لیئے سزاوار نہیں ہے کہ آپ پر سبقت کرے۔ پھر وُہ آگے ہوگا اور عیسٰےؑ لوگوں کے ساتھ اُس کے پیچھے نماز پڑھیں گے۔ اُن میں پہلا شخص

سب سے بہتر اور بلند تر ہوگا۔ اس کا اجر اُن سب کے اجر کے برابر ہوگا۔ اور جو لوگ اس کی اطاعت کریں گے اور ہدایت حاصل کریں گے ان کا ثواب بھی عظیم ہوگا۔ اس کا نام احمدؐ ہوگا۔ وُہ خدا کا پیغمبر ہوگا۔ اس کے دُوسرے نام محمدؐ و یاسین و فتاح و ختام و حاشر و عاقب و ماحی و قائد بھی ہوں گے۔ وُہ خدا کا رسُول، حبیب اور امین ہوگا۔ خدا اس سے اپنی رحمت کے ساتھ کلام کرے گا۔ جہاں خدا کا ذکر ہوگا، اس کا بھی ذکر ہوگا۔ وُہ خلق میں سب سے بلند مرتبہ اور خدا کے نزدیک سب سے محبوب ہوگا۔ اور خدا نے کسی ملک مقرب یا پیغمبر و مرسل کو خلق نہیں کیا جو اس سے بہتر اور خدا کے نزدیک محبوب تر ہو اور خدا اس کو قیامت کے روز اپنے عرش پر بٹھائے گا اور اس کی شفاعت قبول کرے گا جس کے بارے میں وُہ شفاعت کرے گا۔ اس کے نام کے ساتھ قلم لوح پر رواں ہوُا۔ اور اس کے بعد اس کے وصی کی فضیلت ہے جو اُس کا علمبردار ہوگا قیامت میں اور اس کا وصی، وزیر اور خلیفہ ہوگا اس کی اُمت میں اور وُہ اس کے بعد خدا کے نزدیک محبوب ترین خلق ہوگا اس کا نام علی بن ابی طالب ہے۔ پیغمبرؐ کے بعد وُہ ہر مومن کا حاکم و سرپرست ہے۔ اس کے بعد محمدؐ کی اولاد میں سے گیارہ امام ہوں گے اور اس کے دو فرزند ہارون کے دو فرزندوں شبرؑ و شبیرؑ کے ہمنام ہوں گے۔ اور اس کے چھوٹے فرزند کی نسل سے نوؑ امام ہوں گے۔ اُن کا آخری فرزند وُہ ہوگا جس کے پیچھے عیسےٰؑ نماز پڑھیں گے اور ان کتابوں میں اُن سب کے نام درج ہیں جو بادشاہ ہوں گے اور جو پوشیدہ رہیں گے۔ ان میں سے جو سب سے پہلے ظاہر ہوگا وُہ تمام شہروں کو عدل و انصاف سے بھر دے گا۔ وُہ مشرق و مغرب کا مالک ہوگا یہاں تک کہ وُہ تمام دین پر غالب آئے گا۔ پھر جب تمہارے پیغمبر مبعوث ہوئے میرے والد زندہ تھے انہوں نے ان کی تصدیق کی انپر ایمان لائے۔ اس وقت وہ بہت بوڑھے ہو چکے تھے اور چلنے کی طاقت نہ تھی۔ جب انکی وفات کا زمانہ آیا مجھ کو وصیت کی کہ پیغمبر کے وصی اور خلیفہ جن کا نام اور وصف ان کتابوں میں درج ہے تین خلفائے غاصب کے بعد ہوں گے ان خلفا کے نام وصفات اور القاب ان کتابوں میں تحریر ہیں جو ان کے حق کو غصب کریں گے۔ وُہ اس مقام پر آئیں گے تو اے فرزند تو ان کی خدمت میں حاضر ہونا اور انپر ایمان لانا اور اُن سے بیعت کرنا؛ اور ان کے دشمنوں سے جہاد کرنا کیونکہ ان کا جہاد پیغمبر کا جہاد ہے۔ اُن کا دوست پیغمبر کا دوست ہے اور اُن کا دشمن پیغمبر کا دُشمن ہے۔ اور ان کتابوں میں اُن خلفائے ضلالت کے نام ہیں جو قریش سے ہوں گے اور آنحضرتؐ کے اہلبیت سے دشمنی کریں گے۔ ناحق دعویدار ہوں گے۔ ان کو اپنے حق سے محروم کریں گے اور اُن سے تبرا کریں گے، ان کو ڈرائیں گے۔ ان میں سے ہر ایک کے نام وصفات اور ہر ایک کی بادشاہی کی مدت اور جو سلوک وُہ آپ کی اولاد سے کریں گے، سب تحریر ہے۔ اے امیر المؤمنین اپنا ہاتھ نکالیے تاکہ مَیں آپ سے بیعت کر لوں۔ مَیں خدا کی وحدانیت اور پیغمبرؐ کی رسالت کی گواہی دیتا ہوں اور یہ کہ آپ ان کے خلیفہ اور وصی ہیں اور خدا کی مخلوق پر گواہ اور زمین پر اس کی حجت ہیں۔ اور گواہی دیتا ہوں کہ اسلام خدا کا دین ہے اور دینِ اسلام کے سوا ہر ایک دین سے بیزار ہوں کیونکہ وُہ دین وُہ ہے جسے خدا نے

اپنے لئے پسند کیا ہے اور اپنے دوستوں کے واسطے اختیار کیا ہے۔ وہی عیسےٰؑ بن مریمؑ کا اور تمام پیغمبروں کا دین ہے۔ میرے آباؤ اجداد سب اسی دین پر تھے۔ اور مَیں نے آپ کی ولایت اور آپ کے دوستوں کی محبت اختیار کی اور آپ کے دُشمنوں سے بیزار ہوں اور آپکے فرزندوں کی امامت کا اقرار کرتا ہوں اور اُن کے دشمنوں اور مخالفوں سے بیزاری اختیار کرتا ہوں اور اُن سے جو اُن کے حق کا دعوےٰ کریں اور انپر ظلم کریں۔ وُہ اگلے لوگوں میں سے ہوں یا بعد والوں میں سے۔ پھر اس نے آنحضرتؐ کا ہاتھ پکڑ کر آپ سے بیعت کی۔ حضرت امیرالمؤمنینؑ نے فرمایا کہ اپنا خط مجھے دے دو جس کو عزیز رکھتے ہو۔ پھر اپنے ایک مصاحب کو اُس راہب کے ساتھ جانے کو فرمایا اور کہا کہ ایک مترجم کو ساتھ لے جاؤ جو اس خط کا عربی میں ترجمہ کرے اور لکھ لے جب وُہ مترجم اس خط کو حضرتؑ کی خدمت میں لایا حضرتؑ نے امام حسنؑ سے فرمایا کہ وُہ کتاب لاؤ جس کو مَیں نے تم کو پہلے دیا تھا۔ امام حسنؑ وُہ کتاب لائے تو امیرالمؤمنینؑ نے فرمایا کہ پڑھو اس کو میں نے لکھا ہے: پیغمبرؐ خدا بولتے جاتے تھے۔ اور اُس شخص سے فرمایا کہ اُس خط کو دیکھے جس کا ترجمہ کیا گیا ہے۔ مقابلہ کیا گیا تو ایک حرف کا فرق نہ تھا۔ گویا کہ ایک شخص نے بولا اور دُو شخصوں نے لکھا ہے۔ امیرالمؤمنینؑ پھر حمد و ثنائے الٰہی بجا لائے اور فرمایا کہ مَیں اُس خدا کا شکر کرتا ہوں جو اگر چاہتا اور مصلحت سمجھتا تو اس بات پر قادر تھا کہ اس اُمت میں اختلاف نہ ہونے دیتا۔ اور مَیں شکر کرتا ہوں اُس خدا کا جس نے میرا ذکر گزشتہ کتابوں میں ترک نہیں کیا اور میرے نام کو اپنے اور اپنے دوستوں کے نزدیک بلند کیا ہے۔ یہ دیکھ کر حضرت کے شیعہ جو موجود تھے بہت مسرور ہوئے اور یہ امر ان کی شکر گزاری اور ایمان کی زیادتی کا سبب ہؤا[۱]

---

[۱] مؤلف فرماتے ہیں کہ آنحضرتؐ کی ولادت و بعثت کی بشارتیں حدِ حساب سے زیادہ ہیں ان میں سے بہت سی آئندہ اس جلد میں اور دوسری تمام جلدوں میں مذکور ہونگی انشاءاللہ تعالےٰ

# تیسرا باب ۳

## حضرت سید البشر کی ولادت باسعادت کی تاریخ اور آپ کے عجیب معجزات جو اس وقت ظاہر ہوئے

جاننا چاہیئے کہ علمائے امامیہ کا اس پر اجماع ہو چکا ہے کہ آپ کی ولادت باسعادت سترھویں ماہ ربیع الاول کو ہوئی، اور دوسرے لوگ بارھویں ربیع الاول جانتے ہیں اور انہی میں سے بعض آٹھ یا دس ربیع الاول کے قائل ہیں اور ان میں سے شاذ و نادر ماہ رمضان میں سمجھتے ہیں۔ اور محمد بن یعقوب کلینی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ حضرت کی ولادت جب ہوئی تو ماہ ربیع الاول کی بارہ راتیں گزری تھیں جمعہ کا دن اور زوال آفتاب کا وقت تھا۔ جس سال خانہ کعبہ کو برباد کرنے ہاتھیوں کا لشکر لایا گیا تھا اور وہ سنگریزوں کے ذریعہ ہلاک ہوئے تھے۔ اور دوسری روایت میں طلوعِ فجر کا وقت تھا بعثت سے چالیس سال پہلے۔ حضرتؐ کی والدہ ایام تشریق میں درمیانی جمرہ کے مقام پر عبداللہ بن عبدالمطلب کے گھر حاملہ ہوئیں، اور حضرتؐ کی ولادت مکہ معظمہ میں شعب ابی طالب میں محمد بن یوسف کے مکان میں داہنی جانب کے حجرہ میں واقع ہوئی اور ہارون رشید کی ماں خیزران نے اس حجرہ کو مکان سے باہر نکال کر مسجد بنا دیا جس میں لوگ نماز پڑھتے ہیں۔ گویا کلینی نے ولادت حضرتؐ کے تعین میں تقیہ کیا اور غیروں کے درمیان شہرت کے موافق بیان فرمایا ہے۔ صاحب کتاب عدد قویہ نے کہا ہے کہ حضورؐ کی ولادت سترھویں ماہ ربیع الاول روز جمعہ طلوع صبح کے وقت اصحاب فیل کے ہلاک ہونے کے پچپن یا پچپن یا چالیس روز یا تیس سال بعد واقع ہوئی۔ بعض کہتے ہیں کہ اسی روز اور زیادہ مشہور یہ ہے کہ اسی سال واقع ہوئی۔ اور عامہ کہتے ہیں کہ روز دوشنبہ کو حضرتؐ پیدا ہوئے اور نوشیرواں کی بادشاہی کے سات سال باقی تھے۔ بعض کا قول ہے کہ ہرمز بن نوشیرواں کی بادشاہی کے زمانہ میں آنحضرتؐ کی ولادت ہوئی۔ طبری کا قول ہے کہ نوشیرواں کی حکومت کے بیالیس سال گزرے تھے۔ اس قول کی مؤید وہ روایت ہے جو آنحضرتؐ نے فرمایا کہ میں بادشاہ عادل کے زمانہ میں پیدا ہوا۔ بیان کرتے ہیں کہ شباط رومی کی بیس اور بعض کا قول ہے کہ پہلی یا بیس یا اٹھائیس تاریخ شباط رومی کی تھی اور اہل فارس کے مہینے دے کی سترھویں تاریخ تھی اور منزل قمر سے ستارہ عقرب طالع تھا۔ اور ابو معشر کا بیان

تاریخ ولادت حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

منہدم کرکے چاہا کہ پھر سے بنائیں لیکن نہ بنا سکے۔ آخر ان کے دل میں گزرا کہ کسی نے ان سے کہا ہے کہ تم میں سے ہر ایک کو چاہیئے کہ اپنے پاکیزہ مال لائے ایسا مال نہ ہو جو قطع رحم یا دُوسرے حرام طریقہ سے حاصل کیا گیا ہو۔ انہوں نے ایسا ہی کیا تو وُہ مشکل دُور ہوگئی اور کعبہ کو بنانا شروع کیا۔ آخر حجر اسود نصب کرنے کا وقت آیا تو آپس میں اختلاف پیدا ہُوا کہ کون نصب کرے یہانتک کہ اُن میں باہم جنگ و جدال کی نوبت پہنچ گئی۔ آخر اس بات پر فیصلہ ہُوا کہ جو سب سے پہلے مسجد الحرام میں آئے اس کو حَکَم قرار دینا چاہیئے۔ تو سب سے پہلے آنحضرتؐ داخل کعبہ ہوئے۔ ان لوگوں نے حضرتؐ سے حال بیان کیا۔ آنحضرتؐ نے ایک چادر بچھائی اور خود حجر اسود کو اٹھا کر اُس پر رکھا اور رؤسائے قبیلہ سے کہا ہر طرف سے چادر کو پکڑ کر اٹھائیں۔ اس طرح لوگ پتھر کو اس کے مقام تک لائے۔ پھر آنحضرتؐ نے خود اُٹھا کر اُس کے مقام پر نصب کر دیا۔ خداوند عالم نے ان کو اس شرف سے مخصوص فرمایا۔

بسند معتبر دیگر منقول ہے کہ آنحضرتؐ کی بعثت سے تیس سال پہلے مکہ میں سیلاب آیا اور کعبہ کی دیواریں شکستہ اور چھوٹی ہوگئیں اور چور سونے کے ہرن چرا لے گئے جنکے پیر جواہرات کے تھے۔ تو قریش نے ارادہ کیا کہ دیواریں بالکل توڑ کر از سر نو تعمیر کریں اور کعبہ کی چوڑائی اور زیادہ کریں لیکن یہ خوف ہُوا کہ پھاوڑا اُس پر مارتے ہی کوئی بلا اُن پر نازل نہ ہو جائے۔ ولید بن مغیرہ نے کہا کہ مَیں کھودنے کی ابتدا کرتا ہوں اگر خدا ہمارے اس ارادہ سے خوش ہے تو کوئی بلا نہ آئے گی اور اگر وُہ ہمارے اس فعل سے راضی نہیں اور کسی بلا کی علامت ظاہر ہوئی تو ہم کعبہ کو موجودہ حالت پر چھوڑ دیں گے۔ غرض وُہ کعبہ کی چھت پر گیا اور ایک پتھر کو حرکت دی تھی کہ ایک سانپ نکل کر حملہ آور ہُوا اور سُورج کو گہن لگ گیا۔ جب اُن لوگوں نے یہ حال مشاہدہ کیا بارگاہِ رب العزت میں تضرع و زاری شروع کی اور کہا پالنے والے ہماری نیت فساد کی نہیں ہے بلکہ ہم تو کعبہ کی اصلاح چاہتے ہیں۔ اس کے بعد سانپ غائب ہوگیا۔ انہوں نے دیواریں گرائیں اور جناب ابراہیمؑ کی رکھی ہوئی بنیاد تک کھودتے ہوئے پہنچے۔ جب اس کو بھی کھود کر کعبہ کو وسیع کرنا چاہا تو ایک عظیم زلزلہ پیدا ہُوا اور تاریکی چھا گئی۔ بنائے ابراہیمؑ تیس گز لمبی اور چوبیس گز چوڑی تھی اس کی اونچائی نو گز تھی۔ قریش نے مشورہ کیا کہ طول و عرض کو اسی طور رہنے دو، اونچائی زیادہ کر دو۔ حجر اسود نصب کرنے پر آپس میں نزاع ہوگئی۔ ہر قبیلہ کہتا تھا کہ ہم نصب کرنے کے زیادہ حقدار ہیں۔ آخر معاملہ حکم پر طے ہُوا کہ جو شخص باب بنی شیبہ سے پہلے داخل ہو وہی فیصلہ کردے تو سب سے پہلے جو اس دروازہ سے آیا وُہ سرورِ کائناتؐ تھے۔ لوگوں نے آپ کو دیکھ کر کہا امین آگیا جو یہ فیصلہ کرے گا ہم کو منظور ہے۔ غرض آنحضرتؐ نے اپنی ردائے مبارک اور بروایتے اپنی عبا بچھادی اور حجر اسود اُس پر رکھ دیا اور فرمایا کہ اس کے چاروں سِروں کو قریش کے ہر قبیلہ کا ایک آدمی پکڑے۔ بنی عبد الشمس سے عتبہ بن ربیعہ نے اور اسود بن عبد المطلب نے۔ بنی اسد بن عبد العزّیٰ سے۔ اور ابو حذیفہ بن المغیرہ نے۔ بنی مخزوم سے اور قیس بن عدی نے۔ بنی سہم سے چادر کے گوشوں کو پکڑ کر اٹھایا۔ پھر آنحضرتؐ نے حجر اسود کو خود

اُٹھا کر اُس کی جگہ پر رکھ دیا۔ بادشاہِ رُوم نے ایک کشتی میں چھت کے لیئے لکڑیاں وغیرہ جو ضرورت تھی بھر کر بھیجی تھیں۔ اس لیئے کہ حبشہ میں اُس کے واسطے ایک عبادت خانہ تیار کیا جائے۔ لیکن ہوا نے اُس کشتی کو مکہ کے ساحل پر پہنچا دیا جو وہاں پہنچ کر کیچڑ میں پھنس گئی اور کسیطرح نہ نکلی۔ قریش کو یہ خبر معلوم ہوئی تو دریا کے کنارے آئے دیکھا کہ جو کچھ ان کو کعبہ کی چھت اور اس کی آرائش کیلیئے ضرورت ہے سب کچھ اُس کشتی میں موجود ہے۔ اُنہوں نے وُہ سب خرید لیا اور مکہ میں اُٹھا لائے۔ لکڑیوں کی پیمائش کی تو وُہ کعبہ کی چھت کی چوڑائی کے مطابق تھیں۔ غرض کعبہ کی تعمیر مکمل کر کے اُس پر یمنی کپڑے کے پردے ڈال دیئے۔

حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ حضرت سرورِ عالم نے کعبہ کی تعمیر میں اپنے اور قریش کے درمیان قرعہ ڈالا تو کعبہ کے دروازہ سے رکن یمانی اور حجر کے درمیان تک حضرتؐ کے حصّہ میں آئی۔ اور دوسری روایت کے موافق حجر اسود سے رکن شامی تک بنی ہاشم سے مخصوص ہوئی۔

بسندِ صحیح حضرت امام محمد باقرؑ سے روایت ہے کہ پیغمبرِ خدا نے قریش سے پوشیدہ بیسؔ حج کیئے۔ بعثت سے پہلے دسؔ اور بروایتے ساتؔ حج کیئے۔ اور چارؔ برس کی عمر میں نماز پڑھی جبکہ جناب ابو طالبؑ شہر بصرہ تشریف لے گئے تھے۔

دلائل النبوۃ میں عباس سے روایت ہے کہ آپ نے ایک روز آنحضرتؐ سے عرض کی کہ یا رسول اللہؐ میرا آپؐ کے دین میں داخل ہونا اس سبب سے ہوُا کہ میں نے آپؐ کو گہوارہ میں دیکھا کہ آپؐ چاند سے گفتگو کرتے اور اس کو اشارہ کرتے تھے اور وُہ آپؐ کے اشارہ پر ہر طرف گھومتا تھا۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ میں چاند سے کلام کرتا اور وُہ مجھ سے۔ وُہ مجھے رونے سے روکے رکھتا تھا۔ اور میں اس کے سجدہ کی آواز سُنتا تھا جبکہ وُہ کُرسی کے نیچے سجدہ کیا کرتا تھا۔

بعض کتابوں میں مرقوم ہے کہ ولادت کے تیسرے یا چوتھے سال آنحضرتؐ کا شق صدر ہوُا۔ حضرتؐ پانچ سال حلیمہؓ کے پاس رہے۔ چھٹے سال جناب آمنہؓ کا انتقال ہوُا۔ اور ساتویں سال اہلِ مکہ کو بہت سے کاہنوں نے آنحضرتؐ کی نبوت کی خبر دی اور اسی سال راہب جحفہ کا واقعہ درپیش ہوُا۔ اسی سال آنحضرتؐ کی برکت اور عبد المطلبؑ کی دعا سے بارش ہوئی۔ اسی سال عبد المطلب سیف بن ذی یزن کی تہنیت کو گئے اور اُس نے اُن کو آنحضرتؐ کی نبوت کی خوشخبری دی۔ اور آٹھویں سال جناب عبد المطلبؑ برحمتِ الہٰی واصل ہوئے جبکہ اُن کی عمر بیاسیؔ سال اور بروایتے ایک سو بیس سال کی تھی اور ابو طالبؑ کو آنحضرتؐ کی حفاظت کے بارے میں وصیت فرمائی اور وُہ آنحضرتؐ کی کفالت و حفاظت میں مشغول ہوئے۔ بیان کرتے ہیں کہ اسی سال حاتم اور نوشیرواں نے وفات پائی اور ہرمز پسر نوشیرواں بادشاہ ہوُا اور سال نہم ابو طالب آنحضرتؐ کو شام کے سفر میں ہمراہ لے گئے۔ بعض کہتے ہیں کہ آنحضرتؐ کا شق صدر دسویں سال ہوُا اور بعض نے روایت کی ہے نویں سال آنحضرتؐ ابو طالبؑ کے ساتھ بصرہ گئے اور بارھویں سال شام گئے۔ اور بحیرا کا قصّہ دوسری مرتبہ کے سفر میں پیش آیا۔ آپ کی ولادت کے سترھویں

آنحضرتؐ کی عمر کے تیسرے سال سے بارھویں سال تک کے واقعات کا تذکرہ۔

سال ہرمز معزول کیا گیا اور لشکر کے بڑے لوگوں نے اس کو اندھا کر دیا اور انیسویں سال اس کو مار ڈالا۔ اور اس کے لڑکے پرویز کو بادشاہ بنایا۔ اور تئیسویں سال کعبہ از سر نو تعمیر کیا گیا۔ اور بعضوں کے قول کے مطابق پچیسویں برس جناب خدیجہ سے عقد ہوا اور سب سے زیادہ صحیح قول کے مطابق پینتیسویں سال کعبہ کی از سر نو تعمیر ہوئی۔ اور کہتے ہیں کہ اسی سال جناب فاطمہ صلوات اللہ علیہا پیدا ہوئیں اور اڑتیسویں سال روشنیوں کے دیکھنے اور فرشتوں کی آوازیں سننے سے آثار نبوت ظاہر ہوئے۔ اور چالیسویں سال آنحضرتؐ مبعوث برسالت کبریٰ ہوئے۔ اسی سال پرویز بادشاہ عجم ہوا اور اس نے بادشاہِ عرب نعمان بن منذر کو قتل کیا۔ آنحضرتؐ کی تجارت سے متعلق شام کی جانب سفر کا حال آئندہ باب میں انشاء اللہ ذکر کیا جائے گا۔

---

# پانچواں باب

## حضرت خدیجہؓ کے فضائل اور آنحضرتؐ کے ساتھ آپ کے عقد کا تذکرہ

احادیث متواترہ میں عامہ و خاصہ کے طریقوں سے منقول ہے کہ مردوں میں سب سے پہلے جو ایمان لایا وہ علی بن ابی طالبؑ تھے، اور عورتوں میں جناب خدیجہ بنت خویلد رضی اللہ عنہا تھیں۔ دوسری متواتر خبروں میں وارد ہوا ہے کہ جناب رسولؐ خدا نے فرمایا کہ بہترین زنانِ بہشت چار عورتیں ہیں۔ خدیجہؓ بنت خویلد فاطمہؑ بنت محمدؐ صلوات اللہ علیہم، مریمؑ دختر عمران اور آسیہؑ دختر مزاحم زوجۂ فرعون۔

امام جعفر صادقؑ سے حدیثِ معتبر میں منقول ہے کہ ایک مرتبہ جناب رسولؐ خدا گھر میں تشریف لائے تو دیکھا کہ عائشہؓ جناب فاطمہؑ کو ڈانٹ رہی ہیں اور کہتی ہیں کہ اے خدیجہؓ کی بیٹی تو یہ سمجھتی ہے کہ تیری ماں کو ہم پر کوئی فضیلت ہے ہم پر اس کو کیا فوقیت ہو سکتی ہے۔ وہ بھی ہماری طرح ایک عورت تھی۔ جناب فاطمہؑ نے آنحضرتؐ کو دیکھا تو رونے لگیں۔ حضرتؐ نے شفقت سے فرمایا پارۂ جگر تیرے رونے کا کیا سبب ہے۔ عرض کی عائشہؓ نے میری مادرِ گرامی کا نام حقارت سے لیا ہے اور مجھے سرزنش کی ہے۔ یہ سُن کر آنحضرتؐ کو غصہ آگیا اور فرمایا اے حمیرا خاموش ہو خدا اس عورت کو برکت دیتا ہے جو اپنے شوہر کو بہت دوست رکھتی ہے اور اس کے اولاد بہت ہوتی ہے۔ اور خدیجہؓ خدا اس پر رحمت نازل کرے اس کے بطن سے خدا نے مجھے طاہر و مطہر عبداللہ و قاسم سے دو فرزند عطا فرمائے اور ان کے شکم[1] سے رقیہ، فاطمہ، زینب اور ام کلثوم پیدا ہوئیں۔ لیکن تیرے رحم کو خدا نے بانجھ

[1] معلوم ہوا کہ یہ چاروں بیٹیاں جناب خدیجہؓ کے شکم سے تھیں لیکن رقیہ و زینب و ام کلثوم کے متعلق حضرتؐ کے بیان سے یہ تصدیق نہیں ہوتی کہ وہ بھی آپ ہی کی بیٹیاں تھیں۔ جناب فاطمہؑ کا آپ کی صلبی دختر ہونا تو اظہر من الشمس ہے۔ (مترجم)

قرار دیا کہ کوئی بچہ تجھ سے پیدا نہ ہوا۔

دُوسری حدیث موثق میں اُنہی حضرتؑ سے منقول ہے کہ جب جناب خدیجہ رضی اللہ عنہا نے رحلت فرمائی فاطمہؑ اپنے پدر بزرگوار کے گرد گھومتی تھیں اور پُوچھتی تھیں کہ بابا جان میری ماں کہاں ہیں اُس وقت جبرئیلؑ نازل ہوئے اور عرض کی آپ کا پروردگار آپ کو سلام کہتا ہے اور ارشاد فرماتا ہے کہ فاطمہؑ کو میرا سلام پہنچا دو اور کہہ دو کہ تمہاری ماں ایسے مکان میں ہے جس کی چھت سونے کی ہے اس کی بنیادوں کی جگہ پر یاقوت سُرخ کے کھمبے ہیں اور وُہ مکان آسیہؑ و مریمؑ کے مکانوں کے درمیان ہے۔ حضرتؐ نے یہ پیغام جناب فاطمہؑ سے بیان فرمایا تو معصومہؑ نے فرمایا کہ خدا تمام عیبوں سے پاک و منزہ ہے سلامتی اُسی کی طرف سے ہے اور برکتیں اُسی کی طرف پلٹتی ہیں۔

بسند معتبر حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام سے منقول ہے کہ جب مجھ کو جبرئیلؑ معراج میں آسمانوں پر لے گئے اور میں واپس آیا تو جبرئیلؑ سے پُوچھا کہ تمہاری کوئی حاجت ہے عرض کی یہ ہے کہ خدیجہؓ کو خدا کی جانب سے اور میری طرف سے سلام کہہ دیجیئے گا۔ آنحضرتؐ نے جب ان کو جبرئیلؑ کا سلام پہنچا دیا تو وُہ بولیں کہ خدا سلامتی کا مالک ہے سلامتی اُسی کے سبب سے اور اُسی کی طرف سے ہے اور جبرئیلؑ پر سلامتی ہو۔ اور دُوسری روایت میں ہے کہ جب کبھی جبرئیلؑ نازل ہوتے اور خدیجہؓ وہاں موجود نہ ہوتیں تو اُن کو سلام کہلاتے تھے۔ دوسری حدیث میں منقول ہے کہ ایک روز جناب جبرئیلؑ نازل ہوئے اور کہا یا حضرتؐ خدیجہؓ آپؐ کے واسطے آب وطعام لے کر آرہی ہیں ان کو خداوند عالم کی جانب سے اور میری طرف سے سلام کہہ دیجیئے۔ اور ان کو خوشخبری دیجیئے کہ خدا نے اُن کے لیئے بہشت میں ایک مکان جواہرات سے تیار کیا ہے جس میں رنج و تکلیف کا نام و نشان نہیں۔ دوسری حدیث میں منقول ہے کہ ایک مرتبہ جناب رسالتمآبؐ اپنی بیویوں کے درمیان بیٹھے ہوئے جناب خدیجہؓ کا ذکر کر رہے تھے اور رو رہے تھے کہ عائشہؓ نے کہا کیا آپ بنی اسد کی ایک بوڑھی عورت پر گریہ کرتے ہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا خاموش! اُس نے میری تصدیق اُس وقت کی جبکہ تم سب نے تکذیب کی اور وُہ ایمان لائیں اُس وقت جبکہ تم سب کافرہ تھیں۔ اس کے شکم سے میرے لیئے اولادیں ہوئیں اور تم سب بانجھ ہو۔ جناب عائشہؓ فرماتی ہیں کہ جب ہم چاہتے کہ آنحضرتؐ ہم سے خوش ہوں تو خدیجہؓ کا تذکرہ نیکی کے ساتھ کیا کرتے تھے۔ ایک روایت میں ہے کہ جناب خدیجہؓ آنحضرتؐ کی رسالت کی قابل وزیر اور مددگار تھیں۔ جب لوگ آنحضرتؐ سے علیحدہ ہو گئے تھے تو وُہ آپؐ کی مونس و غمخوار تھیں۔ جب اہل مکہ حضرتؐ کو آزار و تکلیف پہنچا رہے تھے تو وُہ آنحضرتؐ کی مدد اور تسلّی و تشفی کرتی تھیں اور اپنے حُسن اخلاق سے آنحضرتؐ کو دلاسا و تسکین دیتی تھیں اور اپنے مال سے آپؐ کی مدد کرتی تھیں۔

قطب راوندی ابن شہر آشوب اور صاحب عدد رحمۃ اللہ علیہم نے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ کے ساتھ جناب خدیجہؓ کی تزویج کا یہ سبب تھا کہ ایک مرتبہ عید کے دن زنانِ قریش مسجد الحرام میں جمع ہوئیں ناگاہ ایک یہودی اُن کے سامنے سے گزرا اور کہنے لگا کہ بہت جلد تم میں ایک پیغمبر مبعوث ہو گا۔ لہٰذا

تم ہر ایک اُس سے نکاح کر لینے کی کوشش کرو۔ یہ سُنکر عورتوں نے اس کو ڈھیلے مارنا شروع کیئے۔ لیکن اس کی یہ بات خدیجہؑ کے دل میں جم گئی۔ اُس کے بعد ایک روز جناب ابوطالبؑ نے پیغمبرؐ خدا سے کہا کہ اے فرزند میں چاہتا ہوں کہ تمہارے لیئے زوجہ کا انتظام کروں مگر میرے پاس مال نہیں ہے۔ خدیجہؑ میری رشتہ دار ہیں اور مالدار۔ اور ہر سال ایک جماعت کو اپنے غلاموں کے ساتھ تجارت کے لیئے بھیجتی ہیں۔ تم کو منظور ہو تو تمہارے واسطے کچھ اُن سے سامان تجارت حاصل کروں تاکہ تم بھی تجارت کرو اور خداوندِ عالم تم کو نفع کرامت فرمائے۔ حضرتؐ نے فرمایا بہت مناسب ہے۔ غرض جناب ابوطالبؑ خدیجہؑ کے پاس گئے اور کہا کہ محمدؐ چاہتے ہیں کہ تمہارے مال سے تجارت کریں۔ خدیجہؑ نے کہا بہت خوب۔ بسر و چشم منظور ہے اور بہت خوش ہوئیں۔ اپنے غلام میسرہ سے کہا کہ جس قدر مال تیری تحویل میں ہے محمدؐ کے سپرد کر دے اور ان کی خدمت میں حاضر رہ ہرگز ان کی نافرمانی نہ کرنا۔ غرض وہ تمام مال لے کر آنحضرتؐ میسرہ کے ساتھ تجارت کے لیئے شام کی جانب روانہ ہوئے۔ اور بروایتے خزیمہ بن حکیم بھی جو جناب خدیجہؑ کے رشتہ دار تھے اُس سفر میں آنحضرتؐ کے ساتھ تھے۔ اور اس ہمراہی میں آنحضرتؐ کی محبت اُن کے دل میں بہت زیادہ پیدا ہو گئی۔ اثنائے راہ میں خدیجہؑ کے دو اونٹ تھک کر گر پڑے میسرہ حیران ہوا اور ڈرا کہ ان کا بار زمین پر گر جائے گا۔ وہ دوڑا ہوا آنحضرتؐ کی خدمت میں آیا اور صورتِ واقعہ بیان کی۔ آنحضرتؐ اُن اونٹوں کے پاس آئے اور اپنا دستِ مبارک ان کے پیروں پر پھیرا وہ اُٹھ کھڑے ہوئے اور دُوسرے اُونٹوں سے زیادہ تیز چلنے لگے۔ خزیمہ نے یہ حال دیکھا تو حضرتؐ سے اُس کی محبت اور اعتقاد میں اور ترقی ہو گئی اور حضرتؐ کی خدمت و اطاعت میں پہلے سے زیادہ اہتمام کرنے لگا۔ جب یہ قافلہ شام کے نزدیک پہنچا تو ایک راہب کے دیر کے قریب قیام پذیر ہوا۔ آنحضرتؐ ایک درخت کے نیچے رونق افروز ہوئے۔ قافلہ کے تمام لوگ ہر طرف متفرق ہو گئے۔ وہ درخت مدتوں سے خشک پڑا تھا لیکن اُسی دم سر سبز و شاداب ہو گیا اُس میں شاخیں اور پتیاں نکل آئیں اور پھل لگ کر لٹک گئے اور درخت کے چاروں طرف سبزہ روئیدہ ہو گیا۔ راہب نے یہ حال دیکھا تو اپنے صومعہ سے تیزی کے ساتھ باہر آیا اور آنحضرتؐ کی خدمت میں دوڑا۔ اُس کے ہاتھ میں ایک کتاب تھی۔ وہ کبھی کتاب میں کچھ پڑھتا اور آنحضرتؐ کے جمال مبارک کو دیکھتا اور کہتا کہ یہ وہی ہے اُس خدا کی قسم جس نے انجیل کو بھیجا ہے۔ خزیمہ نے راہب سے یہ کلمات سُنے تو ڈرے کہ ایسا نہ ہو کہ وہ آنحضرتؐ کو کوئی گزند پہنچائے، اپنی تلوار نیام سے نکال لی اور پکار کر کہا اے آلِ غالب خبر لو۔ یہ سُنتے ہی تمام اہل قافلہ ہر طرف سے دوڑ پڑے۔ راہب اپنے صومعہ میں بھاگ گیا اور دروازوں کو بند کر لیا اور چھت پر سے پکار کر بولا کہ لوگو کس سبب سے میری اذیت پر تم لوگ آمادہ ہو رہے ہو۔ اُسی خدا کی قسم جس نے آسمان کو بے ستون قائم فرمایا ہے کہ کوئی قافلہ اس مقام پر قیام پذیر نہیں ہوا جو تم سے زیادہ مجھ کو محبوب ہو اور اس کتاب میں جو میرے ہاتھ میں ہے لکھا ہے کہ یہ جوان جو اس درخت کے نیچے بیٹھا ہے خدائے ارض و سما کا رسولؐ ہے جو شمشیر و جہاد کے ساتھ

مبعوث ہوگا اور بیشمار کافروں کو ہلاک کرے گا، اور وُہ خاتم المرسلین ہے۔ جو شخص اس کی اطاعت کرے گا نجات پائے گا اور جو نافرمانی کرے گا گمراہ ہوگا۔ پھر خزیمہ سے پوچھا کہ آیا تم اس کی قوم سے ہو؟ کہا نہیں بلکہ اُس کا خادم ہوں اور درمیان راہ میں آنحضرتؐ سے جو معجزات اُس نے دیکھے تھے راہب سے بیان کیئے۔ راہب نے کہا اے شخص وُہ پیغمبر آخرالزمان ہے ایک راز میں تم سے بیان کرتا ہوں جس کو پوشیدہ رکھنا۔ مَیں نے کتابوں میں پڑھا ہے کہ وُہ دُنیا پر غالب ہوگا اور قوموں پر مسلط ہوگا اُس کا عَلَم کسی جنگ سے بغیر فتح واپس نہ آئے گا۔ اُس کے دشمن بہت ہیں اور زیادہ تر یہودیوں میں سے اُس کے دشمن ہیں لہٰذا ان سے اس کی حفاظت کرنا۔ پھر وُہ قافلہ وہاں سے شام میں پہنچا۔ اُن کو تجارت میں بہت فائدہ ہوا۔ پھر وُہ لوگ واپس آئے اور مکہ کے قریب پہنچے تو میسرہ نے حضرتؐ سے کہا اے صاحبِ اوصاف پسندیدہ، ہم نے آپ سے اس سفر میں بہت معجزات دیکھے جس پتھر اور درخت کے پاس سے ہمارا گذر ہوا اُن سب نے آپ پر سلام کیا اور کہا اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ۔ اور اس سفر میں گھاٹیاں تھیں جو ہر مرتبہ مدتوں میں طے ہوا کرتی تھیں۔ اس مرتبہ آپ کی برکت سے ایک رات میں طے ہوگئیں۔ اور اس مرتبہ جس قدر نفع تجارت میں ہوا چالیس سال کی مدت میں اب تک نہ ہوا تھا۔ لہٰذا مناسب یہ ہے کہ آپ خود جا کر خدیجہؓ کو اس سفر کی خوشگواری اور سُود مندی کی خوشخبری دیجئے تاکہ وُہ خوش ہوجائیں۔ آنحضرتؐ یہ سُنکر اہلِ قافلہ سے پہلے روانہ ہوئے اور خدیجہؓ کے مکان کی جانب رُخ فرمایا۔ اس وقت وُہ اپنی چند عورتوں کے ساتھ بالاخانہ پر بیٹھی تھیں، اور راستہ پر نگاہ تھی۔ ناگاہ اُن کی نظر ایک سوار پر پڑی جو دُور سے آرہا تھا اور ایک بادل کا ٹکڑا اُس کے سر پر سایہ کئے ہوئے تیزی سے اُس کے ساتھ آرہا تھا اور دو فرشتے اُس کے دائیں اور بائیں ہوا میں اس کے ساتھ چلے آرہے تھے جنکے ہاتھوں میں برہنہ تلواریں تھیں۔ اور بادل میں سے زبرجد کی ایک قندیل بالائے سر لٹکی ہوئی تھی۔ اور اس ابر کے چاروں طرف یاقوت کا ایک خیمہ ہوا پر ساتھ ساتھ تھا۔

جناب خدیجہؓ یہ حال دیکھ کر متعجب ہوئیں اور دل میں کہا خداوندا ایسا کر کہ یہ تیری بارگاہ کا مقرب بندہ میرے حقیر کاشانہ میں آئے۔ جب آنحضرتؐ اور قریب آئے تو پہچانا کہ یہ محمدؐ ہیں، بس ننگے پیر آنحضرتؐ کی طرف دوڑیں اور جا کر آپؐ کے پائے اقدس کو چوم لیا۔ حضرتؐ نے ان کو بخیر و عافیت اور کامیابی کے ساتھ واپسی کی خوشخبری دی۔ خدیجہؓ نے کہا یا حضرتؐ میسرہ آپ کے ہمرکاب کیوں نہ آیا؟ فرمایا پیچھے آرہا ہے۔ خدیجہؓ نے کہا اے سیدِ حرم و بطحا واپس تشریف لے جائیے اور میسرہ کے ساتھ واپس آئیے۔ اس سے مقصد یہ تھا کہ جو کچھ از قسم ابر و نور وغیرہ دیکھا ہے دوبارہ عین الیقین کے ساتھ مشاہدہ کرلیں۔ آنحضرتؐ واپس چلے تو ابر بھی ساتھ ہی سایہ فگن واپس ہوا، اور پھر واپسی میں اسی طرح ساتھ ساتھ رہا۔ پھر تو خدیجہ رضی اللہ عنہا کو آنحضرتؐ کی عظمت و جلالت کا یقین ہوگیا۔ غرض میسرہ نے خدیجہؓ سے کہا اے خاتون اس سفر میں اس معدن فضل و کمال سے ایسے حیرت انگیز واقعات ظاہر ہوئے کہ برسوں میں بیان نہیں ہوسکتے۔ تھوڑے سے تھوڑا کھانا حضرتؐ کے سامنے لایا جاتا اور اُس پر اپنا دستِ مبارک

رکھ دیتے تو بہت سی جماعتیں سیر ہو جاتیں، اور کھانا کم نہ ہوتا۔ جب دھوپ تیز ہوتی تو دو فرشتے آپؐ پر سایہ کیا کرتے تھے۔ جس درخت اور پتھر و کنکر کی طرف سے آپؐ گزرتے سب آپؐ کو سلام کیا کرتے۔ پھر راہبوں کے اور دوسرے حالات بیان کیئے۔ یہ تمام حالات سُن کر خدیجہؓ نے اپنے مزید اطمینان کیلئے ایک طبق رطب آنحضرتؐ کے لیئے منگایا اور چند اشخاص کو بُلا کر آنحضرتؐ کے ساتھ کھانے میں شریک کر دیا۔ سب کے سب سیر ہو گئے اور رطب بدستور باقی رہا۔ یہ دیکھ کر خدیجہؓ نے خوشی میں اس خوشخبری دینے کے سبب میسرہ اور اُس کے لڑکوں کو آزاد کر دیا اور دس ہزار درہم عطا فرما کر کہا کہ حضرتؐ کے ساتھ جائے اور آنحضرتؐ سے عرض کی کہ اپنے چچا ابو طالبؑ سے کہیں کہ میرے چچا عمرو بن اسد سے اپنے واسطے میری خواستگاری کریں۔ اور اپنے چچا کے پاس کہلا بھیجا کہ مجھ کو محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ تزویج کر دیں۔ اور بعضوں نے کہا ہے کہ خدیجہؓ کے باپ خویلد بن اسد سے خواستگاری کی گئی لیکن زیادہ مشہور یہ ہے خویلد اُس وقت وفات پا چکے تھے اُن کے چچا ہی سے اُن کی خواستگاری کی گئی۔ اُس وقت آنحضرتؐ کی عمر پچیس سال اور جناب خدیجہؓ کی عمر چالیس سال کی تھی۔ لیکن ابن عباس سے منقول ہے، کہ اُس وقت خدیجہؓ کی عمر اٹھائیس سال کی تھی اور مشہور یہ ہے کہ انتقال کے وقت جناب خدیجہؓ پینسٹھ سال کی تھیں اور حجون مکہ میں دفن کی گئیں۔ جناب رسولؐ خدا نے خود ان کو اپنے ہاتھوں سے دفن کیا۔ بیان کرتے ہیں کہ خدیجہؓ کی وفات شعب ابی طالب سے رہائی کے بعد ہجرت سے تین سال پہلے واقع ہوئی۔ اور کہتے ہیں کہ ان کی وفات ابو طالب کی وفات کے تین روز بعد ہوئی۔ اور آنحضرتؐ کی جو اولاد ہوئی وُہ سب خدیجہؓ کے بطن سے ہوئی سوائے ابراہیمؑ کے جو ماریہ کے پیٹ سے پیدا ہوئے تھے۔

کشف الغمہ میں روایت ہے کہ خدیجہؓ کا پہلا نکاح عتیق بن عائذ مخزومی سے ہوا اور ایک لڑکی پیدا ہوئی۔ اُس کے بعد ابو ہالہ ہند ابن زرارہ تیمی سے نکاح ہوا اُس سے ہند ابن ہند پیدا ہوا اُس کے بعد جناب رسولؐ خدا اُن کو اپنے نکاح میں لائے اور مہر بارہ اوقیہ طلا قرار دیا۔

بسند معتبر حضرت صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ جب جناب سرورِ عالمؐ نے خدیجہؓ سے نکاح کرنا چاہا جناب ابو طالبؑ اپنے عزیزوں اور قریش کے چند اشخاص کو لے کر خدیجہؓ کے چچا ورقہ بن نوفل کے پاس آئے اور خود کلام کی ابتدا کی اور خطبہ پڑھا جس کا مضمون یہ ہے:۔ حمد و ثنا اُس خدا کے لیئے زیبا ہے جو خانۂ کعبہ کا پروردگار ہے۔ اور اُس نے ہم کو آلِ ابراہیمؑ اور ذریتِ اسمٰعیلؑ سے قرار دیا اور ہم کو امن و امان کی جگہ حرم کا ساکن اور تمام لوگوں پر سردار بنایا اور اپنے گھر سے ہم کو خصوصیت عطا فرمائی جس کی طرف اطراف عالم سے لوگ آتے ہیں۔ وُہ ایسا مقام ہے جہاں ہر طرف کے میوے لوگ لاتے ہیں۔ اور خدا نے ہم کو اس شہر میں برکت عطا فرمائی ہے جس میں ہم ساکن ہیں۔ اما بعد واضح ہو کہ میرے بھتیجے محمد بن عبد اللہ (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کو قریش کے تمام لوگوں پر فضیلت و فوقیت حاصل ہے۔ کوئی شخص اس کے برابر نہیں ہو سکتا۔ وُہ سب سے بلند مرتبہ ہے۔ خُلق میں اُس کا مثل و مانند نہیں۔ اگر وُہ مال و دولت میں کم ہے تو مال تغیر پذیر ہے سایہ کے مانند جو بہت جلد زائل ہو جاتا ہے۔ اس کو خدیجہؓ

جناب خدیجہؓ کے نکاح اول کا بیان

آنحضرتؐ کا جناب خدیجہؓ سے نکاح کرنا

کی جانب رغبت ہے اور خدیجہؓ کو بھی اُس سے محبت ہے اس لیئے ہم آئے ہیں کہ آپ سے اُس کے واسطے اس کی خواہش کے مطابق خدیجہؓ کی خواستگاری کریں۔ اور جس قدر مہر آپ چاہیں میں اپنے مال سے دینے کو تیار ہوں۔ جس قدر ابھی چاہیں لے لیں اور جس قدر چاہیں موجل قرار دیں۔ اور رب کعبہ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ اُس کی شان و منزلت بہت بلند ہے۔ اس کی عقل و رائے کامل ہے۔ اُس کا دین شایع اور اس کی زبان شافع ہے۔ اتنا کہہ کر جناب ابوطالبؑ خاموش ہو گئے۔ پھر خدیجہؓ کے چچا نے جو علمائے نصاریٰ میں سب سے زیادہ دانشمند اور عظیم الشان تھے جواب دینا چاہا مگر چونکہ ابوطالبؑ کی باتوں کے جواب سے قاصر تھے اس لیئے ان کی زبان لکنت کرنے لگی اور اُن کے نفس میں اضطراب پیدا ہو گیا اور صحیح جواب دینا ممکن نہ ہو سکا۔ خدیجہؓ نے جو یہ حال دیکھا انتہائی شوق کے سبب پردۂ حیا کو ذرا سا اُٹھا کر نہایت فصاحت کے ساتھ بولیں چچا جان اگرچہ اس موقع پر آپ ہی گفتگو کے لیئے مجھ سے زیادہ مناسب اور سزاوار ہیں لیکن آپ کو میرے نفس پر مجھ سے زیادہ اختیار نہیں ہے۔ اے محمدؐ میں نے اپنے نفس کو آپؐ کے ساتھ تزویج کیا اور میرا مہر خود میرے مال سے ہے۔ اپنے چچا سے کہیئے کہ ولیمۂ زفاف کے لیئے اُونٹ ذبح کریں۔ آپ جس وقت چاہیں اپنی زوجہ کے (میرے) پاس تشریف لائیں۔ اُس وقت ابوطالب نے فرمایا اے گروہِ مردم گواہ رہنا کہ اُس نے خود اپنے تئیں محمدؐ سے تزویج کیا اور اپنے مہر کی ضامن خود ہی ہو گئی۔ یہ سُن کر قریش کے ایک شخص نے کہا طرفہ ماجرا ہے کہ عورتیں مردوں کے مہر کی ضامن ہوتی ہیں۔ یہ سُنتے ہی جناب ابوطالب کو غصہ آ گیا۔ اور جب کبھی ان حضرت کو غصہ آتا تھا، تمام قریش اُن سے ڈر جاتے تھے اور آپ کی ہیبت سے پناہ مانگتے تھے۔ ابوطالبؑ نے فرمایا اگر دُوسرے شوہر میرے بھتیجے کے مانند ہوں گے عورتیں بہت زیادہ مال اور زیادہ سے زیادہ مہر اُن سے طلب نہ کریں گی۔ اور اگر تمہاری طرح ہوں گے تو مہر گراں اُن سے لیں گی۔ پھر ابوطالبؑ نے ایک اُونٹ نحر کیا اور آنحضرتؐ کا زفاف حضرت خدیجہؓ خیر النساء کے ساتھ منعقد ہوا۔ اس موقع پر ایک شخص نے جس کا نام عبداللہ بن غنم تھا، چند شعر نظم کیئے جن کا مضمون یہ ہے: "اے خدیجہؓ تم کو مبارک ہو کہ تمہارے ہمائے سعادت نے عزت و شرف کے عرش کے کنگرہ کی جانب پرواز کیا اور تم بہترین اوّلین و آخرین کی شریک زندگی بن گئیں۔ دُنیا میں محمدؐ کے مثل کوئی کہاں ممکن ہے۔ یہ وُہ ہیں جن کی پیغمبری کی بشارت موسیٰؑ و عیسیٰؑ نے دی ہے۔ اور بہت جلد اُن کی بشارت کا اثر ظاہر ہونے والا ہے۔ برسوں سے کتابہائے آسمانی کے پڑھنے اور لکھنے والوں نے اقرار کیا ہے کہ وہ رسولِ بطحا اور اہل ارض و سما کے ہدایت کرنے والے ہیں۔"

دُوسری روایت میں وارد ہوا ہے کہ جب ابوطالبؑ نے اپنا خطبہ تمام کیا قبل اس کے کہ عمرو بن اسد خدیجہؓ کے چچا جواب دیں ورقہ بن نوفل نے کہا کہ میں حمد کرتا ہوں اُس خدا کی جس نے ہم کو ایسا ہی بنایا، جیسا کہ آپ نے اے ابوطالب بیان فرمایا۔ اور اُس نے ہم کو ان لوگوں پر فضیلت عطا فرمائی ہے جن کا آپ نے ذکر کیا۔ لہٰذا ہم بزرگان و پیشوایان عرب میں اور آپ کی شرافت و کرامت جیسا کہ آپ نے ذکر کیا مسلم ہے ہم آپ سے رشتہ کرنے میں فخر و عزت محسوس کرتے ہیں۔ لہٰذا اے گروہِ قریش گواہ رہنا کہ میں نے

خدیجہؓ دختر خویلد کو محمد بن عبداللہ صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ چار سو اشرفی مہر پر تزویج کیا۔ ورقہ خاموش ہوئے تو ابوطالب نے فرمایا، چاہتا ہوں کہ اُن کے چچا بھی کچھ کہیں۔ یہ سُنکر عمرو نے صیغہ کے کلمات کا اعادہ کیا اور قریش کے قبیلے گواہ ہوئے۔ اس کے بعد خدیجہؓ کی کنیزیں دف بجا کر گانے اور ناچنے لگیں۔ اُسی روز جناب ابوطالبؑ نے ایک اونٹ ذبح کیا اور ولیمہ زفاف قرار پایا۔ ابن بابویہ نے روایت کی ہے کہ خدیجہؓ کے بطن سے آنحضرتؐ سے سب سے پہلے عبداللہؑ پیدا ہوئے۔

حدیث معتبر میں حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام سے منقول ہے کہ جب جناب رسولؐ خدا کے فرزند حضرت قاسمؑ نے اور بروایتے طاہرؑ نے رحلت کی ایک روز آنحضرتؐ جناب خدیجہؓ کے پاس آئے اور اُن کو روتے ہوئے دیکھا۔ پوچھا کیوں روتی ہو؟ عرض کی یا رسولؐ اللہ میرے پستانوں سے دودھ جاری ہوا تو میرا بچہ یاد آگیا اس کی جُدائی سے بے چین ہو کر رونے لگی۔ حضرتؐ نے فرمایا اے خدیجہ مت رو۔ کیا تم راضی نہیں ہو کہ جب بہشت کے دروازہ پر پہنچو تو اس کو وہاں کھڑا ہوا دیکھو گی۔ وُہ تمہارا ہاتھ پکڑ کر بہشت کے بہترین مکان میں لے جا کر ساکن کرے گا۔ خدیجہؓ نے پوچھا کیا یہ ثواب ہر مومن کے لیئے ہے جس کا فرزند مر جائے؟ فرمایا خدا اُس سے زیادہ کریم ہے کہ کسی بندہ سے اس کا میوۂ دل لے لے، اور وُہ صبر کرے اور خدا کی حمد اور اُس کا شکر بجا لائے تو خدا اس پر عذاب کرے۔

صاحب کتاب انوار نے روایت کی ہے کہ ایک روز جناب خدیجہؓ اپنے بالاخانہ پر چند عورتوں اور کنیزوں کے ساتھ بیٹھی ہوئی تھیں اور یہودیوں کا ایک عالم بھی اُن کے پاس موجود تھا۔ ناگاہ جناب رسولؐ خدا ان کے بالاخانے کے نیچے سے گزرے۔ اُس عالم نے کہا کہ ابھی ایک جوان یہاں سے گزرا ہے کیا ممکن ہے کہ تم اس کو یہاں بلاؤ؟ جناب خدیجہؓ نے اپنی ایک کنیز کو بھیجکر آنحضرتؐ کو بلایا۔ اُس عالم نے حضرتؐ سے کہا کیا ہو سکتا ہے کہ آپ اپنے شانے کو کھول کر دکھائیے۔ حضرتؐ نے اپنے شانوں سے کپڑے ہٹا دیئے۔ جب اُس کی نگاہ مُہرِ نبوت پر پڑی بولا خدا کی قسم یہ مُہرِ پیغمبری ہے۔ خدیجہ نے کہا اگر اُن کے چچا موجود ہوتے تو کس کی مجال تھی جو اُن کے کسی حصۂ جسم پر نگاہ ڈالتا۔ اس لیئے کہ اُن کے چچا سب یہودی عالموں سے بہت پرہیز کرتے ہیں۔ اُس عالم نے کہا کہ کس کی طاقت ہے جو اُن کو کوئی گزند پہنچا سکے۔ بحق کلیمؑ قسم کھاتا ہوں کہ یہی پیغمبرؐ آخر الزمان ہے۔ غرض جناب رسولؐ خدا بالاخانہ سے نیچے آئے؛ اور آنحضرتؐ کی محبت جناب خدیجہؓ کے دل میں مستحکم ہو گئی۔ وُہ مکّہ کی ملکہ تھیں بیشمار دولت اور مویشیوں کی مالک تھیں۔ اُنہوں نے اس عالم سے پوچھا تم نے کیونکر جانا کہ وُہ پیغمبر ہیں؟ اُس نے کہا ان کے اوصاف مَیں نے توریت میں پڑھے کہ اُن کے ماں باپ ان کی طفلی ہی میں مر جائیں گے اور اُن کے دادا اور چچا اُن کی پرورش کریں گے۔ وُہ قریش کی ایک ایسی عورت سے نکاح کریں گے جو اپنی قوم میں سب سے بلند اور اپنے خاندان کی ملکہ اور صاحب تدبیر ہوگی۔ اور اپنے ہاتھ سے خدیجہؓ کی طرف اشارہ کرکے کہا میری یہ بات یاد رکھنا۔ اور چند اشعار پڑھے جو آنحضرتؐ کی عظمت اور خدیجہؓ کے عقد پر مشتمل تھے جنکو سُنکر آنحضرتؐ کی محبت خدیجہؓ کے دل میں اور بڑھ گئی مگر پوشیدہ رکھتی تھیں۔ جب وُہ عالم

رخصت ہونے لگا تو کہا اے خدیجہؓ کوشش کرو کہ محمد (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) تمہارے ہاتھ سے نہ جانے پائیں کیونکہ اُن کے ساتھ مزاوجت دُنیا وآخرت کی سعادت ہے۔ خدیجہؓ کے ایک چچا ورقہ تھے جو بہت بڑے عالم اور آسمانی کتابیں پڑھے ہوئے تھے۔ اُنہوں نے آنحضرتؐ کے صفات کتابوں میں دیکھے تھے کہ وہ قریش کی اُس عورت سے نکاح کریں گے جو قوم میں بزرگ وبلند مرتبہ ہوگی، اور آنحضرتؐ پر بیشمار دولت صرف کردے گی۔ اور ان کے تمام اُمور میں اُن کی معین ومددگار ہوگی۔ ورقہ کو معلوم تھا کہ وہ عورت اپنے مال کی زیادتی اور بلند کرداری کے سبب خدیجہؓ ہیں۔ وہ ان سے اکثر کہا کرتے تھے تم ایسے شخصؐ کی زوجہ بننے والی ہو جو تمام اہل آسمان وزمین سے افضل وبہتر ہوگا۔ خدیجہؓ کے ہر شہر وآبادی میں غلام ومویشی تھے یہاں تک کہ بعضوں نے کہا ہے کہ اسّی ہزار اُونٹ تھے جو متفرق مقامات پر تھے، اور ہر ملک وشہر میں اُن کے ملازمین ومتبعین تجارت کیا کرتے تھے جیسے مصر وشام وحبش وغیرہ۔ جناب ابوطالبؑ پیر وضعیف ہو گئے تھے اور آنحضرتؐ کی حفاظت کے خیال سے ترک سفر کر چکے تھے۔ ایک روز آنحضرتؐ آپ کے پاس آئے تو آپ کو مغموم ومحزون دیکھا۔ پوچھا آپ کے رنج واندوہ کا کیا سبب ہے ابوطالبؑ نے کہا اے فرزند مفلس ہوں، زمانہ ہم پر تنگ ہو گیا ہے ضعیف وکمزور ہوں اور میری وفات نزدیک ہے۔ میری دلی تمنا تھی کہ تمہاری شادی کر دیتا جس سے مجھ کو چین وخوشی ہوتی، لیکن اس کا انتظام میسّر نہیں ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا چچا جان آپ نے اس کی کیا تدبیر سوچی ہے؟ ابوطالبؑ نے کہا اے فرزندِ برادر خدیجہؓ بنتِ خویلد بہت مالدار ہیں اور اکثر اہل مکہ اُن کے مال سے فائدہ اُٹھاتے ہیں۔ کیا تم پسند کرتے ہو کہ اُن سے کچھ مال حاصل کروں جس سے تم تجارت کرو۔ شائد خدا ہم کو نفع بخشے جس سے ہمارا مطلب اور آرزو پوری ہو۔ حضرتؐ نے فرمایا بہت مناسب ہے جو آپ کے نزدیک بہتر ہو کیجئے۔ پھر ابوطالبؑ اپنے بھائیوں کو لے کر خدیجہؓ کے گھر گئے۔ ان کا مکان بہت وسیع وکشادہ تھا۔ اُس کی چھت پر ریشم کا ایک خیمہ نصب تھا جس میں طرح طرح کے نقش ونگار بنے ہوئے تھے جس کی طنابیں ریشم کی تھیں جو فولاد کی میخوں سے بندھی ہوئی تھیں۔ اس سے پہلے اُن سے دو شخصوں نے نکاح کیا تھا۔ ایک عمرو کندی تھے اور دوسرے عتیق بن عائذ۔ اُن کے انتقال کے بعد عقبہ بن ابی معیط اور صلت ابن ابی شہاب نے ان کی خواستگاری کی تھی یہ دونوں چار سو غلام اور بیشتر کنیزیں رکھتے تھے۔ ابوجہل اور ابوسفیان نے بھی نکاح کا پیغام بھیجا تھا، خدیجہؓ نے سب سے انکار کر دیا تھا۔ ان کا دل آنحضرتؐ کی طرف مائل تھا کیونکہ راہبوں، کاہنوں اور عالموں سے آنحضرتؐ کے بہت سے اوصاف سُن چکی تھیں اور آپؐ کے بہت سے معجزے جو قریش نے دیکھے تھے اُن سے بیان کئے تھے۔ غرض انہوں نے اپنے چچا ورقہ بن نوفل کو بُلا کر کہا چچا جان میں اپنا نکاح کرنا چاہتی ہوں۔ بہت سے لوگوں نے میری خواستگاری کی لیکن میرا دل کسی کو قبول نہیں کرتا ہے۔ ورقہ نے کہا اے خدیجہ چاہتی ہو کہ ایک عجیب بات اور حیرت انگیز امر کا ذکر تم سے کروں۔ میرے پاس ایک کتاب ہے جس میں بہت سے طلسم اور کلمات بلند تحریر ہیں۔ میں پانی پر ایک کلمہ پڑھتا ہوں تم اُسی پانی سے غسل کرو اور انجیل وزبور سے ایک دُعا لکھتا ہوں اس کو

جناب خدیجہؓ کو آنحضرتؐ کی زوجہ بننے کی خوشخبری۔

جناب ابوطالبؑ کا اپنے بھائیوں کے ساتھ خدیجہؓ سے سرورِ کائنات کو اپنا امین بنانے کی خواہش کرنا۔

اپنے سر کے نیچے رکھ کر سو رہو یقیناً جو تمہارا شوہر ہونے والا ہے اس کو خواب میں دیکھ لوگی۔ خدیجہؓ نے اُسی طرح عمل کیا اور سوئیں تو خواب میں دیکھا کہ ایک شخص ان کے پاس آیا ہے جو درمیانہ قد ہے جس کی آنکھیں کشادہ، ابرو نازک سیاہ چشم اور لب سُرخ ہیں اس کا رنگ گل کے مانند نہایت ملیح، نورانی اور صبیح۔ ابر اس پر سایا کیئے ہوئے ہے۔ اُس کے دونوں شانوں کے درمیان ایک نشان ہے۔ وہ ایک نُور کے گھوڑے پر سوار ہے جس کی لگام سونے کی ہے اور زین مختلف قیمتی جواہرات سے مرصع ہے۔ اُس گھوڑے کی صُورت آدمیوں کی صورت سے مشابہ ہے۔ اُس کے پَیر گائے کے پَیروں کے مانند ہیں وُہ حدِ نگاہ تک قدم رکھتا ہے۔ وُہ سوار ابوطالب کے گھر سے برآمد ہوُا۔ خدیجہ نے اس کو دیکھا تو اس کو گود میں لے کر بٹھا لیا۔ یہ خواب دیکھ کر وُہ بیدار ہوئیں۔ پھر تمام رات نیند نہ آئی۔ صبح ہوتے ہی اپنے چچا کے گھر گئیں اور اپنا خواب بیان کیا۔ ورقہ نے کہا اے خدیجہ اگر تمہارا خواب صحیح ہے تو تم رستگار و کامیاب ہوگی۔ تم نے جس کو خواب میں دیکھا ہے اُسی کے سر تاجِ کرامت ہے وہی روزِ قیامت گنہگاروں کا شفیع، دونوں جہان میں عرب و عجم کے لوگوں میں بزرگ و بلند ہے۔ وُہ محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) ہیں جناب خدیجہ نے یہ باتیں سُنیں تو آنحضرتؐ کی محبت کی آگ سینہ میں مشتعل ہوگئی۔ اپنے گھر واپس آئیں اور تنہائی میں بیٹھ کر رونا شروع کیا اور چند درد انگیز اشعار نظم کیئے لیکن اپنا راز کسی سے بیان نہیں کیا اسی خیال میں محو تھیں ناگاہ دروازہ کھٹکھٹایا گیا۔ خدیجہ کی امید بندھی۔ ایک کنیز دوڑی ہوئی آئی۔ اور بولی مخدومہ! بزرگانِ عرب یعنی فرزندانِ عبدالمطلب آئے ہیں۔ خدیجہ ان کے نام سُنتے ہی بیتاب ہوگئیں اور فرمایا دروازہ کھول دے اور میسرہ سے کہہ دے اُن کے لیئے فرش ہائے دیبا و حریر بچھائے اور ہر ایک کو ان کے مرتبہ کے موافق بٹھلائے اور میوہ جات اور کھانے حاضر کرے۔ اور خود پس پردہ آکر بیٹھ گئیں۔ وُہ لوگ جب کھانے پینے سے فارغ ہوئے تو اُن سے نہایت لطیف و ظریف گفتگو شروع کی۔ خدیجہؓ نے پس پردہ سے انکی باتوں کا جواب دیا کہ اے بزرگوارانِ مکہ و حرم اپنے قدوم سے آپ نے میرے خانۂ ظلمت کو نورانی فرمایا۔ آپ کی جو حاجت ہو وُہ پوری کی جائے گی۔ جناب ابوطالبؑ نے فرمایا کہ ایک حاجت رکھتے ہیں جس کا نفع تم کو بھی پہنچے گا اور اس کی برکتیں تم پر زیادہ ہونگی۔ ہم اپنے برادر زادے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کی ایک ضرورت کے لیئے آئے ہیں۔ خدیجہؓ نے آنحضرتؐ کا نام سُنا تو بیتابانہ بولیں کہ وُہ خود کہاں ہیں۔ میں اُن کی حاجت اُنہی کی زبانی سُننا چاہتی ہوں۔ انکی جو خواہش ہوگی دل و جان سے پوری کروں گی۔ عباس نے کہا میں جا کر ان کو بلا لاتا ہوں۔ جناب عباس آئے لیکن حضرتؐ کو نہ پایا۔ ان کی تلاش میں ہر طرف دوڑے یہاں تک کہ کوہِ حرا پر پہنچے۔ وہاں حضرتؐ کو خوابگاہِ ابراہیم خلیلؑ میں سوتے ہوئے پایا۔ وُہ اپنی ردائے مبارک لپیٹے ہوئے تھے اور ایک بہت بڑا اژدہا آپ کے سرہانے بیٹھا تھا جس کے دہن میں پھول کی ایک پنکھڑی تھی جس سے آنحضرتؐ کو پنکھا جھل رہا تھا۔ جناب عباس کہتے ہیں کہ میں نے اژدھے کو دیکھا تو آنحضرتؐ کے لیئے خوفزدہ ہوُا۔ اپنی تلوار نکال کر اُس پر حملہ کیا اس نے میری طرف رُخ کیا تو میں چیخ اُٹھا کہ بھتیجے میری خبر لو آنحضرتؐ نے آنکھ کھولی اور وُہ اژدہا غائب

ہوگیا۔ مجھ سے پوچھا کہ کیوں تلوار کھینچے ہوئے ہیں۔ میں نے صورتِ واقعہ بیان کیا تو آپ نے تبسم فرمایا اور کہا وُہ اژدہا نہیں بلکہ ایک فرشتہ تھا جس کو خداوند عالم میری حفاظت کے لیئے بھیجا کرتا ہے میں نے اس کو اکثر دیکھا ہے اور اُس سے گفتگو کی ہے۔ اُس نے مجھ کو بتایا ہے کہ میں خدا کے فرشتوں میں سے ایک فرشتہ ہوں خدا نے مجھے آپ پر موکل فرمایا ہے کہ شب و روز دشمنوں کے مکر و فریب سے آپ کی حفاظت کروں۔ جناب عباس نے کہا اے فرزند برادر کوئی تمہارے فضل و شرف سے انکار نہیں کر سکتا، اور یہ تمام امور تمہارے لیئے بعید نہیں ہیں۔ اس وقت آؤ خدیجہ کے مکان پر چلیں۔ وُہ چاہتی ہیں کہ تم کو اپنے اموال پر امین قرار دیں۔ تاکہ تم جس شہر کی طرف تجارت کے لیئے جانا چاہو جاؤ۔ حضرتؐ نے فرمایا میں تو شام کی جانب جانا چاہتا ہوں۔ عباس نے کہا تم کو اختیار ہے۔ غرض خدیجہؓ کے مکان کی طرف چلے اور آنحضرتؐ کا نور پہلے سے پہنچ کر خدیجہؓ کے مکان کو روشن و منور کر رہا تھا۔ جس کو دیکھ کر خدیجہؓ نے میسرہ پر اعتراض کیا کہ روزنِ خیمہ کیوں بند نہیں کیا کہ دُھوپ آرہی ہے۔ میسرہ نے خیمہ کو اچھی طرح دیکھ کر کہا اے خاتون کوئی سوراخ تو ہے نہیں، میری سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ روشنی کیسی ہے۔ میسرہ خیمہ سے باہر آیا تو دیکھا کہ جناب رسولؐ خدا حضرت عباس کے ساتھ چلے آرہے ہیں اور ایک نور آفتاب کے نور سے بہت زیادہ روشن آپ کی پیشانیٔ مبارک سے چمک رہا ہے۔ یہ دیکھ کر وُہ حضرت خدیجہؓ کے پاس دوڑا اور ان کو خوشخبری دی کہ یہ نورِ آفتاب رسالت ہے جس نے ہمارے خیمہ کو روشن کر رکھا ہے۔ جب حضرتؐ داخل ہوئے آپ کے چچا سب آپ کے استقبال کیلیئے آئے اور آپ کو لے جا کر بدر کامل کی طرح ستاروں کے گرد صدرِ مجلس میں بٹھایا۔ خدیجہؓ نے حضرتؐ کیلیئے طعام بھیجا، حضرتؐ نے تناول فرمایا۔ پھر خدیجہؓ پس پردہ آکر بولیں اے میرے سردار میرے تاریک گھر کو اپنے نور جمال سے منور فرمایا اور میری وحشت کو اپنی موانست سے تبدیل کیا کیا آپ پسند کرتے ہیں کہ میرے اموال پر امین ہو کر جس شہر چاہیں تجارت کے لیئے تشریف لے جائیں۔ حضرتؐ نے فرمایا ہاں میں آمادہ ہوں اور شام کی جانب جانا چاہتا ہوں۔ خدیجہؓ نے کہا آپ کو اختیار ہے، اور میرے مال پر آپ کو پورا پورا حق ہے جس طرح چاہیں تجارت کریں میں آپ کیلیئے اس سفر کے عوض سو اوقیہ سونا اور سو اوقیہ چاندی اور دو خروار بار اور دو اُونٹ مقرر کرتی ہوں۔ آپ کو منظور ہے؟ ابوطالبؑ نے کہا کہ وُہ بھی راضی ہیں اور ہم بھی راضی ہیں۔ اور اے خدیجہ تم کو ایک ایسے امین کی ضرورت تھی جس کی امانت و دیانت اور تقویٰ و طہارت پر تمام عرب کا اتفاق ہو۔ خدیجہؓ نے کہا ہاں۔ پھر آنحضرتؐ سے کہا اے میرے سردار کیا آپ اُونٹ پر مال بار کر سکتے ہیں فرمایا ہاں۔ خدیجہؓ نے میسرہ سے کہا ایک اُونٹ لاؤ۔ میں دیکھوں کہ یہ بزرگوار کس طرح بار کرتے ہیں۔ میسرہ ایک نہایت مست و فربہ اُونٹ لایا تاکہ آزمائش ہو۔ اُس سے کسی راعی کو مقابلہ کی تاب نہ تھی۔ جب وُہ نزدیک لایا گیا اس کے مُنہ سے کف جاری تھا۔ اس کی آنکھیں سُرخ ہو رہی تھیں، اُس سے ڈراؤنی آواز نکل رہی تھی۔ جناب عباس نے کہا اے میسرہ کیا اس سے نرم مزاج کوئی اُونٹ نہ تھا جس کے

ذریعہ سے میرے بھتیجے کا امتحان لیتا؟ حضرتؐ نے فرمایا اے چچا اس کو میرے پاس آنے تو دیجئے۔ جب وُہ اُونٹ سیّدؐ بشیر و نذیر کے قریب آیا اپنے زانو زمین پر پھیلا دیئے اور اپنا منہ حضرتؐ کے قدموں پر ملنے لگا۔ جب حضرتؐ نے اپنا دستِ مبارک اُس کی پُشت پر پھیرا تو وُہ بزبانِ فصیح گویا ہُوا کہ کون ہے میرے مثل کہ سیّدؐ المرسلین میری پُشت پر ہاتھ پھیر رہا ہے۔ یہ سُنکر وُہ عورتیں جو جناب خدیجہؓ کے پاس موجود تھیں کہنے لگیں کہ یہ تو بڑا سخت جادُو ہے جو اس یتیمؐ سے ظاہر ہوا۔ جناب خدیجہؓ نے فرمایا کہ یہ سب جادُو نہیں ہیں بلکہ واضح نشانیاں اور روشن معجزات ہیں۔ پھر جناب خدیجہؓ نے چند جوڑے کپڑے منگائے اور حضرتؐ سے عرض کی اے میرے سردار آپ کا لباس سفر کے لئے مناسب نہیں ہے میری خواہش ہے کہ آپ ان کپڑوں کو زیب جسم فرمائیں یہ کپڑے آپ کے تن اقدس سے بڑے اور کشادہ ہیں مگر ان کو چھوٹا کئے دیتی ہوں۔ حضرتؐ نے فرمایا ہر لباس میرے بدن پر ٹھیک ہوتا ہے اور یہ بھی حضرتؐ کا ایک معجزہ تھا کہ چھوٹا بڑا کیسا ہی لباس جسے آپ پہن لیتے وُہ آپ کے جسم نورانی پر بالکل صحیح ہو جاتا۔ چھوٹا ہوتا تو بڑا ہو جاتا اور بڑا ہوتا تو چھوٹا ہو جاتا۔ وُہ دوُ جوڑے کپڑے تھے قباطئ مصر کے، اور دوُ جُبّے تھے عدنی یمن کے، دوُ چادریں تھیں، ایک عراقی عمامہ، دو چمڑے کے موزے اور ایک عصائے خیزران۔ حضرتؐ نے ان کپڑوں کو پہنا اور مثل ماہِ شبِ چہاردہ خدیجہؓ کے مکان سے طالع ہوئے۔ خدیجہؓ نے اپنے ناقۂ صہبا کو طلب کیا جو مکہ میں بہترین رفتار میں مشہور تھا اور آنحضرتؐ کی سواری کے لئے بھیجا اور اپنے دوُ غلام میسرہ اور ناصح کو بلا کر کہا کہ یاد رکھو کہ یہ مردِ بزرگ جس کو میں نے اپنے اموال پر امین قرار دیا ہے بادشاہِ قریش اور سیّدؐ اہلِ حرم ہے کسی کو اُس سے زیادہ طاقت و اختیار نہیں میرے مال میں وُہ جو کچھ چاہے کرے اس کو اختیار ہے۔ تم کو حق نہیں کہ کسی معاملہ میں اُس سے بازپرس کرو۔ اس سے ہمیشہ ادب و عاجزی سے کلام کرنا۔ تمہاری آواز اس کی آواز پر بلند نہ ہونے پائے۔ میسرہ نے کہا برسوں سے میرے دل میں محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت جاگزین ہے، اور اب اور بڑھ گئی اس لیئے کہ آپ بھی ان کو دوست رکھتی ہیں۔

غرض آنحضرتؐ خدیجہؓ سے رخصت ہو کر سفرِ شام کی جانب متوجہ ہوئے۔ میسرہ اور ناصح ہمراہِ رکاب چلے اور تمام اہلِ مکہ ابطح میں جمع ہوئے تاکہ آنحضرتؐ کو رُخصت کریں۔ جب حضرتؐ ابطح میں پہنچے، نورِ آفتابِ جمال کوہ و دشت پر چمکا۔ جمع شدہ مرد و زن آپ کے حسن و جمال کو دیکھ کر متعجب ہوئے۔ حضرتؐ نے دیکھا کہ خدیجہؓ کے اموال اُونٹوں پر بار نہیں ہوئے ہیں سب زمین پر پڑے ہیں۔ غلاموں سے پُوچھا کہ اُونٹوں پر یہ سامان کیوں نہیں باندھے گئے؟ انہوں نے کہا اے سرورِ عالم ہم کام کرنے والے کم ہیں اور مال زیادہ ہے۔ یہ سُنکر اُس معدنِ رحم و کرم کو ان پر رحم آگیا اور آپ روانگی ملتوی کر کے اُترے اور آنِ واحد میں بقدرتِ یداللّٰہی ہر اُونٹ پر نہایت مضبوطی سے سامان باندھا۔ اونٹوں کو جو اشارہ کرتے وُہ بحکمِ خدا عمل میں لاتے اور اپنے مُنہ حضرتؐ کے قدموں پر ملتے۔ جب دھوپ تیز ہوئی آپ کے چہرۂ اقدس سے پسینے کے قطرے ٹپکے جنکو دیکھ کر حاضرین کے دلوں کو تکلیف ہوئی۔

جناب عباس نے چاہا کہ آپ کے سر پر سایا کریں، ناگاہ ساکنین ملکوت نے شور مچایا اور دریائے رحمتِ سبحانی جوش میں آیا۔ جبرئیلؑ کو حکم ہوا کہ رضوان اور خزینہ دارِ بہشت سے کہے کہ اس ابر کو باہر لائے جس کو میں نے اپنے حبیب محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیئے آدمؑ کی خلقت سے دو ہزار سال قبل خلق فرمایا ہے وہ آنحضرتؐ کے سر پر سایہ فگن ہو تا کہ حرارتِ آفتاب اثر نہ کرے۔ جب حاضرین نے اس ابرِ رحمت کو دیکھا ان کی آنکھیں حیرت سے بند ہو گئیں۔ عباس نے کہا کہ یہ بندہ اپنے پروردگار کے نزدیک اس قدر گرامی ہے کہ میرے چتر کی اس کے لیئے ضرورت نہیں۔ غرض قافلہ روانہ ہوا اور جب وہ لوگ ثنیۃ الوداع تک پہنچے مطعم بن عدی نے کہا اے گروہ قریش آپ لوگ اس سفر پر روانہ ہیں جس میں جنگلات اور خوفناک درّے راہ میں ہیں۔ لہذا مناسب ہے کہ اپنے گروہ میں ایسے شریف ترین شخص کو قافلہ سے آگے رکھو جس پر سب کو اعتماد و بھروسہ ہو جس سے کسی کو اختلاف نہ ہو۔ اس کی اس رائے پر سب نے تعریف کی۔ بنو مخزوم نے کہا ہم ابو جہل کو اپنا سر براہ بناتے ہیں۔ بنی عدی نے مطعم کو پیش کیا، بنو النظیر نے حارث کو اپنا سر گروہ بنانا چاہا، بنو زہرہ نے کہا ہم احنجہ بن الجلاح کو امیر قرار دیتے ہیں۔ بنو لوی بولے کہ ہم ابو سفیان کو پیش رو بناتے ہیں۔ میسرہ نے کہا ہم سوائے محمدؐ بن عبد اللہ کے کسی کو قافلہ پر مقدم نہیں کر سکتے اور بنو ہاشم نے بھی یہی کہا۔ ابو جہل علیہ اللعنتہ نے کہا اگر ایسا کروگے تو ہم اپنی تلواریں اپنے سینوں میں گھونپ لیں گے۔ یہ سُنکر جناب حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تلوار کھینچ کر کہا اے خبیث ترین مردم اور بد ترین کردار تو رئیس بننے کا دعوٰے کرتا ہے خدا کی قسم ہم گوارا نہیں کر سکتے سوائے اس کے کہ خدا تیرے ہاتھوں اور پیروں کو قطع کرے اور تیری آنکھوں کو اندھا کرے۔ تو اپنے مرنے سے ہم کو ڈراتا ہے۔ یہ دیکھ کر جناب رسولؐ خدا نے فرمایا چچا جان اپنی تلوار نیام میں رکھیئے نزاع و مخالفت سے پرہیز کیجیئے اور سفر کا آغاز فتنہ و فساد سے نہ ہونے دیجیئے۔ دن کے اول حصہ میں یہ آگے چلیں، آخری حصہ میں ہم چلیں۔ غرض قریش آگے ہوئے۔ پھر اسی قرارداد کے مطابق چند منزلیں طے کرتے ہوئے ایک وادی میں پہنچے جس کو وادی الامواہ کہتے تھے۔ وہ سیلابوں کا محل اجتماع تھا ناگاہ ایک ابر ظاہر ہوا۔ پیغمبرؐ خدا نے فرمایا کہ اس وادی میں سیلاب کا بہت خطرہ ہے بہتر یہ ہے کہ ہم دامن کوہ میں قیام کریں۔ عباس نے کہا اے بھتیجے جو تمہاری رائے ہوگی، ہم اس پر بسر و چشم عمل کریں گے۔ غرض آنحضرتؐ کے ارشاد کے مطابق اہل قافلہ میں منادی کی گئی کہ اپنے بار پہاڑ کے دامن میں کھولیں اور وہاں منزل کریں۔ سب نے اس رائے سے اتفاق کیا سوائے ایک شخص کے جو بنی جمح میں سے تھا۔ اس کے ساتھ بہت سامان تھا۔ اس نے وہیں قیام کیا اور کہا لوگو تمہارے دل کس قدر کمزور ہو گئے ہیں۔ کم ایسی چیز سے بھاگتے ہو جس کا کوئی اثر و نشان تک نہیں۔ یہی گفتگو ہو رہی تھی کہ آسمان سے پانی برسنا شروع ہوا۔ اور اپنی جگہ سے حرکت نہ کرنے پایا تھا کہ سیلاب نے اس کو اس کے تمام مال سمیت عذاب الٰہی کی آگ میں جھونک دیا، اور دوسرے تمام لوگ آنحضرتؐ کی برکت سے صحیح و سالم بچ گئے۔ چار روز تک اس مقام پر سب ٹھہرے رہے اور ہر روز سیلاب بڑھتا رہا۔ میسرہ نے کہا میرے سردار

یہ سیلاب ایک مہینے تک ختم نہ ہوگا اور کوئی اس پانی سے عبور نہیں کر سکتا۔ اور اس مقام پر زیادہ دنوں قیام کرنا مناسب نہیں ہے۔ زیادہ بہتر ہے ہم مکہ واپس چلیں۔ حضرتؐ نے اُس کا کچھ جواب نہ دیا اور سو گئے۔ خواب میں دیکھا کہ ایک فرشتہ اُن سے کہتا ہے کہ اے محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم، کچھ فکر و تردد نہ کیجیئے۔ صبح کو قافلہ کی روانگی کا حکم دے دیجیئے اور پانی کے کنارے جا کر کھڑے ہو جائیے ایک سفید پرندہ آئے گا وُہ اپنے پروں سے پانی پر ایک خط کھینچے گا۔ اُسی نشان پر آپ بسم اللہ و باللہ کہہ کر روانہ ہو جائیں اور اپنے ہمراہیوں سے بھی فرمائیں کہ یہی کلمات کہتے ہوئے چلیں۔ جو ان کلمات کو زبان پر جاری کرے گا وُہ صحیح و سالم عبور کر جائے گا جو نہیں کہے گا وُہ ڈوب جائے گا۔ حضرتؐ خواب سے شاد و خرم بیدار ہوئے اور میسرہ سے فرمایا کہ قافلہ میں ندا کرے کہ روانگی کے لیئے تیار ہو جائیں۔ میسرہ نے اپنا سامان بار کیا' لوگوں نے کہا اس سیلاب سے کیونکر گذر سکتے ہیں اس پر سے تو کشتی پر بھی گزرنا مشکل ہے۔ میسرہ نے کہا میں محمدؐ کی مخالفت نہیں کر سکتا تم کو اختیار ہے۔ غرض آنحضرتؐ وادی کے کنارے آکر کھڑے ہوئے ناگاہ ایک طائر سفید پہاڑ کی چوٹی سے اُڑتا ہوا آیا اپنے مبارک بازوؤں سے پانی کی سطح پر ایک خط کھینچا جو پورے طور پر نمایاں ہو گیا۔ حضرتؐ نے زبان مبارک سے کہا بسم اللہ و باللہ اور روانہ ہوئے۔ پانی آپ کی نصف پنڈلی تک بھی نہ تھا۔ اور حضرتؐ نے پکار کر کہا سب بسم اللہ و باللہ کہتے ہوئے میرے پیچھے چلے آؤ۔ جو شخص یہ کلمہ کہے گا نجات پائے گا جو شخص نہ کہے گا وُہ غرق ہو جائے گا۔ یہ سُنکر سب یہ کلمہ زبان پر جاری کرتے ہوئے روانہ ہوئے اور سلامتی کے ساتھ اُس پانی سے گذر گئے سوائے دو شخصوں کے ایک بنی جمح سے اور دوسرا بنی عدی سے۔ ان میں سے ایک نے تو بسم اللہ کہا اور صحیح و سالم گزر گیا مگر دوسرے نے بسم اللات والعزیٰ کہا وُہ ڈوب گیا۔ ابوجہل نے کہا یہ سحر عظیم تھا۔ دوسروں نے کہا کہ نہیں یہ جادو نہیں ہے بلکہ محمدؐ اپنے پروردگار کے نزدیک گرامی ترین خلق ہیں۔ لیکن ابوجہل کے دل میں حسد کی آگ زیادہ بھڑک اُٹھی۔ اثنائے راہ میں وُہ ملعون ایک کنوئیں پر پہنچا اور اپنے ساتھیوں سے کہا کہ اپنی مشکیں بھر لو اور چھپا لو پھر کنوئیں کو پاٹ دو۔ جب بنی ہاشم اس جگہ پہنچیں گے پیاس سے ہلاک ہو جائیں گے اور میرے دل کو محمدؐ کی ہلاکت سے تسکین ہو جائے گی۔ کیونکہ میں جانتا ہوں کہ اگر محمدؐ اس سفر میں مکہ صحیح و سالم پہنچیں گے تو اُن کو ہم لوگوں پر بہت فوقیت ہو جائے گی جو ہم برداشت نہیں کر سکتے۔ غرض مشکیں پانی سے بھر لیں اور کنوئیں کو پاٹ دیا اور اپنے ہمراہیوں کو لے کر روانہ ہو گیا۔ اور اپنے ایک غلام کو پانی کی ایک مشک دے کر کہا کہ اس پہاڑ کے پیچھے پوشیدہ ہو جا۔ جب محمدؐ اور اُن کے اصحاب یہاں پہنچیں اور تشنگی کے سبب ہلاک ہو جائیں تو مجھ کو آکر خوشخبری دینا، میں تجھ کو آزاد کر دوں گا اور جو کچھ تو چاہے گا تجھ کو عطا کر دوں گا۔ غرض آنحضرتؐ مع اپنے ہمراہیوں کے وہاں پہنچے اور کنوئیں کو پٹا ہوا پایا تو لوگ اپنی زندگی سے مایوس ہو کر آنحضرتؐ کے پاس دوڑے ہوئے آئے اور واقعہ بیان کیا۔ حضرتؐ نے اپنے ہاتھ آسمان کی جانب بلند کیئے اور دُعا کی ساتھ ہی آپ کے پیروں کے نیچے سے آب شیریں کا صاف و شفاف چشمہ جاری ہوا جس میں سے سب لوگوں نے پانی پیا اور جانوروں کو

بھی سیراب کیا اور مشکیں پانی سے بھر لیں، پھر وہاں سے روانہ ہوئے۔ ابوجہل لعہ کا غلام یہ سب دیکھ رہا تھا وُہ آگے بڑھ کے اُس ملعون کے پاس آیا۔ اُس نے دیکھتے ہی پُوچھا اے غلام کیا خبر ہے اس نے کہا واللہ جو شخص محمدؐ سے دُشمنی کرے گا نجات نہیں پا سکتا۔ پھر تمام واقعہ بیان کیا۔ ابوجہل ملعون بہت غضبناک ہوا اور اُس کو گالیاں دیں۔ غرض وُہ قافلہ شام کی ایک وادی میں پہنچا جس کو ذبیان کہتے تھے اس میں جھاڑیاں اور بیشمار درخت تھے۔ ناگاہ ایک بہت بڑا اژدھا درخت خرمہ کے برابر جھاڑیوں سے نکلا اور اپنا دہن کھولا جس سے نہایت ہیبت ناک آواز نکل رہی تھی۔ اس کی آنکھوں سے آگ برس رہی تھی۔ ابوجہل کا اُونٹ اس کو دیکھتے ہی بھڑکا اور اس ملعون کو اپنی پیٹھ سے گرا کر بھاگا۔ اس کے پہلو کی ہڈیاں ٹوٹ گئیں اور وُہ لعین بے ہوش ہو گیا۔ ہوش آیا تو اپنے غلاموں سے کہا ایک کنارے چل کر ٹھہرو۔ محمدؐ کا قافلہ بھی آتا ہو گا۔ ممکن ہے اُن کا اُونٹ بھی اسی طرح بھاگے اور ان کو ہلاک کر دے۔ غرض وُہ لوگ وہاں ٹھہر گئے تھوڑی دیر میں سرورِ کائنات صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا قافلہ بھی وہاں پہنچ گیا۔ آنحضرتؐ نے اس کو دیکھ کر فرمایا اے پسر ہشام یہاں تم لوگوں نے کیوں قیام کیا یہ جگہ تو ٹھہرنے کی نہیں ہے۔ اُس نے کہا مجھے آپ سے آگے چلتے ہوئے شرم آتی ہے کیونکہ آپ سیدؐ عرب ہیں۔ میں نے چاہا کہ آپؐ آگے چلیں ہم لوگ آپ کے پیچھے رہیں گے۔ خدا کی لعنت ہے اس پر جو آپ سے مقدم ہونا چاہے۔ یہ سُنکر جناب عباس خوش ہو گئے۔ اور چاہا کہ آگے بڑھیں حضرتؐ نے فرمایا چچا جان ٹھہریئے ان کا ہم کو آگے بڑھانا مکر و فریب سے خالی نہیں ہے۔ پھر حضرتؐ خود آگے آگے روانہ ہوئے۔ جب درّے میں داخل ہوئے تو اژدہا نکلا اور آنحضرتؐ کا ناقہ بھاگنا چاہتا تھا کہ آپؐ نے فرمایا کس چیز سے ڈرتا ہے۔ تجھ پر تو خاتم المرسلین سوار ہے۔ پھر اژدہے سے خطاب فرمایا کہ جس راہ سے آیا ہے اُسی راہ سے پلٹ جا اور ہمارے قافلہ میں کسی سے متعرض نہ ہونا۔ اژدہا بقدرتِ الٰہی گویا ہوا اور کہا اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مُحَمَّدُؐ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَحْمَدُؐ۔ حضرتؐ نے فرمایا اَلسَّلَامُ عَلٰی مَنِ اتَّبَعَ الْهُدٰی اژدہے نے عرض کی اے محمدؐ میں جانوروں میں سے نہیں ہوں بلکہ جنّوں کے بادشاہوں میں سے ہوں۔ میرا نام ہام بن الیم ہے۔ میں آپؐ کے جد ابراہیمؑ خلیل کے ہاتھ پر ایمان لایا ہوں۔ میں نے اُن سے التماس کیا تھا کہ میری شفاعت فرمائیں اُن حضرتؑ نے بتایا کہ شفاعت میرے ایک فرزند سے مخصوص ہے جس کا نام محمدؐ ہو گا۔ اور مجھے آگاہ کیا تھا کہ اس مقام پر آپؐ کی خدمت میں مشرف ہوں گا۔ میں مدّت سے حضورؐ کا انتظار کر رہا تھا آج باریابی حاصل ہوئی۔ میری التجا یہ ہے کہ حضورؐ مجھے اپنی شفاعت سے محروم نہ رکھیں گے۔ حضرتؐ نے فرمایا ایسا ہی ہو گا اب غائب ہو جا اور ہمارے قافلہ میں کسی سے تعرض نہ کرنا۔ یہ سُنتے ہی وُہ اژدہا غائب ہو گیا۔ اس واقعہ سے حضرتؐ کے معتقدین شاد و مسرور ہوئے، اور حسد کرنے والے اور جلنے لگے۔ حضرتؐ کے چچاؤں نے آنحضرتؐ کی مدح میں اشعار پڑھے۔ پھر وہاں سے روانہ ہو کر ایک ایسی وادی میں پہنچے جہاں اُمید تھی کہ پانی ہو گا، لیکن وہاں کہیں پانی کا نشان نہ تھا۔ اہلِ قافلہ پیاس سے بیتاب ہوئے تو آنحضرتؐ نے اپنی آستین کہنی

تک چڑھائی اور بالو کے اندر دستِ مبارک لے گئے اور سر آسمان کی جانب اٹھا کر دعا کی۔ ناگاہ آپؐ کی انگلیوں کے درمیان سے پانی پھوٹ نکلا کہ نہریں رواں ہو گئیں۔ آخر جناب عباس نے عرض کی اے برادر زادے بس کرو۔ خوف ہے کہ ہمارے اموال و سامان غرق ہو جائیں۔ غرض لوگوں نے وہ پانی پیا۔ جانوروں کو پلایا اور مشکیں بھریں۔ پھر حضرتؐ نے میسرہ سے فرمایا کہ اگر کچھ خرما ہو تو لاؤ میسرہ ایک طبق خرما لایا۔ حضرت نے خرموں کو کھایا اور اُن کے بیج زمین میں چھپاتے گئے۔ عباس نے پوچھا یہ کس لیئے کر رہے ہیں؟ فرمایا چاہتا ہوں کہ یہاں ایک نخلستان ہو جائے۔ عباسؓ نے پوچھا کیا اس میں پھل بھی آ جائیں گے؟ فرمایا ہاں اسی وقت آپ میرے پروردگار کی قدرت دیکھیں گے۔ اس کے بعد قافلہ چلا۔ تھوڑی دُور جانے کے بعد حضرتؐ نے فرمایا اے چچا جان واپس جایئے اور درختوں کو دیکھیے اور میرے لیئے اُن میں سے خرما لے آیئے۔ جناب عباس واپس آئے تو دیکھا کہ درخت آسمان سے باتیں کر رہے ہیں رطب کے خوشے اور خرمے لٹکے ہوئے ہیں۔ اُنہوں نے تین اُونٹوں پر خرمے بار کیئے اور آنحضرتؐ کی خدمت میں لائے جن کو قافلے کے تمام لوگوں نے کھایا اور شکرِ الٰہی بجا لائے اور آنحضرتؐ کی مدح و ثنا کرنے لگے۔ ابوجہل نے کہا اے قوم ان خرموں کو مت کھانا جن کو اس جادوگر نے تیار کیا ہے۔ پھر قافلہ چلتے چلتے گردن گاہ ایلہ تک پہنچا جہاں ایک دیر تھا جس میں بہت سے راہب تھے ان میں ایک راہب سب سے زیادہ عقلمند تھا جس کو فلیق بن یونان بن عبد الصلیب کہتے تھے۔ اس کی کنیت ابوجبیر تھی اس نے تمام آسمانی کتابوں میں آنحضرتؐ کے اوصاف پڑھے تھے۔ جب انجیل پڑھتا اور آنحضرتؐ کے صفات پر نظر پڑتی تو رونے لگتا اور کہتا کہ فرزندو کون ہوگا جو مجھے اس بشیر و نذیر کی خوشخبری دے گا جو عمامے سے تاجِ کرامت پہنے ہوئے مبعوث ہوگا اس پر ابر سایا کریگا اور وہ روزِ قیامت گنہگاروں کی شفاعت کرے گا۔ دُوسرے راہب اُس سے کہتے تھے رو رو کر اپنے تئیں ہلاک کرتے ہو شاید اس پیغمبرِ جلیل کی بعثت قریب ہے۔ اُس نے کہا خدا کی قسم ممکن ہے کہ وُہ مکہ میں ظاہر ہوا ہو۔ اور خدا کے نزدیک اس کا دین اسلام ہے۔ تم میں سے کون یہ خوشخبری مجھ کو دے گا کہ وُہ زمینِ حجاز سے اس مقام پر آیا ہے اُس کے سر پر ابر سایہ فگن ہے۔ غرض وُہ بار بار حضرتؐ کو یاد کرتا اور روتا تھا یہاں تک کہ اس کی بینائی کمزور ہو گئی۔ ایک روز راہبان صومعہ وابستہ کی جانب دیکھ رہے تھے کہ دامنِ صحرا سے ایک قافلہ کا نشان ظاہر ہوا قافلہ کے آگے آگے ایک آفتاب تھا جس پر ابر سایا کیئے ہوئے تھا اور اس کی روشن پیشانی سے نورِ نبوت اس طرح چمک رہا تھا کہ آنکھیں نہ ٹھہرتی تھیں یہ دیکھ کر وُہ راہب چلا اُٹھے کہ اے پدر یہ قافلہ حجاز کی جانب آ رہا ہے۔ راہب نے کہا اے فرزندانِ روحانی بہت سے قافلے اُس سرزمین سے آئے لیکن اُن میں میرا یوسف نہ تھا اور میری آنکھیں اس کی جدائی میں پتھرا گئیں۔ ان لوگوں نے کہا اے پدر اس قافلہ سے ایک نور آسمان تک چمک رہا ہے اُس نے کہا غالباً وُہ وقت آ گیا کہ مفارقت کی تاریک رات مواصلت کی صبحِ صادق سے تبدیل ہو گئی۔ پھر اُس نے آسمان کی جانب رُخ کر کے کہا اے معبود اے میرے آقا و مولا اُسی محبوبؐ کے صدقہ میں

جس کا اشتیاق ہر وقت میرے دل میں زیادہ ہوتا جاتا ہے میری آنکھیں مجھے پھر عطا کر دے تاکہ اُس کے آفتاب جمال کو دیکھوں۔ ابھی اس کی دُعا تمام نہیں ہوئی تھی کہ اُس کی آنکھیں روشن ہوگئیں۔ پھر تو اُس نے دوسرے راہبوں سے خطاب کیا کہ دیکھا تم نے میرے محبوب کی قدر و منزلت میرے معبود کے نزدیک کس قدر ہے۔ پھر بولا اے فرزندو اگر وُہ پیغمبرؐ مبعوث اس گروہ کے درمیان ہے تو اس درخت کے نیچے قیام کرے گا، اور یہ درخت خشک اُس کی برکت سے سرسبز ہو جائے گا اور اس میں پھل لگ جائیں گے کیونکہ بہت سے انبیاء اس درخت کے نیچے ٹھہرے ہیں اور وُہ عیسےٰؑ کے زمانہ سے اس وقت تک خشک پڑا ہے اور اس کنوئیں میں مدتوں سے پانی نہیں ہے مگر وُہ اسی میں سے پانی پیئے گا۔ تھوڑی دیر بعد وُہ قافلہ بھی وہاں پہنچ گیا اور کنوئیں کے گرد قیام پذیر ہوا۔ اُونٹوں سے سامان کھول کر رکھا۔ چُونکہ جناب رسُولؐ خدا ہمیشہ اہل قافلہ سے علیحدہ تنہائی پسند فرمایا کرتے تھے اور ذکر خدا کیا کرتے تھے اس لیئے اُسی درخت کی جانب چلے۔ جب آپؐ نے اُس کے نیچے قیام فرمایا وُہ اُسی وقت سرسبز ہوگیا اور اس میں پھل پیدا ہوگئے۔ پھر حضرتؐ وہاں سے اُٹھے اور کنوئیں پر آئے اُس میں پانی نہ تھا آپؐ نے اُس میں اپنا لعاب دہن ڈالا بس فوراً چاروں طرف سے اُس میں چشمے اُبل پڑے اور کنوآں آب شیریں سے بھر گیا۔ راہب نے یہ حالات جو دیکھے بولا کہ اے فرزندو میرا مطلوب یہی ہے مدد کرو اور جلد بہترین کھانا تیار کرو تاکہ میں اُس کی خدمت میں حاضر ہوں کیونکہ وُہ سیّدؐ انام ہے میں اُس سے تمام راہبوں کے لیئے امان طلب کروں۔ یہ سُنکر وُہ کھانے کی تیاری میں مشغول ہوگئے۔ پھر اُسنے کہا جاؤ اور اُس گروہ کے سردار سے ملو اور کہو ہمارے باپ آپ لوگوں کو سلام کہتے ہیں، اور آپ کیلیئے طعام کا انتظام کیا ہے۔ التماس ہے کہ آپ لوگ کھانے کے لیئے صومعہ میں تشریف لے چلیں۔ قاصد کی ملاقات ابوجہل ملعون سے ہوگئی۔ اُس نے راہب کا پیغام پہنچایا۔ ابوجہل لعنؔ نے قافلہ کے درمیان ندا کی کہ اس راہب نے ہماری دعوت کی ہے سب کھانے کے لیئے دیر میں چلو۔ لوگوں نے کہا ہم اپنے مال و اسباب کے پاس کس کو چھوڑیں؟ ابوجہل نے کہا محمدؐ کو کیونکہ وُہ سچے اور امین ہیں۔ اہل قافلہ نے آنحضرتؐ سے التجا کی کہ اُن کے اموال کے پاس بیٹھ جائیں اور ابوجہل آگے آگے اور اہل قافلہ اُس کے پیچھے پیچھے صومعہ میں داخل ہوئے۔ راہبوں نے ان کو عزت و احترام سے بٹھایا اور کھانا اُن کے سامنے حاضر کیا۔ وُہ کھانے میں مشغول ہوئے تو راہب نے اپنی ٹوپی سر سے اُتاری اور ایک ایک کے پاس جا جا کر ان کے چہرے دیکھنا شروع کیا، لیکن کسی میں صفات پیغمبرؐ آخر الزمان نظر نہ آئے تو اُس نے اپنی کلاہ پھینک دی اور چیخ اُٹھا کہ وائے ناکامی مجھے اپنا مطلوب نظر نہیں آتا۔ پھر پوچھا کہ اے گروہ قریش تم میں سے کوئی باقی رہ گیا ہے جو یہاں نہیں آیا؟ ابوجہل نے کہا ہاں ایک طفل نوخیز جو ایک عورت کا اجیر ہے اور اس کی طرف سے تجارت کے لیئے آیا ہے۔ ابھی اس کا کلام ختم نہ ہوا تھا کہ جناب حمزہؓ نے اپنی جگہ سے جست کی اور پہنچ کر اُس کے مُنہ پر ایک طمانچہ مارا جس سے وُہ پیٹھ کے بل گر پڑا۔ اور فرمایا یہ کیوں نہیں کہتا کہ بشیر و نذیر اور سراج منیر باقی ہے اور ہم نے اس کو اس کی امانت و جلالت اور دیانت کے سبب

یعنی علماء یہود ان کو راہب سے ملاقات اور اس کی دعوت قبول کرنے کا اور اس کی امانت کا اظہار کرنا۔

اپنے مال و متاع کے پاس چھوڑ دیا ہے کیونکہ ان صفات میں ہم میں کوئی اس سے بہتر نہیں ہے۔ پھر حمزہؑ نے اس سے کہا کہ یہ کتاب جو تمہارے ہاتھ میں ہے مجھے دکھاؤ کہ اس میں کیا لکھا ہے تاکہ میں مشکل حل کر دوں اور تم جس کو چاہتے ہو اُس سے ملاقات کراؤں۔ راہب نے کہا اے میرے سردار یہ وہ نسخہ ہے جس میں پیغمبر آخرالزمان کے اوصاف لکھے ہیں۔ کہ وہ نہ قد میں لمبا ہوگا اور نہ چھوٹا بلکہ درمیانہ قد ہوگا۔ اُس کے دونوں شانوں کے درمیان ایک علامت ہوگی اس کے سر پر ابر سایہ فگن ہوگا۔ وہ زمینِ تہامہ سے مبعوث ہوگا۔ روزِ قیامت گنہگاروں کی شفاعت کرے گا۔ جناب عباسؓ نے کہا اے راہب اگر تو اُس کو دیکھے تو پہچان لے گا؟ اس نے کہا ہاں۔ عباس نے کہا اچھا میرے ساتھ آؤ تاکہ اس درخت کے نیچے ان صفات والے بزرگ کو دکھاؤں۔ یہ سُنکر راہب نہایت عجلت کے ساتھ ان کے ہمراہ روانہ ہوا اور حضرتؐ کی طرف دوڑا۔ جب وہ قریب پہنچا تو حضرتؐ نے اس کی تعظیم کی۔ راہب نے سلام کیا حضرتؐ نے فرمایا علیک السلام اے راہبوں کے عالم اور اے فلیق بن یونان بن عبدالصلیب۔ راہب نے پوچھا آپ کو میرا نام کیسے معلوم ہوا اور آپ کو میرے باپ دادا کا نام کس نے بتایا؟ فرمایا اُس نے بتایا جس نے تجھ کو خبر دی ہے کہ میں آخر زمانہ میں مبعوث ہوں گا۔ یہ سُنتے ہی راہب آنحضرتؐ کے قدموں پر گر پڑا اور اپنا مُنہ پائے اقدس پر ملنے لگا اور بوسہ دینے لگا۔ کہتا تھا اے میرے سردار اُمیدوار ہوں کہ میرے منعقد کردہ ولیمہ میں شرکت فرمائیے اور میری عزت افزائی کیجئے۔ حضرتؐ نے فرمایا اس گروہ نے اپنے سامان و اسباب میرے سپرد کیے ہیں۔ راہب نے کہا کہ میں ان کے سامان کا ضامن ہوں اگر کسی کے اُونٹ کی نکیل گم ہو جائے گی تو اس کے عوض میں اُونٹ دوں گا۔ غرض آنحضرتؐ اُس کے ساتھ روانہ ہوئے۔ اُس کے صومعہ کے دو حصے تھے ایک بڑا حصہ تھا دوسرا چھوٹا۔ ان کے سامنے ایک چھوٹا سا کلیسا بنا ہوا تھا جس میں تصویریں لٹکی ہوئی تھیں۔ دروازہ چھوٹا بنایا گیا تھا اس لیئے کہ جو اُس میں داخل ہو سمٹ کر داخل ہو تاکہ ان تصویروں کی تعظیم ہو جائے۔ راہب دانستہ آنحضرتؐ کو اُس دروازہ سے لے گیا تاکہ آپ کے معجزات مشاہدہ کرے اور اُس کے یقین میں اضافہ ہو۔ راہب سمٹ کر جھکتا ہوا دروازہ میں داخل ہو گیا تو بقدرتِ الٰہی وہ دروازہ بلند ہو گیا اور حضرتؐ پورے قد سے داخل ہوئے۔ اور حضرتؐ جب داخلِ مجلس ہوئے تو سب تعظیم کے لیئے کھڑے ہو گئے اور آپؐ کو صدرِ مجلس میں جگہ دی۔ وہ راہب حضرتؐ کے سامنے کھڑا ہوا اور دُوسرے سب راہب بھی کھڑے رہے اور شام کے لطیف میوے حضرتؐ کے سامنے لائے گئے۔ پھر راہب نے آسمان کی جانب سر بلند کر کے کہا خداوندا مُہرِ نبوت دیکھنا چاہتا ہوں۔ اُسی وقت جبرئیلؑ نازل ہوئے اور آنحضرتؐ کے شانوں سے لباس ہٹایا اور مُہرِ نبوت نمایاں ہو گئی جس سے ایک ایسا نُور چمکا کہ تمام مکان روشن ہو گیا۔ راہب اُس نور کی دہشت سے سجدہ میں گر پڑا۔ جب سر اُٹھایا تو بولا کہ آپ وہی ہیں جس کی مجھے جستجو تھی۔ غرض سب لوگ تو وہاں سے چلے گئے آنحضرتؐ اُس راہب کے پاس رہ گئے۔ ابو جہل بھی ذلیل و حقیر ہو کر واپس گیا۔ جب تنہائی ہو گئی تو راہب نے کہا

اے میرے سیّد و سردار آپؐ کو خوشخبری ہو کہ حق تعالےٰ آپ کے واسطے سرکشانِ عرب کی گردنیں خاک پر جھکا دے گا، آپ تمام عرب کے مالک ہوں گے، قرآن آپ پر نازل ہوگا، آپ ہی لوگوں کے سردار ہوں گے، آپ کا دین اسلام ہوگا آپ بتوں کو توڑیں گے اور باطل دینوں کو مٹائیں گے آتشکدوں کو گل کریں گے صلیبوں کو توڑیں گے۔ آپ کا نام آخر زمانہ تک باقی رہے گا۔ میرے سردار میں آپ سے التجا کرتا ہوں کہ ہم سب کو اپنے صدقہ میں امان دیجیے اور تمام راہبوں سے اپنے زمانۂ تسلط میں جزیہ لے لیجیے گا۔ پھر میسرہ سے کہا کہ اپنی مالکہ کو میری جانب سے سلام کہنا اور خوشخبری دینا کہ سیّدِ انام کو تم نے پا لیا ہے خداوندِ عالم اس پیغمبرؐ کی نسل اُس کی اولاد میں قرار دے گا، اور اس کا نام قیامت تک باقی رہے گا، اور تمام اہلِ کیں اُس سے حسد کریں گے۔ اور بتا دینا کہ کوئی شخص داخلِ بہشت نہ ہوگا سوائے اس کے جو اس پر ایمان لائے گا اور اس کی رسالت کی تصدیق کرے گا بے شبہ وُہ تمام پیغمبروں میں افضل و برتر ہے۔ اور اے میسرہ شام کے یہودیوں سے اُن کے بارے میں ہوشیار رہنا کہ وُہ سب اُن کے دشمن ہیں۔ غرض آنحضرتؐ نے راہب کو رخصت کیا اور قافلہ میں واپس آئے۔ اور شام کی جانب روانہ ہوئے۔ جب شام میں پہنچے وہاں کے لوگ قافلہ کے پاس جمع ہوئے اور سب نے مالِ تجارت اچھی قیمتوں میں خرید کیا۔ لیکن آنحضرتؐ نے اپنا مال فروخت نہ کیا۔ اُس وقت ابوجہل ملعون نے کہا کہ خدیجہ نے کبھی (معاذ اللہ) ان سے زیادہ منحوس تاجر تجارت کے لیئے نہیں بھیجا۔ دوسروں کے تمام اموال فروخت ہوگئے اور اس کا تمام مال زمین پر پڑا ہوا ہے۔ غرض اطرافِ شام کے رہنے والوں کو قافلے کے آنے کی خبر معلوم ہوئی تو سب جوق جوق آنے لگے اور وہاں اموالِ خدیجہ کے سوا کسی کا مال باقی نہ تھا۔ جنابِ رسولِ خداؐ نے تمام مال دگنی قیمت پر فروخت کیا۔ یہ دیکھ کر ابوجہل بہت مغموم ہوا۔ اور خدیجہ کے اموال میں سے ایک بوجھ مال باقی رہ گیا تھا کہ یہودیوں کا ایک عالم حضرتؐ کے پاس آیا جس کا نام سعید بن قطمود تھا اس نے حضرتؐ کو پہچان لیا اس لیئے کہ اس نے کتابوں میں آپؐ کے اوصاف پڑھے تھے۔ اُس نے کہا یہی وُہ ہے جو ہمارے دینوں کو باطل کرے گا، ہماری عورتوں کو بیوہ بنائے گا۔ پھر حضرتؐ سے پوچھا کہ یہ مال کتنے میں فروخت کیجیے گا؟ فرمایا پانچ سو درم میں۔ اُس نے کہا میں خریدتا ہوں اس شرط سے کہ میرے ساتھ میرے گھر چلیئے اور دعوت قبول کیجیئے تاکہ میرے گھر میں آپؐ کے سبب برکت ہو۔ حضرتؐ نے منظور فرمایا۔ یہودی نے خرید شدہ سامان اُٹھایا، حضرتؐ اس کے ساتھ روانہ ہوئے۔ یہودی حضرتؐ سے پہلے اپنے مکان میں داخل ہوا اور اپنی زوجہ سے کہا کہ ایک ایسے شخص کو اپنے ساتھ لایا ہوں جو ہمارے دینوں کو مٹائے گا۔ چاہتا ہوں کہ اُس کے قتل میں میری مدد کرو۔ عورت نے پوچھا کس طرح مدد کروں اُس نے کہا چکّی کا پاٹ لے کر کوٹھے پر چلی جاؤ۔ جب وُہ اپنے مال کی قیمت لے کر مکان سے باہر نکلے اُس کے سر پر وُہ پتھر گرا دے۔ وُہ چکّی کا پاٹ لے کر اُوپر چلی گئی۔ جب حضرتؐ قیمت لے کر اس کے مکان سے باہر نکلے اور اُس عورت کی نظر حضرتؐ کے جمالِ مبارک پر پڑی، تمام جسم کانپنے لگا۔ وُہ پتھر نہ پھینک سکی اور

مال کا دوگنی قیمت سے فروخت ہونا

حضرتؐ باہر چلے گئے۔ پھر جب اُس نے اس پاٹ کو پھینکا تو یہودی کے دو لڑکے جو نیچے موجود تھے ان کے سروں پر وُہ پتھر گرا اور وُہ اسیوقت مر گئے۔ یہودی نے یہ حال دیکھا تو گھر سے نکل کر دوڑا اور اپنی قوم کو پکار اکہ لوگو یہ وُہ شخص ہے جو تمہارے دینوں کو باطل کرے گا۔ اس وقت میرے گھر آیا میں نے اس کو کھانا کھلایا اس نے میرے دو لڑکوں کو مار ڈالا اور واپس جا رہا ہے۔ یہودیوں نے یہ سُنتے ہی تلواریں کھینچ لیں، گھوڑوں پر سوار ہو کر حضرتؐ کے پیچھے دوڑے۔ جب حضرتؐ کے چچاؤں نے یہودیوں کو دیکھا شیروں کے مانند عربی گھوڑوں پر سوار ہو کر اُن کے مقابلہ پر آگئے اور حضرت حمزہؓ شیرِ خدا نے اُن پر حملہ کیا اور ان میں سے بہتوں کو مار ڈالا۔ پھر اُن میں سے ایک جماعت ہتھیار ہاتھوں سے پھینک کر اُن کے پاس آئی اور کہا اے گروہ عرب یہ شخص جس کی حمایت میں تم لوگ ہم کو قتل کرتے ہو جب ظاہر ہو گا تو پہلے تمہارے شہروں کو برباد کرے گا، تمہارے مردوں کو قتل کرے گا، بتوں کو توڑے گا۔ اس کو چھوڑ دو تاکہ اس کو قتل کر کے ہم تم لوگوں سے اور اپنے لوگوں سے اس کے شر کو دفع کر دیں۔ جناب حمزہؓ نے یہ سُنا تو دوبارہ اُن پر حملہ کیا اور فرمایا اے کافرو محمدؐ (صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلم) جہالت و ضلالت میں ہمارا نُور اور چراغ ہے۔ اگر ہماری جانیں بھی چلی جائیں پھر بھی ہم اس کی حمایت سے باز نہ آئیں گے۔ غرض وُہ سب مایوس ہو کر واپس گئے اور قریش کو اُن کے بہت اموال غنیمت میں حاصل ہوئے اور فرصت کو غنیمت سمجھتے ہوئے اپنے سامان اُونٹوں پر بار کیئے اور مکّہ کی جانب واپس چلے۔ اثنائے راہ میں میسرہ نے قریش کو جمع کیا اور کہا تم میں سے ہر ایک کتنی مرتبہ سفر کر چکا ہے بتاؤ کسی سفر میں اس قدر نفع اور غنیمت تم کو حاصل ہوا ہے؟ انہوں نے کہا نہیں۔ میسرہ نے کہا سمجھ لو یہ تمام برکتیں محمدؐ (صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلم) کے فیض قدم سے ہیں۔ لہٰذا مناسب ہے کہ تم میں ہر ایک ان کی خدمت میں کچھ ہدیہ پیش کرے کیونکہ وُہ صدقہ نہیں قبول کرتے بلکہ ہدیہ لیتے ہیں۔ یہ سُنکر ہر ایک نے تھوڑا تھوڑا مال آنحضرتؐ کی خدمت میں ہدیہ کے طور پر پیش کیا یہاں تک کہ بہت سا مال جمع ہو گیا۔ حضرتؐ نے ان کو نہ رد کیا نہ کوئی جواب دیا۔ تو میسرہ نے تمام مال حضرتؐ کے لیئے محفوظ کر لیا۔ جب وُہ قافلہ مکّہ کے قریب پہنچا ہر ایک قبیلہ نے اپنا اپنا ایک ایک آدمی خوشخبری دینے کے لیئے مکّہ میں بھیجا۔ میسرہ نے حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہو کر کہا میرے سردار اگر آپ پہلے جا کر خدیجہ کو آنے کی خوشخبری دیں تو ان کی زیادہ خوشی کا باعث ہو گا۔ غرض حضرتؐ روانہ ہوئے تو زمین کی طنابیں کھنچ گئیں اور آپ جلد سے جلد مکّہ کی پہاڑیوں تک پہنچ گئے۔ اُس وقت حضرتؐ پر نیند غالب ہو گئی۔ خداوند عالم نے جبرئیلؑ کو وحی فرمائی کہ جنات عدن سے اُس قبہ کو لے کر زمین پر جاؤ جس کو میں نے اپنے برگزیدہ بندہ محمدؐ کے لیئے آدمؑ کی خلقت سے دو ہزار سال پہلے خلق کیا ہے اور اس کے سر پر رکھ دو۔ وُہ قبہ یاقوت سُرخ کا تھا جس میں مروارید سفید کی جھالریں لٹکی ہوئی تھیں۔ باہر سے اس کے اندر کی چیزیں نظر آ رہی تھیں۔ جس کے چار رُکن اور چار دروازے تھے۔ اُس کے کھمبے بہشت کے یاقوت و زبرجد، سونے اور مروارید کے تھے۔ جب جبرئیلؑ نے وُہ قبہ بہشت سے نکالا حوریں خوشیاں منانے لگیں اور اپنے غرفوں سے

جھانکنے لگیں۔ خدا کی حمد کرتی اور کہتی تھیں کہ گویا اس صاحبِ قبہ کے مبعوث ہونے کا وقت آگیا ہے۔ عرش کی
جانب نسیمِ رحمت چلنے لگی۔ بہشت کے دروازوں سے خوشی کی آوازیں بلند ہوئیں۔ غرض جبرئیلؑ اس قبہ
کو زمین پر لائے اور آنحضرتؐ کے سر پر قائم کیا۔ فرشتوں نے اس کے کھمبوں کو پکڑا اور تسبیح و تقدیس
کی صدائیں بلند کیں۔ جبرئیلؑ تین عَلَم آنحضرتؐ کے سامنے لے کر چلے۔ پہاڑ مسرت میں بالیدہ ہوئے
درخت، طیور اور فرشتے سب نے آوازیں بلند کیں اور کہا لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ گوارا ہو
اے بندۂ بزرگ آپ کو اپنے پروردگار کے نزدیک آپ کس قدر صاحب مرتبہ ہیں۔ اُس وقت خدیجہؓ اپنے
مکان کے سب سے بلند بالاخانہ پر بیٹھی تھیں۔ ان کے پاس قریش کی کچھ عورتیں بھی موجود تھیں۔ ناگاہ ان کی نظر
مکہ کی پہاڑیوں پر پڑی۔ خداوندِ عالم نے پردے ان کی آنکھوں سے ہٹا دیئے۔ انہوں نے ایک چمکتا ہوا نور
اور ایک روشن شعاع معلّے کی جانب دیکھی۔ جب غور سے دیکھا تو معلوم ہوا کہ خیمۂ نور آرہا ہے۔ ایک گروہ
بالائے ہوا اُس قبہ کے گرد چلا آرہا ہے جس کے آگے کچھ چمکتے ہوئے عَلَم ہیں اور ایک شخص اس قبہ کے اندر
آرام کر رہا ہے اور نور اُس کے تنِ اقدس سے آسمان تک پھیلا ہوا ہے۔ اس عجیب و غریب حال کو دیکھ
کر ان کو سخت حیرت ہوئی۔ ان عورتوں نے کہا اے سیدۂ عرب یہ کیا حال ہے جو ہم آپ میں مشاہدہ
کر رہے ہیں؟ جناب خدیجہؓ نے کہا اے محترم بیبیو بتاؤ کہ میں خواب میں ہوں یا بیدار ہوں۔ انہوں نے
کہا خدا نہ کرے کہ آپ کی ایسی حالت ہو۔ خدیجہ نے کہا معلّے کی جانب دیکھو اور بتاؤ کیا نظر آتا ہے۔ اُن
عورتوں نے دیکھ کر کہا ہم کو تو ایک نور دکھائی دیتا ہے جو آسمان تک بلند ہے۔ پوچھا وہ نورانی قبہ
اور اُس کے اندر جو آرام کر رہا ہے اور وہ لوگ جو قبہ کے گرد ہیں تم کو نہیں دکھائی دیتے؟ انہوں نے
کہا نہیں۔ خدیجہ نے کہا کہ میں قبہ کے اندر ایک سوار کو دیکھ رہی ہوں جو آفتاب سے زیادہ نورانی ہے
میں نے کبھی ایسا قبہ نہیں دیکھا تھا۔ وہ قبہ ایک ناقہ پر نصب ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ ناقہ میرا
ناقہ صہبا ہے اور وہ سوار محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔ ان عورتوں نے کہا ایسا قبہ جس کی آپ تعریف
کر رہی ہیں محمدؐ کو کہاں سے ملا؟ ایسا قبہ تو بادشاہانِ عجم و روم کو بھی میسر نہیں۔ خدیجہ نے کہا محمدؐ کی
شان اُن سب سے بلند ہے۔ غرض جناب خدیجہؓ اسی طرف ٹکٹکی باندھے ہوئے دیکھ رہی تھیں یہاں تک
کہ جناب رسولِ خدا درگاہ معلّے سے برآمد ہوئے۔ اور فرشتے وہ قبہ لے کر آسمان پر چلے گئے اور آنحضرتؐ
مکانِ خدیجہ کی طرف روانہ ہوئے۔ جب حضرت دروازہ پر پہنچے خدیجہ کو کنیزوں نے آپؐ کے تشریف لانے
کی خوشخبری دی۔ خدیجہ ننگے پیر صحن خانہ کی طرف دوڑیں۔ دروازہ کھولا تو حضرتؐ نے فرمایا اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ
یَآ اَھْلَ الْبَیْتِ۔ خدیجہؓ نے کہا آپؐ کو بھی اے میری آنکھوں کی روشنی سلامتی گوارا ہو۔ حضرتؐ نے
فرمایا آپ کو خوشخبری ہو کہ آپ کا تمام مال سلامتی کے ساتھ فروخت ہو گیا۔ وہ بولیں آپ کی سلامتی میری
خوشخبری کے لیئے کافی ہے خدا کی قسم میرے نزدیک دُنیا اور جو کچھ دُنیا میں ہے سب سے زیادہ آپ
بلند مرتبہ ہیں۔ پھر چند اشعار حضرتؐ کی تشریف آوری کی خوشی میں پڑھے۔ پھر پوچھا کہ میرے سردار قافلہ کو
آپ نے کہاں چھوڑا؟ فرمایا جحفہ میں۔ پوچھا آپؐ کو وہاں سے روانہ ہوئے کتنی دیر ہوئی؟ فرمایا ایک گھڑی سے

زیادہ دیر نہیں ہوئی۔ خدیجہؑ نے کہا اس قدر جلد آپ یہاں پہنچ گئے؟ فرمایا خدا نے میرے واسطے زمین کو لپیٹ دیا اور منزلِ مقصود نزدیک کردیا۔ یہ سُنکر خدیجہؑ کی حیرت زیادہ ہوئی اور اُن کی خوشی کی بھی انتہا نہ رہی۔ اور کہا اے میری آنکھوں کی روشنی میری التجا ہے کہ آپ واپس جائیں اور قافلہ کے ہمراہ واپس آئیں تاکہ آپ کی بلندیٔ مرتبہ میری اور مسرت کا باعث ہو۔ غرض یہ تھی کہ دوبارہ دیکھیں کہ وہ قبہ پھر اُسیطرح حضرتؐ کے سر پر سایہ فگن ہوتا ہے یا نہیں۔ پھر حضرتؐ کے لیئے نہایت لذیذ و لطیف ناشتہ منگایا اور آبِ زمزم سے بھری ہوئی ایک مشک ہمراہ کی۔ جب حضرتؐ روانہ ہوئے تو آپکو دیکھتی رہیں۔ ناگاہ وہی قبہ آسمان سے نیچے آیا اور فرشتے بدستور سابق آنحضرتؐ کے گرد چلے۔
جب آنحضرتؐ قافلہ میں پہنچے تو میسرہ نے کہا میرے سردار کیا مکہ جانے کا ارادہ ترک کردیا؟ فرمایا نہیں میں تو ہو آیا۔ میسرہ یہ سُنکر ہنسا اور کہا حضور مزاح فرماتے ہیں۔ پہاڑ کے نیچے گئے اور واپس آگئے فرمایا نہیں۔ میں خانہ کعبہ کے پاس گیا، اُس کا طواف کیا، پھر خدیجہ سے ملاقات کی اور واپس آیا۔ میسرہ نے کہا کبھی کوئی غلط بات آپؐ سے نہیں سُنی ہے نہایت تعجب ہے کہ دو گھڑی میں کیونکر آپ مکہ گئے اور واپس تشریف لائے۔ حضرتؐ نے فرمایا اگر تم کو شک ہے تو دیکھو یہ روٹی ناشتہ وغیرہ خدیجہ نے میرے ساتھ بھیجا ہے اور آبِ زمزم یہ ہے۔ یہ سُنکر میسرہ نے لوگوں سے کہا کیا محمد (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کو یہاں سے روانہ ہوئے دو ساعت سے زیادہ گزرے؟ لوگوں نے کہا نہیں۔ تب اُس نے کہا کہ وہ اتنی دیر میں مکہ گئے اور واپس آئے اور خدیجہ کا ہمراہ کیا ہوا کھانا بھی لائے ہیں۔ یہ سُنکر لوگوں کو تعجب ہوا۔ ابوجہل لعین نے کہا ساحروں سے ایسے امور کا اظہار تعجب نہیں ہے۔ پھر دوسرے روز قافلہ وہاں سے روانہ ہوا۔ اہلِ مکہ استقبال کے لیئے آئے اور خدیجہ نے اپنے غلاموں اور عزیزوں کو حضرتؐ کی پیشوائی کو بھیجا تھا کہ درمیان راہ میں مجلس آراستہ کریں اور آنحضرتؐ کی واپسی کی خوشی میں قربانیاں کریں اور خود انتظار میں راستہ کی طرف نظر جمائے دیکھنے لگیں۔ اہلِ مکہ کو خدیجہؑ کے مال میں اضافہ اور نفع کی زیادتی کے سبب تعجب تھا جو آنحضرتؐ ہمراہ لائے تھے۔ غرض آفتاب نبوت خدیجہؑ کے دروازہ سے طالع ہوا۔ حضرتؐ نے تمام مال و سامان خدیجہؑ کے سپرد کیا۔ وہ پس پردہ بیٹھی تھیں اور حضرتؐ کے حسن و جمال اور کثرتِ مال پر تعجب کر رہی تھیں جو حضرتؐ اُن کے لیئے لائے تھے۔ خدیجہؓ نے کسی کو بھیج کر اپنے والد خویلد کو بلایا اور کہا اس بابرکت ذات نے اس سفر میں میرے لیئے اس قدر منافع حاصل کیا ہے کہ اب تک میری تمام تجارت میں کسی نے اتنا نفع حاصل نہ کیا تھا۔ پھر میسرہ سے مخاطب ہوئیں اور سفر کے حالات دریافت کیئے کہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے اوصاف اور کرامتوں میں سے کیا کیا تُو نے دیکھے میسرہ نے کہا مجھ میں کہاں طاقت ہے کہ آپؐ کے صفات حمیدہ اور اوصاف پسندیدہ کا کچھ حال بیان کر سکوں یا آپؐ کے معجزات و کرامات کا کچھ بھی ذکر کر سکوں۔ پھر سیلاب اور خشک کنوئیں اور اژدھے اور خشک درخت وغیرہ اور جو کچھ راہب نے حضرتؐ کے بارے میں کہا تھا، اور جو پیغام خدیجہؑ کو بھیجا تھا خدیجہؑ سے بیان کیا۔ خدیجہؑ نے فرمایا اے میسرہ بس کر تُو نے محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے بارے میں

میرے اشتیاق کو زیادہ کر دیا جائیں نے تجھ کو تیری زوجہ اور فرزندوں کو آزاد کیا۔ اور دو سو درہم اور دو اونٹ اس کو عطا کیئے اور خلعت فاخرہ پہنایا۔ پھر حضرت رسالتمآبؐ پر نوازشیں کیں اور بہت کچھ مال ومتاع کا وعدہ کیا۔ حضرتؐ اُن سے رخصت ہو کر جناب ابو طالبؑ کے پاس آئے اور فوائد وحالاتِ سفر آپ سے بیان کیئے۔ اور کہا اے عم محترم یہ سب کچھ جو اس سفر میں حاصل ہوا ہے آپ کے سبب سے حاصل ہوا جناب ابو طالبؑ نے ان کو سینہ سے لگا لیا اور پیار کیا اور کہا اے میری آنکھوں کے نُور میری تمنا ہے کہ تمہارے لیئے ایسی زوجہ کا انتظام ہو جائے جو تمہارے درجہ اور مرتبہ کے موافق ہو۔ دوسرے روز آنحضرتؐ نے غسل کیا لباس فاخرہ زیب جسم کیئے، خوشبو لگائی اور خدیجہؓ کے مکان پر تشریف لے گئے خدیجہؓ نے حضرتؐ کو دیکھا تو بہت خوش ہوئیں اور کہا میرے سردار آپ کی جو حاجت ہو۔ بیان فرمائیے آپ کی تمام حاجتیں پوری کروں گی۔ آپ نے جو زر ومال مجھ سے حاصل کیا کس مصرف میں خرچ کرنے کا ارادہ ہے فرمایا میرے چچا کی خواہش ہے کہ وُہ سب میری شادی میں صرف کریں اور میرے لیئے زوجہ کی خواستگاری فرمائیں۔ یہ سُنکر خدیجہؓ مسکرائیں اور کہا میرے سردار کیا میں آپ کے لیئے زوجہ کا انتظام کروں جو مجھے بھی پسند ہو؟ فرمایا بہتر ہے۔ خدیجہؓ نے کہا میں نے آپؐ کے لیئے ایک عورت کا انتظام کیا ہے جو آپ ہی کی قوم سے ہے اور مال وحسن وجمال اور عفت وکمال اور سخاوت وطہارت میں مکہ کی تمام عورتوں سے بہتر ہے۔ وُہ آپ کے تمام امور میں آپ کی مددگار ہو گی۔ اور بہت ہی تھوڑے میں راضی ہو جائے گی اور نسب میں آپ سے قریب ہے۔ اگر آپ اس کی خواستگاری کریں تو تمام عرب بلکہ بادشاہانِ زمین آپ پر رشک کریں گے۔ لیکن اس میں دو عیوب ہیں۔ اول یہ کہ اس سے پہلے اس کے دو شوہر گزر چکے ہیں اور دوسرا عیب یہ ہے کہ وُہ آپ سے عمر میں زیادہ ہے۔ حضرت نے یہ سُنا تو شرم سے آپ کی پیشانی مبارک عرق عرق ہو گئی اور خاموش ہو گئے۔ پھر دوسری مرتبہ خدیجہؓ نے انہی باتوں کا اعادہ کیا اور کہا آپ جواب کیوں نہیں دیتے۔ اُس وقت حضرتؐ نے کہا اے دخترِ عم تم بہت مالدار ہو اور میں پریشان حال ہوں۔ میں تو ایسی عورت چاہتا ہوں جو مجھ سے مال وغیرہ میں برابر ہو۔ خدیجہؓ نے کہا خدا کی قسم اے محمدؐ میں اپنے تئیں آپ کی کنیز سمجھتی ہوں۔ اور میرا مال، غلام اور کنیزیں سب کچھ آپ ہی کے ہیں۔ اور جو اپنی آپ سے عزیز نہ رکھے وُہ مال کیا عزیز رکھے گی۔ میں آپ کو اُس خدا کی قسم دیتی ہوں جو دُنیا والوں کی آنکھوں سے حقائق واسرار کے ساتھ اوجھل ہے اور کعبہ واستارِ کعبہ کا واسطہ میرے سر پر ہاتھ رکھیئے اور اسی دن اپنے چچاؤں کو میرے والد کے پاس بھیجئے کہ میری آپ کے واسطے خواستگاری کریں۔ اور مہر کی زیادتی کی پروا نہ کیجئے۔ میں اپنے مال سے دُوں گی اور میری جانب سے نیک گمان رکھیئے جس طرح میں آپ کی طرف سے نیک گمان رکھتی ہوں۔ غرض جناب رسولؐ خدا وہاں سے اُٹھ کر جناب ابو طالبؑ کے پاس آئے اُس وقت آپ کے سب چچا وہاں موجود تھے۔ حضرتؐ نے کہا چچا جان میں چاہتا ہوں کہ آپ لوگ خویلد کے پاس تشریف لے جائیں اور میرے لیئے خدیجہؓ کی اُن سے خواستگاری کریں۔ چونکہ وُہ لوگ حقیقتِ حال سے آگاہ نہ تھے اس لیئے ان کو تامل ہوا اور صفیہ دخترِ عبد المطلبؑ کو دریافت حال کے لیئے خدیجہ کے گھر بھیجا

جناب خدیجہؑ سے آنحضرتؐ کا عقد اور ان کے فضائل و کمالات

جب وُہ وہاں پہنچیں خدیجہؑ نے ان کا استقبال کیا اور نہایت عزت و احترام سے پیش آئیں۔ صفیہ نے در پردہ گفتگو کرنا شروع کیا۔ جناب خدیجہؑ نے تحمل کر کے کہا کہ مجھے معلوم ہو چکا ہے کہ محمدؐ خدا کی جانب سے تائید یافتہ ہیں۔ میں ان کی زوجیت عزت دُنیا اور شرف عقبےٰ کا سبب سمجھتی ہوں بس کچھ اور نہیں چاہتی۔ اور صفیہ کو خلعتِ فاخرہ پہنایا۔ صفیہ نہایت خوش و خرم اپنے بھائیوں کے پاس آئیں اور کہا بسم اللہ آپ لوگ جائیے خدیجہؑ کو محمدؐ کا شرف خدا کے نزدیک معلوم ہو چکا ہے اور وُہ ان کی محبت میں بے چین ہیں۔ یہ سُنکر حضرتؐ کے سب چچا مسرور ہوئے سوائے ابولہب کے جو حسد کے سبب رنجیدہ و مغموم ہوا۔ پھر عباسؓ نے اٹھ کر کہا اب کیا بیٹھے ہو چلو کہ امورِ خیر میں جلدی کرنا چاہیئے۔ جناب ابو طالبؑ نے حضرت رسولؐ خدا کو لباس فاخرہ پہنایا، شمشیر ہندی حضرتؐ کی کمر میں باندھی اور ایک عربی عجیب گھوڑے پر سوار کیا۔ آپ کے چچاؤں نے ستاروں کی طرح اُس ماہِ تاباں کو بیچ میں لیا اور روانہ ہوئے۔ جب خویلد کے گھر پہنچے اُنھوں نے بنی ہاشم کی بے حد تعظیم کی۔ ان لوگوں نے پیغام نسبت دیا۔ خویلد نے کہا خدیجہ اپنے معاملہ کی خود مالک ہے اُس کی عقل میری عقل سے زیادہ ہے۔ بہت سے بادشاہوں اور عرب کے اکابر نے اس کی خواستگاری کی لیکن وُہ راضی نہیں ہوئی۔ یہ جواب اُن لوگوں کو ناگوار ہوا اور وہاں سے اُٹھ کر چلے خدیجہؑ کو معلوم ہوا تو بہت بے چین ہوئیں اور اپنے چچا ورقہ کو بُلایا۔ وُہ ایک راہب اور عالم تھے اور بہت سی کتابیں انبیائے سابقین کی پڑھے ہوئے تھے۔ وُہ آئے تو خدیجہؑ کو محزون و مغموم دیکھا۔ سبب پوچھا۔ کہا اے چچا اُس کا حال کیا ہوگا جس کا کوئی مونس و مددگار نہ ہو۔ ورقہ نے کہا شاید شوہر کرنے کا ارادہ ہے۔ م بادشاہوں اور اکابر عرب نے تمہاری خواستگاری کی مگر تم نے قبول نہ کیا۔ خدیجہؑ نے کہا چچا جان نہیں چاہتی ہوں کہ مکہ سے باہر جاؤں۔ ورقہ نے کہا اہل مکہ میں سے بھی بہت لوگوں نے تمہاری خواہش کی مثل شیبہ و عتبہ اور ابوجہل کے مگر تم نے سب کو جواب دے دیا۔ خدیجہؑ نے کہا کہ یہ سب اہل ضلالت و جہالت ہیں۔ کسی اور کے متعلق آپ کا گمان ہے کہ ان کے برعکس اوصاف کا مالک ہو۔ ورقہ نے کہا کہ میں نے سُنا ہے کہ محمدؐ بن عبداللہ نے تمہاری خواستگاری کی ہے۔ خدیجہؑ نے کہا چچا جان ان میں کوئی عیب بھی آپ کو نظر آیا؟ ورقہ کچھ دیر خاموش رہے۔ پھر بولے ان کا عیب یہ ہے کہ نجابت و کرامت کی جڑ اور شرف و عزت کی شاخ ہیں اور خلق و خُلق میں اپنا نظیر نہیں رکھتے اور فضل و کرم اور علم و جود میں مشہور آفاق ہیں۔ خدیجہؑ نے کہا جس طرح آپ نے اُن کے اوصاف بیان کیئے عیوب بھی بیان کیجیئے۔ ورقہ نے کہا اُن کا عیب یہ ہے کہ وُہ عالم کے چاند اور زمین و آسمان کے آفتاب ہیں۔ اُن کی گفتار شہد سے زیادہ شیریں ہے اور افعال و کردار کا حسن دنیا میں بے مثل ہے۔ خدیجہؑ نے کہا اے چچا اگر ان کا کوئی عیب آپ کو معلوم ہو تو بتلایئے۔ ورقہ نے کہا وُہ حسن میں یکتا اور نسب میں بلند ہیں حسن سیرت اور صفائی باطن میں سارے عالم پر فضیلت رکھتے ہیں۔ خوش خوئی، خوش مزاجی اور شیریں کلامی میں اُن کا کوئی مثل نہیں ہے۔ خدیجہؑ نے کہا میں جس قدر اُن کے عیب پوچھتی ہوں آپ ان کے فضل و شرف بیان کرتے ہیں۔ ورقہ نے کہا میری کیا حقیقت ہے کہ اُن کے اوصاف کا احصا کر سکوں لاکھ میں ایک

فضیلت بھی بیان نہیں کر سکتا۔ خدیجہؓ نے کہا میں نے اُنہی کو پسند کیا ہے اور ان کی عظمت سمجھ چکی ہوں۔ اُن کے طور و طریقے کو بہتر جانتی ہوں اُن کے سوا کسی اور کا خیال نہیں کر سکتی۔ ورقہ نے کہا اگر ایسا ہی تو تم کو خوشخبری ہو کہ ان کو بہت جلد خدا مرتبۂ رسالت پر پہنچائے گا اور وُہ مشرق و مغرب کے بادشاہ ہوں گے۔ اے خدیجہ مجھ کو کیا دو گی اگر آج شب تم کو اُن کے ساتھ تزویج کر دوں۔ خدیجہ نے کہا میرا تمام مال آپ کے سامنے موجود ہے جو کچھ چاہے لے لیجیئے۔ ورقہ نے کہا میں مالِ دنیا نہیں چاہتا۔ بلکہ چاہتا ہوں کہ محمد (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) سے میری شفاعت کرا دو۔ اے خدیجہ سمجھ لو کہ ہم کو عظیم حساب و کتاب درپیش ہے اور اُس روز کوئی شخص نجات نہ پائے گا سوائے اس کے جس نے محمدؐ کی پیروی اور اطاعت کی ہوگی اور ان کی رسالت کی گواہی دی ہوگی۔ وائے ہو اُس پر جو اُس بہشت سے دور ہوگا اور جہنم میں جائے گا۔ خدیجہ نے کہا میں آپ کی شفاعت کی ضامن ہوتی ہوں۔ غرض ورقہ وہاں سے خویلد کے پاس گئے اور کہا اپنے واسطے کیا کرنا چاہتے ہو اُنہوں نے پوچھا میں نے کیا کیا؟ ورقہ نے کہا فرزندانِ عبدالمطلب کے دلوں کو تم نے رنجیدہ کیا وُہ تم پر غضبناک ہیں حمزہ کی تلوار سے تم ڈرتے نہیں ہو کہ ناگہاں تمہارے سر پر آپڑے اور تم کو ہلاک کر دے۔ کہا میں نے اُن کے ساتھ کیا بُرائی کی ہے۔ ورقہ نے کہا انکی خواہش کو تم نے رد کر دیا اور ان کے برادر زادے محمدؐ کو حقیر سمجھا۔ خویلد نے کہا میں محمدؐ کے بارے میں کیا کہہ سکتا ہوں جبکہ تمام علماء ان کی نیکی کی شہادت دیتے ہیں۔ لیکن دُو باتیں مانع ہوئیں اوّل یہ کہ تمام اکابر عرب کو میں نے جواب دے دیا اگر خدیجہ کی نسبت محمدؐ سے کرتا ہوں تو وُہ سب مجھ سے خلاف ہو جائیں گے۔ دوسرے یہ کہ خدیجہ محمدؐ سے نسبت پر راضی نہ ہوگی۔ ورقہ نے کہا کوئی ایسا نہیں ہے جو محمدؐ کے اوصاف نہ جانتا ہو اور آرزو نہ رکھتا ہو کہ اپنی بیٹی اُس کو دے۔ اور خدیجہ نے چونکہ ان کے فضائل اور کرامتیں بہت کچھ مشاہدہ کی ہیں اس لیئے ان کے ساتھ تزویج پر راضی ہے۔ پھر بہت سے وعدے وعید کر کے خویلد کو راضی کر لیا اور ان کو لے کر حضرت ابوطالبؑ کے گھر آئے۔ وہاں تمام فرزندانِ عبدالمطلب موجود تھے۔ ورقہ نے اپنے بھائی کی طرف سے بہت معذرت کی اور دونوں بھائیوں نے وعدہ کیا کہ کل صبح اکابر قریش کے مجمع میں اس مبارک نکاح کا انعقاد کریں گے۔ پھر ورقہ اپنے بھائی کو اور تمام اولادِ عبدالمطلب کو اپنے ہمراہ کعبہ کے پاس لائے اور مجمعِ قریش میں خویلد کی جانب سے وکالت کرتے ہوئے خدیجہ کے نکاح میں شرکت کی دعوت دی کہ کل صبح کو آپ سب لوگ خدیجہ کے مکان پر آئیں کیونکہ میں اپنے بھائی کی جانب سے وکیل ہو کر خدیجہؓ کا عقد محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے کروں گا اور اس پر تمام اکابر قریش کو گواہ کیا۔ وہاں سے خوش و خرم خدیجہ کے پاس آئے اور ان کو خوشخبری دی۔ خدیجہ نے ایک خلعتِ فاخرہ ان کو عطا کیا جس کی قیمت پانچ سو اشرفیاں تھیں۔ ورقہ نے کہا مجھے اس مالِ دُنیا کی طرف رغبت نہیں۔ میں اس معاملہ میں جو کوشش کر رہا ہوں اس سے بجز حصولِ شفاعتِ محمدؐ کوئی غرض نہیں ہے۔ پھر کہا اپنے مکان کو آراستہ کرو اور ولیمہ کا انتظام کرو کیونکہ تمام اکابر قریش تمہارے یہاں آئیں گے۔ غرض خدیجہ نے غلاموں اور کنیزوں کو حکم دیا۔ انہوں بہترین فرش، پردے وغیرہ

جو کچھ موجود تھے نکالے اور مکان کو ہر طرح آراستہ کیا اور بہت سے جانوروں کو ذبح کیا اور طرح طرح کے لذیذ کھانے، حلوے وغیرہ تیار کیئے اور ہر قسم کے میوے اور پھل مہیا کیئے۔ پھر ورقہ حضرت ابو طالب کے مکان پر آئے اور جناب سرور کائنات کی خدمت میں اپنی کوششوں کا تذکرہ کیا۔ حضرتؐ نے شفاعت و کرامت کی خوشخبری دی۔ ابو طالبؑ بھی انتظام عقد میں مشغول ہوئے۔

روایت ہے کہ اُس وقت عرش و کرسی وجد میں آئے اور فرشتوں نے سجدۂ شکر میں قیام کیا حق سبحانہ وتعالیٰ نے جبرئیلؑ کو حکم دیا کہ لوائے حمد کو کعبہ پر نصب کریں۔ مکہ کے پہاڑوں نے فخر سے سربلند کیئے اور تقدیس و تسبیح الٰہی میں مشغول ہوئے۔ زمین شادی سے بالیدہ ہوئی مکہ شرف میں عرش اعظم سے برتر ہوا۔ دوسرے روز صبح کو اکابر عرب اور صنادید قریش مثل ستاروں کے خدیجہ کے محل میں جمع ہوئے خدیجہ نے بیشمار کرسیاں مہیا کی تھیں اور صدر مجلس میں ایک بڑی کرسی آراستہ کی تھی جو تمام کرسیوں سے ممتاز تھی۔ جب ابو جہل ملعون مجلس میں داخل ہوا نہایت غرور و نخوت کے ساتھ اُسی کرسی کی طرف چلا ۔ میسرہ نے پکار کر کہا کہ اپنی قدر و منزلت پہچان اور اپنے درجہ سے آگے بڑھنے کی کوشش مت کر۔ دوسری کسی کرسی پر بیٹھ کیونکہ وہ تیری جگہ نہیں ہے۔ ناگہاں آوازیں بلند ہوئیں اور اہل مجلس اُٹھ اُٹھ کر استقبال کے لیئے دوڑے۔ لوگوں نے دیکھا کہ عباس و حمزہ اور ابو طالب خراماں آرہے ہیں، حمزہ اپنی تلوار کھینچے ہوئے کہہ رہے ہیں کہ اے اہل عرب دائرۂ ادب سے باہر نہ ہو سیدؐ عرب و عجم کے استقبال کو چلو کہ تمہاری طرف حبیبؐ خداوند جبّار احمد مختار صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم آرہا ہے جو تاج انوار سے مزیّن اور صاحب عزّ و وقار ہے۔ ناگاہ سیدؐ بشر خورشیدِ انور کے مانند نمودار ہوئے۔ سیاہ عمامہ سر پر باندھے ہوئے تھے، پیشانی اقدس سے نور ساطع تھا۔ عبدالمطلب کا پیراہن جسم میں الیاس کی چادر دوش پر عبدالمطلب کی نعلین پیروں میں عصائے ابراہیمؑ خلیل ہاتھ میں لیئے ہوئے عقیق سُرخ کی انگوٹھی انگشت مبارک میں پہنے ہوئے آرہے ہیں۔ آپ کے گرد تماشائیوں کا ہجوم ہے جو حضرتؐ کے حسن و جمال کے دیکھنے میں محو ہیں۔ حضرتؐ کے سب چچا اور رشتہ دار آپ کو درمیان میں لیئے ہوئے آرہے ہیں۔ تمام اشراف و اکابر قریش استقبال کے لیئے حاضر ہیں۔ جب مجلس میں پہنچے اُس زینت بخش عرش کو اُسی کرسی بلند پر بٹھایا اور تمام بنی ہاشم ان کے گرد بیٹھے۔ جناب حمزہ نے دیکھا کہ ابو جہل ملعون اپنی جگہ سے پیشوائی کے لیئے نہیں اُٹھا شیر کے مانند اُس معدن حسد و عداوت پر جھپٹے اور کہا اُٹھ ورنہ صحیح و سالم نہ رہے گا۔ یہ دیکھ کر اُس نابکار نے ہاتھ قبضۂ شمشیر پر رکھا۔ جناب حمزہؓ نے سبقت کر کے اس کا پنجہ پکڑ لیا اور اس طرح دبایا کہ اُس کے ناخنوں سے خون ٹپکنے لگا۔ اکابر قریش نے جناب حمزہؓ سے التماس کیا تو آپ نے اس کو چھوڑا اور اپنی جگہ پر آکر بیٹھے۔ پھر جناب ابو طالب نے نہایت فصاحت و بلاغت کے ساتھ خطبہ پڑھا اور ورقہ نے خدیجہ کو آنحضرتؐ کی زوجیت میں دیا۔ چھ مہینے کے بعد اس خاتون عظیم المرتبت کا زفاف حضرتؐ کے ساتھ واقع ہوا۔ خدیجہ نے اپنے تمام اموال، غلام اور کنیزیں آنحضرتؐ کو ہبہ کر دیا۔ جب آنحضرتؐ رسالت پر مبعوث ہوئے سب سے پہلے عورتوں میں آپ ایمان لائیں۔ جب تک وہ زندہ رہیں

آنحضرتؐ نے کسی دوسری عورت کی طرف توجہ نہ کی۔ جناب خدیجہؑ حسن وجمال اور حسن سیرت و کردار میں مکہ کی تمام عورتوں میں اپنی مثال نہ رکھتی تھیں۔ یہاں تک کتاب انوار کا مضمون تھا جو اختصار کے ساتھ نقل کیا گیا۔

صاحب عدد رحمہ اللہ نے روایت کی ہے کہ بعثت کے پانچ سال بعد جناب فاطمہ زہرا صلوٰۃ اللہ علیہا کی ولادت ہوئی۔ آپؑ کی ولادت کی کیفیت یوں تحریر ہے کہ ایک روز جناب رسولؐ خدا ابطح میں بیٹھے ہوئے تھے۔ جناب امیرالمومنینؑ، عمار یاسرؓ، منذر بن ضحضاح، حمزہ، عباس، ابوبکر و عمر بھی موجود تھے۔ ناگاہ جبریلؑ اپنی اصل صورت میں نازل ہوئے اور اپنے پروں کو پھیلایا جس نے تمام مشرق و مغرب کو گھیر لیا اور آنحضرتؐ کو آواز دی کہ خداوند علی اعلےٰ آپ کو سلام کہتا ہے اور حکم دیتا ہے کہ چالیس روز خدیجہ سے علیحدہ رہیں۔ حضرتؐ بموجب حکم چالیس روز تک خدیجہ کے پاس نہیں گئے۔ تمام دن روزہ رکھتے اور راتوں کو عبادت کرتے۔ عمار کو خدیجہ کے پاس بھیجا اور کہلا دیا کہ میرا نہ آنا کسی کراہت کے سبب نہیں ہے بلکہ خدا کا یہی حکم ہے تاکہ اپنی تقدیر جاری کرے اپنے متعلق سوائے نیکی کے کچھ اور خیال نہ کرنا کیونکہ خداوند عالم ہر روز چند بار اپنے فرشتوں سے تمہارے متعلق مباہات کرتا ہے۔ مناسب ہے کہ ہر شب اپنے دروازوں کو بند کر لینا اور اپنے لباس شب میں آرام کیا کرنا۔ میں اپنی چچی فاطمہ بنت اسد کے یہاں رہوں گا یہانتک کہ وعدۂ الٰہی کی مدت ختم ہو۔ غرض جناب خدیجہ آنحضرتؐ کی جدائی میں ہر روز کئی بار رویا کرتی تھیں۔ جب چالیس روز ختم ہو گئے جبریلؑ آنحضرتؐ پر نازل ہوئے اور کہا خداوند رحیم و کریم آپ کو سلام کہتا ہے اور ارشاد فرماتا ہے کہ میری طرف سے تحفہ و کرامت کے لئے تیار ہو جاؤ۔ اسی وقت میکائیلؑ نازل ہوئے اور ایک طبق لائے جس پر ایک رومال سندس بہشت کا ڈھکا ہوا تھا۔ اور کہا خداوند عالم ارشاد فرماتا ہے کہ آج اس طبق کے کھانے سے افطار کیجئے۔ جناب امیر علیہ السلام فرماتے ہیں کہ ہر شب افطار کے وقت آنحضرتؐ مجھ سے فرماتے تھے کہ دروازہ کھول دو جس کا جی چاہے آ کر میرے ساتھ کھانا کھائے۔ لیکن آج حضرتؐ نے فرمایا کہ جا کر دروازہ پر بیٹھو اور کسی کو اندر مت آنے دو کیونکہ میرے سوا ہر ایک پر یہ طعام حرام ہے۔ غرض افطار کے وقت حضرتؐ نے طبق کو کھولا اس میں بہشت کے میووں میں سے ایک خوشہ انگور اور ایک خوشہ خرما کے تھے اور بہشت کے پانی کا ایک گلاس۔ حضرتؐ نے اُن میووں کو سیر ہو کر کھایا اور وہ پانی پیا۔ جبریلؑ نے بہشت کی صراحی سے پانی ڈالا اور میکائیلؑ نے حضرتؐ کا ہاتھ دھلایا اور اسرافیلؑ نے بہشت کے رومال سے حضرتؐ کے ہاتھ پونچھے اور باقی ماندہ کھانا مع برتنوں کے آسمان پر واپس لے گئے۔ پھر حضرتؐ نماز کے لئے اٹھے۔ جبریلؑ نے کہا اس وقت نماز جائز نہیں ہے ابھی خدیجہؑ کے گھر جائیے اور اُن سے مقاربت کیجئے کیونکہ خدا چاہتا ہے کہ اس رات آپ کی نسل سے ذریت طاہرہ خلق فرمائے۔ یہ سنکر آنحضرتؐ خانۂ خدیجہ کی طرف چلے۔ جناب خدیجہ کہتی ہیں کہ مجھے تنہائی سے انس ہو گیا تھا۔ رات ہوتی تو میں دروازوں کو بند کر لیتی پردے گرا دیتی اور نماز میں مشغول ہو جاتی۔ پھر لباس شب پہنکر چراغ کو گُل کر دیتی اور سو جاتی تھی۔ اس رات کچھ غنودگی میں

تھی کہ دروازہ کھٹکھٹانے کی آواز کان میں آئی۔ میں نے پوچھا کون ہے۔ سوائے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے کسی کو دروازہ کھٹکھٹانا مناسب نہیں ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا میں محمدؐ ہی ہوں۔ یہ سنتے ہی میں نے دوڑ کر دروازہ کھول دیا۔ آنحضرتؐ کی یہ عادت تھی کہ جب سونے کا ارادہ کرتے پانی منگاتے اور تجدید وضو فرماتے اور دو رکعت نماز بجالاتے پھر بستر پر آکر لیٹتے تھے۔ لیکن آج رات یہ سب کچھ نہ کیا۔ میرا ہاتھ پکڑ کر بستر پر لے گئے۔ جب مقاربت سے فارغ ہوئے میں نے نورِ فاطمہؑ اپنے شکم میں پایا۔ جناب معصومہؑ کی ولادت اور اس وقت کے معجزات ان کے احوالِ معجزات کے ابواب میں بیان ہونگے انشاء اللہ۔ اور جناب خدیجہؑ کی تمام اولاد کا حضرتؐ رسالت پناہ کی اولاد امجاد کے ذکر میں تذکرہ کیا جائے گا۔

---

# چھٹا باب

## آنحضرتؐ کے اسمائے گرامی، انگشتری کے نقوش، اور آپؐ کے اسلحے وغیرہ کا تذکرہ جو آنحضرتؐ سے منسوب تھے۔

### فصل اوّل

حضرتؐ کے اسمائے گرامی کا تذکرہ:۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر جابر بن عبداللہ انصاری سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ میں لوگوں میں جناب آدمؑ سے سب سے زیادہ مشابہ اور جناب ابراہیمؑ سب سے زیادہ صورت وسیرت میں مجھ سے مشابہ تھے۔ خدا نے بالائے عرش سے میرے دس نام اپنے عظمت وجلال کے رکھے، اور میرے اوصاف بیان فرمائے اور ہر پیغمبر کی زبانی ان کی قوم کو میری خوشخبری پہنچائی، اور توریت وانجیل میں میرا بہت تذکرہ کیا ہے۔ اپنے کلام کی مجھے تعلیم دی۔ مجھ کو آسمان پر بلند کیا اور میرا نام اپنے نام بزرگ سے اشتقاق فرمایا۔ اس کا ایک نام محمود ہے اس لئے اس نے میرا نام محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) رکھا، اور مجھ کو بہترین زمانہ اور بہترین اُمت میں پیدا کیا۔ توریت میں میرا نام احید رکھا کیونکہ توحید ویگانہ پرستیٔ خدا کے سبب میری اُمت کے اجسام آتشِ جہنم پر حرام قرار دیئے۔ انجیل میں میرا نام احمدؐ ہے کیونکہ میں آسمانوں میں محمود ہوں اور میری اُمت حمد کرنے والی ہے۔ زبور میں مجھ کو ماحی کہا گیا ہے اس لئے کہ خدا میرے سبب سے زمین پر بتوں کی پرستش مٹائے گا۔ اور قرآن میں میرا نام محمدؐ رکھا ہے کیونکہ قیامت میں تمام اُمتیں میری مدح کریں گی اس سبب سے کہ سوائے میرے کوئی شفاعت نہ کرے گا مگر میری اجازت سے کرے گا۔ اور قیامت میں مجھ کو حاشر کے نام سے پکاریں گے کیونکہ میری اُمت کا زمانہ قیامت کے زمانہ سے

متصل ہوگا۔ پھر مجھ کو موقف کے نام سے یاد کیا جائے گا کیونکہ میں لوگوں کو خدا کے نزدیک حساب کے لیئے کھڑا کردوں گا
اور خدا نے میرا نام عقب رکھا ہے کیونکہ تمام پیغمبروں کے عقب میں آیا ہوں اور میرے بعد کوئی پیغمبر نہ ہوگا۔
میں رسولِ رحمت و رسولِ توبہ اور رسولِ ملاحم ہوں۔ یعنی جنگ کرنے والا ہوں اور میں رسولِ مقفے ہوں کہ
تمام انبیا کے قفا میں یعنی بعد میں مبعوث ہوا ہوں۔ اور میں قثم ہوں یعنی کامل تمام کمالات کا جامع۔ اور
میرے پروردگار نے مجھ پر احسان کیا ہے اور کہا ہے کہ ہر پیغمبر کو اس کی اُمّت کی زبان میں یعنی ایک زبان کے ساتھ
مبعوث کیا ہے، اور تم کو ہر سرخ و سیاہ پر مبعوث کیا ہے اور تمہاری مدد کی ہے اُس خوف کے ساتھ جو
تمہاری طرف سے تمہارے دشمنوں کے دلوں میں ڈال دیا ہے۔ کسی دوسرے پیغمبر کے بارے میں ایسا
نہیں کیا۔ اور کافروں کا مالِ غنیمت تمہارے لیئے حلال کر دیا ہے لیکن تم سے پہلے کسی کے لیئے حلال
نہیں کیا تھا۔ بلکہ اُن کو یہ حکم دیا تھا کہ کافروں سے جو مالِ غنیمت میں حاصل ہو اس کو جلا دو۔ اور تم کو اور
تمہاری اُمّت کو عرش کے خزانوں میں سے ایک خزانہ عطا کیا ہے اور وہ سورۃ فاتحۃ الکتاب کے سوا توں
میں سے اور سورۃ بقرہ کی آخری آیتیں ہیں۔ اور تمہارے اور تمہاری اُمّت کے لیئے تمام روئے زمین کو محل سجدہ
قرار دیا ہے برخلاف اُمّتہائے گزشتہ کے کہ ان کو عبادت خانوں کے سوا کہیں سجدہ کا حکم نہ تھا۔ اور
زمین کی خاک کو تمہارے لیئے پاک کرنے والی بنایا اور کلمۂ اَللّٰہُ اَکْبَرُ کو تمہیں اور تمہاری اُمّت کو بخشا۔
اور اپنا ذکر تمہارے ذکر سے متصل کر دیا کہ جب تمہاری اُمّت مجھ کو وحدانیت کے ساتھ یاد کرے تو تم کو
رسالت کے ساتھ یاد کرے۔ لہٰذا اے محمّد (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) تم کو اور تمہاری اُمّت کو خوشخبری ہو۔

دوسری حدیث معتبر میں ہے کہ یہودیوں کا ایک گروہ حضرتؐ کی خدمت میں آیا اور سوال کیا کہ
کس سبب سے آپؐ کو احمدؐ، محمّدؐ، ابوالقاسم اور بشیر و نذیر اور داعی کہتے ہیں؟ فرمایا کہ مجھ کو محمّدؐ
اس لیئے کہتے ہیں کہ زمین میں مدح کیا گیا ہوں، احمدؐ اس وجہ سے کہ اہلِ آسمان نے میری ثنا کی ہے، اور
ابوالقاسم اس سبب سے میرا نام ہے کہ روزِ قیامت خدا بہشت و دوزخ میرے سبب سے تقسیم کریگا
لہٰذا جو شخص گزشتہ و آیندہ لوگوں میں سے کافر ہو گیا ہے اور مجھ پر ایمان نہیں لایا ہوگا اس کو جہنّم
میں ڈالے گا اور جو شخص مجھ پر ایمان لایا ہوگا اور جس نے میری رسالت کا اقرار کیا ہوگا اس کو بہشت
میں داخل کرے گا۔ مجھ کو داعی اس سبب سے کہتے ہیں کہ میں لوگوں کو اپنے پروردگار کے دین کی دعوت
دیتا ہوں۔ نذیر اس لیئے کہتے ہیں کہ جو شخص میری نافرمانی کرتا ہے اس کو آتشِ جہنّم سے ڈراتا ہوں۔
بشیر اس لیئے نام ہوا کہ اپنے فرمانبرداروں کو بہشت کی بشارت دیتا ہوں۔

حدیث موثق میں روایت ہے کہ حسن بن فضال نے امام رضاؑ سے پوچھا کہ کس لیئے حضرت رسالتمآبؐ
کی کنیت ابوالقاسم ہوئی؟ فرمایا اس لیئے کہ حضرتؐ کے ایک فرزند کا نام قاسم تھا۔ حسن نے کہا کیا حضورؑ
مجھے اس سے زیادہ آگاہ کرنے کے قابل نہیں سمجھتے۔ فرمایا کیوں نہیں۔ شاید تم نہیں جانتے کہ آنحضرتؐ
نے فرمایا ہے کہ میں اور علیؑ اس اُمّت کے دو باپ ہیں۔ میں نے عرض کی ہاں جانتا ہوں۔ تو فرمایا کہ کیا تم کو
معلوم ہے کہ آنحضرتؐ تمام اُمّت کے باپ ہیں۔ میں نے کہا ہاں۔ پھر فرمایا کہ کیا تم جانتے ہو کہ علی علیہ السّلام

بہشت و دوزخ کے تقسیم کرنے والے ہیں۔ مَیں نے عرض کی ہاں۔ تو فرمایا کہ پیغمبرؐ بہشت و دوزخ تقسیم کرنے والے کے باپ ہیں۔ اسی سبب سے خدا نے ان کی کنیت ابوالقاسم قرار دی۔ مَیں نے عرض کی کہ اُن کا باپ ہونا کس معنی سے ہے؟ فرمایا مطلب یہ ہے کہ جناب سرورِ کائنات کی شفقت تمام اُمت کے لیئے شفقتِ پدر کے مانند ہے۔ اور علیؑ آنحضرتؐ کی اُمت کے بہترین فرد ہیں اسی طرح بعد آنحضرتؐ کے حضرت علیؑ کی شفقت اُمت پر آنحضرتؐ کی شفقت کے برابر ہے کیونکہ وُہ ان کے وصی اور جانشین اور اس اُمت کے امام و پیشوا ہیں۔ اس سبب سے فرمایا کہ مَیں اور علیؑ اس اُمت کے دو باپ ہیں۔ پھر فرمایا کہ ایک روز جناب سرورِ عالمؐ منبر پر تشریف لے گئے اور فرمایا کہ جو شخص کچھ قرض اور اہل و عیال چھوڑ کر مر جائے اُس کے قرض کی ادائی اور عیال کے اخراجات میرے ذمّہ ہیں اور جو شخص کچھ مال چھوڑے اور اس کے وارث موجود ہوں تو مال اس کے وارثوں کا ہے۔ اسی سبب سے آنحضرتؐ اپنی اُمت پر خود اُن کی جانوں سے زیادہ تصرّف کا حق رکھتے تھے۔ اسیطرح حضرت علیؑ آنحضرتؐ کے بعد اُمت کی جانوں سے اُن پر زیادہ تصرّف کا حق رکھتے تھے۔

اسمائے آنحضرتؐ کا بیان

دوسری حدیث موثّق میں حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام سے روایت ہے کہ جناب سرورِ کائنات کے دس نام تھے۔ پانچ نام قرآن میں مذکور ہیں اور پانچ نام اس سے علیحدہ ہیں۔ قرآن میں مذکورہ نام محمدؐ، احمدؐ، عبداللہ، یٰسٓ اور نٓ ہیں۔ اور جو قرآن میں نہیں ہیں وُہ فاتح، خاتم، کافی، مقفّی اور حاشر ہیں۔ اور علی بن ابراہیم سے روایت ہے کہ خدا نے حضرتؐ کا مزمّل نام رکھا کیونکہ جس وقت آنحضرتؐ پر وحی نازل ہوئی تو آپؐ کمبل اوڑھے ہوئے تھے۔ اور مدثّر کا خطاب قیامت سے پہلے حضرتؐ کی رجعت کے اعتبار سے ہے یعنی وُہ جو کفن پہنے ہوئے زندہ ہو کر دوبارہ لوگوں کو عذابِ خدا سے ڈرائے۔

حضرتؐ کے اسماء قرآن میں

روایت معتبر میں ہے کہ سرورِ کائنات نے فرمایا کہ خلاق عالم نے مجھ کو اور علیؑ کو ایک نور سے پیدا کیا۔ اور ہمارے واسطے اپنے ناموں میں سے دو نام اشتقاق کیئے۔ خداوند صاحبِ عرش محمود ہے میں محمدؐ ہوں۔ اور حق سُبحانہٗ تعالیٰ علیِ اعلےٰ ہے اور امیر المومنینؑ علیؑ ہیں۔

ابن بابویہؒ نے بسند صحیح امام محمد باقر علیہ السّلام سے روایت کی ہے کہ جناب ابراہیمؑ کے صحیفوں میں آنحضرتؐ کا نام ماحی ہے، توریت میں حاذ، انجیل میں احمدؐ اور قرآن میں محمدؐ ہے۔ لوگوں نے پوچھا ماحی سے کیا مراد ہے فرمایا بتوں، تصویروں اور ہر معبودِ باطل کا محو کرنے والا۔ اور حاذ کے معنی ہیں خدا اور دینِ خدا کے دشمن سے دشمنی رکھنے والا خواہ وُہ اپنا ہو یا غیر۔ اور احمدؐ اس لیئے کہا کہ خدا نے ان کی بہت مدح کی ہے اُن کے افعال شائستہ کے سبب سے جو ان کے پسند فرمائے ہیں۔ اور محمدؐ سے یہ مطلب ہے کہ خدا اور فرشتے اور تمام انبیا اور اُن کی اُمتیں سب آنحضرتؐ کی مدح کرتے اور آپؐ پر درُود بھیجتے ہیں اور آپ کا نام عرش پر محمد رسول اللہ (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم) تحریر ہے۔ اور صفار نے بسند معتبر حضرت امام جعفر صادقؑ سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ کے دس نام قرآن میں ہیں

اسمائے آنحضرتؐ کے معانی

محمدؐ، احمدؐ، عبداللہ، طٰہٰ، یٰسین، نون، مزمل، مدثر، رسول اور ذکر جیسا کہ خدا نے فرمایا ہے:۔ وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ (آیت ۱۴۴، سورۃ آل عمران)۔ مُبَشِّرًا بِرَسُوْلٍ یَّاْتِیْ مِنْ بَعْدِی اسْمُهٗ اَحْمَدُ (سورۃ الصف آیت ۶ پ ۲۸)۔ وَاَنَّهٗ لَمَّا قَامَ عَبْدُ اللّٰهِ یَدْعُوْهُ كَادُوْا یَكُوْنُوْنَ عَلَیْهِ لِبَدًا (آیت ۱۹ سورۃ جن پ ۲۹)۔ طٰهٰ مَاۤ اَنْزَلْنَا عَلَیْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰۤى (آیت ۱-۲، سورۃ طٰہٰ پ ۱۶)۔ یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِیْمِ (سورۃ یٰسین آیت ۱-۲ پ ۲۲)۔ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ (آیت ۱ سورۃ قلم پ ۲۹)۔ یٰۤاَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ (آیت ۱ سورۃ المزمل پ ۲۹)۔ یٰۤاَیُّهَا الْمُدَّثِّرُ (آیت ۱ سورۃ المدثر پ ۲۹)۔ قَدْ اَنْزَلَ اللّٰهُ اِلَیْكُمْ ذِكْرًا رَسُوْلًا یَّتْلُوْا عَلَیْكُمْ اٰیٰتِ اللّٰهِ مُبَیِّنٰتٍ (سورۃ الطلاق پ ۲۸، آیت ۱۰-۱۱) حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ ذکر آنحضرتؐ کے ناموں میں سے ہے اور ہم اہلِ ذکر ہیں۔ جیسا کہ خدا نے قرآن میں حکم دیا ہے کہ جو کچھ نہ سمجھو اہلِ ذکر سے پوچھو[۱]۔ بعض علماء نے قرآن سے چار سو اسما آنحضرتؐ کے ثابت کیے ہیں۔ اور مشہور یہ ہے کہ توریت میں آنحضرتؐ کا نام مؤذ موذ ہے، انجیل میں طاب طاب اور زبور میں فارقلیط ہے۔ اکثر علماء نے آنحضرتؐ کے اسمائے گرامی اور القاب ان کے علاوہ جو سابق میں مذکور ہو چکے جو قرآن سے بیان کیے ہیں یہ ہیں: شاہد، شہید، مبشر، بشیر، نذیر، داعی، سراج منیر، رحمۃ للعالمین، رسول اللہ، خاتم النبیین، نبی، اُمّی، نور، نعمت، رؤف، رحیم، منذر، مذکر، شمس، نجم، حٰمٓ، سما اور تین۔

سلیم بن قیس کی کتاب میں مرقوم ہے کہ جناب امیر علیہ السلام جنگ صفین سے واپس آرہے تھے۔ راستہ میں ایک راہب کے دیر کے پاس ٹھہرے جو حواریان عیسٰیؑ کی نسل سے تھا اور عیسائیوں کا عالم تھا۔ وہ چند کتابیں لیے ہوئے دیر سے نکلا۔ اس نے بیان کیا کہ میرے جد بزرگوار حضرت عیسٰیؑ کے سب سے بڑے حواری تھے اور یہ کتابیں اُنہی کے قلم سے لکھی ہوئی ہیں۔ عیسٰیؑ بولتے گئے اور وہ لکھتے گئے تھے۔ ان میں تحریر ہے کہ ایک پیغمبر عرب کے شہر مکہ سے مبعوث ہوگا جو فرزندانِ ابراہیم خلیل سے ہوگا۔ اس کے چند نام ہوں گے۔ محمدؐ، عبداللہ، یاسین، فتاح، خاتم، حاشر، عاقب، ماحی، قائد، نبی اللہ، صفی اللہ، حبیب اللہ۔ اور جہاں خدا کا نام مذکور ہوگا اس کا نام بھی لیا جائے گا۔ وہ خدا کے نزدیک خلق میں سب سے زیادہ محبوب ہوگا۔ خدا نے کسی ملک مقرب کو نہ آدمؑ سے لے کر آخر پیغمبر تک کسی پیغمبر مرسل کو پیدا کیا ہے جو خدا کے نزدیک اُس سے زیادہ محبوب ہو۔ قیامت میں خدا اس کو اپنے عرش پر بٹھائے گا اور اس کو شفیع قرار دے گا۔ وہ جس کی شفاعت کرے گا خدا قبول فرمائے گا اور قلم اُس کے نام محمدؐ رسول اللہ کے ساتھ لوح پر جاری ہوا ہے۔

بہت سی معتبر حدیثوں میں امام محمد باقر و امام جعفر صادق علیہم السلام سے منقول ہے کہ جب پیغمبرِ خداؐ نماز پڑھتے تھے تو پنجوں کے بل کھڑے ہو کر پڑھتے تھے یہاں تک کہ پیروں پر ورم آجاتا تھا۔ تو خدا نے فرمایا: طٰهٰ مَاۤ اَنْزَلْنَا عَلَیْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰۤى (آیت ۱-۲، سورۃ طٰہٰ، پ ۱۶)۔ یعنی اے محمدؐ ہم نے قرآن تم پر اس لیے نازل نہیں کیا کہ تم اپنے تئیں مشقت میں ڈالو۔ طٰہٰ کے معنی لغت میں طی یعنی محمدؐ کے ہیں

---

[۱] فَاسْئَلُوْۤا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ (آیت ۴۳ سورۃ النحل پ ۱۴)

بروایتے بعض علماء نے قرآن میں آنحضرتؐ کے نام

طٰہٰ کے ایک معنی کے متعلق

دوسری حدیث میں حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ طٰہٰ کے معنی ہیں اے حق کے طلب کرنے والے اور حق کی جانب ہدایت کرنے والے۔ اور یٰسین کے معنی ہیں اے سُننے والے اور حق کے سنانے والے اور میرے زندہ بندے۔ اور دوسری حدیث میں اے سردار ہے۔

بہت سی حدیثوں میں خاصہ و عامہ سے منقول ہے کہ یٰسین حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام ہے اور آلِ یٰسین آپ کے اہلبیتؑ ہیں جن پر خدا نے قرآن میں سلام بھیجا ہے اور فرمایا ہے سَلَامٌ عَلَیٰ اِلْ یٰسِ۔ (آیت ۱۳۰ سورۃ والصفت پ ۲۳)۔ خدا نے قرآن میں سوائے اہلبیت رسولؐ کے اور کسی کے اہلبیت پر سلام نہیں بھیجا ہے۔ قرأت اہلبیتؑ کے مطابق ایسا ہی ہے یعنی سَلَامٌ عَلٰے اٰلِ یٰسٓ۔ دُوسری روایت میں وارد ہے کہ یٰسین نام مت رکھو کیونکہ وہ آنحضرتؐ کا نام ہے اور حضورؐ نے اجازت نہیں دی ہے کہ کسی دوسرے کا نام یٰسین رکھا جائے۔ دُوسری حدیثِ معتبر میں امام موسٰےؑ بن جعفر علیہم السلام سے منقول ہے حٰمٓ وَالْکِتٰبِ الْمُبِیْنِ (آیت ۱و۲ سورۃ زخرف پ ۲۵) کی تفسیر میں آپ نے فرمایا کہ حٰمٓ آنحضرتؐ کا نام ہے اُس کتاب میں جس کو خدا نے حضرت ہودؑ پر نازل کیا تھا۔ اور کتاب مبین سے مُراد امیرالمومنینؑ ہیں۔ روایاتِ معتبرہ میں قول حق سبحانہٗ وتعالیٰ وَالنَّجْمِ اِذَا ھَوٰی (آیت ۱ سورۃ النجم پ ۲۷) کی تفسیر میں وارد ہوا ہے کہ خدا نے پیغمبرؐ کی قسم کھائی ہے جس وقت کہ آپ معراج میں تشریف لے گئے یا دُنیا سے رحلت فرمائی۔ نجم سے مراد آنحضرتؐ ہیں جو آسمانِ ہدایت کے ستارے۔ اسی طرح قول خدا عَلٰمٰتٍ وَبِالنَّجْمِ ھُمْ یَھْتَدُوْنَ (آیت ۱۶ سورۃ النحل پ ۱۴) کی تفسیر میں حدیثیں وارد ہوئی ہیں کہ علامات سے مراد آئمہ اطہار ہیں جو راہِ ہدایت کے نشانات ہیں اور نجم رسولؐ خدا ہیں جن سے ان لوگوں نے ہدایت پائی ہے۔ اور وَالشَّمْسِ وَضُحٰھَا (آیت ۱ سورۃ الشمس پ ۳۰) کی تفسیر میں بہت سی حدیثیں وارد ہوئی ہیں کہ شمس سے مراد خورشیدِ فلکِ رسالت حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور قمر سے ماہِ اوجِ امامت یعنی امیرالمومنینؑ ہیں جو تالیِ آنحضرتؐ ہیں یعنی آپؐ کے پیچھے پیچھے آنے والے ہیں۔ اور نہار (دن) سے مراد ائمہ اطہارؑ ہیں جنکے نُورِ ہدایت سے دنیا روشن ہے۔ اور وَالتِّیْنِ (آیت ۱تا۳ سورۃ تین پ ۳۰) کی تفسیر میں وارد ہُوا ہے کہ تین سے مراد سیدالمرسلین ہیں جو شجرِ نبوت کے بہترین ثمر ہیں اور وَالزَّیْتُوْنِ سے امیرالمومنینؑ مراد ہیں جو ہر تاریکیِ ضلالت کے علم و روشنی بخشنے والے ہیں اور طُوْرِ سِیْنِیْنَ حسنؑ و حسینؑ علیہم السلام ہیں جو کوہِ وقار و تمکین ہیں۔ اور بَلَدِ الْاَمِیْنِ سے ائمہ مومنان مراد ہیں جو علم الٰہی کے شہر ہیں۔

حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ راس الجالوت سے آپ نے پُوچھا کہ انجیل میں لکھا ہے کہ فارقلیطا حضرت عیسٰےؑ کے بعد آئے گا جو تمہاری سختیاں اور مشکلیں آسان کرے گا اور میرے حق ہونے کی شہادت دے گا جس طرح میں اُس کے لئے شہادت دے رہا ہوں۔ وُہ ہر علم کے مطالب تم پر واضح کرے گا۔ راس الجالوت نے کہا ایسا ہی ہے۔

بطریق عامہ انس بن مالک سے روایت ہے کہ ایک روز پیغمبرؐ نے فرمایا اے گروہ مردم جو شخص آفتاب سے مستفیض نہیں ہوتا ماہتاب سے فائدہ اُٹھانے کی کوشش کرتا ہے۔ اور جو ماہتاب سے مستفید نہیں ہوتا وُہ زہرہ ہی کو غنیمت سمجھتا ہے اور اس کی روشنی سے فائدہ اُٹھاتا ہے۔ اور جو زہرہ سے بھی محروم رہتا ہے وُہ فرقدان[1] سے فیض حاصل کرتا ہے۔ غرض میں شمس ہوں، علیؑ قمر ہیں، فاطمہؑ زہرہ ہیں اور حسنؑ اور حسینؑ فرقدان ہیں۔

## فصل دوم

اُمّی کے معنی اور یہ کہ آنحضرتؐ ہر زبان و تحریر و حروف سے واقف تھے۔

واضح ہو کہ اس میں اختلاف ہے کہ آنحضرتؐ کو خدا نے اُمّی کیوں فرمایا ہے۔ بعض کہتے ہیں اس لئے کہ آپؐ لکھ پڑھ نہیں سکتے تھے، بعض کا قول ہے کہ آپؐ اُمّت سے منسوب ہیں یعنی بظاہر کسی سے تعلیم نہ حاصل کرنے کی وجہ سے مثل عرب کے اَن پڑھ لوگوں کی طرح تھے، بعضوں نے کہا ہے کہ اُم (ماں) کی جانب منسوب تھے یعنی بظاہر جس طرح ماں کے پیٹ سے پیدا ہوئے تھے اُسی حال پر تھے اور کسی سے لکھنا پڑھنا نہیں سیکھا تھا، اور بعض حدیثوں میں وارد ہوا ہے کہ آپؐ اُم القریٰ یعنی مکہ کی جانب منسوب تھے اور اس میں کوئی اختلاف نہیں ہے کہ آنحضرتؐ نے بعثت سے پہلے تک کسی سے لکھنا پڑھنا نہیں سیکھا تھا۔ جیسا کہ خداوند عالم نے فرمایا ہے کہ وَمَا کُنْتَ تَتْلُوْا مِنْ قَبْلِهٖ مِنْ کِتَابٍ وَّلَا تَخُطُّهٗ بِیَمِیْنِکَ اِذًا لَّارْتَابَ الْمُبْطِلُوْنَ (آیت ۴۸، سورۃ عنکبوت پ ۲۱) یعنی تم نے پہلے نہ کوئی کتاب پڑھی تھی، نہ اپنے ہاتھ سے لکھنا سیکھا تھا۔ اگر ایسا ہوتا تو اہلِ باطل شک میں مبتلا ہوتے۔ اور اس میں بھی اختلاف ہے کہ بعثت کے بعد بھی لکھ پڑھ سکتے تھے یا نہیں، تو حق یہ ہے کہ آپؐ لکھنے پڑھنے پر قادر تھے۔ چنانچہ وحیٔ الٰہی کے ذریعہ آپؐ ہر چیز کو جانتے اور بقدرتِ خدا ہر اُس کام پر قادر تھے جس سے دوسرے تمام لوگ عاجز تھے لیکن مصلحتاً خود لکھتے نہ تھے۔ اور اکثر اوقات دوسروں کو خطوط پڑھنے کا حکم فرماتے۔ اور کسی انسان سے لکھنا پڑھنا نہیں سیکھا تھا۔ چنانچہ حدیث صحیح میں حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ خط لکھتے اور پڑھتے تھے۔ دوسری معتبر حدیث میں فرمایا کہ جن چیزوں کے ساتھ خدا نے اپنے پیغمبرؐ پر احسان کیا ہے اُن میں سے ایک یہ بھی تھا کہ آپؐ اُمّی تھے۔ لکھتے نہ تھے مگر خطوط پڑھ لیا کرتے تھے۔ اور دوسری حدیث حسن میں اس آیت کی تفسیر میں فرمایا: هُوَ الَّذِیْ بَعَثَ فِی الْاُمِّیّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ یَتْلُوْا عَلَیْهِمْ اٰیٰتِهٖ (سورۃ جمعہ، آیت ۲ پ ۲۸) جس کا ترجمہ ہے کہ وُہ خدا وُہ ہے جس نے ایک رسول اَن پڑھوں میں انہی میں سے مبعوث کیا۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ وُہ لکھنا پڑھنا جانتے تھے لیکن چونکہ کوئی کتاب خدا کی جانب سے اب تک اُن کے لئے نہیں آئی تھی اور نہ اُن میں کوئی پیغمبر ہُوا تھا اس سبب سے اُن کو اُمّی کہا۔ بسند معتبر منقول ہے کہ

[1] فرقدان دُو روشن ستارے قطب شمالی کے نزدیک ہیں جو اس کے گرد گھومتے رہتے ہیں اور شام سے صبح تک ظاہر رہتے ہیں کسی وقت غائب نہیں ہوتے۔ ۱۲ مترجم

امام محمد تقیؑ سے ایک شخص نے پوچھا کہ جناب رسول خدا کا نام اُمّی کیوں ہوا۔ حضرتؑ نے فرمایا سُنّی لوگ کیا کہتے ہیں اُس نے کہا وُہ کہتے ہیں کہ اس لیئے حضرتؐ کو اُمّی کہا کہ آپ اَن پڑھ تھے۔ فرمایا وُہ غلط کہتے ہیں۔ خدا اُن سے سمجھے ایسا کیونکر ہو سکتا ہے حالانکہ خدا حضرتؐ کی شان میں فرماتا ہے کہ اُس نے اُن میں ایک رسُول اُنہی میں سے بھیجا جو اُن کے سامنے خدا کی آیتیں پڑھتا ہے اور ان کو کتاب و حکمت کی تعلیم دیتا ہے۔ اگر وُہ خود کچھ نہیں جانتا تھا تو ان کو تعلیم کیسے دیتا تھا۔ واللہ حضرتؐ تہتّر زبان میں لکھتے پڑھتے تھے۔ بلکہ خدا نے ان کو اُمّی اس لیئے کہا کہ وُہ اہل مکّہ میں سے تھے اور مکّہ کا ایک نام اُمّ القریٰ بھی ہے جیسا کہ فرمایا ہے کہ وَلِتُنْذِرَ اُمَّ الْقُرٰی وَمَنْ حَوْلَهَا۔ (آیۃ ۹۲ سورۃ الانعام پ ۷)۔ اور حدیث معتبر میں حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ جب ابوسفیان احد کی جانب بغرضِ جنگ روانہ ہوا۔ جناب عباسؓ نے حضرتؐ کو خط لکھا اس میں حقیقتِ حال تحریر کی۔ جب وُہ خط حضرتؐ کے پاس لایا گیا آپؐ مدینہ کے ایک باغ میں تشریف فرما تھے۔ حضرتؐ نے وُہ خط پڑھا اور اپنے اصحاب کو نہیں بتایا بلکہ مدینہ سے چلنے کا حکم دیا۔ وہاں پہنچے تو اس خط کا مضمون لوگوں سے بیان فرمایا۔ دوسری حدیث میں فرمایا حضرتؐ لکھتے پڑھتے تھے اور دوسروں کا لکھا ہوا بھی پڑھتے تھے بلکہ بغیر لکھا ہوا پڑھ لیتے تھے اور جانتے تھے پھر لکھے ہوئے کو کیسے نہ جانتے۔ حدیث صحیح میں آنحضرتؐ سے قول حق تعالےٰ وَاُوْحِیَ اِلَیَّ هٰذَا الْقُرْاٰنُ لِاُنْذِرَكُمْ بِهٖ وَمَنْ بَلَغَ (سورۃ الانعام آیۃ ۱۹ پ ۷) کی تاویل میں منقول ہے حضرتؐ نے فرمایا کہ خدا نے میری جانب قرآن کو وحی کی ہے تاکہ تم کو اور ہر اُس شخص کو ہر زبان اور لغت میں عذابِ خدا سے ڈراؤں جس تک میری دعوت پہنچے۔ اور دوسری حدیث معتبر میں امام محمد باقرؑ سے منقول ہے کہ کوئی کتاب یا وحی نازل نہ کی مگر زبان عربی میں۔ مگر وہ انبیا کے کانوں میں اُنہی کی قوم کی زبان و لغت میں پہنچتی تھی۔ اور ہمارے پیغمبرؐ کے گوش مبارک میں عربی ہی زبان میں پہنچتی تھی اور ہر شخص جو حضرتؐ سے باتیں کرتا اپنی ہی زبان میں کرتا لیکن آنحضرتؐ کے کانوں میں عربی زبان میں اس کی باتیں پہنچتی تھیں۔ اور تمام آیتیں جو حضرت جبرئیلؑ آنحضرتؐ کے پاس لاتے حضرتؐ کے احترام و تعظیم کے سبب اُنکی طرف سے ترجمہ کیا کرتے تھے۔

## فصل سوم

آنحضرتؐ کی انگشتری، کپڑے، اسلحے، سواری اور تمام اسباب و سامان کا ذکر:۔

شیخ طوسی نے بسند معتبر حضرت امام زین العابدینؑ سے روایت کی ہے کہ ایک روز جناب رسُول خدا نے اپنی انگوٹھی امیر المومنینؑ کو دے کر فرمایا کہ اس پر محمدؐ بن عبداللہ نقش کرالاؤ۔ جناب امیرؑ نے حکاک کو نقش کے لیئے دے دی۔ اُس نے محمد بن عبداللہ نقش کر دیا۔ دوسرے روز حضرت علیؑ نے انگوٹھی حکاک سے واپس لی تو دیکھا کہ اس پر محمدؐ رسول اللہ کندہ تھا۔ جناب امیرؑ نے فرمایا میں نے تجھ کو یہ کندہ کرنے کو تو نہیں کہا تھا۔ اُس نے کہا یا حضرت آپ بجا فرماتے ہیں مجھ سے غلطی ہو گئی میرے ہاتھوں سے ایسا ہو گیا۔ امیر المومنینؑ وُہ انگوٹھی آنحضرتؐ کے پاس لائے اور واقعہ بیان کیا۔ آپ نے اس کو اپنی انگلی میں پہن لیا اور فرمایا میں محمدؐ بن عبداللہ بھی ہوں اور محمدؐ رسُول اللہ بھی ہوں۔ دوسرے روز صبح کو

جب اس کو دیکھا تو اس کے نیچے "علیًا ولی اللہ" بھی نقش تھا۔ حضرتؐ کو حیرت ہوئی۔ اسی وقت جبرئیل نازل ہوئے اور کہا خدا فرماتا ہے کہ اے میرے حبیبؐ جو تم نے چاہا تم نے نقش کیا اور جو ہم نے چاہا ہم نے نقش کیا۔ دوسری معتبر حدیث میں امام محمد باقرؑ سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ کی انگوٹھی چاندی کی تھی اس کے نگینہ پر "محمدؐ رسول اللہ" کندہ تھا۔ دوسری معتبر حدیث میں حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ کی دو انگوٹھیاں تھیں ایک پر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللہِ لکھا تھا دوسری پر صَدَقَ اللہُ تحریر تھا۔ حدیث معتبر میں امام محمد باقرؑ سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ داہنے ہاتھ میں انگوٹھی پہنتے تھے۔ دوسری حدیث میں فرمایا کہ آنحضرتؐ تین کلاہ رکھتے تھے ایک یمنیہ دوسری بیضا جو سفید تھی تیسری مضربہ تھی جس کے دو گوشے تھے جس کو جنگ کے موقع پر پہنتے تھے اور ایک چھوٹا عصا تھا جس پر آپ تکیہ کر لیا کرتے تھے۔ اور عید کے دنوں اپنے ہمراہ صحرا میں لے جایا کرتے تھے اور خطبہ پڑھتے وقت اس پر تکیہ کرتے تھے۔ اور ایک چھڑی تھی جس کو ممشوق کہتے تھے اور ایک خیمہ تھا جس کو رکن کہتے تھے ایک پیالہ تھا جس کو قیعہ کہتے تھے اور ایک دوسرا پیالہ تھا جس کو ری کہتے تھے۔ حضرتؐ کے پاس دو گھوڑے تھے ایک کا نام مرتجز اور دوسرے کا سکب تھا۔ دو خچر تھے۔ ایک کو دُلدُل دوسرے کو شہبا کہتے تھے۔ دو اونٹنیاں تھیں عضبا و جذعا۔ چار تلواریں تھیں ذوالفقار عون، مجذم اور رسوم۔ ایک ٹٹو تھا جس کو یعفور کہتے تھے۔ ایک عمامہ تھا سحاب نام۔ ایک زرہ تھی ذات الفضول جس کی تین کڑیاں چاندی کی تھیں ایک سامنے اور دو پیچھے۔ حضرتؐ کا ایک علَم تھا جس کو عقاب کہتے تھے۔ ایک بار برداری کے لئے اونٹ تھا دیباج نامی۔ ایک لوا تھا جس کو معلوم کہتے تھے اور ایک خود تھا جس کو سعد کہتے تھے۔ ان تمام چیزوں کو حضرتؐ نے اپنی وفات کے وقت امیرالمومنین صلوات اللہ علیہ کو عطا فرمایا اور اپنی انگوٹھی اتار کر ان کی انگشت مبارک میں پہنا دی تھی۔ امیرالمومنینؑ فرماتے ہیں کہ آنحضرتؐ کی ایک تلوار کے قائمہ میں مجھے ایک صحیفہ ملا جس میں بے شمار علوم تھے۔ اُن میں یہ تین باتیں بھی تھیں کہ اُس شخص کے ساتھ تعلق قائم کرو جو تم سے تعلق قطع کرے؛ حق بات کہو اگرچہ تم کو نقصان ہی پہنچے؛ اور اُس کے ساتھ احسان کرو جو تمہارے ساتھ برائی کرے۔

دوسری حدیث میں منقول ہے کہ جب رسولؐ خدا نے خیبر فتح کیا آپؐ کو ایک ٹٹو غنیمت میں حاصل ہوا۔ وہ بقدرتِ خدا گویا ہوا کہ میرے مورث اعلیٰ کی نسل سے ساٹھ دراز گوش پیدا ہوئے جن میں سے ہر ایک پر سوائے پیغمبروں کے کوئی سوار نہیں ہوا۔ اور اس نسل سے بجز میرے کوئی باقی نہیں ہے۔ اور آپ کے سوا کوئی پیغمبر بھی باقی نہیں ہے۔ میں ہمیشہ سے انتظار میں تھا۔ اس سے پہلے ایک یہودی کی ملک میں تھا اور دانستہ سرکش بنا ہوا تھا اور اس کو اپنی پشت سے گرا دیا کرتا تھا۔ وہ میری پیٹھ اور پیٹ پر مارتا تھا۔ حضرتؐ نے فرمایا میں نے تیرا نام یعفور رکھا۔ اور فرمایا تجھے کسی مادہ کی ضرورت ہے؟ اس نے کہا نہیں۔ جب اس سے کہا جاتا کہ رسولؐ خدا تجھ کو بلاتے ہیں تو فوراً دوڑتا ہوا آتا تھا۔ جب جب آنحضرتؐ نے رحلت فرمائی وہ بہت بے چین ہوا۔ اور رنج و غم کی شدت کے سبب اپنے کو کنوئیں میں

پڑھنے لگیں اور حضرتؐ کی رسالت پر گواہی بھی دی۔ اور انس سے منقول ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک مٹھی کنکریاں ہاتھ میں اُٹھالیں جو تسبیح خدا کرنے لگیں۔ پھر حضرت علیؑ کے ہاتھ میں دے دیں وُہ اُن کے ہاتھ میں بدستور تسبیح کرتی تھیں۔ جب ہم نے اپنے ہاتھ میں ان کو لے لیا تو وُہ ساکت ہو گئیں۔

پینتیسواں معجزہ۔ راوندی نے ابو اسید سے روایت کی ہے کہ جناب رسولؐ خدا نے ایک روز اپنے چچا جناب عباسؓ سے کہا کہ آپ اپنے لڑکوں سمیت کل اپنے گھر پر موجود رہیئے گا مجھے کچھ کام ہے دوسرے روز صبح کو آپؐ ان کے مکان پر تشریف لے گئے اور ان لوگوں کو اپنے پاس بلایا اور ان کے لیئے دُعا کی تو آمین کی آواز اُن کے در و دیوار سے بلند ہوئی۔

چھتیسواں معجزہ۔ کلینی، راوندی اور ابن شہر آشوب نے حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ایک شخص کا انتقال ہوا اور لوگوں نے اس کی قبر کھودنا شروع کی مگر بہت کوشش کی اور قبر نہ کھُد سکی۔ تو لوگ آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ماجرا بیان کیا۔ آپؐ نے فرمایا یہ شخص خوش اخلاق تھا اس کی قبر کھودنے میں دشواری نہ ہونا چاہیئے۔ پھر خود تشریف لے گئے اور ایک پیالہ میں پانی منگوایا اور اپنا دست مبارک اُس میں داخل کیا اور قبر کی زمین پر چھڑک دیا حضرتؐ کے اعجاز سے وُہ زمین مانند بالو کے نرم ہو گئی۔ دوسری روایت میں ہے کہ آنحضرتؐ نے دُعا کی تو قبر آسانی سے کھود لی گئی۔

سینتیسواں معجزہ۔ راوندی نے حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ کسی جنگ کے لیئے مدینہ سے باہر گئے ہوئے تھے۔ واپسی میں ایک منزل پر قیام پذیر تھے اور صحابہ کے ساتھ بیٹھے ہوئے کھانا نوش فرما رہے تھے کہ جبرئیلؑ نازل ہوئے اور کہا یا رسولؐ اللہ چلیئے۔ حضرتؐ سوار ہو کر جبرئیلؑ کے ساتھ روانہ ہوئے۔ زمین کپڑے کے مانند لپیٹی گئی اور حضرتؐ فدک میں پہنچے۔ جب اہل فدک نے گھوڑوں کے ٹاپوں کی آواز سُنی سمجھے کہ دشمن سر پر آگئے اور شہر کے دروازوں کو بند کر کے کنجیاں ایک بُوڑھی عورت کو جو شہر کے باہر رہتی تھی دے دیں۔ اور خود پہاڑوں پر بھاگ گئے۔ جبرئیلؑ اس عورت کے پاس آئے اور اُس سے کنجیاں لے لیں۔ شہر کے دروازوں کو کھولا۔ حضرتؐ اُن کے تمام شہروں اور مکانوں میں گھُومے پھرے۔ جبرئیل علیہ السّلام نے کہا یا رسولؐ اللہ خدا نے یہ سب آپ کے لیئے مخصوص کیا اور آپؐ کو عطا فرمایا ہے۔ اس میں کسی اور کا حصّہ نہیں ہے۔ پھر یہ آیت نازل ہوئی مَآ اَفَآءَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مِنْ اَهْلِ الْقُرٰى فَلِلّٰهِ وَلِلرَّسُوْلِ وَلِذِى الْقُرْبٰى (پ ۲۸ آیت ۷ سورۃ حشر) یعنی خدا نے جو کچھ قریوں اور شہروں والوں کا مال اپنے رسولؐ کو دیا ہے وُہ صرف خدا اور رسولؐ اور رسولؐ کے رشتہ داروں کا ہے۔ پھر فرماتا ہے فَمَآ اَوْجَفْتُمْ عَلَيْهِ مِنْ خَيْلٍ وَّلَا رِكَابٍ وَّلٰكِنَّ اللّٰهَ يُسَلِّطُ رُسُلَهٗ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ (پ ۲۸ آیت ۶ سورۃ حشر)۔ تم نے اُس پر اُونٹوں اور گھوڑوں کو نہیں دوڑایا تھا (یعنی اُن سے جنگ نہیں کی تھی) لیکن خدا اپنے پیغمبروں کو جس پر چاہتا ہے مسلط کر دیتا ہے۔ کیونکہ فدک کے فتح کرنے میں نہ مسلمانوں نے جنگ کی تھی نہ حضرتؐ کے ساتھ تھے بلکہ خدا نے بغیر لڑے بھڑے پیغمبرؐ کو عطا فرمایا تھا۔

جبرئیلؑ نے آنحضرتؐ کو ان کے گھروں اور باغوں میں گھمایا پھرایا، پھر دروازوں کو بند کر کے ان کی کنجیاں حضرتؐ کے حوالے کیں۔ حضرتؐ نے ان کو تلوار کے نیام میں رکھ دیا اور تلوار کو اونٹ پر سامان کے ساتھ لٹکا دیا اور سوار ہو کر واپس ہوئے۔ زمین پھر اسیطرح پیٹی گئی اور حضرتؐ اپنے اصحاب کے پاس پہنچ گئے ابھی وہ لوگ اس مجلس سے اُٹھے نہ تھے۔ اور فرمایا کہ میں فدک کی جانب گیا تھا خدا نے فدک مجھے عطا فرمایا ہے یہ سنکر منافقوں نے ایک دوسرے کو دیکھا اور آنکھوں سے اشارہ کیا کہ (معاذ اللہ) حضرتؐ غلط بیان کرتے ہیں۔ حضرتؐ نے نیام سے کنجیاں نکال کر دکھائیں اور فرمایا کہ یہ فدک کے قلعوں کی کنجیاں ہیں۔ پھر وہاں سے روانہ ہو کر مدینہ آئے اور سب سے پہلے جناب فاطمہؑ کے گھر گئے اور فرمایا خدا نے فدک تمہارے باپ کو عطا فرمایا ہے جس میں مسلمانوں کا حصہ نہیں۔ مجھے اختیار ہے میں جو چاہوں کروں۔ تمہاری والدہ خدیجہ کا مہر میرے ذمہ ہے لہٰذا میں اس کے عوض فدک تم کو بخشتا ہوں۔ تم اس کی مالک ہو تمہارے بعد تمہاری اولاد مالک ہوتی رہے گی۔ پھر حضرتؐ نے ایک چمڑا منگایا اور امیر المومنینؑ کو بلایا اور فرمایا لکھو کہ باغ فدک رسولؐ خدا کی جانب سے فاطمہؑ کے لئے بخشش ہے۔ اور اس پر علیؑ اور ام ایمن کو گواہ فرمایا کہ ام ایمن بہشت کی ایک خاتون ہیں۔ پھر اہل فدک آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور یہ طے کیا کہ ہر سال چوبیس ہزار دینار (اشرفی) حضرتؐ کو دیا کریں گے جو اس زمانہ کے سکوں کے حساب سے تین ہزار چھ سو تومان ہوتے ہیں۔

اڑتیسواں معجزہ۔ راوندی نے حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جناب رسول خدا جب جنگ حنین سے واپس ہو کر جعرانہ میں ٹھہرے اور صحابہ میں مال غنیمت تقسیم فرمایا، وہ حضرتؐ کے پیچھے پیچھے دوڑتے تھے اور مانگتے جاتے تھے، حضرتؐ ان کو دیتے جاتے تھے یہاں تک کہ آنحضرتؐ ان کے پاس سے ہٹتے ہٹتے ایک درخت کے پاس پہنچے اور پشت درخت سے لگا دی۔ لیکن صحابہ نے پھر ہجوم کیا یہاں تک کہ حضرتؐ کی پیٹھ زخمی ہو گئی اور آپؐ کی چادر درخت سے لپٹ کر رہ گئی۔ آنحضرتؐ دوسرے درخت کی طرف چلے گئے اور فرمایا کہ میری چادر دے دو۔ خدا کی قسم اگر مکہ اور یمن کے درختوں کی تعداد کے برابر میرے پاس گوسفند ہوتیں تو سب تم لوگوں پر تقسیم کر دیتا۔ تم مجھ کو بخیل و کنجوس کبھی نہ پاؤ گے۔ غرض ماہ ذیقعدہ میں جعرانہ سے روانہ ہوئے اور حضرتؐ کی پشت مبارک کی برکت سے وہ درخت کبھی خشک نہ ہوا اور ہمیشہ ہر فصل میں اس سے تر و تازہ پھل حاصل ہوا کرتا تھا۔

اُنتالیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب اور ابن مسعود وغیرہ نے روایت کی ہے کہ لوگ جب حضرتؐ کے ساتھ کھانا کھاتے تو طعام سے آواز تسبیح آتی تھی۔

چالیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ جناب رسولؐ خدا مدینہ میں ایک مسجد تعمیر کر رہے تھے آپؐ نے مکہ سے ایک درخت کو بلایا وہ زمین کو چیرتا ہوا آنحضرتؐ کے پاس آکر کھڑا ہو گیا اور آپؐ کی رسالت کی گواہی دی۔

اکتالیسواں معجزہ۔ روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عبداللہ بن طفیل کو بھیجا کہ اپنی قوم کی ہدایت کرے۔ اور فرمایا کہ تمہاری قوم کے نزدیک تمہاری سچائی کی دلیل یہ ہو گی کہ تمہارے تازیانہ کی

نوک سے رات دن ایک نور چمکتا رہے گا۔ عبداللہ نے اُسی علامت کے ذریعہ اپنی قوم کی ہدایت کی۔!
دیگر روایت ہے کہ قریش نے طفیل بن عمرو سے کہا کہ جب مسجد الحرام میں تو جایا کرے تو اپنے کانوں میں روئی بھر لیا کرتا کہ محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا قرآن پڑھنا تو نہ سُنے ایسا نہ ہو کہ تو بھی اُن کے فریب میں آ جائے غرض وُہ جب کعبہ میں جاتا تھا تو جس قدر روئی کانوں میں زیادہ بھرتا تھا اسیقدر آنحضرتؐ کی آواز زیادہ سنائی دیتی تھی۔ اسی معجزہ سے وُہ مسلمان ہو گیا اور عرض کی یا رسُول اللہؐ میں اپنی قوم کا سردار ہوں اگر آپ مجھے کوئی نشانی عطا فرمائیں تو میں اپنی قوم کو اسلام کی دعوت دوں۔ حضرتؐ نے دُعا کی کہ خداوندا اس کو کوئی علامت عطا فرما۔ غرض جب وُہ اپنی قوم کی جانب واپس گیا اُس کے تازیانہ سے ایک نور قندیل کے مانند ظاہر ہوتا تھا۔

بیالیسواں معجزہ۔ خاصہ وعامہ نے روایت کی ہے کہ جنگ احزاب میں آنحضرتؐ نے صحابہ کے درمیان خندق کھودنا تقسیم فرمایا کہ ہر چالیس ہاتھ دس آدمی کھودیں۔ سلمانؓ اور حذیفہؓ کے حصّہ میں جو زمین آئی، اُس کے نیچے پتھر نکلا جس پر پھاوڑہ اثر نہیں کرتا تھا۔ سلمانؓ نے آنحضرتؐ سے عرض کی۔ آنحضرتؐ مسجد احزاب سے باہر آئے اور پھاوڑہ لے کر تین بار پتھر پر مارا۔ ہر مرتبہ ایک تیسرا حصّہ پتھر سے جدا ہوتا اور برق سی چمکتی، جس سے تمام دُنیا روشن ہو جاتی اور حضرتؐ اللہ اکبر فرماتے صحابہ بھی اللہ اکبر کہتے۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ پہلی روشنی میں یمن کے قصر نظر آئے اور خدا نے اُن سب کو مجھے عطا فرمایا۔ دوسری مرتبہ شام کے قصر دکھائی دیئے اور خدا نے اُن سب کو مجھے کرامت فرمایا۔ اور تیسری بار مدائن کے قصر میں نے دیکھے اور خدا نے بادشاہان عجم کے ملک مجھے بخشے۔ اُس کے بعد خدا نے یہ آیت نازل فرمائی:۔ لِيُظْهِرَهُ عَلَى الدِّينِ كُلِّهِ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُونَ (پ آیہ ۳۳ سورۃ توبہ)۔ "خدا اُس کے دین کو تمام دینوں پر غالب کر دے گا اگرچہ مشرکین کراہت کریں۔" دوسری روایت میں ہے کہ جب وُہ زمین سخت ظاہر ہوئی اور کُدال کا اُس پر اثر نہ ہوا تو حضرتؐ نے ایک پیالہ میں پانی منگوایا اور اپنے معجز نما آب دہن کو اُس میں ڈالا اور اپنے ہاتھ سے اُس زمین پر چھڑک دیا۔ تو آنحضرتؐ کے اعجاز سے اس قدر نرم ہو گئی کہ جب کُدال اُس پر مارتے وُہ اندر گھس جاتا تھا۔

تینتالیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ جنگ بدر میں عکاسہ کی تلوار ٹوٹ گئی۔ حضرتؐ نے ایک لکڑی اُن کے ہاتھ میں دے دی کہ اس سے جنگ کرو۔ جب عکاسہ کے ہاتھ میں وُہ لکڑی پہنچی تلوار بن گئی، وُہ ہمیشہ اُسی سے جنگ کیا کرتے تھے۔

چوالیسواں معجزہ۔ روایت ہے کہ جنگِ اُحد میں عبداللہ بن جحش کو حضرتؐ نے ایک لکڑی دی اور ابو دجانہ کو خرمے کی ایک شاخ عطا فرمائی۔ وُہ دونوں شمشیر قاطع بن گئیں۔ وُہ لوگ اُسی سے جنگ کیا کرتے تھے۔

پینتالیسواں معجزہ۔ روایت ہے کہ فتح مکہ کے روز آنحضرتؐ نے جناب امیرؑ سے فرمایا کہ ایک مٹھی کنکریاں لاؤ۔ حضرتؐ نے اُن کو بتوں کی جانب پھینک دیا اور فرمایا جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا (پ۱۵ آیہ ۸۱ سورۃ بنی اسرائیل) "حق آیا اور باطل مٹا۔ اور باطل مٹنے ہی والا ہے۔" تو وُہ تمام بُت زمین پر گر پڑے۔ اہلِ مکہ نے کہا کہ ہم نے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) سے بڑھ کر کوئی جادوگر نہیں دیکھا۔

چھیالیسواں معجزہ:۔ روایت ہے کہ کسی نے ایک کمان حضرتؐ کو ہدیہ کی جس پر ایک عقاب کی صورت بنی ہوئی تھی۔ حضرتؐ نے اُس پر ہاتھ پھیرا وہ شکل مٹ گئی۔

سینتالیسواں معجزہ۔ تفسیر امام میں مذکور ہے۔ عمار یاسر کہتے ہیں کہ ایک روز میں آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوا اُس وقت جبکہ آنحضرتؐ کی رسالت میں شک رکھتا تھا؛ اور کہا یا رسولؐ اللہ میں آپؐ کی تصدیق نہیں کر سکتا کیونکہ میرے دل میں شک ہے۔ کیا کوئی ایسا معجزہ ہے جس سے میرا شک دُور ہو جائے؟ آپؐ نے فرمایا کہ جب گھر واپس جائے تو ہر درخت اور پتھر سے میری بابت دریافت کرنا۔ میں گھر آیا تو ہر درخت اور پتھر سے پوچھتا تھا کہ محمدؐ کا دعوٰے ہے کہ تُو اُنکی رسالت کی گواہی دیتا ہے تو وُہ گویا ہوتا اور کہتا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم خدا کے رسولؐ ہیں۔

اڑتالیسواں معجزہ۔ تفسیر امامؑ میں مذکور ہے کہ ایک روز ایک مردِ مومن آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ حضرتؐ نے اُس سے پُوچھا کہ اپنے دل کو اپنے برادرانِ مومن کی طرف سے کیسا پاتے ہو جو محبت محمدؐ و علیؑ اور اُن کے دشمنوں کی عداوت میں تمہارے موافق ہیں۔ اُس نے عرض کی میں اُن کو مثل اپنی جان کے عزیز رکھتا ہوں۔ جن باتوں سے اُن کو تکلیف ہوتی ہے مجھے بھی ہوتی ہے اور جس سے اُن کو خوشی ہوتی ہے مجھے بھی ہوتی ہے؛ اور جو چیز ان کو غمگین کرتا ہے مجھے بھی غمگین کرتا ہے۔ یہ سُنکر حضرتؐ نے فرمایا پھر تو تم خدا کے دوست ہو لہٰذا دُنیا کی بلاؤں اور تکلیفوں کی پروا نہ کرو۔ خدا اس کے عوض تم کو اتنی نعمتیں عطا فرمائے گا کہ خلق میں کسیکو ایسا نفع حاصل نہ ہؤا ہو گا سوائے اس کے جو تمہاری طرح ہو۔ لہٰذا اس حالِ نیک پر راضی و خوش رہو۔ اُن فرزندوں، غلاموں، کنیزوں اور دولت کے عوض جو دوسروں کو حاصل ہیں کیونکہ تم اس حال میں تمام امیروں سے زیادہ غنی ہو لہٰذا اپنے تمام اوقات کو محمدؐ و آلِ محمدؐ علیہم الصلوٰۃ والسلام پر درُود بھیجکر زندہ رکھو۔ یہ سُنکر وُہ مردِ مومن خوش ہو گیا اور ہمیشہ محمدؐ و آلِ محمد علیہم الصلوٰۃ والسلام پر درُود بھیجا کرتا تھا۔ ایک روز دو مشہور منافقین غاصبانِ حقوقِ آلِ محمدؐ سے اُس کی ملاقات ہو گی۔ منافق اول نے کہا اے فلاں شخص تجھ کو محمدؐ نے بھوک اور پیاس کا خوب توشہ دیا۔ دُوسرے نے کہا محمدؐ نے آرزوئے باطل اور جھُوٹے وعدوں سے جنسے ہمیشہ دوسروں کے ساتھ کھیلتا رہتا ہے (معاذ اللہ) اچھا توشہ تیرے ساتھ کیا ہے۔ دوسرے روز پھر بازار میں اُن دونوں سے ملاقات ہو گئی۔ اُنہوں نے آپس میں مشورہ کیا کہ اس بیوقوف سے مذاق کرنا چاہئیے۔ یہ طے کر کے اُس مومن کے پاس آئے۔ دوسرے نے کہا آج لوگ اس بازار میں تجارت کر رہے ہیں اور فائدہ اُٹھا رہے ہیں تُو نے کون سی تجارت کی ہے؟ اُس غریب نے کہا میرے پاس مال تو نہیں ہے جس سے تجارت کروں البتہ محمدؐ و آلِ محمدؐ پر درُود بھیجا کرتا ہوں۔ اُس نے کہا بد نصیبی اور محرومی کا اچھا فائدہ تُو نے حاصل کیا ہے۔ جب گھر جائے گا تو بھُوک کا دستر خوان تیرے لیئے بچھایا جائے گا اور بد نصیبی اور حرماں کے طرح طرح کے کھانے اور شربت و پانی وغیرہ اس پر چنے جائیں گے اور فرشتے جو محمدؐ کے لیئے بھوک پیاس اور ذلت لایا کرتے ہیں تیرے دستر خوان کے گرد حاضر ہوں گے۔ اُس مومن نے کہا خدا کی قسم ایسا نہیں ہے بلکہ حضرتؐ خدا کے رسولؐ ہیں اور جو شخص آپؐ پر ایمان لاتا ہے وُہ حق پسند اور سعادتمند

درود کی برکت۔ منافقین کا ایک مومن کا مذاق اُڑانا اور اس کو مچھلی کے پیٹ سے گوہر آبدار ملنا اور منافقین کا خجل و پشیمان ہونا۔

میں سے ہے اور بہت جلد خداوند عالم ان کو بلند مرتبہ کر دے گا کشادگیٔ روزی وغیرہ کے سبب جیسی اُن کے لیئے مصلحت سمجھے گا۔ پھر ان کے لیئے راحت ہی راحت ہے۔ اسی اثناء میں ایک شخص ایک سٹری ہوئی مچھلی لیئے ہوئے آیا۔ اُن دونوں منافقوں نے طعن وطنز کیا کہ اس مچھلی کو اس مرد کے ہاتھ فروخت کر دے یہ رسولؐ کے صحابیوں میں سے ہے۔ ماہی فروش نے کہا کہ اس کو کوئی نہیں خریدتا ہے آپ ہی خرید لیجئے۔ اس مومن نے کہا میرے پاس پیسے نہیں ہیں۔ اُن دونوں منافقوں نے کہا خرید لو قیمت تو رسولؐ دے دیں گے۔ اُس شخص نے مچھلی لے لی اور ماہی فروش حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ حضرتؐ نے حالات سُنکر اُسامہ سے کہا کہ ایک درم اس مچھلی والے کو دے دو۔ وُہ یہ قیمت پا کر بہت خوش ہوا اور کہا کہ یہ درم تو کئی مچھلیوں کی قیمت ہے۔ غرض وُہ تو چلا گیا ادھر اُس مومن نے اُن لوگوں کے سامنے مچھلی کا پیٹ چاک کیا۔ اُس میں سے دو گوہر آبدار برآمد ہوئے جنکی قیمت دو لاکھ درہم تھی۔ یہ دیکھ کر وُہ دونوں منافق بہت رنجیدہ ہوئے اور مچھلی والے کے پیچھے دوڑے اور جا کر اُس سے کہا کہ مچھلی کے پیٹ سے دو قیمتی موتی نکلے ہیں۔ تُونے مچھلی فروخت کی ہے موتی نہیں فروخت کیئے تھے۔ واپس چل کر اپنے دونوں موتی اُس سے لے لے۔ مچھلی والے نے آکر اُس سے دونوں موتی لے لیئے۔ وُہ اُس کے ہاتھ میں پہنچتے ہی بچھو بن گئے اور اُس کے ہاتھ میں ڈنک مارنے لگے۔ مچھلی والا چلانے لگا اور اُن کو پھینک دیا۔ دونوں منافقوں نے کہا کہ یہ امر محمدؐ کے جادو سے بعید نہیں ہے۔ پھر اُس مومن نے اُسی مچھلی کے شکم سے دو موتی اور پائے۔ پھر اُن دونوں منافقین نے مچھلی والے سے کہا کہ یہ موتی بھی تیرے ہی ہیں لے لے۔ جب اُس نے اُن موتیوں کو اُٹھانے کا ارادہ کیا وُہ دونوں موتی سانپ بن گئے اور اس پر حملہ آور ہوئے۔ ماہی فروش نے کہا کہ بھائی یہ تم ہی لے لو میں نہیں لینا چاہتا۔ غرض اُس مومن نے اُن دونوں بچھوؤں اور دونوں سانپوں کو اُٹھا لیا وُہ سب باعجاز آنحضرتؐ قیمتی موتی ہو گئے۔ وُہ دونوں منافقین آپس میں کہنے لگے کہ کسی کو ہم نے محمدؐ سے زیادہ جادو میں ماہر نہیں دیکھا۔ اس مومن نے کہا اے دشمنان خدا اگر یہ جادو ہے تو بہشت و دوزخ بھی جادو ہے۔ اے خدا کے دشمنو! اُس خدا پر ایمان لاؤ جس نے تم پر اپنی نعمتیں پوری کی ہیں اور اپنے عجائبات قدرت تم کو دکھلائے ہیں۔ پھر وُہ چاروں موتی لے کر حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوا جنکو اُن تاجرانِ عرب نے چار لاکھ درم میں خرید لیا جو مدینہ میں تجارت کی غرض سے آئے تھے۔ حضرتؐ نے اُس سے فرمایا کہ خدا نے تجھ کو یہ نعمت اُس تعظیم و تکریم کی وجہ سے عطا فرمائی ہے جو تُو محمدؐ رسول اللہ اور اُن کے بھائی اور وصی علیؑ کی کرتا ہے۔ کیا میں تجھے ایسی فائدہ مند تجارت نہ بتا دوں جس میں تُو یہ تمام مال لگا دے اُس نے کہا یا رسولؐ اللہ ضرور بتائیے۔ فرمایا ان کو بہشت کے درختوں کے بیج قرار دے اور اپنے برادرانِ مومنین پر صرف کر دے کیونکہ بعض اُن میں سے عقیدہ و اخلاص میں تیرے مانند ہیں اور بعض تجھ سے بھی پست ہیں اور بعض بلند بھی ہیں۔ اُن پر جو کچھ تُو صرف کرے گا ہر حبہ کو خدا بڑھاتا رہے گا یہاں تک کہ کوہِ ابو قبیس، اُحد، ثور اور ثبیر کے پہاڑوں کے برابر ہزار پہاڑ بنا دے گا اور خدا ان کے عوض بہشت میں تیرے لیئے قصر تعمیر فرمائے گا، جنکے کنگرے یاقوت کے ہوں گے۔ اور سونے کے قصر بنائے گا جنکے کنگرے زبرجد کے ہوں گے۔ اتنے میں

ایک شخص نے کھڑے ہو کر کہا میرے پاس تو کچھ نہیں میں کیا راہِ خدا میں صرف کروں میرے واسطے کیا ثواب ہوگا۔ فرمایا تیرے لیئے ہماری خالص محبت وشفاعت کافی ہے۔ تجھ کو ہماری دوستی، ہمارے دشمنوں کے ساتھ دشمنی بہشت کے بلند درجوں میں پہنچائے گی۔

اُنچاسواں معجزہ۔ سُراقہ بن مالک کا قصّہ ہے جو متواتر ہے اور شعرائنے اپنے اشعار میں بھی نظم فرمایا ہے کہ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مدینہ کی جانب ہجرت کی کفّار نے سُراقہ کو آنحضرتؐ کے تعاقب میں بھیجا۔ جب وُہ آنحضرتؐ کے قریب پہنچا آپ کی دُعا سے اُس کے گھوڑے کا پاؤں زمین میں دھنس گیا۔ اُس نے آنحضرتؐ سے استدعا کی کہ خدا سے دُعا فرمائیں کہ اس کو نجات بخشے۔ پھر اُس نے حضرتؐ کی دعا سے نجات پائی۔ پھر دوبارہ اُس نے حضرتؐ کا ارادہ کیا پھر اُس کے گھوڑے کے پیر زمین میں پھنس گئے اسیطرح تین مرتبہ ہوا۔ آخر حضرتؐ سے اُس نے اپنے لیئے امان لی اور واپس گیا۔ اس کی تفصیل ہجرت کے حالات میں مذکور ہوگی۔

پچاسواں معجزہ۔ حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم خرمے کے بیج اپنے دہن مبارک میں رکھ کر چوستے پھر زمین میں بو دیتے تھے، وُہ اسیوقت درخت بنکر بار آور ہو جاتے تھے۔

---

# اٹھارواں باب

## اُن معجزات کا بیان جو شیر خوار بچوں اور حیوانات میں ظاہر ہوئے

شیر خوار بچے کا حضرتؐ کی رسالت کا اقرار کرنا۔

پہلا معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ ایک مشرکہ عورت اپنی زبان سے آنحضرتؐ کو بہت اذیت دیتی تھی۔ ایک روز دو مہینے کے بچّہ کو لیئے ہوئے آنحضرتؐ کے سامنے سے جارہی تھی۔ جب حضرتؐ کے قریب پہنچی وُہ بچّہ بقدرتِ الٰہی گویا ہوا اور کہا اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰہِ۔ اُس کی ماں کو بہت تعجب ہوا۔ حضرتؐ نے فرمایا بچے تجھے کیونکر معلوم ہوا کہ میں خدا کا رسول اور محمد بن عبداللہ ہوں؟ اُس نے کہا مجھے میرے پروردگار نے اور رُوح الامین نے تعلیم دی۔ حضرتؐ نے پُوچھا روح الامین کون ہیں؟ لڑکے نے کہا جبریلؑ ہیں جو اس وقت آپ کے سر کے قریب ہوا میں کھڑے ہیں اور آپ کو دیکھ رہے ہیں۔ حضرتؐ نے پوچھا اے بچے تیرا نام کیا ہے؟ اُس نے کہا میرا نام عبدالعزّیٰ رکھا گیا ہے حالانکہ میں عزّیٰ پر ایمان نہیں رکھتا۔ یارسُولؐ اللہ آپ میرا کوئی اور نام رکھ دیجیئے۔ حضرتؐ نے فرمایا تیرا نام میں نے عبداللہ رکھا۔ عرض کی یارسُولؐ اللہ دُعا کیجیئے کہ خدا مجھے بہشت میں آپ کے خادموں میں قرار دے۔ آپؐ نے اُس کے لیئے دُعا کی۔ اُس نے کہا جو شخص آپ پر ایمان لایا وُہ سعادتمند ہوا اور جس نے انکار کیا بدبخت وشقی ہوا۔ یہ کہہ کر ایک نعرہ مارا اور برحمتِ الٰہی واصل ہو گیا۔

دوسرا معجزہ۔ کلینیؒ، راوندی اور ابن بابویہ وغیرہ نے بسند معتبر حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام

سے روایت کی ہے کہ یمن کے پیچھے ایک وادی ہے کہ اُس کو برہوت کہتے ہیں جس میں کالے سانپ اور اُلّو کے سوا کوئی جانور نہیں ہوتا۔ اُس وادی میں ایک کنواں ہے جس کو بلہوت کہتے ہیں۔ ہر لمحہ مشرکوں اور کافروں کی رُوحیں اُس کنوئیں پہ لے جائی جاتی ہیں اور اُن کو جہنم کی صدید یعنی خون اور پیپ ملا ہُوا گرم پانی پلایا جاتا ہے۔ اُس وادی کے پیچھے چند گروہ ہیں جنکو ذریح کہتے ہیں۔ جب جناب سرورِ کائنات صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم مبعوث برسالت ہوئے ایک بچھڑے نے اُن کے درمیان اپنی دُم زمین پر ماری اور بآواز بلند چلایا کہ اے ذریح کی اولاد ایک مرد تہامہ میں آیا ہے اور لوگوں کو لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کی دعوت دیتا ہے۔ اور دُوسری روایت کے مطابق اُس نے کہا کہ اے آل ذریح میں تم کو عمل نیک کی جانب دعوت دیتا ہوں ایک پکارنے والا بزبان فصیح کہہ رہا ہے کہ کوئی خدا نہیں سوائے اُس خدا کے جو عالمین کا پروردگار ہے اور محمدؐ خدا کے رسُول پیغمبروں میں سب سے بہتر ہیں اور اُن کے وصی علیؑ بہترین اوصیا ہیں۔ اُس قوم نے کہا خدا نے کسی امرِ عظیم کے سبب اس بچھڑے کو گویا کیا ہے۔ پھر اُس بچھڑے نے دوبارہ اسیطرح آواز لگائی تو اُن لوگوں نے ایک کشتی تیار کی اور سات اشخاص کو اُس میں سوار کیا اور کھانے کے لیئے جو کچھ خدا نے اُن کے دل میں ڈال دیا ہمراہ کر دیا۔ کشتی کا بادبان بلند کر کے دریا میں کشتی چھوڑ دی۔ اس کشتی کو بامرِ خدا بغیر نا خدا کے ہوا نے جدہ میں پہنچا دیا۔ جب وہ لوگ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں آئے، قبل اس کے کہ وہ کچھ کہیں حضرتؐ نے فرمایا کہ اے آل ذریح بچھڑے نے تم کو دعوت دی ہے انہوں نے کہا ہاں یا رسُولؐ اللہ اپنا دین اور کتاب پیش کیجئے۔ تو حضرتؐ نے اُن کو دین اسلام، قرآن، واجبات، سُنن اور شرائع دین کی تعلیم دی اور بنی ہاشم میں سے ایک شخص کو اُن کا حاکم بنا کر اُن کے ساتھ بھیج دیا وہ آج تک دین حق پر قائم ہیں اور اُن میں کوئی اختلاف نہیں ہے۔

تیسرا معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ دیر کا ایک بچہ جس کو لوگ گونگا سمجھتے تھے آنحضرتؐ کے پاس لایا گیا آپؐ نے اُس سے پُوچھا کہ میں کون ہوں۔ اُس نے کہا آپؐ خدا کے رسُولؐ ہیں۔ اُس کے بعد سے بولنے لگا۔

چوتھا معجزہ۔ روایت ہے کہ عمرو بن منتشر نے آنحضرتؐ سے شکایت کی کہ ہماری وادی میں ایک سانپ رہتا ہے جس کا دفع کرنا ہمارے لیئے دُشوار ہے۔ اگر اُس کو آپ دفع کر دیں اور اُس وادی میں خرمے کے جو درخت خشک ہو گئے ہیں ان کو سبز و بار آور کر دیں تو ہم ایمان لائیں گے۔ حضرتؐ اُن کیساتھ اُس وادی میں گئے۔ وہ سانپ نکلا شترِ مست کے مانند چلا رہا تھا اور زمین پر سینہ کے بل چل رہا تھا جب اُس کی نگاہ آنحضرتؐ پر پڑی وہ اپنی دُم پر کھڑا ہو گیا اور حضرتؐ کو سلام کیا۔ آپؐ نے اُس کو حکم دیا کہ اس وادی سے نکل جائے۔ پھر حضرتؐ اُن خشک درختوں کے پاس آئے اور اپنا دستِ مبارک اُنپر پھیرا۔ وہ اُسیوقت بلند ہو گئے اور اُن میں پھل لگ گئے اور اُن کے نیچے پانی کا ایک چشمہ جاری ہو گیا۔

پانچواں معجزہ۔ روایت ہے کہ حجۃ الوداع میں ایک بچہ کو کپڑے میں لپیٹ کر حضرتؐ کے پاس لائے کہ آپؐ اُس کے واسطے دُعا فرمائیں۔ حضرتؐ نے اُس کو اپنے ہاتھوں پر لے کر فرمایا میں کون ہوں اُس نے کہا

آل ذریح کو ایک بچھڑے کا ہدایت کرنا اور اُنکا حضرتؐ کی خدمت میں آکر مسلمان ہونا

کا نکالنا اور وادی میں چشمے کے خشک درختوں کو

آپ خدا کے رسول محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔ آپ نے فرمایا اے مبارک تو نے سچ کہا۔ پھر لوگ اس کو مبارک یمامہ کہنے لگے۔

چھٹا معجزہ۔ مشرکین مکہ سے کنارہ کش ہو کر غار میں جانے کے وقت بہت سے معجزات ظہور میں آئے۔ منجملہ اُن کے ایک یہ تھا کہ مکڑی کو خدا نے بھیجا کہ غار کے دروازہ پر جالا تنے اور کعبہ کے کبوتروں میں سے ایک جوڑے نے اس پر گھونسلا بنایا۔ جب قریش آنحضرتؐ کے پیروں کے نشانات دیکھتے ہوئے غار کے دروازہ تک پہنچے، جالے اور کبوتر کے گھونسلے کو دیکھ کر بولے کہ اگر رات کوئی اس غار میں داخل ہوتا تو جالا ٹوٹ گیا ہوتا اور کبوتر یہاں نہ رہتے؛ اس لئے واپس چلے گئے۔ اسی سبب سے حضرتؐ نے مکڑی کو مار ڈالنے اور کبوتر کو ذبح کرنے کے لئے شکار کرنے سے منع فرمایا ہے۔ اور بحکم خدا کعبہ کے کبوتروں کے مارنے کا کفارہ مقرر فرمایا ہے۔ اس کی تفصیل آئندہ آئے گی انشاء اللہ۔

ساتواں معجزہ۔ شیخ طوسی، ابن بابویہ، راوندی اور ابن شہر آشوب وغیرہ نے حضرت صادقؑ اور ابن عباس سے روایت کی ہے کہ جب آنحضرتؐ رفع حاجت کا ارادہ کرتے تھے تو آبادی سے دُور جاتے تھے۔ ایک روز رفع حاجت کے لئے گئے۔ اپنا موزہ اُتارا اور قضائے حاجت کی۔ وضو کیا۔ اور چاہا کہ موزہ پہنیں تو ایک سبز پرندہ آیا جس کو سبز قبا کہتے ہیں، اور حضورؐ کا موزہ لے کر اُڑ گیا۔ پھر گرا دیا تو اُس میں سے ایک سیاہ سانپ نکلا۔ دُوسری روایت کے مطابق اُس نے سانپ سے موزہ کو چھین لیا تھا۔ اس سبب سے آنحضرتؐ نے اُس کے مار ڈالنے کی ممانعت فرمائی ہے۔ ابن عباس کی روایت کے مطابق حضرتؐ نے فرمایا کہ خدا نے مجھ کو اس شرف سے مخصوص فرمایا ہے۔ پھر یہ دُعا پڑھی: اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَنْ یَّمْشِیْ عَلٰی بَطْنِهٖ وَمِنْ شَرِّ مَنْ یَّمْشِیْ عَلٰی رِجْلَیْنِ وَمِنْ شَرِّ مَنْ یَّمْشِیْ عَلٰی اَرْبَعٍ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ ذِیْ شَرٍّ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ دَآبَّةٍ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِیَتِهَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ۔ (خداوندا! میں تیری پناہ مانگتا ہوں اُن جانوروں کے شر سے جو اپنے پیٹ کے بل چلتے ہیں اور اُن کے شر سے جو اپنے دو پیروں سے چلتے ہیں اور اُن کے شر سے جو چار پیروں سے چلتے ہیں اور ہر اذیت دینے والے جانور کے شر سے اور ہر زمین پر چلنے والے کے شر سے جس کی پیشانی تیرے قبضہ میں ہے۔ بیشک میرا پروردگار سیدھے راستہ پر ہے۔")

آٹھواں معجزہ۔ شیخ طوسی اور قطب راوندی وغیرہ نے ابو سعید خدری اور جابر انصاری سے روایت کی ہے کہ ایک روز قبیلۂ اسلم کا ایک شخص بیدا میں اپنی بھیڑیں چرا رہا تھا تاگاہ ایک بھیڑیا جھپٹا اور ایک بھیڑ اُٹھا لے چلا۔ وہ شخص چلایا اور پتھر سے بھیڑیے کو مار کر اس سے بھیڑ چھین لی۔ بھیڑیا اُس کے سامنے بیٹھ گیا اور بولا خدا سے تجھ کو خوف نہیں کہ میرے اور میری روزی کے درمیان حائل ہوتا ہے۔ اُس شخص نے کہا میں نے کبھی ایسی تعجب خیز بات نہیں دیکھی۔ بھیڑیے نے کہا کس بات سے تجھ کو تعجب ہوا؟ اس نے کہا تیرے بولنے سے۔ بھیڑیے نے کہا اس سے زیادہ تعجب تو یہ ہے کہ خدا کا رسولؐ مدینہ کے دو پہاڑوں کے درمیان گزشتہ و آئندہ حالات لوگوں سے بیان کرتا ہے اور تو اس جگہ اپنی گوسفندوں کے پیچھے گھوم رہا ہے۔ جب اس نے

بھیڑیئے کا یہ کلام سُنا اپنی بھیڑوں کو جمع کیا اور گھر لے آیا۔ پھر مدینہ کی جانب چلا اور آنحضرتؐ کے حالات دریافت کیئے۔ لوگوں نے بتایا کہ آنحضرتؐ ابوایوبؓ انصاری کے مکان میں ہیں۔ وہ حضرتؐ کی خدمت میں آیا اور بھیڑیئے کی گفتگو بیان کی۔ حضرتؐ نے فرمایا تُونے سچ کہا ظہر کی نماز کے بعد آنا اور لوگوں کے سامنے یہ حال بیان کرنا۔ جب حضرتؐ نے نماز ظہر ادا فرمائی اور لوگ جمع ہوئے وہ شخص آیا اور بھیڑیئے کا حال بیان کیا۔ حضرتؐ نے تین بار فرمایا تُونے سچ کہا۔ یہ تعجب انگیز امور میں سے ہے جو قیامت کے قریب واقع ہوگا۔ اُس خدا کی قسم جس کے قبضہ میں محمدؐ کی جان ہے ایسا زمانہ آنے والا ہے کہ اگر کوئی اپنے گھر سے نکلے گا اور جب واپس آئے گا تو اُس کا تازیانہ، عصا اور جوتا اُس کو اور اُس کے گھر والوں کے حالات سے مطلع کرے گا جو اُس کے باہر جانے کے بعد اُن لوگوں نے کیا ہوگا۔ راوندی کا بیان ہے کہ اُس شخص کے لڑکے بالے مشہور و معروف ہیں اور فخر کرتے ہیں کہ ہم اُس کی اولاد ہیں جس سے بھیڑیئے نے باتیں کی تھیں۔ اور دُوسری روایت میں جابرؓ سے منقول ہے کہ اُس وقت آنحضرتؐ مکہ میں تھے اور اُس شخص سے جب بھیڑیئے نے باتیں کیں تو اُس نے کہا میری گوسفندوں کی حفاظت کر تاکہ میں حضرتؐ کے پاس جاؤں۔ بھیڑیئے نے کہا جب تک تُو واپس نہ آئے گا میں تیری بھیڑیں چراتا رہوں گا۔

نواں معجزہ۔ ابن بابویہ اور ابن شہر آشوب وغیرہ نے جناب امیرؑ سے روایت کی ہے کہ یہودیوں نے اپنی قوم کی ایک عورت عبدہ سے کہا کہ تُو جانتی ہے کہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بنی اسرائیل کے رُکن کو توڑ ڈالا اور دین یہود کو باطل کر دیا۔ بنی اسرائیل کے رؤسا نے یہ زہر بڑی قیمت سے خریدا ہے اور تیرے لیئے بڑا انعام مقرر کیا ہے اگر تُو یہ زہر محمدؐ کو کھلا دے۔ اُس نے منظور کیا اور ایک گوسفند کو بریاں کر کے اُس میں وہ زہر ملا دیا اور یہودیوں کے بڑے لوگوں کو اپنے گھر میں جمع کیا۔ پھر آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آکر کہا کہ میں آپ کی ہمسایہ ہوں اور حقِ ہمسائیگی کی رعایت لازم ہے۔ آج میں نے رؤسائے یہود کو دعوت میں بُلایا ہے۔ چاہتی ہوں کہ آپ بھی اپنے اصحاب کے ساتھ میرے گھر کو اپنے قدوم سے رونق بخشیں۔ آنحضرتؐ نے اُس کی دعوت منظور فرمائی اور جناب امیرؑ، ابودجانہؓ، ابوایوبؓ، سہل بن حنیف اور مہاجروں کے ایک گروہ کو ساتھ لے کر اُس کے گھر تشریف لے گئے۔ اُس نے اُن کے سامنے دستر خوان بچھایا اور وہی زہر آلود گوسفند لے آئی۔ یہودی اظہارِ تعظیم کے لیئے اپنے اپنے عصا پر ٹیک لگائے کھڑے رہے اور اپنی ناک کی سُوراخوں کو بند کر لیا تھا۔ حضرتؐ نے فرمایا بیٹھو۔ انہوں نے کہا کہ ہمارے یہاں کا طریقہ یہی ہے کہ جب کوئی پیغمبر ہمارے گھر آتا ہے تو ہم اُس کے سامنے نہیں بیٹھتے اور اپنے دہن کو بند کر لیتے ہیں تاکہ سانس لینے سے اُس کو اذیت نہ پہنچے۔ یہ اُن ملعونوں نے جُھوٹ کہا بلکہ خوف تھا کہ سانس لینے میں زہر کا اثر نہ ہو جائے۔ لیکن اُس گوسفند کا شانہ بقدرتِ الٰہی گویا ہوا اور کہا یا رسول اللہ مجھے نہ کھایئے کیونکہ مجھ میں زہر ملایا گیا ہے۔ حضرتؐ نے عبدہ کو بلایا اور پوچھا کہ کس سبب سے تُونے میرے مار ڈالنے کا ارادہ کیا؟ وہ بولی اس لیئے کہ میں نے سوچا کہ اگر آپ پیغمبر ہیں زہر کا اثر آپ پر نہ ہوگا اور اگر جھوٹے اور جادُوگر ہیں تو اپنی قوم کو آپ سے نجات دلاؤں گی۔ اُسی وقت جبرئیلؑ نازل ہوئے اور عرض کی کہ خداوند عالم بعد سلام کے

ارشاد فرماتا ہے کہ یہ دعا پڑھیئے۔ بسم اللہ الذی یسمیہ بہ کل مومن وبہ عز کل مومن و بنورہ الذی اضاءت بہ السمٰوات والارض وبقدرتہ التی خضع لھا کل جبار عنید وانتکث کل شیطان مرید من شر السم والسحر واللمم بسم اللہ العلی الملک الفرد الذی لا الہ الا ھو وننزل من القرآن ما ھو شفاء ورحمۃ للمومنین ولا یزید الظالمین الا خسارا۔ حضرتؐ نے یہ دُعا پڑھی اور اصحاب سے فرمایا یہ دُعا پڑھو اور کھاؤ۔ اُس کے بعد فرمایا کہ فصد کھلواؤ۔ دوسری روایت میں وارد ہُوا ہے کہ وُہ عورت زینب بنت حارث بن سلام بن مسکم تھی اور بشر بن براء بن معرور نے آنحضرتؐ سے پہلے ایک لقمہ کھالیا تھا وُہ اُسیوقت مرگیا تھا۔ اُس کی ماں آنحضرتؐ کے آخری وقت میں آپؐ کی خدمت میں حاضر ہوئی تھی آپؐ نے اُس سے فرمایا کہ میں نے خیبر میں جو کھانا کھایا تھا جس سے تیرا لڑکا فوت ہوا وُہ ہمیشہ عود کرتا رہا یہانتک کہ اِس وقت اُس نے میرے رگ دل کو ٹکڑے ٹکڑے کردیا اور بعض کا قول ہے کہ آنحضرتؐ نے اُس کے اثر سے چار سال بعد رحلت فرمائی اور بعضوں نے تین سال بعد کہا ہے۔ اور بصائر الدرجات میں بسند معتبر حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ ایک یہودی عورت نے سرور کائنات صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو گوسفند کے شانے میں پکا کر زہر دیا کیونکہ آنحضرتؐ دست وشانہ کو بہت پسند فرماتے تھے اور ران سے کراہت کرتے تھے کیونکہ پیشاب کے مقام سے وُہ نزدیک ہوتا ہے۔ جب وُہ گوشت حضرتؐ کے سامنے لایا گیا، آپؐ کو اس کی طرف بہت رغبت ہوئی۔ آپؐ نے تھوڑا سا کھایا تھا کہ دست میں سے آواز آئی یا رسول اللہ مجھے نہ کھائیے مجھ میں زہر ملایا گیا ہے۔ آپؐ نے ترک کردیا۔ لیکن وُہ زہر ہمیشہ آنحضرتؐ کے بدن کو توڑتا رہا یہانتک کہ اُسی کے اثر سے آپؐ نے رحلت فرمائی۔ اللہ کوئی پیغمبر یا وصیٔ پیغمبر بغیر شہادت کے دُنیا سے رحلت نہیں کرتا۔

دسواں معجزہ۔ شیخ طوسی نے زید بن ثابت سے روایت کی ہے کہ ہم صحابہ کا ایک گروہ حضرتؐ کیساتھ کسی غزوہ کے لئے روانہ ہوئے اثنائے راہ میں ایک اعرابی اپنے ناقہ کی مہار پکڑے ہوئے آیا اور کہا اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهُ۔ حضرتؐ نے فرمایا۔ وَعَلَيْكَ السَّلَامُ۔ اعرابی نے کہا میرے ماں باپ آپؐ پر فدا ہوں آپؐ کا مزاج کیسا ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا خدا کی نعمتوں پر اُس کی حمد کرتا ہوں۔ تیرا کیا حال ہے؟ ناگاہ اُس کے پیچھے سے ایک مرد بولا یا رسولؐ اللہ اس شخص نے میرا ناقہ چرایا ہے اور یہ میرا ہی ناقہ ہے۔ پھر ناقہ نے بھی اپنی زبان میں حضرتؐ سے باتیں کیں۔ حضرتؐ نے ناقہ کی گفتگو سُنکر اس مرد سے کہا کہ یہ اُونٹ گواہی دیتا ہے کہ تو جھوٹا الزام لگاتا ہے۔ اس اعرابی سے تعرض نہ کر۔ یہ سُنکر وُہ مرد چلا گیا۔ پھر حضرتؐ نے اعرابی سے پُوچھا جب تُو نے میرے پاس آنے کا قصد کیا تھا تو چلتے وقت کیا کہا تھا؟ اُس نے عرض کی اَللّٰھُمَّ صل علی محمد وآل محمد حتی لا تبقی صلوٰۃ اللھم بارک علی محمد وآل محمد حتی لا تبقی برکتہ اللھم سلم علی محمد وآل محمد حتی لا یبقی سلام اللھم ارحم علی محمد وآل محمد حتی لا یبقی رحمتہ میں پڑھ کر چلا تھا۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ میں سمجھ گیا تھا کہ کوئی بہت بہتر کام کرکے تُو چلا ہے۔ اسیوجہ سے خدا نے تیرے لئے اُونٹ کو گویا کیا اور آسمان کے اُفق کو پست کردیا۔

[illegible]

گیارھواں معجزہ۔ شیخ طوسی نے بسندِ معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ایک روز جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا گزر ایک ہرنی کی طرف ہوا جو ایک خیمہ کے طناب سے بندھی ہوئی تھی۔ اس نے جو آنحضرتؐ کو دیکھا بقدرت خدا بولی میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں یارسول اللہ میرے دو بچے بھوکے پیاسے ہیں، میرے تھنوں میں دودھ اترا ہوا ہے، مجھے رہا کر دیجیئے میں اُن بچوں کو دودھ پلا کر ابھی ابھی آجاؤں گی پھر مجھے ان رسیوں سے باندھ دیجیئے گا۔ حضرتؐ نے اس سے خدا کا اقرار لیا کہ ضرور واپس آئے گی اور رہا کر دیا۔ وہ تھوڑی دیر میں واپس آگئی۔ حضرتؐ نے اس کو اسی طرح باندھ دیا۔ جس شخص نے اس کو شکار کیا تھا وہ منافق تھا۔ یہ دیکھ کر اُس نے اپنے نفاق سے توبہ کی اور اس کا اسلام نیک و بہتر ہوا۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ اس ہرنی کو میرے ہاتھ فروخت کر دے۔ اُس نے کہا یارسول اللہ میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں میں اس کو خود رہا کیئے دیتا ہوں۔ حضرتؐ نے فرمایا اگر حیوان اپنی موت کو جانتے جس طرح تم کو معلوم ہے تو کبھی کوئی حیوان سیر ہو کر نہ کھاتا۔ اور راوندی اور ابن بابویہ نے ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرتؐ ایک صحرا سے گذر رہے تھے کہ کسی نے آپؐ کو یارسول اللہ کہہ کر پکارا۔ آپؐ نے چاروں طرف دیکھا کوئی نظر نہ آیا۔ دوسری مرتبہ پھر وہی آواز سُنی لیکن کسی کو نہ دیکھا۔ تیسری مرتبہ ایک ہرنی کو دیکھا جو بندھی ہوئی تھی اُس نے کہا یارسول اللہ اس اعرابی نے مجھے گرفتار کیا ہے۔ میرے دو بچے اسی درہ میں ہیں۔ مجھے رہا کر دیجیئے میں ان کو دودھ پلا کر ابھی آتی ہوں۔ حضرتؐ نے پوچھا ضرور واپس آئے گی؟ اُس نے کہا اگر واپس نہ آؤں تو خدا مجھ پر عشاروں کے مانند عذاب فرمائے۔ حضرتؐ نے اس کو رہا کر دیا۔ وہ بچوں کو دودھ پلا کر فوراً واپس آگئی۔ حضرتؐ نے اس کو باندھ دیا۔ جب اُس اعرابی نے یہ حال دیکھا عرض کی یارسول اللہ اس کو رہا کر دیجیئے۔ حضرتؐ نے اس کو رہا کر دیا۔ وہ خوشی سے دوڑتی تھی اور کہتی تھی اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ۔ اور ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ اُس ہرنی کو ایک یہودی نے گرفتار کیا تھا۔ جب وہ ہرنی اپنے بچوں کے پاس آئی اور اپنے رہا ہونے کا تذکرہ اُن سے کیا تو بچے بولے کہ جناب رسولِ خدا تیرے ضامن ہوئے ہیں اور منتظر ہیں۔ ہم دودھ نہ پئیں گے جب تک حضرتؐ کی خدمت میں حاضر نہ ہو جائیں۔ غرض وہ دوڑتے ہوئے حاضر ہوئے۔ حضرتؐ کی مدح کر رہے تھے اور دونوں بچے آنحضرتؐ کے قدموں پر اپنی پیشانی رگڑ رہے تھے۔ یہ دیکھ کر وہ یہودی رونے لگا اور مسلمان ہو گیا۔ اور کہا ہرنی کو میں نے رہا کیا۔ لوگوں نے اُس مقام پر ایک مسجد بنا دی۔ حضرتؐ نے اُس ہرنی کے گلے میں بطور نشانی ایک زنجیر ڈال دی اور فرمایا تمہارے گوشت صیاد پر حرام کرتا ہوں۔ اور دوسری روایت کے مطابق یہ ہے کہ زید بن ثابت نے کہا خدا کی قسم میں نے اُس ہرنی کو بیابان میں تسبیح و ذکر کرتے ہوئے سُنا وہ لاالٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ کہتی تھی۔ بیان کرتے ہیں کہ اُس شکاری کا نام اہیب بن سماع تھا۔

بارھواں معجزہ۔ صفار، شیخ مفید، راوندی اور ابن بابویہ علیہم الرحمۃ نے بہت سی موثق اور معتبر سندوں کے ساتھ حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرتؐ کے پاس ایک اُونٹ آیا اور چاروں پَیر پھیلا کر لیٹ گیا اور اپنا سر زمین پر رگڑنے لگا اور فریاد کرنے لگا۔ حضرت عمرؓ بولے یارسول اللہ

یہ اُونٹ آپ کو سجدہ کر رہا ہے لہٰذا ہم لوگ زیادہ مستحق ہیں کہ آپ کو سجدہ کریں۔ حضرتؐ نے فرمایا سجدہ صرف خدا کو کیا کرو۔ اگر میں کسی کو کسی کے سجدہ کا حکم دیتا تو بیشک عورت کو حکم دیتا کہ اپنے شوہر کو سجدہ کرے۔ یہ اُونٹ اپنے مالک کی شکایت کرتا ہے کہ اب تک مجھ سے کام لیتا رہا اب میں بُوڑھا اور کمزور ہو گیا ہوں، تو وُہ مجھے ذبح کرنا چاہتا ہے۔ پھر حضرتؐ نے اُونٹ کے مالک کو بُلا بھیجا اور فرمایا کہ یہ اُونٹ تیری شکایت کرتا ہے۔ اُس نے کہا سچ کہتا ہے۔ میں ولیمہ کرنا چاہتا ہوں اُسی میں اس کو ذبح کرنے کا ارادہ ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا اس کو مت ذبح کر۔ اُس نے عرض کی بسروچشم منظور ہے۔ اور بسند معتبر جابر انصاری سے روایت ہے کہ جب جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم جنگ ذات الرقاع سے واپس آئے اور مدینہ کے قریب پہنچے ناگاہ ایک اونٹ رسّی توڑ کر بھاگا ہوا حضرتؐ کی خدمت میں آیا۔ اپنا سینہ زمین پر رکھ دیا اور فریاد کرنے لگا۔ آنسو اُس کی آنکھوں سے جاری تھے۔ حضرتؐ نے صحابہ سے فرمایا جانتے ہو یہ کیا کہتا ہے؟ عرض کی خدا اور رسولؐ بہتر جانتے ہیں۔ فرمایا کہتا ہے کہ اب تک تو میرا مالک مجھ سے کام لیتا رہا۔ اب جبکہ میری پُشت مجروح اور لاغر ہو گئی اور میں بُوڑھا اور کمزور ہو گیا ہوں وُہ چاہتا ہے کہ مجھ کو نحر کر کے میرا گوشت فروخت کر دے۔ پھر حضرتؐ نے جابرؓ سے فرمایا کہ جاؤ اور اس کے مالک کو بُلا لاؤ۔ جابرؓ نے کہا میں اُس کو نہیں پہچانتا۔ فرمایا یہ اُونٹ خود بتائے گا۔ غرض جابرؓ اُونٹ کے ساتھ روانہ ہوئے۔ جابرؓ کہتے ہیں کہ وُہ اُونٹ مجھے بازاروں اور گلیوں میں گھماتا پھراتا ایک مقام پر پہنچا جہاں کچھ لوگ بیٹھے ہوئے تھے اور کھڑا ہو گیا۔ اُن لوگوں نے مجھ سے آنحضرتؐ اور مسلمانوں کی خیریت پُوچھی میں نے کہا سب لوگ بخیر ہیں۔ لیکن یہ بتاؤ کہ اس اُونٹ کا مالک کون ہے؟ اُن میں سے ایک شخص نے کہا کہ میں ہوں۔ میں نے کہا تم کو رسولؐ خدا بُلاتے ہیں۔ پوچھا کس کام کے لئے؟ میں نے کہا اس اُونٹ نے تمہاری شکایتیں کی ہیں۔ وُہ شخص میرے ہمراہ آیا۔ حضرتؐ نے اُس سے فرمایا کہ اُونٹ تیری ایسی ایسی شکایتیں کرتا ہے۔ اُس نے کہا سچ کہتا ہے یا رسُولؐ اللہ۔ آپؐ نے فرمایا کہ اس کو میرے ہاتھ فروخت کر دے۔ اُس نے کہا یا رسولؐ اللہ میں نے آپؐ کو ہدیہ کیا۔ حضرتؐ نے فرمایا نہیں اس کی قیمت لے لے۔ غرض حضرتؐ نے اُس سے وُہ اونٹ خرید لیا اور آزاد کر دیا۔ وُہ مدینہ کی گلیوں میں گھومتا پھرتا اور سائلوں کی طرح انصار کے دروازوں پر جاتا۔ لوگ اُس کا احترام کرتے اور چارہ اور کھانا دیتے۔ لڑکیاں اُس کے لئے کھانا بچا کر رکھتیں کہ جب وُہ آئے گا تو کھلائیں گی۔ لوگ کہا کرتے تھے کہ یہ رسولؐ اللہ کا آزاد کردہ ہے۔ وُہ بہت فربہ ہو گیا تھا۔

تیرھواں معجزہ۔ بصائر الدرجات وغیرہ میں بسند معتبر جابر بن عبداللہ انصاری سے مروی ہے کہ ایک روز ہم لوگ آنحضرتؐ کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک اُونٹ آیا اور آنحضرتؐ کے سامنے لیٹ گیا۔ روتا چلاتا تھا۔ آنسو اُس کی آنکھوں سے جاری تھے۔ حضرتؐ نے پوچھا اس کا مالک کون ہے؟ لوگوں نے بتایا کہ فلاں مرد انصاری۔ آپؐ نے فرمایا اس کو بُلا لاؤ۔ وُہ حاضر ہُوا تو آپؐ نے فرمایا کہ یہ اُونٹ تیری شکایت کرتا ہے۔ پوچھا کیا کہتا ہے۔ فرمایا کہتا ہے کہ تُو اس سے بہت محنت لیتا ہے لیکن شکم سیر چارہ نہیں دیتا۔ اُس نے کہا یا رسُولؐ اللہ سچ کہتا ہے۔ میں صاحب عیال اور پریشان حال ہوں اور آب کشی کے علاوہ کوئی اور ذریعہ نہیں۔

حضرتؐ نے فرمایا اس کو پیٹ بھر کے کھانا دیا کرو۔ اور جو کام چاہے لو۔ اُس نے کہا یا حضرتؐ میں اس سے ہلکا کام لیا کروں گا اور سیر رکھوں گا۔ یہ سُنکر وہ اُونٹ اٹھا اور مالک کے ساتھ چلا گیا۔

چودھواں معجزہ۔ صفار، راوندی، ابن بابویہ اور مفید علیہم الرحمۃ نے حضرت امام جعفر صادقؑ سے روایت کی ہے کہ کچھ بھیڑیئے حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور بھوک کی شکایت کی اور اپنی روزی طلب کی۔ حضرتؐ نے گوسفندوں کے مالکوں کو بُلایا اور فرمایا اپنے گوسفندوں میں سے ان کا حصہ قرار دو تاکہ تمہارے اور جانوروں کا نقصان نہ کریں۔ اُن لوگوں نے بخل سے کام لیا اور کوئی حصہ مقرر نہ کیا۔ پھر دوبارہ بھیڑیئے آئے اور پھر ان لوگوں نے کوئی حصہ مقرر نہ کیا۔ اسیطرح تین مرتبہ ہوا۔ آخر حضرتؐ نے بھیڑیوں سے فرمایا جاؤ تم ان کی بھیڑوں کو کھاؤ؛ اور گوسفندوں کے مالکوں سے فرمایا کہ تم اپنے گلوں کی حفاظت کرو۔ اگر وہ لوگ راضی ہوتے اور اُن کا کچھ حصہ مقرر کر دیتے تو قیامت تک حضرتؐ کے مقرر کردہ حصہ سے زیادہ بھیڑیئے گوسفندوں میں تصرف نہ کرتے۔

پندرھواں معجزہ۔ صفار وغیرہ نے حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ لیلۃ العقبہ میں منافقین نے آنحضرتؐ کے اُونٹ کو بھڑکانا چاہا۔ ناقہ نے بحکم خدا آنحضرتؐ سے عرض کی کہ خدا کی قسم اگر مجھے ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالیں تب بھی اپنے پیر دُوسری جگہ نہ رکھوں گا۔

سولھواں معجزہ۔ راوندی اور ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرتؐ انصار کے ایک باغ میں تشریف لے گئے جس میں چند گوسفندیں تھیں۔ جب اُن گوسفندوں نے حضرتؐ کو دیکھا، سجدہ میں جھک گئیں۔ حضرت ابوبکر نے کہا ہم بھی آپؐ کو سجدہ کیا کریں۔ آپؐ نے فرمایا نہیں سجدہ کسی غیر خدا کے لیئے جائز نہیں ہے۔

سترھواں معجزہ۔ ابن بابویہ اور راوندی نے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرتؐ چند صحابہ کے ساتھ بیٹھے تھے کہ ایک اعرابی سُرخ ناقہ پر سوار آیا اور حضرتؐ کو سلام کیا۔ حاضرین میں سے کسی نے کہا کہ یہ ناقہ اس اعرابی کا نہیں بلکہ اس نے چرایا ہے۔ ناگاہ ناقہ بقدرتِ خدا گویا ہوا کہ یا رسُول اللہؐ اُسی خدا کی قسم جس نے آپ کو معجزات کے ساتھ بھیجا ہے اس اعرابی نے مجھے نہیں چرایا اور نہ اس کے علاوہ کوئی اور میرا مالک ہے۔ حضرتؐ نے اعرابی سے پُوچھا آج تُو نے کونسی دُعا پڑھی تھی کہ خدا نے تیرے لیئے اُونٹ کو گویا کر دیا؟ اس نے کہا یہ دُعا پڑھی تھی:- اللھم انک لست باله استحد ثناك ولا معك الٰه اعانك علٰی خلقنا ولا معك رب فیشرکك فی ربوبیتك وانت ربنا کما تقول وفوق ما یقول القائلون اسئلك ان تصلی علٰی محمد وآل محمد وان تبرأنی ببراءتی۔ حضرتؐ نے فرمایا اُسی خدا کی قسم جس نے مجھے کرامتوں کے ساتھ مبعوث فرمایا ہے اے اعرابی میں نے فرشتوں کو دیکھا کہ وہ تیری دُعا کو لکھ رہے تھے۔ اور جس کو ایسی بلا درپیش ہو چاہیئے کہ وہ اسی دعا کو پڑھے اور مجھ پر اور میری آل پر صلوٰۃ بھیجے۔

اٹھارھواں معجزہ۔ ابن بابویہ، راوندی اور ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ جب سرورِ کائنات نے خیبر فتح کیا ایک خچر کو جو سیاہ یا نیلا تھا غنیمت میں لے لیا۔ وہ حضرتؐ سے بولا میرے دادا کے نسل سے

ساٹھ خچر پیدا ہوئے اور اُن پر پیغمبروں کے علاوہ کوئی سوار نہیں ہوا۔ اور اب میرے سوا کوئی اُس نسل سے باقی نہیں اور آپؐ کے علاوہ کوئی اور پیغمبر بھی نہیں۔ میں ہمیشہ سے آپؐ کا انتظار کر رہا ہوں۔ آپ سے پہلے میں بادشاہانِ یہود کی مِلک رہا ہوں لیکن کبھی میں نے ان کی اطاعت نہیں کی بلکہ جان بوجھ کر ان کو اپنی پشت سے زمین پر پٹک دیا کرتا تھا۔ وہ میرے پیٹھ اور پیٹ پر مارا کرتے تھے۔ میرے باپ دادا نے مجھے بتایا ہے کہ میرے جدِ اعلےٰ جناب نوحؑ کے ساتھ کشتی میں تھے وہ حضرتؑ اُن کی پُشت پر ہاتھ پھیرتے اور فرماتے تھے کہ اس خچر کی نسل سے ایک خچر پیدا ہوگا جس پر سیّد الانبیا اور خاتم المرسلین سوار ہونگے حضرت زکریا نے بھی یہی خوشخبری دی تھی الحمدللہ کہ خدا نے مجھے یہ شرف عطا فرمایا۔ حضرتؐ نے فرمایا میں نے تیرا نام یعفور رکھا۔ بعض کا قول ہے کہ عفیر رکھا۔ اور فرمایا کہ اگر تجھے مادہ کی خواہش ہو تو بیان کر۔ اُس نے کہا نہیں۔ جب اُس سے کہا جاتا کہ تجھ کو حضرتؐ بلاتے ہیں تو وہ فوراً حاضر ہوتا۔ جب اُسے کسیکو بُلانے بھیجا جاتا تو وہ اُس کے دروازہ پر جاتا اور دروازہ کھٹکھٹاتا تو صاحبِ خانہ باہر آجاتا اور وہ اشارہ کرتا کہ چلو تم کو حضرتؐ بلاتے ہیں۔ آنحضرتؐ کی وفات کے بعد وہ بیقراری سے دوڑتا پھرتا تھا یہانتک کہ ایک کنوئیں میں اپنے تئیں گرا دیا۔ وہی کنواں اس کی قبر بن گیا۔

اُنیسواں معجزہ۔ راوندی اور ابن شہر آشوب وغیرہ نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ بنی عبدالقیس کا ایک گروہ آنحضرتؐ کی خدمت میں آیا۔ وہ لوگ اپنے ہمراہ چند گوسفند بھی لائے اور حضورؐ سے عرض کی کہ ان گوسفندوں میں چند نشانیاں کر دیں تاکہ وہ ایک دوسرے سے پہچانی جائیں۔ حضرتؐ نے اپنی انگشت مبارک سے اُنکے کانوں کے نچلے حصہ کو دبایا جس سے اُن کے کان سفید ہوگئے۔ وہ علامت اُن کی نسل میں آجتک موجود ہے۔

بیسواں معجزہ۔ راوندی اور ابن آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرتؐ کے پاس ایک اعرابی آیا جو ایک سوسمار (گوہ) پکڑ کر آستین میں چھپائے ہوئے تھا۔ لوگوں سے پُوچھا کہ یہ کون ہے۔ کہا یہ رسُولِ خدا (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) ہیں۔ اُس نے کہا لات وعُزّیٰ کی قسم تم سے زیادہ کسیکو دُشمن نہیں رکھتا ہوں۔ اگر اس کا خوف نہ ہوتا کہ میری قوم کے لوگ مجھے جلد باز کہیں گے، تو بیشک تم کو قتل کر دیتا۔ حضرتؐ نے فرمایا اے اعرابی ایمان لا۔ اُس نے کہا کہ یہ سوسمار ایمان لے آئے تو میں بھی ایمان لاؤں گا۔ حضرتؐ نے اُس سے فرمایا اے محبّت کرنے والے سوسمار! اُس نے بزبانِ فصیح جواب دیا لبّیک وسعدیک اے زینتِ اہل قیامت اور سفید و نورانی ہاتھ مُنہ والوں کو بہشت میں لے جانے والے رسُولؐ کیا حکم ہے؟ حضرتؐ نے فرمایا تو کس کی عبادت کرتا ہے؟ عرض کی اُس خدا کی جس کا عرش آسمان پر ہے اور اُس کی بادشاہی زمین میں ہے اور اُس کے عجائب دریا میں ہیں اور اُس کی صنعتیں صحرا میں ہیں۔ وہ جانتا ہے جو کچھ رحموں کے اندر ہے۔ اُس نے اپنا عذاب آگ میں قرار دیا ہے۔ حضرتؐ نے پُوچھا میں کون ہوں؟ اُس نے کہا آپؐ پروردگار عالمین کے رسُولؐ ہیں خاتم الانبیا ہیں۔ جس نے آپؐ کی تصدیق کی اُس نے نجات پائی اور جس نے آپؐ کو جھٹلایا وہ ہلاک ہوا۔ یہ سنکر اعرابی نے کہا اس سے واضح تر کوئی دلیل نہیں ہو سکتی۔ جس وقت میں آپؐ کے پاس آیا تھا آپؐ سے زیادہ کسی کو دشمن نہیں رکھتا تھا۔ اور اب اپنی جان اور اپنے باپ ماں سے بھی زیادہ آپؐ کو محبوب رکھتا ہوں۔ پھر اُس نے کلمۂ

شہادتین پڑھا اور مسلمان ہوگیا اور اپنے قبیلہ بنی سلیم کی جانب واپس چلا گیا۔ اور اس معجزہ کا ذکر کیا تو ہزار آدمیوں سے زیادہ ایمان لائے۔ بیان کرتے ہیں کہ وُہ اعرابی سعد بن معاذ تھے۔ حضرتؐ نے اُن کو ان کے قبیلہ کا سردار بنایا تھا۔

اکیسواں معجزہ۔ راوندی نے عبد اللہ بن ادفیٰ سے روایت کی ہے۔ وُہ کہتے ہیں کہ ایک روز جناب رسولؐ خدا کی خدمت میں ہم لوگ حاضر تھے کہ ایک مرد آیا اور کہا کہ فلاں شخص کا اُونٹ شرارت اور مستی کر رہا ہے اور کسی کے قبضہ میں نہیں آتا ہے۔ جو شخص اُس کے پاس جاتا ہے اس کو وُہ ہلاک کر دیتا ہے۔ حضرتؐ اُس کے ساتھ روانہ ہوئے ہم لوگ اُن کے ساتھ چلے۔ جب اُس نے حضرتؐ کو دیکھا پاس آکر سجدہ میں گر پڑا۔ حضرتؐ اپنا ہاتھ اُس کے سر پر پھیرنے لگے۔ پھر رسّی منگا کر اُس کی گردن میں باندھ دی اور اُس کے مالکوں کے حوالے کیا اور سفارش فرمائی کہ اُس سے نرمی برتیں۔ دوسری سند کے ساتھ یہ قصہ جابرؓ سے روایت کیا گیا ہے جس میں مذکور ہے کہ وُہ اُونٹ بنی نجّار کا تھا۔ جب حضرتؐ اُس کے پاس پہنچے اُس نے شکایت کی کہ اُس کا مالک اُس کو چارہ نہیں دیتا۔ حضرتؐ نے مالک سے سفارش کی اور اُونٹ کو اس کی اطاعت کی تاکید فرمائی۔

بائیسواں معجزہ۔ روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ایک مرتبہ ایک راستہ سے گزر رہے تھے۔ ایک اُونٹ آیا اور حضورؐ کے قدموں پر جُھک گیا اپنا منہ زمین پر ملنے لگا۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ وہ اپنے مالک کی شکایت کرتا ہے کہ وُہ اُس کے ساتھ بدسلوکی کرتا ہے۔ پھر حضرتؐ نے اُس شخص کو طلب فرمایا اور کہا کر اس کو فروخت کردے۔ اُس نے انکار کیا۔ جب آنحضرتؐ واپس ہوئے تو وُہ اُونٹ حضرتؐ کے ساتھ ہولیا لوگوں نے ہر چند کوشش کی مگر وُہ واپس نہ ہوا۔ چیخنے چلانے لگتا۔ آخر حضرتؐ نے استدعا کی کہ اُسے فروخت کردے میں خریدتا ہوں۔ اُس نے مجبوراً بیچ دیا، حضرتؐ نے خرید کر جناب امیرؑ کو دے دیا۔ وُہ حضرتؑ کے پاس جنگ صفّین تک رہا اُس پر سامان بار کیا جاتا تھا۔

تئیسواں معجزہ۔ راوندی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ سعد بن عبادہ نے ایک رات جناب رسولؐ خدا اور امیر المومنینؑ کی دعوت کی۔ وُہ دونوں بزرگوار روزہ سے تھے۔ حضرتؐ نے فرمایا خدا کے رسولؐ اور اُس کے وصی نے تمہارے یہاں افطار کیا اور نیک بندوں نے کھانا کھایا اور دوسرے روزہ داروں نے بھی افطار کیا اور فرشتوں نے تمہارے لیئے رحمت کی دُعا کی۔ پھر وہاں سے چلے تو سعد نے کہا حضور میرے دراز گوش پر سوار ہو جائیں۔ وُہ بہت سُست اور بد مزاج تھا۔ حضرتؐ اُس پر سوار ہوئے تو وُہ اُس قدر تیز رفتار ہوگیا کہ کوئی چوپایہ اُس کے برابر نہ تھا۔

چوبیسواں معجزہ۔ راوندی وغیرہ نے محدثان خاصہ و عامہ سے روایت کی ہے کہ سفینہ آزاد کردہ جناب رسولؐ خدا کہتے ہیں کہ حضرتؐ نے کسی جنگ میں مجھے بھیجا تھا۔ میں کشتی پر سوار جا رہا تھا کہ کشتی ٹوٹ گئی۔ میرے ہمراہی اور تمام سامان ڈوب گئے۔ میں ایک تختہ پر بہتا ہوا چلا، موج نے مجھے ایک پہاڑ تک پہنچا دیا۔ میں جب پہاڑ پر پہنچا تو ایک موج آئی جس نے پھر دریا میں پھینک دیا۔ پھر مجھے پہاڑ تک لے گئی۔ اسی طرح

کئی مرتبہ میں نے تھپیڑے کھائے۔ آخر ساحل تک پہنچ گیا اور شکر خدا بجا لایا۔ لیکن دریا کے کنارے حیران و پریشان پھرتا تھا۔ ناگاہ ایک شیر نظر آیا جو میری طرف جھپٹا۔ میں جان سے نا اُمید ہو گیا اور ہاتھ آسمان کی جانب بلند کر کے دُعا کی خداوندا میں تیرا بندہ اور تیرے رسولؐ کا آزاد کردہ غلام ہوں۔ تُو نے مجھے ڈوبنے سے بچایا تو کیا اب شیر کو مجھ پر مسلط فرمائے گا۔ پھر میرے دل میں کسی نے ڈال دیا۔ میں نے شیر سے کہا کہ میں سفینہ پیغمبرؐ خدا کا غلام ہوں۔ آنحضرتؐ کی حرمت اُن کے غلام کے حق میں بجا لا۔ واللہ اتنا کہتے ہی اُس نے دھاڑنا بند کیا اور لومڑی کے مانند میرے پاس آیا اور اپنا مُنہ کبھی میرے داہنے پیر پر کبھی بائیں پیر پر ملتا تھا۔ پھر لیٹ گیا اور مجھے اشارہ کیا کہ پُشت پر سوار ہو جاؤ۔ میں سوار ہو گیا تو بہت جلد مجھے ایک جزیرہ میں لے گیا جس میں بہت سے میوہ دار درخت اور شیریں پانی کا چشمہ تھا۔ پھر اُترنے کا اشارہ کیا۔ میں اُس کی پُشت سے نیچے اُترا وُہ میرے پہلو میں کھڑا ہو گیا۔ میں نے وہاں کے پھل کھائے پانی پیا۔ اور چند بڑے پتے توڑ کر اپنی ستر پوشی کی اور انہی پتوں سے ایک تھیلا بنایا جس میں درختوں کے پھل بھر لئے۔ اور اپنے کپڑوں کو پانی سے تر کر لیا تاکہ اگر پیاسا ہوں تو انہی کو نچوڑ کر پی لوں۔ میں ان کاموں سے فارغ ہوا تو پھر وُہ اُسی طرح لیٹ گیا۔ میں اُس کی پُشت پر سوار ہوا تو اُس نے مجھے دوسرے راستہ سے دریا کے کنارے پہنچا دیا۔ وہاں دریا کے بیچ میں ایک کشتی جا رہی تھی۔ میں نے اپنے کپڑے کو ہلایا۔ کشتی والوں نے مجھے دیکھ لیا اور کشتی قریب لائے تو مجھے شیر پر سوار دیکھا۔ بہت تعجب کیا اور خدا کی تسبیح و تہلیل کرنے لگے۔ مجھ سے پوچھا کہ تم جن ہو یا انسان میں نے کہا میں سفینہ رسولؐ خدا کا غلام ہوں اور یہ شیر آنحضرتؐ کے حق کی رعایت کے سبب میرا مطیع و فرمانبردار ہو گیا ہے۔ ان لوگوں نے جب حضرتؐ کا نام سُنا تو کشتی کو کنارے لائے اور لنگر ڈال دیا۔ دو شخصوں کو ایک چھوٹی کشتی میں بٹھا کر میرے پاس بھیجا اور میرے پہننے کے لیئے کپڑے بھی بھیجے۔ میں شیر کی پُشت سے اُترا وُہ ایک طرف کھڑا ہو کر دیکھنے لگا کہ میں کیا کر رہا ہوں۔ اُن دونوں آدمیوں نے کپڑے میرے پاس پھینک دیئے۔ میں نے کپڑوں کو پہنا۔ پھر اُن میں سے ایک نے کہا آؤ میرے کاندھے پر سوار ہو جاؤ تاکہ تم کو کشتی تک پہنچا دوں ممکن ہے کہ آنحضرتؐ کے حق کی رعایت ان کی اُمت کے علاوہ کسی اور کے ساتھ نہ کرے۔ پھر میں شیر کے پاس گیا اور کہا خدا تجھ کو رسولؐ اللہ کے بارے میں جزائے خیر دے۔ یہ سُنکر واللہ شیر کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔ اُس نے اپنی جگہ سے حرکت نہ کی۔ میں کشتی میں سوار ہو گیا۔ وُہ مجھے دیکھ رہا تھا یہاں تک کہ اس کی نگاہوں سے اوجھل ہو گیا۔ دوسری روایت میں ہے کہ آنحضرتؐ نے سفینہ کو ایک خط دے کر یمن روانہ فرمایا تھا تاکہ معاذ کو پہنچا دیں۔ اُنہوں نے اثنائے راہ میں شیر کو دیکھا کہ راستہ کے درمیان میں بیٹھا ہے۔ وُہ ڈرے اور بولے کہ میں رسولؐ خدا کا قاصد ہوں اور حضرتؐ کا خط معاذ کو دینے جا رہا ہوں۔ یہ سُنکر شیر تیر کی طرح اُن کے سامنے سے دھاڑتا اور دوڑتا ہوا دُور چلا گیا۔ سفینہ چلے گئے۔ واپسی میں پھر ایسا ہی ہوا۔ جب سفینہ نے جناب رسولؐ خدا سے یہ قصہ بیان کیا آپؐ نے فرمایا کہ پہلی مرتبہ اُس نے کہا تھا رسولؐ خدا کیسے ہیں۔ اور واپسی پر کہا تھا کہ حضرتؐ کو میرا سلام پہنچا دینا۔

پچیسواں معجزہ۔ راوندی نے روایت کی ہے کہ عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں آنحضرتؐ کے ساتھ کسی سفر میں جا رہا تھا کہ راستہ میں میرا اُونٹ بیٹھ گیا اور میں قافلہ سے پیچھے رہ گیا۔ آنحضرتؐ قافلہ کے پیچھے واپس آئے اور اپنے ناقہ سے اُترے۔ اپنے لوٹے سے پانی مُنہ میں لے کر میرے اُونٹ پر ڈال دیا اور فرمایا اُٹھ تو اُس نے آنحضرتؐ کے اعجاز سے مثل ہرن کے جست کی۔ پھر حضرتؐ نے مجھ سے فرمایا کہ سوار ہو۔ میں سوار ہو کر حضرتؐ کے ساتھ ساتھ چلا۔ وُہ اس قدر تیز رفتار ہو گیا تھا کہ آنحضرتؐ کا ناقہ غضبا اس سے زیادہ تیز نہیں چلتا تھا۔ حضرتؐ فرمانے لگے کہ اس اُونٹ کو میرے ہاتھ نہیں بیچو گے؟ میں نے عرض کی یہ حضور ہی کا ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا قیمت لے لو۔ پھر سَو درم میں مجھ سے خرید فرمایا۔ مدینہ پہنچے تو میں نے اُونٹ کو حاضر خدمت کیا۔ حضرتؐ نے انس سے فرمایا کہ سو درم عمار کو دیدو اور اُونٹ بھی انہی کو واپس دے دو کہ یہ میری طرف سے اُن کو ہدیہ ہے۔

چھبیسواں معجزہ۔ راوندی نے بسند معتبر جابرؓ سے روایت کی ہے کہ حضرتؐ نے عُتبہ پسر ابولہب کے لیے بد دُعا کی کہ خدا کسی درندہ کو تجھ پر مسلط فرمائے۔ ایک روز حضرتؐ چند صحابہ کے ساتھ مکّہ سے کہیں باہر گئے آپ سے پہلے عُتبہ وہاں پہنچ گیا تھا اور لمبی گھاسوں میں چھپا ہوا تھا تاکہ رات کو حضرت کو ہلاک کرے۔ ہم کو اس کی خبر نہ تھی۔ رات ہوئی تو ایک شیر عُتبہ کو پکڑ کر آنحضرتؐ کی قیامگاہ پر آیا اور چلایا تو سب اس کی طرف متوجہ ہو گئے اُس نے بزبان فصیح کہا کہ یہ عُتبہ بن ابی لہب ہے۔ مکّہ سے تنہا آیا تھا تاکہ آنحضرتؐ کو قتل کرے۔ پھر اُس کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے ڈال دیا اور اُس کا گوشت بالکل نہیں کھایا۔

ستائیسواں معجزہ۔ راوندی نے سلمانؓ سے روایت کی ہے کہ ایک روز ہم لوگ حضرتؐ کی خدمت میں بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک اعرابی آیا اور کہا اے محمدؐ مجھے بتاؤ کہ میری اُونٹنی کے پیٹ میں کیا ہے تاکہ میں سمجھوں کہ تم سچے ہو اور ایمان لاؤں اور اطاعت کروں۔ حضرتؐ نے امیر المومنینؑ سے فرمایا کہ تم بتا دو۔ جنابِ امیرؑ نے اس کی ناقہ کی مہار پکڑی اور اس کے شکم پر اپنا دستِ مبارک پھیرا اور سوئے آسمان نظر کی اور فرمایا خداوندا میں تجھ سے محمدؐ و آل محمدؐ اور تیرے اسمائے حُسنیٰ اور کلمات تامہ کے حق سے سوال کرتا ہوں کہ اس ناقہ کو گویا کر دے تاکہ وُہ خود مجھے بتا دے کہ اس کے پیٹ میں کیا ہے۔ یہ سُنکر اُونٹنی بقدرتِ خدا بولی یا امیر المومنینؑ ایک روز یہ اعرابی مجھ پر سوار ہو کر اپنے چچا زاد بھائی کو دیکھنے گیا۔ جب وادی الحسک میں پہنچا میری پُشت سے اُتر کر مجھے بٹھایا اور میرے ساتھ جماع کیا۔ یہ سُنتے ہی اعرابی بول اُٹھا اے لوگو بتاؤ ان میں کون پیغمبر ہیں۔ لوگوں نے حضرتؐ کی طرف اشارہ کیا اور کہا یہ پیغمبر ہیں اور جن سے اونٹنی باتیں کر رہی ہے وُہ اُن کے بھائی اور وصی ہیں۔ یہ سُنکر اعرابی نے کلمۂ شہادتین پڑھا اور مسلمان ہو گیا اور حضرتؐ سے التجا کی کہ آپ دُعا کریں کہ اس اُونٹنی کا حمل زائل ہو جائے اور یہ رُسوائی دُور ہو جائے۔ آنحضرتؐ نے دُعا کی تو ایسا ہی ہوا اور اعرابی کا اسلام نیک رہا۔

اٹھائیسواں معجزہ۔ راوندی اور ابن شہر آشوب نے جناب ابوذرؓ سے روایت کی ہے کہ ایک روز میں آنحضرتؐ کی خدمت میں گیا۔ آپؐ نے پُوچھا کہ تمہاری بکریاں کیا ہوئیں؟ میں نے عرض کی ان کا قصّہ عجیب ہے

ایک روز میں نماز پڑھ رہا تھا کہ ایک بھیڑیئے نے اُن کے گلہ پر حملہ کیا اور ایک بچہ اُن میں سے لے گیا۔ میں نے نماز کو قطع نہ کیا۔ ناگاہ ایک شیر آیا اور بچہ کو اُس سے چھین کر گلہ میں پہنچا دیا اور مجھ کو آواز دی کہ اے ابوذر اپنی عبادت میں مشغول رہو کیونکہ خدا نے تمہارے گلہ کی حفاظت کے لیئے مجھے تعینات فرمایا ہے۔ جب میں نماز سے فارغ ہوا شیر نے مجھ سے کہا کہ حضور سرورِ عالم کو مطلع کر دینا کہ خدا نے آپؐ کے مصاحب اور آپؐ کی شریعت کی حفاظت کرنے والے کی عزت افزائی کی اور اس کی بکریوں کی حفاظت کے لیئے شیر کو مقرر فرمایا۔ یہ سُنکر اور لوگوں نے جو موجود تھے تعجب کیا۔

اُنتیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے روزِ عرفہ خطبہ پڑھا اور لوگوں کو صدقہ دینے کی ترغیب دی۔ ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ میں نے اپنا اُونٹ فقیروں کو دے دیا۔ آپؐ نے ناقہ کو دیکھا اور فرمایا یہ فقیروں سے میرے واسطے خرید لو۔ وہ خرید لیا گیا۔ وہ رات کو حضرتؐ کے حجرے کے پاس آیا اور آپؐ کو سلام کیا۔ حضرتؐ نے فرمایا خدا تجھ کو مبارک قرار دے۔ ناقہ بولا میں اپنے مالکوں کے پاس سے بھاگ کر صحرا میں چلا گیا تھا وہاں کی گھاس میں کھاتا تھا وہاں کے حیوانات مجھ کو دیکھ کر کہنے لگے کہ یہ رسول اللہ کا ناقہ ہے۔ حضرتؐ نے پوچھا تیرے مالک کا نام کیا ہے اُس نے کہا غضبا تو حضرتؐ نے اُس اُونٹ کا نام غضبا رکھ دیا۔ جب حضرتؐ کی وفات کا زمانہ قریب آگیا تو وہ ناقہ خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور کہا مجھے کس پر چھوڑتے ہیں اور اپنے بعد کس سے میری سفارش فرماتے ہیں؟ حضرتؐ نے فرمایا خدا تجھے برکت دے میں نے تجھے اپنی بیٹی فاطمہؑ کو دیا وہ دُنیا و آخرت میں تجھ پر سوار ہوگی۔ حضرتؐ کی وفات کے بعد وہ ایک رات جناب فاطمہؑ کی خدمت میں آیا اور عرض کی کہ اے شہزادی آپ پر میرا سلام ہو اب میری وفات کا زمانہ قریب آگیا ہے آنحضرتؐ کے بعد سے مجھے دانا پانی اچھا نہیں معلوم ہوتا۔ غرض دُوسرے روز اُس نے دُنیا کو ترک کر کے عقبیٰ کی راحت اختیار کی۔

تیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے جابر انصاری اور عبادہ بن صامت سے روایت کی ہے کہ باغ بنی نجار میں ایک اُونٹ بہت سرکش داخل ہو گیا تھا اور جو شخص اُس باغ میں جاتا وہ اس کو زخمی کر دیتا۔ ایک مرتبہ آنحضرتؐ اُس میں گئے اور اُس اُونٹ کو بلایا، وہ فوراً حاضر خدمت ہوا اور مُنہ زمین پر ملنے لگا۔ حضرتؐ نے اپنے ہاتھ سے اس کی مہار باندھ کر اُس کے مالک کے حوالہ کیا۔ صحابہ نے کہا یا حضرتؐ حیوانات آپ کی پیغمبری سے واقف ہیں؟ حضرتؐ نے فرمایا دُنیا کی کوئی چیز ایسی نہیں ہے جو مجھے نہ پہچانتی ہو سوائے ابوجہل لعین اور تمام کافروں کے۔ صحابہ نے عرض کی کہ ہم کو زیادہ مناسب ہے کہ ہم آپ کو سجدہ کریں۔ فرمایا کہ میں تو مر جاؤں گا سجدہ اُس کو کرو جو ہمیشہ زندہ ہے اور کبھی نہیں مرے گا۔

اکتیسواں معجزہ۔ تفسیر امام حسن عسکریؑ میں مذکور ہے کہ دس یہودی بحث و تمحیص کے لیئے حضرتؐ کے پاس آئے اور چاہتے تھے کہ سوالات کریں ناگاہ ایک اعرابی آیا جو اپنا عصا اپنے کاندھوں پر رکھے ہوئے تھا جس کے سرے پر شامی بندھی ہوئی تھی اور کہا اے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) پہلے میرے سوال کا جواب دیجیئے حضرتؐ نے فرمایا یہ یہودی تم سے پہلے آئے ہیں کیا تم کو گوارا ہے کہ میں پہلے ان کے سوالوں کا جواب دے دوں

اعرابی نے کہا میں مسافر ہوں اور یہ لوگ اسی شہر کے باشندے اور اہل کتاب ہیں اور آپ کے ساتھ قومیت میں شریک ہیں۔ اگر آپ کے اور اُن کے درمیان کوئی معاملہ طے ہو جائے تو میں اس سے مطمئن نہیں ہو سکتا اور احتمال ہو سکتا ہے کہ سازش ہو۔ اور میں جب تک کوئی کھلا ہوا معجزہ نہ دیکھ لوں قانع نہیں ہو سکتا۔ حضرتؐ نے فرمایا علیؑ بن ابی طالبؑ کو بلاؤ۔ وہ حضرتؑ آئے تو اعرابی نے کہا کہ ان کو کس لیئے بلایا ہے مجھے تو آپ سے کام ہے۔ فرمایا تُو مجھ سے علم حاصل کرنا چاہتا ہے اور علیؑ صاحب بیانِ شافی اور علم رکھنے والے ہیں۔ میں علم کا شہر ہوں اور وہ اس کا دروازہ ہیں۔ جو شخص علم و حکمت چاہتا ہو اس کو چاہیئے کہ دروازہ سے آئے۔ پھر باآوازِ بلند ارشاد فرمایا کہ جو شخص آدمؑ کو اُن کی جلالت میں، شیثؑ کو ان کی حکمت میں، ادریسؑ کو ان کی بزرگی میں، نوحؑ کو شکر اور ان کی عبادت میں، ابراہیمؑ کو وفا اور اُن کی خلّت میں، موسیٰؑ کو خدا کے دشمنوں سے دشمنی اور اُن کے ساتھ جہاد کرنے میں اور عیسیٰؑ کو خدا کی محبت اور مومنوں کے ساتھ دوستی میں دیکھنا چاہے تو اس کو چاہیئے کہ علیؑ کو دیکھے۔ حضرتؐ کے اس ارشاد سے مومنوں کے ایمان میں اور منافقوں کے نفاق میں اور ترقی ہو گئی۔ اعرابی نے کہا اے محمدؐ آپ اپنے پسرِ عم کی اس قدر مدح کرتے ہیں کیونکہ ان کی عزت و شرف آپ کی عزت و شرف کا باعث ہے۔ میں آپ کی یہ بات نہیں مان سکتا۔ ہاں کوئی ایسا گواہ گواہی دے جس کی گواہی میں کسی قسم کی غلطی و جھوٹ کا احتمال نہ ہو۔ حضرتؐ نے پوچھا وہ کون ہے؟ اُس نے کہا کہ یہ سوسمار جو تھیلے میں میری پیٹھ پر لٹکا ہوا ہے۔ آپؐ نے فرمایا اُس کو باہر نکال تاکہ وہ میری رسالت اور میرے بھائی علیؑ کی فضیلت پر گواہی دے۔ اُس نے کہا میں نے اس کے گرفتار کرنے میں بہت تکلیف اٹھائی اور بڑی محنت کی ہے مجھے خوف ہے کہ وہ بھاگ جائے گا۔ حضرتؐ نے فرمایا وہ نہیں جائے گا۔ اگر چلا جائے تو بھی تیرے لیئے میری تکذیب کو کافی ہے۔ اور اگر وہ حق کے ساتھ گواہی دے دے تو تجھ کو چاہیئے کہ اس کو رہا کر دے پھر تجھے محمدؐ اس سے بہتر عوض دے گا۔ یہ سُنکر اعرابی نے سوسمار کو تھیلے سے باہر نکالا اور زمین پر چھوڑ دیا۔ سوسمار نے آنحضرتؐ کی طرف رُخ کیا اور اپنا منہ آنحضرتؐ کے قریب خاک پر ملنے لگا۔ پھر سر اٹھا کر بقدرتِ خدا گویا ہوا کہ میں خدا کی وحدانیت کی گواہی دیتا ہوں اُس کا کوئی شریک نہیں ہے اور گواہی دیتا ہوں کہ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اُس کے بندہ، برگزیدہ اور رسولؐ ہیں، بہترین انبیا ہیں بہترین خلائق ہیں اور خاتم المرسلین ہیں اور مومنین کو جنت میں پہنچانے والے ہیں اور گواہی دیتا ہوں کہ آپ کے بھائی علیؑ بن ابی طالبؑ ایسے ہی ہیں جیسی آپؐ نے اُن کی توصیف فرمائی ہے؛ اور ان کی فضیلت وہی ہے جس کا آپ نے تذکرہ فرمایا۔ اُن کے محب جنت میں باوقار اور اُن کے دشمن جہنم میں ہمیشہ معذب رہیں گے یہ سُنکر اعرابی رونے لگا اور کہا یا رسولؐ اللہ میں بھی وہی گواہی دیتا ہوں جو اس جانور نے دی ہے کیونکہ میں نے وہ سب کچھ دیکھا اور سُن لیا جس کے بعد بغیر ایمان کے چارہ نہیں ہے۔ اُس اعرابی نے یہودیوں سے کہا کہ افسوس ہے تم پر اگر اس معجزے کے دیکھنے کے بعد اور معجزہ طلب کرتے ہو؛ اگر ایسی واضح نشانی کے بعد بھی تم ایمان نہ لائے تو ہلاک ہو گے۔ آخر وہ یہودی بھی ایمان لائے اور کہا اے سوسمار تُو نے اپنی تعظیم کا حق ہم پر ثابت کر دیا۔ حضرتؐ نے فرمایا اے اعرابی اس حیوان کو رہا کر دے کیونکہ خدا و رسولؐ اور

برادرِؑ رسولؐ پر ایمان لایا ہے۔ ایسا جانور مناسب نہیں ہے کہ قید رہے بلکہ چاہیئے کہ اپنے جنس کے حیوانوں پر سردار رہے۔ اگر تو اس کو رہا کر دے گا تو خدا تجھ کو اس سے بہتر عوض عطا فرمائے گا۔ سوسمار نے کہا یا رسولؐ اللہ اس کا عوض مجھ پر چھوڑ دیجیئے میں ادا کروں گا۔ اعرابی نے کہا کیا عوض دے گا؟ اُس نے کہا چلو میرے ساتھ اُس سوراخ تک جہاں سے تم نے مجھے پکڑا ہے، دس ہزار اشرفی اور آٹھ لاکھ درم وہاں سے لے آؤ۔ اعرابی نے کہا ان تمام لوگوں نے سُن لیا اور یہ صاحب قوت ہیں۔ میں تھکا ہوا اور بیمار ہوں کیونکہ دُور سے سفر کی تکلیفیں برداشت کرکے آیا ہوں۔ یہ لوگ مجھ سے پہلے وہاں پہنچ جائیں گے اور وُہ خزانہ لے لیں گے۔ سوسمار نے کہا خدا نے وُہ خزانہ میرے عوض میں تیرے لیئے مقرر فرمایا ہے وُہ کسی کو اُس کا متصرف نہ ہونے دے گا۔ یہ سُنکر اعرابی تیزی سے چلا اور منافقوں کا ایک گروہ بھی جو اُس مجلس میں حاضر تھا، روانہ ہو کر پہلے پہنچ گیا۔ اُن میں سے جو شخص اُس سوراخ میں ہاتھ ڈالتا ایک بڑا سانپ اُس میں سے نکل کر اُس کو مار ڈالتا۔ جب وُہ اعرابی وہاں پہنچا اُس سانپ نے اُس سے کہا خدا نے مجھے تیرے مال کی حفاظت کے لیئے موکل فرمایا تھا۔ میں نے ان سب کو تیری خاطر ہلاک کر دیا۔ اعرابی نے اُن تمام دینار و درہموں کو نکالا لیکن اُس کے لیئے لے جانا دُشوار تھا۔ سانپ نے کہا کہ اپنی کمر سے رسّی کھول اُس کا ایک سرا ان دونوں تھیلیوں پر اور ایک سرا میری دُم میں باندھ دے میں ان کو کھینچ کر تیرے گھر پہنچا دوں گا اور میں ان کی حفاظت کا ذمہ دار ہوں۔ اعرابی نے ایسا ہی کیا اور سانپ نے اُس مال کو اُس کے گھر پہنچا دیا اور ہمیشہ اُس مال کی حفاظت کرتا رہا یہانتک کہ اعرابی نے اُس مال سے باغات اور زمینیں خرید لیں۔ جب وُہ مال ختم ہو گیا تو وُہ سانپ واپس چلا گیا۔

---

# ۱۹ اُنیسواں باب

## آنحضرتؐ کی دعاؤں کی قبولیت کا بیان جو آپؐ نے مُردوں کے زندہ کرنے، اُن سے ہمکلام ہونے اور بیماروں کے شفایاب ہونے کے لیئے کی تھیں اور جو کرامتیں آپؐ کے اعضائے اقدس سے ظاہر ہوئیں

پہلا معجزہ۔ شیخ مفید و شیخ طوسی و قطب راوندی اور ابن شہر آشوب بلکہ تمام محدثان خاصہ و عامہ نے روایت کی ہے کہ امیرالمومنینؑ فرماتے ہیں کہ رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھے جنگ خیبر میں طلب فرمایا جبکہ میری آنکھیں آشوب کر آئی تھیں اور درد کی شدت سے ان کا کھلنا دُشوار تھا۔ حضرتؐ نے اپنا لعاب دہن اُن پر لگا دیا اُسی وقت مجھے شفا ہو گئی۔ آپؐ نے اپنا عمامہ میرے سر پر باندھا اور دُعا کی خداوندا علی سے

سردی و گرمی کی تکلیف دُور کر دے۔ حضرتؐ کی دُعا کی برکت سے آج تک گرمی و سردی نے مجھ پر اثر نہ کیا۔ جناب امیرؑ سردیوں میں باریک کرتا پہنتے تھے اور آپؑ پر سردی کا کوئی اثر نہ ہوتا تھا۔

دُوسرا معجزہ۔ ابن شہر آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ کے بچپن میں مکّہ میں سخت قحط پڑا۔ قریش میں سے بعض لوگوں نے کہا کہ لات وعُزّیٰ سے پناہ حاصل کرو۔ بعضوں نے مناۃ کے بارے میں کہا ورقہ بن نوفل نے کہا کہ حق سے دُور کیوں ہو رہے ہو تم میں بقیۂ ابراہیمؑ اور خلاصۂ اسمٰعیلؑ ابوطالبؑ ہیں بارش کے لیئے اُن کو شفیع قرار دو۔ غرضکہ جناب ابوطالبؑ کو تیار کیا۔ آپ چند بچوں کو لے کر نکلے اُن میں ایک بچہ مثل آفتاب کے تھا یعنی پیغمبرؐ آخر الزمان۔ اُس خورشید آسمانِ نبوت نے کعبہ سے اپنی پشت مبارک لگائی اور ہاتھ آسمان کی جانب بلند کیئے۔ اُسی وقت آسمان پر ابر آیا اور بارش ہوئی۔ جناب ابوطالبؑ نے آنحضرتؐ کی شان میں ایک قصیدہ کہا جس کے ایک شعر کا مضمون یہ ہے کہ آنحضرتؐ ایسے نورانی صورت ہیں جس کی برکت سے ابر سے پانی برستا ہے۔ آپؐ یتیموں کے لیئے فیض بخش اور بیوہ عورتوں کی پناہ ہیں۔

تیسرا معجزہ۔ شیخ طوسی نے روایت کی ہے کہ جنگ حُدیبیہ میں اصحاب پر تشنگی غالب ہوئی اُنہوں نے حضرتؐ سے ذکر کیا۔ آپؐ نے دُعا کے لیئے ہاتھ بلند کیئے ناگاہ ایک ابر پیدا ہوا جس سے سب سیراب ہو گئے۔

چوتھا معجزہ۔ بصائر الدرجات میں حضرت امام جعفر صادقؑ سے بسند معتبر منقول ہے کہ ایک نابینا آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی یا رسُولَ اللہ دُعا فرمائیے کہ خداوند عالم میری آنکھیں روشن کر دے حضورؐ نے دُعا کی اور آنکھیں بینا ہو گئیں۔ پھر دوسرا نابینا آیا اُس نے بھی یہی خواہش کی۔ آپؐ نے فرمایا بہشت کو زیادہ پسند کرتے ہو یا آنکھیں چاہتے ہو؟ عرض کی کیا نابینا ہونے کا عوض بہشت ہے۔ فرمایا خدا اس سے زیادہ کریم ہے کہ کسی بندۂ مومن کو اندھا رکھے اور پھر اس کو بہشت میں جگہ نہ دے۔

پانچواں معجزہ۔ بصائر اور خرائج میں امام زین العابدینؑ سے روایت ہے کہ ایک روز جناب رسُولِ خدا بیٹھے ہوئے ذکر کر رہے تھے کہ چند روز سے مَیں نے گوشت نہیں کھایا ہے۔ ایک انصاری یہ سُنکر اپنے گھر گیا اور اپنی زوجہ سے کہا کہ مبارک ہو ہم کو غنیمت حاصل ہوئی۔ میں نے حضرتؐ سے ایسا سُنا ہے۔ میرے پاس ایک بکری کا بچہ ہے اس کے علاوہ کوئی جانور نہیں اسیکو ذبح کر کے پکاؤ۔ زوجہ نے خوشی خوشی اُس کا گوشت تیار کیا۔ وہ انصاری آنحضرتؐ کی خدمت میں اُس کو لے کر حاضر ہوا۔ حضرتؐ نے اصحاب سے فرمایا کہ کھاؤ اور اس کی ہڈیاں جمع کرتے جاؤ۔ غرض وہ انصاری جب گھر واپس گیا تو دیکھا کہ وہی بچہ گھر میں اُچھل کود رہا ہے۔

چھٹا معجزہ۔ بصائر میں بسند معتبر امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ جب جناب امیرؑ کی والدۂ معظمہ فاطمہؑ بنت اسد برحمتِ حق واصل ہوئیں امیرالمومنین نے آنحضرتؐ کو آکر اطلاع دی پیغمبر خدا یہ سُنکر رونے لگے اور فرمایا کہ واللہ وہ میری ماں بھی تھیں۔ پھر آپؐ ان کی میت پر تشریف لائے اور اپنا پیراہن اور چادر دے کر فرمایا اے علی اس کو کفن میں شامل کرو۔ جب فارغ ہونا تو مجھے اطلاع دینا۔ غرض جب غسل و کفن سے فارغ ہوئے تو آنحضرتؐ نے اُن کی نماز میت پڑھی کہ اُن کے قبل اور بعد کسی پر ایسی نماز نہیں پڑھی پھر آپؐ اُن کی قبر میں اُترے اور لیٹ گئے۔ پھر جناب فاطمہؑ کو قبر میں لٹایا اور پکارا اے فاطمہؑ! تو جواب ملا

لبیک یا رسولؐ اللہ۔ فرمایا کیا وُہ تمام امور جنکا خدا نے وعدہ کیا تھا آپ کو حاصل ہو گئے؟ جناب فاطمہؑ نے جواب دیا ہاں اے رسولؐ اللہ خدا آپ کو جزائے خیر دے۔ پھر آنحضرتؐ دیر تک اُن سے بطور راز گفتگو کرتے رہے۔ پھر قبر سے باہر نکلے تو لوگوں نے کہا یا رسولؐ اللہ آپ نے چند ایسے کام کیئے کہ کسی کے لیئے نہیں کیئے تھے۔ فرمایا ایک روز میں نے اُن سے کہا تھا کہ لوگ اپنی قبروں سے برہنہ محشور ہوں گے تو وُہ بہت رنجیدہ ہوئیں اور رونے لگیں اور کہا کیسی رُسوائی ہے یہ۔ اسی لیئے میں نے ان کو اپنا پیراہن پہنادیا اور خدا سے التجا کی کہ اُن کا کفن میلا نہ ہو یہانتک کہ وُہ داخلِ بہشت ہوں۔ اور ایک روز میں نے اُن سے سوال اور فشارِ قبر کے بارے میں ذکر کیا تو وُہ فریاد کرنے لگیں، اسی لیئے میں ان کی قبر میں لیٹ گیا اور خدا سے دعا کی کہ ان کی قبر میں بہشت کی جانب سے ایک دروازہ کھول دے اور ان کی قبر کو بہشت کے مانند گلزار بنا دے۔

ساتواں معجزہ۔ خرائج میں روایت ہے کہ ایک روز جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک ہرن طلب فرمایا۔ اُس کو ذبح کر کے اُس کا گوشت پکایا گیا۔ جب حضرتؐ کے سامنے لائے تو آپؐ نے فرمایا اس کا گوشت کھاؤ اور ہڈیاں مت توڑو۔ کھانے کے بعد اُس کی کھال میں ہڈیاں جمع کیں۔ پھر حضرتؐ نے دُعا کی اور وُہ ہرن زندہ ہو گیا۔

آٹھواں معجزہ۔ خرائج، اعلام الورٰی اور مناقب میں روایت ہے کہ ایک لڑکے کو آنحضرتؐ کی خدمت میں لائے اُس کا سر گنجا تھا بال نہ تھے۔ اور عرض کی کہ حضرتؐ اس کے لیئے دُعا فرمائیں۔ حضرتؐ نے اس کے سر پر ہاتھ پھیرا اُسی وقت اُس کے سر پر بال نکل آئے اور اُس کو شفا ہو گئی۔ جب یہ خبر اہل یمن کو پہنچی کچھ لوگ ایک لڑکے کو مسیلمہ کذاب کے پاس لائے اُس نے بھی اُس کے سر پر ہاتھ پھیرا۔ اُس کے سر پر جو کچھ بال تھے وُہ بھی گر گئے اور وُہ بالکل گنجا ہو گیا۔ آج تک اس کی اولاد میں لڑکے گنجے ہی پیدا ہوتے ہیں۔

نواں معجزہ۔ خرائج میں مذکور ہے کہ جہینہ کے ایک شخص کے اعضا خورہ کے سبب سے گر گئے تھے اُس نے آنحضرتؐ سے شکایت کی۔ حضرتؐ نے تھوڑا پانی منگوایا اور اپنا لعاب دہن اُس میں ڈالا اور فرمایا کہ اس پانی کو اپنے بدن پر چھڑک لے اس نے اس کو اپنے جسم پر ملا تو فوراً شفایاب ہو گیا۔

دسواں معجزہ۔ راوندی اور شہر آشوب نے حضرت امام حسین علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ ایک روز ایک شخص آنحضرتؐ کی خدمت میں آیا اور کہا میں زمانہ جاہلیت میں ایک سفر سے واپس آیا میں نے اپنی پانچ سالہ لڑکی کو دیکھا کہ زیور وغیرہ سے آراستہ گھر میں کھیل رہی ہے۔ میں نے اس کا ہاتھ پکڑا اور فلاں وادی میں لے جا کر چھوڑ آیا۔ حضرتؐ نے فرمایا میرے ساتھ اُس وادی میں چلو۔ وُہ حضرتؐ کو ساتھ لیگیا حضرتؐ نے لڑکی کا نام معلوم کیا اور فرمایا اے فلاں لڑکی بحکم خدا زندہ ہو جا۔ ناگاہ میں نے دیکھا کہ وُہ لڑکی لبیک یا رسولؐ اللہ وسعدیک کہتی ہوئی چلی آرہی ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا تیرے باپ ماں مسلمان ہو گئے ہیں اگر تُو چاہے تو میں اُن کے پاس تجھے واپس بھیج دوں۔ لڑکی نے کہا مجھے اُن سے کوئی سروکار نہیں میں نے اپنے خدا کو اُن سے زیادہ بہتر پایا ہے۔

گیارھواں معجزہ۔ راوندی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ سلمہ بن الاکوعؓ کو جنگ خیبر میں ایک کاری زخم لگا۔

ہرن کا زندہ ہونا۔

حضرتؐ کا ہاتھ پھیرنے سے گنجے کے سر پر بال اگنا اور مسیلمہ کذاب کے ہاتھ سے ...

ایک شخص کا زمانہ جاہلیت میں زندہ درگور کی ہوئی لڑکی کا زندہ ہونا

حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تین مرتبہ اُس زخم پر پھونک دیا وُہ اُسیوقت اچھا ہوگیا۔ اور جنگ اُحد میں قتادہ ابنِ نعمان کی آنکھ میں زخم آیا اور آنکھ نکل پڑی دوسری روایت کے مطابق آنکھ بالکل ضایع ہو گئی۔ حضرتؐ نے ہاتھ پھیرا تو اُس سے بہتر آنکھ پیدا ہو گئی۔

بارھواں معجزہ۔ راوندی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ ایک انصاری جوان کی ماں بہت بوڑھی اور نابینا تھی۔ وُہ بیمار ہوُا۔ حضرتؐ اُس کی عیادت کو تشریف لے گئے۔ جب اُس کے گھر پہنچے وُہ مر چکا تھا۔ اُسکی ماں نے کہا خداوندا اگر میں نے صرف تیری اور تیرے پیغمبرؐ کی خوشنودی کے لیئے ہجرت کی ہے اس اُمید پر کہ تُو ہر تکلیف و مصیبت میں میری مدد کرے گا تو اس بلا کا بوجھ مجھ پر مت ڈال۔ پھر حضرتؐ نے اُس کے چہرہ سے کپڑا ہٹایا تو وُہ زندہ ہوکر اُٹھ کھڑا ہوُا اور حضرتؐ کے ساتھ کھانا کھایا۔

تیرھواں معجزہ۔ راوندی وغیرہ نے اسامہ بن زید سے روایت کی ہے۔ وُہ کہتے ہیں کہ میں حضرتؐ کے ساتھ حجۃ الوداع کے لیئے چلا جب ہم وادیٔ روحار میں پہنچے تو ایک عورت ایک لڑکے کو اپنے کاندھے پر بٹھائے ہوئے حضرتؐ کی خدمت میں آئی اور عرض کی یا رسولؐ اللہ جب سے یہ لڑکا پیدا ہوُا ہے اس کا گلا بند ہو جاتا ہے اور یہ مصروع اور بے ہوش ہو جاتا ہے۔ حضرتؐ نے اُس لڑکے کے مُنہ میں اپنا لعاب دہن ڈالدیا وُہ شفایاب ہوگیا۔ حضرتؐ نے وہاں رفع حاجت کا ارادہ کیا۔ وہاں کوئی ایسی جگہ نہ تھی کہ حضرتؐ لوگوں کی نگاہوں سے پوشیدہ ہوں۔ حضرتؐ نے مجھ سے فرمایا کہ اُن خرمہ کے درختوں اور پتھروں کے پاس جاؤ اور کہو کہ رسُولؐ خدا تم کو حکم دیتے ہیں کہ ایک دُوسرے کے نزدیک ہو جاؤ اور پتھروں سے کہو کہ تم دور ہو جاؤ۔ اسامہ کہتے ہیں کہ اُسی خدا کی قسم جس نے آنحضرتؐ کو حق کے ساتھ بھیجا ہے جب مَیں نے آنحضرتؐ کے ارشاد کے مطابق درختوں کو حکم دیا تو وُہ ایک دوسرے سے قریب ہو کر آپس میں مل گئے اور پتھر وہاں سے منتشر ہو گئے۔ حضرتؐ نے ان درختوں کے پیچھے رفع حاجت کی۔ اور واپس ہوئے تو درخت اور پتھر اپنی اپنی جگہ پہنچ گئے۔

چودھواں معجزہ۔ شیعہ اور سُنّی نے متعدد طریقہ سے روایت کی ہے کہ ہجرت سے پہلے مدینہ میں تمام شہروں سے زیادہ طاعون اور بیماریاں ظاہر ہوُا کرتی تھیں۔ جب حضرت مدینہ میں آئے تو دعا کی کہ خداوندا ہمارے لیئے مدینہ کو محبوب قرار دے جس طرح مکہ کو محبوب بنایا ہے اور اس کی ہوا کو صحت مند اور یہاں کے پیمانوں کو بابرکت کردے اور بیماریوں کو جحفہ میں منتقل فرما۔ اسی سبب سے مدینہ کی ہوا تمام شہروں سے زیادہ بہتر اور نعمتیں ہر جگہ سے زیادہ ہیں اور طاعون اور دوسری بیماریوں نے اہل جحفہ سے جحفہ کو خالی کرا دیا۔

پندرھواں معجزہ۔ راوندی اور ابن شہر آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ حضرت ابو طالبؑ بیمار ہوئے اور جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ان کی عیادت کو آئے۔ جناب ابو طالبؑ نے کہا اے فرزندِ برادر دُعا کرو کہ خدا مجھے شفا بخشے۔ حضرتؐ نے دُعا کی وُہ اُسیوقت صحتیاب ہو گئے اور اُٹھ کھڑے ہوئے گویا کہ بیمار ہی نہ تھے۔

سولھواں معجزہ۔ راوندی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ ایک مرتبہ جناب امیرؑ سخت بیمار ہوئے اور تکلیف کی شدت ہوئی تو دُعا کی خداوندا اگر میری موت قریب ہے تو مجھ کو راحت عطا فرما۔ اگر دُور ہے تو مجھ پر کرم فرما اور اگر تو میرے لیئے بلاؤں کو پسند فرماتا ہے تو مجھے اُن پر صبر کی توفیق کرامت فرما۔ یہ سُنکر آنحضرتؐ نے دُعا کی کہ خداوندا اس کو شفا عنایت فرما اور علیؑ سے فرمایا کہ اُٹھو۔ امیرالمومنینؑ فرماتے ہیں کہ مَیں اُٹھ کھڑا ہوا اُس کے بعد آنحضرتؐ کی دُعا کی برکت سے پھر کبھی کوئی بیماری درد اور تکلیف مجھے نہیں ہوئی۔

سترھواں معجزہ۔ راوندی نے بریدہ سے روایت کی ہے کہ عمرو بن معاذ کا پیر ایک جنگ میں کٹ گیا۔ حضرتؐ نے اپنا لعاب دہن اُس جگہ لگادیا وُہ متصل ہوگیا۔

اٹھارھواں معجزہ۔ راوندی وغیرہ نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ ایک عورت اپنے لڑکے کو آنحضرتؐ کی خدمت میں لائی اور کہا اس لڑکے کو جنون اور صرع کی بیماری ہے ہر صبح و شام مبتلا ہوا کرتا ہے۔ حضرتؐ نے اپنا دست مبارک اُس کے ہاتھ پر پھیرا اور دُعا کی۔ ناگاہ اُس کی حلق سے ایک فضلہ دودھ کے مانند نکلا اور وُہ بچہ شفایاب ہوگیا۔

اُنیسواں معجزہ۔ راوندی اور ابن شہر آشوب نے محدثانِ خاص و عام سے روایت کی ہے کہ جنگِ بدر میں ابوجہل لعین کے وار سے معاذ بن عفرا کا ہاتھ جدا ہوگیا وُہ اپنا ہاتھ لیئے ہوئے حضرتؐ کی خدمت میں آیا۔ حضرتؐ نے اپنا آبِ دہان معجزہ نشان اُس مقام پر مَل کر ہاتھ کو جوڑ دیا وُہ پہلے سے بھی زیادہ مضبوط ہوگیا۔

بیسواں معجزہ۔ راوندی نے روایت کی ہے کہ ایک شخص کے سر کے بال سجدہ میں سجدہ گاہ پر بکھر جاتے تھے۔ حضرتؐ نے فرمایا خداوندا اُس کے سر کو قبیح کر دے تو اس کے سر کے تمام بال گر گئے۔

اکیسواں معجزہ۔ روایت ہے کہ انس کی ماں نے حضرتؐ سے التجا کی کہ انس کے لیئے دُعا کیجیئے کیونکہ وُہ آپؐ کا خادم ہے۔ چونکہ وُہ سعادتِ آخرت کے قابل نہ تھا حضرتؐ نے اُس کے لیئے یہ دُعا کی کہ خداوندا اس کا مال اور اولاد زیادہ کر اور جو کچھ تُو نے اس کو عطا کیا ہے اس میں برکت دے۔ تو اس کی اولاد میں ترقی ہوئی یہانتک کہ سَو سے زیادہ لڑکے اور لڑکوں کے لڑکے ہوئے اور ایک مرتبہ کے طاعون میں سب مَر گئے۔

بائیسواں معجزہ۔ راوندی اور ابن شہر آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ جناب رسولِ خدؐا نے ایک شخص کو بائیں ہاتھ سے کھانا کھاتے ہوئے دیکھا۔ فرمایا داہنے ہاتھ سے کھایا کرو۔ اُس نے کہا میرے امکان میں نہیں ہے اور یہ جھوٹ کہا تھا۔ حضرتؐ نے فرمایا تُو نہیں کھا سکے گا۔ اس کے بعد اس نے داہنے ہاتھ سے کھانے کی بہت کوشش کی مگر ہاتھ دہن تک نہ پہنچا سکا۔ ہاتھ اِدھر اُدھر ہو جاتا تھا۔

تئیسواں معجزہ۔ راوندی اور ابن شہر آشوب وغیرہ نے عمر بن اخطب سے روایت کی ہے کہ حضرتؐ نے پانی طلب فرمایا۔ میں آپؐ کے لیئے لے کر حاضر ہوا۔ اس میں ایک بال پڑا ہوا تھا۔ مَیں نے نکال کر پھینک دیا حضرتؐ نے فرمایا خداوندا اسے حُسن و جمال عطا فرما۔ ابو نہیک ازدی کہتے ہیں کہ میں نے اس کو دیکھا جبکہ اُسکی

نوّتے سال کی عمر ہو چکی تھی کہ اُس کے سر و ریش کا ایک بال نہیں سفید ہوُا تھا۔

چوبیسواں معجزہ۔ سیّد مرتضیٰ ابن شہر آشوب اور راوندی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ نابغۂ جعدی نے آنحضرت صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کی مدح میں اشعار پڑھے جس کے ایک شعر کا یہ مضمون تھا "ہم آسمان عزت و کرم تک پہنچے اور اس سے زیادہ بلندی کے اُمید دار ہیں"۔ حضرتؐ نے فرمایا آسمان سے بلند تر اور کیا گمان رکھتے ہو؟ اُس نے کہا بہشت سے مراد ہے۔ فرمایا سچ کہا خدا تیرے دانتوں کو سلامت رکھے راوی کہتا ہے کہ میں نے اس کو ایک سَو تیس کی عمر میں دیکھا کہ اُس کے دانت سفیدی اور صفائی میں گُل بابونہ کے مانند تھے حالانکہ اُس کا تمام جسم لاغر و کمزور ہو گیا تھا سوائے اس کے بالوں کے۔ اور دوسری روایت کے بموجب اُس کے جو دانت گر جاتے تھے اُس سے بہتر دانت نکل آتے تھے۔

پچیسواں معجزہ۔ راوندی نے روایت کی ہے کہ ایک روز ایک عورت نے حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کی یا رسول اللہ میں ایک مسلمان عورت ہوں میرا شوہر گھر میں مثل عورتوں کے رہتا ہے حضرتؐ نے اُس کے شوہر کو بلایا اور عورت سے پوچھا کیا شوہر سے تجھ کو نفرت ہے؟ عرض کی ہاں۔ آپؐ نے اُن کے لیئے دُعا کی اور دونوں کی پیشانیاں ایک دوسرے سے ملا دیں اور کہا خداوندا ان میں محبت عطا فرما اور ایک کو دوسرے کا محبوب بنا دے۔ اس کے بعد اس کی زوجہ کہا کرتی تھی کہ کوئی شخص شوہر سے زیادہ مجھ کو محبوب نہیں ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا اقرار کر کہ میں خدا کا رسُولؐ ہوں۔

چھبیسواں معجزہ۔ راوندی اور ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ عمر بن اخطب خزاعی نے آنحضرتؐ کو پانی پلایا، آپؐ نے دُعا فرمائی کہ خداوندا اس کو جوانی سے سرفراز رکھ۔ وُہ اسّی سال کا ہو گیا تھا مگر اسکی داڑھی کا ایک بال سفید نہیں ہوُا تھا۔

ستائیسواں معجزہ۔ عطا سے روایت ہے وُہ کہتے ہیں کہ میرے غلام سائب بن یزید کا سر درمیان سے سیاہ تھا اور اس کے سر و ریش کے تمام بال سفید تھے۔ میں نے سبب پوچھا تو کہا کہ میں ایک روز لڑکوں کے ساتھ کھیل رہا تھا کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم میری طرف سے گذرے میں نے سلام کیا حضرتؐ نے جواب دے کر پوچھا کہ تم کون ہو میں نے عرض کی میں صائب برادر نمر بن قلسط ہوں۔ حضرتؐ نے میرے درمیانِ سر پر ہاتھ پھیرا اور میرے لیئے برکت کی دُعا کی۔ اسی وجہ سے درمیان سر جہاں تک حضرتؐ کا ہاتھ تھا سیاہ ہے باقی تمام بال سفید ہو گئے۔

اٹھائیسواں معجزہ۔ بہت سی روایتوں میں وارد ہوُا ہے کہ جب آنحضرتؐ نے امیر المومنینؑ کو یمن بھیجا تو عرض کی یا رسول اللہ اگر کسی معاملہ میں مجھے شک ہو تو کیا کروں؟ حضرتؐ نے فرمایا خدا تمہارے دل کی ہدایت کرے گا اور زبان کو حق کے ساتھ گویا فرمائے گا۔ جناب امیرؑ فرماتے ہیں کہ اس کے بعد کسی فیصلہ میں مجھے شک نہیں ہوُا۔

اُنتیسواں معجزہ۔ راوندی اور ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ مرہ بن جبل بیان کرتے ہیں کہ میں حضرتؐ کے ہمراہ ایک غزوہ میں ایک مادہ گھوڑے پر سوار جا رہا تھا۔ حضرتؐ نے مجھ سے فرمایا اے سوار میرے

ساتھ چل۔ میں نے عرض کی میری گھوڑی لاغر و ناتوان ہے۔ حضرتؐ کے ہاتھ میں ایک تازیانہ تھا آہستہ سے اُس کو مارا اور فرمایا خداوندا اس کے لیئے برکت دے۔ اس کے بعد وُہ ایسی تیز اور چست ہوگئی کہ میں اس کو روکا کرتا تھا لیکن وُہ گھوڑوں سے آگے نکل جاتی تھی۔ اور اس کے نیچے اس قدر ہوئے کہ میں نے بارہ ہزار درہم میں فروخت کیئے۔

تیسواں معجزہ۔ راوندی نے عثمان بن جنید سے روایت کی ہے کہ ایک اندھا شخص حضرتؐ کے پاس آیا اور اپنی کور چشمی کی شکایت کی۔ حضرتؐ نے فرمایا وضو کر کے دو رکعت نماز بجا لا پھر یہ دُعا پڑھ۔ اَللّٰھم انی اسئلك واتوجه الیك بمحمدٍ نبی الرحمة یا محمدُ انی اتوجه بك علی ربك لیجلوله عن بصری اللھم شفعه فی وشفعنی فی نفسی۔ عثمان کہتے ہیں کہ میں ابھی حضرتؐ کے پاس سے ہٹا نہ تھا کہ اُس کی آنکھیں بینا ہوگئیں۔ گویا وُہ کبھی اندھا ہی نہ تھا۔

اکتیسواں معجزہ۔ راوندی نے روایت کی ہے کہ اجلح بن جمال نے بیان کیا کہ میرا چہرہ سفید ہوگیا تھا حضرتؐ نے دُعا کی اور اپنا دستِ مبارک میرے چہرہ پر پھیر دیا۔ اُسیوقت وُہ صحیح ہوگیا اور کوئی اثر سفید داغ کا باقی نہ رہا۔

بتیسواں معجزہ۔ راوندی نے فضل بن عباس سے روایت کی ہے کہ ایک شخص آنحضرتؐ کی خدمت میں آیا اور کہا کہ میں بخیل اور ڈرنے والا اور بہت سونے والا ہوں دُعا فرمائیے کہ خدا مجھ سے یہ بُری عادتیں زائل کر دے۔ حضرتؐ نے دُعا فرمائی اور وُہ سخی و شجاع تر اور کم سونے والا مرد ہوگیا۔

تینتیسواں معجزہ راوندی اور دوسرے محدثین نے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے دُعا کی کہ پالنے والے جس طرح قریش کو پہلے تُو نے ذلّت و نکبت میں مبتلا فرمایا تھا اُسیطرح اُن کے آخر کے لوگوں کو نعمت و بخشش سے مالامال کر دے چنانچہ ایسا ہی ہُوا۔

چونتیسواں معجزہ۔ راوندی نے کسی صحابی سے روایت کی ہے کہ ایک روز جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم بیٹھے ہوئے تھے یک بیک کھڑے ہوگئے اور کچھ دُور جا کر ہاتھ بڑھائے جیسے کسی سے مصافحہ کر رہے ہوں۔ پھر واپس آکر ہمارے پاس بیٹھ گئے۔ ہم انکی آواز سُن رہے تھے مگر کوئی نظر نہ آتا تھا حضرتؐ نے فرمایا یہ اسمٰعیل فرشتۂ باراں تھا خدا سے اجازت لے کر میری ملاقات کو آیا تھا۔ اُس نے مجھ کو سلام کیا۔ میں نے اُس سے کہا کہ ہمارے لیئے پانی برساؤ۔ اُس نے کہا آپ لوگوں کے لیئے بارش کا وعدہ فلاں روز ہے۔ جب وعدہ کا دن آیا صبح کو ہم نے نماز پڑھی۔ کسی ابر کا نشان نہ تھا۔ اور نماز ظہر پڑھی اور ابر ظاہر نہ ہُوا۔ جب ہم نماز عصر سے فارغ ہوئے ایک ابر نمودار ہُوا اور خوب بارش ہوئی تو ہم ہنسنے لگے حضرتؐ نے سبب پُوچھا ہم نے عرض کی کہ اُس فرشتہ کا وعدہ پُورا ہُوا۔ حضرتؐ نے فرمایا ایسے امور یاد رکھو اور بیان کیا کرو تاکہ اظہارِ حق ہوتا رہے۔ بسند معتبر امام محمد باقرؑ سے بھی اسی روایت کے مانند روایت کی گئی ہے۔

پینتیسواں معجزہ۔ راوندی نے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے ایک مرتبہ ایک یہودی سے کچھ قرض مانگا اس نے بھیج دیا۔ پھر آکر پوچھا کہ آپ نے جو کچھ طلب فرمایا تھا آپ کو مل گیا؟ فرمایا ہاں۔ اُس نے کہا جس وقت

ضرورت ہو آپ منگا لیا کیجئے۔ حضرتؐ نے اس کو دُعا دی کہ خدا تیرا حسن وجمال قائم رکھے۔ اس یہودی کی عمر اسّی برس تک پہنچی اور اُس کے سر و ریش کا ایک بال سفید نہ ہوا۔

چھتیسواں معجزہ۔ راوندی نے روایت کی ہے کہ جنگ تبوک میں ایک شخص پر پیاس کا سخت غلبہ ہوا اور پانی میسّر نہ تھا۔ لوگوں نے عرض کی یا حضرتؐ دُعا کیجئے کہ خدا پانی عطا فرمائے۔ فرمایا ہاں خداوند کریم میری دُعا رد نہ فرمائے گا۔ پھر دُعا کی اُسی وقت موسلا دھار بارش ہوئی۔ ایک گروہ نے منجموں کی طرح کہا کہ فلاں ستارہ کے سبب بارش ہوئی ہے۔ حضرتؐ نے صحابہ سے فرمایا کہ سُنتے ہو یہ بد اعتقاد لوگ کیا کہہ رہے ہیں۔ خالد نے کہا اجازت دیجئے کہ ان کی گردنیں اُڑا دوں۔ آپؐ نے فرمایا نہیں۔ وہ ایسا کہتے تو ہیں مگر سمجھتے ہیں کہ بارش خدا نے بھیجی ہے۔

سینتیسواں معجزہ۔ راوندی نے انس سے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ابھی ایک شخص اس طرف سے آئے گا جو بہترین اوصیا ہے اور پیغمبروں کے نزدیک اُس کی قدر و منزلت سب سے زیادہ ہے۔ اُسی وقت علی بن ابی طالبؑ آئے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا خداوندا اس سے گرمی و سردی برطرف کر دے۔ اس کے بعد جناب امیرؑ کو آخر عمر تک گرمی و سردی کا اثر نہ ہوا۔ آپؑ سردیوں میں ایک کرتا پہن کر گزار دیتے تھے۔

اڑتیسواں معجزہ۔ راوندی نے روایت کی ہے کہ ایک انصاری کے پاس ایک بکری کا بچہ تھا اُس نے کہا اس کا کچھ گوشت بھنا ہوا پکاؤ اور باقی کا سالن تیار کرو۔ شاید آنحضرتؐ ہم کو سرفراز فرمائیں اور آج رات ہمارے یہاں افطار کریں۔ یہ کہہ کر وہ تو مسجد کی جانب گیا اُس کے دو چھوٹے بچے تھے جنہوں نے باپ کو بکری کا بچہ ذبح کرتے دیکھا تھا، ان میں سے ایک نے دوسرے کو اُسی طرح ذبح کر دیا۔ اُن کی ماں نے جو دیکھا تو رونے پیٹنے لگی۔ دوسرا بچہ ڈر کر بھاگا اور کوٹھے سے نیچے گر کر مر گیا۔ اُس مومنہ نے دونوں بچوں کو چھپا دیا اور کھانا پکایا۔ حضرتؐ افطار کے وقت اُس کے گھر تشریف لے گئے۔ اسی وقت جبرئیلؑ نازل ہوئے اور کہا یا رسولؐ اللہ اُس انصاری سے کہئے کہ اپنے بچوں کو بھی دسترخوان پر حاضر کرے۔ آپؐ نے اس فرمایا وہ بچوں کو بلانے چلا۔ زوجہ نے کہا کام کو گئے ہیں موجود نہیں ہیں۔ انصاری نے حضرتؐ سے بیان کیا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا ان کا آنا ضروری ہے۔ پھر اُس نے جا کر زوجہ سے پوچھا تو اُس نے حقیقت حال بیان کیا۔ اُس شخص نے دونوں بچوں کی لاشیں آنحضرتؐ کے سامنے لا کر رکھ دیں آپؐ نے دُعا کی خدا نے اُن کو اُسیوقت زندہ کر دیا جنکی بڑی عمریں ہوئیں۔

اُنتالیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قبیلۂ بنی حارثہ کو خط لکھا اور اسلام کی دعوت دی۔ انہوں نے خط کو دھو ڈالا اور اپنی ڈول میں پیوند لگا لیا۔ حضرتؐ نے اُن کے لئے بد دُعا کی کہ خدا ان کی عقلوں کو سلب کر لے۔ اس کے بعد سے وہ ایسے ہو گئے کہ عقل و تدبیر کی کمی میں عرب میں ان کی مثال دی جاتی تھی۔

چالیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ جب حضرتؐ مکہ میں قریش کی ایذا رسانی کے

سبب بہت تنگ ہوئے اراک عرفات کی طرف نکل گئے اُس جگہ ابو اثروان کے چند اُونٹ چر رہے تھے اُس ملعون نے پوچھا تم کون ہو آپؐ نے فرمایا میں محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) خدا کا رسول ہوں۔ اُس نے کہا یہاں سے چلے جاؤ کیونکہ یہ اُونٹ جنکے درمیان تم بیٹھے ہو ناشائستہ ہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا خداوندا اس کی عمر اور تکلیف طولانی فرما۔ راوی کہتا ہے کہ میں نے اس کو دیکھا کہ وُہ نہایت بوڑھا ہوگیا تھا اور تکلیف و بلاؤں کے سبب موت کی آرزو کرتا تھا مگر موت نہیں آتی تھی۔ لوگ کہتے تھے کہ یہ آنحضرتؐ کی بد دُعا کا اثر ہے۔

اکتالیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ ہوازن کے قیدیوں کی رہائی کے بارے میں آنحضرتؐ نے صحابہ سے التماس کیا سب نے رہا کر دیا مگر دو شخصوں کو اختیار دے دیا تھا کہ وہ اپنے قیدی رہا کر دیں یا اُن کے عوض کچھ فدیہ لے کر چھوڑیں۔ ان میں سے بھی ایک شخص نے یونہی رہا کر دیا دوسرے نے فدیہ لینا منظور کیا۔ حضرتؐ نے فرمایا خداوندا اس کے حصہ کو حقیر فرما۔ جب وُہ قیدیوں کے پاس آیا کہ اُن میں سے اپنے حصہ کا کوئی قیدی انتخاب کرے، دُختران باکرہ اور نو عمر لڑکوں کو دیکھتا ہوا ایک بوڑھی عورت کے پاس پہنچا۔ اور کہا کہ اسی کو لوں گا۔ کیونکہ یہ قبیلہ کی ماں ہے اس کے عوض زیادہ فدیہ ملے گا۔ وُہ ایک حقیر عورت تھی قبیلہ میں جس کا کوئی نہ تھا۔ اُس شخص نے مدتوں اُس کو اپنے پاس رکھا اور اُس کا خرچ برداشت کرتا رہا اس اُمید پر کہ کوئی آکر اس کا فدیہ دے کر رہا کرائے مگر کوئی نہ آیا تو رہا کر دیا۔

بیالیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ جناب خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس ایک اندھی عورت تھی۔ ایک روز آنحضرتؐ نے فرمایا تیری آنکھیں درست ہو جائیں اسیوقت وُہ بینا ہو گئی جناب خدیجہؓ نے کہا کیا مبارک دُعا تھی۔ حضرتؐ نے فرمایا میں عالمین کے لئے رحمت ہوں۔

تینتالیسواں معجزہ۔ عامہ اور خاصہ نے روایت کی ہے کہ چونکہ آنحضرتؐ کے نامہ کی بادشاہِ فرنگ نے تعظیم کی اور بادشاہِ عجم نے پھاڑ کر ٹکڑے ٹکڑے کر دیا۔ حضرتؐ نے اُس کو دُعا دی اور اس پر لعنت بھیجی۔ اس لئے فرنگیوں کا ملک قائم رہا اور بادشاہِ عجم مارا گیا، اور اُن کا ملک زائل ہوگیا، اور اُن کی اولاد قید ہوئی۔

چوالیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے جعفر بن نسطور رومی سے روایت کی ہے۔ وُہ کہتے ہیں کہ میں جنگ تبوک میں آنحضرتؐ کی خدمت میں تھا، ایک مرتبہ آپؐ کے ہاتھ سے تازیانہ گر گیا: میں نے اُٹھا کر دے دیا۔ حضرتؐ نے میری طرف نظر کی اور فرمایا خدا تیری عمر دراز کرے۔ اس سبب سے اس کی عمر تین سو تیس سال تک پہنچی۔

پینتالیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرتؐ عبداللہ بن جعفر کی طرف سے گزرے۔ دیکھا کہ وُہ بچپن کے سبب کھیل رہے تھے اور مٹی کا مکان بنا رہے تھے۔ حضرتؐ نے فرمایا اس کو کیا کرو گے؟ عرض کی بیچوں گا۔ پوچھا اس کی قیمت کیا کرو گے؟ کہا رطب خرید کر کھاؤں گا۔ حضرتؐ نے

فرمایا خداوندا اِس کے ہاتھ میں برکت عطا فرما اور اُس کے سودے کو نفع بخش کر دے۔ آنحضرتؐ کی دُعا کی برکت کا یہ اثر ہوا کہ انہوں نے کوئی چیز نہیں خریدی جس میں نفع نہ ہوا ہو۔ اُن کو اس قدر مال حاصل ہوا کہ اُن کی عطا و بخشش کی لوگ مثال دینے لگے۔ اور اہلِ مدینہ کسی سے قرض لیتے تھے تو یہ وعدہ کرتے تھے کہ جب عبداللہ بن جعفر عطا فرمائیں گے تو واپس دیں گے۔

چھیالیسواں معجزہ۔ روایت ہے کہ ابوہریرہ آنحضرتؐ کے پاس ایک مٹھی خرما لائے اور عرض کی، یا رسول اللہ میرے لیئے دُعا فرمائیے کہ خدا مجھے برکت دے۔ حضرتؐ نے فرمایا اس کو ایک تھیلی میں رکھ لو جس قدر چاہو اس میں سے نکالو۔ انہوں نے نہ جانے کتنے من خرمے اُس میں سے نکالے پھر بھی وہ بدستور باقی رہے۔

سینتالیسواں۔ روایت ہے کہ سعد بن وقاص نے ایک تیر پھینکا۔ حضرتؐ نے دُعا کی کہ اُن کا تیر نشانہ سے خطا نہ کرے اس کے بعد اُن کا نشانہ کبھی خطا نہ ہوا۔

اڑتالیسواں معجزہ۔ جناب سلمانؓ فارسی سے روایت ہے کہ ہجرت کرکے جب آنحضرتؐ مدینہ آئے اور ابوایوب انصاری کے گھر میں قیام کیا۔ اُن کے پاس اُسوقت ایک بکری کے بچہ اور ایک صاع گیہوں کے سوا کچھ نہ تھا۔ انہوں نے بچہ کا گوشت پکایا اور گیہوں کی روٹیاں تیار کیں اور آنحضرتؐ کے پاس لائے حضرتؐ نے فرمایا کہ منادی کر دو کہ جو کھانا چاہے ابوایوب کے گھر آجائے۔ ابولہب نے ندا کرنا شروع کیا اور لوگ سیلاب کے مانند اُن کے گھر آنے لگے یہانتک کہ تمام گھر بھر گیا اور سب نے کھانا کھایا اور کھانا کم نہ ہوا۔ پھر حضرتؐ کے حکم سے اس بچہ کی ہڈیاں اُس کی کھال میں جمع کی گئیں۔ حضرتؐ نے فرمایا بحکمِ خدا زندہ ہوجا۔ وہ بکری کا بچہ زندہ ہوکر اُٹھ کھڑا ہوا لوگوں نے کلمۂ شہادتین زبان پر جاری کیا۔

اُنچاسواں معجزہ۔ بیان کرتے ہیں کہ ابوایوبؓ نے جناب فاطمہ صلوٰۃ اللہ علیہا کی شادی میں ایک بکری کا بچہ ذبح کرکے اُس کا گوشت پکایا اور حضرتؐ کے سامنے لائے۔ آپؐ نے فرمایا بسم اللہ کہہ کر کھاؤ اور اس کی ہڈی نہ توڑو۔ جب لوگ کھانے سے فارغ ہوئے تو آپؐ نے فرمایا کہ ابوایوبؓ مردِ فقیر ہیں۔ خداوندا تو اس بچہ کا خالق ہے تو ہی اس کو مار ڈالتا ہے اور تو قادر ہے کہ اسے زندہ کر دے لہٰذا اس کو دوبارہ زندہ کر دے کہ تو ہمیشہ زندہ ہے اور تیرے سوا کوئی خدا نہیں ہے۔ وہ بچہ زندہ ہوگیا اور خدا نے اُس میں اس قدر برکت عطا کی کہ جو بیمار اُس کا دُودھ پی لیتا تھا صحت پاتا تھا۔ اہلِ مدینہ اس کو مبعوثہ کہتے تھے یعنی مرنے کے بعد زندہ کی ہوئی۔

پچاسواں معجزہ۔ کلینی نے بسندِ معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ایک یہودی آنحضرتؐ کے پاس آیا اور کہا السّام علیک۔ آپؐ نے فرمایا علیک۔ صحابہ نے کہا یا رسول اللہ اُس نے کہا ہے کہ تم پر موت ہو۔ حضرتؐ نے فرمایا میں نے بھی اُسکو اُسپر پلٹا دیا۔ آج ایک کالا سانپ اُس کی پُشت پر کاٹے گا اور وہ مر جائے گا۔ وہ یہودی جنگل میں گیا اور بہت سی لکڑیاں جمع کیں اور اپنے کاندھے پر رکھا اور واپس آگیا۔ صحابہ نے کہا یا رسول اللہ وہ تو واپس آگیا۔ حضرتؐ نے اُس یہودی کو بلایا

عبداللہ بن جعفر کی سخاوت

نشانِ عجوبات

مکافاتِ یہودی

اور فرمایا لکڑیاں زمین پر رکھ دے۔ اُس نے رکھیں تو اُن میں ایک کالا سانپ نظر آیا جو لکڑی کو دانت سے پکڑے ہوئے تھا۔ حضرتؐ نے پُوچھا کہ اے یہودی آج تُو نے کون سا کام کیا تھا؟ اُس نے کہا کوئی کام نہیں کیا تھا بجز اس کے کہ دو روٹیاں میرے پاس تھیں ایک میں نے تصدق کر دی اور ایک خود کھالی۔ حضرتؐ نے فرمایا اسی تصدق کے سبب خدا نے تجھ سے اس سانپ کا گزند دفع فرما دیا۔ اور صدقے کے سبب خدا مرگہائے بد کو دفع کر دیتا ہے۔

اکانواں معجزہ۔ شیخ طبرسی اور راوندی اور ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ ابو برا جس کو ملاعب الاسنہ کہتے تھے بزرگانِ عرب سے تھا مرض استسقا[1] میں مبتلا ہوا۔ لبید بن ربیعہ کو آنحضرتؐ کی خدمت میں بھیجا اور دو گھوڑے اور چند اُونٹ بھی بھیجے حضرتؐ نے واپس فرما دیئے اور فرمایا کہ میں مشرکوں کا ہدیہ نہیں لیتا۔ لبید نے کہا مجھے کبھی خیال بھی نہ آیا تھا کہ عرب میں کوئی شخص ابو برا کا ہدیہ واپس کر سکتا ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا اگر میں کسی مشرک کا ہدیہ قبول کرتا تو ہرگز اس کا ہدیہ واپس نہ کرتا۔ پھر لبید نے کہا کہ ابو برا کے شکم میں کوئی بیماری ہو گئی ہے وُہ آپ سے شفا کا طالب ہے۔ حضرتؐ نے ذرا سی خاک زمین سے اٹھائی اور لعاب دہن اُس میں ڈال دیا اور اس کو دے کر فرمایا کہ اس سے کہو کہ یہ خاک کھالے۔ لبید نے اس کو لے لیا اور سمجھا کہ حضرتؐ نے اُس سے مذاق کیا ہے۔ لیکن جب اُس نے لا کر دیا اور ابو برا نے کھایا تو اُسی وقت شفا پائی گویا قید سے رہائی حاصل کی۔

باونواں معجزہ۔ شیخ طوسی، راوندی، طبرسی اور ابن شہر آشوب نے بسندہائے معتبر صحابہ کی کثیر جماعت سے روایت کی ہے کہ ہم جنگ تبوک میں لشکر رُوم کے مقابلہ پر تھے، ہمارا رسد ختم ہو گیا تھا اور ہم پر بھوک کا غلبہ تھا۔ لوگوں نے چاہا کہ اپنے اپنے اُونٹ ذبح کر کے کھائیں لیکن حضرتؐ نے لشکر میں منادی کرائی کہ جس کے پاس جس قدر کھانا ہو لے کر آ جائے۔ چادریں بچھا دی گئیں۔ ایک شخص نے ایک پیمانہ لا کر رکھا دُوسرے نے آدھا لا کر رکھا اسی طرح پورے لشکر نے اپنا اپنا کھانا لا کر رکھا جو بیس صاع سے زیادہ نہ ٹھہرا۔ اور پورا لشکر جمع ہُوا جس میں چار ہزار اشخاص تھے۔ حضرتؐ نے دُعا کی اور اپنا دست مبارک طعام میں ڈال دیا اور فرمایا خدا کے نام سے کھاؤ اور ایک دوسرے پر سبقت مت کرو۔ پھر ایک گروہ آیا۔ حضرتؐ نے فرمایا بسم اللہ کہہ کر اپنا ظرف بھر لو۔ ان کے پاس جس قدر ظروف تھے انہوں نے بھر لیئے اسی طرح فوج پر فوج آتی رہی اور اپنے ظروف طعام سے بھر کر لے جاتی رہی یہانتک کہ سارے لشکر نے اپنا اپنا ظرف بھر لیا، پھر بھی وُہ طعام باقی رہا۔ اور دُوسری روایت کے مطابق حضرتؐ نے چند خرمے منگائے اور اپنا دستِ مبارک اُس پر پھیرا اور لوگوں کو طلب کر کے فرمایا کھاؤ۔ ساری فوج کے لوگوں نے کھایا اور اپنے ظروف بھر لیئے پھر بھی خرمے بدستور باقی رہے۔

ترپنواں معجزہ۔ راوندی، ابن شہر آشوب اور دوسرے محدثین نے بسندِ معتبر حضرت صادقؑ سے

[1] استسقاء۔ پیاس اور ایک مرض جس میں پیٹ روز بروز پھولتا رہتا ہے۔ ۱۲

روایت کی ہے کہ امیرالمومنین علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ میں ایک غزوہ میں آنحضرتؐ کے ساتھ تھا ہم ایک منزل پر پہنچے وہاں پانی نہ تھا۔ لوگ پیاسے تھے۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک ظرف منگایا جس میں تھوڑا پانی تھا۔ حضرتؐ نے اپنا دست مبارک اُس میں ڈال دیا، آپ کی اُنگلیوں سے پانی جاری ہوا کہ تمام آدمیوں نے پیا اور اپنا اپنا ظرف بھر لیا؛ اور اونٹوں نے بھی پیا۔ اُس لشکر میں آپ کے ہمراہ تیس ہزار آدمی، بارہ ہزار گھوڑے اور بارہ ہزار اُونٹ تھے۔ ایک دوسری روایت کے بموجب ایک گڑھا کھودا، اُس پر ایک چادر ڈھک دی اور اپنا ہاتھ اُس چادر پر رکھ دیا۔ تھوڑا پانی اپنے ہاتھ پر ڈالا اور خدا کا نام لیا تو آپؐ کی معجز نما اُنگلیوں سے پانی جاری ہوا۔ یہ روایت متعدد طریقہ سے وارد ہوئی ہے اور حضرتؐ کے معجزات متواترات سے ہے۔

چوتواں معجزہ۔ متواترات سے ہے جس کو خاصہ وعامہ نے نقل کیا ہے کہ جب پیغمبرِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کفار قریش سے بچکر مدینہ کی جانب ہجرت کی اور اثنائے راہ میں خیمۂ اُمِ معبد کے قریب پہنچے حضرت ابوبکر وعمر، عامر بن فہیرہ اور عبداللہ ابن اریحط حضرتؐ کے ساتھ تھے۔ اُمِ معبد اپنے خیمہ کے باہر بیٹھی ہوئی تھیں۔ حضرتؐ اُن کے پاس پہنچے اور کچھ خرما اور گوشت طلب فرمایا کہ خرید فرمائیں۔ ام معبد نے کہا اس وقت کچھ نہیں اگر کچھ بھی ہوتا تو آپ کی مہمانداری میں کمی نہ کرتی۔ حضرتؐ نے ایک طرف ایک بکری دیکھی جو بندھی ہوئی تھی فرمایا اس کو کیا ہوا؟ عرض کی کمزوری اور لاغری کے سبب چرنے کے لیئے دوسرے جانوروں کے ساتھ نہیں جاسکتی تھی اسی لیئے یہاں رہ گئی ہے۔ حضرتؐ نے پوچھا کیا یہ دودھ دیتی ہے؟ عرض کی بالکل نہیں مدتوں سے دودھ نہیں دیتی۔ حضرتؐ نے فرمایا تم اجازت دیتی ہو کہ میں اس کو دوہوں عرض کی میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں اگر اس کے تھن میں دودھ ہو نکال لیجئے۔ حضرتؐ نے اس کے تھنوں پر ہاتھ پھیرا اور خدا کا نام لے کر دُعا کی کہ خداوندا اس میں برکت عطا فرما۔ اسی وقت اس کے تھنوں سے دودھ جاری ہو گیا۔ حضرتؐ نے ایک ایسا برتن منگایا جس سے کئی آدمی سیر ہو سکیں اور دوہنا شروع کیا یہاں تک کہ وُہ برتن دُودھ سے بھر گیا۔ اُسے ام معبد کو دے دیا اُس نے پیا اور سیر ہو گئی۔ پھر اپنے اصحاب کو دیا، وُہ لوگ بھی سیر ہو گئے۔ سب کے بعد آپؐ نے خود نوش فرمایا اور فرمایا کہ قوم کے پلانے والے کو چاہیئے کہ سب کے بعد خود پیئے۔ دوسری مرتبہ پھر دوہا یہاں تک کہ وُہ برتن بھر گیا، پھر لوگوں نے سیر ہو کر پیا اور جو کچھ باقی رہ گیا اُم معبد کے لیئے چھوڑ دیا اور وہاں سے روانہ ہوئے۔ اُن کے شوہر ابو معبد جنگل سے جب واپس آئے پوچھا یہ دُودھ کہاں سے آیا۔ ام معبد نے پوری روئیداد بیان کی؛ ابو معبد نے کہا کہ وُہ وہی ہوں گے جو مکہ میں مبعوث برسالت ہوئے ہیں۔

پچپنواں معجزہ۔ طبرسی، راوندی اور ابن شہر آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ کچھ لوگوں نے اپنے کنوئیں میں پانی کی کمی اور اس کے کھاری ہونے کی آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے شکایت کی۔ حضرتؐ ان کے ساتھ اُن کے کنوئیں پر گئے اور اپنا لعاب دہن اُس میں گرا دیا اُسی وقت وُہ پانی شیریں ہو گیا، اور جوش مارتا ہوا بلند ہوا۔ اب بھی وُہ مکہ کے باہر عسیلہ نام سے مشہور ہے اور اس کے مالکوں کے لیئے

شرف و عزت کا باعث ہے اور وہ فخر کرتے ہیں۔ مسیلمۂ کذاب کے دوستوں نے جب سُنا تو اُس سے کہا تم بھی ایسا معجزہ دکھاؤ۔ وہ ایک کنوئیں کے سرے پر آیا جس کا پانی بہت کافی اور شیریں تھا۔ اُس نے اپنا نجس آبِ دہن اُس میں ڈالا، اُس کا پانی کھاری ہوگیا۔ پھر وہ کنواں خشک ہوگیا اور اب تک یمن میں موجود ہے۔

چھپنواں معجزہ۔ خاصہ اور عامہ نے روایت کی ہے کہ جناب سلمان فارسی رضی اللہ عنہ ایک یہودی کے غلام تھے جس نے آپ کو ایک باغ خرما کے عوض مکاتب کردیا تھا۔ حضرتؐ نے ایک روز میں خرما کے دانے بو کر اُس باغ کو تیار کردیا اور اُس کے حوالہ فرمایا اور سلمانؓ کو آزاد کردیا۔ چنانچہ اُن کے حال میں ذکر کیا جائے گا۔

ستاونواں معجزہ۔ راوندی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ جناب سلمانؓ کے ذمہ بہت قرض تھا۔ حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تھوڑا سا سونا اُن کو دیا جو اُن کے قرض کے سو حصہ کا ایک حصہ بھی نہ تھا لیکن آنحضرتؐ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اعجاز کے سبب اُن کا تمام قرض ادا ہوگیا۔

اٹھاونواں معجزہ۔ راوندی نے انس سے روایت کی ہے کہ ایک مرتبہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ میں بازار گیا۔ میرے پاس دس درم تھے۔ آنحضرتؐ ایک عبا خریدنا چاہتے تھے۔ ایک کنیز اثنائے راہ میں بیٹھی رو رہی تھی آپؐ نے اُس سے رونے کا سبب پوچھا اُس نے کہا لوگوں کے ہجوم میں میرے دو درم گر گئے اپنے مالک کے خوف سے میں گھر نہیں جاسکتی۔ حضرتؐ نے دو درم اُس کو دلوا دیئے۔ بازار پہنچے تو دس درم کی ایک عبا خریدی اور مجھ سے فرمایا دس درم دے دو۔ میں نے تھیلی کھولی تو وہ دس درم اُس میں موجود تھے۔

انسٹھواں معجزہ۔ راوندی اور ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ ابوہریرہؓ ایک روز ایک مٹھی خرما لے کر حاضر خدمت ہوئے اور عرض کی دُعا فرمایئے کہ خدا اس میں برکت دے۔ حضرتؐ نے دعا کی اور فرمایا انکو تھیلے میں رکھ لو۔ جب ضرورت ہو ہاتھ ڈال کر نکال لیا کرو مگر بالکل خالی نہ کرنا۔ وہ ہمیشہ اُس میں سے کھاتے رہے، لوگوں کو دیتے رہے یہانتک کہ جناب امیرؑ نے اُن سے گواہی دینے کے لیئے فرمایا۔ انہوں نے دنیا کے لالچ میں حقیقت حال پوشیدہ رکھا اُس وقت سے وہ برکت جاتی رہی۔ پھر توبہ کی اور امیرالمومنینؑ سے دعا کی التجا کی۔ آپؑ نے دُعا فرمائی پھر وہ برکت قائم ہوگئی۔ جب ابوہریرہ معاویہ سے مل گئے تو ہمیشہ کیلئے وہ برکت زائل ہوگئی۔

ساٹھواں معجزہ۔ راوندی نے روایت کی ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہر شب تین بار مسجد میں تشریف لے جاتے تھے اور کبھی آخر رات میں آتے تھے۔ منبر کے نزدیک چند فقرا سویا کرتے تھے حضرتؐ نے ایک مرتبہ اپنی کنیز سے فرمایا کہ اگر کچھ کھانا بچا ہو تو لا۔ وہ ایک بتھر کی دیگچی لائی جس کی تہہ میں کچھ کھانا موجود تھا۔ حضرتؐ نے دس فقیروں کو بیدار کیا اور فرمایا خدا کا نام لے کر کھاؤ۔ اُن سب نے کھایا اور سیر ہوگئے پھر دس اور فقیروں کو جگا کر کھلایا وہ بھی سیر ہوگئے اور کھانا بدستور باقی رہا۔ پھر فرمایا یہ عورتوں کو لے جاکر کھلاؤ۔

اکسٹھواں معجزہ۔ راوندی وغیرہ نے امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جناب فاطمہ سلام اللہ علیہا کے پاس آتے اور اُن کے شیر خوار بچوں کے دہن میں اپنا آب دہن ڈال دیتے اور فرماتے اب ان کو دُودھ مت پلانا ضرورت نہیں ہے۔

باسٹھواں معجزہ۔ راوندی نے روایت کی ہے کہ جناب سلمانؓ کہتے ہیں کہ میں نے ایک مرتبہ تین روز متواتر روزہ رکھا اور پانی کے سوا کوئی چیز میسر نہ ہوئی جس سے افطار کرتا۔ میں نے آنحضرتؐ سے اپنا حال عرض کیا۔ فرمایا میرے ساتھ آؤ۔ میں چلا راستہ میں ایک بکری دیکھی حضرتؐ نے اس کے مالک سے فرمایا میرے پاس لاؤ۔ اُس نے کہا یہ دُودھ دینے والی نہیں ہے۔ فرمایا لاؤ تو۔ وُہ حضرتؐ کے پاس بکری لے گیا۔ آپؐ نے اُس کے تھنوں پر دستِ مبارک پھیرا اُسی وقت اُس کے تھن لٹک گئے اور دُودھ سے بھر گئے۔ فرمایا اپنا پیالا لاؤ۔ وُہ لایا آپ نے اُس میں دُودھ نکالا۔ جب وُہ بھر گیا تو اس کو دے دیا اُس نے پی لیا، پھر پیالا لے کر دُودھ نکالا اور بھر گیا تو مجھے دیا۔ میں نے پی لیا۔ تیسری مرتبہ دُودھ نکال کر خود نوش فرمایا۔

تریسٹھواں معجزہ۔ راوندی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ کسی سفر میں کسی صحابی کا اُونٹ تھک کر بیٹھ گیا، وُہ کسی طرح نہیں اُٹھتا تھا، تو حضرتؐ نے پانی منگا کر ایک ظرف میں وضو کیا اور کلی کی۔ وُہ پانی اُس اُونٹ کے سر اور مُنہ میں ڈالدیا گیا وُہ فوراً جست کر کے اُٹھ بیٹھا اور دُوسرے اُونٹوں سے تیز چلنے لگا۔

چونسٹھواں معجزہ۔ راوندی اور دُوسرے محدثین نے روایت کی ہے کہ جناب امیر علیہ السّلام فرماتے ہیں کہ میں بازار سے ایک درم کا گوشت اور ایک درم کا آٹا لایا اور فاطمہ زہرا (سلام اللہ علیہا) کو لا کر دیا انہوں نے پکایا اور مجھ سے کہا اگر آنحضرتؐ کو بھی بلا لاؤ تو بہتر ہوتا۔ میں حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہُوا دیکھا کہ آپؐ ایک پہلو پر لیٹے ہوئے فرما رہے ہیں کہ میں خدا کی پناہ چاہتا ہوں کہ بھُوکا ایک کروٹ پڑا رہوں۔ میں نے کہا یا رسُولؐ اللہ میرے گھر پر کھانا تیار ہے تشریف لے چلیئے۔ حضورؐ اُٹھے اور مجھ پر سہارا کیئے ہوئے میرے گھر تشریف لائے اور فرمایا اے فاطمہؑ کھانا لاؤ۔ وُہ معصومہؑ روٹی اور سالن لائیں۔ حضرتؐ نے اس پر ایک کپڑا ڈھک دیا۔ پھر فرمایا اے فاطمہؑ اس میں سے ام سلمہؓ کے لیئے کھانا علیحدہ کرو، عائشہؓ کے لیئے علیحدہ کرو اسی طرح تمام ازواج کے لیئے ایک ایک روٹی کچھ سالن اور گوشت بھیجا۔ پھر فرمایا کہ اپنے باپ اور شوہر کے لیئے بھی الگ کر لو، پھر ہمسائیوں کے واسطے بھیجا اور پھر بھی اتنا کھانا بچ رہا کہ کئی روز تک کام آتا رہا۔

پینسٹھواں معجزہ۔ راوندی اور ابن شہر آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم حدیبیہ سے واپس ہوئے اثنائے راہ میں ایک وادی المشقق نامی میں پہنچے جہاں پانی بہت کم تھا کہ دو ایک آدمی سیراب ہو سکتے۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ جو شخص پانی کے پاس پہلے پہنچ جائے نہ پیئے جبتک میں نہ آجاؤں۔ پھر وہاں پہنچے تو ایک پیالہ منگایا اور اُس میں اپنا لعاب دہن ڈال دیا اور دوسری روایت کے بموجب اُس پیالہ میں پانی لے کر اُس میں اپنا دست مبارک ڈال دیا تو اُس میں سے چشمہ کے مانند پانی اُبلنے لگا جس سے سخت آواز نکل رہی تھی، اُس سے تمام لشکر سیراب ہو گیا۔ لوگوں نے اپنی مشکیں، لوٹے گھڑے وغیرہ بھر لیئے، وضو کیا۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ آئندہ سُنو گے کہ اس پانی سے اس کے قرب وجوار سرسبز و

شاداب ہو گئے۔ چنانچہ ایسا ہی ہؤا۔

چھیاسٹھواں معجزہ۔ راوندی اور ابن شہر آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ عبداللہ بن رواحہ کی بیٹی حضرتؐ کے سامنے سے گزری اُس زمانہ میں جبکہ خندق کھودی جا رہی تھی۔ حضرتؐ نے اُس سے پوچھا کس کو تلاش کرتی ہو عرض کی عبداللہ کو۔ میں اُن کے لیئے یہ خرمے لائی ہوں۔ حضرتؐ نے وُہ خرمے اُس سے لے لیئے اور چادریں بچھوادیں اور کھانے کی منادی کرا دی۔ لشکر کے تمام لوگ آئے اور سب نے سیر ہو کر کھایا اور جس قدر چاہا اپنے ساتھ لے گئے؛ باقی جو تھا اُسی لڑکی کو حضرتؐ نے دے دیا۔ بیان کرتے ہیں کہ وُہ تین ہزار افراد تھے۔

سڑسٹھواں معجزہ۔ راوندی وغیرہ نے جابرؓ انصاری سے روایت کی ہے۔ وُہ کہتے ہیں میرے باپ جنگِ اُحد میں شہید ہو گئے اُن کی عُمر دو سو برس کی تھی، اُن کے ذمہ بہت قرض تھا۔ ایک روز آنحضرتؐ نے مجھ سے پوچھا تمہارے والد کے قرض کا کیا ہؤا؟ میں نے عرض کی بدستور باقی ہے۔ پُوچھا قرضخواہ کون ہے میں نے کہا فلاں یہودی۔ پُوچھا ادائیگی کا وعدہ کب ہے؟ عرض کی خرما خشک ہونے کی فصل میں فرمایا جب وُہ وقت آئے تو مجھے اطلاع دینا اور اُس میں سے کچھ خرچ مت کرنا؛ اور ہر قسم کے خرمے الگ الگ کر دینا۔ غرض میں نے اُس وقت حضرتؐ کو اطلاع دی۔ آپؐ میرے ساتھ باغ میں تشریف لائے ہر قسم کے خرمے اپنے دستِ مبارک میں لیتے تھے اور رکھ دیتے تھے۔ پھر یہودی کو بلایا اور فرمایا جس قسم کے خرمے سے چاہو اپنے قرض میں لے لو۔ اُس نے کہا یہ تمام خرمے میرے قرض میں کافی نہ ہوں گے ایک قسم کے خرمے کا کیا ذکر ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا جس قسم کا خرما تم چاہتے ہو اُسی کو لینا شروع کرو۔ یہودی نے خرمائے صیحانی کی طرف اشارہ کیا کہ اسی سے ابتدا کروں گا۔ حضرتؐ نے بسم اللہ کہا اور فرمایا پیمانہ سے ناپو اور اُٹھا لو۔ یہودی ناپ ناپ کر لینے لگا یہانتک کہ اُس کا تمام قرض پُورا ہو گیا اور خرما اپنی حالت پر باقی رہا اور کچھ بھی کم نہ ہؤا۔ پھر حضرتؐ نے جابرؓ سے پُوچھا کہ کسی اور کا قرض ہے؟ عرض کی نہیں۔ فرمایا بقیہ خرمے اپنے گھر لے جاؤ خدا تم کو برکت دے۔ جابرؓ کہتے ہیں کہ وُہ خرمے تمام سال میرے لیئے کفایت کرتے رہے۔ اُن میں سے بہت میں نے فروخت کیئے اور بہت کچھ لوگوں کو یُوں ہی بخشدیا، بہت کچھ ہدیہ کے طور پر لوگوں کو دیئے اور دُوسری فصل تک خرمے باقی رہے۔

اڑسٹھواں معجزہ۔ علی بن ابراہیم، ابن شہر آشوب اور قطب راوندی وغیرہ رضوان اللہ علیہم محدثین خاصہ و عامہ نے روایت کی ہے کہ جنگ خندق میں ایک روز میں نے آنحضرتؐ کو دیکھا کہ لیٹے ہوئے تھے اور بھوک کے سبب اپنے پیٹ پر پتھر باندھے ہوئے تھے۔ میں اپنے گھر گیا میرے پاس ایک بھیڑ تھی، اور ایک صاع جَو۔ میں نے اپنی زوجہ سے حضرتؐ کا حال بیان کیا اور کہا اس بھیڑ کا گوشت پکاؤ اور روٹیاں تیار کرو تو میں حضرتؐ کو بُلا لاؤں۔ اُس نے کہا حضرتؐ سے پہلے پُوچھ لو تو میں تیار کروں۔ میں نے حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کی کہ آج دن کا کھانا میرے گھر کھائیے۔ حضرتؐ نے پُوچھا کیا ہے؟ میں نے بیان کیا، تو فرمایا میں تنہا آؤں یا جس کو چاہوں اپنے ساتھ لیتا آؤں؟ میں نے گوارا نہ کیا کہ کہدوں تنہا آئیے گا۔ میں نے عرض کیا حضور جس کو چاہیں ساتھ لائیں اور میرا گمان تھا کہ حضرت علی علیہ السّلام کو ساتھ لائیں گے۔

وہاں سے میں گھر آیا اور زوجہ سے کہا تم جَو کا آٹا تیار کرکے روٹیاں پکاؤ میں گوسفند کو ذبح کرکے صاف کرتا ہوں۔ غرض میں نے اُس کو ذبح کرکے گوشت پکایا پھر حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کی کھانا تیار ہے تشریف لے چلیئے۔ حضرتؐ اُٹھے اور خندق کے ایک کنارہ پر کھڑے ہو کر بآواز بلند ندا کی کہ مسلمانو جابرؓ کی دعوت میں چلو۔ یہ سُنکر تمام مہاجر و انصار خندق سے باہر نکلے۔ حضرتؐ سب کو لے کر میرے گھر کی طرف روانہ ہوئے۔ راستہ میں اہل مدینہ میں سے جو گروہ ملتا حضرتؐ فرماتے کہ جابرؓ کی دعوت قبول کرو۔ غرض سات سو اور بروایتے آٹھ سو اور ایک روایت کے بموجب ایک ہزار افراد جمع ہو گئے۔ جابرؓ کہتے ہیں میں بہت پریشان ہوا اور دوڑا ہوا گھر آیا اور زوجہ سے کہا کہ بیشمار اشخاص آنحضرتؐ کے ساتھ آ رہے ہیں۔ زوجہ نے پوچھا حضرتؐ سے بیان کر دیا ہے کہ تم نے کیا انتظام کیا ہے؟ میں نے کہا ہاں تو وہ خوش عقیدہ بولی کہ پھر تمہیں کیا فکر ہے حضرتؐ تم سے بہتر سمجھتے ہیں۔ وہ عورت مجھ سے زیادہ عقلمند تھی۔ حضرتؐ نے تمام لوگوں کو گھر کے باہر بٹھایا اور خود جناب امیرؑ کے ساتھ گھر میں داخل ہوئے اور دوسری روایت کے بموجب سب لوگوں کو داخل کیا۔ گھر اتنا وسیع و کشادہ نہ تھا لیکن جو گروہ مکان میں داخل ہوتا آنحضرتؐ دیوار کی طرف اشارہ فرماتے وہ پیچھے ہٹ جاتی اور مکان وسیع ہو جاتا یہانتک کہ سب لوگ اُس میں جا کر بیٹھ گئے۔ حضرتؐ تنور کے پاس آئے اپنا لعاب دہن اُس میں ڈالا۔ پھر دیگ کو کھولا اور دیکھا اور جابرؓ کی زوجہ سے فرمایا کہ تم تنور سے ایک ایک روٹی نکالکر مجھے دیتی جاؤ۔ حضرتؐ روٹیاں لے لے کر جناب امیرؑ کو دیتے جاتے تھے اور وہ پیالے میں توڑ توڑ کر رکھتے جاتے تھے۔ پھر جابرؓ سے فرمایا کہ تم ایک دست گوشت مع سالن کے لے آؤ۔ میں نے حاضر کیا۔ حضرتؐ نے اُن پیالوں میں گوشت اور سالن ڈال کر دس صحابہ کے واسطے بھیجا اور وہ سب کھا کر سیر ہو گئے۔ پھر جابر سے دست و سالن منگوایا اور اسی طرح دس اشخاص کے لیئے بھیجا وہ بھی کھا کر سیر ہو گئے؛ پھر اسیطرح پیالہ کو روٹی سے پُر کرکے دست اور سالن منگوایا اور دس اشخاص کے لیئے بھیجا۔ چوتھی مرتبہ جب پھر دست طلب فرمایا تو جابرؓ نے کہا یارسولؐ اللہ گوسفندوں کے دو ہی ہاتھ تو ہوتے ہیں میں نے تو تین نکال کر دیئے۔ حضرتؐ نے فرمایا اگر تم خاموش رہتے تو میں سبھی کو اس گوسفند کا دست کھلاتا۔ غرض اسی طرح دس دس افراد نے کھانا کھایا اور تمام صحابہ سیر ہو گئے۔ پھر حضرتؐ نے فرمایا اے جابر اب آؤ ہم اور تم کھائیں تو میں نے اور آنحضرتؐ نے اور جناب امیرؑ نے کھانا کھایا؛ پھر بھی روٹیاں گوشت اور سالن بدستور باقی رہا اور چند روز بعد تک ہم کھاتے رہے۔

اُنیسواں معجزہ۔ راوندی نے زیاد بن الحرث الصیدائی سے روایت کی ہے کہ جناب رسولؐ خدا نے میری قوم کے خلاف لشکر روانہ فرمایا۔ زیاد نے کہا یارسولؐ اللہ آپ لشکر واپس بُلا لیں میں ضامن ہوں کہ میری قوم مسلمان ہو جائے گی۔ حضرتؐ نے لشکر واپس بلا لیا اور میں نے قوم کو ایک خط لکھا اُنہوں نے چند اشخاص حضرتؐ کے پاس بھیجے اور اپنے اسلام کا اظہار کیا۔ حضرتؐ نے فرمایا تم اپنی قوم کے سردار ہو۔ میں نے عرض کی خدا نے ان کو اسلام کی ہدایت کی۔ غرض حضرتؐ نے اپنی طرف سے میری قوم کو خط لکھا اور مجھے اُن پر امیر بنایا۔ میں نے عرض کی اُن کے تصدقات میں سے کچھ میرا حصّہ بھی قرار دیجیئے۔ حضرتؐ نے میرا حصّہ بھی مقرر فرما دیا؛

یہ واقعہ ایک سفر میں پیش آیا۔ دُوسری منزل پر اُس منزل کے باشندے حاضر ہوئے اور اپنے عامل کی شکایت کی۔ حضرتؐ نے فرمایا امیر بننے میں مردِ مومن کے لیئے کوئی بھلائی نہیں ہے۔ پھر ایک دوسرا شخص آیا اور اُس نے حضرتؐ سے کچھ صدقہ طلب کیا۔ حضورؐ نے فرمایا جو شخص تونگر ہوتے ہوئے لوگوں سے سوال کرتا ہے اُس کے دردِ سر اور دردِ شکم کا باعث ہوتا ہے۔ اُس نے پھر کہا مجھے کچھ صدقہ دیجیئے۔ حضرتؐ نے فرمایا خدا نے خود صدقہ تقسیم فرمایا اور آٹھ قسم کے مستحقین مقرر فرمائے ہیں جس میں پیغمبر یا کسی اور کو دخل دینے کا قطعی اختیار نہیں دیا ہے۔ اگر تو اُن آٹھ مستحقین میں سے ہے تو میں تیرا حق دینے کو تیار ہوں۔ صیدانی کہتے ہیں کہ جب میں نے حضرتؐ کی یہ دونوں باتیں امارت اور صدقہ کے بارے میں سُنیں تو مجھے دونوں سے کراہت ہوگئی۔ میں حضرتؐ کا وُہ خط جو مجھے دیا تھا لایا اور واپس کرکے کہا میں دونوں سے دست بردار ہوتا ہوں۔ حضرتؐ نے فرمایا پھر کسی دوسرے کو بتاؤ جو امارت کا اہل ہو۔ میں نے اُن میں جو میری قوم کی طرف اظہارِ اسلام کے لیئے حضرتؐ کے پاس آئے تھے ایک شخص کے بارے میں عرض کیا۔ پھر میں نے عرض کی کہ ہماری بستی میں ایک کنواں ہے جس کا پانی جاڑے میں تو ہمارے لیئے کافی ہوتا ہے مگر گرمی میں کم ہو جاتا ہے اور ہم کو دوسری جگہوں سے لانا پڑتا ہے۔ اب چونکہ ہم مسلمان ہوگئے ہیں ہمارے گرد و نواح کے لوگ ہم سے دُشمنی کریں گے اور ہم کو پانی نہ لینے دیں گے لہٰذا دُعا فرمائیے کہ ہمارے کنوئیں کا پانی کم نہ ہو اور ایسا نہ ہو کہ ہم کو دوسری بستی میں پانی کے لیئے جانا پڑے۔ حضرتؐ نے سات کنکریاں اپنے ہاتھ میں لیں اور ملیں اور دُعا پڑھی اور مجھے دے کر فرمایا کہ ان میں سے ایک اُس کنوئیں میں خدا کا نام لے کر ڈال دینا۔ زیاد کہتے ہیں کہ میں نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ارشاد کے بموجب عمل کیا اُس کے بعد اُس میں اِس قدر پانی بڑھ گیا کہ کبھی ہم لوگ اُس کی تہہ تک نہ پہنچ سکے۔ ایک روایت ہے کہ ایک اعرابی حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوا اور پانی کی کمی کی شکایت کی۔ حضرتؐ نے ایک کنکری لے کر اپنی اُنگلی اُس پر ملی اور اُس کو دے کر فرمایا کہ کنوئیں میں ڈال دے۔ اُس نے جب کنوئیں میں ڈالا تو پانی اس قدر اُبلا کہ کنوئیں کے اُوپر کنارے تک آگیا۔

ستروّاں معجزہ۔ راوندی اور ابن شہر آشوب نے انس سے روایت کی ہے۔ وُہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ ابو طلحہ نے آنحضرتؐ کو بھوکا محسوس کیا مجھے حضرتؐ کے پاس بھیجا کہ حضورؐ چل کر ابو طلحہ کے یہاں کھانا تناول فرمالیں۔ حضرتؐ نے مجھے دیکھتے ہی فرمایا کہ تم کو ابو طلحہ نے اس غرض سے بھیجا ہے؟ میں نے عرض کی ہاں یارسولؐ اللہ۔ حضرتؐ یہ سُنکر اُٹھ کھڑے ہوئے اور حاضرین سے فرمایا چلو۔ ابو طلحہ نے ام سلیم سے کہا رسولؐ اللہ بہت سے لوگوں کو لے کر آگئے اور میرے پاس سب کے واسطے کھانا موجود نہیں ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا اے اُم سلیم جو کچھ ہے لاؤ۔ وُہ جو کی چند روٹیاں اور برتن کی تہہ میں جس قدر گھی تھا سب لے کر حاضر ہوئیں حضرتؐ نے روٹیوں کو چُور چُور کرکے اُنپر گھی ڈال دیا اور اپنا ہاتھ اُس پر رکھا۔ دس دس صحابہ کو طلب فرماتے اور کھلاتے وُہ سیر ہوکر باہر چلے جاتے یہانتک کہ سب سیر ہوگئے۔ وُہ تمام صحابہ ستر یا اسّی افراد تھے۔

اکہتروّاں معجزہ۔ روایت ہے کہ ایک عورت جس کو ام شریک کہتے تھے ایک مشک تیل آنحضرتؐ

کنوئیں میں پانی زیادہ ہونا

تھوڑے کھانے میں برکت

کے لیئے لائی۔ حضرتؐ نے اس کی مشک خالی کرا کے واپس کر دی۔ جب وُہ گھر پہنچی دیکھا کہ مشک بدستور روغن سے بھری ہوئی ہے۔ ایک مدت تک اُس میں وہ اور اُس کے گھر والے کھاتے رہے اور وُہ خالی نہیں ہوئی اور دوسری روایت کے بموجب حضرتؐ ام شریک کے خیمہ میں وارد ہوئے اُس نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ضیافت کے لیئے بہت اہتمام کیا اور ایک مشک جس میں سمجھتی تھی کہ بہت روغن ہے مگر وہ خالی تھی۔ حضرتؐ نے وُہ مشک لے لی اور حرکت دی وُہ روغن سے بھر گئی۔ پھر آنحضرتؐ اور آپ کے ہمراہی تمام سیر ہوئے۔ اور ام شریک اور اُس کے لڑکے بالے مدتوں اُس میں سے کھاتے رہے۔ حضرتؐ نے فرمایا مشک کا مُنہ نہ باندھیں۔

بہترواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے ایک پیالہ میں شہد ایک عورت کو دیا، وُہ مدتوں اُس میں سے کھاتی رہی اور وُہ کم نہ ہوُا۔ ایک روز اُس پیالہ میں سے دوسرے برتن میں رکھا اُسی وقت وُہ زائل ہو گیا۔ وُہ حضرتؐ کی خدمت میں آئی اور واقعہ بیان کیا۔ آپ نے فرمایا اگر اس کو دوسرے پیالہ میں نہ رکھتی تو ہمیشہ اُس میں سے کھاتی۔

تہترواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے جابر سے روایت کی ہے کہ ایک شخص حضرتؐ کی خدمت میں آیا اور کچھ کھانا مانگا۔ حضرتؐ نے ساٹھ صاع گندم اُس کو دیا وُہ مرد ہمیشہ اُس میں سے کھاتا رہا اور وُہ کم نہ ہوُا۔ ایک روز اُس کے دل میں آیا کہ اس کو پیمانہ سے ناپ لوُں اور معلوم کر دوں کہ کتنا باقی رہ گیا ہے۔ جب اُس نے پیمانہ میں بھرا وُہ ختم ہو گیا۔ حضرتؐ نے فرمایا اگر وُہ نہ ناپتا تو اُس میں سے ہمیشہ کھاتا۔

چوہترواں معجزہ۔ خاصہ اور عامہ نے بطریق متعددہ روایت کی ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم حدیبیہ میں پندرہ سو صحابہ کے ساتھ قیام پذیر تھے۔ اور ہوا نہایت گرم تھی۔ لوگوں نے حضرتؐ سے شکایت کی کہ آب رواں خشک ہو گیا ہے اور کنواں جو ہے اُس میں پانی نہیں ہے اور پانی والے کنوؤں پر قریش نے قبضہ کر لیا ہے۔ حضرتؐ نے پانی سے بھرا ہوُا ایک ڈول منگایا۔ وضو کیا اور پانی لے کر مُنہ میں پھرایا اور اُس ڈول میں ڈال دیا اور فرمایا کہ کنوئیں میں ڈال دو۔ جب وُہ پانی کنوئیں میں ڈالا گیا تو پانی سے لبریز ہو گیا دوسری روایت کے مطابق اپنے ترکش سے ایک تیر نکالا اور کنوئیں میں ڈال دیا۔ اور دوسری روایت کے مطابق تیر ناجیہ دختر عمرو یا بنت براء بن عازب کو دے کر فرمایا کہ حدیبیہ کے کسی کنوئیں میں ڈال دو۔ جب وُہ تیر ڈالا گیا پانی تیر کے نیچے سے جوش میں آیا۔ جب کافروں نے دیکھا تعجب کیا اور کہا یہ محمدؐ کے جادو سے بعید نہیں ہے۔ جب حضرتؐ وہاں سے روانہ ہونے لگے تو فرمایا تیر کنوئیں سے نکال لو۔ جب تیر نکال لیا گیا تو پانی بالکل زائل ہو گیا گویا کبھی اُس میں تھا ہی نہیں۔ دوسری روایت کے مطابق لوگوں نے جنگ تبوک میں کمی آب کی شکایت کی۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک تیر ایک شخص کو دیا اور فرمایا کنوئیں کی تہہ میں ڈال دو۔ جب ایسا کیا گیا پانی اُوپر تک آگیا اور تیس ہزار افراد حیوانوں سمیت اُس سے سیراب ہوئے۔

پچھترواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے جابر بن عبداللہ انصاری سے روایت کی ہے۔ وُہ کہتے ہیں کہ

میں ایک مرتبہ بیمار تھا اور بیہوش ہوگیا تھا۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم میری عیادت کو آئے اور اپنا دست مبارک دھویا پھر اُس پانی کو مجھ پر چھڑک دیا۔ میں ہوش میں آیا اور مجھے شفا ہوگئی۔

چھہترواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ طفیل عامری اور دوسری روایت کی بنا پر حسان بن ثابت مرض خورہ میں مبتلا ہوئے؛ حضرتؐ سے شفا کی التجا کی۔ حضرتؐ نے ایک برتن میں پانی منگوایا اور اپنا لعاب دہن اُس میں ڈال دیا اور فرمایا کہ اس سے غسل کریں۔ انہوں نے غسل کیا فوراً شفا ہوگئی۔

ستترواں معجزہ۔ روایت ہے کہ قیس بجلی کو سفید داغ ہوگئے تھے۔ حضرتؐ نے اپنا لعاب دہن انپر لگا دیا اُن کو شفا ہوگئی۔

اٹھترواں معجزہ۔ محمد بن خاطب سے روایت ہے کہ میرے بچپن میں ایک مرتبہ دیگ میں پانی اُبل رہا تھا وہ میرے بازو پر گر پڑا۔ میری والدہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں مجھے لائیں۔ آپؐ نے منہ میں پانی لے کر میرے دہن میں ڈالا اور میرے بازو پر مل دیا اور یہ دُعا پڑھی: اذھب الباس رب الناس واشف انت الشافی لا شافی الا انت شفاء لا یغادر سقما۔ مجھے اسیوقت شفا ہوگئی۔

اناسیواں معجزہ۔ روایت ہے کہ قتادہ بن ربعی اور دوسری روایت کے مطابق قتادہ بن نعمان کی ایک آنکھ جنگ اُحد میں حلقۂ چشم سے باہر نکل پڑی تھی۔ حضرتؐ نے اُس کو اُس کی جگہ پر رکھ دیا وہ درست ہوگئی۔ دوسری آنکھ میں تو کبھی درد و تکلیف بھی ہوجاتی تھی لیکن اس میں کبھی کوئی شکایت نہیں ہوئی۔ ایک روایت کے مطابق عبداللہ بن انیس کو بھی ایسا ہی حادثہ ہوا تھا۔ حضرتؐ نے ہاتھ پھیر دیا اور وہ درست ہوگئی۔

اکیاسیواں معجزہ۔ روایت ہے کہ محمد بن مسلمہ کا پیر زانو سے ٹوٹ گیا تھا جس روز کہ کعب الاشراف قتل کیا گیا تھا۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا دستِ مبارک اُس مقام پر پھیر دیا وہ بھی دوسرے پیر کیطرح صحیح ہوگیا۔

بیاسیواں معجزہ۔ عروہ بن زبیر سے روایت کی گئی ہے کہ ایک عورت مکہ میں تھی زُہرہ نام کی؛ وہ مسلمان ہوگئی؛ اُس کے بعد نابینا ہوگئی۔ کفار مکہ کہنے لگے کہ لات وعزّیٰ نے اس کو اندھا کردیا۔ حضرتؐ نے اُس کی آنکھوں پر اپنا دست اقدس پھیر دیا وہ بینا ہوگئی؛ تب کفار کہنے لگے کہ اگر اسلام بہتر دین ہوتا تو زُہرہ ہم سے پہلے مسلمان نہ ہوتی۔ اس وقت خدا نے یہ آیت نازل فرمائی:۔ وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَوْ كَانَ خَيْرًا مَّا سَبَقُوْنَآ اِلَيْهِ (پ۲۶۔ سورۃ الاحقاف۔ آیۃ ۱۱)

تراسیواں معجزہ۔ روایت ہے کہ جب جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عبداللہ بن عتیک کو ابو رافع یہودی کے قتل کے لیئے بھیجا جو اپنے قلعہ میں تھا واپسی میں اُن کا پاؤں ٹوٹ گیا۔ وہ جب حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے آپؐ نے فرمایا پیر پھیلاؤ۔ پھر حضرتؐ نے اپنا ہاتھ وہاں پھیر دیا۔ اُسیوقت شفا ہوگئی۔

چوراسیواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ ایک روز جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ایک گاؤں میں ایک درخت کے نیچے آرام فرما رہے تھے۔ جب آپؐ بیدار ہوئے پانی طلب کر کے اُسی درخت کی جڑ میں وضو کیا اور کلی کی۔ دوسرے روز لوگوں نے دیکھا کہ وُہ درخت بڑا ہو گیا اور بار آور ہو گیا ہے بڑے بڑے پھل لگے ہوئے ہیں جنکی خوشبو عنبر کے مانند تھی اور شہد کی طرح شیریں تھا۔ جو بھوکا اس کو کھاتا سیر ہو جاتا، پیاسا سیراب ہو جاتا، بیمار شفا پاتا، جو حیوان اُس درخت کی پتیاں کھاتا اس کا دُودھ بہت زیادہ ہو جاتا۔ اس گاؤں کے قرب وجوار کے لوگ اس کی پتیاں شفا کے لیئے لے جاتے۔ وُہ درخت اُس قبیلہ کے لیئے آب و غذا کے مانند تھا اور ہمیشہ اس کی برکت سے اُن کے مال و اولاد میں ترقی ہوتی رہتی تھی۔ ایک روز اُس کی پتیاں زرد اور چھوٹی ہو گئیں اور وُہ درخت مرجھا گیا۔ چند روز بعد ان کو خبر پہنچی کہ آنحضرتؐ کا انتقال ہو گیا اس کے بعد اُس میں پھل کم ہو گئے اور اُن پھلوں میں شیرینی اور خوشبو بھی کم ہو گئی تیس برس تک وُہ اسی حال پر قائم رہا۔ تیس سال کے بعد ایک روز اُن لوگوں نے دیکھا کہ اس کی طراوت اور کم ہو گئی اور اُس کے پھل بھی گر گئے، چند روز کے بعد ان کو معلوم ہوا کہ امیر المومنین علیہ السّلام شہید ہو گئے اس کے بعد پھر اُس میں پھل نہیں لگے۔ لیکن لوگ اُس کی پتیوں سے شفا اور برکت حاصل کرتے تھے اسی حال پر کچھ عرصہ تک باقی رہا۔ پھر ایک روز دیکھا کہ درخت خشک ہو گیا اور اُس کی جڑ سے تازہ خون جوش مارتا ہے اور اس کی پتیوں سے خون ملا ہوا پانی ٹپک رہا ہے جیسے گوشت دھونے کے بعد پانی نکلتا ہے اس کے چند روز بعد اُن کو اطلاع ملی کہ اُس روز امام حسین علیہ السّلام شہید ہوئے۔

پچاسیواں معجزہ۔ شیخ طوسی اور ابن شہر آشوب نے زید ابن ارقم سے روایت کی ہے کہ ایک روز صبح کو آنحضرتؐ بھوک سے بیچین تھے اور جناب سیّدہ صلوٰت اللہ علیہا کے گھر تشریف لائے۔ وہاں جناب حسن و حسین علیہم السّلام کو دیکھا کہ بھوک سے رو رہے ہیں۔ حضرتؐ نے اپنا لعاب دہن اُن کے مُنہ میں دے دیا وُہ سیر ہو کر سو گئے۔ آنحضرتؐ امیر المومنینؑ کے ساتھ ابوالہیثم کے مکان پر تشریف لے گئے۔ وُہ بولے مرحبا یارسُولؐ اللہ مجھ پر شاق ہے کہ آپ اور آپ کے اصحاب میرے گھر آئیں اور میرے پاس ضیافت کے لیئے کچھ نہ ہو کہ سامنے لا کر حاضر کروں۔ میرے پاس جو کچھ تھا میں نے ابھی ہمسایوں پر تقسیم کر دیا۔ حضرتؐ نے فرمایا جبرئیل علیہ السّلام ہمیشہ حقوق ہمسائگان کے بارے میں تاکید کیا کرتے تھے یہانتک کہ میں نے گمان کیا کہ اُن کے آپس میں میراث مقرر ہو جائے گی۔ پھر حضرتؐ نے ان کے گھر کے ایک طرف خرمے کا ایک درخت دیکھا۔ فرمایا کہ اے ابوالہیثم اجازت ہے کہ میں اس درخت کے پاس جاؤں؟ اُس نے کہا یارسُولؐ اللہ یہ درخت نر ہے اس میں کبھی پھل نہیں لگتے آپ چاہیں تو تشریف لے جائیں۔ آنحضرتؐ اُس درخت کے نیچے گئے اور فرمایا یا علیؑ ایک پیالہ میں پانی لاؤ۔ جناب امیرؑ پانی لائے آپؐ نے دہن اقدس میں لے کر پانی کو چاروں طرف پھرایا اور اُس درخت پر کلی کر دی وُہ اسی وقت بقدرت الٰہی خوشوں سے بھر گیا اور رطب اُس میں پیدا ہو گئے۔ حضرتؐ نے فرمایا پہلے ہمسائیوں کے لیئے بھیجو۔ پھر ہم لوگوں نے سیر ہو کر کھایا اُس پر سے ٹھنڈا پانی پیا۔ حضرتؐ نے فرمایا یا علیؑ یہ اُن نعمتوں میں سے ہے جس کے بارے میں

خدا فرماتا ہے کہ روزِ قیامت سوال کیا جائے گا۔ پھر فرمایا کہ جو لوگ موجود نہیں ہیں یعنی فاطمہ و حسنین علیہم السلام ان کے واسطے بھی اس میں سے رطب لے لو۔ اس کے بعد سے وہ درخت ہمیشہ پھل لاتا رہا۔ ہم لوگ اس سے برکت حاصل کرتے تھے اور اس کو نخلۃ الجیران کہتے تھے۔ یہاں تک کہ سال حرہ میں یزید پلید علیہ اللعنۃ والعذاب الشدید نے اہل مدینہ کے قتل کا حکم دیا اُسی فتنہ میں وہ درخت بھی کاٹ ڈالا گیا۔

چھیاسیواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ عامر بن کریز روز فتح مکہ اپنے لڑکے عبداللہ کو آنحضرتؐ کی خدمت میں لایا اس وقت وہ پانچ مہینے کا تھا۔ حضرتؐ نے آب دہن اُس کے مُنہ میں ڈالا وہ شوق کے ساتھ پی گیا۔ حضرتؐ نے فرمایا خدا اس کو پانی روزی کرے۔ حضرتؐ کی دُعا کا یہ اثر ہوا کہ وہ جس زمین پر پہنچ جاتا تھا وہاں کے کھیتوں کے لیئے پانی کی فراوانی ہو جاتی تھی۔ اُس کی کھیتیاں اور چشمے مشہور ہیں۔

---

# بیسواں باب

## وہ معجزات جو دشمنوں کے شر سے حفاظت میں ظاہر ہوئے

پہلا معجزہ۔ ابن بابویہ نے بسندِ معتبر جناب امام رضا علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ ایک روز ابولہب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں آیا اور آپؐ کو ڈرایا دھمکایا۔ آپؐ نے فرمایا تو مجھ کو کچھ ضرر نہیں پہنچا سکتا۔ اگر ایسا ہوا تو میں دروغ گو ہونگا۔ یہ بھی آنحضرتؐ کے معجزات میں تھا۔

دوسرا معجزہ۔ شیخ مفید و راوندی وغیرہ نے جابرؓ سے روایت کی ہے کہ حکم بن ابی العاص عثمان کا چچا آنحضرتؐ کا مذاق اُڑایا کرتا تھا اپنا دہن ٹیڑھا کر کے چڑھایا کرتا تھا اور حضرت علیؑ کی نقل کیا کرتا تھا۔ ایک روز آنحضرتؐ نے اُس پر نفرین کی وہ دو مہینے تک دیوانہ رہا۔ پھر ایک روز آنحضرتؐ تشریف لے جارہے تھے، راستہ میں وہ پیچھے چل رہا تھا اور اپنا ہاتھ حضرتؐ کو چڑھانے کے لیئے گھماتا جاتا تھا۔ حضرتؐ نے فرمایا ایسا ہی رہے گا۔ وہ کسی عارضہ میں مبتلا ہوا اور اُس کے ہاتھ اُسی طرح ٹیڑھے ہو گئے یہاں تک کہ حضرتؐ نے اس کو مدینہ سے نکال دیا۔ اور حکم دیا کہ کوئی اس کو مدینہ میں داخل نہ ہونے دے۔ جب جناب عثمان کی خلافت کا زمانہ آیا انہوں نے اُس ملعون کو مدینہ میں بُلالیا۔

تیسرا معجزہ۔ علی بن ابراہیم، راوندی اور ابن شہر آشوب وغیرہ نے امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ ایک روز کعبہ کے پاس حضرتؐ نماز پڑھ رہے تھے۔ ابوجہل نے قسم کھائی تھی کہ جب حضرتؐ کو نماز پڑھتے دیکھے گا ہلاک کر دے گا۔ جب اُس نے حضرتؐ کو دیکھا ایک بڑا پتھر اُٹھا کر چلا۔ جب اُس نے ہاتھ بلند کیا وہ اس کی گردن میں پھنس گیا۔ وہ اُسی طرح اپنے ساتھیوں کے پاس واپس آیا اور پتھر ہاتھ سے چھوٹ گیا۔ اور دوسری روایت کے مطابق حضرتؐ سے فریاد کی، حضرتؐ نے دُعا کی تو پتھر اس کے ہاتھ سے الگ ہوا۔ پھر دوسرا شخص اُٹھا

اور کہا کہ میں ان کو ہلاک کرتا ہوں۔ جب وہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قریب پہنچا خوف سے کانپنے لگا اور واپس آگیا۔ کہا کہ میرے اور حضرتؐ کے درمیان اُونٹ کے برابر ایک اژدہا حائل تھا اور اپنی دُم زمین پر پٹک رہا تھا۔ دوسری روایت کے مطابق ابوجہل آیا تاکہ اپنا پیر آنحضرتؐ کی گردن پر رکھے لیکن فوراً ہی واپس چلا گیا لوگوں نے پوچھا کیوں واپس آگیا اُس نے کہا میرے اور آنحضرتؐ کے درمیان ایک خندق آگ سے بھری ہوئی حائل تھی اور چند فرشتے دیکھے جنکے پَر تھے۔ حضرتؐ نے سُنا تو فرمایا اگر وہ میرے قریب آتا تو فرشتے اُس کو ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالتے۔

چوتھا معجزہ۔ علی بن ابراہیم، ابن بابویہ، ابن شہر آشوب اور شیخ طبرسی وغیرہم نے آیۂ اِنَّا كَفَيْنٰكَ الْمُسْتَهْزِءِيْنَ (پ ۱۴۔ آیت ۹۵۔ سورۂ حجر) ہم تمہارا مذاق اُڑانے والوں کے لئے کافی ہیں) کی تفسیر میں روایت کی ہے کہ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مبعوث برسالت ہوئے تو سب سے پہلے علی ابن ابی طالبؑ ایمان لائے۔ پھر جناب خدیجہؓ ایک روز جناب ابوطالبؑ اور حضرت جعفر طیار علیہم السلام آئے، دیکھا کہ آنحضرتؐ نماز پڑھ رہے ہیں اور علیؑ بھی اُن کے ساتھ اُن کے برابر کھڑے نماز میں مشغول ہیں۔ ابوطالبؑ نے جناب جعفرؑ سے فرمایا کہ تم بھی اپنے ابن عم کے دوسرے پہلو میں جاکر نماز پڑھو۔ جعفرؑ حضرتؐ کے بائیں طرف جاکر کھڑے ہوگئے تو حضرتؐ اُن کے آگے ہوگئے۔ اُس کے بعد زیدؓ بن حارثہ ایمان لائے اور یہ پانچ افراد تین سال تک نماز پڑھا کرتے تھے۔ اس کے بعد خدا نے حکم دیا کہ اپنے دین کو ظاہر کرو اور مشرکوں کی پرواہ مت کرو۔ بیشک میں نے تم کو مذاق اُڑانے والوں کے شر سے محفوظ کر دیا ہے۔ اور وہ پانچ اشخاص تھے: ولیدؔ بن مغیرہ۔ عاصؔ بن وائل۔ اسودؔ بن مطلب۔ اسودؔ بن عبد یغوث اور حارثؔ بن طلاطلہ؛ اور بعضوں نے چھ افراد حارثؔ بن قیس کو شامل کر کے کہا ہے۔ حضرت جبریلؑ آئے اور آنحضرتؐ کے پاس کھڑے ہوگئے۔ ولید اُدھر سے گذرا تو جبریلؑ نے کہا یہ ولید پسر مغیرہ ہے اور آپ کا مذاق اُڑانے والوں میں سے ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا ہاں۔ جبریلؑ نے اُس کی طرف اشارہ کیا اور وہ چلا گیا اور ایک مرد خزاعہ کے پاس پہنچا جو تیر تراش رہا تھا۔ مغیرہ کا پیر ایک تراشے پر پڑ گیا جس کا ریزہ تلوے میں چُبھ گیا اور خون جاری ہوگیا۔ لیکن اُس نے غرور و نخوت کے سبب پسند نہیں کیا کہ جھک کر نکالے۔ جبریلؑ نے اُسی جگہ کا اشارہ بھی کیا تھا جہاں تیر بنایا جا رہا تھا۔ جب ولید اپنے گھر گیا ایک کرسی پر لیٹ گیا۔ اُس کی لڑکی زمین پر لیٹی تھی اس کے تلوے سے خون اس قدر جاری ہوا کہ لڑکی کے بستر تک بہہ نکلا۔ لڑکی بیدار ہوگئی اور اپنی کنیز سے بولی کہ تُو نے شائد وہاں مشک نہیں باندھا تھا پانی یہاں تک بہہ کر آگیا۔ ولید بولا یہ تیرے باپ کا خون ہے مشک کا پانی نہیں ہے۔ میرے لڑکوں اور میرے بھائی کے لڑکوں کو بُلالے کیونکہ میں اب زندہ نہ بچوں گا۔ میں کچھ وصیت تو کر لوں۔ وہ سب بلائے گئے تو اُس نے عبداللہ بن ربیعہ سے کہا کہ عمارہ بن ولید حبشہ میں ہے۔ محمدؐ سے خط لے کر نجاشی کو بھیج دے کہ اس کو مکہ واپس کر دے۔ پھر اپنے سب سے چھوٹے لڑکے سے جس کا نام ہاشم تھا کہا کہ اے فرزند میں تجھ کو پانچ وصیتیں کرتا ہوں ان کو یاد رکھنا۔ پہلی وصیت تو یہ ہے کہ ابو رہم دوسی کو قتل کر دینا خواہ اس کے عوض تجھ کو تین دیت دینی پڑیں چھوڑنا مت کیونکہ میری

بیوی کو جو اُس کی لڑکی تھی زبردستی لے گیا۔ اگر وُہ میرے پاس رہنے دیتا تو تیرے ایسا لڑکا اس سے پیدا ہوتا۔ دُوسری وصیت یہ کہ خون کا جو بدلا بنی خزاعہ سے مجھے لینا ہے اُس کو مت بھُولنا۔ تیسری وصیت یہ کہ خُون کا جو بدلا خزیمہ بن عامر سے لینا ہے اس کا عوض لے لینا۔ چوتھی وصیت یہ کہ جو چند دیت قبیلۂ ثقیف کے ذمہ ہیں اُن سے وصول کرنا۔ پانچویں وصیت یہ کہ اسقف نجران کا دو سو دینار میرے ذمّہ ہے اُس کو واپس دے دینا۔ یہ کہا اور جہنم واصل ہوُا۔

اس کے بعد عاص بن وائل حضرتؐ کی طرف سے گزرا۔ جبریلؑ نے اُس کے پیر کی طرف اشارہ کیا تو ایک لکڑی اس کے تلوے میں بھی چبھ گئی اور پُشتِ پا سے باہر نکل آئی جس سے وُہ مر گیا۔ دُوسری روایت کے مطابق ایک کانٹا چبھ گیا اور کھجلی ہوتی رہی۔ اس نے اس قدر کھجایا کہ ہلاک ہو گیا۔

جب اسود بن مطلب حضرتؐ کی طرف سے گزرا تو جبریلؑ نے اُس کی آنکھ کی طرف اشارہ کیا اور وُہ اندھا ہو گیا۔ اس نے دیوار سے اپنا سر ٹکرایا اور جہنم واصل ہوُا۔ دوسری روایت ہے کہ جبریلؑ نے اس کے پیٹ کی طرف اشارہ کیا تو وُہ پیاس میں مُبتلا ہوُا اور اس قدر پانی پیا کہ اُس کا پیٹ پھٹ گیا۔

اسود بن عبد یغوث پر خود حضرتؐ نے نفرین کی تھی کہ خدا اس کو اندھا کر دے اور لڑکے کے غم میں مبتلا کرے۔ پھر اُس روز جبرئیلؑ نے ایک برگ سبز اُس کے مُنہ پر مارا۔ وُہ آنحضرتؐ کی دُعا کی قبولیت کی وجہ سے زندہ رہا۔ آخر روز بدر اُس کا لڑکا مارا گیا۔ وُہ لڑکے کے غم میں مر گیا۔

حارث بن طلاطلہ کے سر کی جانب جبرئیلؑ نے اشارہ کیا اس میں زخم پیدا ہو گیا اور اُسی میں وُہ مر گیا۔ بعض کہتے ہیں کہ اس کو سانپ نے کاٹا اور مر گیا۔ بعض کا بیان ہے کہ زہریلی ہوا اُس میں اثر انداز ہوئی۔ جس سے اُس کا رنگ سیاہ ہو گیا اور اُس کی صورت متغیر ہو گئی۔ وُہ اپنے گھر آیا تو گھر والوں نے نہ پہچانا اور اس قدر مارا کہ مر گیا۔ اور حارث بن قیس نے زہریلی مچھلی کھا لی اور اس قدر پانی پیا کہ مر گیا لہ

پانچواں معجزہ۔ راوندی نے روایت کی ہے کہ ایک یہودی عورت نے حضرتؐ پر جادو کیا تھا اور چند گرہیں ایک دھاگے میں باندھ کر کنوئیں میں ڈال دیا تھا۔ جبریلؑ نے حضرتؐ کو خبر دی اور حضرتؐ نے بیان کیا کہ فلاں کنوئیں میں چند گرہ پڑا ہوُا دھاگا ہے۔ وُہ نکالا گیا تو اُسی طرح ملا جیسا حضرتؐ نے بیان کیا تھا۔ حضرتؐ پر جادُو کا کوئی اثر نہ ہوُا۔

چھٹا معجزہ۔ راوندی وغیرہ نے ابن مسعود سے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کعبہ کے سامنے سجدہ میں مشغول تھے۔ ابوجہل لعہ کا اُونٹ نحر کیا گیا تھا اُس ملعون نے اس کی اُوجھ بھیجی جو آنحضرتؐ کی پشت پر کسی ملعون نے ڈال دی۔ جناب فاطمہؑ نے آکر اُس کو صاف کیا۔ جب آنحضرتؐ نماز سے فارغ ہوئے تو فرمایا خداوندا تو ہی ان کافروں سے انتقام لے اور ابوجہل، عقبہ، شیبہ، ولید، اُمیّہ،

---

لہ مؤلف فرماتے ہیں کہ مذاق اُڑانے والوں کی تعداد اور ان کے حالات مختلف ہیں۔ میں نے بعض کا ذکر کر دیا اور بعض کے حالات مذکور ہو چکے ہیں۔ ۱۲

اور ابن ابی معیط اور ایک جماعت کا نام لیا جنگو میں نے دیکھا کہ چاہ بدر میں مقتول پڑے ہیں۔

ساتواں معجزہ۔ خاصہ نے امام جعفر صادقؑ سے اور عامہ نے متعدد طریقہ سے روایت کی ہے کہ عتبہ پسر ابولہب نے کہا میں نجم کے پروردگار سے انکار کرتا ہوں اور حضرتؐ کی طرف منہ کر کے تھوک دیا۔ حضرتؐ نے فرمایا تو ڈرتا نہیں تجھ کو درندہ پھاڑ ڈالے۔ اور دوسری روایت کے مطابق فرمایا کہ خداوندا اس پر اپنے کتوں میں سے کسی کو مسلط فرما۔ اس کے بعد وہ ایک قافلہ کے ساتھ یمن کی طرف گیا ایک روایت ہے کہ شام کی جانب گیا۔ وہ کہا کرتا تھا کہ محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی بددعا سے ضرور مجھے درندہ پھاڑ ڈالے گا۔ ابولہب نے لوگوں سے کہا کہ اس کی حفاظت کرتے رہیں اور تنہا نہ چھوڑیں کہ محمدؐ کی دعا مستجاب ہو۔ غرض اپنے اسباب جمع کیئے اور سب سے بلند مقام پر اس کو جگہ دی اور سب اس کے قریب چاروں طرف سوئے۔ رات کے وقت شیر آیا اور سب کو سونگھنے لگا۔ آخر جست کر کے اس کو پکڑا اور پھاڑ ڈالا۔

آٹھواں معجزہ۔ روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کعبہ کے نزدیک نماز کے لیئے کھڑے ہوتے تو خداوند عالم انکو کافروں کی نگاہوں سے پوشیدہ کر دیا کرتا تھا اور وہ حضرتؐ کو نہیں دیکھ سکتے تھے۔

نواں معجزہ۔ راوندی وغیرہ نے حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ عبداللہ بن امیہ نے حضرتؐ سے کہا میں آپ پر اس وقت تک ایمان نہ لاؤں گا جبتک خدا اور تمام فرشتے آپ کی صداقت پر گواہی نہ دیں یا آسمان پر جا کر کوئی کتاب لائیے۔ اور اگر یہ سب بھی آپ کر دکھائیں پھر بھی میں نہیں جانتا کہ ایمان لاؤں گا یا نہیں۔ حضرتؐ سنکر رنجیدہ ہوئے اور گھر واپس چلے گئے۔ ابوجہل نے کہا اگر دوسرے روز مسجد میں آئیں تو میں ایک بڑا پتھر اُن کے سر پر دے ماروں گا۔ جب دوسرے روز حضرتؐ مسجد میں داخل ہو کر مشغول نماز ہوئے ابوجہل ایک بڑا پتھر لے کر حضرتؐ کی طرف چلا۔ قریب پہنچا تو کانپنے لگا اور واپس چلا گیا۔ لوگوں نے سبب پوچھا تو کہا میں نے پہاڑوں کے مانند کچھ مردوں کو دیکھا جو حضرتؐ کو گھیرے ہوئے تھے اور لمبے میں ڈوبے ہوئے تھے۔ اگر میں ذرا بھی حرکت کرتا تو مجھ کو پکڑ لیتے۔

دسواں معجزہ۔ راوندی نے بسند معتبر امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے ایک رات نماز میں سورۃ تبت یدا ابی لہب کی تلاوت فرمائی تو لوگوں نے ام جمیل سے کہا جو ابوسفیان کی بہن اور ابولہب کی زوجہ تھی کہ محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے نماز میں تجھ پر اور تیرے شوہر پر لعنت کی ہے اور تمہاری مذمت کرتے تھے۔ وہ ملعونہ غضبناک ہو کر حضرتؐ کی تلاش میں باہر نکلی۔ کہتی تھی کہ اگر میں ان کو دیکھوں گی تو گالیاں دوں گی (معاذ اللہ) لوگوں سے حضرتؐ کو دریافت کر رہی تھی کہ وہ کہاں ہیں۔ آخر مسجد میں داخل ہوئی۔ جناب ابوبکرؓ آپؐ کے پاس بیٹھے تھے۔ عرض کی یا رسول اللہؐ آپ چھپ جائیے کہ ام جمیل آرہی ہے مجھے خوف ہے کہ وہ حضرت کو برا بھلا کہے گی۔ حضرتؐ نے فرمایا مجھے دیکھ نہ سکے گی۔ جب وہ قریب آئی تو حضرتؐ کو نہ دیکھا۔ تو ابوبکرؓ سے پوچھا کہ تم نے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کو دیکھا ہے؟ انہوں نے کہا نہیں تو وہ اپنے گھر واپس چلی گئی۔ امام محمد باقرؑ نے فرمایا کہ خدا نے ایک حجاب زرد حضرتؐ کے اور اس کے درمیان ڈال دیا۔ وہ ملعونہ اور تمام کفار حضرتؐ کو مذمم کہتے تھے یعنی بہت مذمت کیا ہوا۔ حضرتؐ فرماتے تھے کہ خدا نے

میرا نام اُن کے دل سے محو کر دیا ہے اور مُذَمَّم کی مذمت کرتے ہیں جو میرا نام نہیں۔ شیخ طبرسی اور ابن شہر آشوب اور تمام مفسرین خاصہ و عامہ نے اس قصہ کو اسماء بنت ابو بکر وغیرہ سے نقل کیا ہے۔ اور روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس آیت کی تلاوت فرمائی وَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ جَعَلْنَا بَيْنَكَ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ حِجَابًا مَّسْتُوْرًا پ۱۵ آیت ۴۵۔ سورۃ بنی اسرائیل) جب وُہ حضرتؐ کے پاس آئی اور آپؐ کو نہ دیکھا تو ابو بکر سے بولی کہ میں نے سُنا ہے کہ آپ کے ساتھیؐ نے مجھ کو بُرا کہا ہے۔ حضرت ابو بکر نے کہا ربِّ کعبہ کی قسم حضرتؐ نے تم کو برا نہیں کہا ہے۔

گیارھواں معجزہ۔ شیخ طبرسی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ ابو جہل لعنہ اور ولید بن مغیرہ نے معہ ایک جماعت کے بنی مخزوم کے ساتھ مشورہ کیا کہ جب آنحضرتؐ مسجد میں آئیں اُن کو مار ڈالیں۔ جب دوسرے روز آنحضرتؐ مسجد میں آئے اور نماز میں مشغول ہوئے۔ ان سب نے ولید کو بھیجا کہ آنحضرتؐ کو ہلاک کر دے۔ جب وُہ حضرتؐ کے قریب پہنچا تو آپؐ کی آواز سُنتا تھا مگر حضرتؐ کو دیکھتا نہ تھا۔ اُس نے واپس جاکر یہ حال بیان کیا تو اُن لوگوں کو یقین نہ آیا اور سب کے سب حضرتؐ کے پاس آئے۔ آپؐ کی آواز سُنی تو آواز کے پیچھے چلے۔ پھر اپنے پیچھے آواز سُنی تو پلٹے اور آواز کی طرف دوڑے۔ پھر آواز پہلے مقام سے سُنی اُس طرف آئے۔ اسیطرح دوڑتے رہے اور حیران و پریشان ہو کر واپس چلے گئے تو خدا نے یہ آیت نازل کی۔ وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ پ۲۲ آیت ۹ سورۃ یٰسین) ہم نے ان کے سامنے ایک دیوار کھڑی کر دی اور اُن کے پیچھے ایک دیوار بنادی اور ان کی آنکھوں کو ڈھک دیا تو وُہ نہیں دیکھ سکتے تھے۔

بارھواں معجزہ۔ شیخ طبرسی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ جب مدینہ کے یہودیوں نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے جنگ نہ کرنے کا عہد اور جو دیت مسلمانوں پر لازم ہے اُس میں اعانت کرنے کا اقرار کیا تو حضرتؐ بنی نضیر کے پاس گئے اور اُس میں اعانت چاہی۔ اُنہوں نے کہا بیٹھئے کھانا وغیرہ کھائیے ہم دیت جمع کر کے حاضر کرتے ہیں اور در پردہ حضرتؐ کو ہلاک کرنے کی کوشش میں مشغول ہوئے۔ اُسیوقت جبرئیلؑ نازل ہوئے اور اُن کے ارادہ سے حضرتؐ کو آگاہ کیا۔ حضرتؐ اُن کے گھر سے باہر نکل آئے اور ان کی بدعہدی ظاہر ہو گئی۔

تیرھواں معجزہ۔ شیخ طبرسی اور ابن شہر آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ عرب کے ایک گروہ سے جنگ کے لیئے چلے اور ایک موضع میں پہنچے جس کو ذی امر کہتے تھے۔ وہاں کے لوگ لشکر دیکھ کر بھاگ گئے اور پہاڑ کی چوٹی پر جاکر پناہ گزین ہوئے۔ حضرتؐ اُس مقام پر ٹھہرے جہاں سے اُن کو دیکھ سکیں پھر اپنے لشکر سے قضائے حاجت کے لیئے نکلے۔ بارش ہونے لگی جس سے آپؐ بالکل بھیگ گئے اور کپڑے تر ہو گئے۔ آپؐ نے اپنے کپڑے اُتار کر ایک درخت پر لٹکا دیئے اور اُس کے سایہ میں لیٹ گئے۔ وُہ دیہاتی حضرتؐ کو دیکھ رہے تھے۔ اُن کا سردار جس کا نام دعثور بن حارث تھا حضرتؐ کے پاس آیا اور تلوار نکال کر بولا اس وقت آپؐ کو میرے ہاتھ سے کون بچا سکتا ہے؟ آپؐ نے نہایت اطمینان سے فرمایا کہ خدا۔ جبرئیلؑ نے اس کے سینہ پر ہاتھ مارا اُس کی تلوار ہاتھ سے چھوٹ گئی اور وُہ زمین پر گر پڑا۔ آنحضرتؐ نے اس کی تلوار اُٹھالی اور اُس کے پاس آکر فرمایا اب تجھ کو میرے ہاتھ سے کون بچائے گا؟ اُس نے کہا کوئی نہیں۔ اور کلمہ پڑھ کر

مسلمان ہوگیا اور اپنی قوم کو بھی اسلام کی دعوت دی۔ دوسری روایت کے مطابق جب اُس نے چاہا کہ حضرتؐ پر تلوار سے وار کرے کانپنے لگا اور تلوار اُس کے ہاتھ سے گر پڑی۔ اور ابو حمزہ ثمالی کی روایت کے مطابق دعثور کا بیان ہے کہ ایک مرد سفید پوش نے میرے سینہ پر ہاتھ مارا۔ میں نے سمجھ لیا کہ وہ فرشتہ تھا

چودھواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ کفارِ قریش حجر اسمٰعیل میں جمع ہوئے اور بالاتفاق قسم کھائی کہ اگر محمدؐ کو مسجد میں دیکھ لیں گے تو سب مل کر اُن کو قتل کردیں گے۔ جناب فاطمہؑ کو اس کی اطلاع ہوگئی اور وہ روتی ہوئی آنحضرتؐ کے پاس آئیں اور ان کا ارادہ بیان کیا۔ آپؐ نے وضو کے لئے اُن سے پانی منگوایا اور وضو کرکے مسجد میں تشریف لے گئے۔ جب اُن لوگوں نے دیکھا خدا نے حضرتؐ کا رعب اُن کے دلوں میں ڈال دیا، اُن سب نے اپنا سر جھکا لیا اور اُن کی ٹھڈیاں سینہ سے پیوست ہوگئیں حضرتؐ نے ایک مٹھی خاک اُٹھا کر ان کی طرف پھینکا اور فرمایا شَاهَتِ الْوُجُوْهُ۔ وہ خاک جس جس کے جسم پر پڑی وہ سب روزِ بدر مارے گئے۔

پندرھواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرتؐ ابطح میں جا رہے تھے ابولہب لعین نے ایک پتھر حضرتؐ کی طرف پھینکا وہ سات رات و دن ہوا میں معلق رہا۔ لوگ کہتے تھے کہ کون اس کو ہوا میں روکے ہوئے ہے حضرتؐ نے فرمایا وہ جس نے آسمان کو بے ستون قائم کر رکھا ہے۔

سولھواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب اور اکثر محدثین و مورخین نے روایت کی ہے کہ جنگ حنین میں شیبہ بن عثمان نے آنحضرتؐ کے قتل کا ارادہ کیا۔ جب آنحضرتؐ کے پیچھے وار کرنے کی غرض سے آیا تو اپنے اور حضرتؐ کے درمیان آگ کا ایک شعلہ دیکھا۔ حضرتؐ اُس کے ارادہ سے واقف ہوگئے اور اس کی طرف دیکھا اور فرمایا اے شیبہ میرے پاس آ۔ وہ آیا تو فرمایا خداوندا اس کے دل سے شیطان کو دور کردے۔ شیبہ کہتے ہیں کہ حضرتؐ کی اس دعا کے ساتھ ہی آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم مجھ کو ایسے محبوب ہوگئے کہ میں اُن کو اپنی آنکھ اور کان سے زیادہ عزیز رکھتا تھا۔ پھر حضرتؐ نے فرمایا اے شیبہ کافروں سے جنگ کرو۔ جب جنگ ختم ہوگئی، جو کچھ اس کے دل میں گزرا تھا اور آپؐ نے دیکھا تھا حضرتؐ نے اُس سے بیان کیا اور فرمایا خدا نے تمہارے لئے جو کچھ چاہا وہ اس سے بہتر ہے جو کچھ تم خود اپنے واسطے چاہتے تھے۔

سترھواں معجزہ۔ سید ابن طاؤس اور ابن شہر آشوب اور دوسرے محدثین نے روایت کی ہے کہ عامر بن طفیل اور لبید بن قیس آنحضرتؐ کے قتل کے ارادہ سے آئے جب مسجد میں داخل ہوئے عامر حضرتؐ کے نزدیک آیا اور پوچھا اے محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم، اگر میں مسلمان ہوجاؤں تو مجھے کیا ملے گا؟ فرمایا جو تمام مسلمانوں کے لئے ہوگا وہ سب تیرے لئے بھی ہوگا۔ اور جو کچھ تمام مسلمانوں کے لئے لازم ہوگا وہ تجھ پر بھی لازم ہوگا۔ اُس نے کہا میں تو یہ چاہتا ہوں کہ آپ اپنے بعد کے لئے مجھے اپنا خلیفہ بنا دیجئے حضرتؐ نے فرمایا یہ میرے اور تیرے اختیار میں نہیں ہے بلکہ خدا کے اختیار میں ہے۔ اُس نے کہا اچھا مجھے جنگلوں کا والی بنا دیجئے اور آپ شہر کے امیر رہیں۔ آپؐ نے فرمایا یہ بھی ممکن نہیں۔ اُس نے کہا تو میرے واسطے کیا مقرر فرماتے ہیں؟ فرمایا گھوڑے پر سوار ہوکر جہاد کرنا ہی مقرر کرتا ہوں۔ اُس نے کہا میں سردست منظور کرتا ہوں

ذرا میرے ساتھ الگ چلیئے کہ میں کچھ کہنا چاہتا ہوں۔ آپؐ اُٹھ کر اُس کے ساتھ ایک طرف چلے گئے اُس وقت اُس نے اربد اپنے چچازاد بھائی کو اشارہ کیا کہ شمشیر کھینچ اور حضرتؐ کو مار دے۔ اُس نے غلاف سے تلوار کھینچنا چاہی وُہ ایک بالشت سے زیادہ نہ نکلی۔ ہرچند کوشش کی تلوار باہر نہ کھینچ سکا۔ عامر جس جس طرح اُسکو اشارہ کرتا رہا وُہ اُسیطرح تلوار نکالنے کی کوشش کرتا رہا مگر تلوار نیام سے باہر نہ نکلی۔ دوسری روایت میں ہے کہ اربد نے کہا کہ ایک دیوار میرے اور آنحضرتؐ کے درمیان حائل ہو گئی اور جب دوسری بار میں نے ارادہ کیا عامر کو اپنے زد پر پایا۔ غرض جب آنحضرتؐ نے اربد پر نگاہ کی دیکھا کہ وُہ نیام سے تلوار نکالنے کی کوشش کر رہا ہے آپؐ نے فرمایا خداوندا میری حفاظت فرما۔ اسی اثناء میں لوگوں نے ان کے گرد ہجوم کیا اور وُہ دونوں بھاگ گئے۔ لیکن اپنی منزل پر نہیں پہنچنے پائے خدا نے اربد پر بجلی گرا دی اور وُہ ہلاک ہو گیا۔ عامر زن سلولیہ کے گھر آیا اس کی اُنگلی میں طاعون کا پھوڑا نکل آیا۔ اُس عورت نے کہا اے عامر شتر کے مانند غدہ تیرے بھی نکل رہا ہے کیا سلولیہ ہی کے گھر میں مرے گا۔ حالانکہ وُہ لوگ اُس قبیلہ کے لوگوں کے یہاں قیام کرنا ننگ و عار سمجھتے تھے۔ یہ سُنتے ہی عامر اپنے گھوڑے پر سوار ہو کر چلا تھوڑی راہ طے کی تھی کہ جہنم واصل ہوا۔

اٹھارھواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب وغیرہ نے ابن عباسؓ وغیرہ سے روایت کی ہے کہ غزوۂ حدیبیہ میں اسّی اشخاص مکہ والوں میں سے آنحضرتؐ کو ہلاک کرنے کی غرض سے کوہ تنعیم سے نیچے آئے۔ حضرتؐ نے اُنپر لعنت کی اور وُہ سب اندھے ہو گئے۔ صحابہ نے ان کو گرفتار کیا۔ آخر حضرتؐ نے اُن پر احسان فرمایا اور چھوڑ دیا تو خدا نے یہ آیت نازل فرمائی هُوَ الَّذِي كَفَّ أَيْدِيَهُمْ عَنكُمْ وَأَيْدِيَكُمْ عَنْهُم بِبَطْنِ مَكَّةَ (پ۲۶ آیۃ۲۴ سورۂ فتح) "وہی خدا وہ ہے جس نے تم کو کفار پر فتح دینے کے بعد مکہ کی سرحد میں اُن کے ہاتھ تم سے اور تمہارے ہاتھ اُن سے روک دیئے"۔

اُنیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب اور اکثر مؤرخین نے روایت کی ہے کہ جب کفار قریش جنگ بدر سے واپس ہوئے، ابولہب نے ابوسفیان سے پوچھا کہ تمہاری شکست کا کیا سبب ہوا؟ اُس نے کہا یہی کہ جس وقت ہم برسرِ پیکار ہوئے دوسرے راستہ سے ہم بھاگ کھڑے ہوئے اور ہم کو اُن لوگوں نے قتل کیا اور اسیر کر لیا جس طرح اُنھوں نے چاہا، اور ہم نے سفید پوش مردوں کو دیکھا جو ابلق گھوڑوں پر سوار آسمان و زمین کے درمیان معلق تھے۔ اُن کے سامنے کوئی ٹھہر نہیں ہو سکتا تھا۔ ابورافع نے عباس کی دُختر ام الفضل سے کہا وُہ فرشتے تھے۔ ابولہب نے جو یہ سُنا تو ابورافع کو زمین پر دے پٹکا۔ ام الفضل نے خیمہ کا ستون ابولہب کے سر پر مارا کہ اُس کا سر پھٹ گیا۔ اُس کے بعد وُہ سات روز زندہ رہا۔ خدا نے اس کو مرض غدسہ میں مبتلا کر دیا۔ غدسہ وُہ مرض ہے جس سے اہل عرب بہت ڈرتے اور پرہیز کرتے ہیں کہ کہیں دُوسروں کو نہ عارض ہو جائے۔ اسی سبب سے تین روز وُہ گھر میں مُردہ پڑا رہا کہ اُس کے لڑکے بھی اُس کے قریب دفن کرنے کے واسطے نہیں گئے۔ آخر اُس کو لوگ رسی باندھ کر کھینچتے ہوئے لے گئے اور مکہ کے باہر ایک جگہ ڈال دیا، اور بہت سے ڈھیلے پتھر اُس پر ڈال کر چھپا دیا لہ

لہ حاشیہ صفحہ ۳۹۳ پر دیکھیئے ) ۱۲

آپؐ کے دشمنوں کا دنیا ہی میں سخت عذاب ہونا۔

آنحضرتؐ کے دشمنوں کا دنیا میں سخت عذاب سے ہلاک ہونا اور واصل جہنم ہونا۔

بیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے ابن عباسؓ سے روایت کی ہے کہ جنگ خندق میں ابو سفیان نے سات ہزار تیر انداز مقرر کیئے تھے کہ یکبارگی آنحضرتؐ کے لشکر پر تیروں کی بارش کریں۔ صحابہ نے جو یہ خبر سُنی خوفزدہ ہوئے اور حضرتؐ سے شکایت کی۔ حضرتؐ نے اپنی آستین کو ہوا میں حرکت دی اور دعا کی۔ جب اُن لوگوں نے تیر چلانا شروع کیا خدا نے ایک ہوا بھیجی جس نے تیروں کو اُنہی کی طرف پلٹا دیا اور ہر تیر نے اپنے پھینکنے والے کو زخمی کیا۔

اکیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ ایک روز جناب رسولؐ خدا میسرہ کے ساتھ یہودیوں کے ایک قلعہ کی طرف روانہ ہوئے تاکہ روٹی اور دال وغیرہ اُن سے خریدیں۔ ایک یہودی نے کہا جو آپ چاہتے ہیں میرے پاس ہے۔ اور اپنے گھر جا کر اپنی زوجہ سے کہا کہ قلعہ کی فصیل پر جا اور جب محمدؐ قلعہ میں آنے لگیں وہ بڑا پتھر اُن کے اُوپر گرا دے۔ جب حضرتؐ داخل قلعہ ہوئے اور عورت نے وہ پتھر گرانا چاہا جبرئیلؑ نازل ہوئے اور اپنے پروں کو پتھر پر مارا وُہ پتھر دیوار میں سوراخ کر کے بجلی کی طرح آیا اور اس ملعون یہودی کی گردن میں مثل ہنسلی کے پھنس گیا اور وُہ بے ہوش ہو گیا۔ جب ہوش میں آیا تو بیٹھ کر رونے لگا۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ تُو نے کیا ارادہ کیا تھا کہ ایسی بلا میں مبتلا ہو گیا۔ اُس نے کہا آپ کے ہاتھ کچھ بیچنے کا میرا ارادہ نہ تھا بلکہ اس لیئے اپنے مکان میں آپ کو لایا تھا کہ ہلاک کر دوں۔ اس میں شک نہیں کہ آپ معدنِ کرم اور سیدؐ عرب و عجم ہیں۔ لہٰذا مجھے معاف کر دیجیئے۔ حضرتؐ نے اُس پر رحم فرمایا اور دُعا کی تو اس کی گردن سے وُہ پتھر نکلا۔

بائیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے جابرؓ اور ابن عباسؓ سے روایت کی ہے کہ ایک مرد قریش نے قسم کھائی کہ میں ضرور محمدؐ کو قتل کر دوں گا۔ لیکن اُس کے گھوڑے نے جست کی، وُہ زمین پر گر پڑا اور اس کی گردن ٹوٹ گئی۔

تئیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب وغیرہ نے ابن عباسؓ سے روایت کی ہے کہ معمر بن یزید شجاعت میں مشہور تھا اور قبیلۂ کنانہ میں امیر و سردار تھا۔ قریش نے آنحضرتؐ کے بارے میں اُس سے مدد چاہی۔ اُس نے کہا میں اُن کے شر سے تم کو نجات دلاؤں گا اور اُن کو قتل کروں گا۔ میرے پاس بیس ہزار سپاہی ہیں۔ بنی ہاشم کو مجھ سے جنگ کی تاب نہیں ہے۔ اگر خونبہا مانگیں گے تو میرے پاس مال بھی کافی ہے میں خونبہا بھی دے دوں گا۔ وُہ ایسی تلوار باندھتا تھا جس کی لمبائی دس بالشت اور چوڑائی ایک بالشت تھی۔ ایک روز آنحضرتؐ

---

حاشیہ صفحہ ۳۹۲ کا لہ مؤلف فرماتے ہیں کہ اب وُہ عمرہ کی شاہراہ پر ہے۔ جو شخص اُس مقام سے گزرتا ہے چند ڈھیلے اُس پر پھینکتا ہے یہاں تک کہ ایک بڑا ٹیلا ہو گیا ہے۔ غور کرنا چاہیئے کہ خدا و رسولؐ کی مخالفت کس طرح صاحبانِ نسب لئے شریف کو اپنے شرف و مرتبہ سے محروم کر دیتی ہے اور اطاعتِ خدا و رسولؐ بے حسب نسب لوگوں کو کیسے بلند مدارج پر پہنچا دیتی ہے اور اہلبیت عزت و شرافت میں داخل کر دیتی ہے۔ (یہ اشارہ ہے جناب سلمان فارسی کی جانب جنکو پیغمبرؐ نے اپنے اہلبیت میں داخل فرما لیا تھا۔ مترجم)

حجر اسمٰعیلؑ میں نماز پڑھ رہے تھے۔ معمر نے اپنی تلوار اُٹھائی اور آنحضرتؐ کی طرف چلا جب قریب پہنچا زمین پر گر پڑا اور زخمی ہو گیا۔ پھر اُٹھ کر بھاگا اور ابطح تک پہنچا۔ خون اُس کے منہ سے جاری تھا۔ لوگوں نے اُس کا یہ حال دیکھا تو اُس کے گرد جمع ہو گئے۔ خون اُس کے چہرہ سے دھویا اور پوچھا تجھ کو کیا ہوا؟ اُس نے کہا تمہارے قریب میں جو آیا اُس نے دھوکا کھایا۔ میں نے ہرگز ایسا واقعہ نہ دیکھا تھا۔ جب میں اُن کے پاس پہنچا تو دیکھا کہ دو اژدہے اُن کے سر سے پیدا ہوئے جِنکے منہ سے آگ نکل رہی تھی، دونوں نے مجھ پر حملہ کیا۔

چوبیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ کلدہ بن اسد نے عقیل وعقال کے مکان کے درمیان آنحضرتؐ پر ایک فراق پھینکی جو پلٹ کر اُسی کے سینہ پر پڑی اور وہ ڈر کر بھاگا۔ لوگوں نے پوچھا کیا ہوا؟ اُس نے کہا تم پر وائے ہو شاید اس شترِ مست کو نہیں دیکھتے ہو جو میرا پیچھا کیئے ہوئے ہے۔ وہ بولے ہم کو کوئی چیز نہیں دکھائی دیتی۔ اُس نے کہا میں تو دیکھ رہا ہوں۔ غرضکہ وہ بھاگتا ہوا طائف تک چلا گیا۔

پچیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ ایک روز دوپہر کو جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مکہ سے باہر نکلے اور حجون کی گذرگاہ تک پہنچے اور نضر بن الحارث آنحضرتؐ کے قتل کے ارادہ سے پیچھے آرہا تھا۔ جب حضرتؐ کے قریب پہنچا بھاگا۔ ابوجہل اُس کے پاس آیا اور پوچھا کہاں سے آرہے ہو؟ اُس نے کہا آج جبکہ محمدؐ تنہا جا رہے تھے اس ارادہ سے اُن کے پیچھے گیا کہ اُن کو ہلاک کردوں۔ جب میں اُن کے قریب پہنچا میں نے شیروں کو دیکھا جو دھاڑتے ہوئے مجھ پر دوڑ پڑے۔ ابوجہل ملعون نے کہا یہ اُن کے جادو کا اثر ہے۔

چھبیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ ایک مرد قریش نے آنحضرتؐ کو سجدہ میں دیکھا، ایک پتھر اُٹھایا کہ حضرتؐ کو مارے۔ جب اُس نے اپنا ہاتھ بلند کیا وہ پتھر اُس کے ہاتھ سے لپٹ گیا، اور ہاتھ خشک ہو گیا۔

ستائیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب اور ابن عباس نے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ مسجد میں بلند آواز سے تلاوتِ قرآن کر رہے تھے: کفار قریش کو ناگوار گذرا۔ اُٹھے تاکہ آنحضرتؐ کو پکڑ لیں، ناگاہ ان کے ہاتھ انکی گردنوں میں بندھ گئے اور وہ سب اندھے ہو گئے۔ اور ٹٹولتے ہوئے آنحضرتؐ کے پاس آئے اور آنحضرتؐ سے گڑگڑائے اور قسم دی۔ تو آپؐ نے دعا کی اور اُن کے ہاتھ کھل گئے اور ان کی آنکھیں روشن ہو گئیں۔ اس وقت سورۃ یٰسین کی ابتدائی آیتیں نازل ہوئیں۔

اٹھائیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے ابوذرؓ سے روایت کی ہے کہ ایک مرتبہ آنحضرتؐ سجدہ میں تھے ابولہب لعنۃ اللہ علیہ نے ایک پتھر اُٹھا کر چاہا کہ حضرتؐ پر پھینکے اُس کا ہاتھ اُٹھا رہ گیا اور نیچے لانا ممکن نہ ہوا، تو حضرتؐ سے رویا گڑگڑایا اور قسمیں کھائیں کہ اگر صحیح ہو جائے گا تو کبھی حضرتؐ کو کوئی تکلیف نہ پہنچائے گا۔ حضرتؐ نے دعا کی اور ہاتھ درست ہو گیا تو بولا بیشک تم پکے جادوگر ہو۔ اُس وقت سورۃ تبت یداہ نازل ہوئی۔

اُنتیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ جناب رسُولِ خدا ایک مرتبہ بنی شاجعہ کے پاس گئے اور اسلام کی دعوت دی انھوں نے انکار کیا اور آنحضرتؐ سے جنگ کے لیئے پانچ ہزار سوار آپؐ کے عقب میں روانہ

کیا۔ جب وُہ سوار حضرتؐ کے قریب پہنچے حضرتؐ نے دُعا کی اور ایک ہوا چلی اور سب ہلاک ہو گئے۔

تیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب اور دوسروں نے روایت کی ہے کہ روز جنگِ احد ابن قمیہ نے ایک پتھر آنحضرتؐ کی طرف پھینکا۔ وُہ حضرتؐ کے پیروں پر لگا۔ آپ نے فرمایا خدا تجھ کو ذلیل کرے۔ وُہ جب اُحد سے واپس چلا تو ایک مقام پر سو رہا تھا کہ ایک پہاڑی بکرا آیا اور اپنی سینگ اُس کے پیٹ میں گھونپ دی۔ وُہ چلّانے لگا وا ذلاہ بکرے نے سینگ کو پیٹ پھاڑ کر اُس کی گردن کے حلقہ سے نکالا۔

اکتیسواں معجزہ۔ اور یہ معجزہ متواترہ سے ہے کہ روز جنگِ خندق حضرتؐ نے دُعا کی اور خدا نے ایک تیز اور سخت ہوا بھیجی جو سنگریزوں کو اُڑا کر پھینک دیا۔ اور مسلمانوں کی قلت اور اپنی کثرت کے باوجود وہ بھاگ گئے

بتیسواں معجزہ۔ حضرتؐ نے جنگِ بدر میں ایک مٹھی ریت اُٹھا کر کافروں کے لشکر پر مارا اور فرمایا شاھت الوجوہ۔ ہوا نے ان سنگریزوں کو اُڑا کر اُن کے چہروں تک پہنچا دیا۔ تو جس جس کے مُنہ پر وُہ خاک پڑی وُہ اسی روز یا تو مارا گیا یا اسیر ہُوا۔

تینتیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے جابرؓ سے روایت کی ہے کہ جب عرنیوں نے حضرتؐ کے چرواہے کو مار ڈالا اور مویشیوں کو لے گئے تو حضرتؐ نے اُنپر نفرین کی کہ خداوندا ان کو راستہ بھلا دے۔ وُہ راستہ سے بھٹک گئے اور حضرتؐ کے اصحاب اُن کے پاس پہنچ گئے اور ان کو گرفتار کر لیا۔

چونتیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ حضرتؐ نے کسی عورت کی خواستگاری کی اُس کے باپ نے کہا کہ اُس کے سفید داغ ہیں لیکن حقیقت میں نہ تھے۔ حضرتؐ نے فرمایا ایسا ہی ہو گا۔ تو اُس کے داغ پڑ گئے۔

پینتیسواں معجزہ۔ حضرتؐ نے زہیر شاعر کو دیکھا تو دُعا کی خداوندا مجھے اس شیطان کے شر سے پناہ میں رکھ، تو وُہ ایک شعر بھی نہ بنا سکا۔

چھتیسواں معجزہ۔ روایت ہے کہ ایک روز حضرت بلالؓ اذان کہہ رہے تھے۔ جب اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ کہا ایک منافق بول اُٹھا "جو جھُوٹا ہو وُہ جل جائے۔" تو اُسی رات وُہ چراغ کو درست کرنے اُٹھا اُس کی لَو اُس کی انگلی میں لگ گئی اور ہر چند اُس نے بجھانے کی کوشش کی لیکن وُہ آگ نہ بجھی، اور اُس کے سارے بدن کو جلا دیا۔

سینتیسواں معجزہ۔ ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ عُتبہ بن معیط اور اُبی بن خلف آپس میں بھائی بھائی بن گئے تھے۔ ایک مرتبہ عتبہ ایک سفر سے واپس آیا اور لوگوں کی ضیافت کی اور اشراف قوم کے ساتھ حضرتؐ کو بھی دعوت میں بُلایا۔ حضرتؐ نے فرمایا جب تک تُو ایمان نہ لائے گا مَیں تیری دعوت قبول نہ کروں گا۔ اُس نے کلمہ شہادتین پڑھا تو حضرتؐ نے اُس کے یہاں کھانا کھایا۔ جب اُبی بن خلف سفر سے واپس آیا تو عتبہ کا حال سُنا اور اُس کو ملامت کی تو مسلمان ہو گیا۔ میں اُس وقت تک تجھ سے باتیں نہ کروں گا جب تک تو محمدؐ کو تکلیف نہ دیگا اور اُن کو ذلیل نہ کرے گا۔ یہ سُنکر وُہ ملعون حضرتؐ کے پاس آیا اور حضرتؐ کے اُوپر تھوک دیا۔ لیکن اُس کا آب دہانِ نجس دو حصہ ہو کر پلٹ گیا، اور اُسی کے دونوں رخساروں کو جلا دیا جس کا نشان پڑ گیا۔ حضرتؐ نے فرمایا جب تک تُو مکہ میں ہے زندہ رہے گا، جب باہر جائے گا اپنی ہی تلوار سے مارا جائے گا۔ غرض وُہ

روز بدر مقتول ہوا اور اُبی روز اُحد مارا گیا۔

اڑتیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ ابی بن خلف مکہ میں آنحضرتؐ کو مار ڈالنے کی دھمکی دیا کرتا تھا۔ حضرتؐ نے فرمایا انشاء اللہ میں تجھ کو قتل کروں گا۔ غرض جنگ اُحد میں حضرتؐ نے اس کی طرف ایک لکڑی پھینکی جس سے اُس کی گردن میں خراش ہو گیا۔ وہ میدان سے پلٹا اور گائے کی طرح چلاتا تھا۔ ابو سفیان نے کہا ایک معمولی خراش سے اس طرح چلاتا ہے۔ اُس نے کہا اگر یہ خراش تمام قبیلۂ ربیعہ اور قبیلۂ مضر پر پڑ جاتی تو سب کے سب مر جاتے۔ اُنہوں نے مجھ سے قتل کا وعدہ کیا تھا اگر وہ مجھ پر تھوک دیتے تو میں اُسی سے مر جاتا۔ پھر ایک روز کے بعد جہنم واصل ہوا۔

اُنتالیسواں معجزہ۔ طب الائمہ اور مجمع البیان اور تفسیر عیاشی بلکہ تمام معتبر کتابوں میں حضرت صادقؑ سے بطریق متعددہ منقول ہے کہ آنحضرتؐ کو ایک مرتبہ کوئی بیماری لاحق ہوئی۔ جبریل و میکائیل علیہم السلام آئے جبریلؑ نے کہا یا رسول اللہ لبید بن اعصم نے آپ پر جادو کیا ہے اور اُس کو بنی زریق کے کنوئیں میں پوشیدہ کر رکھا ہے لہٰذا آپ جس کو سب سے زیادہ بلند و برتر سمجھتے ہوں جس پر آپ کو سب سے زیادہ اعتماد ہو دوسرے اور جو کمالات میں مثل آپ کے ہو اُس کو بھیجئے تاکہ وہ اُس کنوئیں سے جادو باہر نکالے۔ آنحضرتؐ نے یہ سُنکر جناب امیرؑ کو بلایا اور فرمایا چاہ زرواں پر جاؤ اُس کے اندر میرے لیئے جادو کر کے خُرمے کے غلاف میں رکھا ہے اور ایک پتھر کے نیچے کنوئیں کی تہہ میں دبا دیا ہے۔ جناب امیرؑ اُس کنوئیں پر آئے۔ اُس کنوئیں کا پانی جادو کے سبب سے مہندی کے پانی کی طرح رنگین ہو گیا تھا۔ امیر المومنینؑ نے کنوئیں کے پانی کو نکالا اور اُس پتھر کے نیچے سے آنحضرتؐ نے جس کا پتہ بتایا تھا غلاف خرما نکالا اور حضرتؐ کی خدمت میں لائے۔ جب اُس کو کھولا تو اُس میں سے کنگھی اور اُس کے کچھ دندانے اور ایک رسی نکلی جس میں گیارہ گرہیں ڈالی گئی تھیں۔ اور اُس میں سوئیاں چبھوئی ہوئی تھیں۔ اُسی روز جناب جبریلؑ سورۃ قل اعوذ برب الفلق اور سورۃ قل اعوذ برب الناس لائے تھے۔ حضرتؐ نے فرمایا اے علیؑ ان دونوں سورتوں کو ان گرہوں پر پڑھو۔ جناب امیرؑ نے پڑھنا شروع کیں۔ ایک آیت پڑھتے تو ایک گرہ کھل جاتی یہانتک کہ تمام سورتوں کو پڑھا اور ساری گرہیں کھل گئیں۔ اور دوسری روایت کے مطابق جبریلؑ نے قل اعوذ برب الفلق اور میکائیلؑ نے سورۃ قل اعوذ برب الناس کو حضرتؐ کی تعویذ کے لیئے پڑھا۔ اور دوسری روایت کے مطابق جناب جبریلؑ نے سورۃ فلق، ناس اور قل ھو اللہ احد پڑھا پھر یہ دُعا پڑھی:۔ بسم اللہ ارقیک واللہ یشفیک من کل داءٍ یوذیک خذھا فلتھنیک[1]

---

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ علمائے شیعہ میں یہ مشہور ہے کہ جادو کا اثر انبیاء و آئمہ علیہم السلام پر نہیں ہوتا اور آنحضرت کی تکلیف اُس جادو کے سبب سے نہ تھی بلکہ خداوند عالم نے آنحضرتؐ کی حقیقت کے اظہار کیلئے ان کافروں کا سحر ظاہر کر دیا اور ان سورتوں کو دوسروں سے سحر کے دفع کرنے کے لیئے نازل کیا ہے۔ ۱۲۔

# اکیسواں باب

## آنحضرتؐ کے اُن معجزات کا بیان جو شیاطین اور جنوں پر غلبہ کے سلسلہ میں ظہور پذیر ہوئے اور اُن میں سے بعض کا ایمان لانا اور آنحضرتؐ کی نبوت کی خبر دینا وغیرہ

پہلا معجزہ۔ شیخ طبرسی اور دُوسرے محدثین نے زہری سے روایت کی ہے کہ جب جناب ابوطالبؑ کا انتقال ہوا آنحضرتؐ پر سختیاں زیادہ ہونے لگیں اور اہلِ مکہ نے حضرتؐ کی ایذا و تکلیف پر اتفاق کیا، تو حضرتؐ طائف کی طرف تشریف لے گئے کہ شاید ان میں سے کچھ لوگ ایمان لے آئیں۔ جب حضرتؐ طائف پہنچے تین اشخاص سے ملاقات کی جو وہاں کے رؤسا میں سے تھے اور ایک دوسرے کے بھائی تھے عبدیالیل، مسعود اور حبیبؓ پسرانِ عمرو۔ حضرتؐ نے ان کو اسلام کی دعوت دی۔ اُن میں سے ایک شخص نے کہا میں نے کعبہ کا لباس چرایا ہوگا اسی لیئے خدا نے تم کو بھیجا ہوگا۔ دُوسرے نے کہا کہ خدا سے ممکن نہ ہوا کہ تم سے بہتر کسی شخص کو پیغمبری کے لیئے بھیجتا۔ تیسرے نے کہا واللہ میں تم سے اِس کے بعد گفتگو نہ کروں گا اس لیئے کہ تم پیغمبرِ خدا ہو اور تمہاری شان بہت بلند ہے اس سے کہ تم سے گفتگو کر سکوں۔ اور اگر تم جھوٹا دعوٰے کرتے ہو تو اس قابل نہیں ہو کہ تم سے گفتگو کی جائے۔ غرض کہ اُن سب نے آپؐ کا مذاق اُڑانا شروع کیا۔ جب اُن کی قوم نے دیکھا کہ اُن کے سرداروں نے حضرتؐ کے ساتھ یہ سلوک کیا، تو دونوں طرف سے قطار باندھ کر حضرتؐ پر پتھر پھینکنے لگے یہاں تک کہ آپؐ کے پائے اقدس زخمی ہو گئے اور خون جاری ہو گیا۔ وہاں سے آپ اُن کے ایک باغ میں چلے گئے تاکہ کسی درخت کے سایہ میں آرام فرمائیں وہاں عتبہ اور شیبہ کو دیکھا اور زیادہ محزون و غمگین ہوئے، کیونکہ حضرتؐ ان کی عداوت سے آگاہ تھے۔ جب حضورؐ کو اُن دونوں نے دیکھا اپنے ایک غلام نصرانی عداس نامی کے ہاتھ جو اہلِ نینویٰ سے تھا کچھ انگور حضرتؐ کے پاس بھیجے۔ غلام حضرتؐ کے پاس پہنچا تو حضرتؐ نے اس سے پوچھا کہ تم کس شہر کے رہنے والے ہو؟ اُس نے کہا نینوا سے ہوں۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ تم یُونس بن متیٰؑ جیسے نیک بندے کے شہر کے رہنے والے ہو۔ اُس نے کہا آپؐ کو کیا معلوم کہ یُونسؑ کون تھے۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ میں پیغمبر ہوں اور خدا نے مجھے یونسؑ کے حال سے آگاہ کیا ہے۔ عداس یہ سُنتے ہی سجدہ میں گر پڑا اور حضرتؐ کے پائے مبارک کے بوسے لینے لگا حالانکہ حضرتؐ کے پیروں سے خون جاری تھا۔ جب عُتبہ اور شیبہ نے اُس غلام کا یہ حال مشاہدہ کیا دم بخود ہو گئے۔ جب غلام اُن کے پاس واپس آیا اُن دونوں نے کہا کہ کیوں محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے لیئے تُو نے سجدہ کیا اور اُن کے پیروں کو چُوما۔ تُو نے کبھی ہم لوگوں کے لیئے ایسا

نہیں کیا حالانکہ ہم تیرے آقا ہیں۔ اُس نے کہا یہ مرد شائستہ ہے۔ اور یونسؑ بن متیٰ کا حال مجھ سے بیان کیا تو وُہ دونوں ہنسے اور بولے تو اُس کے فریب میں نہ آنا کیونکہ (معاذ اللہ) وُہ بڑا مکار ہے۔ تُو اپنے دین کو ترک مت کر۔ یہ دیکھ کر اُن سے حضرتؐ نا اُمید ہو گئے اور مکّہ کو واپس آ گئے۔ جب نخلہ میں پہنچے رات ہو چکی تھی نماز میں مشغول ہو گئے۔ اُسی مقام سے نصیبین کے جنوں کا ایک قافلہ گذر رہا تھا جو یمن کا ایک موضع ہے۔ وہاں حضرتؐ تمام شب نماز میں مشغول رہے اور صبح کی نماز کے بعد قرآن کی تلاوت فرما رہے تھے۔ جب اُن جنوں نے قرآن کی آیتیں سُنیں ایمان لے آئے اور اپنی قوم کے پاس واپس آئے اور ان کو اسلام کی دعوت دی۔

نصیبین کے جنوں کا ایمان لانا

دوسری روایت کے مطابق حضرتؐ مامور ہوئے کہ جنوں پر اپنی رسالت کی تبلیغ فرمائیں اور ان کو اسلام کی دعوت دیں اور قرآن اُن کو سُنائیں۔ تو حق تعالےٰ نے حضرتؐ کے پاس نصیبین کے جنوں کا ایک گروہ بھیجا۔ حضرتؐ اصحاب کے ساتھ تشریف فرما تھے۔ آپؐ نے اصحاب سے فرمایا کہ میں آج رات مامور ہوا ہوں کہ جنوں کو قرآن سناؤں۔ تم میں سے کون میرے ساتھ آتا ہے۔ عبداللہ بن مسعود حضرتؐ کے ساتھ چلے۔ عبداللہ کہتے ہیں کہ جب ہم مکّہ کی پہاڑیوں پر پہنچے حضرتؐ جحوں کے درہ میں داخل ہوئے اور ایک خط میرے گرد کھینچ دیا اور فرمایا اسی کے اندر بیٹھو اس کے باہر مت جانا جبتک میں نہ آ جاؤں۔ غرض حضرتؐ نماز میں مشغول ہوئے اور قرآن کی تلاوت شروع کی۔ ناگاہ مَیں نے دیکھا کہ بے انتہا سیاہیاں جمع ہونے لگیں اور میرے اور حضرتؐ کے درمیان حائل ہو گئیں کہ آنحضرتؐ کی آواز مَیں نہ سُن سکتا تھا۔ پھر وُہ سیاہیاں ابر کے ٹکڑوں کی طرح منتشر ہو گئیں۔ اُن میں سے کچھ حضرتؐ کے پاس باقی رہ گئیں۔ جب حضرتؐ نمازِ صبح سے فارغ ہو کر میرے پاس تشریف لائے تو فرمایا تم نے کچھ دیکھا مَیں نے عرض کی ہاں کالے کالے مردوں کو دیکھا تھا جو سفید کپڑے پہنے ہوئے تھے۔ حضرتؐ نے فرمایا یہ نصیبین کے جن تھے۔ ابن عباس کی روایت کے مطابق وُہ ستر افراد تھے۔ حضرتؐ نے ان کو ان کی قوم پر اپنا رسول مقرر فرمایا۔ بعض کا قول ہے کہ وُہ نو۹ افراد تھے۔ جابرؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ میں نے اُن کے سامنے سورۂ رحمٰن کی تلاوت کی اُنھوں نے جو کچھ جواب دیا وُہ تم لوگوں کے جواب سے بہتر تھا۔ یعنی جب میں نے فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ (سورۂ رحمٰن) کی تلاوت کی تو وُہ بولے لاو لا بشیٍٔ من اٰلآئك ربنا تکذب۔ (نہیں ہمارے پروردگار ہم تیری کسی نعمت کی تکذیب نہیں کرتے)

ابن عباس سے روایت ہے کہ جب آنحضرتؐ مبعوث ہوئے اور فرشتے شیطانوں کو آسمان پر جانے سے مانع ہوئے اور اُن کو شہاب سے مار کر بھگانے لگے تو شیطانوں نے کہا ضرور کوئی غیر معمولی امر زمین پر رونما ہوا ہے پتہ لگانا چاہیئے۔ اسی سبب سے ہم کو آسمانوں پر جانے سے روکا جا رہا ہے۔ وُہ سب تمام زمین پر مشرق و مغرب میں پھیل گئے۔ اُن کا ایک گروہ جو مکّہ میں اُترا آنحضرتؐ کے پاس سے گذرا جبکہ حضرتؐ نخلہ میں اپنے اصحاب کے ساتھ نماز صبح میں مشغول تھے۔ وُہ شیاطین بازار عکاظ کی طرف جا رہے تھے جب آنحضرتؐ کو تلاوت فرماتے ہوئے سُنا تو بولے کہ یہی سبب ہے جس سے ہم لوگ آسمان پر جانے سے روکے گئے ہیں۔ پھر وُہ اپنی قوم کے پاس واپس آئے اور کہا کہ ہم نے عجیب قرآن سُنا ہے جو حق کی جانب ہدایت کرتا ہے۔ تو ہم ایمان لائے اور ہم اپنے پروردگار کے ساتھ ہرگز کسی کو شریک نہیں کرتے۔ تو خدا نے سورۂ جنّ

نازل فرمایا۔ ابوحمزہ ثمالی سے روایت ہے کہ وہ بنی شیلبان (جنوں میں سے) تھے۔
علی بن ابراہیم نے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ زید بن حارثہ کے ساتھ مکہ سے باہر نکلے اور بازار عکاظ میں پہنچے تاکہ لوگوں کو اسلام کی دعوت دیں۔ وہاں کسی نے آنحضرتؐ کی بات نہ سُنی تو آپ مکہ واپس ہوئے۔ جب وادیٔ مجنہ میں پہنچے نمازِ شب میں مشغول ہوئے اور قرآن کی تلاوت فرمانے لگے۔ اُدھر سے جنوں کا ایک گروہ جا رہا تھا۔ جب اُنہوں نے قرآن کی آیتیں سنیں تو آپس میں بولے کہ خاموش ہو جاؤ۔ اور غور سے حضرتؐ کی قرأت سُننے لگے۔ جب حضرتؐ فارغ ہوئے تو وہ اجنہ اپنی قوم کے پاس آئے اور اُن سے کہا کہ ہم نے ایسی کتاب سُنی ہے جو حضرت موسیٰؑ کے بعد نازل ہوئی ہے اور وہ گزشتہ امور کی تصدیق کرتی ہے اور حق اور صراطِ مستقیم کی جانب ہدایت کرتی ہے۔ اے میری قوم کے لوگو خدا کی جانب دعوت دینے والے کی اجابت کرو تاکہ خدا تمہارے گناہوں کو بخش دے اور عذابِ الیم سے تم کو نجات بخشے۔ پھر حضرتؐ کی خدمت میں واپس آئے اور ایمان لائے۔ حضرتؐ نے ان کو شریعتِ اسلام کی تعلیم دی۔ اور خدا نے سورۂ جن نازل فرمایا۔ حضرتؐ نے اُن پر ایک والی اور حاکم مقرر کیا۔ وہ لوگ ہر وقت آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوتے حضرتؐ نے جنابِ امیرؑ کو مامور فرمایا کہ ان کو مسائلِ دین سکھائیں۔ اُن میں مومن، کافر، ناصبی، یہودی، مجوسی اور نصرانی سب ہی ہوتے ہیں۔
دوسرا معجزہ۔ ابن بابویہ نے بسند معتبر حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ ایک جنّی عورت عفرا نامی تھی وہ اکثر حضرتؐ کی خدمت میں آیا کرتی اور حضرتؐ کا کلام سُنا کرتی تھی اور جنوں کے نیک لوگوں سے بیان کیا کرتی تھی اور وہ اس کے ہاتھ پر ایمان لایا کرتے تھے۔ وہ چند روز حضرتؐ کی خدمت میں نہ آئی۔ حضرتؐ نے جبرئیلؑ سے اُس کا حال دریافت کیا۔ جبرئیلؑ نے بیان کیا کہ وہ اپنی ایمانی بہن سے ملاقات کے لیئے گئی جس کو خدا کی خوشنودی کے لیئے دوست رکھتی ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا بہشت ان کے لیئے ہے جو محض خدا کے لیئے ایک دُوسرے کو دوست رکھتے ہیں۔ بیشک خدا نے بہشت میں ایک ستون یاقوتِ سُرخ کا بنایا ہے۔ اُس ستون پر ستّر ہزار قصر بنائے ہیں اور ہر قصر میں ستّر ہزار بالا خانے ہیں۔ وہ ان کے لیئے ہے جو آپس میں خدا کی خوشنودی کے لیئے دوستی کرتے اور اُن کو دیکھنے اور ملاقات کے لیئے جاتے ہیں۔ جب پھر عفرا آنحضرتؐ کی خدمت میں آئی حضرتؐ نے پُوچھا اس سفر میں تم نے کیا عجائب دیکھے اُس نے کہا بہت سے حضرتؐ نے فرمایا سب سے زیادہ عجیب بات جو تم نے دیکھی ہو بیان کرو۔ اُس نے کہا ابلیس کو میں نے دریائے اخضر میں ایک سفید پتھر پر بیٹھے ہوئے دیکھا وہ اپنے ہاتھ آسمان کی جانب اُٹھائے ہوئے دُعا کر رہا تھا کہ خداوندا جب تو نے مجھے جہنم میں ڈالنے کی قسم ہی کھائی ہے تو میں تجھ سے بحق محمدؐ و علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ سوال کرتا ہوں کہ مجھ کو جہنم سے بچالے اور انہی ذواتِ مقدسہ کے ساتھ محشور فرما۔ میں نے اُس سے پوچھا اے حارث یہ کس کے نام ہیں جنکے وسیلہ سے تو خدا سے دُعا کر رہا ہے؟ اُس نے کہا یہ وہ نام ہیں جنکو میں نے آدمؑ کی خلقت سے ستّر ہزار سال پہلے ساق عرش پر لکھا ہُوا دیکھا۔ اس سبب سے میں نے سمجھا کہ یہ خدا کے نزدیک اُس کی تمام مخلوق میں سب سے زیادہ محبوب و بلند ہیں اس سبب سے ان کے واسطہ سے میں نے دعا کی۔ حضرتؐ نے

فرمایا خدا کی قسم اگر تمام اہلِ زمین ان ناموں کے ذریعہ سے خدا سے دُعا کریں تو یقیناً خدا ان سبکی دُعا قبول فرمائے گا۔

ابلیس کی اولاد میں ہام کا حضرتؐ پر ایمان لانا۔

تیسرا معجزہ۔ علی بن ابراہیم نے روایت کی ہے کہ جنّیاں اولادِ جان سے ہیں اور مختلف دین کے پیرو ہیں۔ اور شیاطین ابلیس کی اولاد سے ہیں۔ اُن میں مومن نہیں ہوتے سوائے ایک ذات کے جس کا نام ہام بن ہیم ہے جو لاقیس کا بیٹا اور وُہ ابلیس کا فرزند ہے۔ وُہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں آیا وُہ بہت بلند قامت اور ہیبت ناک شکل وصورت کا تھا۔ حضرتؐ نے اس سے پُوچھا تو کون ہے اُس نے اپنا نام ونسب بتایا اور کہا جبکہ قابیل نے ہابیل کو قتل کیا میں کمسن لڑکا تھا۔ لیکن میں لوگوں کو گناہوں کے ترک سے منع کرتا تھا اور کھانے کی چیزوں کو خراب کرنے پر آمادہ کیا کرتا تھا۔ حضرتؐ نے فرمایا تُو بدکار جوان تھا اور بدکار بُوڑھا ہے۔ اُس نے کہا یا رسُول اللہ میں نے جناب نوحؑ کے ہاتھوں پر توبہ کر لی ہے اور اُن کے ساتھ کشتی میں تھا اور ان سے قوم کی نفرین پر اپنی ناراضی کا اظہار کیا کرتا تھا اور جناب ابراہیم علیہ السّلام کے ساتھ تھا جبکہ وُہ حضرتؑ آگ میں ڈالے گئے اور خدا نے آگ کو سرد اور باعثِ سلامتی قرار دے دیا تھا۔ اور میں جناب مُوسٰے علیہ السّلام کے ساتھ تھا جبکہ خدا نے فرعون کو غرق کیا اور بنی اسرائیل کو نجات دی اور میں جناب ہود علیہ السّلام کے ساتھ تھا جبکہ اُنہوں نے اپنی قوم کے لیئے بددعا کی اور میں نے کراہت ظاہر کی کہ کیوں بددعا کی۔ اور جناب صالحؑ کے ہمراہ تھا جس وقت انہوں نے قوم پر نفرین کی تو میں نے اُنپر اعتراض کیا۔ یا رسُول اللہ میں نے تمام آسمانی کتابوں کو پڑھا ہے جن میں آپؐ کے آنے کی بشارت دی گئی ہے۔ اور انبیاء نے آپؐ کو سلام کہا ہے اور بتایا ہے کہ آپؐ بہترین انبیاء اور سب سے بلند مرتبہ ہیں۔ لہٰذا خدا نے جو کچھ آپ پر نازل کیا ہے اس کی مجھے تعلیم فرمائیے۔ تو حضرتؐ نے جناب امیرؑ کو اُس کی تعلیم پر مامور فرمایا۔ ہام نے کہا یا رسُول اللہ میں سوائے پیغمبر یا وصی پیغمبر کے کسی دوسرے کی اطاعت نہیں کرتا۔ یہ کون ہیں آپؐ جنکے حوالے مجھے فرماتے ہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا یہ میرا بھائی، میرا وزیر، میرا وصی اور میرا وارث ہے۔ اس کا نام علیؑ بن ابی طالب ہے۔ ہام نے کہا ہاں میں نے اُن کا نام گزشتہ کتابوں میں "ایلیا" دیکھا ہے۔ پھر حضرت علی علیہ السّلام نے اس کو قرآن اور شرائع دین کی تعلیم فرمائی۔ وُہ جنگ صفین میں شب حریر میں حضرتؑ کی خدمت میں حاضر ہُوا تھا۔

چوتھا معجزہ۔ شیخ مفید اور شیخ طبرسی اور تمام محدثین نے روایت کی ہے کہ جب حضرت رسالتمآبؐ جنگ بنی المصطلق کے لیئے روانہ ہوئے اور وادئ چولی کے نزدیک منزل فرمائی۔ آخر شبکو جناب جبرئیلؑ نازل ہوئے اور آگاہ کیا کہ اس وادی میں کافر جنوں کا ایک گروہ رہتا ہے اور آپؐ کے ہمراہیوں کو گزند پہنچانے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ جناب رسولِ خدا نے جناب امیرؑ کو بلا کر فرمایا کہ اس وادی میں خدا کے مُنکر اور دشمن جنوں کا ایک گروہ ہے اُن کو اُس قوت کے ذریعہ دفع کرو اور اُن ناموں کے ذریعہ سے اپنے تئیں محفوظ کر لو جنکے علم سے خدا نے تم کو مخصوص فرمایا ہے۔ پھر ایک سَو اشخاص کو آپؑ کے ہمراہ کر دیا اور اُن سے فرمایا کہ علیؑ کے ساتھ رہو اور جو کچھ وُہ حکم دیں اُن کی اطاعت کرنا۔ جناب امیرؑ اُس وادی کی جانب روانہ ہوئے اور نزدیک پہنچ کر اپنے ہمراہیوں کو روک دیا اور فرمایا تم لوگ یہاں ٹھہرو۔ جب تک میں نہ کہوں یہاں سے حرکت مت کرنا۔ اور خود آگے روانہ ہوئے اور خدا سے

دشمنوں کے شر سے پناہ مانگی اور اُس کے بزرگ ناموں کو زبان پر جاری کیا پھر اُس وادی میں داخل ہوئے۔ آپؑ کے داخل ہوتے ہی ایک نہایت تیز و سخت آندھی اُٹھی اور نزدیک تھا کہ حضرتؑ کے اصحاب مُنہ کے بل گر پڑیں ان کے پیر ڈگمگانے لگے۔ امیرالمومنینؑ نے نعرہ مارا کہ میں علیؑ بن ابی طالبؑ وصی رسولؐ خدا اور ان کا چچا زاد بھائی ہوں۔ اگر تم لوگ بہادر ہو تو میرے مقابلہ پر کھڑے ہو۔ یہ سُنکر وہ اجنہ متشکل ہوئے وہ زنگیوں کے مانند سیاہ تھے۔ ان کے ہاتھوں میں آگ کے شعلے دُھک رہے تھے۔ وہ تمام وادی ان کی کثرت سے بھر گئی۔ امیرالمومنینؑ تلاوتِ قرآن کرتے ہوئے آگے بڑھ رہے تھے اور اپنی تلوار کو داہنے اور بائیں حرکت دے رہے تھے۔ جب حضرتؑ اُن کے قریب پہنچے وہ مثل دھوئیں کے سیاہ ہو کر غائب ہو گئے۔ جناب امیرؑ نے نعرہ تکبیر بلند فرمایا، اور وادی سے اُوپر آئے اور اپنے لشکر کے پاس آکر کھڑے ہو گئے۔ جب اُن کے آثار برطرف ہو گئے صحابہ نے پُوچھا یا علیؑ آپؑ نے کیا دیکھا؟ ہم تو خوف سے قریب تھا کہ ہلاک ہو جائیں اور آپ کے متعلق بھی ہم کو دھڑکا لگا ہوا تھا۔ حضرتؑ نے فرمایا جب وہ ظاہر ہوئے میں نے خدا کا نام لے کر ان کو للکارا تو وہ حقیر اور کمزور ہو گئے میں نے اُن پر حملہ کیا اور کچھ پرواہ نہ کی۔ اگر وہ اپنی ہیأت پر باقی ہوتے تو میں سبکو ہلاک کر دیتا۔ خدا نے ان کے شر سے مسلمانوں کو بچا لیا۔ اُن میں سے جو باقی رہ گئے تھے حضرتؐ کی خدمت میں پہنچے اور ایمان لائے اور حضرتؐ سے امان طلب کی۔ جب امیرالمومنینؑ آنحضرتؐ کی خدمت میں واپس آئے حضرتؐ نے اُن سے بیان فرمایا کہ وہ اجنہ تم سے پہلے یہاں آئے جنکے دلوں میں خدا نے تمہارا خوف پیدا کر دیا تھا اور مسلمان ہو گئے۔ میں نے اُن کے اسلام کو قبول کیا۔

پانچواں معجزہ۔ بسندِ معتبر سلمان فارسیؓ سے روایت ہے کہ ایک روز آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ابطح میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کی ایک جماعت حضرتؐ کی خدمت میں حاضر تھی۔ حضرتؐ مجھ سے ہمکلام تھے ناگاہ ایک گرد نمودار ہوئی اور حرکت کرتی ہوئی حضرتؐ کے پاس پہنچی۔ اُس گرد میں سے ایک شخص ظاہر ہوا اور عرض کی یا رسولؐ اللہ مجھ کو میری قوم نے آپؐ کی خدمت میں بھیجا ہے تاکہ ہم آپ سے پناہ مانگیں اور آپ سے امان طلب کریں کیونکہ ایک گروہ نے ہم پر ظلم و ستم کیا ہے۔ آپ ہمارے ساتھ کسی کو بھیجیے جو ہمارے اور اُن کے درمیان حکمِ خدا کے مطابق فیصلہ کرے۔ آپ مجھ سے مضبوط عہد و پیمان لے لیجیئے کہ میں آپکے فرستادہ کو کل صبح آپ کے پاس پہنچا جاؤں گا اگر خدا کی جانب سے کوئی حادثہ پیش نہ آیا جس میں میرا قابو نہ ہو۔ حضرتؐ نے پوچھا تم کون ہو اور تمہاری قوم کیسی ہے؟ اُس نے کہا میں قبیلہ بنی نجاح میں سے شمراخ کا بیٹا عرفطہ ہوں۔ ہم اور ہماری قوم کے کچھ لوگ آسمان پر جایا کرتے تھے اور فرشتوں کی باتیں اور خبریں سُنا کرتے تھے۔ جب آپؐ مبعوث ہوئے تو ہم کو آسمان پر جانے سے روک دیا گیا۔ ہم لوگ تو آپ پر ایمان لائے ہیں لیکن ہماری قوم کے اکثر لوگ اب بھی کفر پر باقی ہیں اس لیئے ہمارے اور اُن کے درمیان اختلاف پیدا ہو گیا۔ چونکہ وہ ہم سے تعداد اور قوت میں زیادہ ہیں اس لیئے ہماری چراگاہ و سامان وغیرہ چھین لیا۔ اور ہم کو اور ہماری مویشیوں کو نقصان پہنچا رہے ہیں۔ التماس ہے کہ کسیکو ہمارے ساتھ بھیج دیجیئے جو ہم لوگوں کے درمیان حق کے ساتھ حکم کرے۔ حضرتؐ نے فرمایا اپنا مُنہ کھولو تاکہ ہم تمہاری اصلی ہیأت میں تم کو دیکھیں۔ اُس نے اپنی صورت ظاہر کی تو حضرتؐ

نے دیکھا کہ وُہ ایک مرد ہے جس کے بہت بال ہیں، اُس کا سر بلند آنکھیں اُونچی جو سر کی لمبائی کے برابر ہیں اُن کے حلقے چھوٹے اور درندوں کے مانند دانت تھے۔ حضرتؐ نے اُس سے عہد و پیمان لیا کہ جس کو حضرتؐ اُس کے ساتھ بھیجیں گے وُہ اس کو دوسرے روز واپس پہنچا جائے گا۔ پھر حضرت ابوبکرؓ کی جانب متوجہ ہو کر فرمایا کہ عرفطہ کے ساتھ چلے جاؤ، اُن کی مدد کرو اور اُن میں حق کے ساتھ حکم کرو۔ انہوں نے پُوچھا یا حضرت یہ لوگ کہاں رہتے ہیں فرمایا زمین کے نیچے۔ عرض کی مَیں زمین کے اندر کس طرح جاؤں گا اور اُن کے درمیان فیصلہ کیا کروں گا جبکہ ان کی زبان سے نا واقف ہوں۔ پھر حضرتؐ نے جناب عمرؓ کو اُن کے ساتھ جانے کو کہا وُہ حضرت ابوبکرؓ کی طرح عذر خواہ ہوئے۔ حضرت عثمانؓ سے کہا انہوں نے بھی ویسا ہی جواب دیا۔ آخر حضرت علیؑ کو بُلایا اور فرمایا یا علی تم عرفطہ کے ساتھ جاؤ اور ان کی مدد کرو اور ان کے معاملات کا حق کے ساتھ فیصلہ کرو۔ جناب امیرؑ فوراً اُٹھ کھڑے ہوئے اپنی شمشیر ڈاب میں رکھی اور عرفطہ کے ساتھ روانہ ہو گئے۔ جناب سلمانؓ کہتے ہیں کہ مَیں بھی حضرتؑ کے ساتھ روانہ ہوا۔ جب ہم وادیٔ صفا تک پہنچے امیرالمومنینؑ نے فرمایا کہ اے سلمان خدا تم کو جزائے خیر دے تم واپس چلے جاؤ۔ اور زمین شگافتہ ہوئی اور وُہ اس کے اندر چلے گئے اور میں واپس چلا آیا۔ اور حضرتؑ کے لیئے بیحد غمگین ہوا۔ دُوسرے روز صبح کو آنحضرتؐ نے ہمارے ساتھ نماز جماعت پڑھی اور کوہِ صفا پر جا کر بیٹھے۔ صحابہ حضرتؐ کے گرد جمع تھے۔ جناب امیرؑ کے واپس آنے میں دیر ہوئی۔ آفتاب بلند ہوا اور لوگوں میں چہ میگوئیاں ہونے لگیں۔ منافقین خوش ہو کے کہتے تھے الحمد للہ خدا نے ابو تراب سے ہم کو نجات بخشی اور محمد (صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم) کا ناز مٹ گیا جو اُن کو اپنے بھائی کے سبب سے تھا۔ یہاں تک کہ ظہر کا وقت آ گیا حضرتؐ نے نماز ظہر ادا کی اور پھر اُسی جگہ جا کر بیٹھ گئے اور اپنے اصحاب سے گفتگو کرنے لگے۔ لوگوں نے امیرالمومنینؑ کی واپسی سے نا اُمیدی ظاہر کی: اسی عالم میں عصر کا وقت بھی آ گیا۔ حضرتؐ نے جا کر نماز عصر پڑھی پھر کوہِ صفا پر آ کر بیٹھ گئے۔ حضرتؐ کو بھی فکر و پریشانی بڑھنے لگی: دشمنوں کے طعن و طنز کی باتیں بھی زیادہ ہونے لگیں اور آفتاب کے غروب ہونے کا وقت آ گیا۔ ناگاہ کوہِ صفا شگافتہ ہوا اور حضرت امیرالمومنین علیہ السلام مانند خورشید تاباں اُفق سے برآمد ہوئے۔ خون آپؑ کی تلوار سے ٹپک رہا تھا۔ عرفطہ حضرتؑ کے ساتھ تھا۔ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم دیکھتے ہی اُٹھ کھڑے ہوئے اور جناب امیرؑ کو سینہ سے لگا لیا اور اُن کی دونوں آنکھوں کے درمیان بوسہ دیا۔ اور پُوچھا اس قدر دیر کیوں ہوئی؟ یہاں منافقین اور کفار مذاق اُڑا رہے تھے اور خوش ہو رہے تھے۔ امیرالمومنینؑ نے عرض کی یا رسُول اللہ میں کافر اور منافق جنوں کی طرف گیا جو بہت زیادہ تعداد میں تھے اور عرفطہ اور اس کی قوم پر ظلم ڈھا رہے تھے۔ مَیں نے ان کو تین باتوں کی دعوت دی۔ پہلی بات یہ کہ خدا پر ایمان لاؤ اور آنحضرتؐ کی پیغمبری کا اقرار کرو۔ انہوں نے قبول نہیں کیا۔ دُوسری بات یہ کہ جزیہ دو۔ اُنہوں نے یہ بھی منظور نہ کیا: تو تیسری بات مَیں نے یہ کہی کہ عرفطہ اور اس کی قوم سے صلح کر لو اور اُن کے چشمے اور چراگاہ ان کو واپس کر دو۔ اُن میں سے اکثر لوگوں نے یہ بھی منظور نہ کیا تو میں نے خدا کا نام لے کر اُن پر حملہ کر دیا اور اُن میں سے اسّی ہزار شخصوں کو قتل کر دیا۔ جب اُنہوں نے یہ حال دیکھا تو صلح پر راضی ہو گئے اور امان مانگنے لگے اور آخر مسلمان ہو گئے۔ پھر عرفطہ نے کہا یا رسُول اللہ

خدا آپؐ کو اور امیر المومنینؑ کو ہم لوگوں کی طرف سے جزائے خیر دے۔ پھر وہ حضورؐ سے رخصت ہو کر واپس چلا گیا۔

چھٹا معجزہ۔ محاسن برقی اور دوسری معتبر کتابوں میں مذکور ہے کہ ایک روز جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم امیر المومنینؑ کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے ناگاہ ایک بوڑھا شخص آیا اور حضرتؐ کو سلام کر کے واپس چلا گیا۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ یا علیؑ اس بڈھے کو تم نے پہچانا؟ عرض کی نہیں۔ فرمایا یہ ابلیس ہے۔ حضرت علیؑ نے عرض کی اگر مجھے معلوم ہوتا کہ وہ ملعون ہے تو اُسے ایک ضرب لگاتا، اور آپ کی اُمت کو اس کے فریب سے نجات ہو جاتی۔ شیطان سُننے واپس آ کر کہا اے ابوالحسنؑ آپ نے مجھ پر ظلم کیا کیونکہ میں آپ کے دوستوں کے نطفہ میں ہرگز شریک نہیں ہوتا اور جو آپ کے دشمن ہیں میرا نطفہ زیادہ تر ان کے باپ کے نطفہ کے ساتھ ان کی ماؤں کے رحم میں پہنچتا ہے۔

ساتواں معجزہ۔ حمیری نے بسندِ معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ خلاقِ عالم نے ملک و بادشاہی علاوہ حکومت جیسی چیزیں آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دی تھیں جو کسی پیغمبر کو نہیں عطا فرمائی تھیں۔ ایک روز آنحضرتؐ نے ابلیس ملعون کی گردن مسجد کے ایک ستون سے اس طرح دبائی کہ اس کی زبان باہر نکل کر آنحضرتؐ کے ہاتھ تک پہنچ گئی۔ حضرتؐ نے فرمایا اگر جناب سلیمانؑ نے ایسی دُعا نہ کی ہوتی کہ مجھے ایسی بادشاہی عطا فرما جو خلق میں کسی کے لیئے ان کے بعد نہ ہو تو بیشک شیطانِ لعین کو تم سب کو دکھا دیتا۔

آٹھواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ جب جناب رسولؐ خدا حنین کی جانب روانہ ہوئے اثنائے راہ میں کچھ لوگ علم درایت لیئے ہوئے واپس آئے اور کہا یا رسول اللہ ایک بہت بڑا سانپ ہماری راہ میں ایک پہاڑ کے مانند حائل ہے اور ہم اُدھر سے گزر نہیں سکتے۔ جب حضرتؐ اُس کے پاس تشریف لے گئے تو اُس نے سر اُٹھا کر کہا "السلام علیک یا رسولؐ اللہ" میں ہیثم بن لمباع بن ابلیس ہوں آپ پر ایمان لایا ہوں اور اپنے اہلبیت میں سے دس ہزار افراد کو لایا ہوں تاکہ ان کافروں کے خلاف آپ کی مدد کروں حضرتؐ نے فرمایا راستہ سے الگ ہو جا اور اپنے ساتھیوں کو لے کر ہماری داہنی طرف سے آ۔ یہ سُنکر اُس نے راستہ چھوڑ دیا اور مسلمان اُس طرف سے گزر گئے۔

نواں معجزہ۔ کتاب اختصاص میں اصبغ بن نباتہ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ جمعہ کے دن جناب امیر المومنینؑ نماز عصر کے بعد مسجد کوفہ میں بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک بلند قد و قامت کا شخص بدوؤں کے مانند حضرتؑ کی خدمت میں آیا اور سلام کیا۔ جناب امیرؑ نے پوچھا وہ جن کیا ہوا جو تیرے پاس آیا کرتا تھا اُس نے کہا یا امیر المومنینؑ اب بھی برابر آتا ہے۔ حضرتؑ نے فرمایا اُس کا قصہ ان لوگوں کے سامنے بیان کر۔ اس نے کہنا شروع کیا آنحضرتؐ کی بعثت سے پہلے ایک رات میں یمن میں سویا ہوا تھا آدھی رات کو ایک جن آیا اور اپنے پیر سے میرے سر پہ مارا اور کہا اٹھ کر بیٹھو۔ میں ڈر کر اُٹھ بیٹھا۔ اُس نے کہا سُنو اور چند اشعار پڑھے جن کا یہ مطلب تھا مجھے جنوں پر اور اُن کے اُونٹوں پر سوار ہونے پر تعجب ہے جو مکہ کی جانب طلب ہدایت کے لیئے روانہ ہیں حالانکہ تو غافل ہے اُٹھ اور تو بھی سامان سفر درست کر کے مکہ میں بہترین اولاد ہاشم کے پاس جا؛

اور اُس کی عظمت وحشمت کو ملاحظہ کر۔ جب یہ آواز ختم ہوئی میں نے دل میں کہا خدا کی قسم بنی ہاشم میں کوئی غیر معمولی واقعہ رُونما ہُوا ہے یا ہونے والا ہے۔ غرض پھر تمام رات مجھ کو نیند نہ آئی۔ پھر تمام دن متفکر رہا۔ دُوسری شب جب میں سویا تو پھر نصف شب کو ایک شخص نے آکر میرے سر پر ٹھوکر ماری اور کہا اُٹھ۔ جب میں اُٹھ کر بیٹھا تو اُس نے پھر چند شعر سُنائے جنکا مضمون وہی تھا جو بیان ہو چکا۔ اسیطرح تیسری شب کو بھی یہی واقعہ پیش آیا۔ تو میں نے پُوچھا جس کے بارے میں تم کہتے ہو وُہ کہاں ہے؟ اُس نے کہا وُہ مکہ میں ظاہر ہُوا ہے اور لوگوں کو لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کی شہادت کی دعوت دیتا ہے۔ جب صبح ہوئی تو میں اُونٹ پر سوار ہو کر مکہ کی جانب چلا۔ جب مکہ میں داخل ہُوا سب سے پہلے جس شخص سے ملاقات ہوئی وُہ ابوسفیان گمراہ بڈھا ہے۔ میں نے اس کو سلام کیا اور پُوچھا تمہارا کیا حال ہے اُس نے کہا فارغ البالی اور نعمت کی فراوانی مگر ابوطالبؑ کے یتیم نے ہمارے دین کو فاسد کر رکھا ہے۔ میں نے پُوچھا اُس کا نام کیا ہے؟ اُس نے کہا محمدؐ اور احمدؐ۔ میں نے پُوچھا وُہ کہاں ہے؟ اُس نے کہا خدیجہ دختر خویلد سے اُس نے نکاح کر لیا ہے اور اُسی کے گھر رہتا ہے میں نے یہ سُنکر ناقہ کا رُخ اُسی گھر کی جانب پھیر دیا۔ اور وہاں پہنچ کر ناقہ سے اُترا اور اُس کا پیر باندھ کر دروازہ کھٹکھٹایا۔ خدیجہؓ نے پُوچھا تم کون ہو میں نے کہا محمدؐ کہاں ہیں اُنہوں نے کہا تم لوگ اپنے کام کے واسطے ان کو ایک دم کے لیئے نہیں چھوڑتے ہو کہ گھر میں قرار لیں اور ان کو تکلیفیں اور آزار دیتے رہتے ہو یہانتک کہ تمہارے شر سے پریشان ہو کر اپنے گھر سے نکل گئے اور کہیں چلے گئے ہیں پھر بھی تم لوگ باز نہیں آتے۔ میں نے کہا خدا آپ پر رحم کرے میں یمن سے آیا ہوں اس لیئے کہ شاید خدا اُن کے ذریعہ اور برکت سے مجھ پر احسان کرے اور میری ہدایت کرے! مجھ کو اُن کی ملاقات سے محروم نہ کرو۔ تو میں نے محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سُنا کہ دروازہ کھول دو۔ غرض میں داخل خانہ ہُوا میں نے دیکھا کہ حضرتؐ کے چہرۂ اقدس سے نور ساطع ہو رہا تھا۔ جب حضرتؐ کی پُشت کی جانب پہنچا تو مُہر نبوت کو دیکھا میں نے اُس کو بوسہ دیا اور حضرتؐ کی مدح میں چند اشعار پڑھے اُنہی اشعار میں اُس جن کا اپنے پاس آنا اور آنحضرتؐ کی بعثت کی خوشخبری دینا بیان کیا تھا۔ غرض میں مسلمان ہو گیا۔ حضرتؐ نے مجھ پر شفقت فرمائی اور مرحبا کہا پھر میں یمن کی جانب واپس گیا۔ اصبغ بن نباتہ کہتے ہیں کہ اُس کا نام سواد بن قارب تھا۔ وُہ حضرت علیؑ کے ساتھ جنگ صفین میں شریک ہو کر شہید ہُوا۔

دسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے مازن بن عصفور سے روایت کی ہے وُہ کہتے ہیں کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بعثت کے ابتدائی زمانہ میں ایک بُت کے نام پر میں نے ایک گوسفند کی قربانی کی تو اُس بُت سے آواز آئی کہ پیغمبر مرسل قبیلہ مضر میں مبعوث ہُوا ہے لہذا پتھر کے بنائے ہوئے بُتوں کو چھوڑ دو۔ دوسرے روز پھر ایک گوسفند کو قربان کیا، پھر میں نے یہی آواز سُنی کہ ایک پیغمبر مبعوث ہُوا ہے اور ایک کتاب بھی لایا ہے۔

گیارھواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ تمیم دارمی شام کی منزلوں میں سے ایک منزل میں قیام پذیر ہُوا۔ رات کو جب سونے لگا تو کہا میں آج رات اس وادی کے رہنے والوں کی پناہ میں ہوں۔ اور یہ جاہلیت کے زمانہ میں دستور تھا کہ لوگ وادی کے جنوں سے پناہ طلب کیا کرتے تھے۔ ناگاہ میں نے ایک آواز سُنی کہ خدا سے پناہ طلب کر، جن کسی کو پناہ نہیں دیتے۔ جو خدا چاہتا ہے وہی ہوتا ہے۔ بیشک تم میں

ایک پیغمبرؐ مبعوث ہوا ہے جس کی اقتدا میں حجون میں ہم نے نماز پڑھی ہے اور شیاطین کے مکر بر طرف ہو گئے۔ اور جنوں کو آسمان سے تیر شہاب مار کر بھگا دیا گیا۔ محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس جاؤ۔

بارھواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ بنی عذرہ کا ایک بُت تھا جس کو حمام کہتے تھے۔ جب آنحضرتؐ مبعوث ہوئے لوگوں نے اُس بُت سے آواز سُنی کہ وُہ کچھ اشعار پڑھ رہا تھا جنکا مضمون یہ تھا کہ اے فرزندان ہند بن حرام حق ظاہر ہوا۔ حمام ہلاک ہوا اور شرک کو اسلام نے دفع کر دیا۔ پھر چند روز کے بعد ایک شخص طارق نامی اُس بُت کے پاس آیا تاکہ اُس کو سجدہ کرے تو اُس سے آواز آئی کہ اے طارق پیغمبرؐ صادق وحیٔ ناطق کے ساتھ مبعوث ہوا اور حق ظاہر کرنے والا تہامہ میں آگیا۔ سلامتی اُس کے دوستوں کے لیئے ہے اور ندامت و پشیمانی اُس کو حقیر سمجھنے والوں کے حصّہ میں ہے۔ اب مَیں نے تم کو رُخصت کر دیا آئندہ قیامت تک مجھ سے کوئی آواز نہ سُنو گے۔ پھر وُہ بُت مُنہ کے بَل گر پڑا اور ٹوٹ گیا۔ زید بن ربیعہ کہتے ہیں کہ میں نے اس واقعہ کا تذکرہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کیا۔ حضرتؐ نے فرمایا یہ کلام مومنین جن کا تھا۔ پھر حضرتؐ نے مجھے اسلام کی دعوت دی اور مَیں مسلمان ہو گیا۔

تیرھواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے خزیمہ بن فاتک اسدی سے روایت کی ہے۔ وُہ کہتے ہیں کہ مَیں وادیٔ ابرق تک اپنے اُونٹ چرایا کرتا تھا۔ وہاں مَیں نے ایک ہاتف کو سُنا جو کہہ رہا تھا کہ پیغمبرؐ خدا صاحب خیر و نیکی آگئے جو سورۂ یٰسین اور حامیمات لائے ہیں۔ مَیں نے پوچھا تم کون ہو اُس نے کہا میں مالک بن مالک ہوں مجھے جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قبیلہ نجد کی طرف بھیجا ہے۔ مَیں نے کہا اگر میرے اُونٹ کی کوئی حفاظت کرتا تو میں بھی جاکر حضرتؐ پر ایمان لاتا۔ اُس نے کہا میں حفاظت کرتا ہوں۔ میں نے اونٹوں کو وہیں چھوڑ دیا اور ایک اُونٹ پر سوار ہو کر مدینہ کی جانب چلا۔ جب مدینہ کے دروازہ پر پہنچا جمعہ کا دن زوال کا وقت تھا۔ میں اس انتظار میں ٹھہر گیا کہ ان کی نماز ختم ہو جائے پھر اپنے اُونٹ کو بٹھایا۔ اتنے میں ایک شخص نے آکر کہا کہ تم کو رسُول اللہ بلاتے ہیں۔ مَیں مدینہ میں داخل ہوا۔ جب حضرتؐ نے مجھے دیکھا تو فرمایا کہ وُہ بوڑھا شخص کہاں گیا جو تیرے اُونٹوں کا ضامن ہوا تھا؟ مَیں نے عرض کی مجھے نہیں معلوم۔ فرمایا اُس نے تیرے اُونٹوں کو صحیح و سلامت تیرے گھر والوں کے پاس پہنچا دیا۔ یہ سُنکر مَیں نے کہا میں گواہی دیتا ہوں کہ خدا ایک ہے اور آپؐ اُس کے رسُول ہیں۔

چودھواں معجزہ۔ روایت ہے کہ ایک روز جناب عمر بیٹھے تھے ایک شخص اُن کے سامنے سے گزرا۔ عمر نے کہا یہ کاہن ہے اور جنوں سے ربط ضبط رکھتا ہے۔ اُس نے کہا اے عمر خدا نے اسلام کے ذریعہ ہر جاہل کی ہدایت کی اور حق سے ہر باطل کو دفع کیا اور محمدؐ نے فقیروں کو غنی کر دیا اور قرآن کے ذریعہ ہر بجی کو سیدھا کر دیا۔ عمر نے پوچھا کتنے عرصہ سے اپنے مصاحب جن سے تیری ملاقات نہیں ہوئی۔ اُس نے کہا میرے مسلمان ہونے سے پہلے وُہ آیا تھا اور بیان کیا تھا کہ اے سلام حق ظاہر ہو گیا یہ خواب نہیں ہے اور صدائے اللہ اکبر بلند ہونے لگی اس سبب سے میں نے اسلام قبول کیا۔ پھر وُہ میرے پاس نہیں آیا۔ ایک شخص اور وہاں موجود تھا اُس نے بھی کہا میرے ساتھ بھی ایسا ہی معاملہ درپیش آیا۔ ایک روز ایک ہموار میدان میں گھوڑے پر سوار جا رہا تھا۔ ناگاہ میں نے ایک شخص کو دیکھا وُہ بھی گھوڑے پر سوار بہت تیزی کے ساتھ آرہا تھا۔ وُہ

ہمارے نزدیک پہنچا اور بولا اے احمدؐ اے احمدؐ خدا بلند تر اور بزرگ تر ہے اے احمدؐ جو کچھ نیکی کا خدا نے آپؐ سے وعدہ کیا تھا وُہ سب دے دیا یہ کہتا ہوُا ہمارے پاس سے گزر گیا۔ پھر ایک انصاری نے کہا میں دو اشخاص کے ساتھ شام کی طرف جا رہا تھا ہم نے ایک بیابان میں قیام کیا جو نہایت ویران و سنسان تھا ناگاہ ایک سوار اور آ گیا اب ہم چار افراد ہو گئے اور سب بہت بھوکے تھے؛ دفعتہً ایک ہرن چرتا ہوُا ہمارے قریب آیا۔ میں نے جُست کر کے اُس ہرن کو پکڑ لیا۔ وُہ شخص جو ابھی آیا تھا بولا اس کو چھوڑ دو۔ میں اکثر اس راہ سے گزرا ہوں اور اس ہرن کو اسی جگہ برابر دیکھا ہے لیکن کوئی اس سے متعرض نہیں ہوتا۔ میں نے اُس کی بات نہ مانی اور اُس ہرن کو باندھ دیا۔ جب رات کا وقت آیا اور کچھ حصّہ گزرا میں نے سُنا کہ کوئی کہہ رہا ہے کہ اے چاروں سوارو! اس ہرن کو چھوڑ دو کیونکہ اس کے بچّے یتیم ہیں۔ میں نے یہ سُنکر اُس ہرن کو رہا کر دیا اور شام کی جانب چلے گئے۔ واپس ہوئے تو پھر اسی مقام پر قیام کیا۔ وہاں ہمارے عقب سے ایک آواز سُنائی دی جس نے آنحضرتؐ کے مبعوث ہونے کی خوشخبری دی [۱]

---

۲۲

# بائیسواں باب

## اُمورِ غیب سے آنحضرتؐ کا خبر دینا حضرتؐ کے اس قسم کے معجزے بھی حدِ بیان سے باہر ہیں اکثر ان میں سے اعجازِ قرآن کے باب میں مذکور ہو چکے کچھ تھوڑے سے یہاں بیان کئے جاتے ہیں

پہلا معجزہ۔ ابن طاؤس نے کتاب دلائل حمیری میں حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ قریش کے کچھ لوگ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں کسی کام سے آئے تھے۔ حضرتؐ نے اُن سے فرمایا کل بارش ہوگی۔ دوسرے روز تمام دنوں سے زیادہ ہوا صاف تھی۔ جب آفتاب بلند ہوُا تو قریش کے رئیسوں میں سے ایک شخص نے آ کر کہا کہ تم کو کیا فائدہ ملا ایسی بات کہنے سے جس سے تمہارا جھوٹ ظاہر ہوُا۔ تم ہرگز ایسے نہیں ہو کہ ایسی خبریں سُناؤ۔ ناگاہ ایک ابر بلند ہوُا اور ایسی بارش ہوئی کہ اہل مدینہ فریاد کرنے لگے اور حضرتؐ سے استدعا کی کہ بارش رُک جائے۔ حضرتؐ نے دُعا کی کہ خداوندا اب ہمارے اطراف میں بارش کر اور مدینہ پر بارش

---

[۱] مؤلف فرماتے ہیں کہ جنّوں کا آنحضرتؐ کی حقیت کی خبر دینے کی روایتیں اور حکایتیں بے انتہا ہیں۔ بعض حالات میں نے بحارالانوار میں لکھے ہیں۔ اور جن و شیاطین کا سرورِ کائنات کے لیئے مسخر ہونا انشاء اللہ امیر المومنین علیہ السلام اور تمام آئمۂ اطہار صلوات اللہ علیہم کے حالات میں بیان کیا جائے گا۔

روک دے۔ تو مدینہ سے بارش رُک گئی اور اُس کے گرد بارش ہونے لگی۔

دوسرا معجزہ۔ حمیری نے لبسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جناب عباسؓ سے اشرفیاں لے لیں جو اُن کے پاس تھیں اور فرمایا کہ اپنا فدیہ دیجیئے۔ جناب عباس نے کہا یا رسُولؐ اللہ میرے پاس ان اشرفیوں کے علاوہ اور کچھ نہیں ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا جو کچھ آپ نے اپنی زوجہ ام الفضل کے پاس چھپا رکھا تھا وہ کیا ہوا؟ یہ سُنکر جناب عباسؓ نے کہا میں خدا کی وحدانیت اور آپؐ کی رسالت کی گواہی دیتا ہوں کیونکہ وُہ اشرفیاں جسوقت میں نے اُن کے حوالے کی تھیں سوائے خدا کے وہاں کوئی اور نہ تھا اُس وقت خدا نے حضرتؐ پر وحی کی کہ اے رسُولؐ ان اسیروں میں جو لوگ تمہارے دوست ہیں اُن سے کہو کہ اگر خدا تمہارے دل میں نیکی دیکھے گا تو تم کو اس سے بہتر عطا کرے گا جو کچھ فدیہ میں تم سے لے لیا گیا ہے۔ چنانچہ آخر میں جناب عباس اس قدر مالدار ہوئے کہ بیس غلام تجارت کرتے تھے اور اُن میں سے کسی کے پاس بیس ہزار درہم سے کم سرمایہ نہ تھا۔ اور یہ معجزہ متواتر ہے جس کی خاصہ و عامہ نے بطریق متعددہ روایت کی ہے

تیسرا معجزہ۔ راوندی اور ابن بابویہ نے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرتؐ کے پاس ایک جماعت آئی۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ تم لوگ جس کام کے لیئے آئے ہو کہو تو بتا دوں اور اگر چاہو تو خود ہی بیان کرو۔ انہوں نے کہا یا حضرتؐ آپ ہی بیان فرمائیے۔ حضرتؐ نے فرمایا تم لوگ یہ پُوچھنے آئے ہو کہ نیکی کس سے کرنا چاہیئے۔ لہٰذا نیکی کرنا اُسی کے ساتھ مناسب ہے جو صاحب حسب اور دیندار ہو۔ اور یہ پُوچھنا چاہتے ہو کہ عورتوں کے لیئے جہاد جائز ہے یا نہیں تو عورتوں کا جہاد اُن کے اپنے شوہروں سے نیک سلوک کرنا ہے۔ اور تم پوچھنا چاہتے ہو کہ روزی کہاں سے ملتی ہے تو خدا مومنوں کو ایسی جگہ سے روزی دیتا ہے جہاں سے اُن کو گمان بھی نہیں ہوتا۔ چونکہ بندہ اپنی روزی کی سمت نہیں جانتا اسی لیئے بہت دُعائیں کرتا ہے۔

چوتھا معجزہ۔ ابن بابویہ اور راوندی نے روایت کی ہے کہ ابو عقبہ انصاری کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں جناب رسالتمآب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر تھا کہ یہودیوں کا ایک گروہ آیا اور کہا بتائیے کہ ہم کس غرض سے آئے ہیں۔ آپ نے فرمایا تم ذوالقرنین کے بارے میں کچھ پوچھنا چاہتے ہو۔ انہوں نے کہا ہاں سچ ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا وُہ رُوم کے باشندوں میں سے خدا کے ایک مطیع بندہ تھے۔ خدا نے اُن کو بلندی عطا کی اور روئے زمین کی بادشاہی دے دی۔ اور مشرق سے مغرب آفتاب کے طلوع و غروب ہونے کے مقامات تک پہنچے اور یاجوج ماجوج سے حفاظت کے لیئے ایک دیوار بنائی۔ یہودیوں نے کہا ہم گواہی دیتے ہیں کہ ایسا ہی ہوا اور توریت میں بھی ایسا ہی لکھا ہے۔

پانچواں معجزہ۔ ابن بابویہ اور راوندی نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ ابو سفیان ایک روز آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں آیا اور کہا میں آپ سے کچھ سوال کرنا چاہتا ہوں۔ فرمایا کہ اگر تو کہے تو میں بتا دوں کہ تو کیا پُوچھنا چاہتا ہے؟ اُس نے کہا فرمائیے۔ آپ نے کہا تو میری عمر کے بارے میں دریافت کرنا چاہتا ہے کہ کتنی ہوگی۔ اس نے کہا ہاں یا رسُولؐ اللہ۔ آپ نے فرمایا ترسٹھ سال زندہ رہوں گا اُس نے کہا میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ نے سچ کہا۔ حضرتؐ نے فرمایا تو زبان سے تو اقرار کرتا ہے اور دل میں

ایمان نہیں رکھتا۔ ابن عباس کہتے ہیں خدا کی قسم جیسا حضورؐ نے فرمایا تھا صحیح تھا، وُہ منافق تھا۔ اور اُس کا ایک ثبوت یہ ہے کہ جب آخر عُمر میں وُہ نابینا ہوگیا تھا ایک روز ایک مجمع میں ہم لوگ موجود تھے اور امیرالمومنینؑ بھی تھے اذان ہونے لگی۔ جب موذن نے اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ کہا ابوسفیان بولا اس مجلس میں کوئی ایسا تو نہیں ہے جس کا لحاظ کیا جائے۔ ایک شخص نے کہا کوئی نہیں ہے۔ یہ سُنکر اُس ملعون نے کہا کہ دیکھو اس مردِ ہاشمی کو کہ اپنا نام کہاں رکھا ہے۔ تو حضرت علیؑ نے فرمایا خدا تیری آنکھوں کو رولائے اے ابوسفیان خدا نے حضرتؐ کا نام ایسا بلند قرار دیا ہے کیونکہ وُہ خود ارشاد فرماتا ہے وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ (سورۃ انشراح آیت پ) اے رسولؐ ہم نے تمہارا نام بلند کیا ہے"۔ ابوسفیان نے کہا خدا اس کی آنکھوں کو رولائے جس نے کہا کہ یہاں کوئی نہیں ہے جس کا لحاظ کیا جائے اور میرے ساتھ مذاق کیا۔

چھٹا معجزہ۔ ابن بابویہ اور راوندی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ وائل بن حجر کہتے ہیں کہ جس وقت آنحضرتؐ کی رسالت کی خبر ہم کو پہنچی میں اپنی قوم کا بادشاہ تھا اور سب میرے مطیع و فرمانبردار تھے۔ میں نے سب کو چھوڑا اور خدا و رسولؐ کی خوشنودی اختیار کی اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ جب خدمتِ اقدس میں پہنچا تو اصحاب نے کہا کہ حضورؐ نے تمہارے آنے کی تین روز پہلے خوشخبری دے دی تھی اور فرما دیا تھا کہ عنقریب وائل بن حجر دور و دراز ملک حضرموت سے آنے والا ہے جو اسلام اور اطاعتِ خدا و رسولؐ کی جانب راغب ہے۔ اور وُہ بادشاہوں کی اولاد میں سے ہے۔ وائل کہتے ہیں میں نے عرض کی یا رسولؐ اللہ آپ کے ظہور کی خبر مجھے اُس وقت ملی جبکہ میں بادشاہ اور حشم و خدم کا مالک تھا۔ خدا نے مجھ پر احسان کیا کہ میں نے سب کو ترک کر کے خدا و رسولؐ کی اطاعت کی اور دینِ خدا اختیار کیا، اور ایمان لانے کے لئے حاضر ہوا ہوں۔ حضرتؐ نے فرمایا تُو نے سچ کہا۔ خداوندا وائل کو اور اس کی اولاد اور اولاد کی اولاد کو برکت عطا فرما۔

ساتواں معجزہ۔ ابن بابویہ اور راوندی نے بسندِ صحیح حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرتؐ کی خدمت میں چند قیدی حاضر کئے گئے۔ حضرتؐ نے سوائے ایک شخص کے سب کے قتل کا حکم فرمایا۔ اُس شخص نے پُوچھا مجھے کیوں آپؐ نے چھوڑ دیا؟ حضرتؐ نے فرمایا کہ خدا کی جانب سے جبرئیلؑ نے مجھے اطلاع دی ہے کہ تجھ میں پانچ خصلتیں نیک ہیں۔ اپنے وقار میں سخت غیرت ہے، سخاوت ہے، خوش مزاجی ہے، سچائی اور شجاعت ہے۔ اُس شخص نے کہا واللہ ایسا ہی ہے اور وُہ مسلمان ہوگیا۔

آٹھواں معجزہ۔ ابن بابویہ، طبرسی اور راوندی نے بسند موثق حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ کا ناقہ جنگِ تبوک میں گم ہوگیا۔ منافقین کہنے لگے کہ ہم کو تو غیب کی باتیں بتاتے ہیں اور خود نہیں جانتے کہ ناقہ کہاں ہے۔ اُسیوقت جبرئیلؑ نازل ہوئے اور منافقوں کی گفتگو سے حضرتؐ کو آگاہ کیا اور بتایا، کہ ناقہ فلاں درّہ میں ہے اور اس کی مہار فلاں درخت میں لپٹ گئی ہے۔ حضرتؐ نے منادی کرائی اور لوگوں کو جمع کیا۔ پھر فرمایا کہ میرا ناقہ فلاں مقام پر ہے۔ لوگ دوڑے ہوئے گئے اور ناقہ وہاں سے لے آئے۔

نواں معجزہ۔ صفار وغیرہ نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جب آنحضرتؐ غارِ ثور میں تشریف لے گئے حضرت ابوبکرؓ آپؐ کے ساتھ تھے۔ اور غار میں کفار کے خوف سے مضطرب ہوئے تو حضرتؐ

نے ان کی تسلی خاطر کے لیئے فرمایا کہ میں جعفر طیار کی کشتی دیکھ رہا ہوں کہ دریا میں ہچکولے کھا رہی ہے۔ ابوبکر نے پوچھا یا رسول اللہ کیا آپ درحقیقت دیکھ رہے ہیں فرمایا ہاں۔ عرض کی کیا ممکن ہے کہ آپ مجھے بھی دکھائیں فرمایا میرے پاس آؤ اور ان کی آنکھوں پر اپنا دست مبارک پھیر دیا اور فرمایا اب دیکھو۔ جب اُنہوں نے دیکھا تو کشتی اُسی طرح دریا میں نظر آئی۔ پھر فرمایا اب مدینہ کی طرف دیکھو۔ جب اُنہوں نے دیکھا تو انصار اپنی مجلس میں بیٹھے نظر آئے جو آپس میں باتیں کر رہے تھے۔ اُس وقت اُن کے دل میں گزرا کہ اب مجھے یقین ہوگیا کہ یہ جادوگر ہیں۔ حضرتؐ نے بطور استہزا فرمایا تمہارے ایسا صدیق کون ہے۔ یعنی تم زندیق ہو صدیق نہیں ہو۔

دسواں معجزہ۔ راوندی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بنی نظیر کے یہودیوں کے پاس تشریف لے گئے۔ اُن میں سے ایک شخص چپکے سے کوٹھے پر گیا تاکہ حضرتؐ پر ایک بڑا پتھر پھینکے۔ جبریلؑ نے آپؐ کو اطلاع دے دی۔ حضرتؐ اُٹھ کر مدینہ واپس آئے اور لوگوں کو اُن کے ارادہ سے آگاہ فرمایا۔ اور خدا نے اُس شخص پر جس نے ایسا ارادہ کیا تھا اُس کے ایک عزیز کو اُبھارا تو اُس نے اُسکو قتل کر دیا۔

گیارھواں معجزہ۔ خاصہ اور عامہ نے بطریق متواترہ روایت کی ہے کہ حاطب بن بلتعہ نے پیغمبرؐ کے فتح مکہ کے ارادہ سے روانہ ہونے کی خبر اہل مکہ کو چپکے سے لکھ کر ایک عورت کے ہاتھ روانہ کی جس کی اطلاع کسی کو نہ تھی۔ جناب جبریلؑ نے آنحضرتؐ کو اس کی اس حرکت سے آگاہ کر دیا۔ رسالتمآبؐ نے جناب امیرؑ اور زبیرؓ اور مقدادؓ کو بھیجا کہ نخلستان خاخ کی طرف جاؤ وہاں ایک عورت ہے جس کے پاس حاطب کا خط ہے جو اُس نے مشرکین مکہ کو لکھا ہے۔ جب یہ حضرات وہاں پہنچے اُس عورت کو دیکھا۔ مقدادؓ و زبیرؓ نے ہر چند اُس کی تلاشی لی مگر خط نہ ملا اور وہ عورت انکار کرتی رہی۔ ان لوگوں نے کہا اس کے پاس خط نہیں ہے واپس چلو۔ جناب امیرؑ نے فرمایا کہ پیغمبر خدا نے فرمایا ہے کہ خط اس کے پاس ہے اور تم لوگ کہتے ہو کہ ہم کو اُس کے پاس نہیں ملتا۔ پھر اپنی تلوار کھینچ کر اُس کی جانب بڑھے اور فرمایا خط نکال کر دے دے ورنہ قتل کر دوں گا۔ تو اُس عورت نے اپنی کمر یا اپنے گیسوؤں سے خط نکال کر حضرتؑ کو دیا۔ جب وہ خط لے کر حضرتؐ کے پاس آئے آپؐ نے حاطب سے پوچھا کہ تو نے ایسا کیوں کیا تو نے اپنے واسطے جہنم میں ایندھن تیار کیا۔ اس نے کہا یا رسول اللہؐ میں کافر نہیں ہوا ہوں لیکن مجھ پر ان لوگوں کا کچھ حق ہے میں نے چاہا کہ اس طرح اُن کے حق سے سبکدوش ہو جاؤں۔ حضرتؐ نے انتہائی حلم کے سبب اُس کا عذر مان لیا۔

بارھواں معجزہ۔ راوندی نے روایت کی ہے کہ جناب سرور کائناتؐ نے کسی سفر میں جناب عمارؓ کو پانی لانے کے واسطے بھیجا لیکن شیطان ملعون ایک سیاہ غلام کی شکل میں مانع ہوا۔ جناب عمارؓ نے تین مرتبہ اُس کو زمین پر پٹکا۔ حضرتؐ نے عمارؓ کے آنے سے پہلے لوگوں سے بیان کر دیا کہ شیطان عمارؓ سے متعرض ہوا اور خدا نے اُن کو اُس ملعون پر فتح عنایت فرمائی۔ جب عمارؓ واپس آئے تو حضرتؐ کے بیان کے مطابق لوگوں سے واقعہ بیان کیا۔

تیرھواں معجزہ۔ راوندی نے ابوسعید خدری سے روایت کی ہے کہ ایک جنگ کے لیئے ہم لوگ روانہ ہوئے اور ہم نو اشخاص آپس میں رفیق تھے اور ہم نے کاموں کو باہم تقسیم کر لیا تھا۔ ہم میں سے ایک شخص تین شخصوں کے برابر کام کیا کرتا تھا۔ ہم لوگ اُس سے بہت خوش تھے۔ جب آنحضرتؐ سے اُس کا حال بیان کیا، حضرتؐ نے فرمایا وہ جہنم والوں میں سے ہے۔ جب ہم لوگ دشمن سے جنگ میں مشغول ہوئے اُس شخص نے تیر نکالا اور اُس سے اپنے کو مار ڈالا۔ جب یہ خبر حضرتؐ کو دی گئی تو آپؐ نے فرمایا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ خدا کا بندہ اور رسول ہوں اور میری بیان کی ہوئی خبر غلط نہیں ہو سکتی۔

چودھواں معجزہ۔ راوندی نے روایت کی ہے کہ ابودرداؓ جاہلیت کے زمانہ میں ایک بُت کی پرستش کرتے تھے۔ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مبعوث ہوئے عبداللہ بن رواحہ اور محمد بن مسلمہ بغیر اطلاع ان کے گھر میں داخل ہو گئے اور اُن کے بُت کو توڑ ڈالا۔ جب ابودرداؓ گھر میں آئے تو اپنی زوجہ سے پوچھا کہ یہ حرکت کس نے کی ہے؟ وہ بولیں کہ مجھے نہیں معلوم۔ میں نے ایک آواز سُنی جب یہاں آئی تو کسی کو نہیں دیکھا۔ پھر کہنے لگیں کہ اگر اس بُت میں کچھ قوت ہوتی تو پہلے یہ خود محفوظ رہتا اور دفع ضرر کرتا۔ ابودردا نے کہا سچ کہا۔ میرے کپڑے لاؤ۔ غرض لباس تبدیل کر کے روانہ ہوئے تاکہ حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہو کر مسلمان ہوں لیکن قبل اس کے کہ وہ حضورؐ کے پاس پہنچیں آنحضرتؐ نے فرمایا ابودردا ایمان لانے کے ارادہ سے آرہے ہیں۔ اسی اثنا میں وہ آگئے اور مسلمان ہوئے۔

پندرھواں معجزہ۔ علمائے شیعہ نے بطرق متعددہ روایت کی ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جناب ابوذر غفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خبر دی اُن تمام آزار کی جو اُن کو عثمان سے پہنچے اور فرمایا کہ اُس وقت تمہارا کیا حال ہوگا جبکہ تم کو تمہارے مقام سے علیحدہ کریں گے۔ عرض کی میں مسجد الحرام میں پناہ لوں گا۔ فرمایا اگر وہاں سے بھی تم کو نکال دیا جائے تو کیا کرو گے؟ عرض کی شام کی جانب چلا جاؤں گا۔ فرمایا اگر وہاں سے بھی نکال دیں؟ عرض کی تلوار کھینچ لوں گا یہاں تک کہ مارا جاؤں۔ فرمایا ایسا نہ کرنا بلکہ صبر کرنا کیونکہ تم کو تنہائی میں کچھ زندگی گزارنا پڑے گی۔ تنہائی میں تمہاری موت واقع ہوگی، اور اہل عراق کا ایک گروہ تم کو غسل و کفن دے گا اور دفن کرے گا۔ جناب ابوذرؓ کے حالات میں انشاء اللہ بہت سی حدیثیں مذکور ہوں گی۔

سولھواں معجزہ۔ خاصہ اور عامہ کے طریقوں سے متواتر ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جناب فاطمہؑ سے فرمایا کہ سب سے پہلے میرے اہلبیتؑ میں سے جو مجھ سے ملحق ہوگا وہ تم ہو گی (یعنی آنحضرتؐ کی وفات کے بعد سب سے پہلے اہلبیتؑ میں سے جناب فاطمہؑ کی وفات ہوگی)۔

سترھواں معجزہ۔ روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے زید بن صوحان سے فرمایا کہ تمہارے بہشت میں پہنچنے سے پہلے تمہارا ایک عضو بہشت میں پہنچ جائے گا۔ چنانچہ جنگ نہاوند میں اُن کا ہاتھ قطع ہو گیا تھا۔

اٹھارھواں معجزہ۔ راوندی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ ام ورقہ انصاریہ کو آنحضرتؐ شہیدہ فرمایا کرتے تھے چنانچہ آنحضرتؐ کی وفات کے بعد اُن کی کنیز اور اُن کے غلام نے اُن کو شہید کر دیا۔

اُنیسواں معجزہ۔ روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے محمد بن حنفیہ کی پیشنگوئی کی اور فرمایا کہ میں نے اپنا نام اور کنیت اُس کو بخشدیا۔

بیسواں معجزہ۔ روایت ہے کہ ایک روز آنحضرتؐ نے فصد کھلوائی اور خون عبداللہ بن زبیر کو دیا کہ پھینک دو۔ عبداللہ نے کہ باہر آئے اور وہ خون پی گئے۔ حضرتؐ کے پاس واپس آئے تو آپؐ نے فرمایا مجھے گمان ہے کہ تم خون کو پی گئے۔ عرض کی ہاں۔ فرمایا تم بادشاہ ہو جاؤ گے اور افسوس ہے تمہارے بارے میں لوگوں پر اور لوگوں کے بارے میں تم پر۔

اکیسواں معجزہ۔ شیعہ و سنی ہر ایک کے طریقہ سے متواتر ہے کہ آنحضرتؐ نے پیشینگوئی فرمادی تھی کہ میری ایک زوجہ اُونٹ پر سوار ہو کر نکلے گی اُس اُونٹ کے جسم پر بال بہت ہوں گے۔ وہ میرے وصی سے جنگ کے ارادہ سے جائے گی۔ جب منزل حواب پر پہنچے گی اُس پر راستہ کے کتے بھونکیں گے جب جناب عائشہ ویسے ہی اُونٹ پر امیر المومنین سے جنگ کے لیئے روانہ ہوئیں اور مقام حواب پر پہنچیں تو کتے بھونکنے لگے۔

بائیسواں معجزہ۔ خاصہ و عامہ کے طریقوں سے متواتر ام سلمہؓ سے روایت ہے کہ جناب عمارؓ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مسجد میں اینٹیں لگا رہے تھے۔ حضرتؐ نے اُن کے سینہ پر سے مٹی صاف کر کے فرمایا اے عمار تم کو باغی گروہ قتل کرے گا جو اپنے امام زمانہ پر خروج کرے گا اور وہ سب ظالم ہوں گے، اور دنیا میں تمہاری آخری خوراک دُودھ کا شربت ہوگا اور یہ سب واقع ہُوا۔

تیئسواں معجزہ۔ فریقین میں متواتر روایت ہے کہ متعدد موقعوں پر آنحضرتؐ نے شہادتِ صاحب ذوالفقار و کرار غیر فرار کی خبر دی اور فرمایا کہ تمہاری داڑھی خون سے رنگین ہوگی۔ اسی سبب سے جناب امیرؑ خضاب نہیں کیا کرتے تھے اور اس وعدہ کے منتظر تھے۔

چوبیسواں معجزہ۔ متواتر ہے کہ حضرت سرور کائناتؐ نے امیر المومنینؑ سے فرمایا کہ یا علیؑ عنقریب تم تین گروہ سے جنگ کرو گے۔ پہلا وہ گروہ ہے جو تم سے بیعت کرے گا اور پھر توڑ ڈالے گا یعنی طلحہ و زبیر۔ دُوسرا گروہ جور و ظلم کے ساتھ تم پر خروج کرے گا یعنی معاویہ اور اُس کے ساتھی۔ تیسرا گروہ خارجیوں کا ہے جو دین سے اس طرح نکل جائیں گے جیسے تیر نشانہ سے باہر نکل جاتا ہے۔ اور بار بار فرماتے تھے کہ اے علیؑ تم میرے بعد تاویل قرآن پر اُسیطرح جنگ کرو گے جس طرح میں نے تنزیل قرآن پر جنگ کی ہے۔

پچیسواں معجزہ۔ متواترات سے یہ خبر ہے کہ آنحضرتؐ نے متعدد بار امام حسین علیہ السلام اور اُن کے اصحاب و اعزا کی شہادت کی خبر دی ہے۔ اور مقام شہادت بھی بتادیا اور خاکِ کربلا ام سلمہ کو دی تھی یہ کہہ کر کہ حضرتؑ کی شہادت کے وقت یہ مٹی خون ہو جائے گی۔

چھبیسواں معجزہ۔ خاصہ و عامہ نے بطرق بسیار روایت کی ہے کہ حضرتؐ نے جناب امام رضا علیہ السلام کی شہادت کی خبر دی اور فرمایا کہ وہ خراسان میں دفن ہوں گے۔

ستائیسواں معجزہ۔ متعدد طریقوں سے ابوسعید خدری وغیرہ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ آنحضرتؐ مالِ غنیمت تقسیم فرما رہے تھے۔ قبیلۂ تمیم کے ایک شخص نے کہا انصاف کیجیئے۔ حضرتؐ نے فرمایا وائے ہو تجھ پر اگر میں انصاف نہ کروں گا تو کون کرے گا۔ ایک صحابی نے کہا یا حضرت اجازت دیجیئے کہ اس کی گردن اُڑا دوں حضرتؐ نے فرمایا جانے دو۔ یقیناً اُس کے ساتھی کچھ ایسے لوگ ہوں گے جنکی نماز اور روزہ کے مقابلہ میں تم اپنے نماز اور روزہ کو حقیر سمجھو گے۔ وُہ دین سے اس طرح نکل جائیں گے جس طرح تیر کمان سے نکل جاتا ہے۔ ان کا سردار ایک بڑی آنکھوں والا شخص ہوگا جس کا منہ سیاہ ہوگا اور اُس کے عورتوں کی طرح پستان ہونگے ابوسعید کہتے ہیں کہ میں نہروان میں خوارج سے جنگ کے موقع پر حضرت امیرالمؤمنینؑ کے ساتھ تھا' ان کے کشتوں میں سے اُس شخص کو نکالا گیا تو اُس میں وُہ تمام علامات دیکھے گئے جو آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیان فرمائے تھے۔

اٹھائیسواں معجزہ۔ روایت ہے کہ آنحضرتؐ نے بغداد آباد ہونے کی خبر دی تھی۔

انتیسواں معجزہ۔ راوندی نے روایت کی ہے کہ ایک شخص نے جناب رسالتمآب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں آکر عرض کی کہ دو روز سے میں بھوکا ہوں حضرتؐ نے فرمایا بازار میں جاؤ۔ دوسرے روز پھر اُس نے آکر کہا میں کل بازار گیا تھا وہاں کوئی چیز نہ ملی' رات کو بھی میں بھوکا سو رہا۔ فرمایا بازار میں جاؤ۔ وُہ شخص بازار گیا تو ایک قافلہ کو دیکھا جو بہت سامان لایا ہے۔ اُس میں سے اُس نے کچھ خرید کیا۔ لوگوں نے اس سے اُس سامان کو ایک اشرفی نفع دے کر خرید لیا؛ وُہ اشرفی لے کر گھر آیا۔ دُوسرے روز پھر حضرتؐ کی خدمت میں آیا اور عرض کی مجھے کچھ نہ ملا۔ حضرتؐ نے فرمایا فلاں قافلہ سے تُو نے سامان خرید کیا اُس کو فروخت کر کے ایک دینار نفع کمایا۔ اُس نے کہا ہاں۔ حضرتؐ نے فرمایا تو جھوٹ کیوں بولا؟ اُس نے عرض کی میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ صادق ہیں۔ میں نے اس لیئے انکار کیا تاکہ معلوم کروں کہ جو کچھ لوگ کہتے ہیں آپ کو معلوم ہو جاتا ہے یا نہیں' اور آپ کی پیغمبری کے بارے میں میرا یقین زیادہ ہو جائے۔ حضرتؐ نے فرمایا جو شخص لوگوں سے بے نیاز ہو جاتا ہے اور ان سے کچھ سوال نہیں کرتا خدا اُس کو غنی کر دیتا ہے اور جو شخص اپنے واسطے سوال کا ایک دروازہ کھولتا ہے خداوند عالم اُس کے لیئے فقر کے ستّر دروازے کھول دیتا ہے جنکو کوئی طاقت بند نہیں کر سکتی۔ پھر اس کے بعد اُس شخص نے کبھی کسی سے سوال نہیں کیا' اور اس کی زندگی بہتر گذری۔

تیسواں معجزہ۔ راوندی نے بسند معتبر جعفر جعفی سے اُنہوں نے امام محمد باقر علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ ایک مرتبہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کہیں جا رہے تھے' راستہ میں دیکھا کہ جناب امیرؑ اور زبیر کھڑے آپس میں گفتگو کر رہے ہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا اے زبیر علیؑ سے کیا کہتے ہو۔ واللہ اہلِ عرب سے پہلے جو شخص علیؑ سے بیعت کر کے توڑے گا وُہ تم ہو گے۔

اکتیسواں معجزہ۔ روایت ہے کہ جب آنحضرتؐ نے اکیدر کے گرفتار کرنے کے لیئے لشکر بھیجا فرما دیا تھا کہ جب تم لوگ وہاں پہنچو گے تو وُہ پہاڑی گائے کی شکار میں مشغول ہوگا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

بتیسواں معجزہ۔ جب حضرتؐ نے معاذ بن جبل کو یمن بھیجا فرمایا اب آئندہ مجھ سے ملاقات نہ ہوگی' اور

ایسا ہی ہوا۔

تینتیسواں معجزہ۔ راوندی نے حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ بنی مصطلق کے غزوہ میں سخت آندھی اٹھی تو حضرتؐ نے فرمایا اس کا سبب یہ ہے کہ مدینہ میں ایک منافق جہنم واصل ہوا ہے۔ جب مدینہ میں لوگ واپس آئے تو معلوم ہوا کہ رفاعہ بن زید کا جو بڑے منافقین میں سے تھا انتقال ہو گیا۔

چونتیسواں معجزہ۔ راوندی نے روایت کی ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قیس عرینہ بجلی کو خط لکھ کر طلب فرمایا۔ وہ خویلد بن حارث کلبی کے ساتھ آیا۔ جب وہ مدینہ کے قریب پہنچے، خویلد حضرتؐ کی خدمت میں آنے سے ڈرا۔ قیس نے کہا اگر تجھ کو خوف ہے تو اسی پہاڑ پر میرے آنے تک قیام کر اگر میں دیکھونگا کہ حضرتؐ کا تجھ کو آزار پہنچانے کا ارادہ نہیں ہے تو تجھ کو اطلاع دُونگا۔ غرض وہ مدینہ میں آیا اور جب مسجد میں پہنچا تو عرض کی یا محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم، میں ایمن ہوں؟ فرمایا ہاں میں نے تجھ کو اور تیرے ساتھی کو بھی امان دی جو فلاں پہاڑ پر ٹھہرا ہوا ہے۔ قیس نے یہ سُنتے ہی کہا میں خدا کی وحدانیت اور آپ کی رسالت کی گواہی دیتا ہوں۔ پھر آنحضرتؐ سے بیعت کی اور کسی کو نہ بھیج کر خویلد کو بلایا، وہ بھی آکر مسلمان ہو گیا حضورؐ نے فرمایا اگر تمہاری قوم تم سے برگشتہ ہو جائے گی تو خدا اور رسولؐ تمہارے واسطے کافی ہیں۔

پینتیسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب اور راوندی اور کلینی نے حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ایک مرتبہ حضرت ابوذر غفاریؓ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں آئے اور کہا یا حضرتؐ میں مدینہ سے دلتنگ ہو چکا ہوں اجازت دیجئے کہ میں اپنے برادر زادے کو لے کر غابہ چلا جاؤں جو حجاز میں ایک موضع ہے۔ فرمایا اگر جا ہو تو چلے جاؤ لیکن مجھے خوف ہے کہ عرب کا ایک قبیلہ تم کو لُوٹ لے گا اور تمہارے بھتیجے کو قتل کر دے گا اور تم میرے پاس آکر اپنے عصا پر تکیہ کیئے ہوئے کہو گے کہ میرے بھتیجے کو مار ڈالا اور میرے گلّہ کو لُوٹ لے گئے اور میرے بھتیجے کی گوسفندیں بھی لے گئے۔ غرض جناب ابوذرؓ اُس موضع میں گئے۔ بنی فزارہ نے اُن کو لُوٹ لیا اور اُن کے مویشی لے گئے، اور اُن کے بھتیجے کو قتل کر دیا۔ وہ حضرتؐ کے پاس واپس آئے، اپنے عصا پر تکیہ کر کے کھڑے ہو گئے اُن کو بھی کچھ زخم آئے تھے اور کہا خدا اور رسولؐ نے سچ کہا تھا اور آپ نے جو کچھ فرمایا تھا سب واقع ہوا۔

چھتیسواں معجزہ۔ راوندی نے روایت کی ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے غزوۂ ذات الرقاع میں ایک شخص کو دیکھا جو قبیلۂ محارب کا تھا اس کا نام عاصم تھا۔ اُس نے پوچھا کیا آپ غیب بھی جانتے ہیں؟ فرمایا غیب خدا کے سوا کوئی نہیں جانتا۔ اُس ملعون نے کہا میں اس اُونٹ کو تمہارے خدا سے زیادہ دوست رکھتا ہوں۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ خدا نے اپنے علم غیب سے مجھے خبر دی ہے کہ تیرے چہرے کے پیچھے کے حصہ میں ایک زخم پیدا ہو جائے گا جو تیرے دماغ تک پہنچے گا اور اُسی زخم کے سبب تو جہنم واصل ہو گا۔ جب وہ اپنے قبیلہ میں واپس آیا اُس کی ٹھوڑی میں ایک زخم پیدا ہوا اور دماغ تک پہنچا۔ وہ کہتا تھا کہ اُس قریشی نے سچ کہا تھا۔ آخر جہنم واصل ہوا۔

سینتیسواں معجزہ۔ خاصہ و عامہ نے روایت کی ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے

چچا عباسؓ سے فرمایا افسوس ہے میری اولاد پر تمہاری اولاد سے بڑے مظالم ہوں گے۔ عباس نے عرض کی یا رسولؐ اللہ اگر آپ کہیں تو میں اپنے کو خصی کرلوں تاکہ کوئی فرزند ہی پیدا نہ ہو۔ فرمایا یہ امر مقدر ہو چکا ہے۔

اڑتیسواں معجزہ۔ خاصہ و عامہ کے طریقوں سے متواتر ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خبر دی تھی کہ بنی اُمیہ ہزار مہینے تک بادشاہی کریں گے' اور اُن کے کفر و ضلالت اور بدعتوں سے لوگوں کو آگاہ فرما دیا تھا۔

انتالیسواں معجزہ۔ خاص و عام کے طریق سے متواتر ہے کہ اُس عہد نامہ کے بارے میں جو قریش نے نبیؐ کی عداوت پر اتفاق کر کے لکھا تھا کہ اُن سے ترک تعلقات کر دیں گے اور کعبہ کے دروازہ پر چسپاں کر دیا تھا حضرتؐ نے فرمایا کہ اُس کو سوائے نامِ خدا کے دیمک نے کھا لیا جیسا کہ اس کے بعد بیان ہو گا۔

چالیسواں معجزہ۔ ابن قولویہ' راوندی اور ابن شہر آشوب وغیرہم نے متعدد طریق سے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف فرما تھے اور جناب امیرؑ و حضرت فاطمہؑ اور حضرات حسنین علیہم السلام بھی موجود تھے۔ حضرتؐ نے فرمایا تم لوگوں کی قبریں مختلف مقامات پر ہوں گی۔ امام حسینؑ نے پوچھا کیا میں اپنی موت سے مروں گا یا مارا جاؤں گا؟ حضرتؐ نے فرمایا اے نورِ نظر تم ظلم وستم سے شہید کیے جاؤ گے اور تمہارے بھائی بھی۔ تمہارے باپ بھی اور تمہاری اولاد دنیا میں ستم رسیدہ ہو گی۔ امام حسینؑ نے عرض کی کیا ہماری ایسی پراگندگی کے سبب کوئی ہماری قبروں کی زیارت بھی کرے گا؟ حضرتؐ نے فرمایا ہاں ہماری اُمت کا ایک گروہ ہمارے ساتھ نیکی و محبت کے سبب سے تمہاری زیارت کرتا رہے گا اور قیامت کے روز میں اُن کو ہول و مصیبتوں سے نجات دلاؤں گا۔

اکتالیسواں معجزہ۔ ابن طاؤس نے حضرت امام جعفر صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جناب امیرؑ فرماتے ہیں کہ میں ایک روز جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ حضرتؐ نے فرمایا حضر موت سے نو اشخاص آنے والے ہیں جن میں سے چھ اشخاص مسلمان ہوں گے۔ یہ سُنکر اور لوگ جو موجود تھے شک کرنے لگے۔ میں نے کہا خدا و رسولؐ کا ارشاد سچ ہے اور بلا شبہ ایسا ہی ہو گا جیسا کہ یا رسولؐ اللہ آپ نے فرمایا۔ حضرتؐ نے فرمایا اے علیؑ تم صدیق اکبر' مومنوں کے بادشاہ اور پیشوا ہو۔ تم وُہ دیکھتے ہو جو میں دیکھتا ہوں' وُہ سب کچھ جانتے ہو جو میں جانتا ہوں۔ سب سے پہلے جو مجھ پر ایمان لایا وُہ تم ہو۔ خدا نے تم کو ایسا ہی خلق فرمایا ہے اور شک اور گمراہی کو تم سے دُور رکھا ہے۔ تم ہی لوگوں کے ہادی اور میرے پیچھے وزیر ہو۔ جناب امیرؑ فرماتے ہیں کہ دُوسرے روز آنحضرتؐ بدستور اپنی مجلس میں تشریف فرما تھے۔ میں آنحضرتؐ کی داہنی جانب بیٹھا تھا کہ نو اشخاص آئے اور حضرتؐ کو سلام کیا۔ اور کہا اے محمدؐ ہم سے اسلام کے بارے میں بیان کیجئے۔ غرض چھ اشخاص مسلمان ہوئے اور تین افراد اپنے کفر پر باقی رہے حضرتؐ نے اُن تینوں میں سے ایک شخص سے فرمایا کہ تو بہت جلد بجلی گرنے سے مرے گا اور دوسرے سے فرمایا کہ تجھ کو سانپ کاٹے گا اور تو مر جائے گا اور تیسرے سے فرمایا تو اپنے اُونٹوں کے چرانے کے لیئے

گھر سے نکلے گا اور فلاں گروہ تجھ کو قتل کرے گا۔ چند دنوں کے بعد وہ لوگ جو مسلمان ہوئے تھے واپس آئے اور عرض کی یا رسُول اللہ وُہ تینوں اشخاص اُسی طرح مرے جس طرح آپ نے اُن کو بتایا تھا اور ہمارے یقین میں اور اضافہ ہو گیا کہ آپ سچے ہیں اور اب ہم اس لیئے آئے ہیں کہ اپنے اسلام کو تازہ کریں۔ ہم گواہی دیتے ہیں کہ آپ زندوں اور مردوں پر امین ہیں۔

بیالیسواں معجزہ۔ طبرسی وغیرہ محدثین نے عائشہ وغیرہا سے روایت کی ہے کہ جناب رسولؐ خدا نے حجر بن عدی رضی اللہ عنہ اور اُن کے رفقاء کے قتل کیئے جانے کی خبر دی تھی کہ وُہ معاویہ کے ظلم وستم سے شہید ہوں گے۔

تینتالیسواں معجزہ۔ طبری وغیرہم محدثین خاصہ و عامہ نے ابوایوب بن بشیر سے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرتؐ مدینہ کی پہاڑیوں پر جاکر کھڑے ہوئے اور فرمایا اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ حضرتؐ کے اصحاب کے چہرے فق ہو گئے۔ وُہ سمجھے کہ اُن پر کوئی حادثہ ہونے والا ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا میرے نیک اصحاب اس حرہ میں شہید ہوں گے۔ یزید علیہ اللعنۃ نے مسلم بن عقبہ کو مدینہ تاراج کرنے کے لیئے ۶۳ھ میں بھیجا اُس نے کئی ہزار اشخاص کو صحابہ میں سے اُسی حرہ میں قتل کیا جن میں سات سو قاریان قرآن تھے۔

چوالیسواں معجزہ۔ طبرسی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ عبداللہ بن عباس اور زید بن ارقم کے نابینا ہونے کی خبر دی تھی

پینتالیسواں معجزہ۔ طبرسی وغیرہ نے سعید بن مسیب سے روایت کی ہے کہ اُم سلمہ کے بھائی کے یہاں لڑکا پیدا ہوا اُنہوں نے اُس کا نام ولید رکھا۔ حضرتؐ نے فرمایا اپنے لڑکوں کے نام اپنے فرعونوں کے نام پر مت رکھو اس کا نام بدل دو۔ یقیناً میری اُمت میں ایک شخص پیدا ہو گا جس کا نام ولید ہو گا۔ وُہ میری اُمت کے لیئے فرعون سے بدتر ہو گا۔ چنانچہ ولید بن یزید پیدا ہوا اور وُہ آنحضرتؐ کے ارشاد کے مطابق ثابت ہوا۔

چھیالیسواں معجزہ۔ خاصہ و عامہ نے جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کی ہے کہ جبریلؑ نے آنحضرتؐ کو خبر دی کہ جب فرزندانِ ابی العاص کی تعداد تیس تک پہنچ جائے گی تو وُہ دینِ خدا میں فساد پیدا کریں گے اور خدا کے بندوں کو اپنا غلام بنائیں گے اور خدا کے مال میں تصرف کریں گے۔ اور مروان کے بارے میں فرمایا کہ وُہ چار ظالموں کا باپ ہو گا۔

سینتالیسواں معجزہ۔ خاصہ و عامہ نے روایت کی ہے کہ جبریلؑ نے آنحضرتؐ کو نجاشی بادشاہ کے مرنے کی اطلاع دی اور حضرتؐ نے لوگوں کو بقیع میں جمع کیا اور اُس کی میت کی نماز پڑھی اور اُس کے جنازہ کو دیکھا اُس کے بعد اطلاع آئی کہ اُس کا اُسی روز انتقال ہوا تھا۔

اڑتالیسواں معجزہ۔ روایت ہے کہ جس روز یمن میں اسود بن علیٰ قتل ہوئے حضرتؐ نے اُن کے قتل ہونے اور قتل کرنے والے سے لوگوں کو آگاہ کیا۔

انچاسواں معجزہ۔ بطریق متعدد منقول ہے کہ جب آنحضرتؐ نے جناب جعفر طیار کو جنگ تبوک[1] کے لیے روانہ فرمایا تو اسی درمیان میں ایک روز خبر دی کہ اس وقت زید بن حارثہ شہید ہو گئے اور جعفر نے علم سنبھال لیا۔ تھوڑی دیر بعد فرمایا کہ اب جعفر کے ہاتھ قطع کیے گئے اور اب وہ بھی شہید ہو گئے اور خدا نے دو پر ان کو عنایت فرمائے جن سے وہ بہشت میں پرواز کریں گے اور اب عبداللہ بن رواحہ نے علم اٹھایا؛ اور وہ بھی شہید ہو گئے۔ اور اب علم کو خالد نے لیا اور اب دشمن بھاگ گئے۔ پھر اسی وقت اٹھے اور جعفر کے گھر گئے اُن کے بچوں کو بلایا اور تعزیت ادا فرمائی۔

پچاسواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب وغیرہ نے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سراقہ بن مالک کے ہاتھوں کو دیکھا جو پتلے اور بالوں سے بھرے ہوئے تھے۔ آپ نے فرمایا تمہارا کیا حال ہو گا جبکہ اپنے ہاتھوں میں بادشاہِ عجم کے ہاتھوں کے کڑے پہنو گے۔ چنانچہ عمر کے زمانہ میں مدائن فتح ہوا؛ عمر نے اس کو بلا کر بادشاہِ عجم کے کڑے پہنائے۔ پھر حضرتؐ نے فرمایا کہ جب مدائن کو فتح کرنا قبطیوں کو قتل مت کرنا کیونکہ ماریہ ابراہیمؑ کی ماں اُسی قبیلہ سے ہے۔ پھر فرمایا کہ روم فتح کرو گے۔ جب فتح کرنا تو اس کلیسہ کو جو شرقی جانب ہے مسجد بنا دینا۔

اکاونواں معجزہ۔ بطریق خاصہ وعامہ متواتر ہے کہ آنحضرتؐ نے خیبر میں علم ابوبکر کو دے کر جنگ کیلئے بھیجا وہ ناکام واپس آئے تو علم دے کر عمر کو بھیجا۔ وہ بھی ناکام واپس آئے تو حضرتؐ نے فرمایا کل میں علم اس کو دوں گا جو خدا اور رسولؐ کو دوست رکھتا ہے اور خدا اور رسولؐ اس کو دوست رکھتے ہیں۔ وہ بڑھ بڑھ کے حملہ کرنے والا ہے بھاگنے والا نہیں۔ خدا اُس کے ہاتھ پر فتح عنایت فرمائے گا۔ پھر دوسرے روز امیرالمومنینؑ کو علم دیا اور جناب امیرؑ نے فتح کیا۔

باونواں معجزہ۔ متواتر ہے کہ ایک روز حضرتؐ نے جس کی رات کو آپؐ معراج میں گئے تھے اپنے معراج میں جانے کی خبر دی اور فرمایا کہ فلاں قافلۂ قریش کو فلاں مقام پر میں نے دیکھا۔ اُن کا اونٹ بھاگ گیا تھا۔ اور چند نشانیاں بیان فرمائیں۔ اور فرمایا کہ وہ قافلہ فلاں روز طلوع آفتاب کے وقت یہاں پہنچے گا۔ اور وہ سب واقع ہوا۔

ترپنواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب اور دوسرے محدثین نے روایت کی ہے کہ قبیلۂ بنو لحیان نے حبیب بن عدی کو اسیر کر کے اہل مکہ کے ہاتھ فروخت کر دیا۔ جب اُن لوگوں نے اُن کو دار پر کھینچا تو وہ بولے:۔ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ۔ حضرتؐ اُس وقت مدینہ میں اصحاب کے ساتھ بیٹھے تھے، آپ نے فرمایا وَ عَلَیْكَ السَّلَامُ اور گریہ فرمایا۔ اور فرمایا حبیب مجھے مکہ میں سلام کر رہے ہیں قریش نے اُن کو مار ڈالا۔

چونواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ ایک سائل نے آنحضرتؐ کی خدمت میں آ کر کچھ سوال کیا۔ حضرتؐ نے فرمایا بیٹھو ملتا ہے۔ اسی اثنا میں ایک شخص آیا اور اُس نے ایک تھیلی آنحضرتؐ کے سامنے ڈال دی اور عرض کی یا رسول اللہ یہ چار سو درہم ہیں ان کو مستحقین کو دے دیجئے۔ حضرتؐ نے سائل

[1] لفظ تبوک شاید سہواً درج ہو گیا ہے کیونکہ جناب جعفر جنگ موتہ میں شہید ہوئے جو سنہ ۸ھ میں ہوئی اور جنگ تبوک سنہ ۹ھ میں ہوئی [partly illegible]

سے فرمایا ان اشرفیوں کو لے لے۔ صاحبِ مال نے کہا یا رسُولؐ اللہ یہ اشرفیاں نہیں ہیں بلکہ درہم (چاندی کے سکے) ہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا مجھے جھوٹا مت کہو کیونکہ خدا نے مجھے راست گو فرمایا ہے۔ غرض تھیلی کھولی گئی تو اُس میں سے چار سو اشرفیاں یعنی سونے کے سکے برآمد ہوئے۔ صاحبِ مال کو تعجب ہوا اور اُس نے کہا خدا کی قسم میں نے اس تھیلی میں چاندی کے سکے رکھے تھے۔ حضرتؐ نے فرمایا تُو سچ کہتا ہے لیکن چونکہ میری زبان سے دینار نکل گئے تھے، خدا نے ان کو دینار ہی بنا دیا۔

پچپنواں معجزہ۔ ابن شہر آشوب وغیرہم نے روایت کی ہے کہ ابوایوبؓ انصاری کو لشکرِ اسلام نے خلیج قسطنطنیہ میں دیکھا، پوچھا کوئی حاجت ہو تو بیان کیجئے۔ اُنہوں نے کہا تمہاری دُنیا سے کوئی حاجت نہیں رکھتا۔ صرف اتنا چاہتا ہوں کہ جب میں مر جاؤں تو مجھے کافروں کے شہر میں لے جانا اگر ممکن ہو۔ کیونکہ میں نے جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سُنا ہے کہ میرے اصحاب میں سے ایک نیک مرد قسطنطنیہ میں دفن ہوگا۔ مجھے اُمید ہے کہ مَیں ہی وہ شخص ہُونگا۔ چنانچہ ابوایوبؓ کا انتقال ہوگیا۔ اور اہلِ لشکر جہاد کر رہے تھے اور اُن کے جنازہ کو لشکر کے آگے لیئے ہوئے تھے۔ بادشاہ فرنگ نے کسی کو بھیج کر دریافت کرایا کہ یہ جنازہ کیسا ہے جس کو تم لشکر کے آگے لیئے ہوئے آرہے ہو۔ اُنہوں نے کہا یہ صحابۂ پیغمبرؐ میں سے ایک بزرگ ہیں جنہوں نے وصیت کی ہے کہ ہم ان کو تمہارے شہر میں دفن کریں۔ بادشاہ نے کہا جب تم دفن کر کے واپس چلے جاؤ گے تو ہم اس کو باہر نکال کر پھینک دیں گے تاکہ کُتّے کھا جائیں۔ اُنہوں نے کہا اگر تم نے ایسی حرکت کی تو عرب میں جس قدر عیسائی ہیں سب کو ہم قتل کر ڈالیں گے، اور جس قدر گرجے ہیں سب کو مسمار کر دیں گے۔ غرض اُنہوں نے ابوایوبؓ کی قبر پر قبہ تعمیر کرایا جو اب تک موجود ہے اور لوگ اس کی زیارت کرتے ہیں۔

**بیان مؤلف علیہ الرحمہ:** آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے معجزات جس قدر گزشتہ ابواب میں مذکور ہوئے وہ ہزار میں ایک کے مانند ہیں۔ حق تو یہ ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تمام اقوال و افعال اور اخلاق و اطوار معجزہ ہیں۔ خاص طور سے یہ معجزات جنکا تعلق غیب کی باتوں سے ہے، ہر وقت حضرتؐ کے کلام معجز نظام سے ظاہر تھے۔ منافقین کہتے تھے کہ آنحضرتؐ کی باتیں مت کرو کیونکہ در و دیوار، سنگریزے سب حضورؐ کو اطلاع دے دیتے ہیں۔ بہت سے معجزات سابقہ ابواب میں بیان ہو چکے اور بہت سے آیندہ بیان ہوں گے۔ اگر کوئی عاقل غور و فکر کرے اور اپنی عقل کو منصف قرار دے، آنحضرتؐ اور آپؐ کے اہلبیت اطہار صلوات اللہ علیہم اجمعین کا ہر قول اور ہر کلام اور شریعت مقدسہ کا ہر حکم معجزہ اور خرقِ عادت ہے۔ کیا کسی صاحبِ عقل کی عقل یہ تجویز کرتی ہے کہ ایک انسان بغیر وحی و الہام جناب ایزدی کوئی شریعت قائم کر سکتا ہے جس پر اگر عمل کیا جائے تو تمام اہلِ دنیا کی دنیا و آخرت درست ہو جائے اور اس کے سبب سے فتنہ و فساد کے رخنے بند ہو جائیں۔ دُنیا میں جس قدر فتنہ و فساد ظاہر ہوتے ہیں شریعت حقہ کے قوانین کے خلاف کرنے سے ہوتے ہیں اور خرید و فروخت، مضاربات و منازعات، وراثت، باپ اور بیٹے، زوجہ اور شوہر، آقا اور غلام، عزیزوں، اہلِ خانہ، اہلِ شہر اور حاکم و رعایا کے درمیان معاشرت کے قوانین خاص طور سے جو مقرر ہیں اُن سے بہتر تخیل نہیں ہو سکتا۔ اور آداب حسنہ اور اخلاق کریمہ کے بارے میں ہر حدیث و خطبہ میں

اس سے زیادہ جو حکمائے اتنے ہزار سال غور و فکر کیا ہے بیان کی ضرورت ہے اور معارف ربانی اور معانی کی گہرائی جو حضرتؐ نے رسالت کے مختصر چند سال میں بیان فرمایا ہے طالبان دُنیا کے خلط ملط اور ضائع کر دینے کے باوجود جو کچھ لوگوں تک پہنچی ہے اگر علماء تا روز قیامت اُس میں غور و فکر کرتے رہیں تو اس کے ہزاروں اسرار میں سے ایک تک نہیں پہنچ سکتے۔

آنحضرتؐ کی حقیت کے دلائل ظاہر میں سے ایک واضح دلیل یہ ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نشوو نما اُس گروہ میں ہوئی تھی جو اخلاق حسنہ سے بالکل کوری تھی اور اُن لوگوں کا دارومدار عصبیت، فساد و نزاع حسد و عداوت پر تھا وُہ جانوروں کے مانند ننگے کعبہ کے گرد تالیاں اور سیٹیاں بجاتے، اُچھلتے کودتے تھے۔ یہی اُن کی عبادت تھی۔ اسی سے اندازہ ہوتا ہے کہ اُن کی عادتیں کیسی ہونگی۔ اس وقت بھی جبکہ آنحضرتؐ کی بعثت کے ہزار سال سے زیادہ گذر چکے ہیں آنحضرتؐ نے ان کی بہت مشکل سے اصلاح کی ہے۔ آج بھی کوئی شخص انکو صحرائے عرب میں دیکھتا ہے تو سمجھتا ہے کہ چوپائیوں سے بدتر ہیں۔ ایسے گروہ میں آنحضرتؐ ایسے علم و حلم، حیا و کرم، عفت و سخاوت، شجاعت و مروت اور تمام صفات حسنہ اور اطوار پسندیدہ کے ساتھ ظاہر ہوئے جنکے حد و احصا میں فصحائے عرب و عجم اپنے عجز و قصور کے معترف ہیں اور باوجود اس قدر آزار و تکلیف کے جو حضرتؐ کو اہل مکہ سے پہنچے، جب حضورؐ کو اُنپر قابو حاصل ہوا تو آپؐ نے ان پر احسان و کرم زیادہ سے زیادہ فرمایا۔ اور ابو سفیان جس نے حضرتؐ کو بے انتہا اذیتیں پہنچائی تھیں، حضرتؐ پر لشکر کشی کی تھی اور آپؐ کے اعزاء اور اصحاب کو قتل کیا تھا، حضرتؐ کو جب اُس پر اختیار حاصل ہوا تو آپؐ نے سب کچھ معاف فرما دیا۔ اور حکم دے دیا کہ جو شخص اس کے گھر میں داخل ہو جائے اُس کو بھی امان ہے۔ اور اُس زن یہودیہ پر بھی جس نے آپؐ کو زہر دیا تھا عتاب نہ فرمایا۔ اپنے اہلبیتؑ کو دو دو تین تین روز بھوکا رکھتے ہوئے دوسروں کو سیر کیا۔ اپنی اولاد کے قاتلوں کو دیکھتے تھے اور خبر دیتے تھے کہ یہ وُہ لوگ ہیں جو میرے اہلبیتؑ کو قتل کریں گے اور اُنپر ظلم کریں گے، لیکن اُن کو عزیز رکھتے تھے اور احترام فرماتے تھے اور اُنپر احسان و کرم کرتے تھے اور اُن میں اور دوسروں میں کوئی فرق نہیں ہونے دیتے تھے۔ کسی عاقل پر پوشیدہ نہیں ہے کہ یہ اخلاق سوائے پیغمبر یا پیغمبروں سے افضل ذات کے کسی میں جمع نہیں ہو سکتے۔

آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شریعت مقدسہ کی حقیت واضحہ کی ایک دلیل یہ بھی ہے کہ عامہ خلق باوجود خواہشات کے دواعی کے تخلیہ میں ترک لذات کرتے ہیں اور باوجود قہر سلاطین جبار اُن کی ممانعت کی پروا نہیں کرتے۔ اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپؐ کے اہلبیت عالی شانؑ کی محبت دلوں میں اس قدر جاگزین ہو گئی ہے کہ اپنے مال و اولاد اور اپنی جان کو ان کے مقدس ناموں پر فدا کرتے ہیں اور اُن کے عتبات عالیات اور مقدس روضوں پر دلی رغبت سے جاتے ہیں اور ادب و احترام سے قدم رکھتے ہیں۔ اور جس قدر ظلم و جور اُنپر مخالفوں سے زیادہ ہوتے ہیں اسیقدر زیارت کی رغبت کرتے رہتے ہیں۔

# تیئسواں باب

## آنحضرتؐ کا مبعوث برسالت ہونا اور اُمّت کے جفاکاروں کے مظالم سہنا اور نزولِ وحی کی کیفیت وغیرہ

واضح ہو کہ علمائے شیعہ کا اجماع ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ستائیس ماہ رجب کو مبعوث برسالت ہوئے اور ائمہ ہدیٰ علیہم السلام کی حدیثیں اس کا ثبوت ہیں۔ لیکن عامہ کے درمیان اختلاف ہے بعضوں نے سترھویں ماہ رمضان المبارک کو بیان کیا ہے، بعضوں نے اٹھارھویں اور بعض نے چوبیسویں ماہِ مذکور بیان کی ہے؛ اور بعض نے بارھویں ماہِ ربیع الاول کو بیان کیا ہے۔ اور بھی مختلف اقوال ہیں لیکن صحیح وہی روایت ہے جو پہلے بیان کی گئی۔ اُس وقت روایات معتبرہ کے مطابق آپ کی عمر شریف چالیس سال کی تھی۔ اور حدیث معتبرہ میں حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ نوروز کے دن جبرئیلؑ آنحضرتؐ پر نازل ہوئے۔ لیکن احادیث معتبرہ سے ثابت ہے کہ حضرتؐ ہمیشہ سے پیغمبر تھے جیسا کہ خود ارشاد فرماتے ہیں کہ میں اُس وقت بھی پیغمبر تھا جبکہ آدم علیہ السلام پانی اور مٹی کے درمیان تھے۔ اور حقیر مؤلف کا گمان ہے کہ آنحضرتؐ بعثت سے قبل اپنی ہی شریعت پر عمل کرتے تھے اور خدا کی جانب سے الہام اور وحی ان کو ہوتی تھی اور رُوح القدس سے حضرتؐ کی تائید ہوتی تھی۔ چالیس سال کی عمر میں خلائق پر مبعوث ہوئے اور رسالت کے مرتبہ پر فائز ہوئے۔ چنانچہ نہج البلاغہ میں حضرت امیر المومنینؑ سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ کے لئے اُسی وقت سے جبکہ آپ شیر خوار تھے خدا نے ایک فرشتہ کو آپؐ کے ساتھ مقرر کیا تھا جو آپؐ کو شب و روز مکارم اخلاق اور محاسن آداب پر قائم رکھتا تھا۔ حدیث صحیح میں حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے کہ جناب رسالتمآب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم قبل اس کے کہ جبرئیلؑ آپؐ پر نازل ہوں اسبابِ نبوت ملاحظہ فرماتے تھے اور فرشتوں کی آواز سنتے تھے یہاں تک کہ جبرئیلؑ رسالت کے ساتھ اُن پر نازل ہوئے اور حضرتؐ جبرئیلؑ کو اُن کی اصلی صورت میں دیکھتے تھے۔ اور حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے دوسری حدیث معتبر میں منقول ہے کہ ایک روح خلق جبرئیلؑ و میکائیلؑ سے بزرگتر ہے جو ہمیشہ سرورِ کائناتؐ کے ساتھ رہتی تھی اور حضرتؐ کو رشد و ہدایت اور راہِ حق پر قائم رکھتی تھی۔ اور وہی رُوح ائمہ معصومین علیہم السلام کے ساتھ بھی رہتی ہے جو ان کو علوم سے فیضیاب رکھتی ہے اور ان کے زمانۂ طفلی میں ان کی مربّی اور مؤیّد رہتی ہے۔ اس بارے میں حدیثیں بہت ہیں جو انشاء اللہ کتاب امامت میں بیان ہوں گی۔

احادیث معتبرہ میں امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ حضرت جبرئیلؑ آنحضرتؐ کے پاس آتے تو غلاموں کی طرح خدمت اقدس میں بیٹھتے تھے۔ اور جب آتے تو گھر کے دروازہ پر کھڑے ہوتے اس مقام پر

جس کو اب مقام جبرئیلؑ کہتے ہیں۔ اور جب تک اجازت نہ ملتی گھر کے اندر داخل نہ ہوتے۔ دوسری معتبر حدیث میں منقول ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کبھی اپنے اصحاب کے ساتھ بیٹھے ہوتے کہ غشی طاری ہو جاتی اور پسینہ جاری ہو جاتا۔ یہ نزولِ وحی کی علامت تھی۔ اس حالت کے بارے میں حضرت صادقؑ سے لوگوں نے پوچھا فرمایا یہ صورت اُس وقت ہوا کرتی تھی جبکہ خداوند عالم براہ راست حضرتؐ پر وحی نازل فرماتا تھا۔ کسی مَلک کا درمیان میں واسطہ نہ ہوتا۔ حضرتؐ پر کلام الٰہی کی دہشت اور اس کی بے انتہا عظمت وجلالت کے سبب یہ حالت طاری ہوتی تھی۔ جبرئیلؑ کے نازل ہونے کے وقت یہ حالت نہ ہوتی بلکہ جبرئیلؑ بغیر اجازت حضرتؐ کے گھر میں داخل نہیں ہوتے تھے۔ جب حضرتؐ کی خدمت میں آتے تو غلاموں کے مانند بیٹھتے تھے۔ حدیث معتبر میں جناب امیرؑ سے منقول ہے کہ پیغمبروں پر خدا کی وحی کے نزول کی مختلف قسمیں ہیں۔ ایک خدا کی جانب سے پیغام لے کر فرشتوں کا نازل ہونا، ایک براہِ راست خدا کا پیغمبروں سے گفتگو فرمانا، اور ایک یہ کہ درمیان کسی فرشتہ کا ہونا۔ حضرت رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جبرئیلؑ سے پوچھا کہ وحی تم کو کہاں سے حاصل ہوتی ہے؟ اُنہوں نے عرض کی اسرافیلؑ سے۔ پوچھا اسرافیلؑ کو کیونکر ملتی ہے؟ عرض کی اُن کے دل پر نازل ہوتی ہے۔ اور علی بن ابراہیم نے امام محمد باقر علیہ السّلام سے روایت کی ہے کہ جبرئیلؑ نے جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کی کہ اسرافیلؑ حاجب پروردگار عالم ہیں اور محل صدور وحی سے تمام خلق سے نزدیک تر ہیں۔ اُن کی دونوں آنکھوں کے درمیان یاقوتِ سُرخ کی ایک لَوح ہے۔ جب خدا کا حکم صادر ہوتا ہے وُہ لوح اسرافیلؑ کی پیشانی سے ٹکراتی ہے تو وُہ لوح پر نظر کرتے ہیں اور جو کچھ اُس میں ہوتا ہے ہم کو سپرد کرتے ہیں اور ہم اطراف زمین و آسمان میں اُس کو پہنچا دیتے ہیں۔ اُنہی حضرتؑ سے دُوسری روایت ہے کہ حضرت عیسےٰؑ کے بعد جب اہل آسمان نے چونکہ وحی نہیں سُنی تھی اور آنحضرتؐ کے مبعوث ہونے کے وقت قرآن کی وحی کی ایک صدائے عظیم جیسے لوہا پتھر سے ٹکراتا ہے سماعت کی تو بیہوش ہو گئے۔ جب وُہ آواز برطرف ہوئی جناب جبرئیلؑ زمین کی طرف روانہ ہوئے۔ جیسے جیسے نچلے آسمانوں پر پہنچتے جاتے تھے وہاں کے ساکنوں کی دہشت دُور ہوتی جاتی تھی۔ اور عیاشی نے حضرت علیؑ سے روایت کی ہے کہ جس وقت حضرتؐ پر سورۂ مائدہ نازل ہوا حضرتؐ استر شہبا پر سوار تھے۔ وحی کے سبب حضرتؐ اس قدر گراں ہو گئے کہ وُہ خچر چلنے سے رُک گیا اور اُس کی پُشت خم ہو گئی۔ پیٹ قریب تھا کہ زمین سے لگ جائے۔ آنحضرتؐ بے ہوش ہو گئے اور آپ کا ہاتھ شیبہ بن وہب کے سر پر تھا۔ جب وُہ حالت زائل ہو گئی آپؐ نے سُورۂ مائدہ پڑھ کر سُنائی۔ ابن طاؤس نے حضرت امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ عثمان بن مظعون نے بیان کیا کہ ایک روز میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دروازہ سے مکہ میں گزر رہا تھا میں نے آنحضرتؐ کو دروازہ پر بیٹھے ہوئے دیکھا میں بھی بیٹھ کر باتیں کرنے لگا۔ دفعۃً میں نے دیکھا کہ آپؐ کی آنکھیں آسمان کی جانب اُٹھ گئیں اور کچھ دیر تک حضرتؐ اپنی آنکھوں کو داہنی جانب پھراتے رہے، اور سر اقدس کو حرکت دیتے رہے جیسے کوئی شخص کسی سے گفتگو کرتا ہے اور کسی کی باتیں سُنتا ہے۔ تھوڑی دیر کے بعد بہت دیر تک آسمان کی طرف دیکھتے رہے۔ پھر بائیں جانب دیکھا بعد میں میری جانب نظر کی اور چہرۂ اقدس

سے پسینہ ٹپک رہا تھا۔ میں نے عرض کی یا رسُولؐ اللہ میں نے کبھی آپؐ کی یہ حالت نہیں دیکھی تھی فرمایا اب تو دیکھی میں نے عرض کی ہاں یا رسُولؐ اللہ۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ جبرئیلؑ مجھ پر نازل ہوئے تھے اور یہ آیت لائے تھے:۔
إِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْإِحْسَانِ وَإِيتَاءِ ذِي الْقُرْبَىٰ وَيَنْهَىٰ عَنِ الْفَحْشَاءِ وَالْمُنكَرِ وَالْبَغْيِ ۚ يَعِظُكُمْ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُونَ (پ آیت ۹۰ سورۃ النحل پ ۱۴) عثمان کہتے ہیں کہ میں آنحضرتؐ کی خدمت سے اُٹھ کر حضرت ابوطالبؑ کے پاس آیا اور یہ آیت اُن کو سُنائی ۔ انہوں نے فرمایا کہ اے غالب محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی اطاعت کرو تاکہ ہدایت پاؤ اور رستگار ہو۔ خدا کی قسم وُہ تم کو مکارمِ اخلاق کی دعوت دیتے ہیں۔

اور شیخ طوسیؒ نے بسند معتبر حضرت ابن عباس سے روایت کی ہے کہ ہر صبح حضرت امیرالمومنینؑ آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوتے تھے اور حضورؐ بھی سب سے زیادہ اُنہی کا آنا پسند کرتے تھے۔ ایک روز وُہ آئے تو دیکھا کہ آنحضرتؐ صحن خانہ میں سوئے ہوئے ہیں اور آپؐ کا سرِ اقدس دحیہ کلبی کی آغوش میں ہے۔ امیرالمومنینؑ نے کہا "اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ" سرورِ عالم کا کیسا مزاج ہے؟ دحیہ نے کہا اے برادرِ رسولؐ وُہ بخیر ہیں جناب امیرؑ نے کہا خدا تم کو جزائے خیر دے۔ دحیہ نے کہا میں آپ کو دوست رکھتا ہوں۔ میرے پاس ایک ہدیہ ہے جو میں آپ کے لیئے لایا ہوں۔ آپ مومنوں کے امیر اور اپنے شیعوں کو جنّت میں لے جانے والے ہیں۔ اور بعد سرورِ کائنات صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اولادِ آدم میں سب سے بہتر ہیں۔ آپ کے ہاتھ میں روزِ قیامت لوائے حمد ہوگا۔ آپ آنحضرتؐ کے ساتھ اور آپ کے شیعہ سب سے پہلے جنت میں جائیں گے۔ وُہ شخص نجات یافتہ ہے جو آپ کو دوست رکھتا ہے اور وُہ نجات سے محروم ہے جو آپ کی ولایت کا منکر ہے۔ جس شخص نے آپ کو دوست رکھا اُس نے محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دوست رکھا اور جو شخص آپ کو دشمن رکھتا ہے درحقیقت وُہ محمدؐ کی دُشمنی کے سبب دُشمن رکھتا ہے اور حضرتؐ کی شفاعت سے محروم ہے۔ میرے نزدیک آئیے کیونکہ آپ اس کے زیادہ سزاوار ہیں۔ اور آنحضرتؐ کا سرِ مبارک ان کی گود میں دے دیا۔ اور چلے گئے۔ جب حضرت رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بیدار ہوئے فرمایا یہ کس کی آواز تھی یا علیؑ تم کس سے باتیں کر رہے تھے؟ عرض کی دحیہ کلبی تھے۔ فرمایا نہیں۔ وُہ جبرئیلؑ تھے اور تم کو اُس نام سے یاد کیا جو نام تمہارا خدا نے رکھا ہے۔ اُسی نے تمہاری محبت مومنوں کے دلوں میں ڈال دی ہے اور تمہارا رُعب کافروں کے سینہ میں جاگزین کر دیا ہے۔

حمیری نے بسند معتبر امام محمد باقر علیہ السّلام سے روایت کی ہے کہ چند روز کے لیئے وحی کا نازل ہونا بند ہوگیا۔ تو لوگوں نے پوچھا یا حضرت نزولِ وحی کیوں بند ہے؟ فرمایا کیونکر نازل ہو حالانکہ تم لوگ ناخن نہیں کٹواتے اور بدبو سے آلودہ رہتے ہو۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ابلیس ملعون نے چار مرتبہ فریاد کی۔ اوّل جس روز کہ راندۂ درگاہِ ایزدی ہوا' دُوسرے جبکہ اُس کو زمین پر بھیجا گیا' تیسرے جس وقت آنحضرتؐ مبعوث برسالت ہوئے' چوتھے جس روز سورۃ حمد نازل ہوئی۔

سداروں کو دکھ دینے کا حکم دیتا ہے اور بدکاری اور

علی بن ابراہیم نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جب خداوند عالم نے آنحضرتؐ کو مبعوث برسالت فرمایا جبرئیلؑ کو حکم دیا تو انہوں نے اپنے پروں سے زمین کھودی اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیئے چھوڑدی تو ایسا ہوا کہ آنحضرتؐ ہر سرزمین کو اس طرح دیکھتے تھے جیسے کوئی اپنے ہاتھوں کو دیکھتا ہے اور مشرق و مغرب کے ہر شہر کو ملاحظہ فرماتے اور وہاں کے رہنے والوں سے اُن کی زبان میں باتیں کرتے تھے اور اپنے دین کی دعوت دیتے تھے۔ اور خدا نے اپنی قدرت کاملہ سے ایسا انتظام فرمایا کہ ہر شہر کے لوگ آپ کو دیکھتے اور آپؐ کی آواز سُنتے اور آپؐ کی رسالت کو سمجھتے تھے۔

علی بن ابراہیمؒ، ابن شہر آشوب اور شیخ طبرسیؒ بلکہ تمام محدثین و مفسرین نے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ قبل بعثت اپنی قوم سے کنارہ کش ہو کر کوہ حرا پر تنہا عبادتِ الٰہی میں مصروف رہتے۔ خداوند عالم آپ کو روح القدس کی تائید، سچے خوابوں، فرشتوں کی آوازوں اور سچے الہامات کے ساتھ ہدایت فرماتا رہتا تھا اور قرب و محبت و معرفت کے مدارج عالیہ پر ترقی دیتا رہا اور آپؐ کو زیورِ علم و فضل اور اخلاق حمیدہ اور آدابِ پسندیدہ سے آراستہ فرماتا رہا۔ ان حالات میں سوائے جناب امیرؑ اور جناب خدیجہؓ کے کوئی آپ کا مونس و محرم نہ تھا یہانتک کہ جب آپؐ کی عمر سینتیسؓ سال کی ہوئی آپ نے خواب دیکھا کہ ایک فرشتہ آپ کو ندا دے رہا ہے کہ یا رسول اللہ۔ اس کے بعد ایک روز حضرت ابوطالبؑ کی بھیڑیں چراتے ہوئے مکہ کی پہاڑیوں پر حضرتؐ کا گذر ہوا وہاں آپ نے ایک شخص کو دیکھا کہ اس نے آپ کو یا رسول اللہ کہہ کر خطاب کیا۔ آپ نے پوچھا تم کون ہو وہ بولے میں جبرئیلؑ ہوں خدا نے مجھے آپؐ کے پاس بھیجا ہے کہ آپ کو رسالت کی خوشخبری دوں۔ جبرئیلؑ نے اپنا پیر زمین پر مارا تو ایک چشمہ جاری ہوا۔ جبرئیلؑ نے وضو کیا اور آنحضرتؐ کو وضو کرنا سکھایا تو حضرتؐ نے وضو کیا پھر نماز کی تعلیم دی اور آنحضرتؐ نے امیرالمومنینؑ کو تعلیم دی اور اُن کے ساتھ نماز ظہر ادا فرمائی۔ بیت الشرف واپس گئے تو نماز عصر جناب خدیجہؓ کے ساتھ پڑھی۔ پھر چند روز کے بعد حضرت ابوطالبؑ حضرت جعفرؓ کو لیئے ہوئے آئے دیکھا کہ آنحضرتؐ حضرت علیؑ اور جناب خدیجہؓ کے ساتھ نماز پڑھ رہے ہیں۔ ابوطالبؑ نے حضرت جعفرؓ سے کہا کہ اپنے چچازاد بھائی کے ساتھ تم بھی نماز پڑھو تو وہ بھی نماز میں شریک ہو گئے۔ اور حدیث معتبر میں حضرت جعفر صادق صلوات اللہ وسلامہٗ علیہ سے منقول ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ابطح میں میں اپنا ہاتھ سر کے نیچے رکھے ہوئے سو رہا تھا۔ علیؑ میری داہنی جانب اور جعفر طیارؓ بائیں جانب اور جناب حمزہ میرے پائنتی سوئے ہوئے تھے۔ ناگاہ میں نے جبرئیلؑ و میکائیلؑ و اسرافیلؑ کے پروں کی آواز سُنی اور مجھے دہشت طاری ہوئی۔ تو میں نے سُنا کہ جبرئیلؑ سے اسرافیلؑ پوچھ رہے تھے کہ ان چاروں میں سے ہم کس کے پاس بھیجے گئے ہیں؟ تو جبرئیلؑ نے میری طرف اشارہ کیا اور کہا ان کے پاس۔ انہی کا نام محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے اور یہی بہترین پیغمبران ہیں، اور وہ جو اُن کی داہنی جانب سوئے ہیں ان کے بھائی اور وصی اور بہترین اوصیا ہیں؛ اور جو بائیں جانب ہیں جعفر بن ابی طالبؑ ہیں وہ دو رنگین پروں کے ساتھ بہشت میں پرواز کریں گے؛ اور وہ دوسرے حمزہؓ ہیں جو قیامت کے روز سید الشہدا ہوں گے۔ اور دوسری روایت کے مطابق جبرئیلؑ حضرتؐ کے

سر کے پاس اور میکائیلؑ پائنتی بیٹھے اور حضرتؐ کو ادب کے سبب بیدار نہ کیا۔ وُہ جب خود بیدار ہوئے تو جبریلؑ نے خدا کا پیغام پہنچایا۔ وُہ جب اُٹھے اور جانے لگے تو آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اُن کے دامن سے لپٹ گئے اور پُوچھا تم کون ہو؟ عرض کی میں جبریلؑ ہوں۔

امام حسن عسکری علیہ السلام سے روایت ہے کہ جب آنحضرتؐ چالیس سال کے ہوگئے اور خدا نے اُن کے قلب کو نہایت خاشع اور خاضع اور سب سے زیادہ اپنا فرمانبردار پایا تو حضرتؐ کی آنکھوں میں ایک نُور پیدا کیا اور حکم دیا تو آسمان کے دروازے کھول دیئے گئے۔ فرشتے جوق جوق زمین پر آتے تھے اور حضرتؐ کو دیکھتے تھے۔ اور خدا نے اپنی رحمت ساق عرش سے آنحضرتؐ تک متصل کر دی۔ اُس وقت جبریلؑ نازل ہوئے اس طرح کہ آسمان و زمین کو گھیر لیا۔ اور آنحضرتؐ کا بازو پکڑ کے کہا اے محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم، پڑھو۔ فرمایا کیا پڑھوں؟ کہا اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ ۝ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ۝ (پ ۳۰ آیہ ۱-۲ سورۃ علق) پھر خدا کی وحی ان کو پہنچائی۔ دُوسری روایت کے مطابق دُوسری مرتبہ جناب جبریلؑ و میکائیلؑ ستر ستر ہزار فرشتوں کے ساتھ نازل ہوئے اور کرسیٔ عزت و کرامت حضرتؐ کے لیئے لائے اور تاج نبوت حضرتؐ کے سر اقدس پر رکھا اور لوائے حمد حضرتؐ کے ہاتھ میں دیا اور کہا اس کرسی پر تشریف رکھیئے اور خدا کی حمد کیجیئے۔ دُوسری روایت کے مطابق وُہ کرسی یاقوت سُرخ کی تھی؛ اُس کے پائے زبرجد اور مروارید کے تھے۔ جب فرشتے واپس گئے تو آپؐ کوہِ حرا سے نیچے تشریف لائے آپ کو انوار جلال گھیرے ہوئے تھے کہ کسی کو تاب نہ تھی کہ حضرتؐ کو دیکھ سکے۔ حضرتؐ جس درخت، پتی اور پتھر کی طرف سے گزرتے تھے سب حضرتؐ کو سجدہ کرتے اور بزبان فصیح کہتے اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا نَبِیَّ اللّٰہِ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ۔ جب حضرتؐ خانۂ خدیجہؑ میں داخل ہوئے آپؐ کے خورشید جمال کی شعاعوں سے سارا مکان منور ہوگیا۔ خدیجہؑ نے عرض کی اے محمدؐ یہ نور کیسا ہے جو میں آپ میں دیکھ رہی ہوں؟ فرمایا یہ نورِ رسالت ہے کہو لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ انہوں نے کہا کہ میں برسوں سے آپ کی پیغمبری کا حال جانتی ہوں۔ پھر کلمۂ شہادتین پڑھ کر ایمان لائیں۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا مجھے سردی محسوس ہو رہی ہے مجھے کوئی چادر اُڑھا دو۔ حضرتؐ لیٹے؛ خدا کی جانب سے ندا پہنچی کہ یٰٓاَیُّهَا الْمُدَّثِّرُ ۝ قُمْ فَاَنْذِرْ ۝ وَ رَبَّكَ فَكَبِّرْ ۝ (پ ۲۹ آیات ۱تا۳، سورۃ المدثر) اے چادر اوڑھنے والے اُٹھو اور لوگوں کو اپنے پروردگار کے عذاب سے ڈراؤ اور اُس کی بزرگی بیان کرو۔ حضرت یہ سُن کر اُٹھے اور اپنے کانوں تک ہاتھ اُٹھا کر کہا اَللّٰہُ اَکْبَرُ۔ حضرتؐ کی آواز موجودات میں جس جس تک پہنچی اُس نے حضرتؐ کی موافقت کی۔ نہج البلاغہ میں امیرالمومنین صلوات اللہ و سلامہٗ علیہ سے منقول ہے کہ اُس وقت سوائے خانۂ رسولؐ کے ایک گھر بھی اسلام میں داخل نہ ہوا تھا۔ میں اور خدیجہؑ نور وحی و رسالت کو دیکھتے اور خوشبوئے پیغمبری سونگھتے تھے اور ہم نے شیطان کے فریاد و فغان کی آواز سُنی جبکہ آنحضرت پر وحی نازل ہوئی۔ میں نے پُوچھا یا رسُولؐ اللہ یہ نالہ و فریاد کیسی ہے فرمایا کہ یہ شیطان لعین کی آواز ہے۔ وُہ اب نا اُمید ہوگیا کہ لوگ اُس کی عبادت کریں گے۔ اے علیؑ جو کچھ تم سُنتے ہو میں بھی سُنتا ہوں اور جو تم دیکھتے ہو میں بھی دیکھتا ہوں۔ لیکن تم پیغمبر نہیں ہو بلکہ میرے وزیر ہو

اور تمہارا انجام بخیر ہے۔
طبرسیؒ وغیرہ نے روایت کی ہے کہ اُسی زمانہ میں مکّہ میں قحط عظیم رونما ہوا تھا۔ جناب ابو طالب کثیر العیال تھے۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عباس سے کہا تمہارے بھائی ابو طالب کے عیال زیادہ ہیں اور لوگوں میں اس قدر تنگی ہو رہی ہے آؤ اُن کے عیال میں تخفیف کریں۔ پھر آنحضرتؐ نے جناب امیرؑ کو لے لیا اور ان کی تربیت فرمائی وُہ ہمیشہ حضرتؐ کے ساتھ رہتے تھے یہاں تک کہ جب آپؐ مبعوث ہوئے سب سے پہلے جناب امیر علیہ السلام آپؐ پر ایمان لائے۔
بسند ہائے بسیار عفیف سے روایت ہے وُہ کہتے ہیں کہ مَیں ایک مرد تاجر تھا حج کے دنوں منٰی میں آیا اور عباس کے ہاتھ کچھ مال فروخت کرنے کے لیئے اُن کے پاس گیا۔ ناگاہ ایک شخص کو دیکھا کہ خیمہ سے برآمد ہوا اور آسمان کی جانب دیکھنے لگا۔ اُس نے دیکھا کہ آفتاب کو زوال ہو گیا ہے تو نماز کے لیئے کھڑا ہو گیا۔ پھر ایک لڑکا برآمد ہوا اور وُہ اُس کے پہلو میں کھڑا ہو گیا۔ پھر ایک عورت آئی وُہ اُس کے پیچھے کھڑی ہو گئی اور اُن سب نے نماز پڑھی۔ مَیں نے عباس سے پُوچھا کہ یہ کونسا دین ہے مَیں نے ایسا کبھی نہیں دیکھا ہے۔ اُنہوں نے کہا یہ محمدؐ بن عبد اللہ ہیں اُن کا دعوٰے ہے کہ خدا نے اُن کو نبوّت عطا کی ہے' اور بیان کرتے ہیں کہ قیصر و کسرٰے کے خزانے ان کے واسطے غنیمت میں حاصل ہوں گے۔ اور وُہ خاتون خدیجہؓ ان کی زوجہ ہیں اور وُہ لڑکا ان کے چچا ابو طالبؑ کا بیٹا ہے جو اُن پر ایمان لایا ہے۔ ان کے علاوہ کوئی اور اُن کے ساتھ ایمان نہیں لایا۔ عفیف آرزو کرتے تھے کہ کیسا خوش نصیب میں ہوتا اگر اُسی روز ایمان لایا ہوتا۔
دوسری روایت میں منقول ہے کہ جناب خدیجہ نے ورقہ بن نوفل سے جاکر کہا جو اُن کے چچا زاد بھائی تھے اور دین عیسےٰؑ پر قائم تھے کتب آسمانی پڑھے ہوئے تھے۔ بوڑھے اور نابینا تھے۔ کہ جبریلؑ کون ہے۔ ورقہ نے کہا قدوس قدوس کس طرح تم کو معلوم ہوا ایسے شہر میں جہاں خدا کی عبادت نہیں کی جاتی۔ خدیجہؓ نے کہا محمدؐ بن عبد اللہ کہتے ہیں کہ جبریلؑ اُن کے پاس آتے تھے۔ انہوں نے کہا وُہ سچ کہتے ہیں۔ مَیں نے اُن کے اوصاف کتابوں میں پڑھے ہیں۔ جبریلؑ ناموس بزرگ ہیں جو جناب موسےٰ و عیسٰی علیہم السلام پر نازل ہوتے تھے۔ میں نے توریت و انجیل میں پڑھا کہ خداوند عالم ایک پیغمبر مبعوث کرے گا جو یتیم ہوگا' خدا اُس کو پناہ دے گا۔ وُہ فقیر ہوگا خدا اُس کو دُنیا والوں سے بے نیاز کر دے گا۔ وُہ پانی پر چلے گا اور مُردوں سے گفتگو کرے گا اور سنگ و درخت اس کو سلام کریں گے اور اُس کی پیغمبری کی گواہی دیں گے۔ پھر ورقہ نے کہا کہ میں نے تین رات مسلسل خواب دیکھا کہ خدا نے ایک پیغمبر مکّہ کی طرف بھیجا ہے۔ مَیں لوگوں میں اُس سے بہتر سزاوار نبوّت کسی اور کو نہیں پاتا۔ پھر خدیجہؓ عداس راہب کے پاس گئیں جو علمائے نصارٰے میں سے تھا۔ وُہ اس قدر بُوڑھا ہو گیا تھا' کہ اُس کے ابرو اُس کی آنکھوں پر لٹک آئے تھے۔ خدیجہؓ نے کہا مجھے جبریلؑ کے بارے میں خبر دیجیئے۔ عداس یہ سُنتے ہی سجدہ میں گر پڑا اور بولا قدوس قدوس جبریلؑ کا نام ایسے شہر میں' کس سے سُنا جہاں لوگ خدا کی عبادت نہیں کرتے۔ خدیجہؓ نے اُس کو قسم دی کہ کسی سے اس کا ذکر نہ کرے۔ اور کہا محمدؐ بن عبد اللہ کہتے ہیں کہ جبریلؑ اُن کے پاس آتے ہیں۔ عداس نے کہا جبرئیلؑ خدا کے ناموس بزرگ ہیں جو جناب موسٰیؑ و عیسٰےؑ پر نازل ہوا کرتے

تھے۔ عداس نے کہا کبھی شیطان بھی فرشتے کی صورت میں آتا ہے۔ میرا یہ تعویذ ان کے پاس لے جاؤ اگر شیطان یا جن ہوگا تو اُن سے برطرف ہو جائے گا اور اگر واقعی یہ امر خدا کی جانب سے ہے تو ان کو کچھ ضرر نہ پہنچے گا۔ جناب خدیجہؓ وہاں سے واپس آئیں تو دیکھا آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم بیٹھے ہوئے ہیں اور جبرئیلؑ یہ آیتیں حضرتؐ کو سنا رہے ہیں۔ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ مَآ اَنْتَ بِنِعْمَةِ رَبِّكَ بِمَجْنُوْنٍ ۝ (پ ۲۹ آیت ۱ تا ۲ سورۂ قلم) بحق نون و قلم اور جو کچھ لوگ لکھتے ہیں قلم کی قسم تم اپنے پروردگار نعمتوں کے سبب دیوانہ نہیں ہو اور جو کچھ تم دیکھتے ہو وہ جن اور شیطان میں سے نہیں ہے۔ خدیجہؓ نے یہ آیتیں سُنیں تو خوش ہوگئیں۔ پھر عداس حضرتؐ کی خدمت میں آیا اور جو علامتیں کتابوں میں پڑھی تھیں حضرتؐ میں مشاہدہ کیں اور کہا میں چاہتا ہوں کہ آپ مُہرِ نبوت مجھے دکھائیں۔ جب اُس کی نظر مُہرِ نبوت پر پڑی سجدہ میں گر گیا اور کہا قدوس قدوس خدا کی قسم آپ ہی وہ پیغمبر ہیں جس کی خوشخبری حضرت موسٰی و عیسٰے علیہم السلام نے دی ہے۔ پھر جناب خدیجہؓ سے کہا کہ حضرتؐ سے امرِ عظیم اور خبر بزرگ ظاہر ہوگی۔ اور حضرتؐ سے پوچھا کیا آپ جہاد پر بھی مامور ہوئے ہیں؟ حضرتؐ نے فرمایا نہیں۔ عداس نے کہا لوگ آپ کو اس شہر سے نکال دیں گے تب آپ جہاد پر مامور ہوں گے۔ اگر میں اُس وقت تک زندہ رہا تو آپ کے ساتھ کافروں سے جنگ کروں گا۔ حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ جناب جبرئیلؑ نوروز کے دن آنحضرتؐ پر نازل ہوئے تھے۔

شیخ طبرسی، ابن طاؤس، ابن شہر آشوب اور تمام محدثین خاصہ و عامہ نے متعدد طریق سے روایت کی ہے کہ جب آیت وَاَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ (پ ۱۹ آیہ ۲۱۴ سورۃ الشعراء) نازل ہوئی اور اہلبیتؑ کی قرأت کے مطابق ساتھ ہی وَرَهْطَكَ مِنْهُمُ الْمُخْلَصِيْنَ بھی۔ یعنی اپنے قرابتداروں اور مخلص لوگوں کو عذاب خدا سے ڈراؤ۔ تو آنحضرتؐ نے امیر المومنینؑ کو بُلا کر فرمایا کہ ایک صاع گندم کی روٹیاں اور ایک ران گوسفند کا اور ایک پیالہ دُودھ کا انتظام کرو۔ اور عبدالمطلب کی اولاد میں سے لوگوں کو دعوت دو کہ شعب ابیطالب میں حاضر ہوں۔ حضرت علیؑ نے ان کو بلایا۔ وہ چالیس افراد تھے۔ اور ایک روایت کے مطابق تیس اور ایک روایت کی بنا پر دس اشخاص تھے۔ ابولہب نے کہا کہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سمجھتے ہیں کہ اتنی چیزوں سے ہم لوگوں کو سیر کر دیں گے۔ حالانکہ ہم میں سے ہر ایک ایک گوسفند کھا جاتا ہے اور سیر نہیں ہوتا اور بڑا قدحہ دودھ پی جاتا ہے اور سیراب نہیں ہوتا۔ غرض وہ لوگ خانۂ ابوطالب میں جمع ہوئے جن میں آنحضرتؐ کے چچا عباس، حمزہ، ابوطالب اور ابولہب بھی موجود تھے۔ انہوں نے رسم جاہلیت کے مطابق سلام کیا۔ حضرتؐ نے اسلام کے طریقہ پر سلام کا جواب دیا جو انپر گراں گزرا۔ امیر المومنینؑ نے گوشت کا سالن تیار کیا اور دودھ کے پیالے کے ساتھ سب کے سامنے رکھا۔ آنحضرتؐ نے اپنا دستِ مبارک سالن پر رکھا پھر فرمایا بسم اللہ خدا کا نام لے کر کھاؤ۔ یہ جملہ بھی ان کو پسند نہ آیا۔ چونکہ وہ لوگ بہت بھوکے تھے بغیر کچھ اعتراض کئے کھانے لگے یہانتک کہ سب سیر ہو گئے اور کھانا بدستور باقی رہا۔ جب حضرتؐ نے اُن سے کچھ کہنا چاہا تو ابولہب پہلے بول اُٹھا کہ دیکھا محمدؐ نے کیسا جادو کیا کہ تم کو اس قدر قلیل طعام سے سیر کر دیا اور کھانا ابھی باقی ہے۔ حضرتؐ کچھ نہ بولے اور وہ سب لوگ متفرق ہو گئے۔ حضرتؐ نے جناب امیرؑ سے فرمایا کہ آج اس شخص نے سبقت

نزولِ وحی کے بعد حضورؐ کا پہلا معجزہ

دعوتِ ذوالعشیرہ

کی اس لیئے میں نے کچھ نہیں کہا۔ کل پھر اسیطرح کھانے کا انتظام کر کے ان کو بلاؤ تاکہ میں اپنی رسالت ان کو پہنچاؤں۔ امیر المومنین کہتے ہیں کہ دوسرے روز اسی طرح میں نے انتظام کیا جب وہ لوگ کھانا کھا چکے تو حضرتؐ نے فرمایا اے فرزندانِ عبداللہ میں نہیں سمجھتا کہ عرب میں کوئی شخص اپنی قوم کے لیئے مجھ سے بہتر کوئی چیز لایا ہو۔ میں تمہارے واسطے دنیا و آخرت کی نیکی لایا ہوں۔ بتاؤ اگر میں یہ کہوں کہ عنقریب تمہارا دشمن صبح و شام میں تم پر حملہ کرنے والا ہے تو کیا تم باور کرو گے؟ وہ بولے بیشک! کیونکہ ہم تم کو سچا سمجھتے ہیں۔ آپ نے فرمایا یاد رکھو کسی کا خیر خواہ اُس سے جھوٹ نہیں بولتا۔ بے شک خداوند عالم نے مجھ کو تمام عالم کی جانب اپنا رسول مقرر کیا اور مجھے حکم دیا ہے کہ سب سے پہلے اپنے عزیز دل اور قرابتداروں کو اُس کے دین کی دعوت دوں اور عذاب آخرت سے ڈراؤں۔ تم میرے قرابت دار ہو اور یہ کھانا جو تم نے کھایا ہے اس میں میرا معجزہ بنی اسرائیل کے مائدہ کے مانند تم نے مشاہدہ کر لیا۔ جو شخص اس کھانے کے بعد مجھ پر ایمان نہ لائے گا خدا اُس کو ایسے عذاب میں مبتلا کرے گا کہ خلق میں کسیکو نہ کیا ہوگا۔ اے فرزندانِ عبدالمطلب خدا نے کسی پیغمبر کو نہیں بھیجا مگر یہ کہ اُس کے واسطے اُس کے اہل سے اُس کا ایک بھائی، وصی اور وارث مقرر کیا ہے۔ لہٰذا تم میں سب سے پہلے جو شخص مجھ پر ایمان لائے گا وہ میری اُمت میں میرا بھائی وصی، وزیر، وارث اور خلیفہ ہوگا اور میرے نزدیک اُس کی وہی نسبت ہوگی جو ہارونؑ کی موسٰےؑ کے نزدیک تھی۔ لہٰذا میری بیعت کے لیئے کون سبقت کرتا ہے جو میرا بھائی بنے اور میری مدد کرے اور مخالفوں کے مقابلہ میں میرا معین و مددگار ہو۔ میں اُسی کو اپنا وصی، وزیر اور اپنا خلیفہ بناؤں گا تاکہ وہ میری جانب سے تبلیغ کرے۔ میرے بعد میرا قرض ادا کرے اور میرے وعدوں کو پورا کرے۔ اگر تم میں سے کوئی میری بیعت پر سبقت نہیں کرتا تو وہ کرے گا جس کے ساتھ حق ہوگا۔ حضرتؐ نے جب اپنی گفتگو تمام کی تو سب ساکت تھے کسی نے کوئی جواب نہیں دیا۔ مگر امیر المومنینؑ اُٹھ کھڑے ہوئے اور کہا میں آپ کی بیعت کرتا ہوں ہر اُس شرط پر جو آپ فرمائیں، اور آپ جو حکم دیں میں بجا لاؤں۔ حضرتؐ نے فرمایا بیٹھ جاؤ۔ تم سے جو لوگ بزرگ ہیں شاید اُن میں سے کوئی آمادہ ہو۔ پھر حضرتؐ نے دوسری مرتبہ فرمایا، پھر وہ لوگ خاموش رہے اور حضرت علیؑ اُٹھ کھڑے ہوئے۔ آخر تیسری مرتبہ حضرتؐ نے امیر المومنینؑ کو اپنے پاس بلایا۔ آپؑ نے آنحضرتؐ سے بیعت کی۔ حضرتؐ نے اُن کے دہن میں اپنا لعاب دہن ڈالا اور دونوں شانوں کے درمیان اور سینہ پر بھی مل دیا۔ یہ دیکھ کر ابولہب علیہ اللعنۃ بولا کہ آپ نے اپنے چچا کے بیٹے کو جس نے آپ کی اطاعت قبول کی ہے اچھا انعام دیا کہ اُس کے مُنہ میں اپنا لعاب دہن بھر دیا۔ حضرتؐ نے فرمایا میں نے اُس کو علم و حلم و فہم و دانش سے بھر دیا۔ یہ سُنکر وہ لوگ اُٹھ کھڑے ہوئے اور باہر نکل گئے اور ہنستے ہوئے ابو طالبؑ سے کہا کہ تم کو حکم دیا جا رہا ہے کہ اپنے بیٹے کی اطاعت کرو۔

احادیث صحیحہ میں حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ پر جب سے وحی نازل ہونے کا سلسلہ شروع ہوا آپؐ تیرہؔ سال تک مکہ میں رہے اور تینؔ سال اور ایک روایت کے مطابق پانچ سال تک پوشیدہ اور مشرکین قریش سے خائف رہے اور سوائے علیؑ بن ابی طالب اور جناب خدیجہؑ کے کوئی آپ کا رفیق و غمخوار نہ تھا

یہانتک کہ خدا نے آیۂ فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ (آیت ۹۴ پ ۱۴ سورۃ الحجر) نازل فرمائی یعنی جس امر پر تم مامور ہوئے اُس کو بالاعلان بیان کرو اور مشرکین سے روگردان رہو اور ان کی پروا مت کرو۔

حدیث صحیح میں حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے کہ جناب امیرؑ اور حضرت خدیجہؑ سے پہلے کسی نے آپؐ کی دعوت قبول نہ کی۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کافروں سے خوفزدہ تھے اور کشائش کا انتظار کر رہے تھے کہ حق سبحانہٗ وتعالیٰ نے حکم دیا کہ علانیہ دعوتِ دین دو اور تبلیغ کرو۔ پھر تو آنحضرتؐ مسجد میں تشریف لائے اور حجرِ اسمٰعیلؑ کے پاس کھڑے ہو کر باآواز بلند ندا کی کہ اے گروہ قریش اور عرب کے لوگو! میں تم کو خدا کی وحدانیت کے اقرار اور اپنی پیغمبری کی شہادت کی دعوت دیتا ہوں اور بُت پرستی ترک کرنے کا حکم دیتا ہوں۔ میری بات مانو اور جو کچھ میں کہتا ہوں اس کو قبول کرو تو عرب وعجم کے بادشاہ بن جاؤ گے اور بہشت میں بھی سلطنت حاصل ہوگی۔ یہ سُنکر قریش نے آپؐ کا مذاق اُڑایا۔ اور ابولہب نے کہا تمہارے لیے ذلت ہو کیا تم نے اسی واسطے ہم کو بلایا تھا۔ اُس وقت سُورۃ تَبَّتْ يَدَا اَبِىْ لَهَبٍ (پ ۳۰ آیت سورۃ لہب) نازل ہوئی۔ کفار قریش کہتے تھے کہ محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) دیوانہ ہو گئے ہیں (معاذ اللہ) اور اپنی زبان سے حضرتؐ کو آزار پہنچانے لگے لیکن حضرت ابوطالبؑ کے خوف سے کوئی جسمانی تکلیف نہیں پہنچا سکتے تھے۔ جب ان لوگوں نے دیکھا کہ بہت سے لوگ آنحضرتؐ کے دین میں داخل ہو رہے ہیں تو حضرت ابوطالبؑ کے پاس آئے اور کہنے لگے کہ تمہارا بھتیجا ہم کو احمق کہتا ہے ہمارے خداؤں کو گالیاں دیتا ہے ہمارے جوانوں کو مفسد کہتا ہے اور ہمارے گروہ کو پراگندہ کرتا ہے۔ اگر مالی پریشانی کے سبب وُہ یہ سب کچھ کرتا ہے تو ہم اس کیلئے اس قدر مال جمع کر دیں کہ وُہ تمام قریش سے زیادہ مالدار ہو جائے، اور قریش کی جس عورت سے وُہ چاہے اُس کی شادی کر دیں اور اُس کو اپنا حاکم بنا لیں، لیکن وُہ ہمارے خداؤں سے ہاتھ اُٹھا لے۔ جناب ابوطالبؑ نے آنحضرتؐ سے کہا یہ کیسی گفتگو ہے کہ تمہاری قوم فریاد کر رہی ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا چچا جان یہ وُہ دین ہے جس کو خدا نے اپنے پیغمبروں کے لئے پسند فرمایا ہے اور مجھ کو دین حق کے ساتھ مبعوث کیا ہے۔ حضرت ابوطالبؑ نے کہا جانِ عم قوم کے لوگ ایسا ایسا کہتے ہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا اگر وُہ لوگ میرے داہنے ہاتھ میں آفتاب اور بائیں ہاتھ میں ماہتاب بلکہ ساری دُنیا مجھ کو دے دیں پھر بھی مَیں اپنے پروردگار کے حکم کے خلاف نہیں کر سکتا۔ میں تو صرف ایک بات اُن سے چاہتا ہوں اگر وُہ اس کو قبول کر لیں تو عرب وعجم کے بادشاہ ہو جائیں اور بہشت میں بھی اُن کو سلطنت حاصل ہوگی۔ پُوچھا وُہ کیا؟ فرمایا وُہ گواہی دیں اور اقرار کریں کہ خدا ایک ہے اور میں اُس کا رسُول ہوں۔ وُہ لوگ بولے کہ ہم تین سو ساٹھ خداؤں کو چھوڑ دیں اور ایک خدا کو پوجیں یہ تو بہت ہی عجیب بات ہے۔ غرض چند روز کے بعد پھر وُہ لوگ ابوطالبؑ کے پاس آئے اور کہا کہ آپ بزرگ ہیں اور ہمارے سردار ہیں آپ کے بھتیجے نے ہم کو پراگندہ کر دیا ہے۔ ہم اُس کے عوض آپکو عمارہ بن ولید کو دیتے ہیں جو بہت زیادہ خوبصورت اور قریش میں سب سے زیادہ نیک ہے۔ آپ اس کو فرزندی میں لے لیں اور محمد (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کو ہمارے سپرد کر دیں تاکہ ہم اس کو قتل کر دیں۔ ابوطالبؑ

نے فرمایا تم نے کیا خوب انصاف کیا۔ میں اپنے بچے کو تمہیں دے دوں کہ تم اس کو مار ڈالو اور غیر کے لڑکے کو لے کر پرورش کروں۔

عیاشی نے بسند معتبر امام محمد باقر علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ جب مشرکین حضرتؐ کی طرف سے گزرتے کپڑے سے اپنا چہرہ چھپا لیتے تھے تاکہ حضرتؐ ان کو نہ دیکھیں، اُس وقت خدا نے یہ آیت نازل فرمائی:- اَلَآ اِنَّهُمْ يَثْنُوْنَ صُدُوْرَهُمْ لِيَسْتَخْفُوْا مِنْهُ ؕ اَلَا حِيْنَ يَسْتَغْشُوْنَ ثِيَابَهُمْ ۙ يَعْلَمُ مَا يُسِرُّوْنَ وَمَا يُعْلِنُوْنَ (پ ۱۱ آیت ۵ سورۂ ہود)

کلینی نے بسند معتبر حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ ابوجہل ملعون نے قریش کی ایک جماعت کے ساتھ حضرت ابوطالبؑ کے پاس آکر کہا کہ تمہارے بھتیجے نے ہم کو اور ہمارے خداؤں کو اذیت دی ہے اُس کو بلا کر کہو کہ ہمارے خداؤں کا ذکر کرنے سے باز رہے۔ حضرت ابوطالبؑ نے پیغمبرِ خدا کو بلایا۔ وُہ آئے تو مشرکوں کو دیکھ کر فرمایا اَلسَّلَامُ عَلٰى مَنِ اتَّبَعَ الْهُدٰى (پ ۱۶ آیت ۴۷ سورۂ طٰہٰ) "سلامتی ہو اُس پر جو ہدایت کی پیروی کرے" اور بیٹھ گئے۔ ابوطالبؑ نے فرمایا یہ لوگ آئے ہیں اور ایسا کہتے ہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا کیا ممکن ہے کہ ایسی بات یہ لوگ کہیں جو اس سے بہتر ہو جس کے سبب سے عرب میں بلند ہوں اور تمام عرب پر مسلط ہو جائیں۔ ابوجہل لعین نے کہا ہاں ممکن ہے۔ بتاؤ وُہ بات کیا ہے؟ فرمایا کہو لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ جب انہوں نے یہ سُنا، تو اپنے کانوں میں انگلیاں ڈال لیں اور باہر نکل گئے۔ اور بھاگے یہ کہتے ہوئے کہ ہم نے سُنا ہے کہ اس دین میں آخرت کی کوئی بھلائی نہیں ہے یہ محض افترا ہے۔ اُس وقت خدا نے سورۂ صٓ کی ابتدائی آیتیں نازل فرمائیں۔

فرات بن ابراہیم نے حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تلاوت قرآن تمام لوگوں سے بہتر اور خوش آیند تھی۔ جب حضرتؐ نمازِ شب کے لئے اُٹھتے تھے تو ابوجہل اور تمام مشرکین آکر حضرتؐ کی قرأت سُنتے لیکن جب حضرتؐ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم فرماتے تو وُہ لوگ اپنے کانوں میں انگلیاں دے لیتے اور بھاگ جاتے۔ پھر آکر سُنتے۔ ابوجہل کہا کرتا تھا کہ محمدؐ اپنے خدا کا نام بہت لیتے ہیں کیونکہ وُہ اپنے پروردگار کو دوست رکھتے ہیں۔ حضرت صادقؑ فرماتے ہیں کہ ابوجہل نے یہ بات سچ کہی۔ حالانکہ وہ بہت بڑا کذاب تھا۔ پھر خدا نے یہ آیت نازل فرمائی۔ وَاِذَا ذَكَرْتَ رَبَّكَ فِى الْقُرْاٰنِ وَحْدَهٗ وَلَّوْا عَلٰٓى اَدْبَارِهِمْ نُفُوْرًا (آیت ۴۶ پ ۱۵ سورۂ بنی اسرائیل)، جب تم اے رسولؐ اپنے پروردگار کو یاد کرتے ہو وُہ پیٹھ پھیر کر بھاگ جاتے ہیں۔" حضرت صادقؑ نے فرمایا کہ جب حضرتؐ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم فرماتے تھے۔ دُوسری معتبر حدیث میں اُنہی حضرتؑ سے منقول ہے کہ مشرکوں نے آنحضرتؐ سے کہا کہ تم ایک سال ہمارے خداؤں کی عبادت کرو اور ہم ایک سال تمہارے خدا کی عبادت کریں تو خدا نے سورۂ قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ (پ ۳۰ سورۂ کافرون)، نازل فرمائی تو ان کی اُمید منقطع ہو گئی یہ کہ حضرت اُن کے خداؤں کی جانب رغبت کریں گے۔

کلینی نے بسند حسن امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرتؐ نئے کپڑے پہنے ہوئے مسجد الحرام میں نماز پڑھ رہے تھے۔ مشرکوں نے اُونٹ کی آنتیں لا کر حضرتؐ کی پُشت اقدس پر ڈال دیں۔ حضرتؐ کے کپڑے گندے ہو گئے۔ آپؐ جناب ابوطالبؑ کے پاس آئے اور کہا چچا جان آپ کے نزدیک

میرا حسب کیسا ہے۔ انہوں نے پوچھا اے فرزند اس بات کا کیا مطلب ہے؟ آپؐ نے واقعہ بیان کیا۔ حضرت ابو طالبؑ کو یہ سنکر غیظ آگیا۔ آپؐ نے جناب حمزہؓ کو بلایا، اپنی تلوار حمائل کی اور جناب حمزہؓ سے کہا اونٹ کی آنتیں اٹھا لو۔ پھر حضرت رسالتمآب صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کو ساتھ لے کر قریش کے پاس آئے جو کعبہ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے۔ جب حضرت ابو طالبؑ کو اس طرح آتے ہوئے دیکھا اور ان کے چہرے سے آثارِ غضب مشاہدہ کئے، خوف کی وجہ سے اپنی جگہ سے حرکت نہ کر سکے۔ جناب ابو طالبؑ نے حمزہؓ سے کہا خون گوبر اور آنتوں کی کثافتیں ان کے جسموں پر مل دو۔ جناب حمزہؓ نے خوب اچھی طرح ان کے بدن پر وہ کثافتیں ملیں پھر جناب ابو طالبؑ نے آنحضرتؐ سے کہا کہ تمہارا حسب ہمارے نزدیک ایسا ہے۔ اور ابن شہر آشوب اور راوندی کی روایت کے مطابق یہ ہے کہ ابو جہل ملعون کے کہنے سے عقبہ ابن ابی معیط نے اونٹ کی آنتیں لا کر حضرتؐ کی پشت اقدس پر ڈال دیں۔ اس وقت آپؐ نماز میں مشغول تھے۔ حضرتؐ نے وہ آنتیں اپنی پشت سے دور کیں اور رو کر بارگاہِ الٰہی میں عرض کی پالنے والے قریش کا دفع کرنا، ابو جہل شیبہ اور امیہ کا دفع کرنا تیرے ہی اختیار میں ہے۔ جناب عباس کہتے ہیں کہ خدا کی قسم جن لوگوں کا نام حضرتؐ نے اس روز لے کر دعا کی تھی سب روز بدر قتل ہوگئے۔ غرض جب عقبہ کی اس گستاخی کی خبر جناب حمزہؓ کو معلوم ہوئی نہایت غضبناک ہوئے اور مسجد میں آئے۔ ابو جہل کو دیکھا، اس کی کمان چھین کر اس کے سر پر ماری اور اس ملعون کو اٹھا کر زمین پر دے مارا۔ لوگ جمع ہوگئے اور جناب حمزہؓ سے اس ملعون کو چھڑایا اور کہنے لگے کہ شاید اے حمزہ آپ نے بھی محمدؐ کا دین قبول کر لیا ہے۔ آپ نے فرمایا ہاں اور غصہ میں کلمہ شہادتین زبان پر جاری کیا۔ پھر آنحضرتؐ کے پاس آئے۔ آپؐ نے آیاتِ قرآنی کی ان کے سامنے تلاوت فرمائی اور اپنی صداقت ان پر ظاہر کی۔ تو جناب حمزہؓ نے دوبارہ گواہی دی اور دین اسلام میں مستحکم و مضبوط ہو گئے۔ جناب ابو طالب شاد و مسرور ہوئے اور جناب حمزہ کی مدح میں چند اشعار نظم کئے۔

عیاشی نے بسند معتبر جناب امام محمد باقر اور امام جعفر صادق علیہم السلام سے روایت کی ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے اپنی قوم سے بہت اذیتیں اٹھائیں۔ ایک روز سجدہ میں تھے کہ مشرکوں نے آپؐ کے اوپر بھیڑ کی اوجھڑیاں ڈالدیں۔ جناب فاطمہ علیہا السلام تشریف لائیں، حضورؐ ابھی سجدہ ہی میں تھے۔ جناب معصومہؑ نے آپؐ کی پشت سے وہ نجاست دور کی۔ آخر خدا نے حضرتؐ جو چاہتے تھے پورا کر دیا۔ جنگ بدر میں ایک گھوڑا بھی حضرتؐ کے ساتھ سواری کے لئے نہ تھا لیکن فتح مکہ کے دن بارہ ہزار سوار آنحضرتؐ کے گرد تھے اور ابو سفیان اور تمام مشرکین حضرتؐ سے امان طلب کر رہے تھے۔ پھر آنحضرتؐ کے بعد امیر المومنینؑ کو منافقوں کے ہاتھوں آزار و بلائیں دیکھنا پڑیں کیونکہ قوم میں کوئی ان کا مددگار نہ تھا۔ حمزہؓ احد میں اور جعفر جنگ موتہ میں شہید ہو چکے تھے۔

شیخ طبرسی وغیرہ نے روایت کی ہے کہ خباب کا بیان ہے کہ میں ایک مرتبہ آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپؐ کعبہ کے سامنے بیٹھے ہوئے تھے۔ میں نے قریش کے مظالم کی شکایت کی اور عرض کی یا رسول اللہ آپ ہمارے واسطے دعا نہیں کرتے یہ سنکر حضرتؐ کے چہرہ کا رنگ صدمہ کے سبب متغیر ہو گیا۔ فرمایا وہ مومنین

حضرت ابو طالب علیہ السلام کی حمایت کا اندازہ کرو۔ [illegible]

[illegible]

جو تم سے پہلے گزر چکے ہیں اُن میں سے بعض کو کلہاڑیوں سے ٹکڑے ٹکڑے کیا گیا بعض کے سروں پر آرہ چلایا گیا۔ ان لوگوں نے صبر کیا اور اپنے دین سے نہیں پھرے۔ لہٰذا تم بھی صبر کرو یقیناً خداوند کریم اس دین کی تکمیل فرمائے گا اور اس دولت کو ایسا پائیدار قرار دے گا کہ اس دین کا ماننے والا تنہا کوہِ صفا سے حضرموت تک سفر کرے گا اور سوائے خدا کے کسی سے نہ ڈرے گا۔

کلینی نے بسند صحیح حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ خدا نے مجھے لوگوں کی خاطرداری اور دلجوئی کا اور نماز واجب ادا کرنے کا حکم دیا ہے۔ اور دوسری معتبر حدیث میں فرمایا کہ جبرئیلؑ آنحضرتؐ کے پاس آئے اور کہا خداوند رحیم وکریم آپؐ کو سلام کہتا ہے اور فرماتا ہے کہ لوگوں کے ساتھ نرمی اور شفقت کرتے رہو۔

بسند موثق حضرت امام محمد باقر و امام جعفر صادق علیہم السلام سے روایت ہے کہ جب لوگوں نے آنحضرتؐ کی تکذیب کی خدا نے چاہا کہ آنحضرتؐ کے انتقام کے لئے تمام اہل زمین کو سوائے امیرالمومنینؑ کے ہلاک کرے اُس وقت جبکہ یہ آیت نازل فرمائی: فَتَوَلَّ عَنْهُمْ فَمَآ أَنتَ بِمَلُومٍ (آیت ۵۴ پ ۲۷ سورۃ الذاریات) "اے ہمارے حبیبؐ ان سے لاپرواہ ہو جاؤ بیشک تم کو کوئی ملامت نہیں کر سکتا" پھر خدا نے مومنین پر رحم فرمایا اور آنحضرتؐ سے خطاب فرمایا: وَّذَكِّرْ فَإِنَّ الذِّكْرَىٰ تَنفَعُ الْمُؤْمِنِينَ (پ ۲۷ آیت ۵۵ سورۃ الذاریات) اُن کو نصیحت کئے جاؤ بیشک نصیحت مومنین کو فائدہ پہنچاتی ہے۔

حدیث معتبر میں حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خدا نے اظہارِ اسلام کا حکم دیا اور آنحضرتؐ نے مسلمانوں کی قلت اور مشرکین کی کثرت مشاہدہ فرمائی تو غمگین ہوئے۔ اُس وقت خدا نے جناب جبرئیلؑ کو درخت سدرۃ المنتہیٰ کی ایک پتی دے کر بھیجا اور حکم دیا کہ اس پتی سے آنحضرتؐ اپنا سر دھوئیں۔ حضرتؐ نے تعمیلِ حکم کی اور آپؐ کا رنج وغم زائل ہو گیا۔

علی بن ابراہیم نے روایت کی ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ خدا نے محمدؐ کو اس لئے مبعوث فرمایا ہے کہ تمام بادشاہانِ باطل کو قتل کر دوں اور اے مسلمانوں ملک وبادشاہی تمہارے لئے قرار دوں۔ تو ابوجہل نے آنحضرتؐ کی حسد وعداوت کے سبب سے کہا کہ خداوندا محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) جو کچھ کہتے ہیں اگر حق ہے اور تیری جانب سے ہے تو ہمارے اُوپر آسمان سے پتھر کی بارش کر یا ہمارے لئے کوئی عذاب دردناک بھیج۔ پھر کہا کہ ہم اور بنی ہاشم دو گھوڑوں کے مانند تھے جو ایک ساتھ برابر برابر دوڑتے تھے اور ایک دوسرے کے برابر کے مقابل تھے۔ اب ہم گوارا نہیں کر سکتے کہ وہ پیغمبری کا دعوےٰ کریں اور ان میں کوئی پیغمبر ہو اور بنی مخزوم میں نہ ہو۔ پھر دعا کی پالنے والے ہم تجھ سے مغفرت چاہتے ہیں۔ تو خدا نے یہ آیت نازل فرمائی وَمَا كَانَ اللَّهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَأَنتَ فِيهِمْ ۚ وَمَا كَانَ اللَّهُ مُعَذِّبَهُمْ وَهُمْ يَسْتَغْفِرُونَ (پ ۹ آیت ۳۳ سورۃ انفال) یعنی خدا ایسا نہیں ہے کہ ان لوگوں پر عذاب نازل کرے حالانکہ اے رسُولؐ تم ان میں موجود ہو اور نہ خدا ایسا ہے کہ ان پر عذاب کرے جبکہ وہ لوگ استغفار کرتے ہوں گے کیونکہ ابوجہل لعین نے اس کے بعد آمرزش بھی طلب کی تھی۔ پھر جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اذیتیں پہنچانے لگے اور آپؐ کو مکہ سے

نکال دیا تو خدا نے یہ آیت نازل فرمائی۔ وَمَا لَهُمْ اَلَّا يُعَذِّبَهُمُ اللّٰهُ وَهُمْ يَصُدُّوْنَ عَنِ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَمَا كَانُوْۤا اَوْلِيَآءَهٗ اِنْ اَوْلِيَآؤُهٗۤ اِلَّا الْمُتَّقُوْنَ ۔ (پ ۹ آیت ۳۴ سورۃ انفال) ان کو کیا ہو گیا ہے کہ مومنین کو مسجد الحرام میں جانے سے منع کرتے ہیں حالانکہ ان کو مسجد الحرام سے کوئی واسطہ نہیں اور سوائے متقین کے مسجد الحرام میں جانے کا کسی کو حق نہیں۔ اور وہ رسولؐ اور اُن کے اصحاب ہیں۔ آخر خدا نے اُن پر جنگِ بدر میں عذاب نازل کیا اور وہ مارے گئے۔

ابن شہر آشوب نے کثیر بن عامر سے روایت کی ہے کہ ایک روز مکہ میں ابطح کی جانب سے ایک سوار آیا جس کے پیچھے سترہ اُونٹ تھے جن پر ریشمی کپڑے لدے ہوئے تھے اور ہر اُونٹ پر ایک غلام حبشی سوار تھا وہ سوار آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پوچھ رہا تھا۔ لوگوں نے پوچھا کہ اُن سے کیا کام ہے؟ اُس نے کہا میرے باپ نے وصیت کی ہے کہ ان اُونٹوں اور غلاموں کو اُن کے حوالے کر دوں۔ یہ سُنکر ابوالبختر نے ابو جہل کی جانب اشارہ کیا اور کہا جس کو تم تلاش کر رہے ہو وہ یہ ہیں۔ وہ ابو جہل کے پاس آیا اور آنحضرتؐ کے جو اوصاف اُس کو بتائے گئے اُس میں اُس نے نہ پائے تو کہا تم وہ نہیں ہو جس کو میں چاہتا ہوں اور مکہ میں گھومنے لگا یہاں تک کہ حضرتؐ کے پاس پہنچ گیا اور اُن اوصاف کے ذریعہ سے پہچان لیا حضرتؐ کے ہاتھ پیروں کو چوما۔ حضرتؐ نے فرمایا تم ناجی ابن منذر ہو؟ اُس نے کہا ہاں یا رسُولؐ اللہ فرمایا وہ سترہ اُونٹ کہاں ہیں جن میں سے ہر ایک پر غلام حبشی سوار ہیں اور وہ سب ریشمی کپڑے پہنے اور زریں کمر ہیں پھر حضرتؐ نے ایک ایک کا نام بتایا اُس نے کہا ہاں یا رسُولؐ اللہ وہ سب حاضر ہیں میں اُن کو پیش کرنے کے لئے لایا ہوں۔ فرمایا تمام مال میرے حوالے کرو میں محمدؐ ہوں۔ اُس نے سب اُونٹ اور مال حضورؐ کے سپرد کر دیا۔ تو ابو جہل لعین چلایا کہ اے آلِ غالب اگر محمدؐ کے مقابلہ میں میری مدد نہ کرو گے تو میں تلوار سے اپنا پیٹ پھاڑ لوں گا اور مر جاؤں گا۔ یہ تمام مال کعبہ کا ہے اور محمدؐ چاہتے ہیں کہ خود اُس پر تصرف کریں۔ پھر وہ اپنے گھوڑے پر سوار ہوا اور اپنی تلوار نیام سے نکال لی اور کعبہ کی گلی گلی میں گھومتا رہا یہاں تک کہ اُس کے ساتھ کئی ہزار اشخاص جمع ہو گئے۔ جب بنی ہاشم کو یہ خبر معلوم ہوئی تو ابو طالبؑ تمام اولادِ عبد المطلب کو لے کر سوار ہوئے اور آنحضرتؐ کے گرد جمع ہو گئے۔ پھر ابو طالبؑ اُن کے پاس گئے اور پُوچھا تم لوگ محمدؐ سے کیا چاہتے ہو؟ ابو جہل لعین نے کہا تمہارے برادر زادے نے ہم لوگوں کے ساتھ بڑی خیانت کی ہے۔ اُن میں سے ایک خیانت یہ ہے کہ کچھ مال لوگ کعبہ کے لیئے لائے تھے اس لڑکے نے (محمدؐ نے) ان لوگوں کو فریب دے کر اپنے دین میں شامل کر لیا اور تمام مال اُن سے لے لیا۔ ابو طالبؑ نے فرمایا کہ ٹھہر جاؤ میں جا کر محمدؐ سے حقیقت حال معلوم کرتا ہوں۔ پھر حضرتؐ کے پاس آکر کہا کہ وہ سب مال ابو جہل کو دے دیں۔ حضرتؐ نے فرمایا ایک حبّہ بھی اُس کو نہ دوں گا۔ ابو طالبؑ نے کہا دس اُونٹ تم لے لو اور سات اُس کو دے دو۔ حضرتؐ نے انکار کیا اور فرمایا کہ میں ان ہدیوں کو اُونٹوں سمیت اُس کے پاس لے چلتا ہوں اور میں اور وہ دونوں اُونٹوں سے دریافت کریں جس کے بارے میں وہ اُونٹ کہہ دیں اور گواہی دے دیں۔ یہ مال پھر اُسی کا ہو گا۔ ابو طالبؑ نے ابو جہل لعین کے پاس آکر حضرتؐ کا ارشاد بیان کیا اور کہا محمدؐ نے تمہارے ساتھ انصاف کیا اور کہا ہے کہ کل صبح سُورج نکلنے کے وقت تم لوگ مسجد میں جمع ہو اور اونٹوں کو تمام مال سمیت

حاضر کیا جائے گا۔ اُونٹ جس کی گواہی دیں وُہ سب لے لے۔ یہ سُنکر وُہ سب لوگ واپس چلے گئے۔ دوسرے روز ابوجہل ملعون کعبہ کے پاس آیا اور ہُبل کو سجدہ کیا اور سر اُٹھا کر پُورا حال اُس سے بیان کیا اور کہا اے ہُبل ایسا کردے کہ وُہ اُونٹ مجھ سے ہمکلام ہوں اور میرے واسطے گواہی دیں اور محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مجھ کو ملامت نہ کریں۔ میں تجھ کو چالیس سال سے پُوج رہا ہوں اور اب تک تجھ سے کوئی حاجت میں نے طلب نہیں کی ہے۔ اگر آج تو میری یہ حاجت پُوری کردے گا تو میں تیرے لیئے سفید موتی کا قبہ بنوادوں گا۔ اور تیرے دونوں ہاتھوں کے لیئے سونے کے کڑے، اور چاندی کے چھڑے، جواہرات کا ایک تاج مہیا کروں گا۔ اسی اثناء میں جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی تشریف لائے، اور اُونٹ مع سامان لائے گئے۔ ابوجہل سے فرمایا کہ تو اُونٹوں سے سوال کر۔ اُس نے ہر چند کوشش کی مگر کسی اُونٹ نے جواب نہیں دیا۔ اس کے بعد حضرتؐ نے اونٹوں سے دریافت کیا وُہ بحکم خدا گویا ہوئے اور آپؐ کی پیغمبری کی گواہی دی۔ اور بیان کیا کہ یہ تمام مال حضرتؐ سے تعلق رکھتا ہے۔ آنحضرتؐ نے پھر ابوجہل سے کہا اب دوبارہ پھر تو ان سے دریافت کر۔ اُس نے اُونٹوں سے پُوچھا مگر کوئی جواب نہ ملا۔ پھر حضرتؐ نے اُونٹوں سے پُوچھا پھر اُن سب نے گواہی دی۔ اسیطرح سات مرتبہ ہوا۔ آخر آنحضرتؐ نے تمام مال اور اُونٹ وغیرہ لے لیا اور ابوجہل ذلیل ورسوا ہو کر چلا گیا۔

بعض کتابوں میں تحریر ہے کہ جب خداوند عالم نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو مامور فرمایا کہ علانیہ قریش کو حق کی دعوت دیں، حضرتؐ موسم حج میں جبکہ اطراف عالم سے لوگ مکہ میں آتے ہیں، کوہ صفا پر جا کر کھڑے ہو گئے اور اُن کو ندا دی کہ ایہا الناس! میں پروردگار عالمین کا رسول ہوں۔ یہ سُنکر لوگ آپ کی جانب تعجب سے دیکھنے لگے اور آپؐ کی ہلاکت کے درپے ہوئے۔ پھر حضرتؐ کوہ مروہ پر تشریف لے گئے اور تین مرتبہ یوں ہی ندا کی۔ ابوجہل ملعون نے یہ سُنکر ایک پتھر حضرتؐ کی جانب پھینکا جس سے حضرتؐ کی پیشانی مجروح ہو گئی یہ دیکھ کر سارے مشرکین پتھر ہاتھوں میں لے کر آنحضرتؐ کے پیچھے دوڑے تو آنحضرتؐ کوہ ابوقبیس پر چڑھ گئے جس مقام کو آج "متکا" کہتے ہیں۔ وہاں تکیہ کر کے کھڑے ہو گئے۔ ایک شخص امیرالمومنینؑ کے پاس گیا اور کہا کہ محمدؐ تو قتل کر دیئے گئے۔ جناب امیرؑ روتے ہوئے خدیجہؑ کے مکان پر گئے۔ خدیجہؑ نے گھبرا کر پوچھا یا علیؑ کیا ہوا؟ جناب امیرؑ نے فرمایا مجھے کچھ نہیں معلوم مگر لوگ کہتے ہیں کہ مشرکین نے آنحضرتؐ پر پتھر برسائے جس میں وُہ چھپ گئے مجھے کچھ کھانا اور پانی دو اور ساتھ چلو تا کہ آب وطعام حضرتؐ تک پہنچائیں۔ غرض وُہ دونوں روانہ ہوئے۔ حضرت علیؑ نے کہا تم وادی کی جانب سے چلو اور میں پہاڑ پر چڑھتا ہوں۔ غرض امیرالمومنینؑ روتے ہوئے چلے۔ پکارتے رہے کہ یا رسولؐ اللہ میری جان آپ پر فدا ہو آپ کس جگہ بھوکے پیاسے بیٹھے ہیں۔ آپ نے اپنے ساتھ مجھ کو نہ لیا۔ جناب خدیجہؑ الگ فریاد کر رہی تھیں کہ مجھے پیغمبرؐ برگزیدہ کا پتہ بتاؤ۔ اسی اثناء میں حضرت جبریلؑ آنحضرتؐ پر نازل ہوئے۔ جب آنحضرتؐ نے اُن کو دیکھا آنکھوں میں آنسو بھر لائے اور فرمایا کہ دیکھو میری قوم نے میرے ساتھ کیا کیا ہے۔ مجھے جھٹلایا اور مجھ پر سنگ جفا کی بارش کر کے مجھے زخمی کر دیا۔ جبریلؑ نے کہا اپنا ہاتھ مجھے دیجیئے پھر آپؐ کا ہاتھ پکڑ کر بٹھایا اور ایک مسند بہشت اپنے پروں میں سے نکال کر جو مروارید ویاقوت سے بنی ہوئی تھی ہوا میں حرکت دی جس نے تمام پہاڑ کو ڈھانپ لیا اور کہا اپنے خدا کے نزدیک اپنی قدر ومنزلت آپ نے دیکھی؟

حضرتؐ نے فرمایا ہاں۔ جبرئیلؑ نے کہا اس درخت کو بلایئے۔ حضرتؐ نے بلایا تو وہ اپنے مقام سے جدا ہو کر دوڑتا ہوا آنحضرتؐ کے پاس آیا اور حضرتؐ کے لیئے تعظیماً سجدہ کیا۔ پھر جبرئیلؑ نے کہا اس سے کہہ دیجئے کہ واپس جائے حضرتؐ نے فرمایا واپس جاؤ وہ چلا گیا۔ پھر اسمٰعیل فرشتہ جو آسمان اوّل پر مؤکل ہے حاضر خدمت ہوا اور کہا اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ میرے پروردگار نے مجھے بھیجا ہے کہ آپ کی اطاعت کروں۔ میں حاضر ہوں آپ جو حکم دیں بجالاؤں۔ اگر آپ فرمائیں تو ستاروں کو ان پر گراؤں کہ یہ جل جائیں۔ پھر آفتاب کا موکل آیا اور کہا السلام علیك یا رسول اللہ۔ اگر آپ حکم دیں تو ان کے سروں کے قریب آفتاب کر دوں تاکہ یہ سب جل جائیں۔ پھر زمین کا فرشتہ آیا اور کہا السلام علیك یا رسول اللہ حق تعالےٰ نے مجھے آپ کی اطاعت پر مامور فرمایا ہے اگر آپ فرمائیں تو زمین کو حکم دے دوں کہ ان کو نگل جائے۔ پھر پہاڑوں کا فرشتہ آیا اور کہا السلام علیك یا رسول اللہ۔ خدا نے مجھے آپ کی فرمانبرداری کا حکم دیا ہے اگر آپ اجازت دیں تو پہاڑوں کو ان پر گرا دوں اور وہ ریزہ ریزہ ہو جائیں۔ پھر دریاؤں کا فرشتہ آیا اور کہا السلام علیك یا رسول اللہ۔ خدا نے مجھے حکم دیا ہے کہ آپ جو فرمائیں تعمیل کروں۔ اگر آپ کی مرضی ہو تو دریاؤں کو حکم دوں کہ ان سب کو غرق کر دیں جب تمام فرشتوں نے اظہار تقرب کیا تو حضرتؐ نے فرمایا کہ کیا میری مدد پر مامور ہوئے ہو انہوں نے عرض کی ہاں۔ تو حضرتؐ نے اپنا روئے مبارک آسمان کی جانب بلند کیا اور ارشاد فرمایا کہ پالنے والے میں عذاب کے لیئے مبعوث نہیں ہوا ہوں بلکہ اس لیئے مبعوث ہوا ہوں کہ عالمین کے لیئے رحمت ہوں۔ مجھے میری قوم کے ساتھ چھوڑ دے کہ یہ ناواقف ہیں اور جہالت میں ایسا سلوک کرتے ہیں۔ پھر جبرئیلؑ نے جناب خدیجہؑ کو دیکھا کہ وادی میں رو رہی ہیں اور حضرتؐ کی تلاش میں دوڑتی پھر رہی ہیں۔ آنحضرتؐ سے کہا خدیجہؑ کو دیکھئے اُن کے رونے سے آسمان کے فرشتے رو رہے ہیں۔ اُن کو اپنے پاس بُلا لیجئے اور میرا سلام ان سے کہہ دیجئے اور فرما دیجئے کہ خداوند عالم تم کو سلام کہتا ہے۔ اور ان کو خوشخبری دے دیجئے کہ خدا نے ان کے لیئے بہشت میں موتیوں کا گھر بنایا ہے جس میں سونے کے نقش و نگار بنے ہیں اُس میں کوئی آواز وحشتناک نہ ہوگی۔ حضرتؐ نے یہ سُنکر خدیجہؑ اور حضرت علیؑ کو اپنے پاس بلایا۔ خُون آپؐ کے گلے سے ٹپک رہا تھا۔ حضرتؐ خون کو زمین پر نہیں گرنے دیتے تھے بلکہ پُونچھ لیتے تھے۔ خدیجہؑ نے کہا میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں خُون گرنے کیوں نہیں دیتے حضرتؐ نے فرمایا ڈرتا ہوں کہ اگر میرا خون زمین پر گرے گا تو خداوند عالم اہل زمین پر غضبناک ہوگا۔ جب رات ہوئی تو جناب امیرؑ اور جناب خدیجہؑ حضرتؐ کو گھر واپس لائیں اور آپؐ کے بیٹھنے کی جگہ ایک بڑا پتھر نصب کر دیا۔ جب مشرکوں کو حضرتؐ کے واپس آنے کی خبر ہوئی تو پھر گھر پر پتھروں کی بارش کرنے لگے لیکن کوئی پتھر آنحضرتؐ تک نہیں پہنچنے پاتا تھا۔ اوپر آتا تو وہ بڑا پتھر روکتا۔ داہنے بائیں سے دیواریں روک لیتی تھیں۔ حضرتؐ کے سامنے جناب خدیجہؑ اور حضرت علیؑ کھڑے ہو گئے اور پتھروں کو اپنے جسموں پر روکتے تھے۔ آخر جناب خدیجہؑ نے کہا اے مشرکین قریش تم کو سنگباری کرتے ہوئے شرم نہیں آتی کہ ایک ایسی عورت کے گھر پر پتھر پھینک رہے ہو جو تم میں سب سے زیادہ نجیب ہے۔ اگر خدا سے نہیں ڈرتے ہو تو اس ننگ سے تو پرہیز کرو۔ یہ سُنکر مشرکوں کو غیرت آئی اور وہ واپس چلے گئے۔ دوسرے روز آنحضرتؐ پھر مسجد میں تشریف لے گئے اور نماز پڑھی۔ اور خداوند تعالےٰ نے

اُن کے دلوں میں حضرتؐ کا رعب ڈال دیا کہ پھر حضرتؐ سے نہ بولے۔

بعض کتابوں میں ہے کہ بعثت کے پانچویں سال عمار بن یاسر کی والدہ سمیہ شہید ہوئیں ان کو کافروں نے شکنجہ میں کس دیا تھا تاکہ اسلام سے توبہ کریں، اسی وقت ابوجہل علیہ اللعنۃ اُن کے پاس سے گزرا اور اُن کے سینہ پر نیزہ مارا اور ان کو شہید کر دیا۔

---

# ۲۴
# چوبیسواں باب
## آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے معراج کا بیان!

واضح ہو کہ آیات کریمہ اور احادیث متواترہ سے ثابت ہو چکا ہے کہ خداوند حکیم وخبیر نے سرور کائنات صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو ایک شب میں مکہ معظمہ سے مسجد اقصےٰ کی جانب اور وہاں سے سدرۃ المنتہیٰ اور عرش اعلیٰ تک سیر کرائی اور سمٰوات کے عجائبات دکھائے اور پوشیدہ اسرار اور بے انتہا معارف حضرتؐ پر القا کیئے اور حبیبؐ خدا نے بیت المعمور میں اور عرش اعلےٰ کے نیچے عبادت میں قیام فرمایا اور ارواح انبیاءؑ سے ملاقات کی اور بہشت میں جاکر بہشت والوں کے منازل مشاہدہ فرمائے۔ اور احادیث متواترہ خاصہ وعامہ دلالت کرتی ہیں کہ حضرتؐ کا عروج جسم کے ساتھ ہوا تھا بے جسم رُوح کے ساتھ نہیں، بیداری میں ہوا تھا خواب میں نہیں۔!

قدیم علمائے شیعہ کے درمیان اس بارے میں کوئی اختلاف نہیں ہے۔ چنانچہ ابن بابویہ اور شیخ طبرسی رحمۃ اللہ علیہما وغیرہما نے ان مراتب کی تصریح کی ہے۔ اور بعض علماء عامہ نے معراج کے جسمانی ہونے میں اخبار و آثار رسولِ خدا و ائمۂ ہدیٰ کی عدم پیروی یا ان کے ارشاد پر یقین نہ ہونے کے سبب جو شک کیا ہے وہ بھی اپنے علماء کے شبہات پر اعتماد کرنے کے سبب ہے ورنہ کیسے ممکن ہے کہ جو شخص خداؐ و رسولؐ اور آئمۂ ہدیٰ کے ارشاد اور آیاتِ قرآنی پر یقین رکھتا ہو اور مختلف طریقوں سے معراج کے صحیح ہونے اور اُس کی خصوصیات وکیفیات کے بارے میں ہزاروں حدیثیں سُنتا ہو جو معراج جسمانی پر بتصریح دلالت کرتی ہیں محض حکماء کے شبہات کی بناء پر انکار کرے اور ان کی تاویلیں کرے اور سُنی وشیعہ کی حدیث کی کتابوں میں شائد ہی کوئی کتاب ایسی ہو جس میں معراج اپنی خصوصیات کے ساتھ مذکور نہ ہو۔ اگر میں اس بارے میں حدیثیں جمع کرنا چاہوں تو اس کتاب کے برابر ایک کتاب ہو سکتی ہے۔ لیکن میں ہزاروں حدیثوں میں سے بطور نمونہ چند حدیثیں جیسے دانوں کے ڈھیر میں سے ایک دانہ ہو لکھنے پر اکتفا کرتا ہوں تاکہ متدین احباب کو ان کے مضامین سے آگاہی ہو جائے۔

معراج جسمانی بیداری کی حالت میں ہوئی

واضح ہو کہ اس بات پر اتفاق ہے کہ معراج ہجرت سے پہلے واقع ہوئی اور ہجرت کے بعد کا احتمال ہے اور قبل ہجرت کے بارے میں بعض کا قول ہے کہ سترھویں یا اکیسویں ماہ رمضان المبارک شب شنبہ ہجرت سے چھ مہینے پہلے واقع ہوئی اور بعض کہتے ہیں کہ بعثت کے دو سال بعد ماہ ربیع الاول میں واقع ہوئی پھر ہجرت

کے دو سال بعد بعضوں کا قول ہے کہ ماہِ رجب کی ستائیسویں کو واقع ہوئی۔ اور پہلی معراج کے مکان کے بارے میں اختلاف ہے۔ بعض کا بیان ہے کہ جناب امیرؑ کی ہمشیرہ ام ہانی کے مکان سے ہوئی اور بعض شعب ابیطالب سے کہتے ہیں اور بعض مسجد الحرام سے بیان کرتے ہیں۔ اس میں بھی اختلاف ہے کہ معراج صرف ایک مرتبہ ہوئی یا کئی مرتبہ۔ احادیث معتبرہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ کئی بار ہوئی۔ اور معراج کے بارے میں حدیثوں میں جو اختلاف ہے ممکن ہے اسی سبب سے ہو کہ احادیث معتبرہ میں کوئی ایک حدیث کسی ایک معراج کی خصوصیات میں واقع ہوئی ہوگی۔

معراج کی آیتوں میں سے ایک آیت یہ ہے:۔ سُبْحَانَ الَّذِیْٓ اَسْرٰی بِعَبْدِہٖ لَیْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَی الْمَسْجِدِ الْاَقْصَا الَّذِیْ بَارَکْنَا حَوْلَہٗ لِنُرِیَہٗ مِنْ اٰیٰتِنَا اِنَّہٗ ھُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ (پ۱۵ آیت سورۃ بنی اسرائیل)، یعنی پاک ہے وُہ خدا جس نے اپنے بندہ کو ایک رات میں مسجد الحرام سے مسجد اقصےٰ تک کی سیر کرائی جس کو ہم نے برکت دی ہے تاکہ ہم اس کو اپنی عظمت و جلال کی نشانیاں دکھائیں بے شک وُہ ہر چیز کو سُنتا اور جانتا ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ مسجد حرام سے مکہ معظمہ مراد ہے کیونکہ وُہ محلِ نماز اور محترم ہے۔ اور مشہور یہ ہے کہ مسجد اقصےٰ سے مراد وُہ مسجد ہے جو شام میں مشہور و معروف ہے۔ لیکن بہت سی معتبر حدیثوں سے ظاہر ہوتا ہے کہ بیت المعمور مراد ہے جو چوتھے آسمان پر ہے اور بہت بلند ہے چنانچہ علی بن ابراہیم نے بسندِ معتبر روایت کی ہے کہ امام محمد باقرؑ نے ایک شخص سے پُوچھا کہ لوگ اس آیت کی تفسیر کیا بیان کرتے ہیں اُس نے کہا کہ مسجد حرام سے بیت المقدس تک جاتا۔ حضرتؑ نے فرمایا ایسا نہیں ہے بلکہ اس مسجد زمین سے بیت المعمورِ آسمان کی جانب حضرتؐ تشریف لے گئے جو کعبہ کے بالکل مقابل ہے اور کعبہ سے اُس جگہ تک تمام فاصلہ و فضا محترم ہے۔ اور عیاشی نے حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ لوگوں نے اُن حضرتؑ سے مساجد معظمہ و مشرفہ کے بارے میں دریافت کیا آپؑ نے فرمایا کہ مسجد اقصےٰ جو خدا نے فرمایا ہے وُہ آسمان پر ہے اور شام میں جو مسجد ہے اُس سے بہتر مسجد کوفہ ہے [1]

دوسری جگہ فرماتا ہے:۔ وَالنَّجْمِ اِذَا ھَوٰی ستارہ کی قسم جس وقت کہ وُہ طلوع یا غروب ہوتا ہے یا جس وقت نیچے آتا ہے۔ حضرت صادقؑ سے مروی ہے کہ نجم سے مُراد سرورِ کائنات صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں یعنی اختر برج رسالت کی قسم جس وقت کہ وُہ معراج میں گئے یا معراج سے نیچے واپس آئے مَاضَلَّ صَاحِبُکُمْ وَمَا غَوٰی۔ تمہارے مولا گمراہ نہیں ہوئے یعنی محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور نہ اُنہوں نے خطا کی۔ بہت سی روایتوں میں وارد ہوا ہے کہ محمدؐ خلافت علیؑ کے بارے میں گمراہ نہیں ہوئے ہیں اور نہ جھوٹ کہتے ہیں جو کچھ اُن کی فضیلت میں بیان کرتے ہیں وَمَا یَنْطِقُ عَنِ الْھَوٰی اِنْ ھُوَ اِلَّا وَحْیٌ یُّوْحٰی وُہ اپنی خواہش نفسانی

[1] مؤلف فرماتے ہیں مسجد اقصےٰ سے جس کا ذکر قرآن میں ہے بیت المعمور مراد ہونے میں منافات نہیں بلکہ ممکن ہے آنحضرتؐ بیت المقدس بھی تشریف لے گئے ہوں۔ چنانچہ بہت سی حدیثیں اس پر دلالت کرتی ہیں۔ اور یہ بھی احتمال ہے کہ بعض معراج میں وہاں نہ گئے ہوں۔ ۱۲

سے کلام نہیں کرتے۔ جو کچھ کہتے ہیں وُہ وحی ہوتی ہے جو اُن کی طرف کی جاتی ہے۔ عَلَّمَهٗ شَدِيْدُ الْقُوٰى۔ اُن کو اُس فرشتہ نے بتایا ہے جو نہایت قوی ہے یعنی جبرئیلؑ۔ ذُوْ مِرَّةٍ فَاسْتَوٰى۔ وُہ صاحبِ قوت و صاحبِ عقل و متانت ہے۔ وُہ ذوبات اپنی اصلی صورت میں کھڑا ہوا جیسی کہ خدا نے خلق کی تھی نہایت عظمت و جلالت کے ساتھ۔ وَهُوَ بِالْاُفُقِ الْاَعْلٰى۔ اور وُہ آسمان کے سب سے بلند مقام پر تھا۔ جبکہ پیغمبرؐ نے اس کی صُورت میں اُس کو دیکھا۔ ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰى فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى۔ پھر وُہ آنحضرتؐ کے نزدیک ہوا۔ اور اُن سے متصل ہوگیا۔ تاکہ اُن سے رازِ الٰہی بیان کرے۔ تو جبرئیلؑ اور محمدؐ میں دُو کمان کا بلکہ اُس سے بھی کم فاصلہ رہ گیا تھا۔ بعض کا قول ہے کہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم جنابِ مقدسِ احدیت کے معنوی تقرب کے مرتبہ پر ظاہری قرب کے ساتھ عرش اور اُس مقام تک پہنچے جس سے بلند مقام عالمِ امکان میں نہیں ہو سکتا۔ اُس وقت خداوند کریم و رحیم نے اپنی رحمت و رافت کے ساتھ ان کو اپنی خاص عنایتوں اور بخششوں سے قریب تر کردیا جیسے دُو اشخاص ایک کمان کے بقدر ایک دُوسرے سے بظاہر قریب ہوتے ہیں بلکہ اُس سے بھی زیادہ نزدیک۔ بسندِ معتبر حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ اُس مقام تک پہنچے جہاں سے وحیٔ الٰہی صادر ہوتی ہے اور وہاں آنحضرتؐ کے کان کمان کی لکڑی سے اُس کی زہ کے فاصلہ کے برابر تھے۔ فَاَوْحٰى اِلٰى عَبْدِهٖ مَا اَوْحٰى تو خدا نے اپنے بندہ کی طرف وحی فرمائی جو کچھ فرمائی۔ بہت سی معتبر حدیثوں میں وارد ہوا ہے کہ خدا نے امیرالمؤمنین علیہ السّلام کی امامت اور آپؑ کی رفعتِ شان و عظمت کے بارے میں وحی کی جو کچھ بھی کی۔ مَا كَذَبَ الْفُؤَادُ مَا رَاٰى پیغمبرؐ کے دل نے جو کچھ انوارِ جلالِ سُبحانی کو دیکھا جھُوٹ نہ سمجھا۔ یا جو کچھ عجائباتِ مخلوقاتِ خلاقِ عالم کو ان کی آنکھوں نے دیکھا اُن کے دل نے اُس کو جھُوٹ نہ جانا بلکہ نورِ یقین کے ساتھ قبول کیا۔ اَفَتُمٰرُوْنَهٗ عَلٰى مَا يَرٰى اے لوگو کیا محمد (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) نے جو کچھ شبِ معراج دیکھا تم اُس میں شک کرتے ہو۔ وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰى عِنْدَ سِدْرَةِ الْمُنْتَهٰى پھر پیغمبرؐ نے دوبارہ جبرئیلؑ کو بصورتِ اصلی سدرۃ المنتہٰی کے نزدیک دیکھا وُہ درخت آسمانِ ہفتم کے اُوپر ہے جہاں فرشتوں کی پرواز اور مخلوقات کے اعمال کی انتہا ہوتی ہے۔ عِنْدَهَا جَنَّةُ الْمَاْوٰى اور سدرۃ المنتہٰی کے نزدیک وُہ بہشت ہے جو متقین کی آرامگاہ ہے۔ اِذْ يَغْشَى السِّدْرَةَ مَا يَغْشٰى جس وقت کہ سدرہ کو ڈھانپے ہوئے تھا جو ڈھانپے ہوئے تھا یعنی فرشتگانِ روحانیین اور عظمت و جلال خداوندِ عالمین سے سدرہ ڈھکا ہوا تھا۔ منقول ہے کہ سدرہ کے ہر پتے پر ایک ملک کھڑا تھا اور خدا کی تسبیح کر رہا تھا مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰى یعنی آنحضرتؐ کی آنکھیں داہنے اور بائیں نہیں دیکھتی تھیں بلکہ جو دیکھنا چاہیئے تھا اُسی کی طرف آنحضرتؐ کی نگاہیں تھیں یعنی آنحضرتؐ نہایت ادب سے پیش پروردگارِ عالم کھڑے تھے اور سوائے خالق کا تماشات کے کسی طرف متوجہ نہ تھے یعنی جو آواز آتی تھی وُہ نہایت توجہ کے ساتھ سُنتے تھے اور جو دکھایا جاتا تھا وہی دیکھتے تھے، کوئی شک و شبہہ نہ کرتے تھے۔ کسی بات کو غلط نہ سمجھے اور جو کچھ دیکھا درست دیکھا۔ لَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰيٰتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى (سورۃ نجم پ۲۷ آیت ۱۸) خداوند عالم نے ان لوگوں کو غلطی سے محفوظ رہنے کے لیے بیان فرمایا کہ جو از خود سمجھنے سے قاصر ہیں کہ حضرتؐ نے اپنے پروردگار کی بزرگ نشانیوں کو دیکھا تاکہ کسی کو گمان نہ ہو کہ خدا کو

دیکھا اور لوگ سمجھ لیں کہ خدا دیکھے جانے کے قابل نہیں ہے اور اُس کو ان ظاہری آنکھوں سے نہیں دیکھا جا سکتا جیسا کہ آنحضرتؐ خود فرماتے ہیں کہ میں نے اُس رات خدا کو دل کی آنکھوں سے دیکھا۔ بیان کرتے ہیں کہ اُن تمام نشانیوں میں سے ایک نشانی یہ تھی کہ آنحضرتؐ نے جبرئیلؑ کو اُن کی اصلی صورت میں دیکھا کہ اُن کے چھ سو بازو تھے۔ اور وہ اپنے پروں سے تمام آسمان کو گھیرے ہوئے تھے [1]

ابن بابویہ نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے۔ وہ حضرتؑ فرماتے ہیں کہ جو شخص ان چار چیزوں یعنی معراجؐ، قبر میں سوال منکر و نکیر، بہشت و دوزخ کے وجود اور شفاعت سے انکار کرے وہ ہمارے شیعوں میں نہیں ہے۔ اور حضرت امام رضا علیہ السلام سے حدیث موثق میں روایت ہے کہ جو شخص معراج پر ایمان نہ لائے اُس نے آنحضرتؐ کی تکذیب کی۔ اور دوسری معتبر حدیث میں فرمایا کہ سچا مومن اور ہمارا شیعہ وہ ہے جو پیغمبرؐ کی معراج، شفاعت، حوض کوثر، سوال قبر، بہشت و دوزخ، صراط و میزان، حساب اور روز جزا مبعوث ہونے پر ایمان لائے۔

ابن بابویہ اور صفار وغیرہم نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ خداوند عالم آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ایک سو بیس مرتبہ آسمان پر لے گیا اور ہر مرتبہ ولایت و امامتِ امیر المومنینؑ اور تمام ائمہ اطہار کے بارے میں تمام فرائض سے زیادہ تاکید فرمائی۔

علی بن ابراہیم نے بسند حسن حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ایک رات جبرئیلؑ و میکائیل و اسرافیل علیہم السلام آنحضرتؐ کے واسطے براق لائے۔ ایک فرشتے نے لگام پکڑی، دوسرے نے حضرتؐ کی رکاب اقدس اور تیسرے نے اُس پر کپڑے درست کئے۔ براق خاموش کھڑا ہوا تھا کہ جبرئیلؑ نے اُس کو طمانچہ مارا اور کہا کہ خاموش کیوں ہے کیونکہ جو بزرگ تجھ پر سوار ہو رہا ہے اولین و آخرین میں اُس سے بہتر کوئی نہیں ہے۔ غرض حضرتؐ سوار ہوئے اور براق اُٹھا۔ جبرئیلؑ حضرتؐ کے ساتھ تھے اور عجائب زمین و آسمان آپؐ کو دکھلاتے جاتے تھے۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ اثنائے راہ میں ایک منادی نے داہنی جانب سے مجھے ندا دی میں ملتفت نہ ہوا۔ پھر دوسرے نے بائیں طرف سے ندا دی میں اُس کی طرف بھی متوجہ نہ ہوا۔ پھر میں نے اپنے سامنے دیکھا کہ ایک عورت اپنے ہاتھ اور بازو کھولے ہوئے دنیاوی آرائشوں سے نہایت آراستہ و پیراستہ تھی اُس نے کہا اے محمدؐ ذرا میری جانب بھی دیکھ لیجئے کہ میں آپ سے کچھ باتیں کروں۔ میں اس کی جانب بھی متوجہ نہ ہوا اور آگے بڑھتا گیا۔ ناگاہ ایک خوفناک آواز میں نے سُنی جس سے مجھ پر خوف طاری ہو گیا۔ تو جبرئیلؑ نے کہا یہاں زمین پر اُتریئے اور نماز پڑھیئے کہ یہ طیبہ مدینہ کا ٹکڑا ہے اس مقام پر آپؐ ہجرت کر کے آئیں گے۔ میں وہاں سے پھر سوار ہو کر چلا پھر جبرئیلؑ نے کہا کہ نیچے چلئے اور نماز پڑھیئے۔ میں نے وہاں نماز پڑھی۔ جبرئیلؑ نے کہا یہ طور سینا ہے جہاں حق تعالےٰ نے جناب موسیٰ علیہ السلام سے باتیں کیں۔ پھر وہاں سے سوار ہو کر میں چلا۔ تھوڑی دور گیا تھا کہ

---

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ ان تمام آیتوں کی تاویلیں دوسری آیتوں کے ضمن میں جو معراج کو ثابت کرتی ہیں حدیثوں کے تحت بیان کی جائیں گی۔ ۱۲

بیت المقدس میں حضرتؐ کا انبیاء کی امامت میں نماز پڑھانا۔

جبرئیلؑ نے کہا نیچے اُتریئے اور نماز پڑھیئے۔ میں نے نماز پڑھی تو بتایا کہ یہ بیت لحم ہے جہاں حضرت عیسٰےؑ پیدا ہوئے تھے۔ پھر جبرئیلؑ مجھ کو بیت المقدس تک لے گئے۔ براق کو وہاں ایک زنجیر سے باندھ دیا جہاں پیغمبروں نے اپنے چوپائے باندھے تھے۔ جب میں مسجد میں داخل ہوا جبرئیلؑ میرے داہنی طرف تھے۔ وہاں میں نے جناب ابراہیم موسٰی اور عیسٰے علیہم السلام کو دیکھا جو اور بہت سے پیغمبروں کے ہمراہ موجود تھے۔ جبرئیلؑ نے اذان واقامت کہی اور مجھے آگے کھڑا کیا۔ تمام پیغمبروں نے صف باندھی اور میرے پیچھے نماز پڑھی۔ پھر بیت المقدس کا خازن تین برتن لے کر آیا ایک میں دُودھ ایک میں پانی اور ایک میں شراب تھی۔ ساتھ ہی میں نے سنا کہ کوئی کہہ رہا ہے اگر محمدؐ نے پانی لے لیا تو ان کی تمام اُمت ڈوب جائے گی۔ اگر شراب لے لی تو وہ خود اور اُن کی اُمت سب گمراہ ہو جائیں گے، اگر انہوں نے دُودھ اختیار کیا تو وہ اور اُن کی اُمت ہدایت پائیں گے۔ یہ سُنکر میں نے دودھ کا پیالہ لے لیا اور پیا۔ جبرئیلؑ نے کہا آپؐ نے ہدایت پائی اور آپ کی اُمت بھی ہدایت پائے گی۔ پھر مجھ سے پوچھا کہ راہ میں آپ نے کیا دیکھا؟ میں نے کہا داہنی طرف سے مجھے کسی نے پکارا میں نے اُس کا جواب نہ دیا۔ جبرئیلؑ نے کہا وہ یہودیوں کی جانب دعوت دینے والا تھا۔ اگر آپ اُس کا جواب دیتے تو آپ کی اُمت یہودی ہو جاتی۔ پھر پوچھا اُس کے بعد کیا دیکھا میں نے کہا پھر بائیں طرف سے کسی نے آواز دی میں اُس کی جانب بھی متوجہ نہ ہوا۔ جبرئیلؑ نے کہا وہ نصارٰے کی جانب بلا رہا تھا۔ اگر آپ اُس کا جواب دیتے تو آپ کی اُمت نصرانی ہو جاتی۔ پھر پُوچھا اس کے بعد کیا دیکھا میں نے اُس عورت کا ذکر کیا۔ جبرئیلؑ نے کہا اگر آپ اُس کی جانب ملتفت ہو جاتے تو آپ کی تمام اُمت دُنیا پرست ہو جاتی۔ پھر کہا آپ نے وہ آواز جو سُنی تھی وہ ایک پتھر کی آواز تھی جس کو ستّر سال پہلے میں نے جہنم کے کنارے ڈالدیا تھا اس وقت جہنم کی تہہ میں پہنچا ہے اور یہ اُسی کی آواز تھی جس سے آپ خوف زدہ ہو گئے تھے۔ یہ سُنکر اس کے بعد آنحضرتؐ کبھی نہ ہنسے۔ پھر حضرتؐ فرماتے ہیں کہ اُس کے بعد جبرئیلؑ مجھے اُوپر لے گئے یہاں تک کہ ہم آسمانِ اوّل پر پہنچے اس پر ایک فرشتہ مؤکل تھا جس کو اسمٰعیل کہتے ہیں۔ وہ صاحب الخطفہ ہے کہ جو شیطان آسمان پر جانا چاہتا ہے وہ اور اُس کے ساتھی شہاب ثاقب یعنی دہکتے ہوئے انگارے سے اُس کو جلاتے ہیں جیسا کہ خداوند عالم ارشاد فرماتا ہے۔ اِلَّا مَنۡ خَطِفَ الۡخَطۡفَةَ فَاَتۡبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ (پ ۲۳ سورۃ والصّٰفّٰت آیت ۱۰) اُس فرشتے کے ماتحت ہزار فرشتے ہیں اور ہر ایک ہزار پَر رکھتا ہے۔ اسمٰعیلؑ نے جبرئیلؑ سے پوچھا یہ کون ہیں جو آپ کے ساتھ ہیں؟ جبرئیلؑ نے کہا محمد مصطفٰے صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہیں۔ اس نے پوچھا کیا وہ مبعوث ہو گئے ہیں؟ کہا ہاں۔ تو اسمٰعیلؑ نے آسمان کا دروازہ کھول دیا۔ میں نے اس کو سلام کیا اور اُس نے مجھ کو سلام کیا۔ میں نے اُس کے لیئے مغفرت کی دُعا کی اور اُس نے بھی میرے لیئے مغفرت چاہی اور کہا مرحبا اے برادر شائستہ اور بہترین انبیاءؑ۔ فرشتوں نے میرا استقبال کیا اور آسمانِ اوّل میں داخل ہوا۔ جس فرشتہ نے مجھے دیکھا وہ شاد و مسرور ہوا۔ وہاں میں نے ایک فرشتہ کو دیکھا جس سے بڑا کوئی فرشتہ وہاں نظر نہ آیا۔ وہ نہایت کریہ منظر اور خوفناک تھا اُس کے چہرے سے غصہ و غضب ظاہر تھا۔ جس طرح اور فرشتوں نے میرے لیئے دُعا کی تھی اُس نے بھی کی۔ لیکن نہ ہنسا نہ خوش ہوا اور نہ دُوسروں کی طرح اُس کے چہرے سے مسرت ظاہر ہوئی۔ میں نے جبرئیلؑ سے پُوچھا یہ کون ہے جس سے مجھے خوف معلوم ہوتا ہے؟ کہا آپ کا خوف درست ہے ہم سب اُس سے ڈرتے ہیں کیونکہ وہ جہنم کا موکل ہے

آسمان اوّل پر فرشتہ اسمٰعیل سے حضرتؐ کی ملاقات۔

آسمان اوّل پر حضرتؐ کا ورود۔

ہم نے کبھی اُس کو ہنستے ہوئے نہیں دیکھا۔ خداوند عالم نے جس روز سے جہنّم کو اس کے قبضہ میں دیا ہے ہر وقت اُس کا غضب و غصہ خدا کے دشمنوں اور نافرمانوں پر زیادہ ہوتا رہتا ہے؛ خدا اُن سب سے اس کے ذریعے سے انتقام لے گا۔ اگر آپ سے پہلے یا بعد کسی کے لیئے اس سے مسرّت ظاہر ہوتی تو یقیناً آپ کے لیئے بھی خوشی کا اظہار کرتا لیکن وُہ کبھی ہنستا اور خوش ہوتا ہی نہیں۔ غرض میں نے اُس کو سلام کیا اور اُس نے مجھ کو سلام کیا اور بہشت کی خوشخبری دی۔ چونکہ جناب جبرئیلؑ ملکوت سموٰت میں سب کے حاکم اور امین تھے اور تمام فرشتے ان کے فرمانبردار تھے، اس لیئے فرشتوں نے کہا آپ مالک کو حکم دیجئے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو جہنّم دکھلائے۔ جبرئیلؑ نے کہا اے مالک محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کو جہنّم دکھا دو۔ مالک نے یہ سُنکر جہنّم کا ایک پردہ ہٹا دیا اور اُس کا ایک دروازہ کھول دیا۔ ناگاہ جہنّم کا ایک شعلہ نکل کر آسمان کی طرف بلند ہوُا۔ اُس کی شدّت سے مَیں خوف زدہ ہوُا کہ کہیں مجھ کو اپنے لپیٹ میں نہ لے لے۔ مَیں نے جبرئیلؑ سے کہا کہ اِس کو واپس جہنّم میں لیجائے اور جہنّم کے دروازہ کو بند کر دے۔ مالک نے اُس شعلہ کو حکم دیا کہ واپس جائے وُہ فوراً جہنّم میں واپس چلا گیا۔ وہاں میں آگے بڑھا تو ایک گندمی رنگ کے بزرگ نظر آئے۔ جبرئیلؑ سے پُوچھا یہ کون صاحب ہیں؟ کہا یہ آپ کے پدر حضرت آدمؑ ہیں۔ ناگاہ میں نے دیکھا کہ اُن کے لڑکے اُن کے سامنے پیش کیئے گئے وُہ کہتے تھے کہ یہ بہتر پھول ہے اور یہ خوشبودار نسیم ہے جو بہتر جسم سے نکلی ہے۔ تو حضرتؑ نے یہ آیت پڑھی:۔ كَلَّآ إِنَّ كِتَٰبَ ٱلْأَبْرَارِ لَفِى عِلِّيِّينَ رپ آیت۱ سورۃ المطففین غرض مَیں نے اُن کو سلام کیا اُنہوں نے مجھے سلام کیا۔ میں نے اُن کے لیئے اُنہوں نے میرے واسطے استغفار کی اور کہا اے فرزند برگزیدہ اور بہتر زمانہ میں بھیجے ہوئے بہترین انبیاء مبارک ہو۔ پھر میں وہاں سے آگے بڑھا اور ایک فرشتہ کو دیکھا جو ایک مقام پر بیٹھا تھا اور ساری دُنیا اُس کے دو توں زانوؤں کے درمیان تھی۔ اُس کے ہاتھ میں ایک لوحِ نُور تھی جس پر کچھ لکھا ہوُا تھا اور وُہ اُس لوح کی طرف نہایت مغموم صورت میں نظر جمائے ہوئے تھا کسی اور طرف نہیں دیکھتا تھا۔ میں نے پوچھا یہ کون ہے؟ جبرئیلؑ نے کہا یہ ملک الموت ہیں۔ ہر وقت جسموں سے روحیں قبض کرنے میں مشغول ہیں۔ میں نے کہا مجھے ان کے پاس لے چلو میں کچھ باتیں کروں گا۔ غرض مَیں اُن کے پاس گیا اور سلام کیا اُنہوں نے جواب سلام دیا۔ جبرئیلؑ نے اُن سے کہا یہ نبیؐ رحمت ہیں جنکو خدا نے اپنے بندوں کی طرف بھیجا ہے۔ ملک الموت نے کہا مرحبا اے محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم، آپ کو خوشخبری ہو کہ میں ہر عمل خیر آپ کی اُمت میں دیکھتا ہوں۔ میں نے کہا میں خدا کا شکر کرتا ہوں جو اپنے بندوں کو نعمتیں دینے والا ہے اور یہ سب مجھ پر خداوند کریم کی رحمت اور اُس کا فضل ہے۔ جبرئیلؑ نے کہا اس فرشتہ کا کام سب سے زیادہ سخت اور زیادہ ہے۔ مَیں نے پُوچھا کیا تمام شخصوں کی روحیں یہ خود قبض کرتے ہیں؟ جبرئیلؑ نے کہا ہاں۔ میں نے کہا اے ملک الموت لوگ جہاں جہاں ہوتے ہیں تم سب کو دیکھتے اور سب کے پاس پہنچتے ہو؟ کہا ہاں۔ دُنیا کو خدا نے میرا مسخر قرار دیا اور اُس پر تمکین دی ہے وُہ میرے ہاتھ میں ایک درہم کے مانند ہے۔ کوئی ایسا گھر نہیں ہے کہ میں ہر روز پانچ مرتبہ اُس کے رہنے والوں کو ایک ایک کر کے نہ دیکھتا ہوں اور نہ جانچ کرتا ہوں۔ جب مرنے والے کے اعزا اُس پر روتے ہیں تو میں اُن سے کہتا ہوں کہ مت روؤ کیونکہ مجھے تو تمہاری طرف بار بار آنا ہے یہانتک کہ تم میں سے کسی ایک کو نہ چھوڑوں گا۔ یہ

کہا موت تو رنج واندوہ اور آدمیوں کو فنا کرنے کا سبب ہے۔ جبریلؑ نے کہا موت کے بعد جو حالت ہوگی، وُہ موت سے بدتر ہے۔ پھر میں وہاں سے گزرا تو ایک جماعت نظر آئی جس کے سامنے بہترین اور پاکیزہ گوشت اور مُردار و گندیدہ گوشت رکھے ہوئے تھے۔ وُہ خراب گوشت تو کھا رہے تھے مگر پاکیزہ گوشت نہیں چھُوتے تھے۔ مَیں نے پُوچھا اے جبریلؑ یہ کون لوگ ہیں؟ کہا یہ آپ کی اُمّت سے وُہ لوگ ہیں جو حرام کھایا کرتے تھے۔ پھر میں نے ایک فرشتہ کو دیکھا جس کو خدا نے عجیب الخلقت پیدا کیا تھا۔ جس کا نصف بدن آگ کا اور نصف برف کا تھا۔ نہ آگ برف کو پگھلاتی اور نہ برف آگ کو بجھاتی تھی۔ وُہ بلند آواز سے کہہ رہا تھا کہ میں حمد کرتا ہوں اُس خدا کی جس نے اس آگ کی حرارت کو محفوظ رکھا ہے۔ اے وُہ خدا جو آگ اور برف میں اُنس و محبت قائم کرسکتا ہے مومنین کے دلوں میں ایک دوسرے کی محبت پیدا کر۔ مَیں نے پُوچھا یہ کون ہے؟ جبریلؑ نے کہا یہ خدا کے تمام فرشتوں میں سب سے زیادہ اہلِ زمین اور مومنین کا بہی خیر خواہ ہے۔ جس روز سے خدا نے اس کو پیدا کیا ہے اب تک یہی دُعا کرتا ہے۔ پھر دُو فرشتوں کو دیکھا جو ندا دے رہے تھے۔ ایک کہتا تھا خداوندا جو تیری راہ میں دے اُس کو تُو بھی عوض عطا فرما۔ دُوسرا کہتا تھا جو شخص بُخل کرے اور تیری راہ میں خرچ نہ کرے تُو اس کے مال کو ضائع کردے۔ پھر میں چند لوگوں کی طرف گزرا جنکے ہونٹ اُونٹ کے ہونٹوں کے مانند تھے اور فرشتے اُن کے پہلوؤں کے گوشت قینچی سے کاٹ رہے تھے اور اُن کے مُنہ میں ٹھونس رہے تھے۔ مَیں نے پوچھا یہ کون لوگ ہیں؟ جبریلؑ نے کہا کہ یہ مومنین کے عیب ڈھونڈنے اور اُن پر طعن کرنے والے لوگ ہیں۔ پھر میں کچھ ایسے لوگوں کی طرف سے گزرا جنکے سروں کو پتھر سے کُوٹ رہے تھے مَیں نے اُن کے متعلق دریافت کیا تو کہا کہ یہ وُہ لوگ ہیں جو رات کو بغیر نماز پڑھے سوجایا کرتے تھے۔ پھر ایسے گروہ کی طرف میرا گذر ہُوا کہ فرشتے ان کے مُنہ میں آگ بھر رہے تھے جو اُن کے پاخانے کے مقام سے نکلتی رہتی تھی۔ مَیں نے پُوچھا یہ کون لوگ ہیں کہا یہ یتیموں کا مال ناحق کھانے والے لوگ ہیں جیسا کہ خداوند عالم نے فرمایا۔ اِنَّ الَّذِیۡنَ یَاۡکُلُوۡنَ اَمۡوَالَ الۡیَتٰمٰی ظُلۡمًا اِنَّمَا یَاۡکُلُوۡنَ فِیۡ بُطُوۡنِہِمۡ نَارًا وَ سَیَصۡلَوۡنَ سَعِیۡرًا (سورۃ النساء پ۴ آیت۱) بیشک جو لوگ یتیموں کا مال ظلم و ستم سے کھاتے ہیں وُہ اپنے پیٹوں میں آگ بھرتے ہیں اور بہت جلد جہنم میں جائیں گے۔ پھر میں ایک گروہ کی طرف سے گزرا جن میں سے ہر شخص اُٹھنا چاہتا تھا مگر پیٹ کے بڑا ہونے کے سبب نہیں اُٹھ سکتا۔ مَیں نے پُوچھا یہ کون ہیں کہا یہ سُود کھانے والے لوگ ہیں جنکا حال خدا نے قرآن میں بیان فرمایا ہے اور وُہ لوگ فرعونیوں کے مانند ہر روز صبح و شام آتشِ جہنم میں ڈالے جاتے ہیں اور فریاد کرتے ہیں کہ خداوندا قیامت کب برپا ہوگی۔ پھر میرا گزر چند عورتوں کی طرف ہُوا جن کو اُن کے پستانوں سے لٹکا رکھا تھا۔ میں نے پُوچھا یہ کون ہیں؟ کہا یہ وُہ عورتیں ہیں جو اپنے شوہروں کے گھروں میں بدکاری کرتی تھیں اور حرام زادہ لڑکوں کو اپنے شوہر کی طرف منسوب کردیا کرتی تھیں اور شوہر کے مال اُن لڑکوں کو میراث میں دیا کرتی تھیں۔ سرورِ عالم صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا اُس عورت پر خدا نہایت غضبناک ہے جو اُس کو اُن لوگوں کے نسب میں داخل کرتی ہیں جو اُن کے غیر سے ہوتا ہے اور زنا سے پیدا ہوتا ہے۔ اور اُن کی شرمگاہوں پر مطلع ہوتا ہے اور ناحق ان کے مال کھاتا ہے۔

آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ پھر میں اور آگے بڑھا تو خدا کے چند فرشتوں کو دیکھا جنکو خدا نے جس طرح چاہا پیدا کیا اور اُن کی صورتیں جیسی چاہیں بنائیں۔ وُہ اپنے دلوں کی گہرائیوں سے اس طرح تسبیح و تقدیس کرتے تھے کہ ہر طرف سے مختلف آوازیں ظاہر ہو رہی تھیں اور حمد و شکر کی صدائیں بلند تھیں۔ وُہ خوفِ خدا سے رو رہے تھے۔ مَیں نے جبرئیلؑ سے پوچھا یہ کون لوگ ہیں کہا یہ اسی روش سے جیسا کہ آپ ملاحظہ فرما رہے ہیں پیدا ہوئے ہیں اور ایک دوسرے کے پہلو میں قائم ہیں نہ کسی سے بات کی ہے نہ انہوں نے اپنا سر اُٹھایا ہے اور نہ جناب مقدس الٰہی کے خوف سے اپنے پیروں کو اُٹھایا ہے۔ حضرتؐ فرماتے ہیں کہ مَیں نے ان کو سلام کیا اُنہوں نے سر کے اشارہ سے جواب دیا اور انتہائی خشوع و خضوع کے سبب کچھ بول نہ سکے۔ جبرئیلؑ نے کہا یہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم پیغمبرِ رحمت ہیں جنکو خدا نے رسالت و نبوت کے ساتھ اپنے بندوں کی جانب بھیجا ہے اور یہ پیغمبرِ آخر الزمان اور تمام انبیاء سے برتر و بلند ہیں۔ کیا ان سے باتیں نہ کروگے۔ یہ سُنکر اُنہوں نے مجھ کو سلام کیا اور میری تعظیم کی اور مجھ کو اور میری اُمت کو نیکی کی خوشخبری دی۔ پھر وہاں سے جبرئیلؑ مجھ کو دوسرے آسمان پر لے گئے۔ وہاں میں نے دو شخصوں کو دیکھا جو ایک دُوسرے سے مشابہ تھے۔ میں نے پوچھا یہ کون ہیں؟ جبرئیلؑ نے کہا یحییٰ اور عیسےٰ علیہم السلام ہیں۔ میں نے ان کو اور انہوں نے مجھ کو سلام اور استغفار کیا۔ انہوں نے کہا مرحبا اے برادر شائستہ اور پیغمبرِ برگزیدہ خوش آمدی۔ اُس آسمان پر بھی مَیں نے ملائکہ خشوع دیکھے جنکے چہرے خوفِ خدا سے آنسوؤں سے تر تھے۔ وُہ بھی کسی طرف متوجہ نہ ہوتے تھے اور مختلف آوازوں سے خدا کی تسبیح و تقدیس کرتے تھے۔

پھر میں تیسرے آسمان پر گیا' وہاں ایک ایسے حسین کو دیکھا جنکا چہرہ چودھویں رات کے چاند کے مانند تھا۔ میں نے اُن کو دریافت کیا جبرئیلؑ نے کہا یہ جناب یوسفؑ آپؐ کے بھائی ہیں۔ مَیں نے اور اُنہوں نے ایک دوسرے کے لیئے سلام و استغفار کیا۔ جناب یوسفؑ نے کہا مرحبا اے پیغمبر برگزیدہ اور بہتر زمانہ میں مبعوث شدہ۔ آپؐ کا آنا مبارک ہو۔ اس آسمان پر مَیں نے ملائکہ خشوع دیکھے جس طرح پہلے اور دوسرے آسمانوں پر دیکھے تھے اور جبرئیلؑ نے اُن سے بھی وہی گفتگو کی جو میرے بارے میں اُن فرشتوں سے کی تھی اور اُنہوں نے بھی وہی جواب دیا۔ وہاں سے چوتھے آسمان پر پہنچا تو ایک مردِ بزرگ کو دیکھا۔ میں نے پوچھا تو معلوم ہوا کہ یہ جناب ادریس علیہ السلام ہیں جنکو خدا مقام بلند پر زمین سے لے گیا جیسا کہ فرمایا ہے وَّرَفَعۡنٰهُ مَكَانًا عَلِيًّا۔ (پ۱۶ سورۂ مریم آیت ۵۸) ہم نے اُن کو مقام بلند پر اُٹھالیا"۔ مَیں نے اُن کو اور اُنہوں نے مجھ کو سلام کیا۔ وہاں بھی میں نے ملائکہ خشوع دیکھے انہوں نے بھی میرے اور میری اُمت کے لیئے اچھی خوشخبری دی۔ وہاں میں نے ایک فرشتہ کو دیکھا جو کرسی پر بیٹھا تھا اور ہزار فرشتے اُس کے ماتحت اور فرمانبردار تھے۔ جبرئیلؑ نے اسکو آواز دی کہ اُٹھو کھڑے ہو۔ وُہ اُٹھ کھڑا ہوا اور قیامت کے روز تک کھڑا رہے گا۔

وہاں سے آسمانِ پنجم پر بلند ہوا وہاں میں نے ایک مردِ ضعیف کو دیکھا جنکی آنکھیں اتنی بڑی تھیں کہ میں نے کبھی نہیں دیکھی تھیں۔ اور اُن کی اُمت کے بہت سے لوگ اُن کے گرد جمع تھے۔ ان کی کثرت دیکھ کر مجھے تعجب ہوا۔ جبرئیلؑ سے پوچھا یہ کون ہیں؟ کہا یہ دانیالؑ پیغمبر ہیں جن کی اُمت اُن کو دوست رکھتی تھی۔ پھر ایک

مرد بزرگ کو دیکھا۔ پُوچھا یہ کون ہیں جبرئیلؑ نے کہا یہ ہارون پسر عمران ہیں۔ میں نے ان کو بھی سلام کیا۔ وہاں بھی ملائکہ خشوع دیکھے۔ پھر چھٹے آسمان پر گیا وہاں ایک صاحب کو دیکھا جو قد میں بلند اور گندمی رنگ کے تھے جنکے بال بڑے بڑے تھے۔ اور وہ کہہ رہے تھے کہ بنی اسرائیل گمان کرتے ہیں کہ میں آدمؑ کی اولاد میں سب سے بہتر ہوں حالانکہ یہ بزرگ خدا کے نزدیک سب سے گرامی ہیں۔ میں نے جبرئیلؑ سے پوچھا یہ کون ہیں؟ کہا جناب موسٰےؑ پسر عمران ہیں۔ ہم نے ایک دُوسرے کو سلام کیا۔ وہاں بھی ملائکہ خشوع تھے۔ وہاں سے ساتویں آسمان پر گیا۔ میں جس فرشتہ کے پاس سے گزرتا تھا وُہ کہتا تھا کہ اے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) فصد کراؤ اور اُمّت کو بھی اس کا حکم دو۔ وہاں میں نے ایک مرد کو دیکھا جس کے سر اور داڑھی کے بال سفید تھے۔ وُہ ایک کُرسی پر بیٹھے تھے۔ میں نے پُوچھا یہ کون بزرگ ہیں جو جوار رحمت الٰہی میں بیت المعمور کے دروازہ پر بیٹھے ہیں؟ جناب جبرئیلؑ نے کہا یا رسُولؐ اللہ یہ آپ کے پدر بزرگوار جناب ابراہیم علیہ السلام ہیں اور یہ آپؐ کی اُمّت کے پرہیز گاروں کا مقام ہے۔ تو میں نے یہ آیت پڑھی:۔ اِنَّ اَوْلَی النَّاسِ بِاِبْرٰهِيْمَ لَلَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ وَهٰذَا النَّبِيُّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ؕ وَاللّٰهُ وَلِيُّ الْمُؤْمِنِيْنَ رپ ۳ آیت ۶۸ سورۃ آل عمران، بیشک ابراہیمؑ کے پیرو ہونے کے سب سے زیادہ مستحق وُہ لوگ ہیں جو ان کی اور اس پیغمبر (محمدؐ) کی پیروی کرتے ہیں اور وہ لوگ جو خدا اور اُس کے رسُولؐ پر ایمان لائے اور خدا مومنین کا مددگار ہے“۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ میں نے حضرت ابراہیمؑ کو سلام کیا اور اُنہوں نے مجھ کو سلام کیا اور کہا مرحبا اے پیغمبر شائستہ اور فرزند شائستہ اور زمان شائستہ میں مبعوث شدہ۔ حضرتؐ فرماتے ہیں کہ اس آسمان پر بھی میں نے صاحب خشوع فرشتے دیکھے جس طرح گزشتہ آسمانوں پر دیکھے تھے۔ سب نے مجھ کو اور میری اُمّت کو نیکی اور بھلائی کی خوشخبری دی۔ میں نے آسمان ہفتم پر نُور کے دریا دیکھے جو چمک رہے تھے ان کے نور آنکھوں کو خیرہ کر رہے تھے، اور ظلمت اور برف کے دریا بھی نظر آئے۔ اور امور عجیب و غریب دیکھ کر جب مجھ پر خوف طاری ہوتا تھا تو جبرئیلؑ کہتے تھے کہ یا رسُولؐ اللہ خدا کا شکر کیجئے کہ اُس نے آپؐ کو ان کرامتوں اور بزرگیوں سے سرفراز فرمایا۔ غرض خدا نے اپنی مدد و قوت سے مجھے ان عجائبات کے دیکھنے کی طاقت عطا فرمائی۔ جبرئیلؑ نے کہا یا رسُولؐ اللہ آپ اپنے پروردگار کی عظمت کی جو کچھ نشانیاں دیکھتے ہیں اُن کو شمار کرتے ہیں حالانکہ اس کی عظمتیں اس سے زیادہ ہیں کہ یہ چیزیں اُن کے مقابلہ میں کچھ بلند معلوم ہوں جو ابھی آپ نے نہیں دیکھیں۔ بلاشبہ حق سبحانہٗ و تعالےٰ اور بندوں کے درمیان نوّے ہزار حجابات ہیں۔ صدور وحی کے مقام پر خلق میں سب سے زیادہ نزدیک میں ہوں اور اسرافیلؑ۔ اور میرے اور اُن کے درمیان چار حجابات ہیں۔ نُور کا ایک پردہ، ظلمت کا ایک پردہ، پانی کا ایک پردہ اور آگ کا ایک پردہ۔ حضرتؐ فرماتے ہیں کہ تمام عجیب باتوں سے زیادہ عجیب جو میں نے دیکھیں وُہ ایک مُرغ تھا جس کے پیر زمین کے طبقہ ہفتم میں تھے اور سر عرش الٰہی کے نزدیک تھا۔ وُہ اپنے پروں کو جب کھولتا تو مشرق و مغرب کو گھیر لیتا تھا۔ وُہ ایک فرشتہ تھا جس کی تسبیح تھی ”میرا پروردگار پاک ہے، اور اس کی شان بہت بلند ہے اس سے کہ ادراک کی جا سکے“۔ وُہ صبح کے وقت اپنے پروں کو کھولتا اور پھڑ پھڑاتا اور اپنی تسبیح کی آواز بلند کرتا تھا اور کہتا تھا سبحان الملک

القدوس سبحان الکبیر المتعال لآ الٰہ الّا الحیّ القیوم ۔ جب اُس کی آواز تسبیح بلند ہوتی ہے تو زمین کے تمام مُرغ اپنے پروں کو پھڑپھڑاتے اور خدا کی تسبیح کی آواز بلند کرتے ہیں۔ اور جب وُہ فرشتہ خاموش ہو جاتا ہے تو تمام مُرغ خاموش ہو جاتے ہیں۔ اُس مَلک کے پَر سفید اور گردن کے پَر سبز ہیں۔ اس کی سفیدی اور سبزی اور اُس کی خوبصورتی کی تعریف نہیں ہو سکتی۔ پھر میں جبرئیلؑ کے ساتھ بَیتُ المَعمُور میں داخل ہوا اور دو رکعت نماز پڑھی۔ وہاں میں نے اپنے اصحاب میں سے کچھ لوگوں کو اپنے ساتھ دیکھا اُن میں کچھ لوگ تو صاف ستھرے کپڑے پہنے ہوئے کچھ پُرانے اور میلے کچیلے کپڑے پہنے تھے۔ جو صاف کپڑے پہنے ہوئے تھے وُہ میرے ساتھ بَیتُ المعمور میں داخل ہوئے اور جو گندے لباس میں تھے ان کو روک دیا گیا۔ جب ہم وہاں سے واپس آئے دو نہروں کے پاس سے گزرے ایک کو کوثر اور دوسری کو نہرِ رحمت کہتے تھے۔ میں نے کوثر کا پانی پیا اور نہرِ رحمت میں غسل کیا اور بہشت میں داخل ہوا۔ وُہ دونوں نہریں بھی بہشت میں ساتھ ساتھ جاری تھیں۔ ان دونوں نہروں کے کنارے کنارے میرے اہلبیتؑ کے اور طاہر و پاکیزہ عورتوں کے مکانات نظر آئے۔ بہشت کی خاک مُشک تھی۔ میں نے وہاں ایک لڑکی کو دیکھا جو بہشت کی نہروں میں غوطے لگا رہی تھی۔ میں نے پُوچھا تُو کون ہے؟ اُس نے کہا میں دُختر زید بن حارثہ ہوں۔ میں جب واپس زمین پر آیا تو زید کو اس کی خوشخبری دی۔ بہشت میں پرندے بڑے اُونٹوں سے بھی بڑے نظر آئے جتنے چونچ بڑے بڑے ڈول کے مانند تھے۔ وہاں میں نے ایک اتنا بڑا درخت دیکھا کہ کوئی پرندہ سات سو سال تک اُڑنے کے بعد بھی اُس کے گرد ایک چکر نہیں لگا سکتا۔ بہشت میں کوئی مکان ایسا نہیں جس کے اندر اُس کی شاخ نہ ہو۔ میں نے پُوچھا یہ کیسا درخت ہے؟ جبرئیلؑ نے کہا یہ طُوبیٰ ہے جس کے بارے میں خدا نے فرمایا ہے کہ طُوبیٰ لَھُمۡ وَحُسۡنُ مَاٰبٍ رپ ۱۳ آیت ۲۹ سورۃ الرعد حضرتؐ فرماتے ہیں کہ جب میں بہشت میں پہنچا تو میرا وُہ ہول جو آسمان ہفتم کے عجائبات دیکھنے کے سبب دل پر قائم ہو گیا تھا زائل ہو گیا۔ پھر میں نے جبرئیلؑ سے پوچھا کہ وُہ دریا جو میں نے دیکھے تھے کیسے ہیں۔ کہا وُہ اوقات حجاب ہیں جو عرش کے انوار کو روکے ہوئے ہیں۔ ورنہ نُورِ عرش ہر اُس چیز کو جلا دیتا جو اُس کے نیچے ہے۔ پھر میں وہاں سے سدرۃ المنتہیٰ تک پہنچا جس کی ہر پتی ایک عظیم اُمّت کو اپنے سایہ میں لے سکتی ہے۔ اُس جگہ سے میں حق سُبحانہٗ و تعالیٰ کے قربِ معنوی کے مرتبہ میں قَابَ قَوۡسَیۡنِ اَوۡ اَدۡنٰی رپ ۲۷ آیت ۹ سورۃ نجم کی منزلت تک پہنچا اور اپنے پروردگار کی بارگاہِ اقدس میں مناجات کے قابل ہوا۔ میرے کانوں میں ندا آئی اٰمَنَ الرَّسُوۡلُ بِمَاۤ اُنۡزِلَ اِلَیۡہِ مِنۡ رَّبِّہٖ یعنی رسولؐ اُن چیزوں پر ایمان لائے جو کچھ اُن کی طرف اُن کے پروردگار کی طرف سے بھیجی گئی۔ یہ سُن کر میں نے اپنی اور اپنی اُمّت کی جانب سے عرض کی۔ وَالۡمُؤۡمِنُوۡنَ ؕ کُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰہِ وَ مَلٰٓئِکَتِہٖ وَ کُتُبِہٖ وَ رُسُلِہٖ ۟ لَا نُفَرِّقُ بَیۡنَ اَحَدٍ مِّنۡ رُّسُلِہٖ اور تمام مومنین خدا پر اُس کے فرشتوں پر اُس کی کتابوں اور اُس کے رسولوں پر ایمان لائے اور کہتے ہیں کہ ہم رسولوں کے درمیان کوئی فرق نہیں کرتے بلکہ ہم سب پر ایمان لائے۔ حضرتؐ فرماتے ہیں پھر میں نے کہا سَمِعۡنَا وَ اَطَعۡنَا غُفۡرَانَکَ رَبَّنَا وَ اِلَیۡکَ الۡمَصِیۡرُ رپ ۳ آیت ۲۸۵ سورۃ بقرہ، ہم نے سُنا جو کچھ

خدا نے فرمایا اور اطاعت کی۔ اے پروردگار عالم ہم تیری طرف سے مغفرت چاہتے ہیں اور سب کی بازگشت تیری طرف ہے۔ خداوند تعالےٰ نے فرمایا لَا یُکَلِّفُ اللّٰہُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَھَا لَھَا مَا کَسَبَتْ وَعَلَیْھَا مَا اکْتَسَبَتْ (پ۳ آیت ۲۸۶ سورۃ بقرہ) یعنی خدا کسیکو اُس کی طاقت سے زیادہ تکلیف نہیں دیتا۔ اور جو نیکیاں وُہ کرتا ہے اُس کے لیئے اور جو بُرائیاں وُہ کرتا ہے اُسی کے لیئے ہیں۔ میں نے کہا رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا اِنْ نَّسِیْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا یعنی پروردگارا جو ہم سے سہو ہو جائے اُس کا یا ہم سے جو گناہ سرزد ہو جائے اس کا مؤاخذہ ہم سے نہ کر۔ ارشاد ربّ العزت ہُوا اچھا بلاقصد اور بھول چوک کے سبب سے غلطیوں کا مؤاخذہ نہ کروں گا۔ پھر میں نے کہا وَلَا تَحْمِلْ عَلَیْنَآ اِصْرًا کَمَا حَمَلْتَہٗ عَلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِنَا یعنی اے ہمارے پروردگار ہم پر اتنا بار مت ڈال جیسا کہ ہم سے پہلے لوگوں پر تُو نے بار ڈالا تھا۔ خدا نے فرمایا اچھا یہ بھی منظور ہے۔ پھر میں نے کہا رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِہٖ وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا اَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَی الْقَوْمِ الْکٰفِرِیْنَ ○ (پ۳ آیت ۲۸۶ سورۃ بقرہ) یعنی اے ہمارے پالنے والے ہم پر ایسا بار بھی مت ڈال جو ہماری طاقت سے باہر ہو اور ہم کو عافیت عطا فرما اور ہم سے درگزر فرما اور ہمارے گناہوں کو بخش دے اور ہم پر رحم فرما تُو ہی ہمارا مالک و سرپرست ہے اور کفار پر ہم کو نصرت و فتح عنایت فرما۔ خدا نے فرمایا میں نے وُہ سب کچھ تم کو اور تمہاری اُمّت کو عطا فرمایا جو تم نے طلب کیا۔ حضرت صادق علیہ السّلام فرماتے ہیں خدا نے کسی پیغمبر کو اس قدر مکرم و محترم نہیں کیا جیسا آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلّم کو گرامی و بزرگ مرتبہ فرمایا اور یہ اُمور ان کو عطا فرمائے غرض اُس وقت آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے عرض کی پالنے والے جو فضیلتیں تُو نے اپنے گزشتہ پیغمبروں کو عطا فرمائی ہیں وُہ مجھے بھی عطا فرما۔ خدا نے فرمایا جو چیزیں میں نے تم کو عطا کی ہیں اُن میں دو کلمہ وُہ ہے جو میرے عرش کے خزانوں میں سے ہے لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ۔ وَلَا مَنْجَاَ مِنْكَ اِلَّا اِلَیْكَ۔ حضرتؐ فرماتے ہیں کہ حاملانِ عرشِ الٰہی نے ایک دُعا مجھے تعلیم کی جس کو ہر صبح و شام میں پڑھتا ہوں اور وُہ یہ ہے:۔ اللّٰھم ان ظلمتی اصبح مستجیرا بعفوك وذنبی اصبح مستجیرا بمغفرتك وذلی اصبح مستجیرا بعزتك وفقری اصبح مستجیرا بغناك ووجھی البالی اصبح مستجیرا بوجھك الباقی الذی لا یفنی۔" پھر حضرتؐ نے فرمایا میں نے ایک فرشتہ کی آواز سُنی جو اذان کہہ رہا تھا اور اس سے پہلے کسی نے اُس فرشتہ کو آسمان پر نہیں دیکھا تھا۔ جب اُس نے اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَر کہا خداوند عالم نے فرمایا میرے بندہ نے سچ کہا۔ بیشک میں ایسا ہی بلند ہوں کہ عقلِ خلائق مجھ تک نہیں پہنچ سکتی اور تمام چیزوں سے بڑا اور بلند ہوں۔ جب اُس نے اشھد ان لا الٰہ الا اللّٰہ اشھد ان لا الٰہ الا اللّٰہ کہا حق تعالےٰ نے فرمایا میرے بندہ نے سچ کہا۔ کوئی خدا میرے سوا نہیں ہے۔ جب اُس نے دو مرتبہ اشھد ان محمدًا رسول اللّٰہ کہا حق سبحانہٗ و تعالےٰ نے فرمایا میرا بندہ سچ کہتا ہے۔ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلّم میرے بندہ اور رسول ہیں میں نے ان کو ہدایت خلق کے لئے بھیجا ہے اور برگزیدہ کیا ہے۔ جب اُس نے کہا حَیَّ عَلَی الصَّلٰوةِ خدا نے فرمایا میرا بندہ سچ کہتا ہے اور لوگوں کو

میرے فریضہ کی ادائیگی کی جانب بلاتا ہے جو شخص شوق اور دلی خواہش سے نماز کی جانب کوشش کرتا ہے اور اس کی غرض میری خوشنودی کے سوا نہیں ہوتی تو میں نماز کو اُس کے گناہوں کا کفارہ قرار دیتا ہوں جب اُس نے کہا حَیَّ عَلَی الْفَلَاح خداوند کریم نے فرمایا نماز نجات و فلاح کا باعث ہے۔ پھر میں آگے کھڑا ہوا اور ملائکۂ آسمان نے میری اقتدا کی جس طرح بیت المقدس میں تمام پیغمبروں نے میری اقتدا کی تھی۔ جب میں نماز سے فارغ ہوا انوار محبتِ الٰہی نے مجھ کو گھیر لیا۔ میں سجدہ میں گر پڑا تو خداوند رحیم وکریم نے ندا کی کہ ہر پیغمبر اور اُس کی اُمّت پر میں نے پچاس نمازیں واجب کی تھیں وہی میں نے تمہارے اور تمہاری اُمّت کے لئے واجب کیں۔ حضرتؐ فرماتے ہیں کہ جب میں واپس آیا تو جناب ابراہیمؑ نے اور ہر اُس پیغمبر نے جس کی طرف سے میں گزرا تھا مجھ سے کچھ نہ پوچھا۔ جب جناب موسیٰؑ کے پاس آیا تو انہوں نے پوچھا کیا ہوا؟ میں نے کہا مجھ پر اور میری اُمّت پر پچاس نمازیں واجب کی گئی ہیں۔ جناب موسیٰؑ نے کہا خداوند عالم عبادت سے بے نیاز ہے اور آپ کی اُمّت آخر اُمّت ہے۔ وہ لوگ سب اُمّتوں سے کمزور ہیں اور پچاس نمازوں کی طاقت نہیں رکھتے ہیں۔ لہٰذا واپس جا کر اپنے پروردگار سے عرض کیجئے کہ تخفیف فرمائے۔ میں یہ سُن کر واپس گیا اور سدرۃ المنتہیٰ پر پہنچ کر سجدہ میں گر پڑا اور کہا پروردگارا مجھ پر اور میری اُمّت پر پچاس نمازیں دُشوار ہیں معبود کچھ کم کر دے تو دس نمازیں خدا نے کم کر دیں۔ پھر واپس آیا تو جناب موسیٰؑ نے پھر کہا کہ یہ بھی دُشوار ہے پھر جا کر سفارش کیجئے کہ حق تعالیٰ اور کمی فرمائے کیونکہ آپ کی اُمّت چالیس نمازوں کی طاقت بھی نہیں رکھتی ہے۔ حضرتؐ فرماتے ہیں میں پھر واپس گیا اور سجدہ میں گر کر الحاح وزاری کی تو خدا نے دس نمازیں اور کم کر دیں۔ پھر واپس آیا تو موسیٰؑ نے کہا یہ بھی زیادہ ہیں۔ پھر شفاعت فرمائیے آپ کی اُمّت میں اتنی بھی قوت نہیں۔ اسی طرح میں برابر واپس جا جا کر خلاق عالم سے سفارش کرتا رہا یہاں تک کہ پانچ نمازیں رہ گئیں۔ موسیٰؑ نے پھر کہا تو میں نے کہا یا موسیٰؑ اب تو مجھے اپنے معبود سے شرم آتی ہے۔ تو خدا نے مجھے ندا دی کہ چونکہ اے میرے حبیبؐ تم نے ان پانچ نمازوں کو بخوشی منظور کر لیا لہٰذا میں نے ان کا ثواب پچاس نمازوں کے برابر قرار دیا۔ ایک نماز کے عوض دس نمازیں قبول کروں گا۔ اور تمہاری اُمّت میں سے جو شخص ایک نیکی کرے گا، دس نیکیاں اُس کیلئے لکھوں گا۔ اور اگر ارادہ کرے گا اور عمل میں نہ لائے گا تب بھی ایک نیکی اُس کے لئے لکھوں گا۔ اور اگر اُن میں سے کوئی کسی گناہ کا ارادہ کرے گا اور عمل میں نہ لائے گا تو اُس کے لئے نہ لکھا جائے گا۔ اور اگر کر گزرے گا تو اُس کے لئے ایک ہی گناہ لکھوں گا۔ حضرت صادق علیہ السلام فرماتے ہیں کہ خدا جناب موسیٰؑ کو اس اُمّت کی جانب سے جزائے خیر دے کہ ان کے بار کو ہلکا کرا دیا اور ان کی تکلیف کم کرا دی۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ جناب زید بن علی بن الحسین علیہ السلام نے اپنے پدر بزرگوار حضرت امام زین العابدینؑ سے سوال کیا کہ جب جد بزرگوار حضرت سرور کائنات معراج میں تشریف لے گئے اور خدا نے پچاس نمازیں اُن کی اُمّت پر واجب فرمائیں تو حضرتؐ نے خود کیوں نہ خدا سے کمی کی درخواست کی جب جناب موسیٰؑ نے کہا کہ خدا سے سوال کیجئے اور حضرتؐ واپس گئے اور خدا سے کمی کی التجا کی۔ امام نے فرمایا کہ اے فرزند پیغمبرؐ خدا نے یہ خلاف ادب سمجھا کہ جس چیز کی خدا نے ان کو اور ان کی اُمّت کو تکلیف دی آنحضرتؐ

پہلے ہی رد کر دیتے۔ لیکن جب جناب موسیٰؑ جیسے عظیم الشان پیغمبر نے آنحضرتؐ کی اُمت کی سفارش کی تو آنحضرتؐ نے انکار کرنا جائز نہ سمجھا۔ اس لیئے بار بار واپس گئے اور شفاعت کی یہانتک کہ پانچ نمازیں واجب ہوئیں۔ زید نے کہا پدر بزرگوار جب پانچ نمازوں کے بارے میں بھی موسےٰؑ نے تخفیف کی خواہش کے لیئے حضرتؐ کو واپس جانے کے واسطے کہا تو کیوں نہ حضرتؐ نے منظور کیا۔ امامؑ نے فرمایا اے فرزند آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم چاہتے تھے کہ تخفیف اُمت کے لیئے ہو جائے اور ان کا ثواب بھی کم نہ ہو بلکہ پچاس نمازوں کا ثواب باقی رہے اگر پانچ نمازوں سے بھی کم واجب ہوتیں تو پچاس نمازوں کا ثواب نہ ملتا۔ اس لیئے کہ خدا فرماتا ہے مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا (پ ۸ سورۃ انعام آیۃ ۱۶۰) جو شخص ایک نیکی عمل میں لائے تو اُس کے لیئے اُس کا دس گنا اجر ہے۔ لہذا جس وقت آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم زمین پر تشریف لائے تو جبریلؑ نازل ہوئے اور کہا یا حضرتؐ خلاق عالم آپ کو سلام کہتا ہے اور فرماتا ہے کہ یہ پانچ نمازیں پچاس نمازوں کے برابر ہیں۔ میرے قول میں تغیر نہیں ہوتا ہے اور نہ میں اپنے بندوں پر ظلم کرتا ہوں۔

بسند معتبر روایت ہے کہ ابو حمزہ ثمالی نے حضرت امام زین العابدینؑ سے دریافت کیا کہ آیا خدا کی نسبت کسی مکان و مقام سے دی جا سکتی ہے اور اُس کے لیئے کوئی مکان اور جگہ ہو سکتی ہے؟ حضرتؑ نے فرمایا کہ خدا اس سے بلند تر اور پاک ہے اس سے کہ اُس کے لیئے کوئی مکان ہو۔ تو ابو حمزہ نے کہا پھر خدا آنحضرتؐ کو کیوں آسمان پر لے گیا؟ حضرتؑ نے فرمایا اس لیئے کہ ان کو ملکوتِ آسمان اور جو کچھ آسمانوں میں عجائب اور اس کی صنعتیں ہیں دکھلائے۔ تو ابو حمزہ نے کہا پھر ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰى فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى (پ ۲۷ سورۃ النجم آیۃ ۹) کے کیا معنی ہیں؟ حضرتؑ نے فرمایا مطلب یہ ہے کہ سرورِ عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نورِ حقتعالے کے حجابوں سے نزدیک ہوئے اور ملکوت آسمان کو دیکھا، پھر زمین کی جانب نگاہ کی اور ملکوت زمین پر نظر کی اور ہر شے کو وہاں سے مشاہدہ فرمایا۔ چنانچہ حضرتؐ نے گمان کیا کہ زمین اُن سے اس قدر قریب ہے کہ جیسے آپس میں کمان کے دو سرے یا اس سے بھی زیادہ قریب۔

بسندہائے صحیح روایت ہے کہ یونس نے جناب امام موسےٰ کاظم علیہ السلام سے دریافت کیا کہ خداوند عالم کس سبب سے اپنے پیغمبرؐ کو آسمان پر اور وہاں سے سدرۃ المنتہیٰ تک لے گیا پھر وہاں سے حجابہائے نور تک لے گیا اور اُن سے راز کی باتیں کیں اور اُن سے خطابات کیئے حالانکہ خدا کے لیئے کوئی مکان و مقام مخصوص نہیں ہے۔ حضرتؑ نے فرمایا بیشک خدا کے لیئے مکان اور کوئی جگہ مخصوص نہیں۔ اس کے لیئے تمام جگہ یکساں ہے۔ اور اُس پر زمانہ جاری نہیں ہوتا۔ لیکن خدا نے چاہا کہ ملائکہ اور آسمان کے ساکنین کو آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مشاہدۂ جمال سے مشرف اور معزز فرمائے اور آنحضرتؐ کو اپنے چند عظیم عجائبات دکھائے تاکہ آنحضرتؐ واپس آکر اہل زمین کو اُس سے آگاہ کریں اور اُن کا ایمان زیادہ ہو۔ یہ بات نہ تھی کہ خدا آسمان پر ہے اور اس لیئے حضرتؐ کو بلایا تھا جیسا کہ شک کرنے والے کہتے ہیں۔ خدا اس سے پاک و منزہ ہے جو وہ لوگ کہتے ہیں۔

ابن بابویہ اور احمد بن ابی طالب طبرسی نے بسند معتبر حضرت امام رضا علیہ السلام اور ابن عباسؓ

سے روایت کی ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ خدا نے براق کو میرا تابع کیا اور وہ دُنیا اور جو کچھ اُس میں ہے سب سے بہتر ہے اور بہشت کے حیوانوں میں سے ہے۔ نہ بہت بلند ہے نہ بہت چھوٹا۔ اُس کا چہرہ آدمیوں کے مانند، سُم گھوڑوں کی طرح اور دُم گائے کی دُم کی سی ہے۔ دراز گوش سے بڑا اور خچر سے چھوٹا۔ اُس کا زین یاقوت کا رکاب مروارید کی ہے۔ سونے کی ستر ہزار لگام رکھتا ہے۔ اُس کے دو پر ہیں جو موتی یاقوت اور طرح طرح کے جواہرات سے مرصع ہیں۔ اُس کی دونوں آنکھوں کے درمیان لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ تحریر ہے۔ وہ تمام حیوانوں سے خوشرنگ ہے اگر خدا اُس کو اجازت دے دے تو ایک قدم میں دنیا و آخرت کو طے کرلے۔ اور ابن بابویہ سے دُوسری روایت میں ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں روزِ قیامت براق پر سوار ہوں گا جس کا چہرہ انسان کی صورت کے مانند ہے رنگ گھوڑے کے رنگ کی طرح۔ اُس کے پروں میں مروارید ٹنکے ہوئے ہیں اُس کے کان زبرجد سے بنے ہیں اُس کی آنکھیں زہرہ ستارہ کی طرح چمکتی ہیں۔ اُس کے تار نظر شعاع خورشید کے مثل، اور اس کے سینہ سے پسینہ کے قطروں کی بجائے مروارید غلطاں جاری ہوتے ہیں۔ اُس کی گردن باہم پیچیدہ ہے اُس کے ہاتھ اور پیر طویل و بلند ہیں۔ وہ آدمیوں کے مانند بات سُنتا اور سمجھتا ہے اور حضرت امیر المومنین علیہ السلام نے روایت کی ہے کہ براق کیا ہے ابو ہلال ہے۔ اور کلینی نے بسند معتبر حضرت امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ جبرئیلؑ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے واسطے براق لائے جو خچر سے چھوٹا اور دراز گوش سے بڑا تھا۔ اُس کے کان ہر وقت ہلتے رہتے تھے۔ اور اپنی نگاہ کی حد تک ایک قدم میں طے کرتا تھا۔ جب پہاڑ پر چلتا تو اُس کے دونوں ہاتھ چھوٹے اور پیر بڑے ہو جاتے تھے۔ جب بلندی سے پستی کی جانب آتا اس کے ہاتھ بڑے اور پیر چھوٹے ہو جاتے۔ اُس کے بال بڑے اور زیادہ تھے جو داہنی جانب لٹکے ہوئے تھے۔ اُس کے دو پر سر کے پیچھے تھے۔

کلینی اور ابن بابویہ نے معتبر سندوں کے ساتھ حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جب خلاقِ عالم سرور کائنات صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سات آسمانوں پر لے گیا آسمان اوّل پر اُنپر برکت بھیجی، دوسرے آسمان پر اپنے فرائض کی تعلیم فرمائی، تیسرے آسمان پر نُور کی ایک محمل حضورؐ کے لیئے بھیجی جس میں چالیس قسم کے نُور تھے جو عرش کے گرد خلق ہوئے ہیں جنکے دیکھنے کی تاب انسانوں کی آنکھیں نہیں لاسکتیں۔ اُن میں سے ایک نُور زرد ہے جس سے تمام قسم کے زرد رنگ پیدا ہوئے ہیں۔ اُن میں ایک نُور سُرخ ہے جس سے تمام سُرخیاں ہیں اور ایک نُور سفید ہے کہ تمام سفیدیاں اُسی کے سبب سے ہیں۔ اسیطرح اور دُوسرے انوار ہیں۔ اُس محمل میں زنجیریں چاندی کی تھیں۔ حضرتؐ کو اُسی محمل میں بٹھایا اور آسمان پر لے گئے۔ ملائکہ نے جب اُس کو دیکھا تو آنکھیں تاب نہ لاسکیں اور وہ آسمان کی طرف پرواز کر گئے۔ اور کہا سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِکَةِ وَالرُّوْحِ۔ کس قدر مشابہ ہیں یہ انوار پروردگار کے عرش کے انوار سے۔ جبرئیلؑ نے کہا اللہ اکبر اللہ اکبر۔ یہ سُنکر فرشتے خاموش ہو گئے اور آسمان کے دروازے کُھل گئے اور تمام فرشتے حضرتؐ کے گرد جمع ہوئے اور حضرتؐ کو سلام کیا۔ اور پُوچھا یا رسُول اللہ آپ کے بھائی علیؑ کیسے ہیں

فرمایا بخیر ہیں۔ فرشتوں نے کہا جب آپ اُن سے ملاقات کریں تو ہمارا سلام ان کو پہنچا دیں۔ حضرتؐ نے پوچھا تم ان کو پہچانتے ہو؟ کہا ہم کیونکر اُن کو نہ پہچانتے حالانکہ خداوند عالم نے آپؐ کی رسالت اور اُن کی امامت کا ہم سے عہد و اقرار لیا ہے۔ ہم تو ہمیشہ آپ پر اور اُن پر درود و سلام بھیجتے رہتے ہیں خداوند عالم نے آسمانِ اوّل پر اُس محمل کو اور طرح طرح کے نوروں سے آراستہ فرمایا جن میں سے کوئی ایک پہلے نوروں سے مشابہ نہ تھا۔ اور زنجیریں اور کڑیاں بھی بڑھا دیں۔ وہاں سے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو دُوسرے آسمان پر لے گئے۔ جب اس کے دروازہ کے پاس پہنچے فرشتے وہاں سے پرواز کر گئے اور سجدہ میں گر پڑے اور کہا سُبُّوحٌ قُدُّوسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَالرُّوحِ۔ کس قدر یہ نُور ہمارے پروردگار کے نُور سے مشابہ ہے۔ جبرئیلؑ نے کہا اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ دو مرتبہ کہا فرشتوں نے ان کی آواز سُنی تو آسمان کے دروازے کھول دیئے اور آنحضرتؐ کے پاس جمع ہو گئے اور جناب جبرئیلؑ سے پُوچھا یہ کون بزرگ ہیں؟ جبرئیلؑ نے کہا یہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہیں۔ پُوچھا کیا مبعوث ہو گئے کہا ہاں۔ یہ سُنکر فرشتوں نے مجھ کو سلام کیا اور کہا اپنے بھائی علیؑ کو بھی ہمارا سلام کہیئے گا۔ میں نے پُوچھا تم اُن کو پہچانتے ہو؟ اُن فرشتوں نے کہا کیونکر نہ پہچانیں حالانکہ خداوند عالم نے آپ کی اور ان حضرتؑ کی اور اُن کے شیعوں کی محبت اور ولایت کا قیامت تک کے لیئے ہم سب سے عہد لیا ہے اور ہم سب ہر روز پانچ مرتبہ اُن کے شیعوں کے حالات معلوم کرتے ہیں اور اُن کے مُنہ کو دیکھتے ہیں یعنی نماز کے وقت۔ پھر خداوند عالم نے چالیس قسم کے نُور سابقہ نوروں پر اور اضافہ فرمایا جو پہلے انوار سے مشابہ نہ تھے اور حلقے اور زنجیریں اور بڑھا دیں۔ حضرتؐ فرماتے ہیں کہ جب ہم کو آسمان سوم پر لے گئے تو وہاں کے فرشتے آسمان ہفتم کی جانب پرواز کر گئے اور کہا سُبُّوحٌ قُدُّوسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَالرُّوحِ۔ کس قدر مشابہ ہے یہ نُور ہمارے پروردگار کے نُور سے۔ جبرئیلؑ نے کہا اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُولُ اللّٰهِ۔ فرشتوں نے جب یہ شہادت سُنی میرے پاس دَوڑتے ہوئے آئے اور آسمان کے دروازے کھول دیئے اور کہنے لگے مرحبا اے سب سے پہلے پیغمبرؐ جنکو خدا نے سب سے پہلے خلق فرمایا اور سب سے افضل قرار دیا اور پیغمبر آخرالزمان جنکو خدا نے سب پیغمبروں کے بعد مبعوث فرمایا اور پیغمبرؐ حاشر جنکے زمانہ میں قیامت برپا ہوگی اور پیغمبرؐ ناشر جو علوم اور نیکیاں اور کمالات خلق میں پھیلانے والے ہیں۔ یعنی وہ خاتم الانبیا ہیں۔ اور مرحبا علیؑ کے لیئے جو بہترین اوصیا ہیں۔ پھر ان فرشتوں نے مجھے سلام کیا اور علیؑ کے حالات دریافت کیئے۔ میں نے کہا میں ان کو زمین پر اپنا جانشین بنا کر آیا ہوں۔ کیا تم ان کو پہچانتے ہو؟ انہوں نے کہا سال میں ایک مرتبہ ہم بیت المعمور کے حج کے لیئے جاتے ہیں اُس میں ایک سفید کاغذ پر آپؐ کا نام اور علیؑ و حسنؑ و حسینؑ اور اُن کی اولاد سے اماموں کے اور قیامت تک کے اُن کے شیعوں کے نام درج ہیں ہم ہمیشہ اُس نامہ پر برکت حاصل کرنے کے لیئے ہاتھ پھیرتے ہیں۔ پھر خداوند عالم نے چالیس طرح کے انوار جو پہلے نوروں سے مختلف تھے اور حلقے اور زنجیریں میری محمل میں اور اضافہ کیں اور مجھ کو آسمان چہارم پر لے گئے وہاں فرشتوں کی آواز آہستہ سُنائی دی جیسے کہ اُن کے سینوں میں آواز پھنسی ہوئی تھی آسمان

ہر آسمان کے فرشتوں کا آنحضرت صلعم کی رسالت اور جناب امیر علیہ السلام کی امامت کی گواہی دینا

کے دروازے جلد جلد کھولے گئے اور فرشتے میرے پاس جمع ہوئے۔ جبرئیلؑ نے حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ اور حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ دو بار کہا۔ فرشتوں نے کہا دو آوازیں ایک ساتھ ملی ہوئی ہیں محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ذریعہ نماز اور علیؑ کے ذریعہ فلاح و رستگاری حاصل ہو گی۔ پھر جبرئیلؑ نے دو بار قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوۃ کہا۔ فرشتوں نے کہا یہ شیعیانِ علیؑ کے لیئے ہے کیونکہ وہ قیامت تک نماز اُسی طرح قائم رکھیں گے جس طرح قائم رکھنا چاہیئے۔ پھر فرشتوں نے مجھ سے پوچھا کہ علیؑ کو آپ نے کہاں اور کس حال میں چھوڑا ؟ میں نے پوچھا تم اُن کو پہچانتے ہو؟ اُنھوں نے کہا کیوں نہیں۔ بیت المعمور میں ایک کتاب ہے جس میں نام محمدؐ و علیؑ و حسنؑ و حسینؑ اور ان کی اولاد میں سے اماموں اور ان کے شیعوں کے نام لکھے ہوئے ہیں جن میں سے کوئی نام نہ کم ہو گا نہ زیادہ۔ اور وہ نامہ ایک پیمان ہے جو ہم سے لیا گیا ہے۔ ہر روز جمعہ وہ ہم کو سُنایا جاتا ہے۔ میں نے یہ سُنکر سجدۂ شکر کیا۔ سجدہ میں خدا کی جانب سے مجھ کو آواز آئی کہ اپنے پیروں کے نیچے دیکھو۔ میں نے نظر کی تو دیکھا کہ خانہ کعبہ بیت المعمور کے نیچے تھا کہ اگر کوئی چیز میں پھینکتا تو کعبہ ہی میں گرتی۔ پھر مجھ کو آواز آئی کہ اے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) یہ حرم ہے اور تم پیغمبر محترم ہو۔ اور جو کچھ آسمانوں و زمین میں ہے ایک مثال اور ایک شبیہ رکھتا ہے۔ پھر ندا آئی کہ اپنے ہاتھ کھولو تاکہ وہ پانی تم کو ملے جو عرش کے نیچے جاری ہے۔ یہ سُنکر میں نے اپنا داہنا ہاتھ بڑھایا اور پانی لے لیا۔ اسی وجہ سے یہ سُنّت قائم ہوئی کہ پہلے آبِ وضو داہنے ہاتھ پر ڈالتے ہیں۔ پھر آواز آئی کہ اس پانی سے اپنا مُنہ دھوؤ تاکہ جب تم انوار عظمت و جلال کو دیکھو تو پاک و مطہر رہو۔ پھر اپنے داہنے اور بائیں ہاتھوں کو کہنیوں تک دھوؤ کیونکہ تم چاہتے ہو کہ میرے کلام کو اپنے ہاتھوں میں لو تو اس تری کے ساتھ لو جو تمہارے ہاتھوں میں ہو اور اپنے سر اور پیروں کا ٹخنوں تک) مسح کرو۔ سر کا مسح اس لیئے ہے کہ میں چاہتا ہوں کہ رحمت کا ہاتھ تمہارے سر پر اور اپنی برکت تم پر جاری کروں۔ اور پیروں کا مسح اس لیئے ہے کہ میں چاہتا ہوں کہ تم کو ایسے مقامات پر بلند کروں کہ کسی شخص کے پاؤں وہاں نہیں پہنچے ہیں اور نہ تمہارے بعد کوئی وہاں تک پہنچے گا۔ یہ تھی علّت اور وجہ وضو اور اذان و نماز کی جو آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی اُمّت کے لیئے مقرر کی گئی۔ پھر خداوند عالم نے ندا کی کہ یا محمدؐ حجر اسود کی جانب دیکھو جو تمہارے مقابل ہے اور میرے حجابوں کی تعداد کے برابر میری بڑائی اور بزرگی کا اقرار کرو اور اللہ اکبر کہو۔ اسی سبب سے نماز سے پہلے سات مرتبہ تکبیریں کہنا مقرر ہوا کیونکہ حجابات بھی سات ہی تھے۔ اور جب آنحضرتؐ ایک مرتبہ اللہ اکبر کہتے تھے تو ایک حجاب طے کر لیتے تھے۔ جب تین حجابات طے کیئے تو انوارِ الٰہی کے دروازوں میں سے ایک دروازہ پر پہنچے۔ پھر دو بار تکبیر کہی تو دو حجابات اور طے کیئے اور دوسرے نور کے دروازہ پر پہنچے۔ جب دو بار پھر تکبیریں کہیں تو چھٹے اور ساتویں حجابات طے فرمائے اور ایک دوسرے نور کے دروازہ پر پہنچے۔ اس سبب سے مقرر ہوا کہ تین بار تکبیر افتتاح پیا پے کہیں اور دُعا پڑھیں پھر اور تکبیریں مسلسل کہیں۔ اور دُعائے توجہ پڑھیں جس طرح رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے اذان و اقامت اور ساتوں آسمانوں کو کھولنے کے لیئے اور عظمت و جلالت خالق کائنات کے حجابات کو طے کرنے کے وقت سات تکبیریں کہیں اور مقامِ قرب و خطاب ذوالجلال و کریم تک پہنچے۔ کیونکہ نماز معراجِ مومن ہے۔ مومن کامل بھی جب

ایسا عمل بجالاتا ہے اور ساتوں تکبیریں کہتا ہے تو ظلمت و تاریکی کے حجابات جو گناہوں اور دنیاوی تعلقات کے سبب خدا کے اور اس کے درمیان حائل ہوتے ہیں اُٹھ جاتے ہیں اور وُہ بھی خدا کے مقام خطاب و قرب تک پہنچ جاتا ہے۔ غرض جب آنحضرتؐ حجاباتِ نور طے کرکے مقامِ قرب و خطاب تک پہنچے تو خطاب احدیت ہوا کہ ہمارے حبیبؐ اب تم میرے مقامِ قرب و وصال تک پہنچ گئے لہٰذا میرے نام سے ابتدا کرو۔ تو حضرتؐ نے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کہا۔ اسی وجہ سے سورتوں کے شروع میں بسم اللہ مقرر ہوا۔ پھر آواز آئی کہ میری حمد کرو تو حضرتؐ نے اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ زبان پر جاری کیا اور دل میں شُكْرًا لِلّٰهِ کہا تو آواز آئی کہ پھر میرا نام لو چونکہ تم نے خود سے دل میں میرا شکر کیا۔ تو حضرتؐ نے دوسری مرتبہ کہا الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ یہانتک بالہام ربّ العزت آنحضرتؐ نے سُورۂ حمد تمام کی۔ اور جب وَلَا الضَّآلِّيْنَ کہا تو دل میں فرمایا اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ۔ شکر ہے۔ پھر خطاب احدیت ہوا اے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) چونکہ تم نے میری حمد پر قرآن کو قطع کیا لہٰذا دوبارہ مجھ کو یاد کرو تو حضرتؐ نے دوبارہ کہا بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اسی سبب سے دوسرے سورۃ میں بھی بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مقرر ہوا۔ پھر آواز آئی کہ سُورۃ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ پڑھو جس طرح میں نے تم پر نازل کیا ہے۔ وُہ سورۃ میری حمد و ثنا اور میری مخلوق کے ساتھ میری نسبت پر شامل ہے۔ حضرتؐ فرماتے ہیں کہ جب مَیں نے سورۃ توحید کی تلاوت کی عظمت و جلال حق کے مشاہدہ سے میں مدہوش ہوکر جھک گیا اور الہامِ الٰہی کے ذریعہ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ ۔ یعنی پاک ہے میرا عظیم پروردگار اور مَیں اس کی حمد و ثنا میں مشغول ہوں۔ جب مَیں نے یہ ذکر کیا تو اپنے ہوش میں آیا اور میرے نفس کو تسکین ہوئی۔ پھر مَیں نے بالہام خدا سات مرتبہ یہی ذکر کیا۔ اسی سبب سے رکوع میں یہ ذکر مقرر ہوا۔ پھر خدا نے فرمایا کہ رکوع سے سر اُٹھاؤ۔ میں نے سر اُٹھایا تو فرشتوں کی آواز سُنی کہ حق تعالےٰ کی تسبیح و تہلیل و تحمید کر رہے تھے تو مَیں نے کہا سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ ۔ اور نظر اُوپر کی جانب اُٹھائی تو پہلے نُور سے زیادہ روشن نور میں نے مشاہدہ کیا جس سے میری عقل پرواز کر گئی اور آٹھ گنا دہشت بڑھ گئی۔ اُسی حال میں مَیں سجدہ میں گر پڑا اور اظہارِ عظمتِ معبود کے لیئے اپنا سر عجز و انکساری کی زمین پر رکھ دیا۔ اور خداوند اعلےٰ کے الہام سے مَیں نے سات مرتبہ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى کہا تو پھر میری حیرت و دہشت کم ہوئی اور میں حیرت سے باہر آیا اور معرفت حق کے درجہ کمال پر پہنچا۔ پھر سجدہ سے سر اُٹھایا اور بیٹھا یہانتک کہ انوارِ عظمت کی دہشت و عظمت و گرانی سے راحت حاصل ہوئی پھر بالہامِ حقتعالٰی دوبارہ اوپر کی جانب نگاہ کی اور ایک نُور اُن انوار سے زیادہ جذب کرنے والا مشاہدہ کیا تو دوبارہ اپنے معبود کی بارگاہ میں سجدہ میں گر پڑا اور سات مرتبہ پھر سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى وَبِحَمْدِهٖ کہا تو انوار کے مشاہدہ کی قابلیت مجھ میں زیادہ ہوگئی اور مَیں نے سجدہ سے سر اُٹھایا اور اُن نوروں کی طرف دیکھا۔ اس سبب سے دُو سجدے مقرر ہوئے اور دونوں سجدوں کے بعد بیٹھنا سُنت قرار پایا۔ پھر میں اُٹھا اور دوبارہ اپنے پروردگار کی بارگاہ میں بندگی کے لیئے کھڑا ہوا۔ پھر خدا نے مجھے ندا دی کہ دوبارہ سورۃ حمد پڑھو۔ جب مَیں فارغ ہوا تو آواز آئی کہ سُورۃ اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ پڑھو جو تمہاری اور تمہارے اہلبیتؑ کی

عظمت و بلندی کے اظہار پر قیامت تک کے لیے مشتمل ہے۔ میں نے وہ سورۃ پڑھ کر دوبارہ رکوع و سجود کیا جس طرح رکعت اول میں بجالایا تھا۔ پھر آواز آئی اے محمدؐ میری نعمتوں کو جو تم کو عطا کی ہیں یاد کرو اور میرا نام لو۔ میں نے اسی کے الہام کرنے سے کہا بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَالْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى كُلُّهَا لِلّٰهِ۔ اور جب میں شہادتین سے فارغ ہوا تو خدا کا حکم ہوا کہ اپنی ذات پر اور اپنے اہلبیتؑ پر صلوٰۃ بھیجو تو میں نے کہا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيَّ وَعَلٰى اَهْلِ بَيْتِيْ۔ پھر خدا نے بھی مجھ پر اور میرے اہلبیتؑ پر صلوٰۃ بھیجی۔ جب میں نے اپنے پیچھے نظر کی تو دیکھا کہ صفوف ملائکہ و ارواح انبیاء صف بستہ ہیں۔ پھر خدا نے ندا کی کہ ان پر سلام کرو تو میں نے کہا اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ تو خدا نے فرمایا اے محمدؐ میں ہی تمہارا اور تمہارے بعد اماموں کا سلام و تحیۃ اور رحمت ہوں۔ پھر مجھ کو حکم دیا کہ بائیں جانب دیکھو اور سورۃ قل ہو اللہ احد کے بعد جو سورۃ پہلی مرتبہ میں نے سنا وہ اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ تھی۔ چونکہ نمازِ معراج دو رکعت تھی اس لیے پہلی دو رکعت میں شک و سہو نہیں ہوتا۔ اور یہ نمازِ ظہر تھی اور یہ پہلی نماز تھی جو حضرتؐ پر واجب ہوئی۔

شیخ کراجکی نے جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ شبِ معراج خلاقِ عالم نے مجھے ندا کی کہ پیغمبرانِ گزشتہ سے دریافت کرو کہ وہ کس امر پر مبعوث کیے گئے ہیں۔ میں نے اُن سے پوچھا سب نے کہا ہم آپ کی رسالت، علی بن ابی طالبؑ اور ان کی اولاد سے اماموں کی امامت کے اقرار پر مبعوث ہوئے ہیں۔ تو خدا نے مجھ پر وحی کی کہ عرش کی داہنی جانب دیکھو۔ میں نے نگاہ کی تو علی، حسن، حسین، علی بن الحسین، محمد باقر، جعفر صادق، موسٰے کاظم، علی بن موسٰے الرضا، محمد تقی، علی نقی، حسن عسکری اور مہدی صاحب الزمان صلوات اللہ علیہم کی صورتیں نظر آئیں جو دریائے نور میں نماز پڑھ رہے تھے۔ خدا نے فرمایا یہ لوگ میری حجت، میرے اولیا اور میرے دوست ہیں اور مہدی جو ان کے آخری امام ہیں میرے دشمنوں سے انتقام لیں گے۔

بسندِ معتبر ابن عباس سے روایت ہے کہ جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جب میں معراج میں گیا تو فرشتوں کی جس جماعت کے پاس سے گزرا ان سب نے علی بن ابی طالبؑ کے بارے میں دریافت کیا یہاں تک کہ میں نے گمان کیا کہ علیؑ کا نام میرے نام سے زیادہ آسمانوں پر مشہور ہے۔ جب میں چوتھے آسمان پر پہنچا تو ملک الموت کو دیکھا۔ انہوں نے کہا کہ یا رسول اللہ ہر بندہ کی رُوح قبض کرنے پر میں مامور ہوں مگر آپ کی اور علیؑ کی رُوح خود حق سبحانہٗ و تعالیٰ قبض کرے گا۔ حضرتؐ فرماتے ہیں کہ میں نے عرش کے نیچے علیؑ کو کھڑے ہوئے دیکھا۔ پوچھا اے علیؑ تم مجھ سے پہلے یہاں آگئے۔ جبریلؑ نے کہا یا رسول اللہ آپ کس سے گفتگو کر رہے ہیں میں نے کہا اپنے بھائی علیؑ سے۔ جبریلؑ نے کہا اے محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم، یہ علیؑ نہیں ہیں بلکہ خدائے رحمان و رحیم کا ایک فرشتہ ہے جس کو خدا نے علیؑ کی صورت پر خلق فرمایا ہے۔ اور ہم فرشتگانِ مقرب جب علیؑ کی زیارت کے مشتاق ہوتے ہیں تو خدا کے نزدیک علیؑ کی عظمت و کرامت کے اظہار کے لیے اس فرشتہ کی زیارت کرتے ہیں۔

ائمہ اثنا عشر کی شبِ معراج زیارت

حضرت علیؑ کی شبیہ ملک

شیخ حسن بن سلیمان نے روایت کی ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ جب میں معراج کو گیا اور قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنٰی کے درجہ تک پہنچا اُس جگہ علیؑ کی صورت دیکھی۔ خدا نے مجھ کو ندا دی کہ اس صورت کو پہچانتے ہو؟ میں نے عرض کی یہ تو علیؑ کی صورت ہے۔ تو خدا نے مجھے وحی فرمائی فاطمہؑ کو علیؑ کے ساتھ تزویج کرو اور اُس کو اپنا خلیفہ مقرر کرو۔

ابن بابویہ کی کتاب معراج میں بسند معتبر امام محمد باقر علیہ السّلام سے روایت ہے کہ جب آنحضرتؐ معراج کے لیئے گئے تو حضرتؐ کو یاقوت سُرخ کے ایک تخت پر بٹھایا گیا جو سبز زبرجد سے مرصع کیا گیا تھا۔ اور فرشتے اُس تخت کو آسمان پر لے گئے وہاں جبریلؑ نے کہا یا رسولؐ اللہ اذان کہیئے تو حضرتؐ نے تکبیر کہی فرشتوں نے بھی کہی۔ پھر آنحضرتؐ نے اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کہا ملائکہ نے بھی کہا۔ پھر حضرتؐ نے اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ کہا فرشتوں نے بھی کہا کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ آپ خدا کے رسُولؐ ہیں۔ اور پُوچھا آپ کے وصی علیؑ کہاں ہیں حضرتؐ نے فرمایا ان کو اپنی جگہ اپنی اُمّت میں چھوڑ آیا ہوں فرشتوں نے کہا خدا نے ان کی اطاعت ہم پر واجب کی ہے۔ پھر حضرتؐ کو دُوسرے آسمان پر لے گئے اور وہاں کے فرشتوں نے بھی یہی سوال کیا۔ اسیطرح ہر آسمان پر فرشتوں نے پُوچھا یہانتک کہ ساتویں آسمان پر حضرتؐ کو لے گئے وہاں جناب عیسےٰؑ سے ملاقات ہوئی۔ حضرت عیسٰیؑ نے آنحضرتؐ کو سلام کیا اور حضرت علیؑ کا حال دریافت کیا۔ حضرتؐ نے فرمایا میں ان کو زمین پر اپنی اُمت میں اپنا نائب بنا کر چھوڑ آیا ہوں۔ جناب عیسےٰ علیہ السّلام نے کہا آپ نے اپنا بہتر خلیفہ قرار دیا ہے اور خدا نے ان کی اطاعت فرشتوں پر واجب کی ہے۔ پھر جناب موسےٰ علیہ السّلام اور تمام پیغمبروں سے ملاقات کی اور سب نے جناب علیؑ کے بارے میں وہی بات کی جو حضرت عیسےٰؑ نے کی تھی۔ پھر حضرتؐ نے ملائکہ سے پوچھا کہ میرے پدر جناب ابراہیم علیہ السّلام کہاں ہیں؟ کہا شیعیانِ علیؑ کے بچوں کے ساتھ ہیں۔ جب حضرتؐ بہشت میں داخل ہوئے دیکھا کہ ابراہیم علیہ السّلام ایک درخت کے نیچے بیٹھے ہیں۔ اُس درخت کے پھل لٹک رہے ہیں بچے اُن کو ماں کے دُودھ کے مانند اپنے مُنہ میں لیئے ہوئے ہیں۔ جب کسی بچّہ کے مُنہ سے وُہ نکل جاتا ہے تو حضرت ابراہیمؑ پھر اُس کے مُنہ میں دے دیتے ہیں۔ ابراہیمؑ نے حضرتؐ کو دیکھا تو سلام کیا اور حضرت علیؑ کا حال دریافت کیا۔ حضرتؐ نے فرمایا اپنی اُمّت میں چھوڑ آیا ہوں۔ انھوں نے کہا آپ نے نہایت بہتر جانشین اختیار فرمایا۔ بیشک حق تعالےٰ نے ان کی اطاعت فرشتوں پر بھی واجب کی ہے اور یہ بچے انکے شیعوں کے ہیں۔ میں نے خدا سے خواہش کی تھی کہ مجھے اُن کی تربیت پر مامور فرمائے۔ ان میں سے ہر ایک ان درختوں کے پھلوں کے عرق کا ایک گھونٹ پیتا ہے تو اُس گھونٹ میں بہشت کے تمام میووں اور نہروں کی لذت ہوتی ہے۔

اسیطرح کتاب مذکور میں جابر بن عبداللہ انصاری سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ جب شب معراج مجھ کو آسمان ہفتم پر لے گئے۔ ہر آسمان کے دروازہ پر میں نے لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ، علی بن ابی طالب امیرالمؤمنین لکھا ہوا دیکھا جب میں نُور کے حجابوں تک پہنچا ہر حجاب پر بھی

یہی کلمہ لکھا ہوا پایا۔ عرش تک پہنچا تو وہاں بھی یہی لکھا ہوا تھا۔

پھر اُسی کتاب میں اعمش سے روایت ہے کہ حضرت صادقؑ نے فرمایا کہ آنحضرتؐ کا ارشاد ہے کہ جب میں شبِ معراج آسمان پنجم پر پہنچا علی بن ابی طالب کی صورت مشاہدہ کی۔ میں نے پوچھا اے میرے حبیب جبریلؑ یہ کیسی صورت ہے؟ کہا یا رسولؐ اللہ فرشتوں نے خواہش کی کہ علیؑ کے جمال سے بہرہ مند ہوں اور کہا پالنے والے دُنیا والے ہر صبح و شام جمال علیؑ ابن ابی طالب سے مشرف ہوتے ہیں جو تیرے دوست اور تیرے حبیب محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے محبوب ہیں اور اُن کے خلیفہ و جانشین اور وصی ہیں۔ لہذا ہم کو بھی اُن کی زیارت سے مشرف فرما۔ تو خداوند عالم نے جناب علیؑ کی تصویر اپنے نُورِ اقدس سے خلق فرمائی جس کی فرشتے شب و روز زیارت کرتے ہیں۔ پھر حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ جب ابن ملجم ملعون نے اُن حضرتؑ کے سر مبارک پر ضربت لگائی وُہ تصویر بھی زخمی ہو گئی۔ اور فرشتے جس وقت اس صورت کو دیکھتے ہیں ابن ملجم ملعون پر لعنت کرتے ہیں۔ اور جب امام حسین علیہ السلام شہید ہوئے فرشتے زمین پر آئے اور ان حضرتؑ کو آسمان پر لے گئے اور جناب امیرؑ کی تصویر کے برابر آسمان پنجم پر رکھ دیا۔ فرشتوں کی فوجیں آسمان سے نیچے آتی ہیں اور زیارت امیر المومنینؑ کے لیئے اوپر جاتی ہیں اور شہیدوں کے اس سردار کو خون آلودہ مشاہدہ کرتی ہیں تو یزیدؔ، ابن زیاد اور تمام قاتلانِ مظلومؑ کربلا پر لعنت کرتی ہیں اور قیامت تک ان کا یہ عمل جاری رہے گا۔ اعمش کہتے ہیں کہ حضرت صادقؑ نے فرمایا کہ یہ حدیث پوشیدہ علوم میں سے ہے اس کو کسی سے بیان مت کرنا سوائے اس کے جس کو اس کا اہل سمجھو۔

پھر اُسی کتاب میں روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ میں جب معراج میں گیا اپنے پروردگار کے کلام سے زیادہ شیریں اور زیادہ خوشگوار کوئی کلام میں نے نہیں سُنا۔ میں نے عرض کی پالنے والے تُو نے ابراہیمؑ کو اپنا خلیل بنایا اور اُن سے گفتگو کی، ادریسؑ کو مقام بلند پر اُٹھایا، داؤدؑ کو زبور عطا فرمایا، سلیمانؑ کو ایسی سلطنت عطا فرمائی جو دوسروں کے لیئے سزاوار نہیں مجھ کو کیا عطا فرماتا ہے۔ خدا نے فرمایا اے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم)، میں نے تم کو اپنا حبیب قرار دیا جس طرح ابراہیمؑ کو اپنا خلیل بنایا اور تم سے کلام کیا جس طرح موسٰیؑ سے کلام کیا تھا اور فاتحۃ الکتاب اور سورۂ بقرہ تم کو عطا کی کہ کسی پیغمبر کو عطا نہیں کی تھی اور تم کو زمین کے ہر کالے گورے پر اور تمام انس و جن پر مبعوث کیا۔ اور زمین کو تمہارے اور تمہاری اُمّت کے واسطے نماز کی جگہ اور پاک قرار دیا۔ اور غنیمت کو تمہارے اور تمہاری اُمّت کے لیئے حلال کیا اور ایسے رُعب سے تمہاری مدد کی جو تمہارے دشمنوں کے دلوں میں ڈال دیا ہے کہ دُو مہینے کی راہ کے فاصلہ سے کانپتے رہتے ہیں اور سب سے بہتر کتاب تم کو عطا کی جو تمام کتابوں کی تصدیق کرنے والی ہے اور مجموعۂ اوّلین و آخرین ہے۔ اور تمہارے نام کو اپنے نام کے ساتھ بلند کیا کہ جس جگہ میرا نام لیا جاتا ہے تمہارا نام بھی مذکور ہوتا ہے۔

کتاب مذکور میں جناب سلمان فارسی رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جب شبِ معراج مجھ کو آسمان پر لے گئے آسمان اوّل پر میں نے ایک قصر چاندی کا

الاعلےٰ کیوں کہتے ہیں۔ امامؑ نے فرمایا خداوند عالم نے سات آسمان اور سات طبقے زمین اور سات حجابات خلق فرمائے ہیں۔ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم معراج میں تشریف لے گئے تین مرتبہ قاب قوسین تک پہنچے اور بہشت کے سات حجابوں میں سے ایک حجاب حضرتؐ کے لیے ہٹایا گیا تو آپؐ نے اللہ اکبر فرمایا۔ اسی طرح ہر حجاب کے ہٹائے جانے پر آپؐ نے اللہ اکبر کہا۔ چونکہ نماز معراج مومن ہے اس سبب سے نماز کے شروع میں سات مرتبہ تکبیر کہنا سنت قرار پایا تاکہ پردے جو اس کی دوری کے سبب سے پیش پروردگار عالم پڑے ہیں، اس کے سامنے سے اُٹھا دیئے جائیں۔ چونکہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے دل پر انوار عظمت و جلال الٰہی پردوں کے اُٹھ جانے کے بعد روشن و جلوہ گر ہوگئے تو حضرتؐ کے اعضاء کانپنے لگے اور آپ رکوع میں جھک گئے اور تین مرتبہ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ کہا۔ جب سیدھے کھڑے ہوئے تو اس عظمت کا ایک نور حضرتؐ پر جلوہ فگن ہوا تو آپؐ سجدہ میں گر پڑے اور سات مرتبہ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی وَبِحَمْدِہٖ کہا تو آپؐ کے اوپر جو ہیبت طاری تھی برطرف ہوگئی۔ اسی سبب سے یہ ذکر رکوع و سجود میں کہنا مقرر ہوا۔

بسند معتبر دیگر روایت ہے کہ لوگوں نے حضرت صادق علیہ السلام سے پوچھا کہ کس سبب سے آنحضرتؐ نے مسجد شجرہ میں حج کے لیئے احرام باندھا، دُوسرے مقام پر کیوں نہ باندھا؟ حضرتؑ نے فرمایا کہ جس رات جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو آسمان پر لے گئے جب آپؐ مسجد شجرہ کے مقابل بلندی پر پہنچے حق سبحانہٗ وتعالےٰ نے اُن کو آواز دی یا محمدؐ۔ آنحضرتؐ نے عرض کی لبیک۔ خدا نے فرمایا کیا میں نے تم کو رنج و صدمہ میں مُبتلا نہیں پایا اور تم کو جگہ دی۔ اور تم کو کیا گم شدہ نہیں پایا اور راستہ دکھا دیا۔ حضرتؐ نے عرض کی۔ اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَۃَ لَکَ لَا شَرِیْکَ لَکَ لَبَّیْکَ۔ اسی سبب سے حضرتؐ مسجد شجرہ میں احرام باندھتے تھے۔

شیخ طوسی نے بسند معتبر ابن عباس سے روایت کی ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ خدا نے مجھ کو پانچ فضیلتیں اور علیؑ کو پانچ فضیلتیں عطا کیں۔ مجھ کو کلمات جامعہ بخشا اور علیؑ کو علوم جامعہ عطا کیا۔ مجھ کو پیغمبری دی اور اُن کو میرا وصی قرار دیا۔ مجھے کوثر بخشا اور ان کو سلسبیل کرامت فرمایا۔ مجھے وحی سے سرفراز کیا اور ان کو الہام سے۔ مجھ کو آسمان پر لے گیا اور ان کے لیئے آسمانوں کے دروازے اور حجابات کھول دیئے کہ وہ مجھے دیکھ رہے تھے اور میں ان کو دیکھ رہا تھا۔ پھر آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر گریہ طاری ہوا۔ میں نے عرض کی یا رسُولؐ اللہ میرے باپ ماں آپؐ پر فدا ہوں آپؐ روتے کیوں ہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا اے ابن عباس سب سے پہلی بات جو خدا نے مجھ سے کی یہ تھی کہ اے محمدؐ۔ میں نے سر اٹھا کر دیکھا کہ حجابات ہٹا دیئے گئے ہیں اور آسمانوں کے دروازے کھول دیئے گئے اور علیؑ آسمان کی جانب سر اُٹھائے ہوئے مجھے دیکھ رہے ہیں۔ پھر علیؑ نے مجھ سے اور میں نے علیؑ سے گفتگو کی اور خدا نے مجھ سے کلام کیا۔ میں نے پوچھا خدا نے کیا گفتگو کی؟ فرمایا خدا نے مجھ سے فرمایا کہ میں نے علیؑ کو تمہارا وصی، وزیر اور تمہارے بعد تمہارا خلیفہ قرار دیا۔ ان کو آگاہ کر دو کہ تمہاری باتیں اچھی طرح سُنیں۔ میں نے اُسی مقام سے علیؑ کو پیغام خدا پہنچایا اور علیؑ نے مجھ کو جواب دیا کہ میں نے سُنا اور اطاعت کی۔ تو خدا نے فرشتوں کو حکم دیا کہ علیؑ پر سلام بھیجیں سب فرشتوں نے سلام کیا اور علیؑ نے جواب سلام دیا۔ میں نے فرشتوں کو دیکھا کہ علیؑ کے جواب سلام سے بہت

مسرور نہ ہوئے۔ پھر کسی گروہ ملائکہ کی طرف سے میں نہیں گزرا مگر یہ کہ ہر ایک نے مجھ کو علیؑ کی خلافت پر مبارکباد دی اور کہا یا رسولؐ اللہ اُسی خدا کی قسم جس نے آپ کو حق کے ساتھ مبعوث فرمایا ہے فرشتوں کے دلوں میں مسرت جاگزیں ہو گئی اس لیئے کہ خدا نے آپؐ کے بھائی علیؑ کو آپؐ کا خلیفہ قرار دیا۔ اور میں نے حاملانِ عرشِ الٰہی کو دیکھا کہ وُہ زمین کی جانب دیکھ رہے تھے۔ میں نے پوچھا اے جبرئیلؑ حاملانِ عرش اپنے سر اس مقام بلند و اصطفا سے نکال کر زمین کی جانب کیوں دیکھ رہے ہیں؟ جبرئیلؑ نے کہا یا رسولؐ اللہ اس وقت کوئی فرشتہ ایسا نہیں ہے جو علیؑ کی جانب مسرت اور شادمانی کے ساتھ نہ دیکھ رہا ہو سوائے حاملانِ عرش کے جنکو ابھی اجازت ملی ہے کہ وُہ آپؐ کی جانب دیکھیں۔ حضرتؐ فرماتے ہیں کہ جب میں زمین پر آیا میں نے جو کچھ دیکھا تھا وُہ سب علیؑ نے مجھ سے بیان کیا۔ اُس وقت میں نے سمجھا کہ جس جس مقام پر میں گیا تھا علیؑ کے لیئے بھی حجابات ہٹا دیئے گئے تھے اور وُہ مجھے دیکھ رہے تھے۔

عیاشی نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نمازِ عشا زمین پر پڑھی اور معراج کو تشریف لے گئے اور صبح ہونے سے پہلے واپس آ گئے اور نمازِ صبح زمین پر ادا کی۔ (دُوسری روایت بسند معتبر امام محمد باقرؑ سے بھی انہی الفاظ میں منقول ہے)

بسندِ معتبر امام محمد باقرؑ سے روایت ہے کہ جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ شب معراج جب میں زمین پر واپس آیا تو میں نے جبرئیلؑ سے پُوچھا کہ تمہاری کوئی حاجت ہے؟ کہا میری حاجت یہ ہے کہ خدیجہؑ کو خدا کی جانب سے اور میری جانب سے سلام کہہ دیجیئے۔ حضرتؐ نے جب خدیجہؑ سے کہا تو انہوں نے عرض کی کہ میرا خدا سلامت ہے اور تمام سلامتی اُسی کی طرف سے ہے اور سلامتیاں اُسی کی طرف پلٹتی ہیں۔

اہلسُنّت کی معتبر کتابوں میں روایت ہے کہ جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جس رات میں آسمان پر گیا، چوتھے آسمان پر دیکھا ایک فرشتہ نُور کے ایک منبر پر بیٹھا ہے اور بہت سے فرشتے اُس کے گرد جمع ہیں۔ میں نے پوچھا اے جبرئیلؑ یہ کون فرشتہ ہے۔ جبرئیلؑ نے کہا آپ اُس کے پاس جائیے اور اس کو سلام کیجیئے۔ میں اُس کے قریب گیا اور سلام کیا تو دیکھا کہ وُہ میرے بھائی علیؑ بن ابی طالبؑ ہیں۔ میں نے کہا اے جبرئیلؑ علیؑ مجھ سے پہلے آسمان پر آ گئے۔ انہوں نے کہا یا رسُول اللہ فرشتوں نے خدا سے علیؑ کی زیارت کا اشتیاق ظاہر کیا تو خداوند عالم نے اس فرشتہ کو علیؑ کی صُورت پر نُور سے خلق فرمایا۔ فرشتے ہر شب جمعہ اُن کی ہزار مرتبہ زیارت کرتے ہیں اور خدائے بزرگ و برتر کی تسبیح و تقدیس کرتے ہیں اور اُن کا ثواب علیؑ کے دوستوں کو ہدیہ کرتے ہیں۔

مناقب خوارزمی میں معتبر کتابوں سے روایت کی ہے کہ جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے لوگوں نے پوچھا کہ شبِ معراج خداوند عالم نے آپؐ سے کس زبان میں باتیں کیں۔ فرمایا علیؑ کے لہجہ میں مجھ سے خطاب فرمایا اور مجھ کو الہام کیا۔ میں نے کہا پالنے والے تُو مجھ سے ہمکلام ہے یا علیؑ باتیں کر رہے ہیں۔ آواز آئی کہ میں اشیاء کی شبیہ نہیں ہوں اور نہ کوئی مثل و مانند رکھتا ہوں۔ مجھ کو دوسروں پر قیاس نہیں کیا جا سکتا۔ میں علیؑ کی زبان اور لہجہ میں اس لیئے تم سے گفتگو کرتا ہوں تاکہ تمہارا دل مطمئن رہے۔

علی بن ابراہیمؒ نے بسند حسن حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ شب معراج میں جب بہشت میں داخل ہوا وہاں زمینوں کو سفید اور سادہ دیکھا اور چند فرشتے ان کی تعمیر میں مشغول تھے۔ کبھی سونے کی اینٹیں اور کبھی لگاتے تھے کبھی چاندی کی اور کبھی رُک جاتے تھے۔ میں نے پوچھا کیوں کبھی تعمیر سے ہاتھ روک لیتے ہو؟ وہ بولے خرچ کا انتظار کرتے ہیں۔ میں نے پوچھا تمہارا خرچ کیا ہے؟ انہوں نے کہا دُنیا میں مومن کا سُبْحَانَ اللہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ وَاللہُ اَکْبَرُ پڑھنا۔ جب وہ یہ تسبیحیں پڑھتے ہیں ہم اس کی تعمیر میں مشغول ہو جاتے ہیں۔ جب وہ رُک جاتے ہیں تو ہم بھی ہاتھ روک لیتے ہیں۔

شیخ طوسی نے امام جعفر صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جناب رسالتمآب صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے جناب امیرؑ سے فرمایا کہ جس رات مجھ کو آسمان پر لے گئے ہر آسمان پر فرشتوں نے میرا استقبال کیا اور بہت سی خوشخبریاں دیں یہاں تک کہ جبرئیلؑ نے بہت سے فرشتوں کی جماعت سے میری ملاقات کرائی۔ سب نے کہا کہ اگر آپ کی اُمت کے لوگ محبتِ علیؑ پر جمع ہو جاتے تو خدا جہنم کو نہ پیدا کرتا۔ اے علیؑ خدا نے تم کو میرے لیئے سات مقامات پر حاضر کیا تو مجھے تم سے اُنس و اطمینان حاصل ہوا۔ اوّل جبکہ میں آسمان پر پہنچا تو جبرئیلؑ نے مجھ سے کہا آپ کے بھائی علیؑ کہاں ہیں میں نے کہا میں تو ان کو زمین پر چھوڑ آیا ہوں۔ جبرئیلؑ نے کہا دعا کیجئے تاکہ خدا ان کو آپ کے لیئے یہاں لے آئے۔ میں نے دُعا کی تو تمہاری شبیہہ اپنے پاس دیکھی۔ پھر کچھ فرشتوں کو دیکھا جو صف بستہ کھڑے تھے۔ میں نے پوچھا یہ کون ہیں؟ جبرئیلؑ نے کہا یہ چند گروہ ہیں جن سے آپؐ کے ذریعہ خدا قیامت میں فخر کرے گا۔ میں اُن کے پاس گیا اور گزشتہ اور آئندہ قیامت تک کے حالات کے بارے میں گفتگو کی۔ دوسرے جب دوسری بار مجھ کو عرش تک لے گئے جبرئیلؑ نے کہا اے محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم آپ کے بھائی علیؑ کہاں ہیں میں نے کہا ان کو زمین پر چھوڑ آیا ہوں۔ کہا خدا سے دُعا کیجئے کہ وہ ان کو آپ کے پاس لے آئے۔ جب میں نے دُعا کی تو تمہاری تصویر اپنے پاس دیکھی۔ اور ساتوں آسمانوں کے پردے میری آنکھوں کے سامنے سے ہٹا دیئے گئے میں نے تمام ملکوت سماوات کے ساکنین کو دیکھا اور ہر فرشتہ جو آسمان پر کسی مقام پر تھا میں نے دیکھا اور سب کو تم نے بھی دیکھا۔ تیسرے جس وقت کہ مجھ کو جنوں پر مبعوث فرمایا جبرئیلؑ نے کہا آپ کے بھائی علیؑ کہاں ہیں میں نے کہا ان کو اپنی جگہ پر چھوڑ آیا ہوں۔ لیکن جو کچھ میں نے جنوں سے کہا اور جو کچھ ان لوگوں نے مجھ سے باتیں کیں وہ سب تم نے سُنا اور حفظ کر لیا۔ چوتھے خدا نے مجھ کو لیلۃ القدر سے مخصوص فرمایا لیکن تم اس میں میرے شریک ہو۔ پانچویں جب میں نے ملاءِ اعلےٰ پر خدا سے مناجات کی تو تم میرے ساتھ تھے۔ میں نے جس جس مرتبہ کی تمہارے لیئے خدا سے دُعا کی خدا نے سوائے پیغمبری کے وہ سب تم کو عطا فرمایا کیونکہ میرے بعد کوئی پیغمبر نہ ہو گا۔ چھٹے جب میں نے بیت المعمور کا طواف کیا تو تم کو اپنے پاس دیکھا اور جب پیغمبروں نے میری اقتدا میں نماز پڑھی تمہاری شبیہہ میرے پیچھے تھی۔ ساتویں رجعت کے زمانہ میں جبکہ میں کافروں کے گروہ کو ہلاک کروں گا تو تم میرے ساتھ ہو گے۔ اے علیؑ خداوند عالم نے مجھ کو تمام مردان عالم پر فضیلت بخشی ہے اور تم کو میرے بعد ان پر فضیلت دی ہے اور فاطمہؑ کو تمام عالمین کی عورتوں پر فضیلت عطا کی ہے اور حسنؑ و حسینؑ کو

اور حسینؑ کی ذریت سے اماموں کو میرے اور تمہارے بعد تمام مردانِ عالم پر فضیلت دی ہے۔ اے علیؑ تمہارا نام کو میں نے اپنے نام کے ساتھ متصل پایا اور چند مقامات پر میرے لیے باعثِ انس واطمینان ہوا۔

اوّل: شبِ معراج جب میں بیت المقدس میں پہنچا بیت المقدس کے محراب پر لکھا دیکھا لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ اَیَّدْتُہٗ بِوَزِیْرِہٖ وَنَصَرْتُہٗ بِہٖ یعنی محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم، کو میں نے اُن کے وزیر سے تقویت دی اور اُن کے ذریعہ سے ان کی مدد کی" میں نے جبریلؑ سے پوچھا میرا وزیر کون ہے؟ کہا علیؑ بن ابی طالبؑ۔ دوسرے، جب میں سدرۃ المنتہیٰ تک پہنچا وہاں لکھا ہوا دیکھا اِنِّیْٓ اَنَا اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنَا وَمُحَمَّدٌ صَفْوَتِیْ مِنْ خَلْقِیْ اَیَّدْتُہٗ بِوَزِیْرِہٖ وَاَخِیْہِ وَنَصَرْتُہٗ بِہٖ۔ تیسرے جب میں سدرۃ المنتہیٰ سے گزرا اور عرشِ الٰہی تک پہنچا، قائمہ عرش پر لکھا ہوا دیکھا لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَنَا اللّٰہُ وَحْدِیْ وَمُحَمَّدٌ حَبِیْبِیْ وَصَفْوَتِیْ مِنْ خَلْقِیْ اَیَّدْتُہٗ بِوَزِیْرِہٖ وَاَخِیْہِ وَنَصَرْتُہٗ بِہٖ۔ میں نے جبریلؑ سے پوچھا میرا وزیر کون ہے؟ کہا علیؑ بن ابی طالب۔

سیّد ابن طاؤس نے بسند معتبر جناب امیرؑ سے روایت کی ہے کہ حضرت سرورِ عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ایک رات میں حجرۂ اسمٰعیلؑ میں سویا ہوا تھا ناگاہ میرے پاس جبریلؑ نازل ہوئے اور نہایت نرمی سے مجھے اُٹھایا اور کہا اے محمدؐ چلئے سوار ہو جیئے کہ آپؐ کے پروردگار نے بلایا ہے۔ اور ایک چوپایہ لائے تھے جو ٹٹو سے چھوٹا اور خچر سے بڑا تھا۔ اُس کے قدم اُس کے جسم کے مطابق تھے۔ اُس کے جواہرات کے پر تھے۔ اُس کا نام بُراق تھا۔ میں اُس پر سوار ہوا۔ جب میں عقبہ تک پہنچا وہاں ایک شخص کو کھڑا ہوا دیکھا اُس کے سر کے بال اُس کے ہاتھوں پر پڑے ہوئے تھے۔ جب اُس نے مجھ کو دیکھا تو کہا اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا اَوَّلُ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا اٰخِرُ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا حَاشِرُ۔ جبریلؑ نے کہا اس کے سلام کا جواب دیجئے تو میں نے کہا عَلَیْكَ السَّلَامُ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ۔ جب میں عقبہ کے درمیان میں پہنچا ایک سفید بالوں والے شخص کو دیکھا اُس نے بھی پہلے شخص کے مانند مجھ کو سلام کیا۔ میں نے جبریلؑ کے بغیر کہے اُس کو جواب دیا۔ اُس نے تین مرتبہ کہا اپنے وصی علیؑ بن ابی طالبؑ کے وقار کی حفاظت کیجئے کیونکہ وہ خالق کا مقرب بندہ ہے۔ جب میں بیت المقدس پہنچا وہاں میں نے ایک بہت خوبصورت شخص کو دیکھا جس نے اسیطرح سلام کیا اور میں نے جبریلؑ کے اشارہ سے اُس کو جواب سلام دیا۔ اُس نے تین مرتبہ کہا اے محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم، اپنے وصی علیؑ بن ابی طالبؑ کی حرمت کی حفاظت کیجئے کیونکہ وہ مقرب الٰہی ہیں اور حوضِ کوثر کے امین اور بہشت کی شفاعت کرنے والے ہیں۔ پھر میں براق سے اُترا اور جبریلؑ نے میرا ہاتھ پکڑ کر داخل بیت المقدس کیا۔ مسجد ایسے لوگوں سے بھری ہوئی تھی جنکو میں نہیں پہچانتا تھا۔ جبریلؑ مجھ کو صفوں سے بڑھاتے ہوئے آگے لے گئے۔ ناگاہ آسمان سے آواز آئی کہ امامت کے لیئے اے محمدؐ آگے بڑھو۔ تو جبریلؑ نے مجھے آگے کھڑا کیا اور میں نے اُن سب کے ساتھ نماز پڑھی۔ پھر وہاں مروارید کا زینہ آسمانِ اوّل تک نصب کیا گیا۔ جبریلؑ نے میرا ہاتھ پکڑا اور آسمان پر لے گئے۔ جب ہم آسمان کے قریب پہنچے میں نے وہاں محافظوں اور آگ کے تیر دیکھے۔ جبریلؑ نے آسمانِ اوّل کے دروازہ کو کھٹکھٹایا۔ فرشتوں نے پوچھا

[illegible] شبِ معراج آنحضرتؐ کا [illegible] علیؑ کا نام لکھا ہوا دیکھنا

براق کی سواری اور آنحضرتؐ کا [illegible] بیت المقدس میں امامت فرمانا۔

کون ہے؟ کہا میں جبرئیل ہوں۔ پوچھا آپ کے ہمراہ کون ہے؟ کہا محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہیں۔ فرشتوں
نے پوچھا کیا مبعوث ہو گئے؟ کہا ہاں۔ پھر دروازہ کھولا اور کہا مرحبا اے بلند مرتبہ برادر اور خلیفۂ ربّ
الارباب اور اے خداوند جبار کے برگزیدہ۔ آپؐ ہی پیغمبروں کے سلسلہ کے ختم کرنے والے ہیں آپؐ کے بعد
کوئی نبی نہ ہو گا۔ پھر وہاں سے ایک سیڑھی یاقوت کی لگائی گئی جو سبز زبرجد سے مرصع تھی اُس کے ذریعے میں
دوسرے آسمان تک پہنچا۔ جبرئیلؑ نے دروازہ کھٹکھٹایا، فرشتوں نے اسیطرح سوال کیا جس طرح
آسمانِ اوّل کے فرشتوں نے پوچھا تھا۔ پھر دروازہ کھولا تو مجھ سے کہا مرحبا! اور مجھ کو خوشخبریاں دیں۔ پھر وہاں
سے آسمان سوم تک نور کی ایک سیڑھی لگائی گئی جس کو طرح طرح کے نور گھیرے ہوئے تھے۔ وہاں جبرئیلؑ نے
کہا یا رسولؐ اللہ ثابت قدم رہیئے گا خدا آپ کی ہدایت کرے گا۔ اسی طرح میں سب آسمانوں سے گزرتا ہوا ساتویں
آسمان پر پہنچا۔ وہاں میں نے ایک عظیم آواز سُنی۔ پوچھا یہ کیسی آواز ہے؟ کہا یہ درخت طوبےٰ کی آواز ہے جو
آپ کے شوق میں ایسی آواز بلند کر رہا ہے۔ وہاں مجھے سخت دہشت ہوئی۔ جبرئیلؑ نے کہا یا رسولؐ اللہ آپ
ایسے مقام تک پہنچے ہیں کہ کوئی مخلوق نہیں پہنچ سکی۔ اپنے پروردگار کے قریب جائیے۔ اگر آپ کے ہمراہی کی
برکت نہ ہوتی تو میں بھی یہاں تک نہ پہنچ سکتا اور انوار جلال الٰہی سے میرے بال و پَر جل جاتے۔ پھر میں نے
توفیقِ ربّ العزت کے سبب عزت و جلال احدیت کی منزلوں کو طے کیا اور ستر پردے میرے سامنے سے ہٹائے
گئے۔ پھر مجھ کو خداوند تعالےٰ کی جانب سے آواز آئی یا محمدؐ۔ جب میں نے یہ آواز سُنی تو سجدہ میں گر پڑا اور کہا
لَبَّيْكَ رَبَّ الْعِزَّتِ لَبَّيْكَ۔ آواز آئی اے محمدؐ سر اُٹھاؤ جو کچھ تم چاہتے ہو مانگو میں عطا کروں گا اور جو
سفارش چاہتے ہو کرو میں قبول کروں گا۔ بیشک تم میرے حبیبؐ ہو میرے برگزیدہ ہو میری مخلوق پر میرے
رسولؐ ہو اور میرے بندوں کے درمیان میرے امین ہو۔ جبکہ میرے ساحت قرب میں آئے ہو تو اپنا جانشین
کس کو بنایا ہے؟ میں نے عرض کی پالنے والے اُس کو بنایا ہے جس کو تو مجھ سے بہتر پہچانتا ہے۔ وہ میرا بھائی
ہے چچا کا بیٹا ہے۔ اُس وقت خدا نے ندا کی کہ مجھے اپنے عزت و جلال کی قسم ہے کہ میں اپنی ذات پر اور تمہاری رسالت
پر کسی کے ایمان کو قبول نہ کروں گا مگر اُس کی امامت اور ولائت کے ساتھ۔ اے محمدؐ کیا چاہتے ہو کہ اس کو ملکوتِ
آسمان میں دیکھو۔ میں نے عرض کی ہاں پالنے والے۔ تو ندا آئی سر اُوپر اُٹھاؤ۔ میں نے سر اُٹھایا تو ملائکۂ مقربین
کے ساتھ ملاءِ اعلےٰ میں علیؑ کو دیکھا اور بہت خوش و مسرور ہوا۔ اور عرض کی پالنے والے میری آنکھیں روشن
ہو گئیں۔ ندا آئی اے محمدؐ میں نے عرض کی لَبَّيْكَ ذُوالْعِزَّةِ لَبَّيْكَ۔ فرمایا میں تم سے علیؑ کے بارے میں
ایک عہد کرتا ہوں اُس کو سُنو۔ میں نے عرض کی وہ کیا عہد ہے؟ فرمایا علیؑ میری راہِ ہدایت کے نشان، نیکوں کے امام
کافروں کے قتل کرنے والے، اطاعت گزاروں کے پیشوا ہیں۔ وہ ایسا کلمہ ہیں جس کو پرہیزگاروں کے لیئے میں نے
لازم قرار دے دیا ہے اور اپنا علم و فہم ان کو میراث میں عطا کیا ہے۔ لہٰذا جس نے ان کو دوست رکھا اُس نے
مجھ کو دوست رکھا جس نے اُن کو دُشمن رکھا اُس نے مجھ کو دشمن رکھا۔ میں بندوں کا اُس کے ذریعہ سے
امتحان لوں گا۔ تو اے محمدؐ ان کو یہ خوشخبریاں پہنچا دو۔ پھر جبرئیلؑ میرے پاس آئے اور کہا یا رسولؐ اللہ اور آگے
جائیے۔ میں آگے بڑھا تو ایک نہر کے پاس پہنچا جس کے کنارے گوہر و یاقوت کے قبے بنے ہوئے تھے اور اُس

نہر کا پانی چاندی سے زیادہ سفید، شہد سے زیادہ شیریں اور مشک سے زیادہ خوشبودار تھا۔ پھر جبرئیلؑ میرے پاس آئے۔ میں نے اُن سے پُوچھا کہ یہ نہر کیسی ہے؟ کہا یہ کوثر ہے جسے خدا نے آپ کو عطا فرمایا ہے جیسا کہ اُس کا ارشاد ہے اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ (پ ۳۰ آیت ۱ سورۂ کوثر) میں نے وہاں دیکھا کہ کچھ لوگوں کو جہنم میں لیئے جاتے ہیں۔ میں نے پوچھا یہ کون لوگ ہیں؟ جبرئیلؑ نے کہا یہ خارجی اور ناصبی اور بنی اُمیہ ہیں جو آپ کے فرزندوں میں اماموں کے دشمن ہیں اور ان پانچوں شخصوں کو اسلام سے کچھ واسطہ نہیں ہے۔ کیا آپ راضی ہوئے؟ میں نے کہا میں اُس خدا کا شکر کرتا ہوں جس نے ابراہیم علیہ السلام کو اپنا خلیل بنایا، موسےٰ علیہ السلام سے کلام کیا، سلیمان علیہ السلام کو ملک عظیم بخشا اور مجھ سے باتیں کیں اور مجھے اپنا حبیبؐ قرار دیا اور علیؑ کے بارے میں مجھ کو امر بزرگ عطا فرمایا۔ اے جبرئیلؑ یہ تو بتاؤ کہ عقبۂ اوّل میں جنکو میں نے دیکھا اور انہوں نے مجھ کو سلام کیا وُہ کون تھے؟ کہا وہ آپ کے بھائی جناب موسےٰؑ تھے جنہوں نے کہا تھا اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَخِیْ اس لیئے کہ آپ آخری پیغمبر ہیں اور یہ جو کہا اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا حَاشِرُ اس لیئے کہ تمام اُمتوں کا حشر آپ کے زمانہ سے نزدیک ہوگا۔ پھر میں نے پوچھا کہ وُہ جو عقبہ کے درمیان میں نظر آئے تھے وُہ کون تھے۔ جبرئیلؑ نے کہا وُہ آپ کے بھائی عیسےٰؑ تھے جنہوں نے آپ سے علیؑ بن ابی طالبؑ کے بارے میں سفارش کی تھی۔ میں نے پوچھا وُہ کون تھے جو بیت المقدس میں تھے؟ کہا وُہ آپ کے پدر بزرگ جناب آدمؑ تھے انہوں نے آپ کو علیؑ بن ابی طالب کے بارے میں خبر دی تھی کہ وُہ مومنوں کے بادشاہ ہیں۔ میں نے پُوچھا وُہ کون لوگ تھے جنہوں نے بیت المقدس میں میری اقتدا میں نماز پڑھی؟ کہا وُہ انبیا اور فرشتے تھے جنکو خداوند عالم نے آپ کے وقار کے لیئے حاضر کیا تھا تا کہ وُہ آپ کے پیچھے نماز پڑھیں۔ غرض جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اُس رات معراج سے واپس زمین پر آئے اور صبح ہوئی تو آپ نے علیؑ کو طلب کیا اور کہا اے علیؑ میں تم کو سُناتا ہوں کہ موسٰی و عیسےٰ اور تمہارے پدر آدم علیہم السلام نے تم کو سلام کہا ہے اور سب نے مجھ سے تمہارے بارے میں سفارش کی ہے۔ یہ سُنکر علی علیہ السلام کے مسرت سے آنسو نکل آئے اور کہا میں اُس خدا کی حمد کرتا ہوں جس نے مجھ کو اپنے پیغمبروں میں معروف کیا۔ پھر حضرتؐ نے فرمایا اے علیؑ میں تم کو دُوسری یہ خوشخبری سُناتا ہوں کہ میں جب اپنے خالق کے عرش تک پہنچا تو اُس جگہ تمہاری شبیہہ دیکھی اور خدا نے تمہارے بارے میں مجھ سے عہد لیا۔ اے علیؑ تمام ملاءِ اعلےٰ کے ساکنین تمہارے واسطے دعا کرتے ہیں اور عالم بالا کے برگزیدہ افراد خدا سے التجا کرتے ہیں کہ وُہ اُن کو تمہاری زیارت کی اجازت عطا فرمائے اور تم اُمتوں کی قیامت میں شفاعت کروگے جبکہ وُہ جہنم کے کنارے کھڑی ہونگی۔

بسندِ معتبر حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ ایک روز ایک شخص مسجد کوفہ میں جناب امیرؑ کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس آیت کے معنی دریافت کیئے وَسْئَلْ مَنْ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رُّسُلِنَآ (پ ۲۵ آیت ۴۵ سورۂ زخرف) کہ خداوند عالم نے اپنے حبیبؐ سے فرمایا کہ پیغمبرانِ گزشتہ سے پوچھو۔ فرمایا جب پروردگارِ عالم اپنے حبیبؐ کو شبِ معراج مسجد الحرام سے مسجد اقصےٰ کی طرف لے گیا اور مسجد اقصےٰ سے مراد بیت المعمور ہے جو آسمان پر ہے۔ وہاں جبرئیلؑ آپ کو ایک چشمہ کے پاس لے گئے اور کہا یا حضرتؐ اس چشمہ سے وضو کیجیئے پھر جبرئیلؑ نے اذان واقامت کہی اور حضورؐ کو امامت کے لیئے آگے کیا اور کہا نماز پڑھیئے اور قرأت کیجیئے کیونکہ

آپ کے پیچھے انبیاؑ اور فرشتوں کی جماعت نماز پڑھے گی جنکی تعداد سوائے خدا کے کوئی نہیں جانتا۔ صفِ اوّل میں جناب آدمؑ، نوحؑ، ہودؑ، ابراہیمؑ، موسیٰؑ اور عیسےٰ علیہم السلام ہیں اور وہ تمام پیغمبر ہیں جو آدمؑ سے خاتمؐ تک خلق پر مبعوث ہوئے ہیں۔ حضرتؐ نے امامت کی اور سب نے آپ کی اقتدا میں نماز پڑھی۔ جب فارغ ہوئے خداوند عالم نے وحی فرمائی کہ اے محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم، سوال کرو ان پیغمبروں سے جو تم سے پہلے مبعوث ہو چکے ہیں کہ کیا سوائے خدائے واحد و یکتا کے کسی اور کی پرستش کرتے تھے۔ یہ سُنکر حضرتؐ نے اُن کی جانب رُخ کر کے فرمایا کہ کس چیز کی شہادت دیتے ہو انہوں نے کہا ہم شہادت دیتے ہیں کہ خدا کے سوا کوئی معبود نہیں اور اُس کا کوئی شریک نہیں اور ہم گواہی دیتے ہیں کہ آپ خدا کے رسولؐ اور بہترین انبیا ہیں اور علیؑ بہترین اوصیا ہیں۔ اور خدا نے ان سب سے آپ کے اور علیؑ کے بارے میں اقرار لیا ہے اور سب نے آپ کو اور علیؑ کو تمام عالم میں اختیار کیا ہے۔

دوسری معتبر سند سے حضرت موسیٰ بن جعفر صلوات اللہ علیہ سے روایت ہے کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ شب معراج جبریلؑ مجھ کو ایک درخت کے پاس لے گئے جس کے مانند بلند اور خوش منظر میں نے کوئی درخت نہیں دیکھا تھا۔ جس کی ہر شاخ اور ہر پھل پر ایک فرشتہ موکل تھا۔ اور خدا کے نور سے وہ درخت گھرا ہوا تھا۔ جبریلؑ نے کہا یہ سدرۃ المنتہےٰ ہے۔ آپ سے پہلے کے تمام پیغمبر اس مقام سے آگے نہیں بڑھ سکتے۔ خداوند عالم آپ کو اس مقام سے بہشت میں لے جائے گا تاکہ آپ کو بزرگ و عظیم نشانیاں دکھائے۔ لہٰذا خدا کی تائید کے ساتھ مطمئن اور ثابت رہیئے تاکہ آپ کے لیئے نور کرامت خدا کامل ہو جائے۔ آپ قرب جوار الٰہی کی جانب بڑھیئے۔ غرض میں بتائید پروردگار اُوپر کی طرف روانہ ہوا یہانتک کہ عرش کے پاس پہنچا۔ وہاں ایک سبز پردہ میرے سامنے کھینچا گیا جس کے نور و ضیا اور حُسن کی میں تعریف نہیں کر سکتا۔ میں اُس پردہ سے لپٹ گیا تو وہ اُوپر کھینچ لیا گیا یہانتک کہ میں پردہ دار خلوت خانۂ قدس ہوا اور حرم سرائے عزت و عظمت میں اپنے بازوئے رفعت سے مَیں نے پرواز کی اور اُس مقام پر پہنچا جہاں کسی فرشتے کی آواز بھی نہیں پہنچتی تھی۔ میں آپ سے بیگانہ ہو گیا اور تمام ڈر اور خوف میرے دل سے دُور ہو گیا۔ مَیں نے گمان کیا کہ تمام خلائق مُردہ ہو گئی۔ پھر خدا نے مجھے کچھ مہلت دی یہانتک کہ مَیں اپنے ہوش میں آیا، اور دہشت و خوف سے رہا ہوا۔ اور بتوفیق حق تعالیٰ آنکھیں بند کر لیں اور دل کی آنکھیں کھول کر ملکوتِ آسمان و زمین کو مَیں نے دیکھا جیسا کہ خداوند عالم نے ارشاد فرمایا ہے:۔ مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰى لَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰيٰتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى (پ ۲۷ سورۃ النجم آیت ۱۷، ۱۸) دل کی آنکھوں سے میں نے قوت کے ساتھ انوارِ جلالِ الٰہی میں سے ایک نور مشاہدہ کیا جس کے دیکھنے کی کسی دل میں تاب نہیں اور نہ کسی عقل میں اُس کے سمجھنے کی طاقت ہے۔ پھر خدا نے مجھ کو ندا کی اے محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم، مَیں نے عرض کی لَبَّيْكَ رَبِّي وَسَيِّدِي وَاِلٰهِي لَبَّيْكَ۔ فرمایا تم نے اپنی قدر و منزلت اور اپنی بلندی و عظمت میرے نزدیک دیکھی میں نے عرض کی ہاں اے میرے مولا۔ حق تعالےٰ نے فرمایا تم نے اپنے اوصیا کے مقام و منزلت کو جو میرے نزدیک ہے پہچانا۔ میں نے عرض کی ہاں اے میرے مالک۔ اُس نے فرمایا اے محمدؐ میرے ملاءِ اعلےٰ کے ساکنین فضیلت و حسنات

آنحضرتؐ کا اوّل ... (handwritten margin note, illegible)

کے بارے میں کیا گفتگو کرتے اور وُہ درجات وحسنات کیا ہیں تم جانتے ہو۔ مَیں نے عرض کی اے میرے آقا تُو ہی بہتر جانتا ہے۔ فرمایا کہ وُہ سردیوں میں کامل وضو کرنا اور تمہارے اور تمہارے فرزندوں میں سے اماموں کے ساتھ نماز کے درجات میں اپنے پیروں سے سعی کرنا اور نماز کے بعد پھر نماز کا انتظار کرنا اور سلام کا اظہار، لوگوں کو کھانا کھلانا اور راتوں کو نمازیں پڑھنا جبکہ لوگ سو رہے ہوں۔ پھر مجھ پر میرے معبود نے نوازشیں کیں اور میری اُمّت کو عطیات بخشے۔ پھر فرمایا کہ میں تم سے دریافت کرتا ہوں حالانکہ خود بہتر جانتا ہوں۔ بتاؤ کہ زمین پر کس کو اپنا جانشین وخلیفہ بنایا ہے۔ میں نے عرض کی اپنے پسرِ عم علیؑ ابن ابی طالب کو جنہوں نے تیرے دین کی مدد کی ہے۔ خدا نے فرمایا اے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) تم نے سچ کہا۔ میں نے تم کو پیغمبری کے ساتھ برگزیدہ کیا اور رسالت کے ساتھ مبعوث کیا، اور تمہاری اُمّت تک تمہارے پیغامات پہنچانے سے علیؑ کا امتحان لیا اور ان کو زمین پر تمہارے ساتھ اور تمہارے بعد اپنی حجت قرار دیا۔ وُہ میرے دوستوں کے نُور اور میرے فرمانبرداروں کے ولی ہیں۔ میں نے ان کی زوجیت میں فاطمہؑ کو دیا اور ان کو تمہارا وصی اور تمہارے علم کا وارث اور تمہارے دین کا مددگار بنایا۔ وُہ تمہارے دین سے تعلق رکھنے اور مجھ سے اور تم سے وابستہ ہونے کے سبب قتل کیئے جائیں گے۔ ان کو اس اُمّت کا شقی قتل کرے گا۔ حضرت سرورِ عالم صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم فرماتے ہیں کہ پھر میرے پروردگار نے مجھے چند امور پر مامور فرمایا جس کے اظہار کی اجازت نہیں دی ہے۔ پھر پردۂ عزّت سے مجھے نیچے کی طرف پہنچایا یہانتک کہ میں جبرئیلؑ کے پاس آیا۔ اور جب وُہ سدرۃ المنتہیٰ کے نیچے مجھے لے گئے تو اپنے اور علیؑ کے مکانات دیکھے۔ جبرئیلؑ مجھ سے گفتگو کر رہے تھے ناگاہ انوارِ جبار میں سے ایک نُور میرے لیئے جلوہ گر ہوا۔ اس کی جانب مَیں نے سُوئی کے سُوراخ کے بقدر نظر کی۔ وُہ بھی اس نور کے مانند تھا جیسا کہ عرشِ الٰہی کے پاس نظر آیا تھا۔ پھر میرے کانوں میں ندائے حق پہنچی یا محمدؐ مَیں نے عرض کی لَبَّیْکَ رَبِّیْ وَسَعْدَیْکَ اِلٰہِیْ۔ تو خدا نے فرمایا تمہارے اور تمہاری ذرّیت کے واسطے میری رحمت میرے غضب سے پہلے ہے۔ تم میری خلق میں میرے مقرب ہو تم ہی میرے حبیبؐ میرے امینؐ اور میرے رسُولؐ ہو۔ مجھے اپنے عزّت وجلال کی قسم ہے کہ میری مخلوق تمام اقسام عبادت کے ساتھ میرے پاس آئے اور تمہاری پیغمبری میں شک رکھتی ہو یا میرے برگزیدہ اماموں سے جو تمہاری ذریت سے ہیں دشمنی رکھتی ہو تو یقیناً ان سب کو جہنم میں ڈال دوں گا اور پروا نہ کروں گا۔ اے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) علیؑ امیر المومنین ہیں مسلمانوں کے سردار اور بہشت کی جانب شیعوں کے قائد ہیں جو ظلم سے شہید کیئے جائیں گے۔ پھر مجھ کو نماز اور تمام باتوں کی ترغیب دی جو وُہ چاہتا تھا۔

بسندِ معتبر ابن عباس سے روایت ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ جب مجھ کو آسمان پر لے گئے مجھ سے ہر آسمان پر فرشتوں نے علیؑ ابن ابی طالب کا حال پوچھا اور کہا یا رسُولؐ اللہ جب آپ دُنیا میں واپس جائیے گا تو علیؑ اور ان کے شیعوں کو ہمارا سلام کہہ دیجئے گا۔ جب مَیں ساتویں آسمان پر پہنچا اور وہاں سے آگے بڑھا، تمام فرشتے اور جبرئیلؑ مجھ سے جُدا ہو گئے۔ مَیں تنہا خدا کی توفیق سے حجابوں تک پہنچا اور سراپردہائے عزّت میں داخل ہوا۔ میں ایک حجاب سے دوسرے حجاب میں داخل ہوتا رہا۔

حجاب عزت، حجاب قدرت، حجاب بہایا، حجاب کرامت، حجاب کبریا، حجاب عظمت، حجاب نور، حجاب وقار اور حجاب کمال یہاں تک کہ خدا کی تائید و توفیق اور اُس کی قدرت سے ستر ہزار حجاب طے کیئے۔ پھر میں نے اقبال کے پروں سے حریم قدس میں پرواز کی اور حجاب جلال تک پہنچا اور اُس خلوت خانۂ خاص میں بندگی کے قدموں سے کھڑا ہوا اور اپنے پروردگار سے مناجات کی۔ خدا نے جو چاہا مجھ کو وحی فرمائی اور میں نے اپنے اور علیؑ کے واسطے جو کچھ طلب کیا خدا نے سب عطا فرمایا اور علیؑ کے شیعوں اور دوستوں کے حق میں مجھ سے شفاعت کا وعدہ کیا۔ پھر خداوند جلیل نے مجھ کو ندا دی کہ اے محمد (صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم) میری خلق میں سب سے زیادہ کس کو دوست رکھتے ہو؟ میں نے عرض کی پالنے والے اُس کو دوست رکھتا ہوں جس کو تو خود دوست رکھتا ہے۔ تو آواز آئی کہ علیؑ کو دوست رکھو کہ میں اُن کو دوست رکھتا ہوں، جو شخص اُن کو دوست رکھتا ہے اُس کو بھی دوست رکھتا ہوں۔ یہ سُنکر میں سجدہ میں گر پڑا اور خدا کی تسبیح اور اُس کا شکر ادا کیا۔ پھر آواز آئی کہ اے محمدؐ علیؑ میرے ولی ہیں، خلق میں میرے برگزیدہ ہیں۔ تمہارے بعد میں نے ان کو اختیار کیا ہے تاکہ وہ تمہارے بھائی، وصی، وزیر، برگزیدہ اور تمہارے جانشین ہوں اور آسمان پر تمہارے مددگار رہیں۔ اے محمدؐ اپنے عزت و جلال کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ جو جبار علیؑ کے ساتھ دشمنی رکھے گا بے شبہ اُس کو برباد کروں گا اور جو دشمن علیؑ سے مقابلہ کرے گا بے شبہ اُس کو شکست دوں گا، اور ہلاک کروں گا۔ اے محمدؐ میں اپنے بندوں کے دلوں پر مطلع ہوا اور علیؑ کو تمہارا خیر خواہ اور سب سے زیادہ تمہارا مطیع پایا لہٰذا اُن کو اپنا بھائی، وصی اور خلیفہ بناؤ اور اپنی بیٹی فاطمہ زہرا (صلوٰۃ اللہ علیہا) کو اُن کے ساتھ تزویج کرو۔ میں اُن کو دو فرزند عطا کروں گا پاک و طاہر، پرہیزگار اور نیکوکار۔ مجھے اپنی ذات کی قسم ہے کہ میں نے لازم قرار دے لیا ہے کہ جو شخص میری مخلوق سے علیؑ کو اور ان کی زوجہ کو اور اُن کے فرزندوں میں سے اماموں کو دوست رکھے گا بلا شبہ اس کو اپنے قائمۂ عرش کی جانب بلند کروں گا اور اپنی بہشت میں اس کو داخل کروں گا اور اُس کو اپنے حظیرۂ قدس کا پانی پلاؤں گا، اور ان کے دشمنوں سے یہ تمام نعمتیں سلب کروں گا اور ان کو اپنے ساحت قدس سے دُور کر دوں گا اور اپنے عذاب و لعنت ان کے لیئے بھیجتا رہوں گا۔ اے محمد صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم، بیشک تم میری تمام خلق کی جانب میرے رسولؐ ہو اور علیؑ میرے ولی اور مومنوں کے امیر ہیں۔ اسی اعتقاد پر میں نے تمام فرشتوں اور پیغمبروں اور اپنی تمام مخلوق سے عہد و پیمان لیا ہے جبکہ وہ روحیں تھے قبل اس کے کہ آسمان و زمین اور خلق کو پیدا کروں اس محبت کے سبب سے جو تم سے اور علیؑ سے اور تمہارے دوستوں اور شیعوں سے رکھتا ہوں۔ اور میں نے تمہارے شیعوں کو تمہاری طینت سے پیدا کیا ہے۔ اُس وقت میں نے کہا اے میرے معبود اور میرے مولا ایسا کر کہ میری تمام اُمت اُن کی امامت کے اعتقاد پر متفق ہو جائے۔ ارشاد ہوا اے محمدؐ وہ ممتحن ہیں وہ میرے اُن کے ساتھ ممتحن ہیں۔ اور اُن کے ذریعہ سے میں اپنے تمام بندوں کا آسمان و زمین میں امتحان لوں گا تاکہ اُن کے ثواب کو کامل کروں جو تمہارے بارے میں میری اطاعت کریں، اور لعنت اور عذاب بھیجوں اُن کے لیئے جو تم لوگوں کے حق میں میری نافرمانی اور مخالفت کریں۔ اور تمہارے ذریعہ خبیث کو نیکوکاروں سے جدا کروں گا۔ اے محمدؐ مجھ کو

اپنے عزت و جلال کی قسم ہے اگر میں تم کو نہ پیدا کرتا تو آدمؑ کو نہ پیدا کرتا اور اگر علیؑ کو خلق نہ کرتا تو بہشت بھی پیدا نہ کرتا۔ کیونکہ تمہارے ذریعہ سے اپنے بندوں کو قیامت کے روز ثواب و عقاب کی خبر دوں گا؛ اور علیؑ اور ان کے فرزندوں میں سے اماموں کے ذریعہ اپنے دشمنوں سے دُنیا میں انتقام لوں گا۔ لہذا ان سب کی بازگشت قیامت کے روز بہشت ہے۔ پھر میں تم کو اور علیؑ کو بہشت و دوزخ پر حاکم قرار دُوں گا۔ تمہارے دشمن بہشت میں نہیں جائیں گے اور تمہارے دوست دوزخ میں داخل نہ ہوں گے اور مَیں نے اپنی ذات مقدس کی قسم کھائی ہے کہ ایسا ہی کروں گا۔ غرض میں وہاں سے واپس ہُوا اور حجاب سے باہر نکلا تو اپنے پیچھے سے آواز سُنی کہ اے محمدؐ علیؑ کو دوست رکھو؛ اے محمدؐ گرامی رکھو علیؑ کو اے محمدؐ مقدم رکھو علیؑ کو؛ اے محمدؐ اپنا بھائی، وصی اور خلیفہ قرار دو علیؑ کو؛ اے محمدؐ دوست رکھو اُس کو جو دوست رکھے علیؑ کو۔ اے محمدؐ میں تم کو علیؑ اور ان کے شیعوں کے حق میں وصیت کرتا ہوں۔ جب میں فرشتوں کے پاس پہنچا تو مجھ کو آسمانوں پر مبارکباد دی گئی کہ یا رسُولؐ اللہ آپ کو اپنے اور علیؑ کے بارے میں یہ کرامتیں گوارا ہوں۔

بسند معتبر امام رضا صلوات اللہ علیہ سے روایت ہے کہ رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جب میں بہشت میں داخل ہُوا اُس میں ایک درخت دیکھا جس میں پھل کے بجائے حلّے اور زیورات تھے۔ اس کے درمیان حُوریں تھیں اور اس کے نیچے ابلق گھوڑے تھے اور اُس درخت کے اُوپر خدا کی رضا و خوشنُودی سایہ فگن تھی۔ مَیں نے پُوچھا اے جبریلؑ یہ درخت کس کے لیئے ہے؟ کہا یہ آپ کے پسرِ عم علی بن ابی طالب کے لیئے ہی جب خدا حکم دے گا کہ لوگوں کو بہشت میں داخل کریں، شیعیانِ علیؑ اس درخت کے نیچے لائے جائیں گے، اور یہ حُلّے اور زیورات پہنیں گے اور ان گھوڑوں پر سوار ہوں گے۔ پھر منادی ندا کرے گا کہ یہ شیعیانِ علیؑ ہیں جنہوں نے دارِ دُنیا میں تکلیفوں اور مصیبتوں پر صبر کیا تھا۔ آج ان نعمتوں سے سرفراز کیئے گئے ہیں۔

بسند معتبر جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت ہے حضرتؐ فرماتے ہیں کہ جب مجھ کو آسمان پر لے گئے میں مرواریدکے ایک قصر میں پہنچا جس پر سونے کا پانی چڑھا ہُوا تھا اور چمک رہا تھا۔ معلوم ہُوا کہ خدا نے وُہ قصر علیؑ اور عباس کے لیئے تیار کیا ہے۔

بسند معتبر حضرت صادق علیہ السّلام سے روایت ہے کہ ایک رات جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ابطح میں تھے ناگاہ جبریلؑ براق لائے جس پر نور کے ہزار محلّفے بندھے ہوئے تھے۔ براق مجھ کو سوار کرنے سے مانع ہُوا تو جبریلؑ نے اس کو طمانچہ مارا کہ اُس کے پسینہ جاری ہو گیا اور کہا سید ہمارے یہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔ غرض مَیں سوار ہُوا اور براق سدرۃ المنتہیٰ کی جانب اُڑا۔ جب ہم پہلے آسمان پر پہنچے براق کے پروں کی آواز اور اُس کے نوسی یا دتی کے سبب آسمان کے دروازے کے فرشتے ڈر کر اطراف و جوانب میں اُڑ گئے۔ تو جبریلؑ نے کہا اللہ اکبر اللہ اکبر۔ تب فرشتے سمجھے کہ کوئی خدا کا بندہ ہے اور جبریلؑ کے پاس آئے اور پوچھا یہ کون ہیں انہوں نے کہا محمدؐ ہیں تو فرشتوں نے ان کو سلام کیا۔ پھر براق نے دوسرے آسمان کی طرف پرواز کی۔ وہاں کے فرشتوں نے بھی خوف سے پرواز کی اور منتشر ہو گئے تو جبریلؑ

نے کہا اشھد ان لا الہ الا اللہ۔ یہ سُنکر فرشتوں نے کہا کوئی بندۂ خدا ہے۔ اور جبریلؑ کے پاس آئے اور حال پوچھا۔ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو پہچانا تو سلام کیا۔ اسیطرح ہر آسمان پر پہنچے۔ اور جبریلؑ نے اذان کی ایک فصل زبان پر جاری کی۔ جب ساتویں آسمان پر پہنچے تو اذان پوری کی۔ وہاں آنحضرتؐ نے انبیا اور فرشتوں کی پیش نمازی کی۔ پھر جبریلؑ وہاں سے آنحضرتؐ کو اُس مقام تک لے گئے جہاں کھڑے ہو کر بولے کہ اب آپ آگے جائیے میں یہاں سے آگے نہیں بڑھ سکتا۔ وہاں سے خداوند عالم اپنی قدرتِ بے انتہا سے اوپر لے گیا جہانتک چاہتا تھا اور علم و معرفت اور فیض کے دروازے اُن کے لئے کھول دیئے جس قدر اُس نے چاہا۔ پھر خطاب فرمایا اے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) اپنی اُمّت کے لئے کس کو ہدایت کے لئے قرار دیا ہے۔ عرض کی خدا بہتر جانتا ہے۔ خدا نے فرمایا علیؑ امیر المومنین ہیں۔

بسند معتبر علی بن ابراہیم حضرت رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ جب میں بہشت میں داخل ہوا وہاں درخت طوبیٰ کو دیکھا جس کی جڑ علیؑ کے مکان میں تھی اور بہشت کے ہر مکان میں اس کی شاخیں سایہ فگن تھیں۔ اُس درخت کے اوپر تھالے تھے جن میں ریشم و استبرق کے حُلّے تھے۔ ہر مومن کے لیئے لاکھ تھالے تھے اور ہر تھالے میں مختلف رنگ کے حُلّے تھے جن میں سے کوئی کسی سے ملتا جُلتا نہ تھا۔ یہ سب اہلِ بہشت کے لباس تھے۔ اُس درخت کا سایا جو ظلِ ممدود ہے اس قدر طولانی تھا کہ اگر کوئی سوار سو سال تک دوڑتا رہے تو اس سے باہر نہیں نکل سکتا۔ اُس درخت کے نیچے اہلِ بہشت کے واسطے کھانے، پھل اور میوے وغیرہ تھے جو اُن کے مکانوں اور منزلوں میں لٹکے ہوئے تھے اور ہر شاخ میں لاکھوں قسم کے میوے تھے جو دُنیا میں کسی نے کبھی نہیں دیکھے اور جب اُس میں کوئی پھل توڑ لیا جاتا ہے تو اُس کے مثل دوسرا پیدا ہو جاتا ہے جیسا کہ حق تعالےٰ ارشاد فرماتا ہے لَّا مَقْطُوعَةٍ وَلَا مَمْنُوعَةٍ (سورۂ واقعہ پ ۲۷ آیت ۳۳) اُس درخت کے نیچے ایک نہر ہے جس کی شاخیں چار طرف نکلی ہیں۔ ایک صاف پانی کی، ایک دُودھ کی، ایک شراب کی اور ایک شہد کی۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ جب میں شب معراج ساتویں آسمان پر پہنچا میرا پسینہ وہاں کی زمین پر گرا جس سے سُرخ پھول اُگ آیا۔ وہ پھول دریا میں گرا۔ ایک مچھلی نے اس کو پکڑنا چاہا اور ایک عموص نے بھی لینا چاہا (عموص ایک کیڑا ہے جس کا سر چوڑا اور دُم پتلی ہوتی ہے جو کیچڑ میں پیدا ہوتا ہے۔ خدا نے ایک فرشتہ کو بھیجا جس نے دونوں میں آدھا آدھا پھول تقسیم کر دیا۔ اس سبب سے سبز پتیاں جو پھول کی شاخوں میں ہوتی ہیں آدھی عموص کی دُم کے مانند باریک ہوتی ہیں اور کسی طرف پنکھڑیاں نہیں رکھتیں اور آدھی میں ایک طرف پنکھڑی ہوتی ہے اور ایک طرف نہیں ہوتی۔ غرض وہ پھول آدھا مچھلی کے مانند اور آدھا عموص کی طرح ہوتا ہے۔ اہلِ عجم نے اشعار میں اس مضمون کو بھی باندھا ہے۔

ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ جس رات جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم معراج میں تشریف لے گئے اور حضرت ابو طالبؑ نے آپ کو بستر پر نہ دیکھا تو بہت گھبرائے اور پریشان ہوئے۔ اور

بنی ہاشم کو جمع کرکے فرمایا کہ تیار رہو اگر صبح تک محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) ہم کو نہ ملے تو تلوار اُٹھاؤں گا، اور آنحضرتؐ کے دشمنوں میں سے جو ملے گا اس کو قتل کروں گا۔ اسی تردد و تشویش میں تھے کہ آنحضرتؐ آسمان سے پہنچے امیر المومنینؑ کی ہمشیر ام ہانی کے گھر میں آ ٹھہرے۔ ابو طالب نے جو آپؐ کو دیکھا بہت خوش ہوئے۔ آنحضرتؐ کا ہاتھ پکڑ کر مسجد الحرام کی طرف لائے اور بنی ہاشم سے کہا اپنی تلواریں نکالو اور کفار قریش سے خطاب فرمایا کہ اگر آج رات وہ واپس نہ آتے تو خدا کی قسم تم میں سے کسی ایک کو باقی نہ چھوڑتا۔

اسیطرح دوسری روایت کی ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ ہجرت سے چھ ماہ پہلے ماہ مبارک رمضان کی سترھویں تاریخ شب شنبہ روایتوں کے اختلاف کی بنا پر ام ہانی کے مکان میں تھے یا جناب خدیجہؑ کے گھر میں یا شعب ابو طالب یا مسجد الحرام میں تھے اور دوسری روایت کے مطابق بعثت کے دو سال بعد ربیع الاول کا مہینہ تھا کہ جبرئیلؑ و میکائیلؑ نازل ہوئے ہر ایک کے ساتھ ہزار فرشتے تھے۔ سب نے حضرتؐ کو سلام کیا اور مژدے سنائے۔ ان کے ساتھ ایک چوپایہ تھا جس کا منہ آدمی کے مانند، پیر اونٹ کی طرح۔ اس کے بازو گھوڑے کے بازو کی طرح، اور دُم گائے کی دم کے مانند تھی اور دو پَر ران میں تھے۔ اس کی لگام اس کے سر پر یاقوت سرخ کی تھی۔ جب حضرتؐ اس پر سوار ہوئے تو اس نے آسمان کی جانب پرواز کی۔ ایک آسمان سے دوسرے آسمان تک اڑ رہا تھا اور فرشتے حضرتؐ کو سلام کر رہے تھے اور خوشخبریاں دے رہے تھے۔ حضرتؐ انبیا کو آسمان پر دیکھ رہے تھے اُن سے بھی آنحضرتؐ بشارتیں سن رہے تھے یہانتک کہ آسمانوں سے گزر کر حجابہائے نور تک پہنچے۔ وہاں حضرتؐ نے سنا کہ حجابات کے فرشتے سورۂ نور کی تلاوت کر رہے ہیں۔ اور جب کرسی تک پہنچے تو وہاں کے فرشتوں کو آیۃ الکرسی کی تلاوت کرتے ہوئے سنا۔ جب عرش تک پہنچے تو حاملانِ عرش حٰم مومن کی تلاوت کر رہے تھے۔ وہاں ہزار مرتبہ آواز آئی کہ قریب آؤ اور ہر مرتبہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ایک بڑی حاجت پوری ہوتی رہی یہانتک کہ مرتبہ قاب قوسین تک پہنچے۔ وہاں آواز آئی کہ تمہاری جو حاجت ہو بیان کرو۔ حضرتؐ نے عرض کی پالنے والے ابراہیمؑ کو تو نے اپنا خلیل بنایا، موسےؑ کو کلیم قرار دیا، سلیمانؑ کو ملک عظیم بخشا۔ مجھے کیا عطا فرماتا ہے؟ خداوند عالم کی جانب سے آواز آئی کہ اگر ابراہیمؑ کو میں نے اپنا خلیل بنایا تو تم کو اپنا حبیب قرار دیا۔ اگر موسےؑ سے کوہ طور پر کلام کیا تو تمؐ سے بساط نور پر گفتگو کی۔ اگر سلیمانؑ کو دنیا کا فانی ملک دیا تو تم کو آخرت کا باقی ملک عطا کیا اور بہشت کو تمؐ سے وابستہ کر دیا، اور تم کو شفاعت عطا فرمایا۔[1]

---



[1] مؤلف فرماتے ہیں معراج کی اور حدیثیں آیندہ ابواب میں مذکور ہوں گی انشاء اللہ العزیز

# پچیسواں باب ۲۵

## ہجرتِ حبشہ کا بیان

شیخ طبرسی، علی ابن ابراہیم اور دُوسرے محدثین نے بیان کیا ہے کہ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعوت تبلیغ کو قوت حاصل ہوئی اور کچھ لوگ آنحضورؐ کے دین میں شامل ہو گئے، کفار قریش نے آپس میں اتفاق کیا کہ جو لوگ مسلمان ہو گئے ہیں ان کو آزار و تکلیفیں پہنچائیں شائد وُہ آنحضرتؐ کے دین سے پلٹ آئیں یہ مشورہ کر کے ہر قبیلہ کے لوگ اپنے قبیلہ کے ان لوگوں کو اذیتیں دینے پر آمادہ ہوئے جو مسلمان ہو گئے تھے اور چونکہ آنحضرتؐ ابھی خدا کی جانب سے کافروں کے ساتھ جہاد پر مامور نہ ہوئے تھے بعثت کے پانچویں سال خدا کے حکم سے مسلمانوں کے ایک گروہ کو حبشہ کی جانب ہجرت کا حکم دیا اور فرمایا کہ بادشاہِ حبشہ جس کو نجاشی کہتے ہیں اور اُس کا نام اصحمہ ہے وُہ نیک بادشاہ ہے وُہ نہ ظلم کرتا اور نہ ظلم پر راضی ہوتا ہے اُس کے پاس چلے جاؤ اور اُس کی پناہ میں رہو یہاں تک کہ خداوند کریم مسلمانوں کو کشائش بخشے۔ ان کی ہجرت میں مصلحتیں تھیں جو نجاشی اور اہلِ حبشہ کے اسلام کا سبب ہوئیں اور اُس کا اسلام لانا مسلمانوں کی قوت کا باعث ہوا۔ غرض گیارہ مرد اور چار عورتیں پوشیدہ طور سے مکہ سے نکل کر حبشہ روانہ ہوئے۔ اُن میں عثمان بھی تھے اور آنحضرتؐ کی ربیبہ دختر بھی تھیں جو ان کی زوجہ تھیں اور زبیر، عبداللہ بن مسعود، عبدالرحمٰن بن عوف ابوحذیفہ، ان کی زوجہ سہلہ، مصعب بن عمیر، ابوسلمہ بن عبدالاسد اور ان کی زوجہ، ام سلمہ دختر ابوامیہ، عثمان بن مضعون، عامر بن ربیعہ اور ان کی زوجہ لیلےٰ بنت ابوخثیمہ، خاطب بن عمر اور سُہیل بن بیضا تھے۔ یہ سب لوگ اکیلے اکیلے خفیہ طور پر روانہ ہوئے۔ جب دریا کے کنارے پہنچے تجار کی ایک کشتی وہاں موجود تھی اُس پر سوار ہو کر حبشہ کی طرف چلے۔ کفارِ قریش کو معلوم ہوا تو اُن کے پیچھے دوڑے لیکن ان کو نہ پا سکے۔ وُہ لوگ ماہِ شعبان اور ماہِ رمضان میں نجاشی کے ملک میں رہے اور ماہِ شوال میں واپس آ گئے اور ہر ایک اہلِ مکہ میں سے ایک شخص کی امان میں داخل ہوئے سوائے ابن مسعود کے کہ وُہ حبشہ کی طرف واپس چلے گئے۔ اس ہجرت کے سبب مسلمانوں پر اہلِ مکہ کی جانب سے زیادہ سختی ہونے لگی اور ان پر ظلم و ستم زیادہ ہونے لگا۔ پھر دوسری مرتبہ حضرتؐ نے بحکمِ خدا اُن کو اجازت دی تو وُہ لوگ حبشہ کی جانب ہجرت کر گئے۔ اور علی بن ابراہیم کی روایت کے مطابق اس مرتبہ حضرت جعفرؑ بن ابی طالب بہت مسلمانوں کے ساتھ حبشہ کی طرف روانہ ہوئے۔ دُوسرے لوگوں کا بیان ہے کہ جو لوگ حبشہ گئے تھے ان کی مجموعی تعداد بیاسی تھی جو بچوں اور عورتوں کے سوا صرف مرد ہی مرد تھے۔ ایک روایت میں ہے کہ گیارہ عورتیں اُن کے ساتھ گئی تھیں۔ اس مرتبہ کفارِ قریش نے عمرو بن العاص اور عمارہ بن الولید کو ہدیئے اور تحفے دے کر نجاشی کے پاس بھیجا تاکہ ان لوگوں کو واپس لائیں۔ عمرو بن عاص اور عمارہ میں دُشمنی تھی، قریش نے صلح کرا دی تھی۔ عمارہ بہت خوبصورت جوان تھا۔ عمرو عاص

اپنی زوجہ کو بھی ساتھ لے گیا تھا۔ جب وہ کشتی میں سوار ہوئے تو دونوں نے شراب پی اور عمارہ نے عمرو سے کہا کہ اپنی زوجہ سے کہہ کر میرا بوسہ لے۔ عمرو نے کہا یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ میری زوجہ تیرا بوسہ لے۔ جب عمرو بھی مست ہو گیا اور وہ کشتی کے کنارہ پر بیٹھا تھا عمارہ نے ایک ہاتھ اس کو مارا اور دریا میں پھینک دیا عمرو کشتی سے لپٹ گیا اور لوگ اس کو دریا سے باہر لائے۔ اس سبب سے ان میں عداوت مضبوط ہو گئی۔ جب وہ نجاشی کی خدمت میں پہنچے اس کو سجدہ کیا اور ہدیئے پیش کیئے۔ اور عرض کی کہ ہم میں سے ایک گروہ نے دین میں ہماری مخالفت کی ہے اور ہمارے خداؤں کو گالیاں دیتے ہیں اور ہمارے پاس سے بھاگ کر یہاں آئے ہیں۔ ہم چاہتے ہیں کہ ان کو ہمارے ساتھ واپس بھیج دیجیئے۔ یہ سنکر نجاشی نے جناب جعفرؓ کو بلایا۔ ابن مسعود کہتے ہیں کہ جب نجاشی کے پاس چلے تو جعفرؓ نے فرمایا کہ تم لوگ خاموش رہنا بادشاہ سے گفتگو میں کروں گا۔ غرض جب ہم نجاشی کے دربار میں پہنچے وہاں کے امرا نے کہا بادشاہ کو سجدہ کرو۔ جناب جعفرؓ نے فرمایا ہم سوائے خدا کے کسیکو سجدہ نہیں کرتے۔ نجاشی نے قریش کی گفتگو سے ان کو آگاہ کیا تو حضرت جعفرؓ نے فرمایا اے بادشاہ ان سے پوچھیئے کہ کیا ہم ان کے غلام ہیں۔ عمرو عاص نے کہا نہیں بلکہ آزاد اور قوم کے بزرگ لوگ ہیں۔ حضرت جعفرؓ نے کہا ان سے پوچھیئے کیا ہم ان کے قرضدار ہیں۔ عمرو نے کہا نہیں ہمارا کوئی مطالبہ انپر نہیں۔ پھر حضرت جعفرؓ نے کہا ان سے پوچھیئے کیا ہم نے کسیکا خون کیا ہے جس کے یہ دعوے دار ہیں اُس نے کہا نہیں۔ تو حضرت جعفرؓ نے فرمایا پھر تم ہم سے کیا چاہتے ہو تم نے ہم کو حد سے زیادہ ستایا ہم تمہارے شہر سے نکل آئے۔ اُس نے کہا اے بادشاہ یہ لوگ ہمارے دین میں ہماری مخالفت کرتے ہیں اور ہمارے خداؤں کو گالیاں دیتے ہیں اور ہمارے جوانوں کو ہمارے دین سے گمراہ کرتے اور ہماری جماعت کو پراگندہ کرتے ہیں۔ ان کو ہمیں واپس دے دیجیئے تاکہ ہمارا معاملہ درست ہو جائے۔ حضرت جعفرؓ نے کہا اے بادشاہ ان سے ہماری مخالفت یہ ہے کہ خداوند عالم نے ہمارے درمیان ایک پیغمبرؐ مبعوث کیا ہے وہ ہم کو حکم دیتے ہیں کہ ہم خدا کے ساتھ کسیکو شریک نہ کریں، اور خدائے یکتا کے سوا کسیکی عبادت نہ کریں، جوا نہ کھیلیں، نماز پڑھیں، زکوٰۃ دیں، انصاف اور احسان کریں، عزیزوں کے ساتھ نیکی کریں، اور وہ برائیوں سے، ظلم و جور سے، لوگوں کا ناحق خون بہانے سے، زنا کرنے سے، سود اور مردار اور خون کھانے سے منع کرتے ہیں۔ اور وہ پیغمبرؐ وہی ہیں جن کے آنے کی بشارت جناب عیسیٰؑ نے دی تھی۔ ان کا نام احمدؐ ہے۔ نجاشی نے کہا حق تعالیٰ نے حضرت عیسیٰؑ کو بھی انہی امور کے ساتھ بھیجا تھا۔ نجاشی کو حضرت جعفرؓ کی گفتگو بہت پسند آئی۔ پھر عمرو عاص نے کہا اے بادشاہ یہ لوگ جناب عیسیٰؑ کے بارے میں آپ کی بھی مخالفت کرتے ہیں۔ نجاشی نے حضرت جعفرؓ سے کہا آپ کے پیغمبرؐ جناب عیسیٰؑ کے بارے میں کیا فرماتے ہیں؟ حضرت جعفرؓ نے کہا وہ وہی فرماتے ہیں جو خدا انکے حق میں فرماتا ہے کہ وہ روح اللہ اور اُس کے کلمہ ہیں جنکو اس نے ایسی خاتون سے پیدا کیا ہے جنکو کسی مرد نے چھوا تک نہیں تھا۔ یہ سنکر نجاشی نے اپنے علما کی طرف رخ کر کے کہا کہ اس سے زیادہ حضرت عیسیٰؑ کے بارے میں نہیں کہا جا سکتا۔ پھر حضرت جعفرؓ سے کہا کہ آپ کو کچھ ان امور سے یاد ہے جو خدا کی جانب سے آپ کے پیغمبرؐ لائے ہیں؟ فرمایا ہاں۔ اور سورۂ مریم پڑھنا شروع کی۔ اور جب اس آیت تک پہنچے وَهُزِّي إِلَيْكِ

بِجِذْعِ النَّخْلَةِ تُسَاقِطْ عَلَيْكِ رُطَبًا جَنِيًّا فَكُلِي وَاشْرَبِي وَقَرِّي عَيْنًا (پ ۱۶ سورۃ مریم آیت ۲۵، ۲۶)
جس کو سُنکر نجاشی اور تمام علمائے نصاریٰ جو اُس کے دربار میں حاضر تھے سجدہ میں گر پڑے اور بہت روئے۔ نجاشی نے کہا مرحبا آپ لوگوں کو اور اُس ذات بابرکات کو جس کے پاس سے آپ لوگ آئے ہیں۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ وہ خدا کے رسولؐ ہیں۔ اور وہ وہی ہیں جنکی بشارت عیسےٰؑ بن مریمؑ نے دی تھی۔ اگر میری بادشاہی کے امور و فرائض مانع نہ ہوتے تو بیشک میں چلتا اور ان کی نعلین اُٹھاتا۔ آپ لوگ اپنے مقام پر جائیے کہ آپ امین و بے خوف ہیں اور کسیکو آپ پر دسترس نہیں ہو سکتا۔ اور حکم دیا کہ ان کے لیئے کھانا اور لباس حاضر کریں۔ پھر عمرو عاص نے کہا اے بادشاہ یہ ہمارے دین کی مخالفت ہے لہذا ان کو ہمیں واپس دے دیجیئے۔ نجاشی نے اُس کے مُنہ پر ایک طمانچہ مارا اور کہا خاموش ہو۔ خدا کی قسم اگر اب تونے ان کو بُرا کہا تو تجھ کو قتل کر دونگا۔ اور حکم دیا کہ اس کے ہدیئے اس کو واپس کر دیں۔ غرض وہ ملعون نجاشی کے دربار سے واپس آیا۔ اُس کے چہرے سے خون ٹپک رہا تھا۔ کہتا جاتا تھا کہ اے بادشاہ اگر آپ ایسا کہتے ہیں تو ہم پھر ان کو بُرا نہ کہیں گے۔ نجاشی کے عقب میں ایک لونڈی کھڑی ہوئی پنکھا جھل رہی تھی وہ عمارہ کو دیکھ کر عاشق ہو گئی۔ عمرو عاص سمجھ گیا۔ چونکہ عمارہ کی طرف سے اُس کے دل میں کینہ تھا اس لیئے اُس نے کہا کہ نجاشی کی کنیز تیری دلدادہ معلوم ہوتی ہے کسیکو اُس کے پاس بھیج کر اُس کو اپنی طرف راغب کر۔ عمارہ اپنی حماقت سے اُس کے فریب میں آگیا اور کسی کو اُس کے پاس بھیجا، کنیز نے بھی منظور کر لیا۔ تب عمرو عاص نے کہا کہ کنیز کے ذریعہ بادشاہ کی خوشبوؤں میں سے کچھ طلب کر۔ کنیز نے اُس کی خاطر کچھ خوشبو بھیج دیا عمرو اپنی دیرینہ عداوت کے سبب وہ خوشبو اُس احمق سے لے کر بادشاہ کے پاس لے گیا اور کہا بادشاہ کی حرمت کی رعایت اور اس کی اطاعت ہم پر واجب ہے۔ جب ہم اُس کے مُلک میں آئے ہیں تو اُس کی امان میں داخل ہو گئے ہیں لہذا اُس کے ساتھ فریب و مکاری اور خیانت نہ کریں۔ اس میرے ساتھی نے بادشاہ کی کنیز کے ساتھ سلسلۂ عشق و محبت شروع کیا اور اُس کو فریب دے کر اُس سے بادشاہ کی خاص خوشبو حاصل کی لہذا مجھ پر لازم تھا کہ بادشاہ کے گوش گزار کر دوں۔ یہ کہا اور وہ خوشبو نکال کر بادشاہ کے سامنے رکھ دی۔ نجاشی نے وہ خوشبو دیکھی اور یہ قصہ سُنا تو بہت غضبناک ہوا۔ پہلے تو یہ ارادہ کیا کہ عمارہ کو قتل کر دے۔ پھر سوچا کہ وہ میری امان میں میرے شہر میں آیا ہے اس کا قتل مناسب نہیں ہے۔ اس لیئے اپنے جادوگروں سے کہا کہ اُس کو کسی بلا میں مُبتلا کر دو جو قتل سے بدتر ہو۔ ساحروں نے اُس کو پکڑ کے پارہ اُس کے عضو تناسل میں چڑھا دیا جس سے وہ دیوانہ ہو گیا اور صحرا میں بھاگ گیا اور وحشیوں کے ساتھ رہنے لگا۔ قریش کو معلوم ہوا تو اُس کی تلاش میں لوگوں کو بھیجا جو ایک چشمہ پر اُس کی تاک میں بیٹھے۔ جب وہ وحشیوں کے ساتھ اُس چشمہ پر آیا لوگوں نے اُس کو پکڑ لیا جس سے وہ بہت بے قرار ہوا اور تڑپنے لگا یہانتک کہ مر گیا۔ عمرو عاص بھی مہاجرین کی واپسی سے نا اُمید ہو کر قریش کے پاس واپس آیا اور پوری سرگزشت بیان کی۔ جعفرؓ اپنے ہمراہیوں کے ساتھ نہایت عزت و کرامت کے ساتھ نجاشی کے پاس رہتے تھے۔ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے مدینہ کی جانب ہجرت کی اور قریش سے صلح ہو گئی تو جناب جعفرؓ مع رفقاء کے ساتھ مدینہ کی

[illegible]

جانب روانہ ہوئے اور فتح خیبر کے وقت حضرتؐ کی خدمت میں پہنچے۔ حبشہ ہی میں حضرت عبداللہ بن جعفرؑ اسماء بنت عمیس کے بطن سے پیدا ہوئے۔ اُسی زمانہ میں جبکہ حضرت جعفرؑ حبشہ میں تھے نجاشی کے یہاں بھی لڑکا پیدا ہوا تھا جس کا نام اُس نے محمد رکھا۔

علی بن ابراہیم نے روایت کی ہے کہ ام حبیبہ دُختر ابی سفیان عبداللہ بن جحش کی زوجہ تھیں۔ عبداللہ کا انتقال حبشہ ہی میں ہوگیا تو آنحضرتؐ نے نجاشی کے پاس پیغام بھیجا کہ ان کو آنحضرت کے ساتھ تزویج کردیں۔ نجاشی نے تزویج کیا اور چارسو اشرفی مہر مقرر کرکے آنحضرتؐ کی طرف سے اُن کو دے دیا۔ اور عمدہ لباس اور بہترین خوشبو اُن کے لیئے بھیجی۔ پھر اُن کے سفر کا سامان درست کرکے آنحضرتؐ کی خدمت میں بھیج دیا۔ ان کے ساتھ ماریۂ قبطیہ مادر جناب ابراہیمؑ کو بھی بہت سے لباس اور بہت سی خوشبو اور گھوڑے دے کر آنحضرتؐ کے لیئے روانہ کیا اور تیس علمائے نصاریٰ کو بھی حضرتؐ کے پاس روانہ کیا تاکہ وہ وہاں رہ کر حضرتؐ کے عادات وخصائل، گفتگو، اُٹھنا بیٹھنا، کھانا پینا، نماز وغیرہ تمام حالات مشاہدہ کریں۔ جب وہ لوگ مدینہ پہنچے آنحضرتؐ نے ان کو اسلام کی دعوت دی اور اُن کے سامنے یہ آیت پڑھی:۔ وَاِذْ قَالَ اللّٰهُ يَا عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ اذْكُرْ نِعْمَتِي عَلَيْكَ وَعَلَىٰ وَالِدَتِكَ إِذْ أَيَّدْتُكَ بِرُوحِ الْقُدُسِ تُكَلِّمُ النَّاسَ فِي الْمَهْدِ وَكَهْلًا (پ ۷ آیت ۱۱۰ سورۃ المائدہ) آخر آیت تک۔ جب اُن علماء نے یہ آیت سُنی تو بہت روئے اور ایمان لائے۔ پھر نجاشی کے پاس واپس گئے اور آنحضرتؐ کے پسندیدہ اطوار و حالات بیان کیئے اور قرآن کی آیتیں اُن کو سنائیں جنکو سُنکر نجاشی اور علماء نصاریٰ جو دربار میں حاضر تھے سب رونے لگے۔ اور نجاشی مسلمان ہوگیا اور اپنا اسلام اہل حبشہ پر ظاہر کیا۔ پھر اُس کو خوف ہوا کہ وہ لوگ مار ڈالیں گے تو آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں رہنے کے ارادے سے حبشہ سے روانہ ہوا۔ ایک دریا کے کنارے پہنچا تھا کہ اُس کا انتقال ہوگیا۔ خداوند عالم نے یہ آیتیں اُس کے تذکرہ میں نازل فرمائی ہیں لَتَجِدَنَّ أَشَدَّ النَّاسِ عَدَاوَةً لِلَّذِينَ آمَنُوا الْيَهُودَ وَالَّذِينَ أَشْرَكُوا۔ اے رسولؐ تم یہود و مشرکین کو مومنین کے ساتھ دُشمنی میں یقیناً سب سے زیادہ سخت پاؤ گے۔ وَلَتَجِدَنَّ أَقْرَبَهُمْ مَوَدَّةً لِلَّذِينَ آمَنُوا الَّذِينَ قَالُوا إِنَّا نَصَارَىٰ۔ اور بیشک تم ان لوگوں کو مومنین کے ساتھ دوستی ومحبت میں زیادہ قریب پاؤ گے جو کہتے ہیں کہ ہم انصار ہیں۔ ذَٰلِكَ بِأَنَّ مِنْهُمْ قِسِّيسِينَ وَرُهْبَانًا وَأَنَّهُمْ لَا يَسْتَكْبِرُونَ (پ ۷ آیت ۸۲ سورۃ المائدہ) یعنی ان کی محبت کا سبب یہ ہے کہ وہ صاحبانِ عقل، عبادت گذار اور عبادتخانوں میں بیٹھنے والے ہیں اور حق کو قبول کرنے سے غرور و سرکشی نہیں کرتے۔ وَإِذَا سَمِعُوا مَا أُنْزِلَ إِلَى الرَّسُولِ تَرَىٰ أَعْيُنَهُمْ تَفِيضُ مِنَ الدَّمْعِ مِمَّا عَرَفُوا مِنَ الْحَقِّ (اور اے مخاطب) جب یہ لوگ اس کو سُنتے ہیں جو رسولؐ پر نازل کیا گیا ہے تو بے ساختہ ان کی آنکھوں سے آنسو جاری ہوجاتا ہے اس لیئے کہ انہوں نے حق کو پہچان لیا ہے۔ يَقُولُونَ رَبَّنَا آمَنَّا فَاكْتُبْنَا مَعَ الشَّاهِدِينَ (پ ۷ آیت ۸۳ سورۃ المائدہ) اور کہتے ہیں کہ ہمارے پالنے والے ہم اس پر ایمان لائے جو رسولؐ پر نازل کیا گیا ہے تو تو ہم کو بھی رسولؐ کی تصدیق کرنے والوں میں لکھ لے۔ آخر آیتوں تک جو اُن کی مدح وثواب میں نازل ہوئی ہیں۔

شیخ طبرسی وغیرہم نے بسندہائے معتبر امام جعفر صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ایک روز نجاشی نے حضرت جعفر طیارؓ کو مع ان کے ہمراہیوں کے بلایا وہ لوگ پہنچے تو دیکھا بادشاہ تخت سے نیچے خاک پر بیٹھا ہوا ہے اور پرانے کپڑے پہنے ہوئے ہے۔ جناب جعفرؓ کہتے ہیں، ہم نے یہ حال دیکھا تو ہم خوفزدہ ہوئے اس نے ہمارے چہروں پر تغیر دیکھا تو کہا میں اُس خدا کی حمد اور اُس کا شکر کرتا ہوں جس نے محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مدد کی اور میری آنکھیں اُن کی نصرت سے روشن کیں۔ کیا آپ لوگ خوشخبری سُننا چاہتے ہیں میں نے کہا ضرور بیان کیجئے۔ اُس نے کہا ابھی ابھی میرے ایک جاسوس نے آکر بیان کیا کہ حق تعالےٰ نے اپنے پیغمبرؐ کی مدد کی ہے اور اُن کے بہت سے دشمنوں کو ہلاک کیا۔ فلاں فلاں مارے گئے اور فلاں فلاں قید ہوئے۔ اُن کی جنگ ایک وادی میں ہوئی جس کو بدر کہتے ہیں۔ گویا میں اُس وادی کو دیکھ رہا ہوں جس میں اپنے آقا کی گوسفندیں چرایا کرتا تھا جو بنی ضمرہ میں تھا۔ جعفرؓ نے کہا اے نیک بادشاہ آپ زمین پر کیوں بیٹھے ہیں اور پرانے کپڑے کیوں پہن رکھے ہیں؟ اُس نے کہا اے جعفرؓ ہم نے انجیل میں پڑھا ہے کہ جب خداوند جواد بندے کو کوئی نعمت عطا فرمائے تو بندہ پر لازم ہے کہ اُسی وقت اُس کا شکر ادا کرے۔ اور اُسی انجیل میں یہ بھی ہے کہ خدا کے نزدیک کوئی شکر تواضع اور فروتنی سے بہتر نہیں ہے۔ لہٰذا پیغمبرؐ خدا کی نعمت فتح کے شکر میں مَیں نے یہ تواضع و فروتنی اختیار کی ہے۔ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ واقعہ سُنا اپنے اصحاب سے فرمایا کہ صدقہ صاحب مال کے مال کو زیادہ کرتا ہے۔ لہٰذا تم لوگ بھی صدقہ دیا کرو تاکہ حضرت احدیت تم پر رحمت زیادہ کرے۔ اور فروتنی مرتبہ اور وقعت کی بلندی اور زیادتی کا سبب ہوتی ہے لہٰذا تم بھی فروتنی اختیار کرو تاکہ خداوند کریم تمہارے درجے بلند کرے۔ اور معاف کرنا عزت کی زیادتی کا سبب ہے لہٰذا لوگوں کی خطائیں معاف کردیا کرو تاکہ خدا تم کو عزیز رکھے۔

شیخ طبرسی اور قطب راوندی وغیرہم نے روایت کی ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نجاشی کو حضرت جعفرؓ اور ان کے اصحاب کے بارے میں ایک خط لکھا اور عمرو بن اُمیہ ضمری کے ہاتھ بھیجا جس کا مضمون یہ تھا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یہ خط ہے خدا کے رسُول محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی جانب سے نجاشی بادشاہِ حبشہ کے نام ہے۔ خدا کی تم پر سلامتی ہو۔ مَیں خدائے قدوس مومن مہیمن کی حمد کرتا ہوں اور گواہی دیتا ہوں کہ عیسےٰ پسرِ مریمؑ اور رُوح خدا ہیں اور وہ کلمۂ خدا ہیں۔ خدا نے اپنی برگزیدہ اور خلق کی ہوئی رُوح کو مریمؑ کی جانب القا فرمایا جو ایسی لڑکی تھیں جو مردوں سے کنارہ کش تھیں، پاک و طاہر تھیں، خدا نے ان کی مردوں کی قربت اور بُرائی سے حفاظت کی تھی تو وہ جناب عیسےٰؑ سے حاملہ ہوئیں جو رُوح پھونکنے سے پیدا ہوئے۔ خدا نے اپنی برگزیدہ رُوح اُن میں پھونک دی تھی جس طرح حضرت آدمؑ کو اپنی قدرت سے مٹی سے پیدا کیا اور برگزیدہ رُوح اُن میں ڈالی تھی اے بادشاہ میں تم کو خداوند یگانہ کی طرف دعوت دیتا ہوں جس کا کوئی شریک نہیں ہے اور یہ کہ لوگوں سے خدا کی فرمانبرداری کے ساتھ دوستی کرو اور میری متابعت کرو اور مجھ پر اور اُن امور پر جو مجھ پر نازل ہوئے ہیں ایمان لاؤ۔ بیشک میں پیغمبرؐ اور خدا کی جانب سے بھیجا ہوا ہوں۔ مَیں نے اپنے چچازاد بھائی جعفرؓ بن ابی طالب کو چند مسلمانوں کے ساتھ تمہاری طرف بھیجا ہے جب

ہند کی پرورش فرمائی۔

سید مرتضٰی اور شیخ طوسی نے روایت کی ہے کہ جب آنحضرتؐ نے جناب خدیجہؓ سے تزویج فرمائی وُہ باکرہ تھیں اور آنحضرتؐ سے پہلے کسی دُوسرے شخص کے عقد میں نہیں آئی تھیں۔ لیکن قول اول زیادہ مشہور ہے۔ اور جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ان کی موجودگی میں کسی دوسری عورت سے نکاح نہ کیا یہانتک کہ وُہ دُنیا سے رُخصت ہوئیں۔ اور چوبیس سال ایک مہینہ حضرتؐ کے ساتھ رہیں۔ ان کا مہر ساڑھے بارہ اوقیہ تھا جو اس زمانہ کے حساب سے پندرہ سو دینار ہوئے۔ آنحضرتؐ کی تمام بیویوں کے مہر کی یہی تعداد تھی۔ اور سب سے پہلے جو فرزند اُن سے پیدا ہُوا عبداللہ تھے جن کا لقب طیب وطاہر تھا۔ اُن کے بعد قاسم پیدا ہوئے، اور بعض نے کہا ہے کہ قاسم عبداللہ سے بڑے تھے۔ اور چار بیٹیاں پیدا ہوئیں زینب، رقیہ، ام کلثوم، اور جناب فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا۔ آنحضرتؐ کی دوسری زوجہ سودہ دختر زمعہ تھیں۔ وُہ حضرتؐ سے پہلے سکران بن عمر کی زوجہ تھیں۔ سکران مسلمان ہوئے اور حبشہ میں رحمتِ الٰہی سے واصل ہوئے۔ تیسری عائشہ دختر ابوبکر تھیں۔ حضرتؐ نے اُن سے مکہ میں نکاح کیا جبکہ وُہ سات برس کی تھیں۔ اُن کے سوا کسی باکرہ عورت سے آپ نے نکاح نہیں کیا۔ مدینہ میں ہجرت کرکے آنے کے سات مہینہ بعد ان سے حضرتؐ نے زفاف کیا۔ وُہ اُس وقت نو سال کی تھیں اور معاویہ کی خلافت کے زمانہ تک زندہ رہیں۔ اور اُن کی عمر ستر سال کے قریب تک پہنچی۔ چوتھی بیوی ام شریک تھیں جنھوں نے اپنا نفس جناب رسُولِ خدا کو ہبہ کر دیا تھا۔ اُن کا نام غزیہ دختر دودان بن عوف بن عامر تھا۔ وُہ آنحضرتؐ سے پہلے ابوالعسکر بن سمی الازدی کی زوجہ تھیں اُن سے شریک پیدا ہُوا۔ پانچویں حفصہ بنت عمر بن الخطاب تھیں۔ ان کے شوہر خنیس بن عبداللہ کی وفات کے بعد حضرتؐ نے نکاح کیا۔ حضرتؐ نے خنیس کو بادشاہِ عجم کی حجامت کے لیے بھیجا تھا وُہ اُسی سفر میں مر گئے۔ کوئی اولاد ان کی نہ ہوئی تھی۔ حفصہ مدینہ ہی میں خلافت عثمان کے زمانہ تک رہیں اور ابن شہر آشوب نے کہا ہے کہ امیرؑ المومنین کے آخر زمانۂ خلافت تک رہیں۔ چھٹی بیوی ام حبیبہ دختر ابوسفیان تھیں اُن کا نام رملہ تھا۔ آنحضرتؐ سے قبل وُہ عبداللہ بن جحش کی زوجہ تھیں۔ عبداللہ ان کو اپنے ساتھ حبشہ ہجرت کرکے لے گیا تھا۔ وہاں عیسائی ہُوا اور جہنم واصل ہُوا۔ پھر آنحضرتؐ نے اُن سے عقد کر لیا۔ حضرتؐ کا وکیل عمرو بن اُمیہ تھا۔ ساتویں اُم سلمہ تھیں ان کی ماں عاتکہ خواہر ابوطالب تھیں جو آنحضرتؐ کی پھوپھی تھیں اور بعضوں نے کہا ہے کہ عاتکہ دختر عامر بن ربیعہ تھیں ان کا نام دختر ابوامیہ تھا۔ وُہ ابوجہل کے چچا کی بیٹی تھیں۔

روایت ہے کہ رسُولؐ خدا نے ام سلمہ کے پاس پیغام بھیجا کہ اپنے لڑکے کو حکم دیں کہ تم کو میرے ساتھ تزویج کر دے تو ام سلمہ نے اپنے بیٹے کو وکیل کیا۔ اور اُس نے جناب ام سلمہ کو حضرتؐ کے ساتھ تزویج کیا۔ نجاشی بادشاہِ حبشہ نے عقد کے وقت چار سو اشرفی مہر کے لیے ان کے پاس بھیجے۔ بعض کہتے ہیں کہ نجاشی نے ام حبیبہ کے مہر کے لیے اشرفیاں بھیجی تھیں۔ ام سلمہؓ آنحضرتؐ کی تمام بیویوں کے بعد رحمتِ الٰہی سے واصل ہوئیں۔ وُہ آنحضرتؐ سے پہلے ابی سلمہ بن عبدالاسد کی زوجیت میں تھیں۔ ابوسلمہ کی والدہ عبدالمطلب کی بیٹی برہ تھیں۔ ابوسلمہ سے ام سلمہ کے ایک لڑکی زینب اور ایک لڑکا عمر پیدا ہوئے۔ عمر جنگ جمل میں

جناب امیرؑ کی خدمت میں تھے۔ حضرتؐ نے ان کو بحرین کا حاکم مقرر فرمایا۔ آٹھویں۔ بیوی زینب بنت جحش تھیں جو قبیلۂ بنی اسد سے تھیں ان کی والدہ جناب عبدالمطلب کی بیٹی میمونہ تھیں جو آنحضرتؐ کی پھوپھی تھیں۔ ابن شہر آشوب نے امیمہ کو دختر عبدالمطلب کہا ہے۔ آنحضرتؐ کی بیویوں میں سب سے پہلے انہی کی وفات خلافت عمر کے زمانہ میں ہوئی۔ وہ آنحضرتؐ سے پہلے زید ابن حارثہ کے نکاح میں تھیں جن کا قصہ اس کے بعد بیان کیا جائے گا۔ نویں بیوی زینب دختر خزیمۂ ہلالیہ تھیں وہ آنحضرتؐ سے پہلے عبیدہ بن حارث بن عبدالمطلب کی زوجہ تھیں۔ بعضوں نے کہا ہے کہ وہ طفیل بن الحارث کے بھائی کے لڑکے کی زوجہ تھیں اور ان کو ام المساکین کہتے تھے ان کی وفات آنحضرتؐ کی حیات ہی میں ہوگئی تھی۔ دسویں بیوی میمونہ دختر حارث تھیں۔ اُن سے حضرتؐ نے نکاح کیا اور مقام سرف میں، جو مکہ معظمہ سے تین فرسخ کے فاصلہ پر ہے عمرہ سے واپسی میں زفاف فرمایا۔ اُن کی وفات بھی اسی مقام پر ۳۶ھ میں ہوئی اور وہ وہیں مدفون بھی ہوئیں۔ وہ آنحضرتؐ سے پہلے ابوسیرہ بن ابورہم عامری کی زوجہ تھیں۔ گیارھویں بیوی جویریہ دختر حارث ہیں جو قبیلۂ بنی المصطلق سے تھیں۔ اُسی جنگ میں حضرتؐ کے پاس اسیر ہوکر آئیں حضرتؐ نے ان کو آزاد کیا اور اپنے عقد میں لائے ان کی وفات ۵۶ھ میں ہوئی۔ بارھویں بیوی صفیہ دختر حیی بن اخطب تھیں جن کو جنگ خیبر کی غنیمت میں سے حضرتؐ نے اپنے لیا اختیار فرمایا اور ان کو آزاد کیا اور آزادی ہی کو ان کا مہر قرار دیا۔ ۳۶ھ میں ان کی وفات ہوئی۔ حضرتؐ نے ان سب بارہ عورتوں سے مقاربت فرمائی۔ ان میں سے گیارہ عورتوں کے ساتھ حضرتؐ نے نکاح کیا تھا اور ایک بیوی نے اپنا نفس حضرتؐ کو ہبہ کر دیا تھا۔ اور وہ عورتیں جن سے حضرتؐ نے نکاح نہیں کیا تھا یہ ہیں:۔ اول عالیہ دختر طبیان، جب وہ حضرتؐ کی خدمت میں لائی گئی قبل مقاربت حضرتؐ نے اس کو طلاق دے دی۔ دوسری قبیلہ اشعث بن قیس کی بہن جن کی قبل مقاربت وفات ہو گئی۔ بعض کا قول ہے کہ حضرتؐ نے ان کو قبل مقاربت طلاق دے دی تھی۔ بیان کرتے ہیں کہ حضرتؐ کے بعد عکرمہ پسر ابوجہل نے ان کی خواستگاری کی۔ تیسری فاطمہ دختر ضحاک ہے جس کی بہن زینب کی وفات کے بعد حضرتؐ نے اُس سے عقد کیا۔ اور جب آیۂ تخییر نازل ہوئی اور حضرتؐ نے اپنی بیویوں کو اختیار دیا کہ مجھے پسند کریں یا دُنیا کو پسند کریں تو اُس بدبخت عورت نے دنیا کی خواہش کی اور حضرتؐ سے جُدا ہوگئی۔ اُس کے بعد فقر و فاقہ میں ایسی مبتلا ہوئی کہ مدینہ کی گلیوں میں اونٹوں کی مینگنیوں کے کنڈے بنانے اور اُس کے ذریعہ اپنے اوقات بسر کرتی تھی اور کہتی تھی کہ میں بدبخت وہ ہوں جس نے دنیا کو اختیار کیا تھا۔ چوتھی شنیا بنت صلت ہیں جن سے حضرتؐ نے تزویج فرمایا اور قبل اس کے کہ وہ حضورؐ کی خدمت میں لائی جائیں دار فانی سے رحلت کر گئی تھیں۔ پانچویں اسماء دختر نعمان بن شرجیل ہیں جب حضرتؐ نے اُن سے تزویج فرمایا تو عائشہ و حفصہ نے اُن سے حسد کیا اور اُن کو فریب دیا کہ جب آنحضرتؐ تمہارے پاس آئیں تو فوراً اُن کو اپنے اوپر قابو مت دے دینا۔ اس طرح وہ تم کو زیادہ دوست رکھیں گے۔ وہ بدنصیب اُن دونوں کے فریب میں آگئی۔ اور جب آنحضرتؐ اُس کے پاس تشریف لائے تو اُس نے کہا میں آپ سے خدا کی پناہ چاہتی ہوں۔ حضرتؐ نے فرمایا تُو نے بڑی مضبوط پناہ اختیار کی

میں نے تجھ کو پناہ دی، جا اپنے گھر چلی جا۔ پھر حضرتؐ نے اس کو طلاق دے دی۔ چھٹی ملیکہ لیثیہ تھی۔ روایت ہے کہ جب اُس کو آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر کیا گیا۔ حضرتؐ نے فرمایا تو اپنا نفس مجھ کو بخش دے۔ اُس نے کہا کیا بادشاہ زادی اپنے تئیں ایک بازاری کو بخش سکتی ہے۔ جب حضرتؐ اُس کے پاس آئے تو اُس نے کہا میں آپ سے خدا کی پناہ چاہتی ہوں، تو حضرتؐ نے اُس کو طلاق دے دی اور کچھ مال دے کر رخصت کر دیا۔* ابنِ شہر آشوب کا بیان ہے کہ اس کو بھیڑیئے نے پھاڑ ڈالا۔ نویں ایک عورت بنی حمزہ کی خواستگاری فرمائی۔ اُس کے باپ نے پسند نہ کیا اور بہانہ کیا کہ اُس کو سفید داغ ہیں۔ وہ اپنے گھر گیا تو دیکھا کہ آنحضرتؐ کے اعجاز سے اُس کے سفید داغ نمایاں ہیں۔ دسویں روایت ہے کہ ایک عورت عمرہ نامی تھی اُس کا باپ اُس کے اوصاف حمیدہ بیان کیا کرتا تھا۔ منجملہ اُن کے یہ کہ وہ کبھی بیمار نہیں ہوئی۔ جب حضرتؐ نے سُنا تو فرمایا ایسی عورت کی خدا کے نزدیک کوئی بھلائی نہیں ہے، اور اُس سے تزویج نہیں فرمایا۔ بعض کا قول ہے کہ حضرتؐ نے اُس سے تزویج فرمایا تھا لیکن جب یہ سُنا تو اُس کو طلاق دے دی۔ غرض اس روایت کی بناء پر حضرتؐ نے بیس عورتوں سے تزویج فرمایا۔ شیخ طوسی فرماتے ہیں کہ آنحضرتؐ نے اٹھارہ عورتوں سے تزویج فرمایا اور بعضوں نے پندرہ عورتیں بیان کی ہیں جیسا کہ روایت میں گزر چکا۔

شیخ طوسی نے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ کی دو کنیزیں تھیں جن سے حضرتؐ مقاربت فرمایا کرتے تھے۔ اور جس طرح اپنی بیویوں کے لیئے راتیں مقرر کی تھیں اسی طرح ان کنیزوں کے لیئے بھی ایک رات مقرر فرمائی تھی۔ ان میں سے ایک ماریہؓ دختر شمعون قبطیہ تھیں اور دوسری ریحانہؓ دختر زید قرظیہ۔ ان دونوں کو بادشاہ سکندریہ مقوقس نے حضرتؐ کے لیئے بھیجا تھا۔ بعض کا قول ہے کہ حضرتؐ نے ریحانہؓ کو آزاد کر کے اُن سے نکاح کر لیا تھا۔ ماریہؓ نے آنحضرتؐ کی وفات کے پانچ برس بعد دنیا سے رحلت کی۔ بعض نے روایت کی ہے کہ آنجنابؐ نے کنیزوں میں ایک کنیز بنی قریظہ کی اختیار فرمائی تھی جسکا نام تکانہ تھا۔ وہ حضرتؐ کی ملکیت میں تھیں یہانتک کہ دنیا سے رحلت کی۔ اور حضرتؐ کے بعد عباس نے اُن سے تزویج کی لہ

کلینی نے بسند حسن امام محمد باقرؑ سے روایت ہے کہ ایک انصاریہ عورت آنحضرتؐ کی خدمت میں آئی۔ اپنے تئیں نہایت آراستہ کئے تھی اور نفیس لباس پہنے ہوئے تھی۔ اُس وقت آنحضرتؐ حفصہ کے حجرہ میں تھے۔ اُس عورت نے کہا کہ عورت کے لیئے مناسب نہیں ہے کہ شوہر کی خواستگاری کرے۔ لیکن ایک زمانہ گزر گیا کہ میرے شوہر نہیں ہے اور نہ کوئی فرزند ہے۔ اگر آپؐ چاہیں تو میں اپنا نفس آپؐ کو بخشتی ہوں۔ حضرتؐ نے اُس کو دعائے خیر دی اور فرمایا کہ اے انصاریہ خاتون خدا تم کو

لہ ممکن ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُس کنیز کو زوجیت میں نہ لیا ہو صرف خدمت کرنے پر مامور رہی ہو ورنہ عباس اس سے نکاح نہ کرتے کیونکہ بموجب حکم قرآن وہ امہات المومنین میں داخل ہو جاتی اور وہ اُمت کے ہر فرد پر حرام ہو جاتی۔ ۱۲ (مترجم)

رسولؐ کی جانب سے جزائے خیر دے بیشک تمہارے مردوں نے میری مدد کی اور تمہاری عورتوں نے میری جانب رغبت کی۔ لیکن حفصہ نے اس عورت کو ملامت کرنا شروع کی اور کہا تو کس قدر بے حیا ہے اور مردوں کی کتنی خواہش ہے کہ ایسی جرأت کے ساتھ اظہار کرتی ہے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا اے حفصہ خاموش رہ۔ وہ تجھ سے بہتر ہے کیونکہ وہ خدا کے رسولؐ کی جانب رغبت رکھتی ہے اور تو اُس کو ملامت کرتی ہے اور اُس میں عیب لگاتی ہے۔ پھر اُس عورت سے خطاب فرمایا کہ جا خدا تجھ پر رحمت کرے بیشک خدا نے تجھ پر بہشت واجب قرار دے دیا ہے اس سبب سے کہ تو نے میری جانب رغبت کی اور میری محبت و خوشی کو پسند کیا اور میرا وسیلہ تجھ کو حاصل ہو جائے گا انشاء اللہ۔ اُس وقت خداوند عالم نے یہ آیت نازل فرمائی۔ وَامْرَاَةً مُّؤْمِنَةً اِنْ وَّهَبَتْ نَفْسَهَا لِلنَّبِيِّ اِنْ اَرَادَ النَّبِيُّ اَنْ يَّسْتَنْكِحَهَا خَالِصَةً لَّكَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝ (آیت ۵۰ سورۂ احزاب پ ۲۲) یعنی میں نے اے رسولؐ تمہارے لیے زنِ مومنہ کو حلال کر دیا اگر وہ اپنا نفس پیغمبرؐ کو بغیر کسی مہر کے بخش دے اگر پیغمبرؐ چاہیں تو اُس سے نکاح کر لیں۔ اور یہ حکم صرف تم سے مخصوص ہے۔ تمام مومنین کے لئے نہیں ہے۔ امام محمد باقرؑ نے فرمایا کہ خدا نے عورت کے لیے اپنا نفس رسولِ خدا کو بخش دینا حلال کر دیا اور آنحضرتؐ کے علاوہ کسی اور کے لیے حلال نہیں ہے۔ علی بن ابراہیم نے بھی یہ حدیث بیان کی ہے لیکن حفصہ کے بجائے عائشہ کا ذکر کیا ہے۔

کلینی وغیرہ نے بسندہائے معتبر روایت کی ہے کہ عورت کا اپنے نفس کو ہبہ کر دینا صرف رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے مخصوص ہے اور دوسروں کے لیے بغیر مہر کے عورت سے نکاح جائز نہیں۔ اور علمائے خاصہ و عامہ کا اتفاق ہے کہ لفظ "ہبہ" سے نکاح جناب رسولؐ خدا کے خصوصیات سے ہے۔

کلینی نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ قبیلۂ بنی عامر بن صعصعہ کی عورت سناۃ نامی سے آنحضرتؐ نے نکاح کیا جو اپنے زمانہ کی حسین ترین عورت تھی۔ جب عائشہ و حفصہ نے اس کو دیکھا تو کہا کہ یہ ہم پر غالب ہو جائے گی کیونکہ حُسن و جمال میں ہم سے زیادہ ہے اور رسولؐ اللہ کو ہمارے ہاتھ سے لے گی تو مکر و فریب سے کام لیا اور اُس کو بہکایا کہ تجھ کو چاہیئے کہ رسولؐ اللہ پر اپنی طرف سے محبت کا اظہار نہ ہونے دینا۔ جب جناب رسولؐ خدا اُس کے پاس تشریف لائے تو اُس بدنصیب فریب خوردہ عورت نے کہا میں آپ سے خدا کی پناہ چاہتی ہوں تو حضرتؐ نے اُس کو طلاق دے کر اُس کے عزیزوں کے پاس بھیج دیا۔ پھر حضرتؐ نے قبیلۂ کندہ کی ایک عورت بنت ابی الجون سے نکاح کیا۔ جب آپؐ کے فرزند ابراہیم نے باغ جنت کی جانب رحلت فرمائی تو اس عورت نے کہا کہ یہ پیغمبر ہوتے تو ان کا بیٹا نہ مرتا تو حضرتؐ نے اُس کو قبل اس کے کہ مقاربت فرمائیں طلاق دے دیا اور اُس کے گھر والوں کے پاس بھیجدیا۔ جب آنحضرتؐ نے دُنیا سے رحلت فرمائی اُن عامریہ اور کندیہ دونوں عورتوں نے ابوبکر کے پاس آ کر کہا کہ لوگ مجھ سے نکاح کرنا چاہتے ہیں آپ کی کیا رائے ہے؟ ابوبکر و عمر نے مشورہ کیا اور اس

کہا کہ اگر تو چاہے اپنے گھر میں بیٹھ اور اگر چاہے شوہر اختیار کر لے۔ اُن دونوں بدنصیب عورتوں نے نکاح کر لیا۔ آخر آنحضرتؐ کے اعجاز سے اُن شوہروں میں سے ایک جذام میں مبتلا ہوا اور دُوسرا دیوانہ ہو گیا۔ عمر بن اذینہ نے جو اس حدیث کا راوی ہے کہا کہ جب اس حدیث کو زرارہ اور فضیل سے میں نے بیان کیا اُنہوں نے جناب امام محمد باقرؑ سے بیان کیا۔ اُن حضرتؑ نے فرمایا کہ خدا نے کسی امر سے منع نہیں کیا مگر یہ کہ لوگوں نے ضرور اُس کو کیا اور خدا کی نافرمانی کی۔ یہاں تک کہ رسُولِ خداؐ کی بیویوں سے اُن کے بعد نکاح کیا۔ پھر حضرتؑ نے عامریہ اور کندیہ عورتوں کا قصہ بیان کیا۔ اور فرمایا کہ اگر علمائے عامہ سے پُوچھو کہ اگر کوئی شخص کسی عورت سے نکاح کرے اور بغیر مقاربت کے اُس کو طلاق دے دے تو کیا وُہ عورت اُس مرد کے لڑکے پر حلال ہو سکتی ہے تو کہیں گے نہیں۔ تو رسُولِ خداؐ کی حُرمت تو لوگوں کے باپوں سے زیادہ ہے [1]

برقی نے بسندِ صحیح اور کلینی نے بسندِ معتبر امام رضاؑ سے روایت کی ہے کہ جب نجاشی نے حبشہ میں آمنہ دختر ابوسفیان کا نکاح (جنکو ام حبیبہ کہتے تھے) آنحضرتؐ سے کیا تو ولیمہ کیا اور لوگوں کو کھانا کھلایا اور کہا تزویج کے وقت کھانا کھلانا پیغمبروں کی سُنّت ہے۔ اور انہی دونوں حضرات نے بسندِ صحیح و معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جناب رسُولِ خدا نے جب میمونہ دختر حارث سے

---

[1] مؤلّف فرماتے ہیں کہ ابن ادریس وغیرہ نے معتبر سندوں سے اس حدیث کی روایت کی ہے اور علمائے خاصہ و عامہ کے درمیان اس میں اختلاف نہیں ہے کہ جس عورت سے آنحضرتؐ نے مقاربت فرمائی ہو وُہ اپنی وفات کے وقت تک حضرتؐ کے حبالۂ نکاح میں ہے۔ کسی کو جائز نہیں ہے کہ آنحضرتؐ کے بعد اُس سے تزویج کرے۔ اور جس عورت کو آنحضرتؐ نے اپنی حیات میں طلاق دے دی ہو یا اُس سے مقاربت نہ کی ہو دوسرے لوگوں پر اُس کے حرام ہونے میں علمائے خاصہ و عامہ کے درمیان اختلاف ہے۔ اکثر علمائے عامہ کا اعتقاد یہ ہے کہ وُہ دُوسروں کے لیئے جائز ہے لیکن علمائے شیعہ کے درمیان زیادہ مشہور اور زیادہ قوی اُس کی حرمت ہے۔ اور چونکہ خلفائے جور نے اس بارے میں آنحضرتؐ کی مخالفت کی اور جس عورت سے حضرتؐ نے مقاربت نہیں فرمائی تھی اس کو دوسروں سے تزویج کر دیا تو اس سے آنحضرتؐ کے لیئے کوئی نقص و عیب ثابت نہیں ہوتا اور عائشہ کا اونٹ پر سوار ہو کر ہزاروں کافروں اور منافقوں کے ساتھ امیر المومنینؑ سے جنگ کے لیئے جانا اور جگر گوشۂ جناب رسُولِ خداؐ کو ظلم سے شہید کرنا اس سے کہیں بدتر ہے لہٰذا محض استبعاد کے سبب سے ان احادیث کا رد کر دینا جائز نہیں۔ اور علی بن ابراہیم نے روایت کی ہے کہ جب خداوند عالم نے فرمایا وَ اَزْوَاجُهٗ اُمَّهٰتُهُمْ۔ یعنی آنحضرتؐ کی بیویاں مومنین کی مائیں ہیں اور خدا نے اُن پر اُن سے نکاح کرنا حرام کر دیا ہے تو طلحہ کو بہت غصہ آیا اور کہنے لگا کہ محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) اپنی عورتوں کو ہم پر حرام قرار دیتے ہیں اور خود ہماری عورتوں سے تزویج کرتے ہیں۔ اگر محمدؐ کا زبانی برطـ

۸۸۶

تزویج کی تو دعوت ولیمہ کی اور لوگوں کو خرما، روغن اور دلیا کھلایا۔

کلینی نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ جب جناب رسولؐ خدا کسی عورت کی خواستگاری فرماتے تھے تو کسی عورت کو اُسے دیکھنے کے لئے بھیجتے تھے اور فرماتے تھے کہ اس کی گردن کو سونگھے۔ اگر خوشبودار ہے تو اُس کا تمام بدن خوشبودار ہوگا۔ اور پنڈلی پر غور کرے اگر وہ گوشت سے بھری ہوئی ہے تو اُس کا تمام بدن پُر گوشت ہوگا۔

شیخ طوسی نے روایت کی ہے کہ جنگِ حنین میں صفیہ زوجۂ جناب رسولؐ خدا آئیں اور کہا یا رسولؐ اللہ میں دوسری عورتوں کے مانند ہوں۔ حضورؐ کی خاطر سے اپنے باپ، چچا اور بھائیوں کے قتل کو گوارا کیا تو اگر حضورؐ پر کوئی حادثہ واقع ہو جائے تو خلافت و امامت کس سے متعلق ہوگی؟ حضرتؐ نے جناب امیرؑ کی طرف اشارہ کیا اور فرمایا کہ امامت اور تمہارا اور تمام اُمّت کا معاملہ اُس سے متعلق ہوگا۔ نیز بسند معتبر روایت ہے کہ سفیر بن شجرۂ عامری مدینہ میں جناب میمونہؓ دخترِ حارث زوجۂ رسولؐ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اجازت لے کر داخلِ خانہ ہوئے۔ میمونہؓ نے پوچھا کہاں سے آرہے ہو؟ عرض کی کوفہ سے۔ پوچھا کس قبیلہ سے تعلق رکھتے ہو؟ کہا بنی عامر سے۔ فرمایا تمہارا آنا باعث مسرّت ہے کس کام کے لئے آئے ہو؟ سفیر نے کہا اے اُمّ المومنین جب لوگوں کے درمیان اختلاف ہوا تو مجھے خوف ہوا کہ کہیں فتنہ میں گرفتار نہ ہو جاؤں اس لیئے آپ کی خدمت میں حاضر ہوا ہوں۔ معظمہؓ نے پوچھا آیا علیؑ سے بیعت کی ہے عرض کی جی ہاں۔ فرمایا واپس جاؤ اور علیؑ کے لشکر سے جُدا نہ ہو۔ خدا کی قسم نہ وہ گمراہ ہوئے ہیں اور نہ اُن کے سبب سے کوئی اور گمراہ ہو سکتا ہے۔ سفیر نے کہا اے مومنین کی مادرِ گرامی کیا علیؑ کے بارے میں کوئی حدیث مجھ سے بیان فرمائیں گی جو آپ نے رسولؐ خدا سے سُنی ہے۔ فرمایا ہاں سُنو! جناب سرورِ کائنات نے فرمایا ہے کہ علیؑ حق کی علامت اور نشانی ہے اور ہدایت کا عَلَم اور نشان ہے۔ علیؑ خدا کی شمشیر ہے خدا اُس کو کافروں اور منافقوں کے لئے نیام سے نکالتا ہے۔ لہٰذا جو شخص اُس کو دوست رکھے میری محبت کے سبب سے دوست رکھے گا اور جس نے اُس کو دشمن رکھا اُس نے مجھ سے دشمنی کی ہے۔ بیشک جو شخص مجھ کو دشمن رکھتا ہے وہ علیؑ کو دشمن رکھتا ہے۔ جب وہ خدا سے قیامت کے روز ملاقات کرے گا تو اُس کے پاس دلیل و حجت نہ ہوگی۔

علی بن ابراہیم نے روایت کی ہے کہ عائشہ اور حفصہ صفیہ کو اذیت پہنچاتیں، گالیاں دیتیں

---

(بقیہ از صفحہ ۸۸۵) انتقال ہو جائے گا تو ہم بھی اُن کی عورتوں سے وہی کریں گے جیسا وہ ہماری عورتوں سے کرتے ہیں۔ اُس وقت خدا نے یہ آیت نازل فرمائی۔ مَا كَانَ لَكُمْ أَنْ تُؤْذُوا رَسُولَ اللَّهِ وَلَا أَنْ تَنْكِحُوا أَزْوَاجَهُ مِنْ بَعْدِهِ أَبَدًا ۚ إِنَّ ذَٰلِكُمْ كَانَ عِنْدَ اللَّهِ عَظِيمًا (آیہ ۵۳ سورہ احزاب پ ۲۲) یعنی تم کو سزاوار نہیں ہے کہ ان کی عورتوں کے بارے میں انکو ایذا دو اور ان کی عورتوں سے اُن کے بعد کبھی نکاح نہ کرنا کیونکہ یہ خدا کے نزدیک بہت بڑا گناہ ہے۔

اور کہتی تھیں تو دختر یہودیہ ہے۔ صفیہؓ نے آنحضرتؐ سے شکایت کی۔ حضرتؐ نے فرمایا تم نے جواب کیوں نہیں دیا۔ عرض کی یا رسولؐ اللہ کیا جواب دوں۔ فرمایا جواب دینا کہ میرے باپ ہارونؑ خدا کے پیغمبر اور میرے چچا جناب موسیٰؑ کلیم خدا اور میرے شوہر محمدؐ خدا کے رسول ہیں۔ تو تم دونوں کس بات سے انکار کرتی ہو اور بُرا سمجھتی ہو۔ جناب صفیہؓ نے جب اس طرح ان کو جواب دیا تو اُن دونوں نے کہا یہ تمہارا کلام نہیں بلکہ رسولؐ اللہ نے تم کو سکھایا ہے۔ اُس وقت خدا نے یہ آیتیں ان کی مذمت میں نازل فرمائیں:۔ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا يَسْخَرْ قَوْمٌ مِّن قَوْمٍ عَسَىٰ أَن يَكُونُوا خَيْرًا مِّنْهُمْ وَلَا نِسَاءٌ مِّن نِّسَاءٍ عَسَىٰ أَن يَكُنَّ خَيْرًا مِّنْهُنَّ وَلَا تَلْمِزُوا أَنفُسَكُمْ وَلَا تَنَابَزُوا بِالْأَلْقَابِ بِئْسَ الِاسْمُ الْفُسُوقُ بَعْدَ الْإِيمَانِ وَمَن لَّمْ يَتُبْ فَأُولَٰئِكَ هُمُ الظَّالِمُونَ (آیت ۱۱ سورۃ حجرات پ ۲۶) یعنی اے مومنو تم میں سے کوئی گروہ کسی گروہ کا مذاق نہ اُڑائے۔ شاید وُہ اُن سے بہتر ہوں۔ اور نہ کوئی عورت کسی عورت کا مذاق اُڑائے ممکن ہے کہ وُہ عورتیں اس سے بہتر ہوں۔ اور اپنوں میں عیب مت نکالو یعنی اپنے دین کے ماننے والوں میں۔ اور لوگوں کے بُرے ناموں سے مت پکارو۔ کسی کو فسق کے ساتھ یاد کرنا یعنی ایمان لانے کے بعد کسی کو یہود و ترسا کہنا یا یہ کہ ایمان لانے کے بعد فسق کے نام سے پکارنا بُرا ہے اور جو توبہ نہ کرے وُہ بُرا ہے۔ شیخ طبرسی نے اس آیت کے نزول کا سبب یہ ذکر کیا ہے کہ ایک روز اُم سلمہؓ سفید کپڑا اپنی کمر سے باندھے ہوئے اُس کے دونوں سرے پیچھے لٹکائے ہوئے تھیں اور کپڑے زمین پر لٹک رہے تھے۔ یہ دیکھ کر عائشہ نے حفصہ سے کہا دیکھو وُہ اپنے پیچھے کیا لٹکائے آ رہی ہے۔ تم سمجھو کہ کُتّے کی زبان ہے۔ بعض کا قول ہے کہ عائشہ نے ان کو پستہ قد ہونے پر طعنہ دیا اور ہاتھ سے کوتاہیٔ قد کو بتایا۔

حمیری اور کلینی وغیرہ نے بسندہائے صحیح و معتبر بسیار امام محمد باقرؑ اور امام جعفر صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جناب رسولؐ خدا نے اپنی کسی بیٹی کا یا اور اپنی بیویوں میں سے کسی کا مہر پانچسو درم سے زیادہ قرار نہیں دیا۔

کلینی نے بسند صحیح حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ اُن حضرت سے لوگوں نے اس آیت کی تفسیر دریافت کی:۔ يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ إِنَّا أَحْلَلْنَا لَكَ أَزْوَاجَكَ اللَّاتِي آتَيْتَ أُجُورَهُنَّ وَمَا مَلَكَتْ يَمِينُكَ مِمَّا أَفَاءَ اللَّهُ عَلَيْكَ وَبَنَاتِ عَمِّكَ وَبَنَاتِ عَمَّاتِكَ وَبَنَاتِ خَالِكَ وَبَنَاتِ خَالَاتِكَ اللَّاتِي هَاجَرْنَ مَعَكَ وَامْرَأَةً مُّؤْمِنَةً إِن وَهَبَتْ نَفْسَهَا لِلنَّبِيِّ إِنْ أَرَادَ النَّبِيُّ أَن يَسْتَنكِحَهَا خَالِصَةً لَّكَ مِن دُونِ الْمُؤْمِنِينَ قَدْ عَلِمْنَا مَا فَرَضْنَا عَلَيْهِمْ فِي أَزْوَاجِهِمْ وَمَا مَلَكَتْ أَيْمَانُهُمْ لِكَيْلَا يَكُونَ عَلَيْكَ حَرَجٌ وَكَانَ اللَّهُ غَفُورًا رَّحِيمًا (آیت ۵۰ سورۃ احزاب پ ۲۲) یعنی اے پیغمبر بزرگ مرتبہ بیشک ہم نے تمہارے لئے تمہاری ان بیویوں کو حلال کر دیا ہے جن کا مہر تم نے دے دیا ہے اور تمہاری ان لونڈیوں کو بھی جو خدا نے تم کو مالِ غنیمت میں عطا کی ہیں اور تمہارے چچا کی بیٹیاں یعنی زنانِ قریش اور پھوپھیوں کی بیٹیاں اور تمہارے

ماموؤں اور خالاؤں کی بیٹیاں یعنی زنانِ بنی زہرہ جنہوں نے تمہارے ساتھ ہجرت کی ہے حلال کر دی ہیں۔ اور ہر مومنہ عورت بھی اگر وہ اپنا نفس پیغمبرؐ کو بغیر مہر ہبہ کر دے اگر پیغمبرؐ اُس کے ساتھ نکاح کرنا چاہیں۔ مگر اے رسولؐ یہ حکم صرف تمہارے ساتھ مخصوص ہے اور مومنین کے لیئے نہیں۔ بیشک ہم جانتے ہیں جو کچھ ہم نے مومنوں پر اُن کی عورتوں اور کنیزوں کے بارے میں واجب قرار دیا ہے اور اے رسولؐ یہ رعایت تمہارے واسطے اس وجہ سے ہے تاکہ تم کو دقت و پریشانی نہ ہو۔ اور خدا بڑا بخشنے والا مہربان ہے"۔ راوی نے حضرت صادقؑ سے پوچھا کہ جناب رسولؐ خدا کے لیئے کتنی عورتیں حلال تھیں؟ حضرتؑ نے فرمایا کہ آنحضرتؐ جس قدر چاہتے۔ راوی نے پوچھا کہ جو خدا نے یہ فرمایا ہے اس کے کیا معنی ہیں کہ۔ لَا یَحِلُّ لَکَ النِّسَآءُ مِنۡ بَعۡدُ وَلَاۤ اَنۡ تَبَدَّلَ بِهِنَّ مِنۡ اَزۡوَاجٍ وَّلَوۡ اَعۡجَبَکَ حُسۡنُهُنَّ اِلَّا مَا مَلَکَتۡ یَمِیۡنُکَ (آیت ۵۲ سورۃ احزاب پ ۲۲) یعنی اے رسولؐ ان کے بعد اور عورتیں تمہارے واسطے حلال نہیں اور نہ یہ جائز ہے کہ ان میں سے کسی کو چھوڑ کر اور بیویاں اختیار کرو اگرچہ تم کو اُن کا حُسن کتنا ہی اچھا معلوم ہو مگر تمہاری لونڈیاں ان کے علاوہ بھی حلال ہیں"۔ حضرت صادقؑ نے فرمایا کہ پیغمبرؐ خدا کے لیئے جائز تھا کہ اپنے چچا اور پھوپھیوں، ماموؤں اور خالاؤں کی بیٹیوں سے اور اُن عورتوں سے نکاح کریں جو حضرتؐ کے ساتھ ہجرت کر کے آئی تھیں اور حلال تھا کہ مومنہ عورتوں سے بے مہر کے حضرتؐ نکاح کریں اور یہ صورت ہبہ اور بخشش کی ہے۔ اور کسی عورت کا اپنا نفس سوائے رسولؐ کے کسی کو بخش دینا حلال نہیں ہے۔ لیکن آنحضرتؐ کے سوا کسی کے لیئے بغیر مہر کے نکاح جائز نہیں ہے جیسا کہ خداوند عالم نے قرآن میں فرمایا ہے۔ پھر راوی نے پوچھا کہ پھر اس آیت کے معنی کیا ہیں جو خدا نے فرمایا ہے کہ تُرۡجِیۡ مَنۡ تَشَآءُ مِنۡهُنَّ وَتُـئۡوِیۡۤ اِلَیۡکَ مَنۡ تَشَآءُ (آیت ۵۱ سورۃ احزاب پ ۲۲) ان میں سے جس کو جب چاہو الگ کر دو اور جسکو جب تک چاہو اپنے پاس رکھو"۔ امامؑ نے فرمایا کہ اس سے مراد یہ ہے کہ جس عورت سے چاہو نکاح کرو اور جس سے نہ چاہو نہ کرو۔ اور خدا نے جو یہ فرمایا کہ تمہاری عورتوں کے لیئے اس کے بعد جائز نہیں ہے اس سے مراد وہ عورتیں ہیں جنکو خدا نے دوسری آیت میں ہر شخص پر حرام کر دیا ہے یعنی مائیں، بیٹیاں بہنیں، اور تمام محرمہ عورتیں مومنوں پر حرام کر دی ہیں۔ اور اگر آیت کے معنی وہ ہوتے ہیں جو اہلسنت بیان کرتے ہیں کہ اس آیت کے نازل ہونے کے بعد آنحضرتؐ کے لیئے عورت کی خواستگاری حرام ہو گئی تھی اور جو عورتیں حضرتؐ کے نکاح میں تھیں اُن کا بدلنا حضرتؐ پر حرام تھا تو یقیناً خدا نے تم پردہ عورتیں حلال کی ہوں گی جو آنحضرتؐ پر حلال نہیں کی تھیں۔ کیونکہ تم کو بوڑھی عورت کا بدل دینے کا اختیار ہے اور ہر عورت کی خواستگاری کا جس کو تم چاہو۔[1]

---

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ اس مضمون کی بہت سی حدیثیں ہیں۔ اور بعض مفسروں کا قول اس آیت کی تفسیر میں یہی ہے۔ اور بعض کہتے ہیں کہ اس کے بعد جبکہ آنحضرتؐ نے اپنی بیویوں کو اختیار دیا کہ وہ

(باقی بر صفحہ ۸۸۹)

کلینی نے بسند معتبر امام رضا علیہ السّلام سے روایت کی ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم چالیس مردوں کی قوتِ جماع رکھتے تھے اور آپ کی نو بیویاں تھیں اور ہر شبانہ روز حضرتؐ اُن سے ملاقات کرتے تھے۔

علی بن ابراہیم نے روایت کی ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جنگ خیبر سے مراجعت فرمائی اور ابی الحقیق کی اولاد کا خزانہ حضرتؐ کے ہاتھ آیا تو حضرتؐ کی بیویوں نے کہا کہ اس خزانے کو ہم پر تقسیم کر دیجئے۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ وہ سب میں نے مسلمانوں پر تقسیم کر دیا۔ یہ سُنکر اُن بیویوں کو غصّہ آیا اور کہا کہ شاید آپ سمجھتے ہیں کہ اگر آپ ہم کو طلاق دے دیں گے تو ہم کو ہمارا کفو قوم میں نہ ملے گا۔ تو حق تعالےٰ کو اُن کی یہ بات پسند نہ آئی اور اُس نے آنحضرتؐ کو حکم دیا کہ اُن عورتوں سے کنارہ کش ہو جائیں اور مادرِ ابراہیمؑ کے گھر میں قیام کریں۔ حضرتؐ نے ان عورتوں سے علیحدگی اختیار فرمائی اور مادرِ ابراہیمؑ کے بالاخانہ میں قیام پذیر ہو گئے جو مسجد کے نزدیک تھا۔ یہاں تک کہ وہ عورتیں حائض ہوئیں۔ اُس وقت خدا نے یہ آیت تخییر نازل فرمائی کہ یَآ اَیُّھَا النَّبِیُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ اِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا وَزِیْنَتَهَا فَتَعَالَیْنَ اُمَتِّعْكُنَّ وَاُسَرِّحْكُنَّ سَرَاحًا جَمِیْلًا۝ وَاِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَالدَّارَ الْاٰخِرَةَ فَاِنَّ اللّٰهَ اَعَدَّ لِلْمُحْسِنٰتِ مِنْكُنَّ اَجْرًا عَظِیْمًا۝ (آیہ ۲۸، ۲۹ سورۂ احزاب پ۲۱) اے رسولؐ اپنی عورتوں سے کہہ دو کہ اگر تم دُنیا کی زندگی اور اُس کی زینتیں چاہتی ہو تو آؤ میں تم کو اُس سے بہرہ ور کر دوں اور مال و دولت دے کر تم کو آزاد کر دوں جو مناسب طریقہ ہے۔ اور اگر خدا اور رسولؐ کو چاہتی اور آخرت کو پسند کرتی ہو تو خدا نے تم میں سے نیک کردار عورتوں کے لیئے اجرِ عظیم مہیا کر رکھا ہے۔ جب آنحضرتؐ نے یہ آیت ان کو سُنائی تو سب سے پہلے جناب ام سلمہؓ کھڑی ہو گئیں اور کہا میں نے دُنیا پر خدا و رسولؐ کو اختیار کیا اُن کے بعد سب عورتوں نے حضرتؐ کے گلے میں باہیں ڈال کر وہی بات کہی۔ اُس وقت خدا نے آیۂ ترجی من تشاء منھن وتؤی الیك من تشاء نازل فرمایا یعنی اے رسولؐ ان میں سے جس کو چاہو علیحدہ کر دو اور طلاق دے دو اور جس کو چاہو پناہ دو اور نکاح پر باقی رکھو۔ پھر خدا نے آنحضرتؐ کی بیویوں سے خطاب فرمایا یٰنِسَآءَ النَّبِیِّ مَنْ یَّاْتِ مِنْكُنَّ بِفَاحِشَةٍ مُّبَیِّنَةٍ یُّضٰعَفْ لَهَا الْعَذَابُ ضِعْفَیْنِ وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَی اللّٰهِ یَسِیْرًا۝ وَمَنْ یَّقْنُتْ مِنْكُنَّ لِلّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتَعْمَلْ صَالِحًا نُّؤْتِهَآ اَجْرَهَا مَرَّتَیْنِ وَاَعْتَدْنَا لَهَا

---

(بقیہ از صفحہ ۸۸۸) آنحضرتؐ کو اختیار کریں یا دنیا کو اختیار کریں اور اُنہوں نے آنحضرتؐ کو اختیار کیا تو خدا نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم پر حرام کر دیا کہ ان کے بعد دُوسری عورتیں اختیار کریں یا ان کو تبدیل کریں۔ بعض کا قول ہے کہ اس حکم کی ابتداء میں یہ مقرر ہوا اُس کے بعد منسوخ ہو گیا۔ اور جو کچھ احادیث میں وارد ہوا ہے قابلِ اعتماد ہے اور دُوسرے اقوال اہلسنت کے موافق ہیں۔ ۱۲

رِزْقًا كَرِيمًا ۝ (آیت ۳۰-۳۱ سورۂ احزاب پ ۲۲) اے نبیؐ کی بیویو تم میں سے جو بدکاری اور رسوائی کے کام کرے گی مثل گھر سے نکلنے اور بصرہ جا کر امیرالمومنینؑ سے جنگ کرنے کے تو اُس کے لیئے دوہرا عذاب دُنیا و آخرت میں ہوگا اور یہ امر خدا کے لیئے آسان ہے اور تم میں سے جو خدا و رسولؐ کی فرمانبرداری کرے گی اور نیک اعمال بجالائے گی تو ہم اُس کے عمل کا دوہرا بدلا دیں گے اور بہتر روزی عطا کریں گے"۔

حضرت صادقؑ سے بسند صحیح روایت ہے کہ فاحشہ مبینہ اور رسوا کرنے والا گناہ تلوار کے ساتھ خروج کرنا ہے جو عائشہ سے صادر ہوا۔

کلینی نے بسندہائے معتبر بسیار امام محمدؑ باقر اور امام جعفرؑ صادق سے روایت کی ہے کہ خدا کو اپنے پیغمبرؐ کے بارے میں غیرت آئی کہ بعض بیویوں نے سختی کی کہ محمدؐ گمان کرتے ہیں کہ اگر ہم کو طلاق دے دیں گے تو ہم کو اپنی قوم میں کوئی مرد نہ ملے گا جو ہم کو زوجہ بنائے۔ دوسری روایت کے مطابق زینبؓ نے کہا کہ آپ ہمارے درمیان انصاف نہیں کرتے ہیں باوجودیکہ خدا کے رسولؐ ہیں۔ اور حفصہؓ نے کہا اگر وُہ ہم کو طلاق دے دیں تو ہم اپنی قوم میں سے انتخاب کر لیں گے کہ وُہ ہم کو زوجہ بنالے۔ اور دُوسری روایت کے مطابق یہ باتیں زینب نے ہی کہی تھیں۔ جب آیتِ تخییر نازل ہوئی حضرتؐ انتیس۲۹ راتیں اپنی تمام بیویوں سے علیحدہ رہے اور ماریہؓ کے بالاخانہ پر قیام فرما تھے اور دُوسری روایت کے مطابق بیس روز حضرتؐ پر کوئی وحی نازل نہیں ہوئی۔ بعد اس کے آیتِ تخییر نازل ہوئی۔ تو حضرتؐ نے بیویوں کو طلب فرمایا اور ان کو اختیار دے دیا۔ اُنہوں نے آنحضرتؐ کو اختیار کیا۔ اگر دُنیا اختیار کرتیں تو حضرتؐ پر حرام ہو جاتیں جس کا مطلب طلاق بائن تھا۔ اور دُوسری روایت کے مطابق اگر وُہ دُنیا اختیار کرتیں تو آنحضرتؐ اُن کو طلاق دے دیتے پھر ہرگز ممکن نہ تھا کہ وُہ حضرتؐ کو اختیار کرتیں اور اُن کی جانب پھر حضرتؐ رغبت فرماتے۔ اور دوسری روایت کے مطابق جب زینبؓ بنت حجش کی باری آئی وُہ دوڑ کر حضرتؐ کے پاس آئیں اور حضرتؐ کے ہاتھ چُومے اور کہا میں نے خدا و رسولؐ کو اختیار کیا۔

بہت سی معتبر حدیثوں میں وارد ہوا ہے کہ یہ حکم مخصوص حضرتؐ کے لیئے تھا۔ دوسروں کے لیئے نہیں ہے کہ وُہ اپنی عورتوں کو ایسا اختیار دیں [له]

---

له مؤلف فرماتے ہیں کہ فقہائے امامیہ رضوان اللہ علیہم کے درمیان مشہور یہ ہے کہ عورت کا اپنے اختیار سے مرد سے جُدائی و علیحدگی اختیار کرنا صرف آنحضرتؐ سے مخصوص تھا۔ لیکن بعض کا قول ہے کہ یہ حکم دُوسروں کے لیئے بھی نافذ ہے لیکن اس کے واقع کرنے میں اختلاف ہے کہ آیا طلاق بائن سے وقوع ہو سکتا ہے یا طلاق رجعی سے۔ اور زیادہ واضح تو یہ ہے کہ یہ حکم آنحضرتؐ سے مخصوص تھا۔ لہٰذا اس کے فروع میں غور و فکر کرنا اور کچھ کہنا بیکار ہے۔ خدا صواب سے زیادہ آگاہ ہے۔ ۱۲

# ترپنواں باب ۵۳

## جناب زینبؑ سے تزویج کا تذکرہ اور زید بن حارثہؓ کے بعض حالات

ابن بابویہ وغیرہم نے معتبر سندوں کے ساتھ حضرت امام رضاؑ سے روایت کی ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم ایک روز کسی کام سے زید بن حارثہ بن شراجیل کلبی کے گھر تشریف لے گئے۔ جب مکان کے اندر داخل ہوئے تو دیکھا کہ زید کی زوجہ زینب غسل کر رہی تھیں۔ حضرتؐ نے فرمایا سُبْحَانَ الَّذِیْ خَلَقَكِ (پاک ہے وہ خدا جس نے تم کو خلق کیا) اس ارشاد سے آنحضرتؐ کی غرض یہ تھی کہ وہ خدا کو پاک و منزہ سمجھیں اور اس کو ان کافروں کے اس قول سے پاک سمجھیں جو یہ کہتے ہیں کہ فرشتے خدا کی بیٹیاں ہیں جیسا کہ خود خداوند عالم ارشاد فرماتا ہے:۔ أَفَأَصْفَاكُمْ رَبُّكُمْ بِالْبَنِينَ وَاتَّخَذَ مِنَ الْمَلَائِكَةِ إِنَاثًا إِنَّكُمْ لَتَقُولُونَ قَوْلًا عَظِيمًا ۝ (آیت ۴۰ سورۃ بنی اسرائیل پ ۱۵) کیا خدا نے تم کو لڑکے دے کر بلند کر دیا اور اپنے واسطے فرشتوں کو اپنی بیٹیاں بنایا ہے۔ بیشک یہ بڑی سخت بات ہے۔ تو جب آنحضرتؐ نے ان کو غسل کی حالت میں مشاہدہ فرمایا تو کہا میں اس خدا کو منزہ سمجھتا ہوں جس نے تم کو پیدا کیا اس سے کہ وہ کوئی فرزند رکھتا ہو جو خود پاک کرنے اور غسل کرنے کا محتاج ہو۔ جب زیدؓ اپنے گھر واپس آئے تو زینبؓ نے آنحضرت صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کا ارشاد ان سے بیان کیا کہ رسولؐ اللہ نے ایسی بات کہی اور واپس چلے گئے۔ زیدؓ نے سمجھا کہ آنحضرتؐ نے یہ بات اس لئے فرمائی کہ زینب کا حسن ان کو بھلا معلوم ہوا۔ پھر وہ حضرتؐ کی خدمت میں آئے اور کہا یا رسولؐ اللہ میری زوجہ بد خلق ہے میں اس کو طلاق دینا چاہتا ہوں۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ اپنی زوجہ کی حفاظت کرو اور خدا سے ڈرو۔ چونکہ خداوند عالم نے آپ کی بیویوں کی تعداد دُنیا میں اور آخرت میں اور ان کے نام آپ کو بذریعہ وحی بتا دیئے تھے اور زینبؓ بھی انہی میں تھیں اور یہ بات آنحضرتؐ کے دل میں تھی۔ اور آپ نے زید اور دوسروں پر ظاہر نہ فرمایا تھا اس خوف سے کہ لوگ کہیں گے کہ محمد (صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم) اپنے غلام سے کہتے ہیں کہ تمہاری زوجہ اس کے بعد میری زوجہ ہو گی۔ اور دوسری روایت کے مطابق حضرتؐ کو یہ خوف ہوا کہ منافقین کہیں گے جو عورت دوسرے کی زوجہ ہے محمدؐ کہتے ہیں کہ وہ میری بیویوں میں سے ہے اور مومنوں کی ماں ہے اور آنحضرتؐ پر تہمت لگائیں گے۔ لہٰذا حق تعالےٰ نے حکم دیا کہ اپنے دل میں وہ بات پوشیدہ رکھیں جس کو خدا ظاہر کرنے والا ہے اور لوگوں کے الزامات سے خوف کرتے رہیں۔ غرض زید بن حارثہ نے زینب کو طلاق دے دی اور عدۃ کی مدت گزرنے کے بعد خدا نے ان کو پیغمبرؐ سے تزویج فرمایا اور وہ آیتیں نازل فرمائیں۔ چونکہ جانتا تھا کہ حضرتؐ کو منافقین تہمت لگائیں گے اس لئے یہ آیت نازل فرمائی

کہ مَا كَانَ عَلَى النَّبِيِّ مِنْ حَرَجٍ فِيمَا فَرَضَ اللَّهُ لَهُ ۖ سُنَّةَ اللَّهِ فِي الَّذِينَ خَلَوْا مِنْ قَبْلُ ۚ وَكَانَ أَمْرُ اللَّهِ قَدَرًا مَّقْدُورًا (آیت ۳۸ سورۃ الاحزاب پ ۲۲) یعنی پیغمبرؐ کے لیئے نہ کوئی گناہ نہ کوئی حرج تھا اُس امر میں جس کو خدا نے ان کے واسطے جائز یا واجب قرار دیا ہے مثل اس کے جو گذشتہ پیغمبروں کے لیئے خدا نے قرار دیا تھا کہ اُن میں سے بعض کے لیئے لذتیں مباح کر دی تھیں یا یہ کہ اُنھوں نے بہت سی عورتوں سے نکاح کیا تھا۔ خدا کا حکم ایک اندازہ کے مطابق مقرر ہُوا تھا۔ جناب امام رضا علیہ السلام نے فرمایا کہ خداوند عالم اپنی مخلوق میں سے کسی کی تزویج کا متولی نہیں ہُوا سوائے حوّاؑ و آدمؑ اور زینبؓ و جناب رسُولؐ خدا کے۔ کیونکہ زَوَّجْنَاكَهَا فرمایا ہے یعنی ہم نے ان عورتوں کو تزویج کیا، اور جناب فاطمہ صلوات اللہ علیہا کی تزویج حضرت علیؑ کے ساتھ فرمائی۔

شیخ طبرسی نے روایت کی ہے کہ چونکہ زینب دختر جحش جن کی والدہ امیمہ دختر عبدالمطلب تھیں، اور آنحضرتؐ نے ان کی خواستگاری زید کے لیئے فرمائی تھی تو زینب نے بہت انکار کیا اور کہا میں آپ کی پھوپھی کی لڑکی ہوں اور ہرگز راضی نہ ہوں گی کہ زید کی زوجہ بنوں۔ اور زینب کے بھائی عبداللہ بن جحش نے بھی یہی کہا تھا؛ اُس آیت وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَلَا مُؤْمِنَةٍ نازل ہوئی تو زینب نے کہا میں راضی ہوئی اور میں نے اپنا اختیار آنحضرتؐ کو دے دیا۔ حضرتؐ نے اُن کا نکاح زید سے کر دیا اور سونے کا سکہ دس دینار اور چاندی کا سکہ ساٹھ درم اُن کے مہر کے لیئے بھیجا اور مقنعہ اور ایک چادر اور ایک کرتا اور ایک پاجامہ اور پچاس سیر کھانا اور تیس صاع (۱۲۰ سیر) خرما بھی بھیجا۔

علی بن ابراہیم نے روایت کی ہے کہ جب جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے خود زینب سے نکاح کیا چونکہ ان کو بہت عزیز رکھتے تھے لہذا ولیمہ کی دعوت کی اور اصحاب کو طلب فرمایا۔ اور اصحاب جب کھانا کھا چکے تو بیٹھے ہوئے حضرتؐ سے گفتگو میں مشغول رہنا چاہتے تھے اور حضرتؐ چاہتے تھے کہ زینب سے خلوت فرمائیں اُس وقت خدا نے یہ آیت نازل فرمائی:- يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَدْخُلُوا بُيُوتَ النَّبِيِّ إِلَّا أَن يُؤْذَنَ لَكُمْ إِلَىٰ طَعَامٍ غَيْرَ نَاظِرِينَ إِنَاهُ وَلَٰكِنْ إِذَا دُعِيتُمْ فَادْخُلُوا فَإِذَا طَعِمْتُمْ فَانتَشِرُوا وَلَا مُسْتَأْنِسِينَ لِحَدِيثٍ ۚ إِنَّ ذَٰلِكُمْ كَانَ يُؤْذِي النَّبِيَّ فَيَسْتَحْيِي مِنكُمْ ۖ وَاللَّهُ لَا يَسْتَحْيِي مِنَ الْحَقِّ ۚ وَإِذَا سَأَلْتُمُوهُنَّ مَتَاعًا فَاسْأَلُوهُنَّ مِن وَرَاءِ حِجَابٍ ۚ ذَٰلِكُمْ أَطْهَرُ لِقُلُوبِكُمْ وَقُلُوبِهِنَّ ۚ وَمَا كَانَ لَكُمْ أَن تُؤْذُوا رَسُولَ اللَّهِ وَلَا أَن تَنكِحُوا أَزْوَاجَهُ مِن بَعْدِهِ أَبَدًا ۚ إِنَّ ذَٰلِكُمْ كَانَ عِندَ اللَّهِ عَظِيمًا (آیت ۵۳ سورۃ الاحزاب پ ۲۲) اے ایمان والو پیغمبرؐ کے گھر میں مت داخل ہو مگر جب تم کو کھانے کے لیئے بلایا جائے۔ مگر بیٹھ کر انتظار مت کیا کرو لیکن بلائے جاؤ تو آؤ اور جب کھانا کھا چکو تو منتشر ہو جاؤ اور باتیں کرنے کے لیئے مت بیٹھے رہا کرو کیونکہ اس سے پیغمبرؐ کو اذیت ہوتی ہے اور وہ اس کے اظہار میں حیا کرتے ہیں اور خدا حق بات کہنے میں نہیں شرماتا۔ اور جب پیغمبرؐ کی بیویوں سے کچھ مانگنا ہو تو پردہ کے پیچھے سے مانگو یہ بات تمہارے اور پیغمبرؐ کی بیویوں کے لیئے زیادہ پاکیزہ ہے۔ اور تم کو لازم نہیں کہ

خدا کے رسولؐ کو اذیت پہنچاؤ۔ اور ہرگز اُن کے بعد اُن کی بیویوں سے نکاح مت کرو کیونکہ یہ امر خدا کے نزدیک بہت سخت ہے۔"

# چونواںؐ باب

## جناب اُم سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے حالات

حضرت صادقؑ سے بسندِ معتبر ابن بابویہ نے روایت کی ہے کہ ایک روز اُم سلمہ کو خبر پہنچی کہ اُن کے کسی آزاد کردہ غلام نے جناب امیرؑ کو کچھ بُرا کہا ہے۔ آپ نے اُس کو اپنے پاس بلایا اور فرمایا بیٹھ تیری ماں تیرے سوگ میں بیٹھے تاکہ میں تجھ کو جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حدیث سے آگاہ کردوں۔ اُس کے بعد اپنے واسطے جو بہتر سمجھنا اختیار کرنا۔ بیشک ہم نوؐ عورتیں آنحضرتؐ کے حبالۂ نکاح میں تھیں۔ ایک مرتبہ جبکہ میری باری کا دن تھا آنحضرتؐ میرے گھر تشریف لائے اور نُور آپ کے سر اور پیشانی سے چمک رہا تھا۔ اور حضرت علیؑ کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لیئے ہوئے تھے۔ مجھ سے فرمایا اے اُم سلمہ یہاں سے ہٹ جاؤ اور مکان ہمارے واسطے خالی کردو۔ میں یہ سُنکر باہر چلی گئی اور آنحضرتؐ علیؑ سے راز کی باتیں کرنے میں مشغول ہوئے۔ مَیں اُن حضراتؑ کی آواز سُن رہی تھی لیکن باتیں نہیں سمجھ رہی تھی۔ جب بہت زیادہ دیر ہوگئی تو مَیں دروازہ کے قریب گئی اور عرض کی یارسُولَ اللہ کیا آپ اجازت دیتے ہیں کہ میں حاضر ہوں، فرمایا نہیں تو مَیں واپس چلی آئی۔ میرا دل سرور سے لبریز تھا میں پلٹ آئی اس خوف سے کہ میرا آنا آنحضرتؐ کو ناگوار گزرا ہو یا آسمان سے کوئی بُری خبر یا کوئی آیت میرے حق میں نازل ہوئی ہو۔ پھر تھوڑی دیر کے بعد دروازہ کے قریب آئی اور اجازت طلب کی مگر اجازت نہ ملی، اور پہلے سے زیادہ مسرور تھی۔ پھر تیسری مرتبہ گئی اور اجازت چاہی۔ حضرتؐ نے فرمایا آجاؤ۔ مَیں مکان میں داخل ہوئی تو دیکھا علیؑ دوزانو آنحضرتؐ کی خدمت میں بیٹھے ہیں اور کہتے ہیں میرے باپ ماں آپ پر فدا ہوں یارسُولَ اللہ اگر ایسا ہو تو کیا حکم ہے؟ فرمایا میں تمہیں صبر کا حکم دیتا ہوں۔ علیؑ نے پھر دوبارہ یہی سوال کیا اور حضرتؐ نے پھر صبر کا حکم دیا۔ جب تیسری مرتبہ پھر وہی بات دریافت کی تو حضرتؐ نے فرمایا اے علیؑ! اے میرے بھائی جب معاملہ یہانتک پہنچے تو نیام سے تلوار نکال لینا اور دوش پر چادر ڈال لینا اور جنگ کرنا اور پروانہ کرنا یہانتک کہ جب تم میرے پاس آؤ تو تمہاری تلوار سے خون ٹپکتا رہے۔ پھر آنحضرتؐ نے میری جانب رُخ کیا اور فرمایا کہ اے اُم سلمہ تمہارے چہرے سے رنج و ملال کیوں ظاہر ہو رہا ہے؟ مَیں نے عرض کی یارسُولَ اللہ یہ اس وجہ سے ہے کہ مجھ کو چند مرتبہ اپنے پاس سے آپ نے ہٹا دیا۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ خدا کی قسم تم کو غصہ کے سبب سے میں نے نہیں ہٹایا اور تمہاری ذات میں میرے نزدیک کوئی بُرائی نہیں۔ بیشک تم خدا و رسولؐ کی طرف سے خیر پر ہو

لیکن جب تم آئی تھیں میری داہنی جانب جبریلؑ اور بائیں طرف علیؑ تھے اور جبریلؑ مجھے اُن واقعات سے آگاہ کر رہے تھے جو میرے بعد ہونے والے ہیں اور مجھے تاکید کر رہے تھے کہ علیؑ کو اُن امور کے بارے میں وصیت کروں کہ اُن فتنوں میں اِن کو کیا کرنا چاہیئے۔ اے اُم سلمہ سُنو اور گواہ رہنا کہ علیؑ بن ابی طالبؑ دُنیا میں میرے وزیر ہیں اور آخرت میں میرے وزیر ہیں۔ اے اُم سلمہ سُنو اور گواہ رہو کہ علیؑ بن ابی طالب دُنیا میں میرے علمدار اور قیامت میں میرے علمدار ہیں۔ اے اُم سلمہؓ سُنو اور گواہ رہو کہ علیؑ بن ابی طالب میرے بعد میرے وصی اور جانشین ہیں اور میرے وعدوں کے پُورا کرنے والے ہیں اور حوضِ کوثر سے اپنے دُشمنوں کو ہنکانے والے ہیں۔ اے اُم سلمہ سُنو اور گواہ رہو کہ علیؑ بن ابی طالب مسلمانوں کے سردار اور بزرگ ہیں اور متقین کے برگزیدہ اور پیشوا ہیں اور مومنین کو بہشت میں لے جانے والے ہیں اور ناکثین و قاسطین اور مارقین کے قتل کرنے والے ہیں۔ میں نے عرض کی یارسُولؐ اللہ ناکثین کون ہیں؟ فرمایا وُہ لوگ ہیں جو علیؑ سے مدینہ میں بیعت کریں گے اور بصرہ میں اُس بیعت کو توڑیں گے۔ میں نے پُوچھا قاسطین کون لوگ ہیں؟ فرمایا معاویہ اور شام کے وُہ باشندے جو اُس کی اطاعت کریں گے۔ میں نے پُوچھا اور مارقین کون ہیں؟ فرمایا نہروان کے خوارج ہیں۔ جب جناب اُم سلمہ نے یہ حدیث اپنے غلام سے بیان فرمایا تو اُس نے کہا آپ نے مجھے نجات دلائی اور میرے دل کی گرہ کھول دی۔ خدا آپ کو کشائش بخشے خدا کی قسم اب آئندہ ہرگز علیؑ کے بارے میں نامناسب بات نہ کہوں گا۔

شیخ طوسی نے بسند معتبر ابوذر کے غلام ثابت سے روایت کی ہے۔ وُہ کہتے ہیں کہ میں جنگِ جمل میں امیرؑ المومنین کے لشکر کے ساتھ تھا۔ جب میں نے عائشہ کو مخالفین کی صفوں کے آگے دیکھا میرے دل میں شک پیدا ہوا جس طرح کہ اور لوگ اُن کے سبب سے شک میں مُبتلا تھے۔ جب دوپہر ڈھلی تو خدا نے میرے دِل سے وُہ شک زائل کر دیا اور میں امیرؑ المومنین کے لشکر کے ساتھ مخالفین سے جنگ میں مشغول ہوا اُس کے بعد جناب ام سلمہ زوجۂ رسُولِ اکرمؐ کی خدمت میں حاضر ہوا اور اپنا قصہ اُن سے بیان کیا معظمہ نے فرمایا کہ تو نے کیا کیا جس وقت کہ لوگوں کے طائرِ دل اپنے آشیانوں سے پرواز کر چکے تھے۔ میں نے میرے دِل میں بھی شک پیدا ہو گیا تھا۔ اور میں خدا کا شکر ادا کرتا ہوں کہ اُس نے اُس شک کے پردہ کو میرے دل سے ہٹا دیا اور امیرؑ المومنین کی خدمت میں حاضر رہ کر اُن کے دُشمنوں سے خُوب جنگ کی۔ ام سلمہؓ نے فرمایا بہت اچھا کیا۔ میں نے جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے سُنا ہے وُہ فرماتے تھے کہ علیؑ قرآن کے ساتھ ہیں اور قرآن علیؑ کے ساتھ ہے۔ اور یہ آپس سے جُدا نہ ہوں گے یہاں تک کہ میرے پاس حوضِ کوثر پر پہنچیں۔

قرب الاسناد حمیری میں بسند صحیح حضرت صادقؑ سے مروی ہے کہ انصار میں سے ایک عورت تھی جس کا نام حسرت تھا۔ وُہ جناب رسُولِ خدا کے بعد ہمیشہ حضرتؐ کے اہلبیتؑ کے پاس آتی جاتی تھی اور ان کو بہت دوست رکھتی تھی ایک روز ابوبکرؓ و عمرؓ نے راستہ میں اُس کو دیکھا۔ پُوچھا اے حسرت کہاں جاتی ہو کہا آلِ محمد صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے پاس تاکہ اُن کا حق ادا کروں اور اپنے عہد کو تازہ کروں۔ اُن دونوں نے

[illegible]

علیؑ قرآن کے ساتھ اور قرآن علیؑ کے ساتھ۔

کہا تجھ پر وائے ہو اب اُن کا کوئی حق نہیں۔ وُہ تو جناب رسولؐ خدا کے زمانہ میں مخصوص تھا۔ یہ سُنکر حسرت واپس چلی گئی۔ چند دنوں کے بعد پھر اہلبیتِؑ رسالت کی خدمت میں حاضر ہوئی۔ جناب ام سلمہ نے فرمایا اے حسرت اس مرتبہ بہت دنوں کے بعد آئی ہو؟ اُس نے کہا کہ فلاں اور فلاں سے راستہ میں ملاقات ہوئی اُنہوں نے ایسا کہا تھا۔ اُم سلمہؓ نے کہا اُنہوں نے غلط کہا۔ آل محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا حق مُسلمانوں پر قیامت تک واجب ہے۔

بصائر الدرجات میں اُم سلمہ کے فرزند عمر سے روایت ہے کہ اُم سلمہؓ نے بیان کیا کہ ایک روز جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علیؑ کو میرے گھر میں بٹھایا اور گوسفند کی ایک کھال طلب فرمائی۔ حضرتؐ بولتے جاتے تھے اور علیؑ لکھتے جاتے تھے یہانتک کہ وُہ تمام چمڑا بھر گیا تو اِس چمڑے کو آنحضرتؐ نے میرے سپُرد فرمایا اور کہا کہ میرے بعد ایک شخص تمہارے پاس آئے گا اور فلاں فلاں نشانیاں تم سے بیان کرے گا تو اِس چمڑے کو اُسے دے دینا۔ جب جناب رسُولؐ خدا دُنیا سے تشریف لے گئے اور ابوبکرؓ نے ان کی خلافت غصب کر لی، میری ماں اُم سلمہؓ نے مجھ سے فرمایا کہ جاؤ مسجد میں دیکھو کہ یہ شخص کیا کرتا ہے۔ مَیں مسجد میں آیا دیکھا کہ ابوبکر منبر پر گئے اور خطبہ پڑھا اور منبر سے اُتر کر اپنے گھر چلے گئے۔ مَیں نے والدہ اُم سلمہؓ کے پاس آیا اور جو دیکھا اور سُنا تھا بیان کیا۔ وُہ خاموش ہو گئیں۔ پھر جب عمرؓ خلیفہ ہوئے تو اُسی طرح میری والدہ نے پھر مجھ کو مسجد میں بھیجا۔ مَیں نے واپس جا کر اُن سے بیان کیا کہ عمرؓ نے بھی ابوبکرؓ کی طرح کیا۔ وُہ خاموش ہو گئیں۔ پھر جب عثمانؓ خلیفہ ہوئے میری مادر گرامی نے پھر مجھے مثل سابق مسجد میں بھیجا اور مَیں نے واپس جا کر بیان کیا کہ اُنہوں نے بھی اُنہی دونوں حضرات کے مطابق عمل کیا۔ پھر جب امیرؑ المومنین خلیفہ ہوئے میری ماں نے مجھے مسجد میں بھیجا اور فرمایا کہ دیکھو یہ مرد کیا کرتا ہے۔ مَیں مسجد میں آیا دیکھا کہ حضرت علیؑ نے منبر پر خطبہ پڑھا اور منبر سے اُترے تو مجھ کو بُلایا اور فرمایا کہ جا کر اپنی مادر گرامی سے میرے لیئے اجازت طلب کرو کہ مَیں بھی آتا ہوں۔ میں اپنی والدہ کی خدمت میں آیا تو امیرؑ المومنین کا پیغام عرض کیا۔ فرمایا خدا کی قسم مَیں خود اُن کو بُلانا چاہتی ہوں۔ پھر امیرؑ المومنین بھی آئے اور فرمایا کہ مجھے وُہ تحریر دے دیجئے جو جناب رسولؐ خدا نے آپ کو سپُرد فرمایا ہے۔ میری ماں اُٹھیں اور ایک صندوق کھولا اُس میں سے ایک چھوٹا صندوق نکالا، اُس کو کھول کر وُہ پوستِ گوسفند نکالا اور علیؑ کے سپُرد کر دیا اور مجھ سے فرمایا اے فرزند ہمیشہ علیؑ کی خدمت میں حاضر رہنا اور جُدا نہ ہونا۔ کیونکہ خدا کی قسم پیغمبرؐ کے بعد سوائے اُن کے کوئی اور پیشوا میں نہیں دیکھتی ہوں۔

کلینی نے بسندِ معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جب جناب رسُولؐ خدا نے ام سلمہؓ کی خواستگاری کی عمر بن ابی سلمہؓ نے جو اُن کے لڑکے تھے ام سلمہؓ کو آنحضرتؐ سے تزویج کیا حالانکہ وُہ ابھی کمسن تھے بالغ نہ ہوئے تھے۔

کلینی نے بسندِ صحیح حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ایک روز ابوبکرؓ و عمرؓ جناب اُم سلمہ کے پاس آئے اور کہا آپ جناب رسُولؐ خدا سے پہلے دوسرے مرد کی زوجہ تھیں بتائیے کہ رسُول اللہ اس شخص

کے مقابلہ میں قوتِ مجامعت میں کیسے ہیں۔ اُم سلمہ نے کہا کہ وُہ بھی مثل اور مَردوں کے ہیں۔ اُن کے بعد آنحضرتؐ تشریف لائے۔ ام سلمہؓ اپنی بات پر پشیمان ہوئیں اور ڈریں کہ اُن کے بارے میں آسمان سے کوئی آیت نازل ہو جائے تو سبقت کر کے آنحضرتؐ سے اُن دونوں حضرات کی باتیں بیان کر دیں۔ یہ سُنکر آنحضرتؐ اس قدر غضبناک ہوئے کہ حضرتؐ کے چہرۂ اقدس کا رنگ متغیر ہو گیا اور دونوں آنکھوں کے درمیان غصّہ سے پسینہ ظاہر ہو گیا۔ اور گھر سے باہر آئے اس طرح کہ شدتِ غضب سے ردائے مبارک زمین پر لٹک رہی تھی۔ اور مسجد میں تشریف لائے۔ منبر پر گئے اور انصار کو بلایا۔ جب اُن لوگوں نے حضرتؐ کو اس حال سے دیکھا سب نے جسم پر ہتھیار لگا لیئے اور حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ آنحضرتؐ نے خدا کی حمد و ثنا کی اور فرمایا ایہا الناس! کیا سبب ہے کہ منافقین کا ایک گروہ میرے عیبوں کی جستجو کرتا ہے اور میرے عیب دریافت کرتا ہے۔ خدا کی قسم میں تم سب میں حسب کے لحاظ سے بزرگ تر ہوں اور نسب کے لحاظ سے پاکیزہ تر ہوں اور لوگوں کی غیبت میں اپنے خدا کا سب سے زیادہ اطاعت کرنے والا ہوں۔ جو شخص تم میں سے پُوچھے کہ اُس کا باپ کون تھا تو میں اُسے بتاؤں گا۔ یہ سُنکر ایک شخص اُٹھ کھڑا ہوا اور پُوچھا میرا باپ کون ہے فرمایا تیرا باپ فلاں چرواہا ہے۔ پھر دُوسرا شخص کھڑا ہوا، پوچھا میرا باپ کون ہے آپؐ نے فرمایا فلاں غلام سیاہ رنگ۔ پھر تیسرا شخص اُٹھا اور اُس نے پُوچھا میرا باپ کون ہے فرمایا تیرا باپ وہی ہے جس کی طرف تجھ کو لوگ نسبت دیتے ہیں۔ پھر انصار اُٹھ کھڑے ہوئے اور عرض کی یا رسُول اللہ ہم کو معاف فرمائیے تا کہ خدا آپ کے مراتب بلند کرے۔ بیشک خدا نے آپ کو رحمت بنا کر بھیجا ہے۔ چونکہ آنحضرتؐ کی عادت تھی کہ جب حضرتؐ کے پاس لوگ عاجزانہ گفتگو کرتے اور سفارش کرتے تو شرم و حیا کے سبب حضورؐ کی جبین اقدس عرق آلود ہو جاتی اور لوگوں کی برائیوں سے چشم پوشی فرماتے۔ غرض حضرتؐ منبر سے اُتر کر دولت سرا تشریف لے گئے۔ صبح ہوئی تو جبرئیلؑ نازل ہوئے اور بہشت کے ہریسہ کا ایک پیالہ حضرتؐ کیلئے لئے اور عرض کی یا رسُولؐ اللہ اس کو آپ کے لیئے حوروں نے تیار کیا ہے اس کو آپ نوش فرمائیں اور آپؐ اور علیؑ اور اِن کے فرزندوں کے سوا کوئی نہ کھائے کیونکہ آپ لوگوں کے سوا کسی میں یہ صلاحیت نہیں۔ غرض جناب رسُولِ خداؐ، علیؑ، فاطمہؑ، حسن اور حسین علیہم الصّلوٰۃ والسّلام بیٹھے اور اُس ہریسہ سے تناول فرمایا۔ اس سبب سے خداوند عالم نے آنحضرتؐ کو چالیسؓ مَردوں کی قوتِ مجامعت کرامت فرمائی۔ اس کے بعد ایسا تھا کہ جب حضرتؐ چاہتے ایک شب میں اپنی تمام بیویوں سے مقاربت فرماتے تھے۔

بسندِ معتبر حضرت امام محمد باقرؑ سے روایت ہے کہ مغیرہ کے فرزند ولید کی وفات ہوئی، ام سلمہؓ نے جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے عرض کی کہ مغیرہ کے خاندان والوں نے فرش عزا بچھائی ہے اجازت دیجئے کہ اُن کی تعزیت کے لیئے جاؤں۔ حضرتؐ نے اجازت دے دی۔ ام سلمہؓ نے اپنے کپڑے پہنے اور جانے کے لیئے تیار ہوئیں۔ وُہ حسن و جمال میں پری کے مانند تھیں۔ جب وُہ کھڑی ہوتی تھیں اور اپنے بالوں کو کھول دیتی تھیں تو تمام جسم ڈھک جاتا تھا۔ وُہ اپنے گیسوؤں کے کناروں کو اپنے خلخالوں سے باندھ دیتی تھیں۔ غرض اپنے فرزند پر حضرتؐ کے سامنے نوحہ کرنا شروع کیا اور آنحضرتؐ نے ان کو منع نہیں کیا اور نہ

کوئی عیب بتایا۔

بسندِ معتبر انہی حضرت سے روایت ہے کہ ایک روز جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اُم سلمہؓ کے گھر تشریف لائے اور فرمایا کہ کیا سبب ہے کہ تمہارے گھر میں برکت نہیں دیکھتا ہوں۔ اُم سلمہؓ نے کہا میں خدا کی حمد کرتی ہوں کہ آپؐ کے سبب سے میرے گھر میں بہت برکت ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا خدا نے تین برکتیں بھیجی ہیں۔ آب و آتش و گوسفند۔

بسندِ معتبر حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ ایک روز جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک عورت کو دیکھا حضرتؐ کو وُہ اچھی معلوم ہوئی تو فوراً اُم سلمہؓ کے گھر آئے اُنہی کی باری کا دِن تھا حضرتؐ نے اُن سے مقاربت کی اور غسل کر کے باہر تشریف لائے غسل کا پانی آپؐ کے سرِ اقدس سے ٹپک رہا تھا۔ پھر فرمایا لوگو نظر کرنا شیطان کے سبب ہے لہٰذا جس شخص کو دیکھنے کے بعد خواہش پیدا ہو وُہ اپنی زوجہ کے پاس جائے اور مقاربت کرے تاکہ اُس کی شہوت ساکن ہو جائے۔

---

# پچپنواں باب ۵۵

## حضرت عائشہؓ و حضرت حفصہؓ کے حالات

حق تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:۔ يَآ أَيُّهَا النَّبِيُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَآ أَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ ۚ تَبْتَغِي مَرْضَاتَ أَزْوَاجِكَ ۚ وَاللّٰهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ○ قَدْ فَرَضَ اللّٰهُ لَكُمْ تَحِلَّةَ أَيْمَانِكُمْ ۚ وَاللّٰهُ مَوْلَاكُمْ وَهُوَ الْعَلِيمُ الْحَكِيمُ ○ (آیہ ۱ و ۲ سورۃ تحریم پ ۲۸) یعنی اے پیغمبرؐ بزرگ و بلند! کیوں وُہ چیز اپنے لیے حرام قرار دیتے ہو جس کو خدا نے حلال کیا ہے کیا اپنی بیویوں کی خوشی کے لیے ایسا کرتے ہو اور اللہ تو بڑا بخشنے والا مہربان ہے۔ بیشک خدا نے تمہارے لیے قسم برطرف کرنے کا کفارہ مقرر کیا ہے اور خدا تمہارا دوست و مددگار ہے اور وُہ جاننے والا حکیم ہے۔" علی بن ابراہیم نے بسندِ معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ یہ آیتیں اُس وقت نازل ہوئیں جبکہ عائشہ و حفصہ کو اطلاع ہوئی کہ آنحضرتؐ نے ماریہ کے ساتھ قربت فرمائی ہے اور حضرتؐ نے اُن دونوں سے قسم کھا کر کہا کہ آئندہ ماریہؓ کے پاس نہ جائیں گے تو خدا نے یہ آیتیں نازل فرمائیں اور آنحضرتؐ کو حکم دیا کہ اپنی قسم کا کفارہ دیں اور ماریہؓ سے مقاربت ترک نہ کریں۔ نیز یہ روایت بھی کی ہے کہ ان آیتوں کے نازل ہونے کا سبب یہ تھا کہ آنحضرتؐ ایک روز حفصہ کے گھر تھے اور ماریہ قبطیہؓ آنحضرتؐ کی خدمت میں مشغول تھیں۔ اسی اثنا میں حفصہ کسی کام سے کہیں گئیں اور آنحضرتؐ نے ماریہؓ سے مقاربت فرمائی۔ حفصہ کو اس کی خبر ملی تو بہت غصہ آیا اور کہا یا رسُول اللہ میری باری کے دن میرے ہی بستر پر آپ نے

ایک کنیز کے ساتھ مقاربت کی۔ آنحضرتؐ یہ سُنکر شرمندہ ہوئے اور فرمایا کہ اچھا درگذر کرو آیندہ ماریہؓ کو میں نے اپنے اُوپر حرام کر لیا پھر کبھی اُس سے مقاربت نہ کروں گا۔ اُس وقت یہ آیتیں نازل ہوئیں۔

شیخ طبرسی نے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ کا یہ معمول تھا کہ نماز صبح سے فارغ ہو کر اپنی سب بیویوں کے گھر جاتے اور اُن کی مزاج پُرسی کرتے خیریت دریافت فرماتے اور اگر کبھی حفصہؓ کے واسطے کوئی شہد ہدیہ بھیجتا تو حضرتؐ شہد کھانے کے لیئے ان کے یہاں کچھ دیر ٹھہر جایا کرتے تھے۔ جب عائشہؓ نے یہ حال دیکھا تو چند دُوسری بیویوں کے ساتھ مل کر یہ سازش کی کہ تمہارے پاس آنحضرتؐ جب آئیں تو اُن سے کہو کہ آپ کے دہن سے مغافیر کی بُو آتی ہے اور وُہ ایک بدبُودار گوند ہوتا ہے جس پر شہد کی مکھی بیٹھ جاتی ہے تو شہد میں وُہ بُو پیدا ہو جاتی ہے۔ اور عائشہؓ جانتی تھیں کہ آنحضرتؐ کو یہ امر بہت ناگوار ہوتا ہے کہ آپؐ کے مُنہ سے بدبُو آئے۔ غرض جب آنحضرتؐ سودہؓ کے پاس گئے تو اُنہوں نے عائشہؓ کے خوف سے کہا یا رسولؐ اللہ یہ کیسی بدبُو ہے کہ جو آپ کے مُنہ سے سُونگھ رہی ہوں۔ شائد آپ نے مغافیر کھایا ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا نہیں البتہ حفصہؓ کے یہاں شہد کھایا ہے۔ پھر حضرتؐ جس بیوی کے پاس جاتے وُہ اسیطرح حضرتؐ سے کہتیں، یہانتک کہ آپ عائشہؓ کے پاس آئے تو اُنھوں نے اپنی ناک بند کر لی اور کہا کہ آپ کے دہن سے مغافیر کی بُو مجھے کیوں محسوس ہو رہی ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا حفصہؓ کے یہاں مَیں نے شہد کھایا ہے حضرت عائشہؓ نے کہا شاید اس شہد کی مکھی مغافیر پر بیٹھی ہو گی۔ حضرتؐ نے فرمایا خدا کی قسم اب پھر کبھی شہد نہ کھاؤں گا۔ بعض کہتے ہیں کہ حضرتؐ نے شہد اُم سلمہؓ کے پاس کھایا تھا۔ بعض کا قول ہے کہ زینبؓ بنت جحش کے یہاں کھایا تھا اور عائشہ اور حفصہ نے آپس میں یہ سازش کی تھی کہ جب آنحضرتؐ ان دونوں کے پاس آئیں تو ہر ایک ایسی بات کرے کہ مجھے آپ کے مُنہ سے مغافیر کی بُو معلوم ہوتی ہے اسی سبب سے حضرتؐ نے اپنے لیئے شہد حرام کر لیا۔

شیخ طبرسی اور عامہ کے مفسرین کے ایک گروہ نے روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرتؐ حفصہؓ کے گھر میں تھے اور اُنہوں نے اجازت طلب کی کہ اپنے باپ کے یہاں جائیں۔ حضرتؐ نے اجازت دے دی اور وُہ چلی گئیں۔ حضرتؐ نے ماریہؓ کو بلایا اور اُن سے خلوت فرمائی۔ حفصہؓ واپس آئیں تو دیکھا کہ دروازہ بند ہے تو انتظار کیا یہانتک کہ حضرتؐ نے دروازہ کھولا۔ حضرتؐ کے چہرہ اقدس سے پسینہ ٹپک رہا تھا تو حفصہ نے آنحضرتؐ پر بہت خفگی ظاہر کی۔ حضرتؐ نے فرمایا وُہ میری کنیز ہے خدا نے اس کو مجھ پر حلال کیا ہے اور تمہاری خاطر سے مَیں نے اب حرام کر لیا۔ لیکن یہ راز ہے کسی سے مت کہنا۔ پھر حضرتؐ اُن کے پاس سے باہر چلے گئے وُہ فوراً ہی ایک پتھر سے وُہ دیوار پیٹنے لگیں جو اُن کے اور عائشہؓ کے گھر کے درمیان تھی۔ اور کہا اے عائشہ تم کو خوشخبری ہو کہ آنحضرتؐ نے اپنی کنیز ماریہؓ کو اپنے لیئے حرام قرار دے لیا اور ہم کو اُس کی طرف سے چھٹکارا ملا اور اطمینان ہوا۔ پھر جو گذرا تھا عائشہ سے بیان کیا کیونکہ وُہ اور عائشہؓ آپس میں متفق تھیں اور حضرتؐ کی تمام بیویوں کو آزار پہنچانے میں ایک دُوسرے کی مددگار تھیں۔ اُس وقت یہ آیتیں نازل ہوئیں تو حضرتؐ نے حفصہ کو طلاق دے دی اور اپنی تمام عورتوں سے اُنتیس ۲۹ روز تک کنارہ کش رہے۔ اور ماریہؓ کے بالاخانہ پر بسر کرتے رہے یہانتک کہ خدا نے آیۂ تخییر نازل فرمائی۔ بعض کا قول ہے کہ حضرتؐ نے عائشہؓ کی باری کے دن

ماریہؓ سے خلوت کی تھی۔ اور حفصہؓ کو معلوم ہو گیا تھا۔ حضرتؐ نے حفصہؓ سے فرمایا تھا کہ عائشہؓ سے مت کہنا کیونکہ میں نے ماریہؓ کو اپنے اُوپر حرام کر لیا ہے۔ لیکن اُنہوں نے فوراً ہی عائشہ کو خبر دے دی اور کہا یہ بات کسی سے مت کہنا۔ اُس وقت خدا نے یہ آیتیں نازل فرمائیں:۔ وَاِذْ اَسَرَّ النَّبِیُّ اِلٰی بَعْضِ اَزْوَاجِهٖ حَدِیْثًا فَلَمَّا نَبَّاَتْ بِهٖ وَاَظْهَرَهُ اللّٰهُ عَلَیْهِ عَرَّفَ بَعْضَهٗ وَاَعْرَضَ عَنْ بَعْضٍ فَلَمَّا نَبَّاَهَا بِهٖ قَالَتْ مَنْ اَنْبَاَكَ هٰذَا قَالَ نَبَّاَنِیَ الْعَلِیْمُ الْخَبِیْرُ ؁ (آیہ ۳، سورۂ تحریم پ۲۸) اے ایمان والو! وہ وقت یاد کرو جبکہ پیغمبرؐ نے اپنی ایک بیوی سے ایک راز کی بات کہی (یعنی ماریہؓ کو حرام کرنے کے لئے یا شہد یا ابوبکرؓ و عمرؓ کی حکومت کے بارے میں جیسا کہ اس کے بارے میں مذکور ہوگا) تو جب حفصہ نے عائشہ کو اُس راز سے آگاہ کر دیا تو خدا نے اپنے پیغمبرؐ کو مطلع کر دیا اور افشا کرنے والی کو بتلا دیا۔ اور پیغمبرؐ نے حفصہؓ کو وہ باتیں کچھ بتا دیں اور کہہ دیا کہ تم نے خیانت کی ہے اور کچھ باتیں نہیں بتائیں اور مروت کے سبب سے اُن کے مُنہ پر نہیں کہیں تو حفصہ نے پوچھا آپ سے یہ حال کس نے کہا کہ میں نے آپ کا راز فاش کر دیا حضرتؐ نے فرمایا کہ مجھے خدائے علیم و خبیر نے مطلع فرمایا۔

علی بن ابراہیم اور عیاشی نے روایت کی ہے کہ جب حفصہؓ کو ماریہؓ کے بارے میں اطلاع ہوئی اور وہ حضرتؐ پر غضبناک ہوئیں حضرتؐ نے فرمایا کہ اچھا درگزر کرو میں نے تمہاری خاطر سے ماریہؓ کو اپنے لئے حرام قرار دے لیا اور تم سے ایک راز کہتا ہوں اگر تم نے کسی سے کہہ دیا تو تم پر خدا کی لعنت ہوگی اور فرشتوں کا قہر و عتاب اور تمام دُنیا کے لوگوں کی طعن۔ حفصہؓ نے کہا ایسا ہی ہوگا فرمائیے وہ راز کیا ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا وہ راز یہ ہے کہ ابوبکر میرے بعد ظلم و جور کے ساتھ خلیفہ ہوں گے ان کے بعد تمہارے باپ خلیفہ ہوں گے حفصہؓ نے کہا آپ کو کس نے خبر دی ہے حضرتؐ نے فرمایا خدا نے مجھے مطلع فرمایا ہے۔ حفصہ نے اُسی روز عائشہؓ سے یہ راز کہہ دیا۔ اور عائشہ نے اپنے باپ ابوبکرؓ سے بیان کیا۔ ابوبکرؓ عمرؓ کے پاس آئے اور کہا کہ عائشہ نے حفصہ سے بات سُنی ہے لیکن مجھے اس کی بات پر اعتماد نہیں ہے تم خود حفصہ سے پوچھو کہ یہ خبر صحیح ہے یا نہیں۔ حضرت عمرؓ حفصہ کے پاس آئے اور پوچھا یہ خبر کیسی ہے جو عائشہ نے تمہارے حوالہ سے بیان کی ہے حفصہؓ نے پہلے تو انکار کیا کہ میں نے عائشہؓ سے کوئی ایسی بات نہیں کہی ہے۔ عمرؓ نے کہا اگر یہ خبر سچی ہے تو مجھ سے مت چھپاؤ تاکہ ہم پہلے سے اس کے لئے تدبیریں کریں۔ حفصہؓ نے جب یہ سُنا تو کہا ہاں آنحضرتؐ نے ایسا ہی فرمایا ہے۔ پھر وہ دونوں عورتیں اور دونوں مردوں نے آپس میں اتفاق کیا کہ آنحضرتؐ کو زہر سے شہید کر دیا جائے اُس وقت جبریلؑ نازل ہوئے اور یہ آیتیں لائے۔ اور وہ راز جو خدا نے کہا ہے یہی راز ہے اور اس کے علاوہ خدا نے جو کچھ اپنے پیغمبرؐ کو آگاہ فرمایا اس راز کا افشا کرنا اور آنحضرتؐ کے قتل کا ارادہ تھا جس پر وہ لوگ عازم ہوئے تھے۔ اور خدا نے یہ جو فرمایا کہ حضرتؐ نے بعض کا اظہار فرمایا اور بعض کو چھوڑ دیا اور ظاہر نہ کیا اس سے مراد یہ ہے کہ حضرتؐ نے حفصہ سے فرمایا کہ کیوں تم نے اُس راز کو افشا کیا اور تم کو خدا و رسولؐ اور فرشتوں کی لعنت کا خوف نہ ہوا۔ اور اُن لوگوں نے جو حضرتؐ کے قتل کا ارادہ کیا تھا اور خدا نے آنحضرتؐ کو ان کے اس ارادہ سے آگاہ فرما دیا تھا حضرتؐ نے اُس کا اظہار نہ کیا۔ تو خدا نے عائشہؓ و حفصہؓ پر عتاب ظاہر کرنے اور حجت تمام کرنے کے لئے،

فرمایا کہ اِنْ تَتُوْبَآ اِلَی اللّٰہِ فَقَدْ صَغَتْ قُلُوْبُکُمَا وَاِنْ تَظٰهَرَا عَلَیْهِ فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ مَوْلٰهُ وَجِبْرِیْلُ وَصَالِحُ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمَلٰٓئِکَةُ بَعْدَ ذٰلِکَ ظَهِیْرٌ ۝ عَسٰی رَبُّهٗٓ اِنْ طَلَّقَکُنَّ اَنْ یُّبْدِلَهٗٓ اَزْوَاجًا خَیْرًا مِّنْکُنَّ مُسْلِمٰتٍ مُّؤْمِنٰتٍ قٰنِتٰتٍ تٰٓئِبٰتٍ عٰبِدٰتٍ سٰٓئِحٰتٍ ثَیِّبٰتٍ وَّاَبْکَارًا ۝ (آیہ ۴-۵، سورۃ تحریم پ۲۸) یعنی اے عائشہ و حفصہ اگر خدا کی بارگاہ میں توبہ کرلو اس گناہ سے جو تم نے کیا تو تمہارے واسطے بہتر ہے) کیونکہ بلاشبہ تمہارے قلوب کفر و ضلالت کی طرف مائل ہوئے۔ اور اگر آنحضرتؐ کی اذیت پر تم ایک دوسرے کی آپس میں مددگار ہو جاؤ تو (کچھ پروا نہیں) پیغمبرؐ کا مددگار خدا ہے اور جبرئیلؑ اور صالح المومنینؑ ہیں جس سے مراد باتفاق خاصہ و عامہ امیر المومنینؑ ہیں اور اُن کے بعد تمام فرشتے مددگار ہیں۔ اگر پیغمبرؐ تم کو طلاق دے دیں تو خدا تمہارے بدلے ان کو تم سے بہتر بیویاں عطا کرے گا جو مسلمان ہوں گی، ایمان والی ہوں گی، نماز پڑھنے والی، فرمانبردار، عبادتگذار اور روزہ رکھنے والی ہوں گی۔ اُن میں سے بعض شوہر کر چکی ہوں گی اور بعض کنواری ہوں گی اس کے بعد خدا نے اس اشکال کو دُور کرنے کے لیئے کہ جاہل لوگ یہ نہ کہیں کہ کیسے ممکن ہے کہ پیغمبرؐ کی بیویاں کافرہ و منافقہ ہوں خدا نے ایک مثال ان کے لیئے بیان فرمائی جس میں ان کا کفر ہر عاقل پر ظاہر کر دیا جیسا کہ ان آیتوں کے بعد ارشاد فرمایا ہے کہ۔ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا لِّلَّذِیْنَ کَفَرُوا امْرَاَتَ نُوْحٍ وَّامْرَاَتَ لُوْطٍ کَانَتَا تَحْتَ عَبْدَیْنِ مِنْ عِبَادِنَا صَالِحَیْنِ فَخَانَتٰهُمَا فَلَمْ یُغْنِیَا عَنْهُمَا مِنَ اللّٰهِ شَیْئًا وَّقِیْلَ ادْخُلَا النَّارَ مَعَ الدّٰخِلِیْنَ ۝ (آیت ۱۰ سورۃ تحریم پ۲۸) یعنی خدا نے اُن کے لیئے جو کافر ہو گئیں ایک مثال بیان کی ہے اور وہ نوحؑ و لوطؑ کی بیویوں کی مثال ہے وہ دونوں عورتیں ہمارے دو شائستہ بندوں کی زوجہ تھیں پھر اُن دونوں نے میرے اُن دونوں بندوں سے کفر و نفاق کے ساتھ خیانت کی تو اُن دونوں پیغمبروںؑ نے اُن عورتوں سے خدا کا عذاب کچھ دفع نہیں کیا اور اُن عورتوں سے قیامت کے روز کہا جائے گا یا عالم برزخ میں کہ کافروں کے ساتھ آتش جہنم میں داخل ہو جاؤ۔" علی بن ابراہیم نے روایت کی ہے کہ ان کی ایک خیانت عائشہؓ کا طلحہ و زبیر کے ساتھ امیر المومنینؑ سے جنگ کے لیئے بصرہ جانا تھا اور حضرت صاحب الامرؑ عائشہ کو بحکم خدا زندہ کریں گے اور اس خیانت کے سبب حد جاری کریں گے [1]

---

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ جناب اقدس الٰہی نے ان آیتوں میں عائشہ و حفصہ کا کفر و نفاق اور اُن کا آنحضرتؐ کی ایذا پر متفق ہونا اس طرح ظاہر و واضح فرمایا ہے۔ جو کسی صاحب عقل سے پوشیدہ نہیں ہے۔ اور ان آیتوں کی صراحت و وضاحت کی وجہ سے جو ان کے کفر کے بارے میں نمایاں ہے زمخشری اور فخر رازی نے انتہائی تعصب کے باوجود کہا ہے کہ ان دونوں مثالوں میں خداوند عالم نے جو اس آیت میں اور اس کے بعد کی آیت میں جو زن فرعون کے بارے میں بیان کی ہے عظیم اشارہ اُن دونوں مومنین کی ماؤں کے بارے میں فرمایا ہے جو آنحضرتؐ کے آزار پر اتفاق اور حضرتؐ کے راز افشا کرنے میں اُن سے صادر ہوا۔ اور حق تعالیٰ نے ان مثالوں میں اُن کو بیان کیا ہے کہ باوجود کفر و نفاق نسبی اور سببی رشتہ فائدہ نہیں دیتا (باقی بر صفحہ ۹۰۱)

شیخ طوسی و سید ابن طاؤس نے بسند معتبر حضرت امیر المومنینؑ سے روایت کی ہے۔ کہ حضرتؑ فرماتے ہیں کہ ایک روز میں جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ ابوبکر و عمر وہاں موجود تھے۔ میں بھی آنحضرتؐ کے اور عائشہ کے درمیان بیٹھ گیا۔ عائشہ نے کہا میری اور آنحضرتؐ کی گود کے سوا کہیں اور جگہ نہ تھی۔ حضرتؐ نے فرمایا خاموش اے عائشہ علیؑ کے بارے میں مجھے اذیت مت دو۔ بے شبہ وہ آخرت میں میرا بھائی ہے اور مومنوں کا امیر ہے۔ حق تعالےٰ اس کو روز قیامت صراط پر بٹھلائے گا اور وہ اپنے دوستوں کو بہشت میں اور دشمنوں کو دوزخ میں داخل کریں گے۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ تین اشخاص ہیں جنہوں نے جناب رسولؐ خدا پر جھوٹ بہت باندھا ہے۔ ابوہریرہ، انس بن مالک اور عائشہ۔ اور ابن بابویہ اور برقی نے بسندِ معتبر حضرت امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ جب حضرت قائم آل محمدؐ ظاہر ہوں گے تو وہ عائشہ کو زندہ کریں گے اور اُن پر حد جاری کریں گے اور جناب فاطمہؑ کا انتقام لیں گے۔ راوی نے پوچھا میں آپ پر فدا ہوں اُن پر کس سبب سے حد جاری کریں گے۔ امامؑ نے فرمایا کہ مادرِ ابراہیمؑ پر جو افترا کی تھی۔ راوی نے پوچھا کہ خود آنحضرتؐ نے اُن پر کیوں نہ حد جاری فرمائی اور خدا نے قائم آل محمدؐ تک ملتوی کیا۔ حضرتؑ نے فرمایا اس لیے کہ حق تعالےٰ نے آنحضرتؐ کو رحمت بنا کر بھیجا ہے اور حضرت قائم المنتظر کو انتقام لینے کے لیے بھیجے گا۔

(بقیہ از ص۹) اگرچہ وہ نسبت اشرف خلق کے ساتھ ہو جو انبیاء و مرسلینؑ ہیں اور ایمان ہونے کے سبب سے کافروں کے ساتھ نسبت ہونا کوئی نقصان نہیں پہنچاتا اگرچہ وہ کافر فرعون کے مانند ہو۔

واضح ہو کہ ابتدائے سورۃ میں جو خداوند عالم نے جناب رسولؐ خدا پر عتاب فرمایا وہ ظاہر ہے کہ انتہائے لطف و مرحمت ہے یعنی اے حبیبؐ کیوں اپنی عورتوں کی خاطر سے اُن لذتوں کو اپنے اُوپر حرام کرتے ہو جو خدا نے تمہارے لیئے حلال کی ہیں۔ اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اُن لذتوں کو خود ترک کرنا خصوصاً ایسے وقت میں جبکہ مصلحت ہو حرام نہیں تھا اور نہ وہ فعل حضرتؐ کا معصیت ہو سکتا ہے اور عتاب جو آنحضرتؐ پر آیت سے ظاہر ہوتا ہے حقیقت میں وہ بھی اُنہی دونوں بیویوں پر تعریض ہے کہ اُن کی خاطرداری کے لیئے کیوں اپنے کو چند لذتوں سے محروم کرتے ہو۔ اور اُن دونوں کا ابوبکر و عمر کی خلافت کے بارے میں کہنا اگر واقعی حدیث ہو تو بہت سی مصلحتیں ہیں جس میں اُن کا امتحان اور اُن کے کفر و نفاق کا اظہار ہے اور بہت سی مصلحتیں ہیں جن کے ادراک سے اکثر انسانوں کی عقلیں قاصر ہیں مثل شیطان کو خلق کرنے کی مصلحت، اور نفس انسانی میں خواہشیں اور اُن کا فساد پر قادر بنانا وغیرہ۔ اور مومن کو چاہیئے کہ ہر معاملہ میں ایمان پر ثابت و قائم رہے اور شبہ و اعتراض کا دروازہ اپنے اوپر نہ کھولے اور شیطان کے وسوسوں میں نہ پھنسے اور ائمہ دین سے جو کچھ اس کو حاصل ہو اُس سے انکار نہ کرے اور اُن معاملات کا علم اُنہی پر چھوڑ دے۔ ۱۲

شیخ طوسی نے بسند معتبر اُم سلمہؓ سے روایت کی ہے کہ جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم حجۃ الوداع میں اپنی تمام بیویوں کو ساتھ لے گئے تھے اور ایک ایک رات و دن ایک ایک کے ساتھ بسر فرماتے تھے اس سبب سے کہ ان کے محرم تھے اور اُن کے درمیان عدالت و رعایتِ حقوق کے لیئے ایسا کرتے تھے۔ جب جناب عائشہؓ کی باری آئی اُن کی باری کے دن و رات حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے امیرالمومنین علیہ السلام کے ساتھ تنہائی میں اُن کے ساتھ راز کی باتیں کیں اور گفتگو کو طول دیا۔ تو یہ امر عائشہ پر بہت گراں گزرا۔ ام سلمہؓ کہتی ہیں کہ عائشہ نے مجھ سے کہا کہ جی چاہتا ہے کہ علیؑ کے پاس جا کر اُن کو سخت و سست کہوں کہ رسُولِ خدا کو کیوں مجھ سے باز رکھا ہے۔ میں نے ہر چند اُن کو منع کیا مگر وُہ نہ مانیں اور اپنا اُونٹ دوڑا کر ان کے پاس پہنچیں۔ پھر روتی ہوئی میرے پاس واپس آئیں۔ میں نے رونے کا سبب پوچھا۔ کہا میں جناب رسُولِ خدا کے پاس گئی اور علیؑ سے کہا اے پسر ابوطالب تم ہمیشہ جناب رسولِ خدا کو مجھ سے روکے رکھتے ہو۔ جناب رسُولِ خدا نے فرمایا اے عائشہ میرے اور علیؑ کے درمیان حائل مت ہو۔ یقیناً میرے حق میں اُس سے کوئی نہیں ڈرتا اس خدا کی قسم جس کے دستِ قدرت میں میری جان ہے کہ اُس کو کوئی مومن دشمن نہیں رکھتا اور کوئی کافر دوست نہیں رکھتا بیشک میرے بعد حق علیؑ کے ساتھ ہے۔ جس طرف علیؑ رُخ کریں گے حق اُن کے ساتھ پھرتا رہے گا اور حق کبھی اُس سے جُدا نہ ہوگا یہانتک کہ دونوں میرے پاس حوضِ کوثر پر پہنچیں۔ اُم سلمہؓ کہتی ہیں کہ میں نے کہا اے عائشہ میں نے تم کو منع کیا تھا تم نے میری بات نہ مانی۔

ابن طاؤس نے بسند ہائے معتبر حضرت امیرالمومنینؑ سے روایت کی ہے۔ وُہ حضرتؑ فرماتے ہیں کہ اس آیتِ حجاب کے نازل ہونے سے قبل ایک مرتبہ میں جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ حضرت خانۂ عائشہ میں تشریف فرما تھے۔ میں عائشہ اور آنحضرتؐ کے درمیان بیٹھ گیا۔ وُہ بولیں اے ابوطالب کے بیٹے میری گود کے سوا کہیں اور جگہ نہیں ملی۔ میرے پاس سے دُور رہو۔ یہ سُنتے ہی آنحضرتؐ نے ان کے دونوں شانوں کے درمیان اپنا ہاتھ مارا اور فرمایا تجھ پر وائے ہو تو مومنوں کے حاکم پیغمبروں کے اصحاب سے افضل اور نورانی چہروں اور نورانی ہاتھ پیر والوں کے کھولنے والے سے کیا چاہتی ہے۔

کلینی نے بسندِ معتبر روایت کی ہے کہ ابن ام مکتوم سے جو نابینا اور رسُولؐ اللہ کے موذن تھے ایک روز آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ عائشہؓ و حفصہؓ آنحضرتؐ کے پاس موجود تھیں۔ حضرتؐ نے اُن سے فرمایا کہ اُٹھو اور حجرہ میں چلی جاؤ۔ اُن دونوں نے کہا کہ وُہ تو نابینا ہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ اگر وُہ تم کو نہیں دیکھتے ہیں، تم تو اُن کو دیکھتی ہو۔ اور دوسری روایت کے مطابق فرمایا کہ اگر وُہ نابینا ہیں تو تم تو نابینا نہیں ہو۔

بسندِ معتبر حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عائشہؓ سے ماہ شوال میں عقد کیا۔ نیز بسندِ معتبر حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے روایت ہے کہ جناب رسُولِ خدا ایک شب عائشہؓ کے پاس سوئے ہوئے تھے۔ رات کو اُٹھے اور نمازِ نافلہ میں مشغول ہو گئے۔ جب حضرت عائشہؓ کی آنکھ کھلی آنحضرتؐ کو اُن کے بستر پر نہیں دیکھا۔ گمان کیا کہ حضرتؐ اُن کی کنیز کے پاس گئے ہوں گے لہذا بے تابانہ اُٹھیں اور آنحضرتؐ کو تلاش کرنے لگیں۔ ناگاہ اُن کا پیر آنحضرتؐ کی گردن مبارک پر پڑا جبکہ آنحضرتؐ سجدہ میں

گریہ فرما رہے تھے اور مناجات میں کہہ رہے تھے سَجَدَ لَكَ سَوَادِي وَخَيَالِي وَآمَنَ بِكَ فُؤَادِي وابؤ الیك بالنعم واعترف لك بالذنب العظیم عملت سوءاو ظلمت نفسی فاغفرلی انہ لا یغفر الذنب العظیم الّا انت اعوذ بعفوك من عقوبتك واعوذ برضاك من سخطك واعوذ برحمتك من نقمتك واعوذ بك منك لا ابلغ مدحك والثنا علیك انت کما اثنیت علٰے نفسك استغفرك واتوب الیك۔ جب حضرتؐ سجدہ سے فارغ ہوئے فرمایا اے عائشہ میری گردن میں تم نے درد پیدا کردیا کس بات سے تم کو خوف ہوا۔ کیا تم کو یہ ڈر تھا کہ میں تمہاری کسی کنیز کے پاس گیا ہوں[1]

---

# چھپنواں باب

## آنحضرتؐ کے اکثر عزیزوں، خادموں، ملازموں اور غلاموں کے حالات

شیخ طبرسی اور ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ کے نو چچا تھے جو حضرت عبدالمطلب کے فرزند تھے حارث، زبیرؑ، ابوطالبؑ، حمزہؑ، غیداق، ضرار، مقومؑ، ابولہب اور عباسؓ۔ جن میں چار بیٹے زندہ رہے۔ حارث، ابوطالب، عباس، اور ابولہب۔ حارث عبدالمطلب کے سب سے بڑے بیٹے تھے۔ اسی وجہ سے ان کو ابوالحارث کہتے تھے اور وہ عبدالمطلب کے ساتھ چاہ زمزم کھودنے میں شریک تھے اور حارث کے پانچ بیٹے سفیانؓ، مغیرہؓ، نوفلؓ، ربیعہؓ اور عبد شمس تھے۔ اور ابوسفیان فتح مکہ کے سال مسلمان ہوئے۔ نوفل جنگِ خندق میں مسلمان ہوئے اور اُن کی اولاد بھی باقی رہی۔ اور عبد شمس کا نام جناب رسولؐ خدا نے بدل کر عبداللہ رکھا۔ ان کی اولاد شام میں آباد ہوئی۔ اور ابوطالب و عبداللہ پدر جناب رسالتمآبؐ ایک ماں سے تھے۔ ان کی ماں فاطمہ دختر عمرو بن عابد بن عمران بن مخزوم تھیں۔ حضرت ابوطالبؑ کا نام عبد مناف تھا ان کے چار فرزند تھے طالب، عقیلؓ، جعفرؓ اور حضرت علیؑ۔ اور دو لڑکیاں ام ہانی جن کا نام فاختہ تھا اور جمانہ تھیں۔ ان سب کی والدہ جناب فاطمہ بنت اسد تھیں۔ ان کی سب اولادیں سوائے طالب کے زندہ رہیں جناب ابوطالب ہجرت سے پہلے رحمتِ الٰہی سے واصل ہو چکے تھے۔ جب ان کی وفات کی خبر رسولؐ اللہ کو پہنچی آپ نے امیرؑ المومنین سے فرمایا کہ ان کو غسل دو اور کفن و حنوط کرکے جب جنازہ اٹھانے لگو تو مجھے اطلاع دینا۔ غرض جناب رسولؐ خدا ان کے جنازہ کے ساتھ ہوئے۔ فرماتے تھے کہ اے چچا خدا آپ کو

---

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ عائشہ کے شقاوت و گمراہی کے بہت سے حالات جنگ جمل میں مذکور ہوں گے انشاء اللہ۔

جزائے خیر دے آپ نے میرے ساتھ صلہ رحم کیا۔ بیشک آپ نے میری کفالت کی اور میرے بچپن میں میری تربیت فرمائی اور میری جوانی میں میری مدد کی۔ پھر لوگوں کی طرف مُنہ کر کے فرمایا کہ میں اپنے چچا کی ایسی شفاعت کروں گا جس سے جن وانس کی حیرت ہوگی۔ اور حضرتؐ کے چچا عباسؓ جن کی کنیت ابوالفضل تھی زمزم کی سقایت ان سے متعلق تھی۔ وُہ جنگ بدر میں مسلمان ہوئے اور عثمان کی خلافت کے زمانہ میں مدینہ میں وفات پائی وُہ آخر عمر میں نابینا ہو گئے تھے۔ ان کے نو لڑکے اور تین لڑکیاں تھیں۔ عبداللہؓ، عبیداللہؓ، فضلؓ، قثمؓ، سعیدؓ، عبدالرحمنؓ، تمامؓ، کثیرؓ، اور حارثؓ۔ لڑکیاں، ام حبیبؓ، آمنہؓ اور صفیہؓ تھیں۔ اور ابولہب جس کے تین بیٹے عتبہ، عتیبہ، اور معتب تھے جن کی ماں ابوسفیان کی بہن ام جمیل تھی جس کو خدا نے حمالۃ الحطب فرمایا ہے۔

حضرتؐ کی چھ پھوپھیاں:۔ امیمہؓ، ام حکیمہؓ، برہؓ، عاتکہؓ، صفیہؓ، اور اروی تھیں۔ یہ سب ایک ماں سے تھیں۔ امیمہ کی شادی جحش بن رباب اسدی سے، ام حکیمہ کی کریز بن ربیعہ سے، برہ کی عبدالاسد بن ہلال مخزومی سے ہوئی اُن سے ام سلمہؓ کا شوہر پیدا ہوا۔ اور عاتکہ کی شادی ابی میہ بن مغیرہ مخزومی سے اور صفیہ کی حارث بن حرب بن اُمیہ سے ہوئی۔ اُس کے بعد عوام بن خویلد نے اُن کی خواستگاری کی اور زبیرؓ اُن سے پیدا ہوئے۔ اروی کی شادی عمیر بن عبدالعزیٰ سے ہوئی۔ حضرتؐ کی پھوپھیوں میں صفیہ کے سوا کوئی مسلمان نہ ہوئیں لیکن بعض کا قول ہے کہ اروی اور عاتکہ بھی مسلمان ہوئی تھیں۔

حضرتؐ کے رضاعی اعزا:۔ ماں کی طرف سے کوئی نہ تھا مگر رضاعی ماں کی طرف سے تھے۔ کیونکہ آنحضرتؐ کی مادر گرامی جناب آمنہؓ بنت وہب کے کوئی بھائی یا بہن نہ تھے جو آنحضرتؐ کے ماموں یا خالہ ہوتیں۔ لیکن قبیلہ بنی زہرہ کے لوگ جن سے جناب آمنہؓ تھیں، کہتے تھے کہ ہم حضرتؐ کے ماموں ہیں۔ اور آنحضرتؐ کے باپ عبداللہؓ اور ماں آمنہؓ کے کوئی اولاد سوائے آنحضرتؐ کے نہ تھی جو نسبی بھائی بہن ہوتیں۔ حضرتؐ کی ایک رضاعی خالہ تھیں جن کو سلمٰی کہتے تھے۔ جو جناب حلیمہؓ بنت ابی ذویب کی بہن تھیں وُہ حلیمہؓ جو حضرتؐ کی دایہ تھیں۔ اور حضرتؐ کے دو رضاعی بھائی تھے جن کے نام عبداللہ بن الحارث اور انیسہ بن الحارث تھے۔ اور آنحضرتؐ کے آزاد کردہ غلاموں میں اوّل زید بن حارثہ تھے جنکو حکیم بن حزام نے جناب خدیجہؓ کے لیئے چار سو درم میں خرید کیا تھا۔ حضرت خدیجہؓ نے ان کو آنحضرتؐ کو بخش دیا تھا۔ حضرتؐ نے اُن کو آزاد کر کے ام ایمن کے ساتھ تزویج فرمایا اور اُسامہ پیدا ہوئے آنحضرتؐ زید کو اپنا بیٹا کہتے تھے اسی لیئے اور لوگ بھی اُن کو پسر رسول اللہ کہنے لگے تھے یہاں تک کہ خداوند عالم نے نازل فرمایا اُدْعُوهُمْ لِآبَائِهِمْ (سورۃ الاحزاب پ۲۱ آیت ۵) لوگوں کو اُن کے باپ سے منسوب کر کے پکارو۔ پھر اُس کے بعد لوگوں نے اُن کو پسر رسول کہنا ترک کر دیا۔ **دوسرے**:۔ ابورافع ان کا نام اسلم تھا۔ وُہ پہلے جناب عباسؓ کے غلام تھے اُنہوں نے آنحضرتؐ کو بخش دیا تھا۔ جب حضرت عباسؓ مسلمان ہوئے تو ابورافع یہ خوشخبری حضرتؐ کو دینے آئے تو حضرتؐ بہت خوش ہوئے اور ابورافع کو آزاد کر دیا اور سلمٰی ساتھ جو حضرتؐ کی آزاد کردہ کنیز تھیں تزویج فرمایا اُن سے عبداللہ بن ابی رافع پیدا ہوئے جو امیرالمومنین کاتب تھے۔ **تیسری** صفیہ۔ ان کا نام رباح تھا، بعض مفلح اور بعض رومان بُجنی کہتے تھے۔ اور بعض کہتے کہ جناب ام سلمہؓ نے ان کو آزاد کر دیا تھا اس شرط پر کہ آنحضرتؐ کی خدمت کرتی رہیں۔ اکثر لوگوں کا قول

حضرتؐ نے اُن کو خرید کر آزاد کر دیا تھا۔ چوتھے **ثوبان** ہیں جن کی کنیت ابو عبد اللہ تھی۔ ان کو قبیلۂ حمیر نے غلام بنا رکھا تھا۔ آنحضرتؐ نے ان کو خرید کر آزاد کر دیا تھا۔ وہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں رہے اور بعد میں آپؐ کی اولاد امجاد کی خدمت میں معاویہ کے زمانہ تک رہے۔ پانچویں **یسار** وہ رومی غلام تھے۔ بعض کہتے ہیں کہ نوبی تھے۔ بنی ثعلبہ کی جنگ میں گرفتار ہوئے، حضرتؐ نے ان کو آزاد فرمایا اور اُن منافقوں نے اُن کو قتل کر دیا تھا جو آنحضرتؐ کے اُونٹ کو عقبہ میں بھڑکا کر گرانا چاہتے تھے۔ چھٹے **شقران** ہیں اُن کا نام صالح تھا اور حضرتؐ کو اپنے پدر بزرگوار سے میراث میں ملے تھے۔ بیان کرتے ہیں کہ وہ حبشہ کے راہبوں کی اولاد سے تھے۔ ساتویں **ابو لیشہ** تھے ان کا نام سلیمان یا سلیم تھا۔ حضرتؐ نے ان کو خرید کر آزاد کر دیا تھا اور ان کی وفات حضرت عمرؓ کی خلافت کے پہلے روز واقع ہوئی۔ آٹھویں **ابو ضمیرہ** تھے جنکو حضرتؐ نے آزاد کر دیا تھا۔ اور وہ آزاد نامہ اُن کی اولاد میں آجتک موجود محفوظ ہے۔ نویں **مدعم** تھے جنکو فروہ بنت عمرو جذامی نے آنحضرتؐ کو ہدیہ کیا تھا اور وادی القریٰ میں ان کو ایک تیر لگا جس سے شہید ہو گئے۔ دسویں **ابو مویہبہ** ہیں جو قبیلہ مزینہ میں پیدا ہوئے۔ حضرتؐ نے ان کو آزاد کر دیا تھا۔ گیارہویں **ابنیہ** ابن کروی ہیں جو عجمی تھے اور جنگ بدر میں شہید ہوئے۔ بعض کا قول ہے کہ ان کی وفات حضرت ابو بکرؓ کے زمانہ میں ہوئی۔ بارھویں **فضالہ** ہیں جنکو رفاعہ بن زید نے حضرتؐ کو بخشا تھا اور وادی القریٰ میں شہید ہوئے۔ تیرھویں **طہمان**۔ چودھویں **ابو ایمن** ان کا نام رباح تھا۔ پندرھویں **ابو ہند**۔ سولھویں **انجشہ**۔ سترھویں **صالح**۔ اٹھارھویں **ابو سلمے**۔ اُنیسویں **ابو عیب**۔ بیسویں **عبید**۔ اکیسویں **افلح**۔ بائیسویں **رویقع**۔ تیئسویں **ابو یقیط**۔ چوبیسویں **ابو رافع اصغر**۔ پچیسویں **یسار اکبر**۔ چھبیسویں **کرکرہ**۔ جنکو ہوذہ بن علی نے حضرتؐ کو ہدیہ کیا تھا۔ آنحضرتؐ نے اُن کو آزاد فرمایا۔ بعض کا قول ہے کہ وہ غلام ہی رہے اور وفات واقع ہو گئی۔ ستائیسویں **زیتکم**۔ اٹھائیسویں **ابو لبابہ** جنکو حضرتؐ نے خرید کر آزاد کر دیا تھا۔ اُنتیسویں **ابو الیسیر**۔ تیسویں **سلمان فارسیؓ**۔ اکتیسویں **بلالؓ حبشی**۔ بتیسویں **صہیبؓ رومی**۔ تینتیسویں **ابو بکرہؓ** جن کا نام نفیع تھا وہ قلعۂ طائف سے حضرتؐ کی خدمت میں آئے تھے اور آزاد کیے گئے۔ چونتیسویں **اسلم رومی**۔ پینتیسویں **حبشہ حبشی**۔ چھتیسویں **ماہر** جنکو مقوقس نے حضرتؐ کے لیے ہدیہ بھیجا تھا۔ سینتیسویں **ابو ثابت**۔ اڑتیسویں **ابو نیزر**۔ اُنتالیسویں **مہران**۔

حضرتؐ کی آزاد کردہ کنیزوں میں دو کنیزیں **مقوقس** بادشاہ اسکندریہ نے حضرتؐ کے لئے بھیجی تھیں جن میں سے ایک جناب ماریہؑ مادرِ جناب ابراہیمؑ تھیں جنکو حضرتؐ نے اپنے لئے مخصوص فرمالیا تھا۔ حضرتؐ کی وفات کے پانچ سال بعد ان کی وفات ہوئی، اور دوسری کنیز کو حضرتؐ نے حسان بن ثابت کو بخشدیا تھا۔ **تیسری ام ایمن** تھیں جنہوں نے جناب رسولؐ کی تربیت فرمائی تھی۔ وہ سیاہ فام تھیں حضرتؐ کی والدہ سے میراث میں ملی تھیں۔ ان کا نام برکہ تھا۔ حضرتؐ نے ان کو مکہ میں آزاد فرمایا اور عبید بن خزرجی سے تزویج فرمایا۔ اُن سے ایمن پیدا ہوئے۔ جب عبید کا انتقال ہو گیا حضرتؐ نے ان کو زید سے تزویج فرمایا اور اُن سے اُسامہ پیدا

ہوئے۔ ایمن اور اُسامہ ماں کی طرف سے بھائی بھائی تھے **چوتھی** ۔ ریحانہ بنت شمعون تھیں جنکو بنی قریظہ سے غنیمت میں حضرتؐ نے اپنے لئے مخصوص فرمالیا تھا۔ اور بعضوں نے آنحضرتؐ کی کنیزوں کے بارے میں نقل کیا ہے کہ ماریہ دختر شمعون کو جن کو بادشاہ حبشہ نے حضرتؐ کے لئے بھیجا تھا سلمٰی، رضوی اور اسلمہ اور آنسہ تھیں۔

بعض کہتے ہیں کہ حضرتؐ کے ایک خواجہ سرا تھے جنکو مابورا کہتے تھے۔ اور آنحضرتؐ کے خادموں میں آزاد لوگوں میں انس بن مالک تھے؛ اور ہند دختر خارجہ، اور اسماء دختر خارجہ تھیں۔ اور حضرتؐ کے کاتبوں میں حضرت امیرالمومنین کاتب وحی تھے اور غیر وحی بھی لکھتے تھے؛ اور ابی بن کعب اور زید بن ثابت بھی کبھی کبھی وحی لکھتے تھے؛ اور زید اور عبداللہ بن ارقم بادشاہوں کو خط لکھتے تھے؛ اور علا بن عقبہ اور عبداللہ بن ارقم قبائلے لکھا کرتے تھے۔ زبیر بن العوام اور جہیم بن صلت کاتب صدقات و زکوٰۃ تھے؛ حذیفہ کاتب صدقات خرما تھے؛ اور کاتبوں میں ان لوگوں کا تذکرہ بھی کیا گیا ہے؛ عثمان بن عفان، خالد بن سعید، ابان بن سعید، مغیرہ بن شعبہ، حصین بن نمیر، علاء حضرمی، شرجیل بن حسنہ، حنظلہ بن ربیع؛ عبداللہ بن سعد بن ابی سرح۔ جس نے وحی کی کتابت میں خیانت کی حضرتؐ نے اُس پر لعنت کی۔ وہ مرتد ہو گیا۔ ابن عباس سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ نے ایک روز معاویہ کو طلب کیا کہ ایک خط لکھے۔ لوگوں نے کہا کہ وہ کھانا کھاتا ہے حضرتؐ نے دوبارہ بلایا معلوم ہوا کہ ابھی کھانا کھا رہا ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا خدا اس کا شکم کبھی سیر نہ کرے۔ لہٰذا حضرتؐ کی نفرین کے سبب ہمیشہ وہ بھوک کی تکلیف میں مبتلا رہا یہانتک کہ جہنم واصل ہوا۔

آنحضرتؐ کے دربان انس بن مالک تھے۔ اور حضرتؐ کے چند مؤذن تھے۔ **بلالؓ**، اور وہ سب سے پہلے مؤذن تھے جنہوں نے حضرتؐ کے لئے اذان کہی؛ دوسرے عمر بن ام مکتوم تھے جن کے والد کا نام قیس تھا۔ تیسرے زیاد بن الحارث؛ چوتھے اوس بن مغیرہ؛ پانچویں عبداللہ بن زید انصاری؛ اور حضرتؐ کے منادی کرنے والے ابو طلحہ تھے اور جو لوگ آنحضرتؐ کے سامنے کافروں کی گردن مارتے تھے وہ علیؑ بن ابی طالب، زبیر، محمد بن مسلمہ، عاصم ابن افلح اور مقدادؓ تھے۔ اور جو لوگ بعض موقعوں پر حضرتؐ کی پاسبانی کیا کرتے تھے وہ سعدؓ بن معاذ تھے جو روز بدر حضرتؐ کی حفاظت میں گشت کر رہے تھے اور ذکوان بن عبداللہ بھی اُس روز حضرتؐ کی حفاظت کر رہے تھے اور جنگ احد میں محمد مسلمہ، جنگ خندق میں زبیر حارس تھے اور جس شب صفیہ سے زفاف فرمایا سعد بن ابی وقاص اور ابو ایوب انصاریؓ اور وادی قرٰی میں بلالؓ اور شب فتح مکہ میں زیاد بن اسد تھے۔ اور کچھ لوگ حضرتؐ کی حفاظت پر مقرر تھے۔ لیکن جب خدا نے وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ نازل فرمایا تو حضرتؐ نے اپنی حفاظت کرنے والوں کو جواب دے دیا۔

آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عمال میں عمرو بن خدام تھے جنکو حضرتؐ نے نجران کا والی بنایا تھا؛ زیاد بن اسید کو حضرموت کا؛ خالد بن سعید کو صنعا کا؛ ابو امیہ غزومی کو کندہ و صدق کا؛ ابو موسٰی اشعری کو زبید و زمعہ عدن کا اور ساحل کا؛ اور معاذ بن جبل کو یمن کے بعض قصبات کا؛ عمرو بن عاص کو ابو زید انصاری کے ساتھ عمان کا؛ یزید بن ابو سفیان کو صدقات نجران کا؛ حذیفہؓ اور بلالؓ کو پھلوں کے صدقات کا؛ عباد

ابن بشیر انصاری کو بنی اصطلق کے صدقات کا؛ افرع بن حابس کو صدقات بنی یربوع کا؛ ادی بن حاتم کو صدقات بنی دارم کا؛ زبرقان بن بدر کو صدقات عوف کا؛ مالک بن نویرہ کو بنی یربوع کے صدقات کا؛ عدی بن حاتم کو صدقات بنی اسد کا؛ عیینہ بن حصین کو صدقات فزارہ کا اور ابو عبیدہ بن الجراح کو صدقات مزنیہ اور بذیل و کنانہ کا والی مقرر فرمایا تھا۔

آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قاصد چھ تھے۔ حاطب بن ابی بلتعہ کو مقوقس کی طرف بھیجا؛ شجاع بن وہب کو حارث بن شمر کی طرف؛ دحیہ کلبی کو بادشاہ روم کے پاس؛ سلیط بن عمرو کو ذہ بن علی حنفی کے پاس؛ عبداللہ بن حذافہ کو بادشاہ عجم کی طرف اور عمرو بن امیہ کو بادشاہ حبشہ کے پاس بھیجا۔

حضرتؐ کے مداح شعراء یہ لوگ تھے:۔ کعب بن مالک، عبداللہ بن رواحہ، حسّان بن ثابت، نابغہ جعدی، کعب بن زہیر، قیس بن صرمہ، لبید، ابن الزبعری، امیہ بن الصلت، عباس بن مرداس، طفیل غنوی، کعب ابن نمط، مالک بن عوف، قیس بن نحر اشجعی، عبداللہ بن حرب اسہمی، بحیر بن ابی سلمیٰ اور ابو وہیل جمحی۔

کلینی نے بسندِ معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ عثمان بن مظعون کی زوجہ آنحضرتؐ کی خدمت میں آئیں اور کہا یا رسولؐ اللہ کہ عثمانؓ اکثر دنوں کو روزہ رکھتے ہیں اور راتوں کو عبادت میں مشغول رہتے ہیں اور میرے پاس نہیں آتے۔ یہ سُنکر آنحضرتؐ غضبناک گھر سے باہر نکلے اس صورت سے کہ نعلین مبارک ہاتھوں میں لیئے ہوئے تھے۔ اور عثمان کے مکان پر پہنچے۔ وہاں اُن کو نماز میں مشغول دیکھا۔ عثمان نے حضرتؐ کو دیکھا تو نماز سے فارغ ہو کر حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ حضرتؐ نے اُن سے کہا کہ اے عثمان خدا نے مجھے رہبانیت (ترکِ دُنیا) کے ساتھ نہیں بھیجا ہے بلکہ سہل وآسان شریعت کے ساتھ مبعوث فرمایا ہے۔ میں بھی روزہ رکھتا ہوں، نمازیں پڑھتا ہوں اور اپنی عورتوں سے مقاربت بھی کرتا ہوں۔ لہٰذا جو شخص میرا دین و فطرت چاہتا ہے اُس کو چاہیئے کہ میری سُنّت اور میرے طریقہ کو اختیار کرے اور عورتوں سے نکاح میری سنت سے ہے۔

اُنہی حضرتؑ سے روایت ہے کہ جب عثمان بن مظعون رحمتِ الٰہی سے واصل ہوئے آنحضرتؐ نے اُن کی وفات کے بعد اُن کو بوسہ دیا۔ نیز اُنہی حضرتؑ سے روایت ہے کہ جب جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم عثمان بن مظعون کے جنازہ کے ساتھ جاتے تھے حضرتؐ نے ایک عورت کی آواز سُنی جو کہہ رہی تھی کہ اے ابو صائب تم کو بہشت گوارا ہو۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ تجھ کو کیا معلوم کہ وہ بہشتی ہے۔ تیرے لیئے یہی کہنا مناسب ہے کہ تو کہے کہ وہ خدا و رسُولؐ کو دوست رکھتے تھے۔ اور جب آنحضرتؐ کے فرزند ابراہیمؑ کی وفات ہوئی تو حضورؐ نے فرمایا کہ اپنے شائستہ سلف عثمان بن مظعون سے ملحق ہو جاؤ۔[۱]

---

[۱] مؤلف فرماتے ہیں کہ عثمانؓ بن مظعون بڑے زاہدوں اور صلحائے صحابہ سے تھے اور حبشہ اور مدینہ دونوں طرف ہجرت کی تھی۔ اور مدینہ میں سب سے پہلے مہاجروں میں سے جس کی وفات ہوئی وہ عثمان ہی تھے اور ان کی وفات بقولے ہجرت کے تیس ماہ بعد ہوئی اور دوسرے قول کے مطابق بائیس ماہ بعد ہوئی (باقی بر صفحہ ۹۰۸)

کلینی نے بسندِ صحیح امام جعفر صادقؑ سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے ضباعہ بنت زبیر بن عبد المطلب کو جو آنحضرتؐ کی چچازاد بہن تھیں مقداد بن اسود رضی اللہ عنہ سے تزویج فرمایا۔ اور فرمایا کہ میں نے اس واسطے ضباعہ کو مقداد سے تزویج کیا تاکہ نکاح پست ہو جائے اور لوگ حسب و نسب کی مواصلت میں رعایت نہ کریں اور رسولؐ خدا کی سنت کی تاسی و اقتدا کریں۔ کیونکہ تم میں جو زیادہ پرہیزگار ہے خدا کے نزدیک وہی زیادہ عزت والا ہے۔ اور حضرت صادقؑ نے فرمایا کہ زبیر، عبد اللہ اور ابو طالب ایک ماں باپ کے فرزند تھے۔

بسندِ صحیح حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ جب قریش نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قتل کا ارادہ کیا تو کہا کہ ہم ابولہب کا علاج کیا کریں کہ وہ ہمارے اس ارادہ میں مزاحم حائل نہ ہو۔ ام جمیل ابولہب کی زوجہ نے کہا میں اُس کے شر سے تم کو محفوظ رکھوں گی۔ میں اُس سے کہوں گی کہ آج صبح گھر میں رہو تاکہ ہم شراب صبوحی پئیں۔ چنانچہ دوسرے روز جب ارادہ سے چلے تو اُم جمیل نے ابولہب کو روک لیا اور اس کو شراب نوشی میں مشغول کر لیا۔ جناب ابو طالب نے حضرت علیؑ کو طلب فرمایا اور کہا اے فرزند اپنے چچا ابولہب کے گھر پر جاؤ اور دروازہ کھلواؤ اگر دروازہ نہ کھولیں تو توڑ ڈالو اور گھر میں داخل ہو جاؤ۔ اور کہنا کہ میرے والد فرماتے ہیں کہ جس شخص کا چچا اپنی قوم کا سردار ہو نہیں ممکن ہے کہ وہ ذلیل ہو۔ جناب امیرؑ ابولہب کے گھر آئے، دروازہ کو بند پایا اور ہر چند کھٹکھٹایا کسی نے دروازہ نہ کھولا، تو حضرتؑ نے دروازہ توڑ دیا اور گھر میں داخل ہوئے۔ ابولہب نے دیکھا تو کہا اے برادر زادے تم کو کیا کام ہے؟ حضرتؑ نے جناب ابو طالب کا پیغام پہنچایا۔ ابولہب نے کہا تمہارے باپ نے سچ کہا ہے لیکن کیا واقع ہوا؟ آپ نے فرمایا تمہارا برادر زادہ قتل کیا جا رہا ہے اور تم شراب پینے میں مشغول ہو۔ یہ سنتے ہی ابولہب نے جست کی اور اپنی تلوار اُٹھائی۔ اور چاہا کہ گھر سے باہر نکلے ام جمیل منافقہ اُس سے لپٹ گئی۔ ابولہب نے ایک طمانچہ اُس کے رخسار پر مارا کہ اُس کی ایک آنکھ ضایع ہو گئی اور ننگی تلوار لیئے ہوئے باہر نکلا۔ قریش نے جب اُس کو غضبناک دیکھا تو پوچھا کہ اے ابولہب کیا ہوا تجھ کو۔ ابولہب نے کہا میں نے اپنے بھائی کے لڑکے کی مخالفت پر تمہاری موافقت کی تو تم اُس کے قتل کا ارادہ کرتے ہو۔ لات و عزیٰ کی قسم میں نے ارادہ کیا ہے کہ مسلمان ہو جاؤں۔ اور جب مسلمان ہو جاؤں گا تو دیکھو گے کہ کیا کروں گا۔ یہ حال دیکھ کر قریش معذرت کرنے لگے اور اس کو راضی کر کے واپس گھر بھیجا۔

بسندِ معتبر حضرت امام محمد باقرؑ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ ام ایمن اہل بہشت سے تھیں۔

بسندِ معتبر حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ کی رضاعی بہن حضرتؐ کی خدمت میں آئیں جب حضرتؐ کی نگاہ مبارک اُن پر پڑی خوش ہو گئے اور اپنی چادر اُن کے لیئے بچھادی۔ اور اُس پر بٹھایا اور نہایت

(بقیہ صفحہ ۹۰۷) اور خاصہ و عامہ نے روایت کی ہے کہ حضرتؐ نے ان کی وفات کے بعد ان کو بوسہ دیا اور جب دفن سے فارغ ہوئے تو فرمایا کہ وہ ہمارے واسطے بہتر سلف ہیں۔ ۱۲

مترجم: ... اپنی حقیقی بہن تھی کہ ان کی لڑکی کا نکاح مقداد سے کر دیا گیا۔

خاندانی حمیت کے سبب ابولہب کا حضرتؐ کی حمایت میں قریش کے خلاف جنگ کے لیئے نکلنا۔

خندہ پیشانی سے اُن سے گفتگو کی۔ وہ چلی گئیں تو اُن کے بھائی آئے۔ حضرتؐ نے ان کے ساتھ یہ اکرام نہ کیا۔ صحابہ نے عرض کی یا رسولؐ اللہ کیا سبب ہے کہ آپ نے اس کی بہن کا زیادہ اکرام فرمایا۔ حضرتؐ نے فرمایا اس لئے کہ وہ اپنے ماں باپ کے لئے اُس سے زیادہ نیک کردار ہے۔

بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ کے دو موذن تھے۔ ایک بلالؓ تھے اور دوسرے ابن ام مکتوم۔ چونکہ ابن ام مکتوم نابینا تھے وہ رات کو اذان کہتے تھے اور بلالؓ طلوعِ صبح کے بعد۔ اس سبب سے حضرتؐ فرماتے تھے کہ جب ماہِ رمضان میں بلالؓ کی اذان سنو تو کھانا پینا ترک کر دیا کرو اور سمجھ لو کہ صبح ہو گئی ہے۔

علی بن ابراہیم نے روایت کی ہے کہ جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم روز دوشنبہ کو نبوت پر مبعوث ہوئے اور روز سہ شنبہ کو امیر المومنینؑ ایمان لائے۔[1] اُن کے بعد جناب خدیجہؓ حضرتؐ کی زوجہ طاہرہ ایمان لائیں۔ جناب ابو طالب جناب رسولِؐ خدا کے خانۂ اقدس میں تشریف لائے تو دیکھا کہ حضرتؐ نماز میں مشغول ہیں اور حضرت علیؑ آپ کی داہنی جانب کھڑے آپؐ کی اقتدا کر رہے ہیں۔ تو ابو طالب نے حضرت جعفر طیار سے فرمایا کہ اپنے پسرِ عم کے بازو درست کر لو اور تم بائیں جانب کھڑے ہو جاؤ۔ یہ سُنکر جناب جعفرؑ بائیں طرف کھڑے ہو گئے تو حضورؐ آگے بڑھ گئے۔ غرض اسیطرح ایک مدت تک آنحضرتؐ کے ساتھ علیؑ و جعفرؑ و زیدؓ بن حارثہ اور خدیجہؓ کے سوا کسی نے نماز نہیں پڑھی یہانتک کہ خداوند عالم نے فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ (آیہ ۹۴ سورۃ الحجر پ ۱۴) نازل فرمائی (یعنی جو تم کو حکم دیا گیا ہے واضح طور پر سُناد و اور مشرکین سے منہ پھیر لو)

ابن بابویہ نے بسند معتبر حضرت امام رضاؑ سے روایت کی ہے کہ جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ میرے سب سے بہتر بھائی علیؑ اور سب سے بہتر چچا حمزہؓ ہیں اور عباسؓ میرے باپ سے ایک اصل سے ہیں۔ اور امامؑ نے فرمایا کہ حضرتؐ نے جناب حمزہؓ کے جنازہ پر ستر تکبیریں کہی تھیں۔ نیز بسندِ معتبر ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ ایک روز جناب رسولؐ خدا خانۂ اقدس سے حضرت علیؑ کا ہاتھ پکڑے ہوئے باہر آئے اور فرمایا اے گروہِ انصار اے فرزندانِ ہاشم و عبد المطلب میں محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم، خدا کا رسول ہوں۔ اور تین اشخاص میرے اہلبیتؑ میں سے علیؑ و حمزہؓ و جعفرؓ میرے ساتھ طینت مرحومہ سے خلق ہوئے ہیں اور مخالفوں کے طریق سے انس بن مالک سے روایت ہے کہ رسولؐ خدا نے فرمایا کہ ہم فرزندانِ عبد المطلب بہشت کے بزرگ لوگوں میں سے ہیں۔ میں خدا کا رسولؐ، حمزہ سید الشہداءؓ، جعفرؓ جن کو خدا دو پر عطا فرمائے گا۔ اور علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ اور مہدیؑ۔ اور قرب الاسناد میں حضرت صادقؑ سے مروی ہے کہ حضرت امیر المومنینؑ نے فرمایا کہ ہم میں سے ہیں جناب رسولِؐ خدا جو اولین و آخرین کے سردار اور خاتم المرسلین ہیں اور اُن کا وصی اوصیائے پیغمبران میں سب سے بہتر ہے اور اُن کے دو فرزند حسنؑ و حسینؑ علیہم السلام

[1] امیر المومنینؑ کے ایمان لانے کے یہ معنی ہیں کہ آپ نے نبوت کی تصدیق کی ورنہ آپ کا نور تو حضرتؐ کے نور سے متصل رہا ہے جس کی تفصیل اس کتاب کی پہلی جلد میں ذکر ہو چکی۔ ۱۲ مترجم

حضرت ابن ام مکتوم
حضرت علیؑ کا بچپن
نماز ادا کرنا
حضرت امیر المومنینؑ کا ایمان

بہترین فرزندانِ پیغمبران ہیں اور بہترین شہدا حمزہؓ ہیں جو اُن کے چچا ہیں۔ اور جعفرؓ جو فرشتوں کے ساتھ پرواز کرتے ہیں اور قائم آلِ محمدؐ۔ اور علی بن ابراہیم نے بسندِ معتبر روایت کی ہے کہ جنابِ رسولِ خداؐ نے فرمایا کہ خدا نے مجھے میرے اہلبیتؑ میں سے تین اشخاص سے برگزیدہ کیا ہے۔ میں اُن میں سب سے بہتر اور زیادہ پرہیزگار ہوں مگر فخر نہیں کرتا۔ اور اُس نے مجھے اور ابوطالب کے دونوں بیٹے علیؑ و جعفرؑ کو اور حمزہؑ پسرِ عبدالمطلب کو برگزیدہ فرمایا۔ ایک روز ہم لوگ ابطح میں اپنی اپنی چادروں سے منہ چھپا کر سوئے ہوئے تھے۔ علیؑ میری داہنی جانب، جعفرؑ بائیں طرف اور حمزہؑ میرے پائنتی سو رہے تھے ناگاہ فرشتوں کے پروں کی آواز اور اپنے سینہ پر علیؑ کے ہاتھ کی ٹھنڈک سے میں بیدار ہو گیا۔ تو میں نے تین دوسرے فرشتوں کے ساتھ جبریلؑ کو دیکھا۔ ایک فرشتے نے جبریلؑ سے پوچھا کہ ان چاروں اشخاص میں سے کس کی طرف آپ بھیجے گئے ہیں۔ یہ سُنکر جبریلؑ نے میری طرف اشارہ کیا اور کہا یہ محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) بہترینِ پیغمبران ہیں، اور یہ علیؑ بہترینِ اوصیا ہیں اور وُہ جعفرؑ ہیں کہ دو رنگین پروں کے ساتھ بہشت میں پرواز کریں گے اور وُہ شہیدوں میں سب سے بہتر حمزہؑ ہیں۔ نیز قولِ خدا مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ رِجَالٌ صَدَقُوْا مَا عَاهَدُوا اللّٰهَ عَلَيْهِ ۚ فَمِنْهُمْ مَّنْ قَضٰى نَحْبَهٗ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّنْتَظِرُ ۖ وَمَا بَدَّلُوْا تَبْدِيْلًا ۝ (آیت ۲۳ پ ۲۱، سورۃ الاحزاب) ترجمہ: مومنین میں کچھ ایسے بھی ہیں جنہوں نے خدا سے جو عہد کیا تھا اُسے پُورا کر دکھایا۔ بعض تو ایسے ہیں جو مر کر اپنا وقت پورا کر گئے اور بعض اُن میں سے حکمِ خدا کے منتظر ہیں۔ امامؑ نے فرمایا کہ مراد یہ ہے کہ مومنین میں سے وُہ لوگ ہیں جنہوں نے اُس عہد کو پُورا کر دکھایا جو خدا سے کیا تھا کہ ہرگز جنگ سے نہ بھاگیں گے یہانتک کہ قتل ہو جائیں تو اُن میں سے بعض کی اجل آگئی اور وُہ اپنے عہد پر باقی رہے یہانتک کہ دُنیا سے گزر گئے یعنی حمزہؑ اور جعفرؑ۔ اور اُن میں سے بعض اپنی موت کا انتظار کر رہے ہیں کہ موت آنے پر شہادت سے مشرف ہوں اور وُہ علیؑ بن ابی طالب ہیں۔ اور انہوں نے کوئی امرِ دین تبدیل نہیں کیا۔ نیز اس آیت کی تفسیر میں اُذِنَ لِلَّذِيْنَ يُقٰتَلُوْنَ بِاَنَّهُمْ ظُلِمُوْا ۚ وَاِنَّ اللّٰهَ عَلٰى نَصْرِهِمْ لَقَدِيْرُ ۝ (آیت ۳۹ پ ۱۷ سورۃ الحج) (جن مسلمانوں سے کفار جنگ کیا کرتے تھے اُن کو بھی جہاد کی اجازت دے دی گئی کیونکہ اُن پر بہت ظلم کیا گیا اور خدا اُن کی مدد پر یقیناً قادر ہے) روایت ہے کہ یہ پہلے علیؑ و حمزہؑ و جعفرؑ کی شان میں نازل ہوئی اُس کے بعد تمام لوگوں کے لیئے اُس کا حکم جاری ہوا یعنی اُن کے لیئے یہ ایک قانون بنا دیا گیا جن سے کفار لڑتے ہیں اور اُن پر ظلم کیا گیا ہے اور خدا اُن کی مدد پر قادر ہے۔

خصال میں بسندِ معتبر امام محمد باقرؑ سے روایت کی گئی ہے کہ جنابِ سرورِ کائنات صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ لوگ مختلف درختوں سے پیدا ہوئے، اور میں اُس درخت سے تعلق رکھتا ہوں جس کی جڑ علیؑ ہیں اور شاخ جعفرؑ ہیں۔ نیز روایت ہے کہ جنابِ امیرؑ نے روزِ شوریٰ فرمایا کہ میں تم سے قسم دے کر پوچھتا ہوں کہ کیا تم میں کوئی ہے جس کا کوئی بھائی جعفرؑ کے مانند ہو کہ خدا نے جس کو دو رنگین پروں سے آراستہ کیا ہو۔ جن سے وُہ بہشت کے درجوں میں جس جگہ چاہے پرواز کرے۔ اور اُس کا کوئی چچا مثل میرے چچا حمزہؑ کے ہو جو شیرِ خدا اور شیرِ رسولؐ اور بہترینِ شہدا ہو۔ سب نے کہا ہم میں کوئی ایسا نہیں ہے۔ اور بصائر میں امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ ساقِ عرش پر لکھا ہے کہ حمزہؑ خدا کے شیر اور رسولؐ کے شیر اور سیّد الشہدا ہیں۔

ایضاً

کلینی نے بسند معتبر امام زین العابدینؑ سے روایت کی ہے کہ کسی کی حمیت نے صاحب حمیت کو داخلِ بہشت نہیں کیا سوائے حمیتِ حمزہؓ کے کہ وہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کے لیے غصہ میں مسلمان ہوئے جبکہ کفار مکہ نے اونٹ کی آنتیں آنحضرتؐ کی پُشت مبارک پر ڈالیں۔

فرات بن ابراہیم نے روایت کی ہے کہ یہ آیت مَنْ كَانَ يَرْجُوْا لِقَآءَ اللّٰهِ فَاِنَّ اَجَلَ اللّٰهِ لَاٰتٍ (آیت ۵، سورۃ عنکبوت پ۲۰) جو شخص خدا سے ملنے کی اُمید رکھتا ہو تو خدا کی مقرر کی ہوئی میعاد ضرور آنے والی ہے۔" اور یہ آیت:۔ وَمَنْ جَاهَدَ فَاِنَّمَا يُجَاهِدُ لِنَفْسِهٖ (آیت ۶ سورۃ عنکبوت پ۲۰) یعنی جس نے جہاد کیا اُس نے اپنے لئے کیا۔" دونوں جناب حمزہؓ بن عبدالمطلب کی شان میں نازل ہوئیں۔

کلینی نے بسند حسن روایت کی ہے کہ سدیر نے امام محمد باقرؑ سے پوچھا کہ بنی ہاشم کی عزت و شوکت و کثرت کہاں تھی کہ امیرالمومنین جناب رسولؐ خدا کے بعد ابوبکر و عمر اور تمام منافقوں سے مغلوب ہو گئے؟ حضرتؑ نے فرمایا کہ بنی ہاشم میں کون باقی تھا۔ جعفر و حمزہ جو سابقین اولین میں انتہائی ایمان و یقین کے مالک تھے عالمِ بقا کی جانب رحلت فرما چکے تھے، اور دو مرد ضعیف الیقین اور کمزور نفس تھے جو تازہ مسلمان ہوئے تھے۔ یعنی عباس و عقیل۔ وہ دونوں جنگ بدر میں اسیر کیے گئے تھے اور آزاد کر دیئے گئے تھے۔ اُن کے ایمان میں اتنی قوت نہیں تھی۔ خدا کی قسم اگر حمزہؓ اور جعفرؓ زندہ ہوتے اُس فتنہ میں ابوبکر و عمر کی مجال نہ تھی کہ حضرت امیرؑ المومنین کا حق غصب کر لیتے۔ اور اگر اس کی کوشش کرتے تو یقیناً یہ حضرات ان کو قتل کر دیتے اسی حدیث کے مانند احتجاج میں بھی امیرؑ المومنین سے مروی ہے۔

## فصل } اُس صدیق کے حالات جو بعثت سے پہلے حضرتؐ کا دوست تھا۔

کلینی اور حمیری نے بسند ہائے معتبر امام محمد باقرؑ اور امام جعفر صادقؑ سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ بعثت سے پہلے ایک مرتبہ ایک شخص کے پاس تشریف لے گئے اُس نے آپ کی بڑی عزت کی۔ جب آنحضرتؐ مبعوث برسالت ہوئے لوگوں نے اُس سے کہا جانتے ہو کہ وہ پیغمبرؐ کون مبعوث ہوا ہے؟ اُس نے کہا نہیں۔ لوگوں نے کہا کہ وہ جو فلاں روز تمہارے پاس بیٹھے تھے اور تم نے اُن کی بڑی عزت و تکریم کی تھی۔ یہ سُنکر وہ شخص آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضری کے لیئے روانہ ہوا۔ جب حضرتؐ کے پاس پہنچا کہا یا رسولؐ اللہ آپ مجھے پہچانتے ہیں حضرتؐ نے فرمایا تم کون ہو؟ عرض کی میں وہ ہوں کہ فلاں مقام پر فلاں روز آپ جس کے پاس بیٹھے تھے اور فلاں اور فلاں قسم کا کھانا میں آپ کے لیئے لایا تھا۔ حضرتؐ نے فرمایا مرحبا تم خوب آئے جو چاہو مجھ سے سوال کرو۔ اُس نے کہا میں سو گوسفند مع اُن کے چرواہوں کے چاہتا ہوں۔ حضرتؐ نے کچھ دیر تامل کیا پھر حکم دیا تو اُس کو دے دیئے گئے۔ حضرتؐ نے صحابہ سے کہا کہ اس مرد کو کون سا امر مانع ہوا کہ مثل اُس بڑھیا کے سوال کرتا جو بنی اسرائیل سے تھی۔ لوگوں نے پوچھا یا رسولؐ اللہ اُس بڑھیا کا سوال کیا تھا؟ حضرتؐ نے فرمایا کہ خدا نے جناب موسیٰؑ کو وحی فرمائی کہ جب شہر مصر سے باہر نکلو تو اپنے ساتھ استخوانہائے یوسفؑ قبر سے نکال کر بیت المقدس اپنے ساتھ لے جاؤ۔ جناب موسیٰؑ نے لوگوں سے پوچھا کہ یوسفؑ کی قبر کہاں ہے؟ کسی نے نشانِ قبر نہ بتایا۔ ایک پیر مرد نے کہا کہ فلاں بوڑھی عورت کو معلوم ہے۔ حضرتؑ

موسیٰؑ نے اُس کو طلب کیا اور دریافت کیا کہ تُو جناب یوسفؑ کی قبر جانتی ہے؟ اُس نے کہا ہاں۔ حضرت موسیٰؑ نے فرمایا مجھے بتا دے میں تیرے لئے بہشت کا ضامن ہوتا ہوں۔ بڑھیا نے کہا خدا کی قسم میں نہیں بتاؤں گی، جب تک کہ آپ میرے لئے وُہ عمل میں نہ لائیں جو میں کہوں۔ جناب موسیٰ علیہ السّلام نے فرمایا میں تیرے لئے بہشت کی ضمانت کرتا ہوں۔ اُس نے کہا نہیں جو میں مانگوں جب تک آپ وُہ نہ دیں گے میں نہ بتاؤں گی۔ اُس وقت وحی نازل ہوئی کہ اے موسیٰؑ جو کچھ وُہ کہے اُسے قبول کرو کیونکہ مجھ پر کوئی امر دشوار نہیں ہے تو موسیٰؑ نے اُس سے کہا جو چاہے طلب کر۔ اُس نے کہا میں یہ فیصلہ کرتی ہوں کہ میں آپ کے ساتھ اُسی درجہ میں رہوں گی بہشت کے جس درجہ میں آپ ہوں گے۔ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اس مرد نے کیوں نہ اُس بوڑھی عورت کے مانند مجھ سے سوال کیا۔

نیز کلینی نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ کی بعثت سے پہلے ایک شخص سے راہ و رسم تھی جس سے لین دین رکھتے تھے۔ جب رسالت پر مبعوث ہوئے اُس شخص سے ملاقات ہوئی تو اُس نے حضرتؐ سے کہا خدا آپ کو جزائے خیر دے آپ میرے اچھے دوست تھے۔ آپ نے ہمیشہ میری موافقت کی اور کبھی لڑائی جھگڑا نہیں کیا۔ حضرتؐ نے اُس سے فرمایا کہ خدا تم کو بھی جزائے خیر دے کہ تم نے ہمیشہ مجھ سے اچھی طرح معاملہ کیا اور مجھ پر کوئی سُود وارد نہیں کیا اور نہ میرے مال میں طمع کیا۔

بسندِ حسن اُنہی حضرتؐ سے مروی ہے کہ عرب جاہلیت میں دو فرقے تھے حلم اور حمس۔ حمس قریش کو کہتے تھے، اور تمام عرب حلم کہلاتے تھے۔ اور ہر حلم پر لازم تھا کہ وُہ کسی حمس سے مصاحبت رکھے جو حرم میں سکونت رکھتا ہو۔ اور اگر کوئی عرب میں سے مکہ میں آتا جو کسی مکہ والے سے مصاحبت نہیں رکھتا تھا تو اُس کو خانہ کعبہ کے طواف کرنے کی اجازت نہیں تھی مگر برہنہ ہو کر کر سکتا تھا۔ کیونکہ اہل مکہ کے خیال میں ایسے لوگوں کا لباس وُہ ہوتا جس میں گناہ کیئے گئے ہوتے تھے۔ لہٰذا اُس لباس کو پہن کر طوافِ کعبہ نہیں کرنا چاہیئے تھا۔ اور اگر اہل حرم میں سے کسی سے دوستی ہوتی تو اپنا لباس اُتار کر اُس دوست کا لباس پہن کر طواف کر لیتے تھے۔ جناب رسُولِ خدا عیاض بن حماز مجاشعی کے مصاحب تھے اور عیاض اپنی قوم میں بہت گرامی اور صاحب عزت تھا اور اہل عکاظ کا قاضی تھا۔ جب عیاض مکہ میں آتا اپنا لباس اُتار کر حضرتؐ کے طاہر و پاکیزہ کپڑے پہنکر طواف کرتا پھر حضرتؐ کے کپڑے واپس دے دیتا۔ جب آنحضرتؐ مبعوث ہوئے عیاض آنحضرتؐ کے لئے ہدیہ لایا۔ حضرتؐ نے قبول نہ فرمایا۔ اور فرمایا کہ اگر تُو مسلمان ہو جائے تو تیرا ہدیہ قبول کروں گا کیونکہ خداوند عالم میرے لئے مشرکوں کا ہدیہ پسند نہیں فرماتا۔ اُس کے بعد عیاض مسلمان ہو گیا اور اُس کا اسلام بہتر ہوا۔ پھر وُہ حضرتؐ کیلئے ہدیہ لایا اور حضرتؐ نے قبول فرمایا۔

---

## باب ۹۷

# ستانوواں باب

## مہاجرین و انصار اور صحابہ و تابعین کی فضیلت اور اُن کے بعض مجمل حالات

ابن بابویہ نے بسند معتبر ابی امامہ سے روایت کی ہے کہ جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ خوشحال اُس کا جو مجھے دیکھے اور مجھ پر ایمان لائے۔ یہی بات سات مرتبہ ارشاد فرمائی۔

بسند حسن حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ کے اصحاب بارہ ہزار تھے۔ مدینہ کے آٹھ ہزار، مکہ کے دو ہزار اور دو ہزار آزاد کیے ہوئے لوگ تھے۔ اُن میں کوئی قدری نہ تھا جو خداوند عالم کے جبر کے قائل ہیں اور نہ کوئی مرجی تھا جو کہتے ہیں کہ ہر ایک کا ایمان ایک قسم کا ہے اور نہ کوئی حروری تھا جو امیر المومنینؑ کو ناسزا کہتے ہیں اور نہ کوئی معتزلی تھا جو کہتے ہیں کہ خدا کو بندوں کے عمل میں کوئی دخل نہیں اور خدا کے دین میں اپنی طرف سے کوئی بات نہیں کہتے تھے۔ اور وہ شب و روز گریہ کرتے اور کہتے تھے کہ خداوندا ہماری روحوں کو قبض کر لے قبل اس کے کہ امام حسینؑ کی شہادت کی خبر ہم کو پہنچے۔ دوسری روایت کے مطابق وہ کہتے تھے کہ ہم کو موت دیدے قبل اس کے کہ ہم میدہ کی روٹی کھائیں۔

بسند دیگر جناب رسولِ خدا سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ خوشحال اُس کا جس نے مجھے دیکھا اور کیا کہنا ہے اُس کا کہ اُس نے اُس کو دیکھا ہو جس نے مجھے دیکھا ہو۔ اور کیا کہنا ہے اُس کا کہ اُس نے اُسے دیکھا ہو جس نے اُسے دیکھا ہو جس نے مجھے دیکھا ہو۔[1]

شیخ طوسی نے بسند معتبر حضرت امیر المومنینؑ سے روایت کی ہے کہ آپؑ نے فرمایا کہ میں تم کو تمہارے پیغمبرؐ کے اصحاب کے بارے میں وصیت کرتا ہوں کہ ان کو گالی مت دو اور تمہارے پیغمبرؐ کے اصحاب وہ ہیں جو اُن کے بعد دین میں کوئی بدعت نہ کیے ہوں گے اور نہ کسی بدعت کرنے والے کو پناہ دی ہو گی بیشک جناب رسول خدا نے اُن کے بارے میں مجھ سے سفارش فرمائی ہے۔

نیز بسند صحیح حضرت امام محمد باقرؑ سے روایت ہے کہ جناب امیرؑ نے عراق میں لوگوں کے ساتھ نماز صبح ادا کی اور نماز سے فارغ ہو کر لوگوں کو موعظہ فرمایا اور روئے اور سب کو خوفِ خدا سے رُلایا۔ پھر فرمایا کہ خدا کی قسم کھاتا ہوں کہ میں نے اپنے خلیل رسولِ خدا کے زمانہ میں ایک گروہ کو دیکھا جو صبح و شام اس حال میں گزارتے تھے کہ اُن کے بال بکھرے ہوئے گرد آلود، غذا سے اُن کے پیٹ خالی، اُن کی پیشانیاں زیادہ سجدے کرنے سے مانند

[1] مؤلف کہتے ہیں کہ یہ حدیث مخالفوں کے طریقہ سے ہے اور اس میں شک نہیں کہ اس فضیلت میں ایمان شرط ہے ۱۲

بکریوں کے زانو کے۔ وُہ راتیں عبادتِ الٰہی میں بسر کرتے تھے۔ کبھی قیام میں ہوتے، کبھی رکوع میں، کبھی سجود میں۔ اور اپنے پیروں اور پیشانیوں کو تعب میں مبتلا کرتے اور ہمیشہ اپنے پروردگار سے مناجات کرتے رہتے اور رو رو کر اُس سے التجا کرتے تھے کہ اُن کے بدنوں کو آتشِ جہنم سے آزاد فرمائے۔ اور خدا کی قسم ہمیشہ اُن کو اسی حال میں عذابِ الٰہی سے خوفزدہ میں پاتا تھا۔

بسندِ دیگر عبدالرحمٰن جہنی سے روایت ہے۔ وُہ کہتے ہیں کہ ایک روز میں جنابِ رسولِ خدا کی خدمت میں حاضر تھا ناگاہ دو سوار دکھائی دیئے۔ حضرتؐ نے ان کو دیکھا تو فرمایا کہ یہ دو اشخاص قبیلۂ مذحج سے ہیں۔ وُہ قریب آئے تو معلوم ہوا کہ اسی قبیلہ سے ہیں۔ اُن میں سے ایک حضرتؐ کے پاس آیا تاکہ بیعت کرے جب آنحضرتؐ نے اُس کا ہاتھ بیعت کے لیئے پکڑا تو اُس نے کہا یا رسولؐ اللہ مجھے آگاہ فرمایئے کہ جو شخص آپ کی زیارت سے مشرف ہو، آپ پر ایمان لائے، آپ کی رسالت کی تصدیق کرے اور آپ کی پیروی کرے تو اُس کے لیئے کیا اجر و ثواب ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ اُس کے لیئے طوبیٰ ہے۔ یہ سُنکر اُس نے بیعت کی اور واپس چلا گیا۔ پھر دوسرا شخص حضرتؐ کے پاس آیا اور بیعت کرنے کے لیئے حضرتؐ کا ہاتھ پکڑا اور کہا یا رسولؐ اللہ مجھے مطلع فرمایئے کہ جو شخص آپ پر ایمان لائے، آپ کے ارشادات پر یقین کرے اور آپ کی پیروی کرے لیکن آپ کی زیارت نہ کیئے ہو تو اس کے لیئے کیا اجر و ثواب ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا اُس کے واسطے بھی طوبیٰ ہے۔ یہ سُنکر اُس نے بھی بیعت کی اور واپس گیا۔

بسندِ دیگر آنحضرتؐ کے بعض اصحاب سے روایت ہے وُہ کہتے ہیں کہ ایک روز حضرتؐ کی خدمت میں ہم بیٹھے ہوئے ناشتہ کر رہے تھے۔ ہم نے عرض کی یا رسولؐ اللہ کیا ہم سے بھی کوئی بہتر ہے؟ کیونکہ ہم نے اسلام قبول کیا اور آپ کی خدمت میں حاضر رہ کر جہاد کیا ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا ہاں تم سے بہتر میری اُمت میں وُہ لوگ ہیں جو میرے بعد پیدا ہوں گے اور مجھ پر ایمان لائیں گے۔

بسندِ معتبر کلینی نے روایت کی ہے کہ ابو عمرو زبیری نے حضرت صادقؑ سے سوال کیا کہ کیا ایمان کے درجے ہیں جنکے سبب سے خدا کے نزدیک مومنین ایک دوسرے پر فضیلت رکھتے ہیں؟ حضرتؑ نے فرمایا ہاں۔ اُس نے عرض کی بیان فرمایئے تاکہ میں بھی سمجھوں۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ خداوند عالم نے مومنین کے درمیان مسابقت قرار دی ہے۔ جس طرح میدان میں شرط لگا کر گھوڑے دوڑائے جاتے ہیں اسیطرح خدا نے ایک دوسرے پر بقدر سبقت فوقیت دی ہے اور اُن کو ایک دوسرے پر ایمان واعمالِ صالحہ میں آگے بڑھ جانے کے سبب سے فضیلت وکرامت بخشی ہے اور کوئی شخص اپنے سے آگے بڑھ جانے والے پر فضیلت نہیں رکھتا اور کوئی مفضول اپنے سے افضل پر فوقیت نہیں رکھتا اسی سبب سے جو لوگ اس اُمت کے آخر میں ایمان لائے ہیں۔ اور اگر ایمان میں آگے بڑھ جانے والوں کو فضیلت حاصل نہ ہوتی تو ہر وُہ شخص جو بعد میں ایمان لاتا تو بیشک اس اُمت کا آخر اُن کے اول سے مل جاتا بلکہ اعمالِ نیک کی زیادتی کے باعث اُس پر بھی فوقیت حاصل کر سکتا تھا۔ لہٰذا کوئی فضیلت اُن کو جو پہلے ایمان لائے ہیں اُن پر نہیں ہوگی جو بہت بعد میں ایمان لائے ہیں۔ مگر ایمان کے درجوں کے سبب خداوند عالم نے سابقین کو مقدم رکھا ہے اور دیر میں ایمان

لانے والوں کو پیچھے رکھا ہے۔ کیونکہ ہم بعض مومنین کو دیکھتے ہیں جو آخر میں ایمان لائے ہیں کہ اُن کی نماز، اُن کا روزہ اور حج و زکوٰۃ و جہاد و صدقات اگلے لوگوں سے زیادہ ہے۔ اگر ایمان میں سبقت کی فضیلت نہ ہوتی تو بیشک وُہ لوگ جو آخر میں ایمان لائے ہیں عمل کی زیادتی کے سبب اگلے لوگوں پر مقدم ہوتے۔ لیکن خداوند عالم نے انکار کیا ہے اِس سے کہ آخر درجات ایمان کو اوّل درجات پر اختیار کرے۔ اور اُس کو مقدم نہیں کیا جا سکتا جس کو خدا نے پیچھے رکھا ہے، اور اُس کو پیچھے نہیں کیا جا سکتا جس کو خدا نے مقدم کیا ہے۔ ابو عمرو نے کہا مجھے آگاہ فرمائیے اُن امور سے جن کی خدا نے ایمان کی جانب سبقت کرنے میں ترغیب دی ہے۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ خداوند کائنات ارشاد فرماتا ہے:۔ سَابِقُوْۤا اِلٰى مَغْفِرَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَجَنَّةٍ عَرْضُهَا كَعَرْضِ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ اُعِدَّتْ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ (آیت ۲۱ سورۃ حدید پ۲۷) اپنے پروردگار کی مغفرت اور جنت کی جانب تیزی سے بڑھو جس کی چوڑائی زمین و آسمان کے مانند ہے۔ جو اُن لوگوں کے لیے تیار کی گئی ہے جو خدا اور اُس کے رسولوں پر ایمان لائے ہیں۔" پھر فرمایا ہے کہ:۔ وَالسّٰبِقُوْنَ السّٰبِقُوْنَ ۙ اُولٰٓئِكَ الْمُقَرَّبُوْنَ ۝ (آیۃ ۱۰ و ۱۱ سورۃ واقعہ پ۲۷) یعنی ایمان اور اعمال صالحہ میں آگے بڑھ جانے والے بہشت کی جانب سبقت کرنے والے ہیں اور وہی لوگ مقرب بارگاہِ الٰہی ہیں۔" پھر فرمایا ہے:۔ وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ وَ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ ۙ رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ (آیت ۱۰۰ سورۃ توبہ پ۱۱) مہاجرین و انصار میں سے سبقت کرنے والے اور اُن لوگوں سے جنہوں نے نیکی میں اُن کی پیروی کی خدا راضی ہوا اور وہ خدا سے ہوئے۔" حضرت صادقؑ نے فرمایا کہ خدا نے درجۂ ایمان کے مطابق ان لوگوں کا پہلے ذکر کیا جنہوں نے پہلے ہجرت کی تھی، پھر دوسرے درجہ میں انصار کا ذکر کیا جنہوں نے مہاجرین کے بعد آنحضرتؐ کی مدد کی تھی، پھر تیسرے درجہ میں اُن کے تابعین کا نیکی کے ساتھ ذکر فرمایا۔ غرض ہر گروہ کو اُس درجہ اور منزلت میں قرار دیا جو اُن کیلئے اُس کے نزدیک ہے۔ اور اپنے دوستوں میں سے بعض کو بعض پر تفضیل دی ہے۔ پھر فرمایا کہ تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ ۘ مِنْهُمْ مَّنْ كَلَّمَ اللّٰهُ وَرَفَعَ بَعْضَهُمْ دَرَجٰتٍ (آیۃ ۲۵۳ سورۃ بقرہ پ۳) یہ سب رسُول جو ہم نے بھیجے ہیں اُن میں سے بعض کو بعض پر فضیلت دی ہے اُن میں سے بعض وُہ ہیں جن سے خدا نے کلام کیا ہے اور بعض کے بہت درجے بعض پر بلند کیے۔" پھر فرمایا:۔ وَلَقَدْ فَضَّلْنَا بَعْضَ النَّبِيّٖنَ عَلٰى بَعْضٍ (آیت ۵۵ پ۱۵ سورۃ بنی اسرائیل) ہم نے بعض انبیا کو بعض پر فضیلت دی ہے۔" اور فرمایا:۔ اُنْظُرْ كَيْفَ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ ۭ وَلَلْاٰخِرَةُ اَكْبَرُ دَرَجٰتٍ وَّاَكْبَرُ تَفْضِيْلًا ۝ (آیت ۲۱ سورۃ بنی اسرائیل پ۱۵) غور کرو ہم نے بعض کو بعض پر کیسی فضیلت دی ہے اور آخرت میں سب سے بڑا درجہ اور سب سے زیادہ فوقیت عطا فرمائی۔" پھر فرمایا:۔ هُمْ دَرَجٰتٌ عِنْدَ اللّٰهِ (آیت ۱۶۳ پ۴ سورۃ آل عمران) خدا کے نزدیک اُن کے درجے بلند ہیں۔" اور فرمایا کہ:۔ يُؤْتِ كُلَّ ذِيْ فَضْلٍ فَضْلَهٗ (آیت ۳ سورہ ہود پ۱۱) ہر صاحب فضیلت کو اُس کی فضیلت دی گئی ہے۔" ان تمام آیتوں کا مضمون پیغمبروں کے مرتبہ کی زیادتی پر مشتمل ہے۔ یعنی بعض کو بعض پر اور بعض کو دوسروں پر تفضیل کی دلالت کرتی ہیں۔ پھر فرمایا کہ اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَهَاجَرُوْا وَجٰهَدُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ ۙ اَعْظَمُ

دَرَجَةً عِنْدَ اللّٰهِ (آیت ۲۰ سورۂ توبہ پ۱۰) یعنی جن لوگوں نے ایمان قبول کیا اور ہجرت کی اور خدا کی راہ میں اپنی جانوں اور مالوں سے جہاد کیا خدا کے نزدیک اُن کے درجے بہت بلند ہیں۔" پھر فرمایا ہے کہ فَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجَاهِدِيْنَ عَلَى الْقَاعِدِيْنَ اَجْرًا عَظِيْمًا دَرَجَاتٍ مِّنْهُ وَمَغْفِرَةً وَّرَحْمَةً (آیت ۹۵، ۹۶ سورۃ النساء پ۵) یعنی خدا نے جہاد کرنے والوں کو اُن لوگوں پر جو گھروں میں بیٹھے رہے اجرِ عظیم کے ساتھ فضیلت دی ہے اور اُن کے لئے خدا کی طرف سے درجے اور بڑی بخششیں اور عظیم رحمتیں ہیں۔" پھر فرمایا ہے کہ - لَا يَسْتَوِيْ مِنْكُمْ مَّنْ اَنْفَقَ مِنْ قَبْلِ الْفَتْحِ وَقَاتَلَ ط اُولٰٓئِكَ اَعْظَمُ دَرَجَةً مِّنَ الَّذِيْنَ اَنْفَقُوْا مِنْۢ بَعْدُ وَقَاتَلُوْا (آیت ۱۰ سورۂ حدید پ۲۷) یعنی وہ تم میں سے جس نے راہِ خدا میں فتح مکہ سے قبل اپنے مال صرف کئے اور جہاد کیا اور وہ جس نے بعد میں کیا درجہ میں برابر نہیں ہیں۔ وہ لوگ درجہ میں اُن لوگوں سے بلند ہیں جنہوں نے فتح مکہ کے بعد راہِ خدا میں مال صرف کیا اور جہاد کیا۔"

شیخ طوسی نے روایت کی ہے کہ جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ بیشک انصار دشمنوں کے دفع کرنے میں میری سپر ہیں۔ لہٰذا اُن سے غلطیاں ہو جائیں تو اُن کو معاف کر دو اور درگزر کرو، اور اُن کے نیک لوگوں کی مدد کرو۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جب لوگ جوق در جوق رسولؐ خدا کے دین میں داخل ہو رہے تھے کہ ازد کے قبیلہ والے آئے جن کے دل نازک اور زبان شیریں تھی۔ صحابہ نے عرض کی یا رسولؐ اللہ ہم نے دلوں کی نزاکت کو تو سمجھ لیا لیکن اُن کی زبان کیوں شیریں ہے؟ فرمایا اس لئے کہ زمانۂ جاہلیت میں مسواک کرتے تھے۔

اور شیخ طوسی نے بسند معتبر امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ مسلمانوں کی تلواریں نیاموں سے باہر نہیں نکلیں اور ان کی صفیں نماز اور جہاد میں نہیں قائم ہوئیں اور اذان بلند آواز سے نہیں کہی گئی، اور قرآن میں یَآ اَیُّهَا الَّذِیْنَ نازل نہیں ہوئی قبل اس کے کہ قبیلۂ اوس و خزرج کے لوگ مسلمان ہوں جو کہ انصار ہیں [1]

ابن بابویہ نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ جناب امام جعفر صادقؑ نے ایک قریشی کو ایک مردِ شیعہ

---

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ صحابہ و مہاجرین اور انصار کے لئے ان آیتوں اور حدیثوں میں جو مدح اور فضیلتیں وارد ہوئی ہیں وہ اُن کے لئے ہیں جو دین سے خارج نہیں ہوئے اور نہ منافق ہوئے اور نہ امیرالمومنینؑ کے سوا کسی غیر حق خلیفہ کی متابعت کی ہے اور جو صحابہ کافر اور مرتد ہو گئے اور انہوں نے امیرالمومنینؑ کی مخالفت کی اور اُن کے دشمنوں کی مدد کی ہے وہ کافروں سے بھی بدتر ہیں۔ چنانچہ رسولؐ اللہ نے فرمایا ہے کہ میرے بہت سے اصحاب روزِ قیامت حوضِ کوثر سے دُور کر دیئے جائیں گے تو میں کہوں گا کہ یہ تو میرے اصحاب ہیں تو خداوندِ عالم فرمائے گا کہ اے محمدؐ تم نہیں جانتے کہ تمہارے بعد ان لوگوں نے کیا کیا۔ یہ تمہارے بعد دین سے ایڑیوں کے بل پھر گئے اور مرتد ہو گئے تھے۔ اس کے بعد خاصہ و عامہ کے طریقہ سے بہت سی حدیثیں اس بارے

سے گفتگو کرتے ہوئے سُنا۔ کہ وہ اُس پر فخر کرتا تھا اور اپنے نسب کی فوقیت ظاہر کرتا تھا۔ حضرتؑ نے اس کے جواب میں مردِ شیعہ سے فرمایا کہ تُو اُس سے کہہ دے کہ ولایت و محبّت اہلبیت کے سبب تو اُس سے شریف تر ہے۔

بسند صحیح حضرت امام رضاؑ سے روایت ہے کہ جناب رسُولِ خدا چار قبیلہ والوں (انصار، عبدالقیس، اسلم، اور بنی تمیم) کو دوست رکھتے تھے اور چار قبیلوں بنی اُمیّہ و بنی حَنیف و ثقیف اور بنو ہذیل کو دُشمن رکھتے تھے۔ اور فرماتے تھے کہ میری ماں نے مجھے اس واسطے نہیں جنا ہے کہ میں بکری ہوں یا ثقفی ہوں۔ اور فرماتے تھے کہ ہر قبیلہ میں کوئی نجیب ہے سوائے بنی اُمیّہ کے کہ اُس میں کوئی نجیب نہیں۔

شیخ طوسی نے روایت کی ہے کہ ایک روز امیرالمومنینؑ نے فرمایا کہ قبیلۂ غنی اور قبیلہ باہلہ کو بُلاؤ کہ اپنے حصّہ کے عطیّے لے جائیں۔ اُسی خدا کی قسم جس نے دانہ کو شگفتہ کیا اور خلق کو پیدا کیا ہے کہ ان کو اسلام سے کچھ واسطہ نہیں ہے۔ اور میں حوض کوثر اور مقام محمود شفاعت کے پاس گواہی دوں گا کہ یہ لوگ دُنیا و آخرت میں میرے دشمن ہیں۔ اور اگر خلافت پر میرے قدم قائم ہوگئے تو یقیناً چند قبیلوں کو چند قبیلوں کی طرف منتقل کردوں گا اور بیشک ساٹھ قبیلوں کا قتل مباح کردوں گا کیونکہ ان کو اسلام میں کچھ حصّہ نہیں ہے۔

# اٹھاونواںؔ باب

## بعض اکابر صحابہ کے فضائل کا تذکرہ

ابن بابویہ نے بسند معتبر کریزہ بن صالح سے روایت کی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابوذرؓ سے سُنا وہ فرماتے ہیں کہ جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے جناب امیرؑ کے بارے میں تین باتیں بیان فرمائی ہیں کہ اگر اُن میں سے ایک میرے حق میں ہو تو میں اُس کو دُنیا اور دُنیا میں جو کچھ ہے اُن سب سے بہتر سمجھتا۔ اوّل یہ کہ خداوندا اعانت کر اُس کی اور اُسی کے ذریعہ سے مدد حاصل کر اور اُس کی مدد کر اور اُس کے دُشمنوں سے انتقام لے۔ بیشک وہ تیرا بندہ ہے اور تیرے رسُولؐ کا بھائی ہے۔ پھر ابوذرؓ نے فرمایا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ علیؑ خدا کے ولی ہیں اور رسُولؐ کے بھائی ہیں اور وصی ہیں۔ پھر کریزہ نے کہا کہ اُن حضرت کے لیئے یہی گواہی تمام مسلمانوں، سلمان فارسیؓ، عمار یاسرؓ، جابر بن عبداللہ انصاریؓ، ابوالہیثم بن التیہانؓ، خزیمہؓ بن ثابت ذوشہادتین، ابوایوب انصاری اور ہاشم بن عتبہ مرقال رضی اللہ تعالےٰ عنہم نے دی ہے جو افاضل اصحاب رسولؐ تھے۔

بسندِ معتبر منقول ہے کہ امیرالمومنینؑ سے لوگوں نے جناب ابوذرؓ کے بارے میں دریافت کیا آپؑ نے فرمایا کہ وہ علوم حق سے آگاہ تھے اور اُس کا سر مضبوط باندھ رکھا تھا کہ اُس سے کوئی چیز باہر نہیں نکلتی تھی۔

پھر حضرت حذیفہؓ کے بارے میں پوچھا۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ منافقین کے نام اُن کو خوب یاد تھے۔ پھر جناب عمارؓ کے بارے میں دریافت کیا۔ فرمایا وُہ ایسے مومن تھے کہ اُن کی ہڈیوں کا مغز ایمان سے بھرا ہوُا تھا۔ اور کام بُھول جایا کرتے۔ جب ان کو لوگ یاد دلاتے تو فوراً یاد آجاتا۔ پھر عبداللہؓ بن مسعود کا حال دریافت کیا۔ فرمایا اُنہوں نے قرآن پڑھا اور اُن کے سامنے قرآن نازل ہوُا۔ لوگوں نے عرض کی جناب سلمان فارسیؓ کا حال بیان فرمائیے۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ ان کو علم اول و آخر مل گیا اور وُہ علم کے دریائے بے پایاں ہیں اور ہم اہلبیت میں سے ہیں۔ لوگوں نے التجا کی کہ یا امیرؑ المومنین اپنا حال بیان فرمائیے۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ میں ایسا تھا کہ جب میں سوال کرتا تھا تو رسولؐ اللہ علم عطا فرماتے تھے اور جب خاموش رہتا تھا تو خود سے ابتدا کرتے تھے۔

ایضاً۔ حبۂ عرنی سے روایت ہے کہ عبداللہ بن عمرؓ نے دس اشخاص کو عمارؓ کے بارے میں لڑتے جھگڑتے دیکھا۔ ہر ایک کہتا تھا کہ مَیں نے اُن کو قتل کیا ہے۔ عبداللہ نے کہا اس بارے میں جھگڑا کر رہے ہیں کہ اُن میں سب سے پہلے کون جلد سے جلد جہنم میں جائے گا کیونکہ مَیں نے رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سُنا ہے آپؐ فرماتے تھے کہ عمارؓ کا قاتل، اُن کے اسلحے لینے والا اور اُن کے کپڑے اُتارنے والا جہنم میں جائے گا۔ نیز روایت ہے کہ جب حضرت عمارؓ قتل ہو گئے لوگ حذیفہؓ کے پاس آئے اور کہا وُہ حضرتؓ مارے گئے اور لوگ اُن کے بارے میں اختلاف کر رہے ہیں کہ آیا حق پر تھے یا ناحق۔ آپ کیا فرماتے ہیں؟ حذیفہؓ نے کہا مَیں نے رسولِؐ خدا سے سُنا ہے آپ نے تین مرتبہ فرمایا کہ ابوالیقظان فطرتِ اسلام پر قائم ہیں اور اپنے مرتے دم تک اس کو ترک نہ کریں گے۔ نیز حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ جناب رسولؐ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ عمارؓ کو دو باتوں میں جب اختیار دیا جاتا ہے تو وُہ اس کو اختیار کرتے ہیں جو اُن پر زیادہ دُشوار ہوتی ہے۔

قرب الاسناد میں بسندِ صحیح حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ جناب رسولِؐ خدا نے فرمایا کہ خدا نے مجھے چار اشخاص سے دوستی کا حکم دیا ہے۔ صحابہ نے پُوچھا یا رسولؐ اللہ وُہ کون کون ہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا اُن میں سے ایک علیؑ بن ابی طالب ہیں اور یہ کہہ کر خاموش ہو گئے۔ پھر فرمایا کہ خدا نے مجھے چار شخصوں سے دوستی کا حکم دیا ہے۔ پُوچھا وُہ کون لوگ ہیں؟ فرمایا وُہ علیؑ بن ابی طالب، مقدادؓ بن اسود، ابوذرؓ غفاری اور سلمانؓ فارسی ہیں۔

بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ جب خداوند عالم نے یہ آیت نازل فرمائی قُلْ لَّآ اَسْئَلُکُمْ عَلَیْهِ اَجْرًا اِلَّا الْمَوَدَّةَ فِی الْقُرْبٰی (آیت ۲۳ سورۃ الشوریٰ پ ۲۵) یعنی اے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) اپنی اُمت سے کہہ دو کہ میں تم سے تبلیغ رسالت کی اُجرت اس کے سوا کچھ نہیں چاہتا کہ میرے قرابتداروں سے محبت کرو" تو جناب رسولؐ خدا اُٹھے اور فرمایا اے لوگو! خدا نے میرے واسطے تمہارے اوپر ایک فریضہ قرار دیا ہے کیا تم اس کو ادا کرو گے۔ یہ سُنکر اصحاب میں سے کسی نے کچھ جواب نہیں دیا۔ حضرتؐ ناکام واپس آئے۔ دُوسرے روز پھر صحابہ کے پاس آئے اور اُن کے درمیان کھڑے ہو کر وہی بات کہی، پھر کسی نے کوئی جواب نہیں دیا۔ تیسرے روز پھر حضرتؐ نے اُسی بات کا اعادہ کیا۔ جب کسی نے کوئی جواب نہ دیا تو حضرتؐ

نے فرمایا ایہا الناس! جو کچھ خدا نے میرے لئے تم پر واجب قرار دیا ہے وُہ چاندی اور سونے کی قسم سے نہیں ہے اور نہ کھانے پینے کی قسم سے ہے۔ تب لوگوں نے پُوچھا کہ اچھا فرمائیے وُہ کیا ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ خدا نے یہ آیت نازل فرمائی ہے اور میری رسالت کا اجر میرے اہلبیتؑ کی محبت قرار دیا ہے۔ تب لوگوں نے کہا کہ ہم نے قبول کیا۔ اس کے بعد جناب صادقؑ نے فرمایا کہ خدا کی قسم اس عہد کو سلمانؓ، ابوذرؓ، عمارؓ، مقدادؓ بن اسود، جابرؓ بن عبداللہ انصاری آزاد کردۂ رسولِ خدا جنکو ثبیت کہتے تھے، اور زید بن ارقم رضی اللہ عنہم۔ اِن سات آدمیوں کے سوا کسی نے نہیں پُورا کیا۔

علی بن ابراہیم نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ کَانَتْ لَهُمْ جَنّٰتُ الْفِرْدَوْسِ نُزُلًا (آیت سورۃ کہف پ۱۶) بیشک جو لوگ ایمان لائے اور اعمال نیک کرتے رہے اُن کی منزل جنت الفردوس ہے۔" یہ آیت ابوذر، مقداد، سلمان اور عمار رضی اللہ عنہم کی شان میں نازل ہوئی اور خدا نے جنت الفردوس کو ان کی منزل اور مسکن قرار دیا ہے۔

ابن بابویہ اور شیخ مفید وغیرہم نے بسند ہائے معتبر روایت کی ہے کہ جناب رسولؐ خدا نے فرمایا کہ خدا نے مجھے میرے اصحاب میں سے چار شخصوں سے دوستی کا حکم دیا ہے اور مجھے خبر دی ہے کہ وُہ خود بھی ان کو دوست رکھتا ہے۔ صحابہ نے پُوچھا وُہ کون لوگ ہیں۔ یقیناً ہم سب چاہتے ہیں کہ اُنہی میں سے ہوں۔ آنحضرتؐ نے فرمایا وُہ علیؑ بن ابی طالب، سلمانؓ، ابوذرؓ اور مقدادؓ ہیں۔

ابن بابویہ نے بسندِ معتبر جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کی ہے کہ عمار یاسرؓ جنگِ صفین میں کہتے تھے کہ اس عَلَم کے نیچے مَیں نے رسولؐ خدا کی خدمت میں رہ کر تین مرتبہ جنگ کی ہے اور یہ چوتھی مرتبہ ہے۔ خدا کی قسم اگر یہ لوگ مجھ کو قتل کر دیں یا نخلستان ہجر میں ہم کو پہنچا دیں پھر بھی ہم سمجھیں گے کہ ہم ہی حق پر ہیں اور یہ لوگ باطل پر۔

نیز امام رضا علیہ السلام سے بسندِ معتبر روایت ہے کہ جناب رسولؐ خدا نے امیرالمومنینؑ سے فرمایا کہ بہشت تمہاری، سلمان، ابوذر، عمار اور مقداد کی مشتاق ہے۔

بسند معتبر حضرت امیرالمومنینؑ سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ ایمان کی جانب سبقت کرنے والے پانچ افراد ہیں۔ مَیں عرب میں سب سے پہلا شخص ہوں۔ سلمان اہل فارس میں سب سے پہلے ہیں۔ صہیب اہل روم میں سب سے سابق، بلال حبشہ والوں میں سب سے سابق اور خباب قبط میں سب سے پہلے ہیں۔

بسند معتبر حضرت صادق اور حضرت امام رضا علیہم السلام سے روایت ہے کہ اُن مومنوں کی محبت اور ولایت واجب ہے جنہوں نے اپنے پیغمبرؐ کے بعد خلیفۂ خدا اور دینِ خدا میں تغیر و تبدل نہیں کیا مثل سلمان فارسی، ابوذر غفاری، مقداد بن اسود کندی، عمار بن یاسر، جابر بن عبداللہ انصاری، حذیفہ بن الیمان، ابو الہیثم بن تیہان، سہیل بن حنیف، ابو ایوب انصاری، عبداللہ بن صامت، عبادہ بن صامت، خزیمہ بن صامت ذوالشہادتین اور ابو سعید خدری کے اور جو لوگ ان کے طریقہ پر چلے اور اُن کے ایسے کام کئے۔

زمین فقط سات اشخاص کے لئے پیدا کی گئی

حضرت امیر المومنین علیہ السلام سے روایت ہے کہ زمین سات اشخاص کے واسطے پیدا کی گئی جن کے سبب سے اہلِ زمین روزی پاتے ہیں اور اُنہی کی برکت سے بارش ہوتی ہے۔ انہی کی برکت سے لوگوں کی مدد کی جاتی ہے۔ اور وُہ ابوذر، سلمان، مقداد، عمار، حذیفہ اور عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہم ہیں۔ اس کے بعد حضرت نے فرمایا کہ میں ان کا امام اور پیشوا ہوں، اور یہی لوگ ہیں جو فاطمہ زہرا (صلواۃ اللہ وسلامہٗ علیہا) کی میت پر نماز کے لیئے حاضر تھے [1]

عمار آخری وقت تک ملت حق پر رہنا

بسندِ معتبر حضرت امام رضاؑ سے روایت ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ عمارؓ حق پر ہوں گے جبکہ دو لشکروں کے درمیان قتل کیئے جائیں گے جن میں سے ایک لشکر میرے دین وسنت پر ہوگا اور دُوسرا دین سے خارج ہوگیا ہوگا۔

تفسیر امام حسن عسکریؑ میں مذکور ہے کہ جب جناب سلمانؓ نے آنحضرتؐ کے سامنے عبداللہ بن صوریا سے جو یہودیوں کا عالم تھا مناظرہ کیا تو عبداللہ نے اثنائے مناظرہ میں کہا کہ فرشتوں میں جبرئیلؑ ہمارے دشمن ہیں۔ یہ سُنکر جناب سلمانؓ نے فرمایا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ جو شخص جبرئیلؑ کا دُشمن ہے وُہ میکائیل کا دشمن ہے اور وُہ دونوں اُس شخص کے دُشمن ہیں جو اُن کو دُشمن رکھتا ہے اور دوست ہیں اُس کے جو اُن کو دوست رکھتا ہے۔ تو خداوند عالم نے جناب سلمانؓ کے قول کے موافق یہ دو آیتیں نازل فرمائیں:۔ قُلْ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّجِبْرِيلَ فَإِنَّهُ نَزَّلَهُ عَلَىٰ قَلْبِكَ بِإِذْنِ اللَّهِ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَهُدًى وَبُشْرَىٰ لِلْمُؤْمِنِينَ ۝ مَن كَانَ عَدُوًّا لِّلَّهِ وَمَلَائِكَتِهِ وَرُسُلِهِ وَجِبْرِيلَ وَمِيكَالَ فَإِنَّ اللَّهَ عَدُوٌّ لِّلْكَافِرِينَ ۝ (آیت ۹۷ و ۹۸ سورۃ بقرہ پ۱) اے رسُولؐ اُن سے کہہ دو کہ جو شخص جبرئیلؑ کا دشمن ہے اُس کا خدا دُشمن ہے، کیونکہ اُسؑ نے خدا کے حکم سے اس قرآن کو تمہارے دِل پر ڈالا ہے جو اُن کتابوں کی تصدیق کرتا ہے جو پہلے نازل ہو چکی ہیں اور اُن کے سامنے موجود ہیں اور یہ قرآن ایمانداروں کے واسطے خوشخبری ہے۔ تو جو شخص خدا اور اُس کے فرشتوں اور اُس کے رسُولوں کا اور جبرئیلؑ و میکائیلؑ کا دشمن ہے تو یقیناً خدا بھی ایسے کافروں کا دشمن ہے۔ امام حسن عسکری علیہ السلام نے فرمایا کہ جو شخص جبرئیلؑ کا اس سبب سے دشمن ہے کہ وُہ دشمنانِ خدا کے خلاف خدا کے دوستوں کی مدد کرتے تھے اور اس سبب سے کہ وُہ علیؑ ابن ابی طالب کے فضائل خدا کی جانب سے لائے کہ وُہ خدا کے ولی ہیں تو اے رسُولؐ یہ قرآن اُنہوں نے تمہارے قلب پر بحکم خدا نازل کیا ہے اور اُس کے احکام لائے ہیں ایسی حالت میں کہ وُہ کتاب خدا کی سابقہ کتابوں کی تصدیق کرنے والی ہے اور راہِ حق کی ہدایت کرنے والی ہے اور ان لوگوں کو خوشخبری دینے والی ہے جو محمدؐ کی

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ یہ حدیث محتاج تاویل ہے شاید اس سے یہ مراد ہو کہ اگر یہ لوگ اُس روز امیر المومنینؑ کی متابعت نہ کرتے اور سب ابوبکرؓ کی بیعت کر لیتے تو خداوند عالم اہلِ زمین پر عذاب نازل کر دیتا پھر کوئی شخص زمین پر زندہ نہ باقی بچتا۔ اور جو کچھ اس حدیث میں ابن مسعود کے بارے میں وارد ہُوا ہے دُوسری حدیث کے مخالف ہے جو ان کی مذمت میں وارد ہوئی ہے۔ اور اُن کا معاملہ مشتبہ ہے اگرچہ ان کی بدی راجح ہے۔ ۱۲

پیغمبری اور علیؑ اور اُن کے بعد کے اماموں کی ولایت پر ایمان لائے ہیں اور اس لیئے وُہ خدا کے سچے دوست ہیں اگر محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) اور علیؑ اور آلِ طیبینؑ کی محبت پر مرے۔ جناب رسُولِ خدا نے فرمایا کہ اے سلمانؓ بیشک خدا نے تمہارے قول کی تصدیق فرمائی اور تمہاری رائے کو صحیح قرار دیا۔ کیونکہ جبرئیلؑ خداوند جلیل کی جانب سے مجھے خبر دے رہے ہیں کہ اے محمد (صلے اللہ علیہ وسلم) سلمان و مقداد آپس میں بھائی بھائی ہیں جو تمہاری محبت اور تمہارے بھائی، وصی اور تمہارے برگزیدہ علیؑ کی مودت میں سچے اور خالص ہیں اور یہ دونوں اشخاص تمہارے اصحاب میں جبرئیلؑ و میکائیل کے مانند ہیں جیسے وُہ فرشتوں میں ہیں۔ سلمانؓ اور مقدادؓ اُس کے دُشمن ہیں جو اُن میں سے کسی کا دُشمن ہے اور اُس کے دوست ہیں جو اُن سے دوستی رکھتا ہو اور محمدؐ و علیؑ کو دوست رکھتا ہو اور اُس کے دُشمن ہیں جو محمدؐ اور علیؑ کو دشمن رکھتا ہو۔ اگر اہلِ زمین سلمانؓ اور مقداد کو دوست رکھیں محض اس لیئے کہ وُہ محمدؐ و علیؑ کو دوست رکھتے ہیں اور اُن کے دوستوں کو دوست اور اُن کے دشمنوں کو دشمن رکھتے ہیں جس طرح اُن کو آسمانوں کے حجابات اور عرش و کرسی کے فرشتے دوست رکھتے ہیں تو یقیناً خدا اُن میں سے کسی پر کسی طرح کا عذاب نہ کرتا۔

کتاب احتجاج میں امیرالمومنین سے روایت ہے۔ وُہ حضرتؑ فرماتے ہیں کہ جب جناب رسُولِ خدا کی وفات ہوئی اور مَیں نے حضرتؐ کو غسل و کفن دے کر دفن کر دیا اور قرآن جمع کرنے میں مشغول ہوا اور جب فارغ ہوا تو مَیں نے فاطمہؑ، حسنؑ اور حسینؑ کا ہاتھ پکڑا اور تمام اہلِ بدر اور اُن لوگوں کے گھروں پر گیا جو دین میں سبقت لے گئے تھے اور اُن کو اپنے حق کی قسم دی اور مدد کا طالب ہوا۔ لیکن اُن میں سے سوائے چار آدمیوں کے کسی نے قبول نہ کیا اور وُہ ابوذرؓ، سلمانؓ، مقدادؓ اور عمارؓ تھے۔ اور دوسری روایت کے مطابق چوبیسؓ آدمیوں نے اُن سے بیعت کی۔ حضرتؑ نے ان کو حکم دیا کہ صبح کو اپنے بال مونڈوائیں اور ہتھیار لگا کر میرے پاس آئیں اور بیعت کریں کہ جب تک قتل نہ کیئے جائیں گے آپ کی مدد سے باز نہ آئیں گے لیکن جب صبح ہوئی تو سلمانؓ، ابوذرؓ، مقدادؓ اور زبیرؓ[1] کے سوا کوئی نہ آیا۔ حضرتؑ نے تین رات مسلسل یُونہی لوگوں کو بلایا مگر ان چار اشخاص کے سوا کوئی نہ آیا۔

بسند معتبر حضرت سلمانؓ سے روایت ہے کہ جب امیرالمومنین حضرت سرورِ عالم کے غسل و کفن سے فارغ ہوئے تو مجھ کو، ابوذرؓ، مقدادؓ، فاطمہؑ، حسنؑ اور حسینؑ کو بلایا۔ خود ہمارے آگے کھڑے ہوئے اور ہم نے حضرتؑ کے پیچھے صف باندھی اور آنحضرتؐ پر نماز پڑھی۔ عائشہؓ اُسی حجرہ میں تھیں۔ جبرئیلؑ نے اُن کی آنکھوں کو بند رکھا تھا وُہ ہم کو نہ دیکھ سکیں۔

اصبغ بن نباتہ سے روایت ہے کہ عبداللہ بن کوا نے حضرتؑ کے اصحاب کا حال دریافت کیا۔ امیرالمومنین نے فرمایا کہ اصحاب میں سے کس کا حال پوچھتے ہو؟ کہا ابوذر غفاریؓ کا۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ مَیں نے رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سُنا ہے حضرتؐ فرماتے تھے کہ آسمانِ سبز نے سایہ نہیں ڈالا اور زمین گرد آلود نے بار نہیں اُٹھایا کسی بات کرنے والے کا جو ابوذرؓ سے زیادہ سچا ہو۔ پھر حضرت سلمانؓ کا حال دریافت کیا۔ آپؑ نے فرمایا ہاں ہاں سلمانؓ ہم اہلبیتؑ میں سے ہیں۔ اور اُن کے سوا دُنیا کہاں پیدا

[1] اصل کتاب میں زبیرؓ ہی کا نام ہے مگر قرائن سے حضرت عمارؓ ہی کا نام معلوم ہوتا ہے شائد کاتب کی غلطی سے بجائے عمار کے۔

کر سکتی ہے کسی کو جو لقمانؑ حکیم کے مانند ہو۔ وُہ علمِ اوّل اور علمِ آخر کے جاننے والے تھے۔ عرض کی یا حضرتؑ مجھے عمارؓ کا حال سنائیے۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ وُہ ایسے تھے جن کا گوشت اور خون خدا نے آتشِ دوزخ پر حرام کر دیا ہے اور اُن کے گوشت و خوُن میں سے کسیکو جہنم کی آگ چھُو نہیں سکتی۔ عرض کی یا حضرتؑ مجھے حذیفہ ابن الیمان کے حال سے آگاہ کیجئے۔ حضرتؑ نے فرمایا وُہ ایسے تھے جو منافقوں کے نام جانتے تھے اور اگر اُن سے حدودِ الٰہی کے بارے میں دریافت کروگے تو اُن کو عارف و دانا پاؤگے۔ عرض کی یا حضرتؑ کچھ اپنے بارے میں فرمائیے۔ حضرتؑ نے فرمایا جب میں حضرت رسولؐ خدا سے دریافت کرتا تھا تو آپ اپنے علوم بتاتے تھے۔ اور خاموش رہتا تھا تو حضرتؐ خود سے ابتدا کرکے سرفراز فرمایا کرتے تھے۔

بسندِ معتبر روایت ہے کہ ایک گروہ جناب امام رضا علیہ السّلام کے دروازہ پر حاضر ہوُا اور کہا ہم لوگ امیرؑ المومنین کے شیعہ ہیں۔ حضرتؑ نے اُن کو حاضری کی اجازت نہ دی اور ایک عرصہ تک اُن سے ملاقات نہ کی۔ جب ایک مدّت کے بعد اُن کو حاضری کی اجازت دی تو اُن لوگوں نے شکایت کی کہ اتنے دنوں تک آپ نے ہم سے ملنا پسند نہ فرمایا۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ کیونکر تم کو آنے سے منع نہ کرتا حالانکہ تم جھُوٹا دعوےٰ کرتے ہو کہ ہم شیعۂ امیرؑ المومنین ہیں اور آنحضرتؑ کے شیعہ نہ تھے مگر حسنؑ، حسینؑ، سلمانؓ، ابوذرؓ، مقدادؓ، عمارؓ اور محمدؓ بن ابی بکر۔ یہ وُہ لوگ تھے جنھوں نے اُن میں سے کسی امر کی مخالفت نہ کی جن کی حضرتؑ نے اُن کو ہدایت کی تھی۔

شیخ طوسی نے بسندِ معتبر حسین اسباط سے روایت کی ہے وُہ کہتے ہیں کہ میں نے جناب امیرؑ سے سُنا جبکہ وُہ حضرتؑ جنگِ صفین کی طرف متوجہ تھے۔ حضرتؑ فرما رہے تھے کہ خداوندا اگر میں یہ جان لوں کہ تیری خوشنودی اس میں ہے کہ میں اپنے تئیں اس پہاڑ سے گرادوں تو ضرور گرادوں گا۔ اور اگر تیری رضا اس میں ہے کہ آگ جلا کر اُس میں جل جاؤں تو ضرور جل جاؤں گا۔ اور میں اہلِ شام سے جنگ نہیں کر رہا ہوں مگر تیری خوشنودی کے لیئے اور اُمیدوار ہوں کہ مجھے تو نااُمید نہ کرے گا اُس سے جس کا قصد میں نے کیا ہے۔

سید ابن طاؤس نے مخالفوں کے طریقہ سے انس بن مالک سے روایت کی ہے کہ ایک روز رسولؐ اللہ نے فرمایا کہ بہشت میری اُمّت میں سے چار شخصوں کی مشتاق ہے اور آنحضرتؐ کا رعب مانع ہوُا کہ میں حضرتؐ سے دریافت کروں کہ وُہ کون لوگ ہیں۔ میں ابوبکر کے پاس گیا اور اُن سے کہا کہ آپ حضرتؐ سے دریافت کیجئے۔ ابوبکر نے کہا کہ میں اُن چاروں اشخاص میں اگر نہ ہوُا تو بنی تمیم مجھ کو سرزنش کریں گے۔ یہ سُنکر میں عمر کے پاس گیا اور اُن سے کہا کہ آپ پوُچھیئے۔ اُنھوں نے بھی یہی کہا کہ اگر میں اُن میں سے نہ ہوُا تو بنی عدی مجھ کو طعنہ دیں گے۔ پھر میں عثمان کے پاس گیا اور اُن سے خواہش کی کہ وُہ دریافت کریں۔ انھوں نے بھی کہا کہ اگر میں اُن میں سے نہ ہوُا تو بنی اُمیہ مجھ کو ملامت کریں گے۔ آخر میں حضرت علیؑ کی خدمت میں گیا وُہ حضرتؑ اپنے باغ میں پانی دے رہے تھے۔ میں نے کہا کہ جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ بہشت

چار اشخاص کی مشتاق ہے۔ مَیں آپ سے التماس کرتا ہوں کہ حضرتؐ سے دریافت فرمائیے کہ وُہ کون لوگ ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ خدا کی قسم میں اُن سے پُوچھوں گا۔ مَیں اگر اُن چار شخصوں میں ہوا تو خدا کا شکر کروں گا اور اگر اُن میں میرا شمار نہ ہوا تو خدا سے سوال کروں گا کہ مجھے اُن میں سے قرار دے اور میں اُن کو دوست رکھوں گا۔ غرض حضرتؑ روانہ ہوئے اور مَیں بھی آپؑ کے ساتھ چلا۔ جب ہم آنحضرتؐ کی خدمت میں پہنچے تو دیکھا کہ حضورؐ کا سرِ اقدس دحیۂ کلبیؓ کی گود میں ہے۔ جب دحیہ کلبیؓ نے امیرالمومنین کو دیکھا تعظیم کے لئے اُٹھے اور اُن کو سلام کیا اور کہا لو اپنے پسرِ عم کے سر کو اے امیرالمومنین کہ تم مجھ سے زیادہ سزاوار ہو۔ جب رسُول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بیدار ہوئے اور اپنا سر علیؑ کی گود میں دیکھا تو فرمایا کہ اے علیؑ شاید تم کسی حاجت کے لیئے آئے ہو۔ انہوں نے عرض کی میرے باپ ماں آپ پر فدا ہوں یا رسُول اللہ جب میں یہاں آیا تو دیکھا کہ آپ کا سرِ مبارک دحیہ کلبیؓ کی گود میں تھا۔ تو وُہ اُٹھے اور مجھے سلام کر کے بولے کہ اپنے پسرِ عم کے سر کو گود میں لو۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ تم نے پہچانا کہ وُہ کون تھے عرض کی دحیۂ کلبی تھے۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ وُہ جبریلؑ تھے جنہوں نے تم کو امیرالمومنین کہا۔ جناب امیرؑ نے کہا میرے باپ ماں آپ پر فدا ہوں یا رسُول اللہ انس نے مجھے بتایا کہ آپ نے فرمایا کہ بہشت میری اُمّت میں سے چار شخصوں کی مشتاق ہے لہٰذا فرمائیے کہ وُہ کون کون ہیں۔ حضرتؐ نے جناب امیرؑ کی طرف اشارہ کیا اور تین مرتبہ فرمایا کہ خدا کی قسم تم اُن میں سے پہلے ہو۔ پھر جناب امیرؑ نے عرض کی میرے باپ ماں آپ پر فدا ہوں یا رسُول اللہ اور وُہ تین اشخاص کون ہیں؟ حضرتؐ نے فرمایا کہ وُہ مقدادؓ، سلمانؓ اور ابوذرؓ ہیں۔

ابن ادریس نے بسندِ معتبر مفضل سے روایت کی ہے۔ وُہ کہتے ہیں کہ مَیں نے حضرت صادقؑ سے ایک جماعت کے بارے میں دریافت کیا جو آنحضرتؐ کے بعد مرتد ہو گئی تھی۔ مَیں ہر ایک کا نام لیتا تھا۔ حضرتؑ فرماتے جاتے تھے کہ دُور ہو میرے پاس سے یہاں تک کہ میں نے حذیفہؓ بن مسعود کا نام لیا۔ حضرتؑ نے ہر ایک کے بارے میں یُوں ہی فرمایا۔ پھر فرمایا کہ اگر ان لوگوں کو معلوم کرنا چاہتے ہو جنکے دلوں میں مطلق شک داخل نہیں ہوا تو وُہ ابوذر، مقداد اور سلمان تھے۔

عیاشی نے بسندِ معتبر حضرت امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ جب جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دُنیا سے رحلت فرمائی چار اشخاص علیؑ بن ابی طالب، مقدادؓ، سلمانؓ اور ابوذرؓ کے سوا سب مرتد ہو گئے۔ راوی نے پوچھا عمارؓ کے بارے میں کیا ارشاد ہے۔ حضرتؑ نے فرمایا اگر اُن کو پُوچھتے ہو جن کے دل مطلق شک داخل نہ ہُوا ہو تو وُہ یہی تین اشخاص تھے۔

امام حسنؑ عسکری کی تفسیر میں مذکور ہے کہ ایک روز صبح کو آنحضرتؐ مسجد میں تشریف فرما تھے اور مسجد صحابہ سے بھری ہوئی تھی۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ تم میں سے کس شخص نے آج اپنے برادر مومن کی اپنی شان کے شایان مدد کی؟ امیرالمومنینؑ نے فرمایا کہ مَیں نے۔ حضرتؐ نے پُوچھا کیا مدد کی؟ جناب امیرؑ نے عرض کی کہ میرا گذر عمارؓ یاسر کی طرف ہُوا ایک یہودی اُن سے لپٹا ہُوا تھا جس کا تیسؓ درہم عمارؓ کے ذمہ قرض تھا جب عمارؓ نے مجھ کو دیکھا تو کہا اے برادرِ رسُول اللہ یہ یہودی مجھ سے لڑ رہا ہے اور مجھے اذیت پہنچاتا ہے اور

ذلیل کرتا ہے صرف اس وجہ سے کہ آپ اہلبیت سے مَیں محبت کرتا ہوں۔ لہٰذا اپنی عزت و شان کے صدقے میں مجھے اس سے رہائی دلوائیے۔ جب میں نے چاہا کہ اس یہودی سے اُن کے بارے میں کچھ گفتگو کروں تو عمارؓ نے کہا اے برادرِ رسولؐ میں آپ کو اپنے دل اور آنکھوں سے زیادہ عزیز رکھتا ہوں اس بات سے کہ آپ میری اس یہودی سے سفارش کریں بلکہ آپ اُس سے سفارش کیجئے جو آپ کی کوئی حاجت رد نہیں کرتا۔ آپ اُسی سے میرے متعلق سوال فرمائیے کہ اس یہودی کا قرض ادا کرنے میں میری مدد فرمائے اور مجھے قرض لینے سے بے نیاز کر دے۔ مَیں نے دعا کی کہ خداوندا جو اُن کی خواہش ہے ان کو عطا فرما۔ اور اس دُعا کے بعد میں نے عمارؓ سے کہا کہ ہاتھ بڑھا کر جو کچھ اپنے آگے پاؤ پتھر اور ڈھیلا اُٹھا لو کہ وُہ تمہارے واسطے خالص سونا ہو جائے گا تو اُنہوں نے ہاتھ بڑھا کر ایک بڑا پتھر اُٹھایا جو کئی من کا تھا وُہ خدا کی قدرت اور اعجازِ سیّد الاوصیاءؑ سے سونے میں تبدیل ہو گیا۔ تو اُنہوں نے یہودی سے کہا تیرا قرض کتنا ہے؟ یہودی نے کہا تیس درم۔ پُوچھا اُس کا سونا کتنا وزنی ہو گا یہودی نے کہا تیس دینار۔ اُس وقت عمارؓ نے کہا خداوندا اُس بزرگ عزت کا واسطہ جس کی شان کے سبب تُو نے اس پتھر کو سونا بنا دیا میں تجھے قسم دیتا ہوں کہ اس سونے کو ایسا نرم کر دے کہ میں یہودی کے قرض کے مطابق اس میں سے علیحدہ کر دوں تو خداوند عالم نے اُس کو اس قدر نرم کر دیا کہ عمارؓ نے بآسانی اُس میں تین مثقال کے وزن کے برابر توڑ کر اس یہودی کو دے دیا پھر باقی ماندہ سونے پر نگاہ کی اور کہا خداوندا میں نے سُنا ہے کہ تُو نے قرآن میں فرمایا ہے:۔ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَيَطْغٰىٓ اَنْ رَّاٰهُ اسْتَغْنٰى (آیت ۶-۷ سورۃ علق پ ۳۰) یعنی یقیناً انسان سرکش ہو جاتا ہے جبکہ اپنے کو بے نیاز پاتا ہے۔ لیکن مَیں بے نیازی پسند نہیں کرتا جو میری سرکشی کا باعث ہو۔ لہٰذا اے معبود اس سونے کو اُسی کی عزت و جاہ کا واسطہ جس کے سبب سے تُو نے اس کو پتھر سے سونا بنا دیا پھر اس کو پتھر بنا دے۔ غرض وُہ پتھر ہو گیا اور عمار نے اُس کو پھینک دیا۔ اور کہا اے رسولؐ خدا کے بھائی میرے لئے دنیا و آخرت میں یہی کافی ہے کہ آپ کا شیعہ اور دوست ہوں۔ یہ سُنکر جناب رسولؐ خدا نے فرمایا کہ عمارؓ کی اس بات سے سات آسمانوں کے فرشتوں کو تعجب ہوا اور خدا تعالیٰ کی بارگاہ میں عمارؓ کی مدح و ثنا میں آوازیں بلند کیں، اور رحمتِ الٰہی کی بارش مسلسل عرشِ اعظم سے آپر ہوئی۔ پھر عمارؓ سے فرمایا کہ اے ابوالیقظان تم کو خوشخبری ہو کہ دیانت میں علیؑ کے بھائی ہو اور ان کی محبت کرنے والے نیک لوگوں میں سے ہو اور اس کے ...ہیں سے ہو جو اُن کی محبت میں قتل کئے جائیں گے اور تم کو ایک گروہ قتل کرے گا جو اپنے امام سے باغی ہو گا اور دُنیا کا آخری تمہارا توشہ ایک صاع دُودھ ہو گا جس کو تم پیو گے اور تمہاری رُوح ارواح محمدؐ و آل محمدؐ علیہم السلام سے جو خلق میں سب سے زیادہ بہتر ہیں ملحق ہو جائے گی۔ اور تم میرے نیک شیعوں میں سے ہو۔

اُسی تفسیر میں مذکور ہے کہ جب روزِ اُحد مسلمانوں پر مصائب، زخم، تکلیف اور آلام جو گذرنا تھا گذر چکا اور وُہ لوگ مدینہ واپس آئے تو کچھ یہودی حذیفہؓ بن الیمان اور عمارؓ یاسر کے پاس آئے اور کہا کیا تم نے نہیں غور کیا اس پر جو روزِ اُحد تم لوگوں پر گذرا۔ محمد (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کی جنگ بادشاہوں کی جنگ کی طرح:

کہ کبھی غالب ہوتے ہیں اور کبھی مغلوب اگر وُہ پیغمبر ہوتے تو ہمیشہ غالب رہتے۔ لہذا اُن کے دین سے پھر جاؤ۔
حذیفہؓ نے اُس سے کہا خدا کی لعنت ہو تم پر میں تمہارے پاس نہیں بیٹھوں گا اور نہ تم سے کچھ بات کروں گا اور نہ تمہاری بات سُنوں گا۔ مَیں تم سے اپنی جان اور اپنے دین کے بارے میں ڈرتا ہوں اور تم سے دُور رہنا چاہتا ہوں۔ یہ کہہ کر اُن کے پاس سے اُٹھ کر چلے گئے؛ لیکن عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ اُن کے پاس بیٹھے رہے اور اُن کے جواب میں فرمایا کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے روز بدر اپنے اصحاب سے نصرت و ظفر کا وعدہ فرمایا تھا اس شرط کے ساتھ کہ صبر کریں۔ اصحابؓ نے صبر کیا اور فتح پائی اور روز اُحد بھی اسی طرح فتح کا وعدہ کیا کہ ثابت قدم رہیں اور صبر کریں لیکن ان لوگوں نے شرط پر وفا نہ کی۔ ڈرے اور سُستی کی اور آنحضرتؐ کی مخالفت کی۔ اس سبب سے اُن کو جو پہنچنا تھا پہنچا۔ اور اگر اس جنگ میں بھی اطاعت کرتے اور صبر کی برداشت کرتے تو بیشک فتح پاتے۔ یہودیوں نے کہا اے عمارؓ اگر تم محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی اطاعت کرتے تو ان پتلی ٹانگوں سے قریش پر فتح پا جاتے؟ عمارؓ نے کہا ہاں اُسی خدا کی قسم جس نے آنحضرتؐ کو حق کے ساتھ مبعوث فرمایا ہے کہ محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے ہم کو اپنی رسالت کے فضائل و حکمت پہنچوا دیئے ہیں اور اپنے بھائی اور وصیؑ کی فضیلت سمجھا دی ہے جنکو سب سے بہتر و افضل اپنے بعد چھوڑیں گے اور اپنی ذریت طاہرہ کی فرمانبرداری کرنے کے بارے میں ارشاد فرما دیا ہے اور سختیوں کے درپیش ہونے اور حاجتوں کے موقع پر اُنکو دُعا میں شفیع قرار دینے کا حکم دیا ہے۔ اور وعدہ فرمایا ہے کہ جو کچھ وُہ ہمیں حکم دیں باعتقاد درست اُس کی طرف متوجہ ہوں اور میری غرض اُن کی اطاعت و فرمانبرداری سے ہو تو بیشک وُہ بات پُوری ہو گی یہانتک کہ اگر وُہ مجھ کو حکم دیں کہ آسمانوں کو زمین پر گرا دوں یا زمینوں کو آسمانوں کے اُوپر لے جاؤں تو بیشک میرا پروردگار میری ان دونوں باریک ٹانگوں کے باوجود میرا بدن اتنا قوی اور طاقتور بنا دے گا۔ یہ سُنکر اُن ملعون یہودیوں نے کہا نہیں اے عمارؓ محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی عزت خدا کے نزدیک اس سے بہت کم ہے جس قدر تم نے بیان کیا اور محمدؐ کے نزدیک تم اُس سے پست ہو جس قدر تم نے دعویٰ کیا۔ چونکہ اُن کے درمیان چالیس منافق تھے اسی لیئے عمارؓ اُن کی مجلس سے اُٹھ کھڑے ہوئے اور کہا کہ مَیں نے اپنے پروردگار کی حجت تم پر تمام کر دی اور تمہاری خیر خواہی کی۔ لیکن تم نصیحت کرنے والوں کی نصیحت سے کراہت رکھتے ہو۔ پھر آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ حضرتؐ نے اُن کو دیکھتے ہی فرمایا کہ تمہاری گفتگو کی اطلاع مجھے ہو چکی ہے۔ لیکن حذیفہؓ اپنے دین کی حفاظت کے لیئے شیطان اور اُس کے دوستوں کی مجلس سے بھاگ آئے اور وُہ خدا کے شائستہ بندوں میں سے ہیں۔ مگر اے عمار تم نے اپنے دین کے لیئے جہاد کیا اور خدا کے رسُول محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی خیر خواہی کی لہذا تم راہِ خدا میں بہترین جہاد کرنے والے ہو۔ حضرتؐ یہی گفتگو کر رہے تھے کہ وُہ یہودی بھی آ گئے جنہوں نے عمارؓ سے بحث کی تھی اور کہا اے محمدؐ یہ عمارؓ جو آپ کے اصحاب میں سے ہیں دعوےٰ کرتے ہیں کہ اگر آپ اُن کو آسمان کو زمین پر گرا دینے اور زمین کو آسمان پر لے جانے کا حکم دیں تو اُن کا اعتقاد ہے کہ وُہ آپ کے اس قول کی اطاعت کریں گے اور آپ کے حکم کی تعمیل کا ارادہ کریں گے تو یقیناً خداوند عالم اس امر میں اُن کی مدد فرمائے گا؛ لیکن ہم تو اس سے بہت کم

عمل چاہتے ہیں کہ اگر آپ اپنی پیغمبری کے دعوے میں سچے ہیں تو ہم اتنے ہی پر قانع ہوتے ہیں کہ عمارؓ اپنی ان باریک ٹانگوں کے باوجود اس پتھر کو زمین سے اُٹھا لیں۔ اُس وقت آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مدینہ کے باہر تشریف فرما تھے اور آپ کے سامنے ایک پتھر تھا جس کو دو سو اشخاص مل کر اُس کی جگہ سے حرکت نہیں دے سکتے تھے۔ یہودیوں نے کہا کہ اگر عمارؓ اس کو حرکت دینا چاہیں تو نہیں دے سکتے اور اگر اپنی قوت سے بڑھ کر زور لگائیں گے تو ان کی پنڈلیاں ٹوٹ جائیں گی اور جسم کے اعضا ایک دوسرے سے الگ ہو جائیں گے جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ عمارؓ کی پنڈلیوں کو کمزور اور حقیر مت سمجھو کیونکہ وہ نیکیوں کے پلڑے میں کوہ ثور و بیز و حری اور کوہ ابو قبیس سے بلکہ تمام رُوئے زمین اور جو کچھ اُس پر ہے سب سے زیادہ وزنی ہیں۔ کیونکہ خدا تعالیٰ نے محمدؐ و آل محمد (علیہم الصّلوٰۃ والسّلام) پر اُن کے درُود بھیجنے کے سبب جو کچھ اس پتھر سے زیادہ سخت ہے سُبک اور ہلکا کر دیا ہے جبکہ اُس نے اُن آٹھ فرشتوں کے لیئے عرش کو اُن کے کاندھوں پر اُن کے صلوٰت بھیجنے کے سبب ہلکا کر دیا ہے اُس کے بعد جبکہ بیشمار فرشتے اُس کے اُٹھانے کی طاقت نہیں رکھتے تھے حالانکہ یہ آٹھ فرشتے بھی اُنہی کے ساتھ تھے۔ پھر حضرتؐ نے عمارؓ سے فرمایا کہ اے عمار اعتقاد کے ساتھ میری اطاعت کرو اور کہو خداوندا بجاہِ محمدؐ و آل محمد (علیہم الصّلوٰۃ والسّلام) مجھ کو قوی بنا دے تاکہ خدا اُس کو تمہارے لیئے آسان کر دے جس کا میں تمہیں حکم دیتا ہوں جس طرح کہ اُس نے کالب بن یوقنا پر دریا کا عبور کرنا آسان کر دیا جس وقت کہ اُنہوں نے ہمارے حق کا واسطہ دے کر خدا سے دُعا کی اور اپنے گھوڑے پر سوار ہوئے، اور پانی پر روانہ ہو گئے، اور آخر دریا تک گئے، اور واپس آ گئے، اور گھوڑوں کے سُم تک تر نہ ہوئے۔ غرضکہ عمارؓ نے درست و مستحکم اعتقاد سے اُس کلمہ طیّبہ کے ساتھ تکلم کیا اور اُس سنگ گراں کو اُٹھا لیا اور اپنے سر سے اُونچا کیا اور کہا میرے باپ ماں آپ پر فدا ہوں یا رسُول اللہ اُسی خدا کی قسم جس نے آپؐ کو پیغمبری کے ساتھ مبعوث فرمایا ہے کہ یہ پتھر میرے ہاتھ میں تنکے کے مانند ہے حضرتؐ نے فرمایا کہ اس کو اُس پہاڑ پر پھینک دو اور اشارہ کیا اُس پہاڑ کی طرف جو ایک فرسخ دُور تھا۔ جب عمارؓ نے ہوا میں اُس کو اُس قوت کے ساتھ پھینکا جو خداوند عالم نے آپ کو اُس وقت اہلبیتِ رسالت کے توسّل کی برکت سے کرامت فرمائی تھی، تو وہ ہوا میں ایسا بلند ہوا کہ اُس پہاڑ کی چوٹی پر جا کر ٹھہرا۔ اُس وقت آنحضرتؐ نے اُن یہودیوں سے فرمایا کہ تم نے عمارؓ کی طاقت دیکھی؟ وہ بولے ہاں۔ پھر حضرتؐ نے عمارؓ سے فرمایا کہ اس پہاڑ پر چڑھ جاؤ۔ اُس پتھر سے کئی گنا بڑا ایک پتھر ہے اُس کو اُٹھا کر میرے پاس لاؤ۔ جب عمارؓ کوہ کی طرف چلے خداوند عالم نے زمین کو ان کے پیروں کے نیچے لپیٹ دیا کہ دوسرے ہی قدم میں وہ پہاڑ کی چوٹی پر پہنچ گئے اور پتھر کو اُٹھا لیا اور حضرتؐ کی خدمت میں لائے اور تیسرے قدم میں حضرتؐ کے پاس پہنچ گئے۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ اس پتھر کو زوروں کے ساتھ زمین پر پٹک دو۔ یہودیوں نے جو یہ حالت دیکھی ڈرے اور بھاگ گئے۔ عمارؓ نے اس زور سے پتھر کو پٹکا کہ ریزہ ریزہ ہو گیا اور اُس کے ذرّے غبار کے مانند ہوا میں بلند ہوئے۔ تب حضرتؐ نے یہودیوں سے فرمایا کہ اے یہودیو ایمان لاؤ، کیونکہ خدا کی نشانیاں تم نے مشاہدہ کر لیں۔ یہ سُنکر اُن میں سے بعض ایمان لائے اور بعضوں پر شقاوت

غالب ہوئی اور وہ اپنے کفر پر اڑے رہے۔ پھر حضرتؐ نے فرمایا کہ تم جانتے ہو کہ اس پتھر کے مثل اور کیا ہے؟ انہوں نے کہا نہیں یارسول اللہ۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ اسی خدا کی قسم جس نے مجھے سچائی کے ساتھ مبعوث کیا ہے کہ ہمارے شیعوں میں کسی شخص کے گناہ پہاڑوں اور آسمان و زمین سے بھی زیادہ گراں اور سخت ہوں تو جب وہ توبہ کرتا ہے اور ہماری محبت اپنے دل میں تازہ کرتا ہے تو اس کے گناہ اس سے زیادہ زوروں سے زمین پر گرا دیئے جاتے ہیں جتنے زوروں سے عمارؓ نے اس پتھر کو زمین پر پٹکا ہے۔ اور ایک وہ شخص بھی ہے جس کی عبادتیں زمین و آسمان اور کوہ و دریا کے مانند ہوتی ہیں اور وہ ہم اہلبیتؑ کی ولایت کا منکر ہوتا ہے تو اس کی عبادتیں زمین پر اس سے زیادہ سختی کے ساتھ پٹک دی جاتی ہیں جیسے عمارؓ نے اس پتھر کو زمین پر مارا تو اس کی عبادتیں اسی پتھر کے مانند پارہ پارہ ہو جاتی ہیں۔ اور جب وہ آخرت میں پہنچتا ہے تو اُس کے لئے کوئی نیکی نہیں ہوتی اور اس کے گناہ پہاڑوں، زمین اور آسمان سے زیادہ بڑے ہوتے ہیں تو آخرت میں اس کے لئے شدید عذاب اور ہمیشہ کی سزا ہوگی۔ جب عمارؓ نے یہ قوت اپنے میں مشاہدہ کی کہ ایسے گراں پتھر کو زمین پر دے مارا اور وہ غبار کے مانند ہوا میں اڑ گیا تو رسول اللہ سے عرض کی کہ مجھے اجازت دیجئے کہ میں اس طاقت کے ساتھ جو اس وقت خدا نے مجھے عطا کی ہے ان یہودیوں سے جنگ کروں اور سب کو مار ڈالوں۔ حضرتؐ نے فرمایا اے عمارؓ خدا تو فرماتا ہے:۔ فَاعْفُوْا وَاصْفَحُوْا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ (آیۃ ۱۰۹ سورۃ بقرہ پ۱) یعنی معاف کرو اور درگزر کرو یہاں تک کہ خدا اپنا حکم بھیجے۔" حضرتؐ نے فرمایا یعنی اپنا غلاب اور فتح مکہ، اور وہ تمام امور حق کا وعدہ فرمایا ہے۔

کتاب مذکور میں امام زین العابدینؑ سے وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْرِيْ نَفْسَهُ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ رَءُوْفٌۢ بِالْعِبَادِ (آیۃ ۲۰۷ سورۃ البقرہ پ۲) یعنی لوگوں میں ایک وہ شخص بھی ہے جو خدا کی رضا حاصل کرنے کے لئے اپنی جان بیچتا ہے اور خدا اپنے بندوں پر مہربان ہے۔" اس آیت کی تفسیر میں مروی ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ یہ آیت جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نیک صحابہ کی شان میں نازل ہوئی جن پر اہل مکہ نے سختیاں کیں اور ان کو اذیتیں پہنچائیں تاکہ وہ دین اسلام سے پھر جائیں۔ اور وہ لوگ بلال و صہیب و خباب و عمار بن یاسر اور ان کے باپ ماں رضوان اللہ علیہم تھے بلالؓ کو ابوبکر بن ابی قحافہ نے دو غلام حبشی کے عوض خرید کیا۔ جب وہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں آئے تو امیرالمومنینؑ کی اس سے زیادہ تعظیم کی جس قدر وہ ابوبکر کی کیا کرتے تھے۔ تو مفسدوں کی ایک جماعت نے کہا اے بلالؓ تم نے کفران نعمت کیا اور ابوبکر کی فضیلت کو گھٹایا جو تمہارے آقا ہیں اور تم کو خرید کر آزاد کیا اور کافروں کی قید و سختی سے رہائی بخشی حالانکہ علیؑ نے تمہارے ساتھ کوئی اس قسم کا احسان نہیں کیا ہے اور تم ان کی عزت و توقیر اور تعظیم ابوبکر سے زیادہ بجا لاتے ہو یہ کفران نعمت ہے جو ان کے متعلق ظاہر کرتے ہو اور حق ناشناسی ہے جو ان کے حق میں عمل میں لاتے ہو۔ بلالؓ نے کہا کیا مجھ پر لازم ہے کہ جناب رسول خدا کی تعظیم سے زیادہ ابوبکر کی تعظیم کروں۔ ان لوگوں نے کہا معاذ اللہ

ہم کیسے کہہ سکتے ہیں کہ آنحضرتؐ سے زیادہ ابوبکرؓ کی تعظیم کرو۔ تو بلالؓ نے کہا یہ تمہاری بات پہلی گفتگو کے خلاف ہے جو تم نے کہا کہ میرے لیئے ابوبکرؓ سے زیادہ علیؑ کی تعظیم جائز نہیں اس لیئے کہ ابوبکرؓ نے مجھے خرید کر آزاد کیا ہے۔ ان لوگوں نے کہا جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور علیؑ برابر نہیں کیونکہ رسُولؐ تمام خلائق سے افضل ہیں۔ بلالؓ نے کہا علیؑ بھی پیغمبرؐ خدا کے بعد خدا کے نزدیک بہترین خلق اور محبوب ترین خلق ہیں اس لیئے کہ جس وقت پیغمبرؐ کے لیئے مُرغ بریاں لایا گیا حضرتؐ نے دُعا کی کہ خداوندا اپنی سب سے زیادہ محبوب مخلوق کو میرے پاس بھیج دے تاکہ وُہ اس مُرغ کے کھانے میں میرے ساتھ شریک ہو تو علیؑ آئے اور اُس مُرغ کے کھانے میں شریک ہوئے اور مخلوق خدا میں سب سے زیادہ رسُولؐ خدا سے مشابہ ہیں کیونکہ خدا نے اُن کو رسُولؐ کا دینی بھائی قرار دیا ہے۔ لہذا ابوبکرؓ کو مجھ سے وُہ اُمید نہ رکھنا چاہیئے جو تم لوگ والے ہو۔ کیونکہ وُہ جانتے ہیں کہ علیؑ اُن سے افضل ہیں اور مجھ پر علیؑ کا حق اُن سے زیادہ ہے کیونکہ علیؑ نے مجھ کو عذاب الٰہی سے رہائی بخشی ہے اور ان کی محبت اور اُن کو دُوسروں سے افضل سمجھنے کے سبب میں بہشت کی ابدی نعمتوں کا مستحق ہوا ہوں۔

امام نے صہیبؓ کے بارے میں فرمایا وُہ کافروں سے کہتے تھے کہ میں بوڑھا شخص ہوں اور میر تمہارے ساتھ رہنا تم کو کوئی فائدہ نہیں پہنچا سکتا اور نہ میری جدائی تم کو کچھ نقصان پہنچا سکتی ہے۔ لہذا میرا مال لے لو اور مجھے میرے دین پر چھوڑ دو۔ لہذا اُن کافروں نے اُن کا سب مال لے لیا۔ جناب رسُولؐ خدا نے صہیبؓ سے پوچھا کہ تمہارے پاس کس قدر مال تھا جو تم نے ان کو دے دیا۔ عرض کی سات ہزار درہم تھے۔ حضرتؐ نے پوچھا کہ کیا تم نے خوشی سے وُہ مال ان کو دے دیا؟ صہیبؓ نے جواب دیا اُسی خدا کی قسم جس نے آپؐ کو حق کے ساتھ مبعوث فرمایا ہے اگر تمام دُنیا خالص سونا ہوتی اور میں سب کا مالک ہوتا تو آپؐ جمال اقدس اور آپؐ کے برادر و وصی علیؑ بن ابی طالب کے چہرۂ انور کی طرف ایک نظر دیکھنے کے عوض سب دے دیتا۔ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ تم نے بہشت کے خزینہ داروں کو اس سے عاجز کر دیا کہ جو کچھ اُس مال کے عوض جو مال خداوند عالم نے تم کو کرامت فرمایا کچھ احسان رکھیں اس سچے اعتقاد کے سبب جو تم کو حاصل ہے کیونکہ کوئی بھی سوائے خدا کے احصا نہیں کر سکتا اُن مالوں کا جس نے اُن کو پیدا کیا ہے۔

صہیبؓ کا ایمان اور حُسن اعتقاد

پھر امام نے خباب بن الارث کے بارے میں فرمایا کہ کفار نے ان کو زنجیر گراں سے باندھ دیا اور ایک طوق ان کی گردن میں ڈال دیا تھا تو انہوں نے محمدؐ و علیؑ اور اُن کی آل طیبین کا واسطہ دے کر خدا کو پکارا خدا نے اُن کی برکت سے اُس زنجیر کو گھوڑا بنا دیا جس پر وُہ سوار ہوئے اور اُس طوق کو تلوار بنا دیا جس کو حمائل کر لیا اور اپنے مقام سے باہر نکلے۔ جب کافروں نے اُن کو اس حال سے دیکھا تو ایک کی بھی جرأت نہ ہوئی کہ اُن کے نزدیک آئے اور وُہ کہتے تھے کہ جو تم میں سے چاہے میرے پاس آ کر دیکھ لے کہ میں نے خدا محمدؐ و علیؑ اور اُن کی آلؑ کا واسطہ دے کر دُعا کی ہے اور جانتا ہوں کہ اگر اس عقیدہ کے ساتھ تلوار کوہِ ابو قبیس پر ماروں تو وُہ بھی دو ٹکڑے ہو جائے۔ غرض کوئی ان کے پاس نہ آسکا اور وُہ جناب رسُولِؐ خدا

خباب بن الارث کا کمال۔

کی خدمت میں پہنچ گئے۔

پھر امام نے یاسر اور عمار کی والدہ کے بارے میں فرمایا کہ انہوں نے خدا کی خوشنودی کے لئے صبر کیا۔ یہانتک کہ ان کو کافروں نے شکنجہ میں کسکر شہید کر دیا۔

عمارؓ کے بارے میں فرمایا کہ ابوجہل ان کو اذیتیں دے رہا تھا تو خداوند عالم نے اس کی انگوٹھی کو اس کی انگلی میں اس قدر تنگ کر دی کہ وہ بے چینی کے سبب زمین پر گر پڑا اور اس کے پیراہن کو اس کے جسم میں اسقدر وزنی کر دیا کہ آہنی زرہوں سے زیادہ گراں ہو گئی تو ابوجہل نے عمارؓ سے کہا کہ مجھ کو اس کی گرانی اور تکلیف سے رہائی دو کیونکہ میں جانتا ہوں کہ یہ بلا مجھ پر سوائے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی عجیب باتوں کے اور کسی وجہ سے نہیں ہے۔ یہ سُنکر عمارؓ نے اُس کی انگوٹھی اُس کی اُنگلی سے نکال لی اور اُس کا پیراہن اُتار لیا تو ابوجہل نے کہا اب تم مکہ میں مت رہو ورنہ تم مجھ کو بدنام کروگے اور کہو گے کہ میں نے اُس کی انگوٹھی اور پیراہن اُتارا تھا۔

غرض عمارؓ مدینہ کی جانب چلے جب آنحضرتؐ کی خدمت میں پہنچے تو صحابہ نے کہا کہ خباب نے اُن معجزات کے سبب نجات پائی جو اُن کے لئے ظاہر ہوا۔ کیا سبب ہے کہ تمہارے باپ ماں شکنجہ میں کسے گئے یہانتک کہ مر گئے۔ عمارؓ نے کہا یہ اُس خدا کا حکم تھا جس نے ابراہیمؑ کو آگ سے نجات بخشی اور یحییٰ اور زکریا (علیہم السلام) کو قتل کے امتحان میں مبتلا کیا۔ یہ سُنکر جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ تم بڑے فقیہوں اور عقلمندوں میں سے ہو۔ عمار نے کہا یا رسُول اللہ میرے لئے علم سے اتنا ہی کافی ہے کہ آپ خداوند عالمین کے رسُولؐ اور خلق میں سب سے بہتر و افضل ہیں اور یہ کہ آپ کے بھائی علیؑ آپ کے وصی اور خلیفہ ہیں اور اُن میں سب سے بہتر و برتر ہیں جنکو آپ اپنے بعد چھوڑیں گے اور یہ کہ حق بات آپ کا ارشاد اور اُن کا ارشاد ہے اور حق کردار آپ کا اور اُن کا کردار ہے۔ اور میں جانتا ہوں کہ خداوند عالم نے مجھے آپ حضراتؑ کی دوستی و موالات کی اور آپ کے دشمنوں کی دشمنی کی توفیق نہیں دی ہے مگر یہ کہ اُس نے چاہا ہے کہ مجھے آپ حضرات کے ساتھ دُنیا و آخرت میں وابستہ رکھے۔ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اے عمار تم نے سچ کہا۔ اور بیشک حق تعالےٰ تمہارے ذریعہ سے دین کو قوت دے گا اور غافلوں کے عذر کو قطع کرے گا اور معاندین کے کینہ کو ظاہر کرے گا جبکہ تم کو وہ گروہ قتل کرے گا جو اپنے امام برحق سے باغی ہوگا۔ پھر فرمایا کہ اے عمار علم کے سبب سے تم پہنچے ہو اُس فضیلت کی بلندی تک جس پر پہنچے ہو۔ اور اپنے علم میں اضافہ کرو تاکہ تمہاری فضیلت زیادہ ہو اُس لئے کہ جب بندہ طلب علم کے لئے نکلتا ہے تو خلاق عالم عرش اعظم سے اُس کو ندا دیتا ہے کہ مرحبا اے میرے بندے آیا جانتا ہے کہ کس منزلت کو طلب کر رہا ہے اور کس درجہ کے حاصل کرنے کا ارادہ رکھتا ہے تو ملائکہ مقربین کی مشابہت کی تلاش میں ہے تاکہ اُن کے قریب ہو جائے! بیشک تیری مراد پُوری کروں گا اور تیری حاجت بر لاؤں گا۔

شیخ مفید نے بسند معتبر امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ اُن حضرتؑ نے فرمایا کہ میں نے جابر انصاریؓ کو کہتے ہوئے سُنا کہ اگر سلمانؓ و ابوذرؓ زندہ ہو جائیں تو دیکھیں آج اس گروہ کو جو آپ کے اہلبیتؑ کی محبت کا کرتا ہے تو یقیناً وہ کہیں گے کہ یہ جھوٹے ہیں۔ اور اگر یہ آپ کی محبت کے دعویدار سلمانؓ و ابوذرؓ ایسے لوگوں کو

دیکھیں تو بیشک کہہ اُٹھیں گے کہ وُہ دیوانے ہیں۔

کلینی وغیرہ نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ایمان کے دس درجے ہیں۔ مقدادؓ ایمان کے آٹھ درجہ پر، ابوذرؓ نو درجہ پر اور سلمانؓ دس درجہ پر فائز ہیں۔

کتاب روضۃ الواعظین وغیرہ میں حضرت موسیٰ بن جعفر علیہم السلام سے مروی ہے کہ قیامت کے روز ایک منادی حق تعالیٰ کی جانب سے ندا کرے گا کہ کہاں ہیں حواریانِ محمد بن عبد اللہ رسول خدا (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) جنہوں نے اپنے عہدو پیمان کو نہیں توڑا اور اپنے عہد پر باقی رہے یہانتک کہ دُنیا سے رحلت کی۔ اُس وقت سلمانؓ، ابوذرؓ اور مقدادؓ اُٹھیں گے۔ پھر ندا ہو گی کہ وصی محمد بن عبد اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم علیؑ کے حواریین کہاں ہیں تو عمروؓ بن حمق خزاعی و میثم تمار و محمدؓ بن ابی بکر اور اویس قرنیؓ اُٹھیں گے۔

اسی کتاب میں روایت کی ہے کہ ایک شخص نے حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے پُوچھا کہ آپ عمارؓ کے بارے میں کیا فرماتے ہیں۔ حضرتؑ نے تین مرتبہ فرمایا کہ خدا عمارؓ پر رحمت نازل فرمائے اُنہوں نے امیر المومنینؑ کی خدمت میں رہ کر جنگ کی اور شہید ہوئے۔ راوی نے کہا کہ میں نے اپنے دل میں سوچا کہ اس سے بڑھ کر درجہ اور مرتبہ نہیں ہو سکتا تو حضرتؑ میری طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا کہ تم گمان کرتے ہو کہ وُہ اِن تین افراد سلمانؓ ابوذرؓ اور مقدادؓ کے مثل ہو سکتے ہیں؟ افسوس ہے افسوس ہے۔ راوی نے کہا عمارؓ کیا جانتے تھے کہ اُس روز شہید ہو جائیں گے۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ اُنہوں نے اُس روز جب دیکھا کہ جنگ کی آگ بھڑک اُٹھی اور ساعت بساعت تیز ہوتی جا رہی ہے اور لوگ زیادہ مقتول ہو رہے ہیں تو صف سے الگ ہو کر امیر المومنینؑ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کی کہ کیا میرے قتل ہونے کا وقت آ گیا۔ حضرتؑ نے فرمایا اپنی صف میں جاؤ۔ عمارؓ نے تین مرتبہ یہی سوال کیا اور حضرتؑ نے ہر مرتبہ یہی جواب دیا یہانتک کہ آخر میں فرمایا کہ ہاں۔ یہ سُنکر عمارؓ مردانہ وار اپنی صف میں پلٹ آئے اور یقین و ایمان کے ساتھ مشغولِ جہاد ہوئے۔ اور کہتے جاتے تھے کہ آج اپنے دوستوں سے ملاقات کروں گا جو محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور اُن کے گروہ والے ہیں۔

نیز اُسی کتاب میں رسولؐ اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کی گئی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ بہشت تین شخصوں کی مشتاق ہے۔ جناب امیرؑ نے پوچھا وُہ کون لوگ ہیں حضرتؐ نے فرمایا کہ تم اُن میں سے ہو اور سب سے پہلے ہو۔ دُوسرے سلمانؓ فارسی ہیں بیشک ان میں غرور و نخوت نہیں ہے۔ وُہ تمہارے خیر خواہ ہیں لہٰذا اُن کو اپنا مددگار قرار دو۔ تیسرے عمارؓ بن یاسرؓ ہیں جو بہت موقعوں پر تمہارے ہمراہ ہوں گے۔ اور کوئی موقع ایسا نہ ہوگا جبکہ ان کی نیکیاں بہت اور اُن کا نور عظیم اور اُن کا اجر زیادہ نہ ہو گا۔

**اَیْضًا:** حضرت صادقؑ نے روایت کی ہے کہ ہر خاندان سے یقیناً کوئی نجیب ہوتا ہے اور نجیبوں میں سب سے زیادہ نجیب بد ترین خاندان سے محمد بن ابی بکرؓ ہیں۔

فرات بن ابراہیم نے حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے اس آیۂ کریمہ کی تفسیر میں اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ اَجْرٌ غَیْرُ مَمْنُوْنٍ (آیت سورہ تین پ ۳۰) "یعنی سوائے ان کے جو ایمان لائے اور عمل نیک کرتے رہے تو اُن کے لئے نہ ختم ہونے والا اجر ہے" حضرتؑ نے فرمایا کہ یہ آیت علیؑ بن ابی طالب، سلمانؓ، ابوذرؓ،

ایمان کے درجے اور ابوذر مقداد و سلمان

علی کے حواری عمرو بن حمق میثم تمار محمد بن ابی بکر اویس قرنی

حضرت عمار کا شوق شہادت

جنت علی سلمان عمار کی مشتاق ہے

محمد بن ابی بکر

آیت کا مصداق علی سلمان ابوذر مقداد اور عمار

مقداد اور عمار رضی اللہ عنہم کی شان میں نازل ہوئی ہے۔

کتاب اختصاص میں روایت ہے کہ عیسیٰ بن حمزہ نے حضرت صادقؑ سے دریافت کیا کہ وہ چار اشخاص جن کے بارے میں رسولؐ اللہ نے فرمایا ہے کہ بہشت ان کی مشتاق ہے کون کون ہیں؟ حضرتؑ نے فرمایا ہاں وہ سلمان، ابوذر، مقداد اور عمار رضی اللہ عنہم ہیں۔ راوی نے پوچھا ان میں سب سے بہتر کون ہے فرمایا سلمانؓ، پھر تھوڑے سے تامل کے بعد فرمایا کہ سلمانؓ کو وہ علم تھا کہ اگر اس کو ابوذرؓ جانتے تو کافر ہو جاتے۔[1]

بسند صحیح امام محمد باقرؑ سے روایت کی گئی ہے کہ جابر انصاریؓ نے کہا کہ میں نے جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سلمانؓ فارسی کے بارے میں پوچھا۔ حضرتؐ نے فرمایا سلمانؓ، سلمانؓ علم کا دریا ہیں کوئی اُن کے علم کی انتہا نہیں پا سکتا۔ سلمانؓ مخصوص ہیں علم اوّل و آخر سے۔ خدا اُس کو دشمن رکھتا ہے جو سلمانؓ کو دشمن رکھتا ہے اور خدا دوست رکھتا ہے اُس کو جو دوست رکھتا ہے ان کو۔ جابرؓ نے کہا ابوذرؓ کے بارے میں آپ کیا فرماتے ہیں؟ حضرتؐ نے فرمایا وہ ہم میں سے ہیں۔ خدا دشمن رکھتا ہے اس کو جو اُن کو دشمن رکھتا ہے اور دوست رکھتا ہے اُس کو جو اُن کو دوست رکھتا ہے۔ پھر جابرؓ نے کہا کہ آپ کا مقدادؓ کے بارے میں کیا ارشاد ہے فرمایا وہ بھی ہم میں سے ہیں، خدا دشمن رکھتا ہے اُس کو جو اُن کو دشمن رکھتا ہے اور دوست رکھتا ہے اُس کو جو اُن کو دوست رکھتا ہے جابرؓ نے کہا آپ عمارؓ کے بارے میں کیا فرماتے ہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ وہ بھی ہم میں سے ہیں۔ خدا دشمن رکھتا ہے اُس کو جو اُن کو دشمن رکھتا ہے اور دوست رکھتا ہے اُس کو جو ان کو دوست رکھتا ہے۔ جابرؓ کہتے ہیں کہ میں حضرتؐ سے رخصت ہو کر باہر آیا تاکہ اُن حضرات کو خوشخبری پہنچاؤں جو کچھ حضرتؐ نے اُن کے بارے میں فرمایا ہے تو حضرتؐ نے پھر مجھے طلب فرمایا اور ارشاد کیا کہ اے جابرؓ تم بھی ہم میں سے ہو۔ خدا دشمن رکھے اُس کو جو دشمن رکھے تم کو اور دوست رکھے اُس کو جو دوست رکھے تم کو۔ جابرؓ کہتے ہیں کہ میں نے عرض کی یا رسولؐ اللہ آپ علیؑ کے بارے میں کیا فرماتے ہیں؟ حضرتؐ نے فرمایا وہ تو میری جان ہے۔ میں نے کہا آپ حسنؑ و حسینؑ کے بارے میں کیا فرماتے ہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا وہ میری رُوح ہیں اور اُن کی ماں فاطمہؑ میری بیٹی ہے مجھے آزردہ کرتا ہے جو کچھ اس کو آزردہ کرتا ہے اور مجھے شاد کرتا ہے جو کچھ اُسے شاد کرتا ہے۔ اور خدا کو گواہ کرتا ہوں کہ میں لڑنے والا ہوں اُس سے جو اُن سے لڑتا ہے اور صلح رکھتا ہوں اُس سے جو اُن سے صلح رکھتا ہے۔ اے جابرؓ جب تم یہ چاہو کہ خدا سے دُعا کرو اور وہ تمہاری دُعا قبول فرمائے تو ان کے ناموں کے واسطے سے دُعا کرو کیونکہ خداوند عالمین کے نزدیک یہ محبوب ترین نام ہیں۔

شیخ کشی نے بسند معتبر امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ جناب امیرؑ نے فرمایا کہ سات آدمیوں پر زمین تنگ ہو گئی جن کے ذریعہ سے اہل زمین روزی پاتے ہیں اور انہی کے سبب سے ان کی مدد کی جاتی ہے انہی میں سے سلمان فارسیؓ، مقدادؓ، ابوذرؓ، عمارؓ اور حذیفہؓ ہیں۔ جناب امیرؑ نے فرمایا کہ میں اُن کا امام ہوں۔ اور یہی لوگ ہیں جنہوں نے فاطمہؑ کی میت پر نماز پڑھی۔ نیز بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ سرورِ کائنات

[1] بہت ممکن ہے ان علوم کے رموز و اسرار نہ سمجھ سکتے اور انکار کر دیتے جو ان کے کفر کا باعث ہوتا۔ واللہ اعلم ۱۲ مترجم

کے بعد لوگ گمراہ و ہلاک ہوئے سوائے سلمانؓ، ابوذرؓ اور مقدادؓ کے پھر اُن کے ہمنوا ابو ساسان، عمار، شتیرہ اور ابوعمرو ہوگئے اور یہ سات اشخاص ہیں۔

کتاب اختصاص میں بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی گئی ہے کہ جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ اے سلمانؓ اگر تمہارے علم کا اظہار مقدادؓ پر کیا جائے تو وہ کافر ہوجائیں اور مقدادؓ سے فرمایا کہ اگر تمہارے صبر کو سلمانؓ پر پیش کیا جائے تو وہ کافر ہوجائیں ؎

جناب سلمانؓ فارسی سے روایت ہے کہ میں ایک روز جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی وفات کے بعد گھر سے نکلا تو راستہ میں امیرالمومنینؑ سے ملاقات ہوئی حضرتؑ نے فرمایا کہ جاؤ جناب فاطمہؑ کے پاس اُن کیلئے بہشت سے کچھ تحفہ آیا ہے وہ تم کو بھی اُس میں سے عطا کرنا چاہتی ہیں۔ یہ سُنکر میں اُن مخدومہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ شاہزادیؑ نے فرمایا کل میں اسی مقام پر بیٹھی ہوئی تھی دروازہ بند تھا میں غمگین و محزون تھی۔ اور سوچ رہی تھی کہ ہم وحی الٰہی سے محروم ہوگئے اور ہمارے گھر فرشتوں کی آمد و رفت بند ہوگئی ناگاہ دروازہ کھلا اور تین لڑکیاں اندر داخل ہوئیں کہ اُن سے زیادہ حسین و جمیل اور نازک و رعنائی میں بہتر اور خوشبودار کبھی کسی نے نہ دیکھا ہوگا۔ ان کو دیکھا تو میں اُٹھ کھڑی ہوئی اور پوچھا کہ تم اہل مکہ سے ہو یا مدینہ کی رہنے والی ہو وہ بولیں اے بنتِ رسولؐ ہم اہل زمین سے نہیں ہیں ہم کو پروردگار عالم نے بہشت جاوید سے آپ کی خدمت میں بھیجا ہے ہم آپ کی زیارت کے بے حد مشتاق تھے۔ اُن میں سب سے بڑی جو مجھے معلوم ہوئی میں نے اُس سے پُوچھا کہ تمہارا کیا نام ہے اُس نے کہا مقدودہ۔ میں نے پُوچھا کہ کس سبب سے یہ نام رکھا گیا اُس نے کہا اس لیئے کہ مقدادؓ بن اسود کے لیئے خلق کی گئی ہوں۔ پھر میں نے دُوسری لڑکی سے نام پُوچھا اُس نے کہا میرا نام ذرّہ ہے۔ میں نے سبب پُوچھا تو کہا میرا یہ نام اس لیئے ہے کہ میں ابوذر غفاریؓ کے لیئے پیدا کی گئی ہوں۔ تیسری سے نام پُوچھا تو اُس نے کہا سلمیٰ۔ میں نے وجہ پُوچھی تو اُس نے کہا میرا یہ نام اس سبب سے ہے کہ میں سلمان فارسیؓ کے لیئے خلق کی گئی ہوں۔ جناب سیّدہؑ فرماتی ہیں کہ اس کے بعد اُن لڑکیوں نے میرے لیئے چند رطب نکالے جو بڑی نان کے برابر تھے برف سے زیادہ سفید اور مشک سے زیادہ خوشبودار۔ سلمانؓ کہتے ہیں کہ جناب سیّدہؑ نے ایک رطب اُن میں سے مجھے عطا فرمایا۔ اور فرمایا کہ آج رات اس رطب سے افطار کرنا اور اُس کا بیج کل مجھے لا کر دینا۔ میں نے وہ رطب لے لیا اور واپس چلا۔ اصحاب رسولؐ کی جس جماعت کی طرف سے گزرتا تھا وہ لوگ پوچھتے تھے کہ اے سلمانؓ کیا مُشک لیئے ہوئے ہو؟ میں کہتا تھا ہاں۔ غرض افطار کے وقت میں نے اُس کو کھایا اُس میں ایک بیج بھی نہ تھا۔ دُوسرے روز جناب فاطمہ علیہا السلام کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ اُس میں بیج نہیں تھا۔ فرمایا کہ اُس میں بیج کیسے ہوتا حالانکہ وہ رطب اُس درخت کا تھا جس کو خداوند عالم نے بہشت میں پیدا کیا ہے اُس دُعا کے سبب سے جو میرے پدر بزرگوار نے مجھے تعلیم فرمائی ہے اور اُسے ہر صبح و شام پڑھا کرتی ہوں۔ سلمانؓ نے عرض کی کہ وہ دُعا مجھے بھی تعلیم فرمایئے۔ فرمایا

؎ ان احادیث سے اُن بزرگوں کے علم و صبر کی زیادتی کا اظہار معلوم ہوتا ہے لہٰذا کوئی شبہ نہ کرنا چاہیئے جو موجب گناہ ہو۔ ۱۲ (مترجم)

اگر تم چاہتے ہو کہ دُنیا میں جب تک زندہ ہو تم کو کبھی بخار نہ آئے تو اس دُعا کو ہمیشہ پڑھا کرو۔ وُہ دعا یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ بِسْمِ اللّٰهِ النُّوْرِ بِسْمِ اللّٰهِ النُّوْرِ النُّوْرِ بِسْمِ اللّٰهِ نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ هُوَ مُدَبِّرُ الْاُمُوْرِ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ خَلَقَ النُّوْرَ مِنَ النُّوْرِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ خَلَقَ النُّوْرَ مِنَ النُّوْرِ وَاَنْزَلَ النُّوْرَ عَلَى الطُّوْرِ فِيْ كِتَابٍ مَسْطُوْرٍ فِيْ رِقٍّ مَنْشُوْرٍ بِقَدَرٍ مَقْدُوْرٍ عَلٰى نَبِيٍّ مَحْبُوْرٍ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ هُوَ بِالْعِزِّ مَذْكُوْرٌ وَبِالْفَخْرِ مَشْهُوْرٌ وَعَلَى السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ مَشْكُوْرٌ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهِ الطَّاهِرِيْنَ ٥ سلمانؓ کہتے ہیں کہ میں نے اہلِ مکہ و مدینہ کے ہزار آدمیوں سے زیادہ کو یہ دُعا تعلیم کی جو بخار میں مبتلا تھے اور سب کو شفا حاصل ہوئی۔

---

# اُنسٹھواں باب ۵۹

## جناب سلمانؓ فارسی کے اخلاق و خصائل پسندیدہ، فضائل، اور تمام حالات

ابن بابویہ نے بسند معتبر حضرت موسٰے بن جعفر علیہم السلام سے روایت کی ہے کہ ایک شخص نے اُن حضرتؑ سے جناب سلمان فارسیؓ کے اسلام کے بارے میں سوال کیا۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ میرے پدر بزرگوار نے مجھے خبر دی کہ ایک روز جناب امیرؑ اور ابوذرؓ اور قریش کی ایک جماعت سرورِ کائنات صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قبرِ اقدس کے پاس جمع تھے۔ امیرالمومنین نے جناب سلمانؓ سے دریافت فرمایا کہ اے ابا عبداللہ کیا تم مجھے اپنے ابتدائی حالات سے آگاہ نہ کرو گے کہ تم اسلام کیونکر لائے؟ سلمانؓ نے کہا خدا کی قسم اگر کوئی دُوسرا شخص پوچھتا تو میں ہرگز نہ بتاتا۔ مگر آپ کی اطاعت لازم ہے۔ میں شیراز کے رہنے والوں میں کسانوں کی اولاد سے تھا اور اُن کا سردار تھا۔ میرے باپ ماں مجھ کو بہت عزیز رکھتے تھے۔ ایک مرتبہ عید کے دن میں اپنے والد کے ساتھ عیدگاہ گیا اور عبادتخانہ میں پہنچا۔ میں نے سُنا کہ وہاں کوئی بلند آواز سے کہتا ہے اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ عِيْسٰى رُوْحُ اللّٰهِ وَاَنَّ مُحَمَّدًا حَبِيْبُ اللّٰهِ۔ جب میں نے یہ آواز سُنی حضرت محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت میرے گوشت اور خون میں سرایت کر گئی اور حضورؐ کے عشق کے سبب مجھ پر کھانا پانی حرام ہو گیا۔ میری ماں نے کہا آج تم نے آفتاب کو سجدہ کیوں نہیں کیا اور پرستش کیوں نہ کی۔ میں نے انکار کیا اور اس قدر انکار پر اڑ گیا کہ وُہ خاموش ہو گئیں۔ وہاں سے گھر واپس آیا تو چھت میں ایک خط لٹکا ہوا دیکھا۔ میں نے ماں سے پوچھا کہ یہ خط کیسا ہے۔ وُہ بولیں کہ میں عیدگاہ سے آکر اسیطرح اس کو لٹکا ہوا دیکھ رہی ہوں۔ اس کے قریب مت جانا ورنہ تمہارے

جناب سلمانؓ کے والدین کے مظالم

والد تم کو مار ڈالیں گے۔ مجھے بھی حیرت تھی۔ میں انتظار کرنے لگا یہانتک کہ رات ہوئی اور میرے والدین سو گئے تو میں اُٹھا اور اُس خط کو لے کر پڑھا۔ اُس میں لکھا تھا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یہ وُہ عہد و پیمان ہے جو خدا نے آدمؑ سے لیا تھا کہ اُن کی نسل سے ایک پیغمبرؐ پیدا ہوگا جس کا نام محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) ہوگا جو لوگوں کو اخلاق کریمہ اور صفات پسندیدہ کا حکم دے گا اور غیر خدا کی پرستش اور بتوں کی عبادت سے منع کرے گا۔ اے روزبہ تم عیسٰیؑ کے وصی ہو۔ ایمان لاؤ اور مجوسیتؔ اور گبریؔ کو ترک کرو۔ جب میں نے یہ خط پڑھا بے ہوش ہو گیا۔ اور آنحضرتؐ کا عشق اور بڑھ گیا۔ جب میرے والدین میری اس حالت سے آگاہ ہوئے انہوں نے مجھے ایک گہرے کنوئیں میں قید کر دیا اور کہا اگر اس خیال سے تُو باز نہ آیا تو ہم تجھے مار ڈالیں گے۔ میں نے کہا جو چاہو کرو محمدؐ کی محبت تو میرے دل سے ہرگز نکل نہیں سکتی۔ سلمانؓ کہتے ہیں کہ میں اُس خط کے پڑھنے سے پہلے عربی نہیں جانتا تھا۔ اُسی روز سے خدا کے الہام کے سبب عربی سے واقف ہو گیا۔ غرض ایک مدت تک میں اُس کنوئیں میں قید رہا۔ میرے واسطے ہر روز ایک بہت چھوٹی روٹی اُس میں ڈال دی جاتی تھی جب قید کی مدت بہت طولانی ہو گئی تو میں نے آسمان کی جانب ہاتھ اُٹھا کر دُعا کی کہ خداوندا تُو نے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) اور اُن کے وصی علیؑ بن ابی طالبؑ کی محبت میرے دل میں ڈالی ہے، لہٰذا اُنہی حضراتؑ کے قدر مراتب و بلندیٔ درجہ کا واسطہ مجھے اس زحمت و تکلیف سے نجات دے۔ اُسی وقت میرے پاس سفید لباس پہنے ہوئے ایک شخص آیا اور کہا اے روزبہ اُٹھ پھر میرا ہاتھ پکڑ کر ایک عبادت خانہ کے پاس لایا۔ میں نے کہا اشہد ان لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ وانَّ عیسٰیؑ روح اللّٰہ وانَّ محمّدؐ احبیب اللّٰہ دیرانی نے عبادت خانہ سے سر باہر نکال کر کہا تم ہی روزبہ ہو میں نے کہا ہاں۔ اُس نے مجھے اپنے پاس بُلا لیا۔ میں دو سال تک اُس کے پاس رہا اور اُس کی خدمت کرتا رہا۔ جب اُس کی وفات کا وقت قریب آیا اُس نے مجھ سے کہا میں تو اب اس فانی دُنیا کو وداع کرتا ہوں۔ میں نے کہا مجھے کس کے سپرد کرتے ہو اُس نے کہا مجھے گمان نہیں کہ کوئی شخص مذہب حق میں میرے موافق ہوگا سوائے ایک راہب کے جو انطاکیہ میں رہتا ہے۔ تم اُس کے پاس چلے جاؤ، اُس سے میرا اسلام کہنا پھر ایک لوح (تختی) مجھے دی کہ یہ اُس کو دے دینا اور انتقال کر گیا۔ میں نے اُس کی تجہیز و تکفین کی، پھر لوح لے لی اور انطاکیہ روانہ ہوا۔ وہاں پہنچ کر اُس راہب کے عبادت خانہ پر آیا اور پکار کر کہا اَشْہَدُ اَنْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اَنَّ عِیْسٰیؑ رُوْحُ اللّٰہِ وَ اَنَّ مُحَمَّدًاؐ حَبِیْبُ اللّٰہِ۔ یہ سُنکر راہب نے اپنے دیر سے دیکھا اور کہا تمہیں روزبہ ہو میں نے کہا ہاں اُس نے کہا اُوپر آجاؤ۔ میں اُس کے پاس گیا اور دو سال تک اُس کی خدمت میں مشغول رہا۔ جب اُس کی وفات کا زمانہ آیا اُس نے مجھے آگاہ کیا۔ میں نے کہا مجھے کس کے سپرد کرتے ہو اُس نے بھی یہی کہا کہ مذہب حق میں مجھے گمان نہیں کہ کوئی شخص میرا موافق ہوگا سوائے ایک راہب کے جو اسکندریہ میں رہتا ہے۔ تم اُس کے پاس جاؤ اور میرا اسلام کہنا اور یہ لوح اُسکو دے دینا۔ جب اُس کی وفات ہو گئی میں نے اس کو غسل و کفن دے کر دفن کیا اور لوح لے کر اسکندریہ کو روانہ ہوا۔ اور اُس راہب کے دیر کے پاس آیا اور کلمۂ شہادت زبان پر جاری کیا۔ اُس نے بھی پوچھا کیا تمہیں روزبہ ہو؟

جناب سلمانؓ کا چند راہبوں کے پاس رہنا اور آنحضرتؐ کے ظہور کا منتظر رہنا

عہ مجوسی آفتاب و ماہتاب اور آگ کو پُوجنے والے۔ ۱۲ عہ گبر آتش پرست۔ ۱۲

میں نے کہا ہاں۔ تو وہ مجھے اپنے ساتھ دیر میں لے گیا۔ میں نے دو سال اُس کی بھی خدمت کی یہانتک کہ اُس کی وفات کا بھی زمانہ آیا۔ میں نے کہا مجھے کس کے حوالے کرتے ہو؟ اُس نے کہا مجھے گمان نہیں کہ حق بات میں میرا کوئی ہوگا۔ اور محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) نزدیک ہے کہ اپنے نور سے عالم کو منور فرمائیں۔ جاؤ اور آنحضرتؐ کو تلاش کرو۔ جب آنحضرتؐ کی خدمت میں پہنچو میرا اسلام عرض کرنا اور اس لوح کو حضرتؐ کے حوالے کر دینا۔ جب میں اُس کے غسل وکفن ودفن سے فارغ ہوا لوح کو لیا باہر نکلا اور ایک گروہ کے ہمراہ ہولیا اور اُن سے کہا کہ تم لوگ مجھے اس سفر میں کھانا کھلاؤ میں تمہاری خدمت کروں گا۔ انھوں نے منظور کر لیا۔ جب اُن کے کھانے کا وقت آیا کافروں کے طریقہ کے مطابق ایک گوسفند کو پکڑ کر اُس کو لکڑی سے اِس قدر مارا کہ وہ مر گئی۔ تو اُس کے تھوڑے گوشت کا کباب تیار کیا اور مجھے کھانے کے لیئے بلایا۔ میں نے انکار کیا کیونکہ وہ مردار کے کباب تھے۔ میں نے کہا میں ایک راہب ہوں اور راہب گوشت نہیں کھاتے تو مجھے اس قدر مارا کہ میں مرنے کے قریب پہنچ گیا۔ تو اُن میں سے ایک شخص نے کہا اب اس کو چھوڑ دو یہانتک کہ شراب پینے کا وقت آئے۔ اگر وہ شراب سے بھی انکار کرے تو مار ڈالیں گے۔ جب وہ لوگ شراب لائے اور مجھے پینے کو دیا تو میں نے کہا میں راہب ہوں اور راہب شراب نہیں پیتے۔ یہ سنتے ہی وہ پھر مجھ پر ٹوٹ پڑے اور مجھے مار ڈالنے کا ارادہ کیا تو میں نے کہا مجھے مت مارو میں تمہاری غلامی کا اقرار کرتا ہوں۔ آخر اُن میں سے ایک کا غلام بن گیا وہ مجھ کو لے آیا اور ایک یہودی کے ہاتھ تین سو درم پر فروخت کر دیا۔ یہودی نے میرا حال دریافت کیا میں نے اپنی مفصل سرگزشت بیان کی اور کہا کہ میری خطا اِس سے زیادہ نہیں کہ میں محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) اور اُن کے وصی کا دوستدار ہوں۔ یہ سنکر بولا کہ میں بھی تجھ کو اور محمدؐ کو دشمن رکھتا ہوں۔ پھر مجھ کو گھر کے باہر لایا۔ اُس کے دروازہ پر بالو کا ایک ڈھیر تھا اس کو دکھا کر اُس نے کہا کہ اے روزبہ صبح تک اگر یہ تمام ریت یہاں سے نہ پھینکا تو تجھے مار ڈالوں گا۔ میں تمام رات محنت کرتا رہا۔ جب عاجز آگیا تو ہاتھ آسمان کی طرف اُٹھا کر کہا اے میرے پالنے والے تو نے محمدؐ اور اُن کے وصیؑ کی محبت میرے دل میں پیدا کر دی لہذا انہی کا واسطہ مجھے اس مصیبت سے نجات دے اور اس تکلیف سے راحت بخش۔ اس دُعا کے ساتھ ہی قادرِ مطلق نے ایک ہوا بھیجی جس نے تمام ریت اُس مقام پر پہنچا دیا جہاں کے لیئے یہودی نے کہا تھا۔ صبح کو یہودی نے جو دیکھا تو کہنے لگا کہ تو ساحر وجادوگر ہے تیرا علاج اس کے سوا اور کچھ نہیں سمجھتا کہ تجھے شہر سے باہر نکال دوں تاکہ ایسا نہ ہو کہ تیری منحوسیت سے یہ شہر خراب ہو جائے۔ پھر مجھے شہر سے باہر لایا اور ایک نیک عورت کے ہاتھ مجھے فروخت کر دیا۔ وہ عورت مجھے بہت دوست رکھنے لگی۔ اُس کا ایک باغ تھا وہ مجھے دے کر بولی کہ اس کا میوہ کھاؤ یا کسی کو دے دو یا صدقہ کر دو تمہیں اختیار ہے۔ میں وہاں ایک مدت تک رہا۔ ایک روز میں نے دیکھا کہ سات اشخاص آرہے ہیں اور ابر اُن پر سایہ فگن ہے۔ میں نے دل میں کہا خدا کی قسم یہ سب پیغمبر تو نہیں ہو سکتے ہاں ان میں سے کوئی ایک پیغمبر ہے۔ غرضکہ وہ لوگ باغ میں آئے۔ اُن میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم امیر المومنینؑ حمزہؓ بن عبدالمطلب، زیدؓ بن حارثہ، عقیلؓ بن ابی طالبؑ، ابوذرؓ اور مقدادؓ تھے۔ یہ لوگ گرے پڑے خرمے کھانے لگے۔ رسول اللہؐ اُن سے فرماتے تھے گرے ہوئے خرمے کھاؤ اور باغ کے میووں کو ضائع نہ کرو۔ میں اپنی مالکہ کے پاس

آیا اور کہا ایک طبق خرما مجھے بخش دو۔ اُس نے کہا چھ طبق لے جاؤ۔ میں پہلے ایک طبق خرما لے کر دل میں یہ سوچ کر چلا کہ اگر ان میں کوئی شخص پیغمبر ہے تو وُہ صدقہ کا خرما نہ کھائے گا بلکہ ہدیہ قبول کرے گا۔ لہٰذا میں نے طبق اُن کے پاس لے جا کر کہا یہ تصدق کے خرمے ہیں۔ یہ سُنکر جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم، امیرؑ المومنین، حمزہؓ، عقیلؓ چونکہ بنی ہاشم سے تھے اور صدقہ اُنپر حرام ہے اُن لوگوں نے وُہ خرمے نہ کھائے باقی تین اشخاص کھانے لگے۔ میں نے دل میں کہا کہ یہ بھی ایک علامت ہے پیغمبرؐ آخرالزمان کی جو میں نے کتابوں میں پڑھی ہیں۔ پھر میں اپنی مالکہ کے پاس گیا اور ایک طبق خرمے کی اور اجازت چاہی۔ اُس نے پھر چھ طبق کی اجازت دے دی۔ میں ایک طبق بھر کے لایا اور کہا یہ ہدیہ ہے جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہاتھ بڑھایا اور کہا بسم اللہ کھاؤ۔ تو سب نے کھایا۔ میں نے دل میں کہا یہ دُوسری علامت ہے۔ میں بے تاب ہو کر حضرتؐ کے گرد پھرنے لگا اور آنحضرتؐ کی پُشت کی جانب دیکھتا تھا۔ حضرتؐ میری طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا مُہرِ نبوت تلاش کرتے ہو؟ میں نے عرض کی ہاں۔ تو اپنے دوش مبارک کو حضرتؐ نے کھولا میں نے مُہرِ نبوت کو دیکھا جو حضرتؐ کے دونوں شانوں کے درمیان نقش تھی اور چند بال اُس پر اُگے ہوئے تھے میں زمین پر گر پڑا اور حضرتؐ کے پائے اقدس کے بوسے لینے لگا۔ حضرتؐ نے فرمایا اے روزبہ اپنی مالکہ کے پاس جاؤ اور کہو کہ محمد بن عبداللہ (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کہتے ہیں کہ اس غلام (روزبہ) کو میرے ہاتھ فروخت کر دے۔ میں نے اسکو حضرتؐ کا پیغام پہنچایا اُس نے کہا کہ چار سو درختِ خرما کے عوض فروخت کروں گی جن میں دو سو درخت تو خرمائے زرد کے ہوں اور دو سو درخت خرمائے سُرخ کے ہوں۔ میں نے آ کر حضورؐ کو آگاہ کیا۔ حضرتؐ نے فرمایا کوئی دشوار بات نہیں۔ پھر امیرؑ المومنین سے فرمایا اے علیؑ خرمے کے بیج جمع کرو۔ پھر آنحضرتؐ بیج زمین میں بوتے اور حضرت علیؑ پانی ڈالتے تھے۔ جب حضرتؐ دُوسرا دانہ زمین میں ڈالتے پہلا بیج درخت بن چکا ہوتا۔ اسیطرح حضرتؐ خرمے کے بیج بو کر فارغ ہوئے تو سب درخت تیار تھے اور سب میں پھل لگے ہوئے تھے۔ پھر حضرتؐ نے اُس عورت کے پاس پیغام بھیجا کہ آ کر اپنے درختوں کو لے لے اور غلام میرے حوالے کرے۔ اُس عورت نے آ کر دیکھا تو کہا خدا کی قسم جب تک تمام درخت زرد خرموں کے نہ ہو جائیں غلام کو نہ دوں گی۔ اُسیوقت جبرئیلؑ نازل ہوئے اور اپنے پروں کو درختوں پر مارا تو وُہ دُوسرے درخت بھی تمام خرمائے زرد کے ہو گئے تو اُس عورت نے کہا خدا کی قسم ان میں سے ایک ہی درخت تم سے اور محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) سے میرے نزدیک بہتر ہے۔ میں نے کہا آنحضرتؐ کی ایک روز خدمت کرنا میرے نزدیک تجھ سے اور تیری تمام املاک سے بہتر ہے پھر آنحضرتؐ نے مجھے آزاد فرمایا اور میرا نام سلمانؓ رکھا۔

ابن بابویہ نے بسندِ معتبر حضرت امام جعفر صادقؑ سے روایت کی ہے کہ سلمانؓ کہتے تھے کہ چھ چیزوں کے بارے میں مجھے تعجب ہوتا ہے۔ اُن میں تین چیزیں تو مجھے ہنساتی ہیں اور تین رُلاتی ہیں۔ جن تین چیزوں سے مجھ پر گریہ طاری ہوتا ہے وُہ دوستوں کی مفارقت ہے اور وُہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ کے اصحاب ہیں دوسرے ہولِ مرگ اور موت کے بعد کے حالات، تیسرے حساب کے لئے خدا کے سامنے کھڑا ہونا۔ اور وُہ تین چیزیں جن پر مجھے ہنسی آتی ہے یہ ہیں اول وُہ شخص جو دُنیا کی طلب میں رہتا ہے اور موت اُس کی طلب میں ہے دُوسرے وُہ شخص جو آخرت کے احوال سے غافل ہے حالانکہ خداوند عالم اور اُس کے فرشتے اُس سے غافل نہیں

اور اُس کے اعمال کا احصا کرتے رہتے ہیں۔ تیسرے وُہ شخص جو اپنا مُنہ ہنسنے کے لیئے کھولتا ہے اور نہیں جانتا کہ خدا اُس پر راضی ہے یا اُس پر غضبناک ہے۔

شیخ طوسیؒ نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جناب سلمانؓ کے اصحاب میں سے ایک شخص بیمار ہوا جب چند روز تک اُس سے ملاقات نہ ہوئی تو اُس کا حال دریافت کیا کہ وُہ کہاں ہے لوگوں نے کہا وُہ بیمار ہے۔ سلمانؓ نے کہا آؤ اُس کی عیادت کو چلیں۔ غرض لوگ اُن کے ساتھ چلے اور اُس شخص کے گھر پہنچے تو اُس کو جان کنی کے عالم میں دیکھا۔ جناب سلمانؓ نے ملکؑ الموت سے خطاب کیا کہ خدا کے دوست کے ساتھ نرمی اور مہربانی کرو۔ ملکؑ الموت نے جواب دیا جس کو تمام حاضرین نے سنا کہ اے ابوعبداللہ میں تمام مومنین کے ساتھ نرمی کرتا ہوں اور اگر کسی کے سامنے اس طرح آؤں گا کہ وُہ مجھے دیکھے تو بیشک تم ہو گے۔

شیخ احمد بن ابی طالب طبرسی نے کتاب احتجاج میں روایت کی ہے کہ جب خلیفہ دوم نے حذیفہؓ بن الیمان کے بیٹے کے بعد جناب سلمانؓ کو مداین کا حاکم مقرر کیا اور سلمانؓ نے امیرالمومنین کی اجازت سے قبول و منظور کیا اور مدائن چلے گئے تو خلیفہ نے خط لکھ کر اُن پر چند اعتراضات کیئے۔ جناب سلمانؓ نے جواب میں لکھا کہ بسم اللہ الرحمن الرحیم یہ خط سلمان آزاد کردۂ رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی طرف سے عمر بن الخطاب کی طرف ہے کہ تمہارا خط آیا جس میں تم نے مجھ کو ملامت اور سرزنش کی ہے اور لکھا ہے کہ تم نے مجھ کو مدائن کا حاکم بنا دیا ہے اور مجھے حکم دیا ہے کہ پسر حذیفہؓ کے اعمال کی پیروی کروں اور اُس کے ایامِ حکومت کی اتباع کروں اور اُس کی سیرت پر عمل کروں تو میں ان تمام نیک و بد باتوں کی تم کو کیا خبر دوں حالانکہ خداوند عالم نے مجھ کو منع کیا ہے اپنی آیتِ محکمہ میں اُن باتوں سے جس کا تم مجھے حکم دیتے ہو۔ اور فرماتا ہے: یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اجْتَنِبُوْا کَثِیْرًا مِّنَ الظَّنِّ اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ اِثْمٌ وَّلَا تَجَسَّسُوْا وَلَا یَغْتَبْ بَّعْضُکُمْ بَعْضًا اَیُحِبُّ اَحَدُکُمْ اَنْ یَّاْکُلَ لَحْمَ اَخِیْهِ مَیْتًا فَکَرِهْتُمُوْهُ وَاتَّقُوا اللّٰهَ (آیت ۱۲ سورۃ الحجرات پ ۲۶) اے ایمان والو بہت گمان کرنے سے پرہیز کرو کیونکہ بعض گمان گناہ ہے اور آپس میں کوئی ایک دوسرے کے عیب کی تلاش نہ کرے اور تم میں سے کوئی کسی کی غیبت نہ کرے۔ کیا تم میں سے کوئی یہ پسند کرتا ہے کہ اپنے مُردہ بھائی کا گوشت کھائے تو تم تو کراہت رکھتے ہو لہذا خدا کے غضب سے ڈرو۔ لہذا ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا کہ میں پسر حذیفہؓ کے بارے میں خدا کی نافرمانی اور تمہاری اطاعت کروں۔ اور تم نے جو یہ مجھے لکھا ہے کہ میں زنبیل بُنتا ہوں اور جو کی روٹی کھاتا ہوں تو یہ ایسی باتیں نہیں ہیں جن پر کوئی شخص کسی مومن کو ملامت کرے اور اُس کی یہ عادت بدلنے کی کوشش کرے۔ اور اے عمر خدا کی قسم جو کھانا اور زنبیل بُننا زیادہ کھانے پینے اور حق مومن غصب کرنے اور اُس چیز کے دعوے کرنے سے جو میرا حق نہیں خدا کے نزدیک زیادہ اچھا اور محبوب ہے اور پرہیزگاری سے زیادہ قریب ہے بیشک میں نے رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو دیکھا ہے کہ جب حضرتؐ کو نانِ جو ملتی تھی آپ تناول فرماتے تھے اور خوش ہوتے تھے، رنجیدہ نہیں ہوتے تھے۔ اور جو تم نے یہ ذکر کیا ہے کہ میں جو کچھ کماتا ہوں لوگوں کو عطا کر دیتا ہوں، تو یہ میں احتیاج و فقر کے دن کے لیئے پہلے سے بھیج رہا ہوں۔ اے عمر پروردگارِ عزت کی قسم مجھے پروا نہیں ہوتی کہ وُہ غذا جو میرے دہن میں پہنچتی اور حلق سے اُترتی ہے مجھے گوارا ہوتی ہے خواہ وُہ گیہوں

کا آٹا ہوا ہو یا بکری کا بھیجا ہو یا جَو کی بھوسی ہو۔ اور یہ جو تم نے کہا ہے کہ میں نے حکومتِ خدا کو کمزور اور سُست کر دیا اور اپنے نفس کو ذلیل کر دیا اور اپنے تئیں لوگوں کا خدمتگار بنا لیا ہے یہانتک کہ اہلِ مدائن مجھ کو اپنا امیر نہیں سمجھتے ہیں اور مجھ کو ایک پُل کے مانند سمجھ لیا ہے کہ مجھ پر سے گزرتے ہیں اور اپنے بوجھ مجھ پر رکھتے ہیں تو تم نے لکھا ہے کہ یہ باتیں خدا کی سلطنت کی کمزوری کا اور ذلّت کا باعث ہیں، لہٰذا جان لو کہ اطاعتِ الٰہی میں ذلیل ہونا میرے نزدیک خدا کی معصیت میں بلند و عزیز ہونے سے بہتر ہے۔ اور تم خود جانتے ہو کہ رسُولِ خدا لوگوں کی تالیفِ قلوب کرتے تھے اور لوگوں سے نزدیک رہتے تھے اور لوگ آپ کا تقرب حاصل کرتے تھے اور آپ کے نزدیک بیٹھتے تھے باوجود آپ کی نبوت کی جلالت اور بادشاہی کے یہانتک کہ گویا اُنہی میں سے ایک تھے۔ ان کی نہایت قربت کے سبب سے جو اُن کے ساتھ حضرتؐ ظاہر فرماتے تھے۔ بلاشبہ آنحضرتؐ معمولی غذا کھاتے اور موٹے کپڑے پہنتے اور تمام قریشی و عربی اور سیاہ و سفید دین میں حضرتؐ کے نزدیک برابر تھے۔ اور گواہی دیتا ہوں کہ میں نے آنحضرت کو فرماتے ہوئے سُنا ہے کہ جو شخص سات مسلمانوں پر میرے بعد حاکم ہو اور اُن کے درمیان انصاف نہ کرے تو جب وُہ حق تعالےٰ سے ملاقات کرے گا تو خدا اُس پر غضبناک ہوگا۔ لہٰذا اے عمر میں آرزو کرتا ہوں کہ امارتِ مدائن سے سلامتی کے ساتھ سبکدوش ہو جاؤں اور ویسا ہی ہو جاؤں جیسا تم مجھے کہتے ہو کہ اپنے نفس کو ذلیل سمجھنے والا اور مسلمانوں کی بھلائی میں خدمت کرنے والا۔ لہٰذا اے عمر اُس شخص کا کیا حال ہوگا جو اپنے تئیں رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے بعد تمام اُمت کا والی قرار دیتا ہو۔ بیشک خلاقِ عالم ارشاد فرماتا ہے: تِلْكَ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ نَجْعَلُهَا لِلَّذِيْنَ لَا يُرِيْدُوْنَ عُلُوًّا فِي الْاَرْضِ وَلَا فَسَادًا وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ ٥ (سورۂ القصص آیت ۸۳ پ ۲۰) یعنی یہ خانۂ آخرت ہے جس کو میں نے اُن لوگوں کی منزل قرار دی ہے جو زمین میں بلندی نہیں چاہتے اور نہ فساد کرتے ہیں اور نیک انجام تو متقین کا ہے۔" اور جان لو کہ میں اُن کی سزا اور سختی میں متوجہ نہیں ہوتا اور حدودِ الٰہی اُن پر جاری نہیں کرتا مگر کسی رہنما اور صاحب عقل کے ارشاد سے۔ لہٰذا اُن کے درمیان میں نے درمیانی راستہ اختیار کیا ہے اُسی راہبر کے طریقہ سے اور اُسی کی سیرت کے مطابق سلوک کرتا ہوں۔ اور جانتا ہوں کہ اگر خدا اس اُمت کی بھلائی چاہتا، خدا کا ارادہ ان کے بارے میں بہتری اور رُشد کا ہوتا تو بیشک اُن پر اُن لوگوں سے زیادہ بہتر اور عقلمند شخص کو والی و حاکم قرار دیتا۔ اور اگر یہ اُمت خداوند عالمین سے ڈرنے والی ہوتی اور اپنے پیغمبر کے ارشاد کی فرمانبرداری کرتی اور حق کو پہچانتی تو تم کو امیر المومنین نہ کہتی۔ تو جو حکم تم چاہو وہ ہم پر جاری نہیں ہو سکتا مگر اسی دُنیاوی زندگی میں۔ لہٰذا خدا کے تمہاری مدت کے طول دے دینے پر مغرور نہ ہو اور عذاب میں جلدی کرنے کی بجائے جو مہلت اُس نے دے رکھی ہے اُس پر اترا ؤ مت۔ سمجھ لو کہ بہت جلد تمہارے ظلم و جور کے عوض تم کو دنیا و آخرت میں گرفت کرے گا۔ اور جو کچھ اعمال تم نے پہلے بھیج دیئے اُن کے بارے میں تم سے سوال کرے گا اور جو کچھ اس کے بعد تمہاری بد اعمالیوں کا نتیجہ ہوگا وُہ تم دیکھو گے۔

قطب راوندی نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ سلمانؓ بیان فرماتے تھے کہ میں اصفہان کے ایک دیہات رہنے والا تھا جس کو جی کہتے تھے اور میرے والد اُس دیہات کے رئیس تھے اور مجھ سے بہت محبت

کرتے تھے اور مجھے گھر میں رکھتے تھے جیسے لڑکیوں کو محفوظ رکھا جاتا ہے۔ اور میں بچہ تھا اور مذہب کے بارے میں کچھ نہیں جانتا تھا سوائے آتش پرستی کے جو میں دیکھتا تھا۔ یہانتک کہ میرے والد نے ایک عمارت تعمیر کرائی۔ اُن کا ایک کھیت تھا۔ ایک روز اُنہوں نے مجھ سے کہا اے فرزند عمارت کی تعمیر سے مجھے فرصت نہیں ہے، مجھے اپنی زراعت کی کوئی خبر نہیں۔ لہذا کھیت پر جاؤ اور مزدوروں سے ایسی ایسی تاکید کرکے فوراً واپس آجاؤ۔ دیر مت کرنا۔ غرض میں کھیت کی طرف چلا، راستہ میں عیسائیوں کا کلیسہ تھا وہاں اُن کی آوازیں سُنیں۔ میں نے پوچھا کہ یہ کون لوگ ہیں لوگوں نے کہا یہ لوگ نصرانی ہیں اور یہ نماز پڑھ رہے ہیں تو میں اُس کلیسے میں داخل ہو گیا تاکہ اُن کے حالات دیکھوں۔ مجھے اُن کی عبادت دیکھ کر پسند آئی اور میں اُن کے پاس بیٹھا رہا یہانتک کہ آفتاب غروب ہو گیا۔ اُدھر میرے والد نے میری تلاش میں لوگوں کو ہر طرف بھیجا۔ میں رات کو گھر واپس گیا اور کھیت پر نہیں گیا۔ میرے والد نے مجھ سے پوچھا کہ تم کہاں تھے میں نے کہا کہ میں کھیت پر جارہا تھا کہ راستہ میں ایک کلیسے کی طرف سے گزرا مجھے اُن کا طریق عبادت اور دُعا کرنا پسند آیا۔ میرے والد نے کہا اے فرزند تمہارے باپ دادا کا دین اُن کے دین سے بہتر ہے۔ میں نے کہا نہیں خدا کی قسم ایسا نہیں ہے بلکہ وُہ چند گروہ ہیں جو خدا کی پرستش کرتے ہیں، دُعائیں کرتے ہیں، اور نماز پڑھتے ہیں۔ اور تم آگ کو پوجتے ہو جس کو اپنے ہاتھ سے جلاتے ہو اور اگر اُس سے غافل ہو جاتے ہو تو وُہ مر جاتی ہے یعنی بجھ جاتی ہے۔ یہ سُنکر میرے والد نے میرے پیروں میں بیڑیاں ڈالدیں اور گھر میں قید کر دیا۔ میں نے ایک شخص کو نصرانیوں کے پاس بھیجا اور اُن سے دریافت کیا کہ تمہارے دین کی بنیاد کہاں ہے اُنہوں نے کہا شام میں۔ تو میں نے اُن کو پیغام بھیجا کہ جب شام سے کچھ لوگ تمہارے پاس آئیں تو مجھے اطلاع دینا۔ اُنہوں نے کہلایا کہ ایسا ہی ہو گا۔ پھر چند روز کے بعد جب شام کے تاجر آئے تو نصاریٰ نے مجھے اطلاع کرائی۔ میں نے کہا کہ جب وُہ لوگ اپنے کاموں سے فارغ ہو جائیں اور واپس جانے لگیں تو مجھے آگاہ کرنا۔ اُنہوں نے منظور کیا اور چند دنوں کے بعد جب وُہ لوگ واپس جانے لگے تو مجھے مطلع کیا گیا۔ تو میں نے اپنے پیروں کی بیڑیاں نکالیں اور اُن سے جاملا اور شام کی جانب روانہ ہو گیا۔ جب شام میں پہنچا میں نے دریافت کیا کہ اس دین کا سب سے بڑا عالم کون ہے۔ لوگوں نے بتایا کہ وُہ عالم جس کا کلیسہ بڑا ہے اور اُس کو اسقف کہتے ہیں۔ وُہ سب سے زیادہ جاننے والا ہے۔ میں اُس کے پاس گیا اور خواہش کی کہ میں آپ کے ساتھ رہنا چاہتا ہوں تاکہ آپ سے اُمورِ نیک سیکھوں اور یاد کروں۔ اُس نے منظور کیا۔ میں اُس کے پاس رہنے لگا۔ لیکن وُہ ناشائستہ آدمی تھا آتش پرستوں کو حکم دیتا تھا کہ صدقے کے مال اُس کے پاس لائیں۔ وُہ لوگ لاتے تھے وُہ ان کو جمع کرتا تھا اور اُن میں سے کچھ بھی فقرا و مساکین کو نہیں دیتا تھا۔ غرض میں تھوڑے دنوں اُس کے پاس رہا کہ اُس کا انتقال ہو گیا۔ جب نصاریٰ اُس کو دفن کرنے آئے تو میں نے اُن کو اطلاع دی کہ یہ شخص اچھا نہ تھا۔ اور اُن کو اُس خزانہ سے آگاہ کیا جو اُس نے جمع کیا تھا تو اُن لوگوں نے سات بڑے گھڑے سونے سے بھرے ہوئے نکالے اور اُس کو ایک لکڑی کے ذریعہ دار پر کھینچا اور اُس پر پتھر برسائے۔ پھر اُس کی جگہ ایک دوسرے عالم کو مقرر کیا۔ میں نے اُس سے زیادہ بہتر اور نیک کسی دوسرے کو نہیں پایا۔ وُہ ان سب سے زیادہ زاہد تھا اور

اُس کی عبادت سب سے زیادہ تھی۔ میں برابر اُس کی خدمت میں رہتا تھا یہانتک کہ اُس کی وفات کا وقت آیا۔ مَیں اُس کو بہت عزیز رکھتا تھا۔ مَیں نے اُس سے کہا کہ تم سُوئے آخرت روانہ ہوتے ہو مجھے کس کے سپرد کرتے ہو۔ اُس نے کہا اے فرزند میں اور کسیکو بہتر نہیں سمجھتا مگر ایک عالم موصل میں ہے اُس کے پاس چلے جاؤ۔ جب تم اُس کے پاس پہنچو گے تو اُس کو میری ہی مانند پاؤ گے۔ یہ کہہ کر وُہ رحمتِ الٰہی سے واصل ہوگیا۔ پھر مَیں موصل میں اُس عالم کے پاس گیا وُہ اُسی عالم کے مانند تارکِ دُنیا اور بڑا عابد تھا۔ مَیں نے اُس سے کہا کہ فلاں عالم نے مجھے آپ کے پاس بھیجا ہے۔ اُس نے کہا اے فرزند میرے ساتھ رہ۔ مَیں اُس کی خدمت میں رہنے لگا۔ یہانتک کہ اُس کی رحلت کا وقت آیا۔ مَیں نے اُس سے کہا آپ مجھے کس کے حوالے کرتے ہیں اُس نے کہا میں کسی کے بارے میں گمان نہیں رکھتا سوائے ایک شخص کے جو نصیبین میں رہتا ہے۔ تو اُس کے پاس جا۔ غرض اُس کے انتقال کے بعد مَیں نے اُس کو دفن کیا اور نصیبین پہنچا اور وہاں کے راہب کے پاس آیا اور کہا کہ فلاں عالم نے مجھے آپ کے سپرد کیا ہے۔ اُس نے بھی کہا اے فرزند میرے پاس رہو مَیں اُس کے پاس مقیم ہوگیا۔ وُہ بھی علم و زہد اور عبادت میں اُنہی عالموں کے مثل تھا۔ اُس کی وفات کا زمانہ آیا تو میں نے پُوچھا کہ آپ مجھے کس کے سپرد کرتے ہیں اُس نے بھی کہا کہ میرے خیال میں کوئی نہیں سوائے ایک شخص کے جو عموریہ روم میں رہتا ہے۔ اگر تم اُس کے پاس چلے جاؤ تو اُس کو ہماری طرح پاؤ گے۔ اُس کے انتقال کے بعد میں عموریہ پہنچا، اُس کو بھی مثل اُنہی عالموں کے پایا۔ مَیں اُس کے ساتھ ایک مدت تک رہا اور کچھ بھیڑ بکریاں اور گائے اور کچھ مال مَیں نے کمایا۔ جب اُس کی وفات کا وقت آیا میں نے پُوچھا آپ مجھے کس کے حوالے کرتے ہیں اُس نے کہا میرے خیال میں تو کوئی ایسا نہیں ہے جو ہماری طرح اس زمانہ میں ہو لیکن اُس پیغمبرؐ کی بعثت کا زمانہ قریب آگیا ہے جو مکّہ میں ظاہر ہوگا اور جس کا محلِ ہجرت دو پہاڑوں کے درمیان زمین شور ہے جس میں خرما کے بہت سے درخت ہوں گے۔ اُس پیغمبرؐ کی بہت علامتیں ظاہر ہوں گی اور اُس کے دونوں شانوں کے درمیان مُہرِ نبوت ہوگی۔ وُہ صدقہ نہیں بلکہ ہدیہ تناول کرتا ہے۔ اگر تم وہاں پہنچ سکو تو چلے جاؤ۔ جناب سلمانؓ کہتے ہیں کہ مَیں اُس کو دفن کرنے کے بعد وہیں مقیم رہا یہانتک کہ وہاں بنی کلب کے تاجروں کی ایک جماعت عرب سے آئی۔ مَیں نے اُن سے کہا کہ مجھے اپنے ساتھ عرب تک لے چلیے اور یہ مال اور گائے وغیرہ جو مَیں نے حاصل کی ہیں لے لیجئے۔ اُن لوگوں نے منظور کیا اور مَیں اُن کے ساتھ ہولیا اور وادی القریٰ تک پہنچا۔ جب مَیں وہاں پہنچا تو اُن لوگوں نے مجھ پر ظلم کیا اور مجھے غلام بنا کر ایک یہودی کے ہاتھ فروخت کر دیا۔ جب میں نے وہاں خرمے کے درخت دیکھے مجھے اُمید ہوگئی کہ یہ وہی مقام ہے جس کی صفت مجھ سے بیان کی گئی ہے کہ پیغمبر آخرالزمان جہاں مبعوث ہوں گے۔ غرض میں اُس یہودی کے پاس رہا یہانتک کہ وادی القریٰ کے یہودیوں میں سے بنی قریظہ کا ایک شخص آیا اور اُس نے مجھے اُس یہودی سے خرید لیا جس کے پاس مَیں رہتا تھا اور مجھے مدینہ میں لے آیا۔ جب میں مدینہ پہنچا تو اُس کو اُنہی صفتوں کے مطابق پایا جو اُس راہب سے مَیں نے سُنی تھیں۔ غرض مَیں اُس یہودی کے پاس ایک مدت تک رہا یہانتک کہ مَیں نے سُنا کہ جناب رسُولِ خداؐ مکہ میں مبعوث ہوئے۔ چونکہ میں غلامی کی زنجیر میں جکڑا ہُوا تھا اس سبب سے آنحضرتؐ کے مزید حالات معلوم نہ کر سکا یہانتک کہ آنحضرتؐ نے مدینہ کی جانب ہجرت کی اور قبا میں نزولِ اجلال فرمایا۔ مَیں اُس یہودی کے باغوں میں سے

جناب سلمانؓ کے ابتدائی حالات۔ راہبوں کی خدمت میں رہنا اور آنحضرتؐ کے شوق میں عرب کا سفر کرنا

ایک باغ میں کام کیا کرتا تھا۔ ایک مرتبہ اُس یہودی کا چچا زاد بھائی باغ میں آیا اور کہا کہ خدا بنی قیلہ کو یعنی انصار کو قتل کرے وُہ سب قبا میں ایک شخص کے پاس جو مکّہ سے آیا ہے۔ جمع ہیں اور گمان کرتے ہیں کہ وُہ پیغمبر ہے۔ خدا کی قسم، جب مَیں نے حضرتؐ کے بارے میں یہ سُنا تو مَیں اس قدر کانپنے لگا کہ نزدیک تھا کہ اپنے آقا کے سامنے ہی گر جاؤں۔ مَیں نے پُوچھا کہ حقیقت کیا ہے اور کون شخص ہے، جو آیا ہے۔ یہ سُنکر میرے مالک نے ہاتھ اُٹھا کر میرے سینہ پر مارا اور کہا تجھ کو اِن باتوں سے کیا کام۔ اپنے کام میں مشغول رہ۔ غرض جب رات ہوئی میں نے تھوڑا سا کھانا اپنے ساتھ لیا اور حضرت رسالتمآب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں قبا میں حاضر ہوا اور کہا مَیں نے سُنا ہے کہ آپؐ ایک شائستہ انسان ہیں اور آپ کے ہمراہ چند اصحاب ہیں۔ میرے پاس کچھ تھوڑا سامان صدقہ کا ہے وُہ آپ کے لیئے لایا ہوں۔ آپ اُس میں سے کھائیے۔ حضرتؐ نے یہ سُنکر اصحاب سے فرمایا کھاؤ، اور خود نہیں تناول فرمایا۔ میں نے یہ دیکھ کر دل میں کہا کہ یہ پہلی علامت ہے جس کی راہب نے مجھے اطلاع دی ہے۔ پھر میں وہاں سے واپس آیا اور آنحضرتؐ مدینہ میں داخل ہوئے۔ پھر میں نے کچھ سامان جمع کیا اور حضرتؐ کی خدمت میں لایا۔ اور عرض کی کہ آپ صدقہ کی چیزیں نہیں کھاتے اس لیئے میں یہ ہدیۃً لایا ہوں، یہ صدقہ نہیں ہے۔ تو حضرتؐ نے تناول فرمایا اور آپ کے اصحاب نے بھی کھایا۔ میں نے دل میں کہا یہ دُوسری خصلت ہے جس کی راہب نے مجھے خبر دی تھی۔ پھر دوسری مرتبہ میں آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوا جبکہ آپ ایک جنازہ کے ساتھ جا رہے تھے۔ آپؐ دو پُرانے کپڑے پہنے ہوئے تھے اور آپ کے اصحاب ہمراہ تھے۔ مَیں حضرتؐ کے گرد پھرنے لگا کہ شائد حضرتؐ کی پُشت پر مُہرِ نبوت نظر آجائے۔ جب آپؐ کے سر کے پیچھے پہنچا حضرتؐ نے بفراستِ نبوت سمجھ لیا کہ مَیں وُہ علامت دیکھنا چاہتا ہوں تو حضرتؐ نے اپنے شانۂ اقدس سے ردائے مُبارک ہٹا دی تو مَیں نے مُہرِ نبوت دیکھی جو آپؐ کے دونوں شانوں کے درمیان نظر آئی جس طرح کہ راہب نے بتایا تھا۔ مَیں اُس کو دیکھ کر گر پڑا اور اُس کو چُومتا اور روتا جاتا تھا۔ حضرتؐ نے فرمایا اے سلمان پلٹ کر میرے سامنے آؤ۔ میں واپس ہو کر حضرتؐ کی خدمت میں بیٹھا تو حضرتؐ نے فرمایا اپنا قصّہ بیان کرو تاکہ صحابہ سُنیں۔ مَیں نے اپنا تمام حال شروع سے آخر تک کہہ سُنایا۔ پھر حضرتؐ نے فرمایا کہ اے سلمان مکاتب ہو جاؤ اور اپنے مالک سے اپنے کو خرید کر آزاد ہو جاؤ۔ یہ سُنکر میں اپنے آقا کے پاس گیا اور اپنے کو مکاتب کر لیا اس شرط کے ساتھ کہ تین سو درخت اُس کے لیئے لگاؤں اور چالیس اوقیہ چاندی اُس کو دُوں۔ صحابہ نے خرمے کے پودوں سے میری مدد کی۔ بعض نے تیسؔ پودے اور بعض نے بیسؔ پودے دیئے۔ غرض ہر شخص نے اپنی حیثیت کے مطابق پودے لا لا کر جمع کیئے یہانتک کہ تین سو پودے ہو گئے۔ جناب رسُولؐ خدا نے فرمایا کہ مَیں اپنے ہاتھ سے بوؤں گا۔ غرض جس مقام پر باغ لگانا طے پایا تھا مَیں نے زمین کھودی اور حضرتؐ کو اطلاع دی تو حضرتؐ اُس مقام پر تشریف لائے۔ مَیں نے حضرتؐ کی خدمت میں پودے حاضر کیئے۔ حضرتؐ زمین میں لگاتے اور میں پانی ڈالتا اور اُنپر مٹی چھوڑتا تھا یہانتک کہ سب ختم ہو گئے۔ اور اُسی خدا کی قسم جس نے حضرتؐ کو سچائی کے ساتھ مبعوث فرمایا ہے کہ اُن پودوں میں کوئی بے کار نہیں ہوا اور سب کے سب درخت بن کر تیار ہو گئے۔ پھر ایک شخص نے ایک انڈے کے برابر سونے کا ٹکڑا حضرتؐ کے پاس حاضر کیا تو حضرتؐ نے پوچھا وُہ فارسی کہاں ہے جس نے اپنے کو مکاتب کیا ہے میں حاضر خدمت ہوا تو فرمایا کہ اس سونے کو لے لو اور جو کچھ

تمہارے ذمہ قرضہ ہے ادا کردو۔ میں نے عرض کی یا رسول اللہ یہ کب اُس مقدار کے برابر ہو سکتا ہے جس قدر میرے ذمہ ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ خداوند عالم اس میں اتنی برکت عطا فرمائے گا کہ جس قدر تمہارے ذمہ قرض ہے سب ادا ہو جائے گا۔ میں اُس خدا کی قسم کھاتا ہوں جس کے قبضہ میں میری جان ہے کہ اُس سونے سے چالیس اوقیہ چاندی میں نے ادا کی اور یہودی کے حق سے نجات پائی۔ غرض غلامی کے سبب میں جنگِ بدر و اُحد میں حاضر نہ ہو سکا تھا، جنگِ خندق میں حاضر ہوا پھر حضرتؐ کے ساتھ تمام غزوات میں شریک ہوتا رہا۔

دوسری روایت میں سلمانؓ سے اس طرح روایت ہے کہ جب عموریہ کے راہب کی وفات کا وقت آیا اُس نے کہا کہ شام میں جاؤ وہاں دو بیشہ ہے اور سال میں ایک شخص ایک بیشہ سے نکلتا ہے اور دوسرے بیشہ میں داخل ہوتا ہے۔ اُس وقت بیمار اور مزمن امراض کے مریض اُس کے راستہ میں جمع ہوتے ہیں اور اُس کی دُعا سے شفا پاتے ہیں۔ لہذا تم بھی اسی وقت اُس سے ملو اور اُس سے دینِ حنیفیہ کے بارے میں سوال کرو جو ملتِ ابراہیمؑ ہے۔ میں اُس بیشہ میں پہنچا اور ایک سال تک انتظار کرتا رہا یہاں تک کہ ایک مقررہ رات وہ ایک بیشہ سے نکلا اور دوسرے بیشہ میں داخل ہوا۔ ابھی اُس کے شانے نکلے ہوئے تھے کہ میں اُس سے لپٹ گیا اور کہا خدا آپ پر رحمت نازل کرے میں آپ سے ملتِ حنیفیہ معلوم کرنا چاہتا ہوں جو دینِ ابراہیمؑ ہے۔ اُس نے کہا تو نے وہ بات پوچھی جس کو لوگ اس زمانہ میں نہیں پوچھتے۔ بیشک وہ وقت قریب ہے جبکہ ایک پیغمبرؐ خانہ کعبہ کے نزدیک ظاہر ہوگا جو مکہ کے حرم میں ہے۔ اور وہ اس دین پر مبعوث ہوگا جس کو تو دریافت کرتا ہے۔ لہذا اگر تم اُس سے ملاقات کرو تو ایسا ہے کہ عیسیٰؑ کو تم نے پا لیا۔

دوسری سند سے کتاب خرائج الجرائح میں روایت ہے کہ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم قبا میں قیام فرما تھے اور فرمایا تھا کہ جب تک علیؑ مکہ سے آکر مجھ سے مل نہ جائیں گے میں مدینہ میں داخل نہ ہوں گا، جناب سلمانؓ آنحضرتؐ کے حالات لوگوں سے برابر پوچھا کرتے تھے اُن کو مدینہ کے ایک یہودی نے خرید رکھا تھا اور وہ اُس کے نخلستان میں کام کیا کرتے تھے۔ جب سلمانؓ کو معلوم ہوا کہ آنحضرتؐ مدینہ میں مقیم ہیں۔ خرمے کا ایک طبق لے کر حاضر خدمت ہوئے اور کہا میں نے سُنا ہے کہ آپ غریب لوگ ہیں اور اس جگہ ٹھہرے ہوئے ہیں لہذا یہ خرما اپنے صدقہ کا آپ لوگوں کے لئے لایا ہوں کھائیے۔ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے اصحاب سے فرمایا کہ خدا کا نام لے کر کھاؤ لیکن خود کچھ تناول نہ فرمایا۔ سلمانؓ کھڑے ہوئے دیکھ رہے تھے۔ پھر طبق لے کر گئے اور زبان فارسی میں کہا کہ یہ پہلی علامت ہے۔ پھر طبق کو خرمے سے بھر کر لائے اور حضرتؐ سے کہا کہ میں نے دیکھا کہ آپ نے صدقہ کے خرمے نہیں کھائے لہذا یہ ہدیہ ہے جو آپ کے لئے لایا ہوں۔ یہ سُنکر آنحضرتؐ نے ہاتھ بڑھایا اور کھانا شروع کیا اور اپنے اصحاب سے بھی فرمایا کہ خدا کا نام لے کر کھاؤ۔ پھر سلمانؓ نے طبق اُٹھایا اور کہا یہ دُوسری علامت ہے۔ اور آنحضرتؐ کے پیچھے گئے اور مہرِ نبوت مشاہدہ کی۔ اور آنحضرتؐ سے عرض کی کہ میں ایک یہودی کا غلام ہوں۔ آپ مجھے کیا حکم دیتے ہیں؟ فرمایا کہ جاؤ اور اُس سے ایک مال کے عوض مکاتبہ کرو تاکہ میں اُس کو دے کر تم کو آزاد کردوں۔ پھر سلمانؓ اُس یہودی کے پاس گئے اور کہا میں مسلمان ہو گیا ہوں اور اُس پیغمبرؐ کے دین کا تابع ہو گیا ہوں جو اس شہر میں آئے ہوئے ہیں لہذا تم اب مجھ سے کوئی فائدہ نہ اٹھا سکوگے

مجھے ایک مال کے بدلے میں مکاتب کر دو تاکہ میں آزاد ہو جاؤں۔ اُس نے کہا میں تم کو اس شرط کے ساتھ مکاتب کرتا ہوں کہ پانچ سو درخت خرما میرے واسطے بوؤ اور جب تک پھل نہ لائیں میری خدمت کرتے رہو اور چالیس اوقیہ عمدہ سونا کہ ہر اوقیہ چالیس مثقال کا ہوتا ہے مجھے دو۔ یہ سُنکر سلمانؓ واپس گئے اور آنحضرتؐ کو خبر دی۔ حضرتؐ نے فرمایا جاؤ اور اُس سے مکاتبہ کر لو جس طرح اُس نے کہا ہے۔ جناب سلمانؓ گئے اور یہودی سے اپنے کو مکاتب کر لیا۔ اُس کو یہ گمان تھا کہ یہ امر چند سال میں پُورا ہوگا۔ غرض جناب سلمانؓ مکاتبہ نامہ آنحضرتؐ کے پاس لائے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا جاؤ پانچ سو بیج لاؤ۔ میں نے حاضر کیئے۔ حضرتؐ نے فرمایا امیرالمومنینؑ کو دے دو، اور مجھے چل کر وہ زمین دکھاؤ جہاں وہ درخت لگانا چاہتا ہے۔ الغرض آنحضرتؐ، امیرالمومنینؑ اور سلمانؓ کو لے کر اُس مقام پر پہنچے۔ آنحضرتؐ اپنی انگشت مبارک سے زمین میں سُوراخ کرتے اور جناب امیرؑ سے فرماتے کہ اس میں بیج ڈال دو۔ حضرت امیرؑ اُس میں بیج ڈال دیتے تھے۔ پھر آنحضرتؐ اُس پر مٹی ڈال کر اپنی انگلیوں کو کھولتے تو اُن کے درمیان سے پانی جاری ہو جاتا اور اُس مقام پر پہنچ جاتا۔ پھر اسیطرح وُہ دوسرا بیج بوتے۔ جب دوسرے بیج سے فارغ ہوتے تو پہلا درخت بنکر تیار ہو جاتا تھا جب تیسرا بیج بو کر فارغ ہوتے تو دوسرا درخت تیار ہو جاتا اور پہلا بار آور ہو جاتا۔ اسیطرح تمام بیج بوئے اور وہ پانچسو درخت تیار ہوئے اور اُن میں پھل پیدا ہو گئے۔ جب یہودی نے یہ عجیب و غریب صورت مشاہدہ کی تو کہنے لگا کہ قریش سچ کہتے ہیں کہ محمدؐ ساحر ہیں (معاذ اللہ) اور بولا کہ میں نے اِن درختوں کو لے لیا اب سونا لاؤ۔ یہ سُنکر آنحضرتؐ نے ہاتھ بڑھا کر اپنے سامنے سے ایک پتھر اُٹھایا جو حضرتؐ کے اعجاز سے بہترین سونا ہو گیا۔ یہودی نے کہا میں نے اس سے بہتر سونا نہیں دیکھا تھا پھر اُس کو تولا تو چالیس اوقیہ پُورا اُترا۔ نہ کم، نہ زیادہ۔ سلمانؓ کہتے ہیں کہ میں حضرتؐ کے ساتھ آزاد ہو کر واپس آیا اور حضرتؐ کی خدمت میں رہنے لگا۔ شیخ کشی نے حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ میثب جو جناب فاطمہ صلوات اللہ علیہا کے وقف باغوں میں سے ایک باغ ہے وُہ یہی باغ ہے جس کو جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جناب سلمانؓ کے مکاتبہ کے لیئے لگایا تھا خدا نے اُس یہودی سے اُس باغ کو پھر آنحضرتؐ کی طرف پلٹا دیا اور آنحضرتؐ نے اس کو جناب فاطمہؑ زہرا کو دے دیا تھا اور اُن مخدومہؑ نے وقف فرما دیا تھا۔

ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قبیلۂ سلمانؓ کے لیئے جو گازرون میں تھے اس مضمون کا ایک عہد نامہ تحریر فرمایا تھا کہ یہ نوشتہ ہے محمدؐ بن عبداللہ رسُولؐ خدا کی جانب سے جبکہ سلمانؓ نے اُن سے لکھنے کی خواہش کی۔ اپنے بھائی مہاد بن فروح بن مہیا اور اپنے تمام عزیز و اقارب کے لیئے جو اُن کے بعد ہوں گے اور اُن کی نسل سے پیدا ہوں گے اُن میں سے جو مسلمان ہوں گے اور اپنے دین پر قائم و باقی رہیں گے۔ تم پر سلام ہو۔ میں خدا کی حمد کرتا ہوں تمہارے لیئے بیشک خدا نے مجھے حکم دیا ہے کہ میں اقرار کروں کہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ۔ میں خود بھی اس کا اقرار کرتا ہوں اور لوگوں کو بھی حکم دیتا ہوں کہ اقرار کریں اور حکم اور فرمان سب خدا ہی کا ہے۔ وُہ خدا وُہ ہے جس نے سب کو خلق کیا ہے۔ وُہی اُنپر موت طاری کرتا ہے پھر زندہ کرے گا اور سب کی بازگشت اُسی کی جانب ہے۔ پھر اُس نامہ میں سلمانؓ کے احترام کے بارے میں بہت کچھ تحریر فرمایا منجملہ اُن کے یہ بھی لکھا کہ میں نے اُن سے پیشانی کے

جنگ کے لیئے جا رہے تھے۔

نیز کشی نے بسندِ معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ سلمان نے قبیلہ کندہ کی ایک عورت سے نکاح کیا۔ جب اُس کے گھر پہنچے تو وہاں ایک کنیز کو دیکھا اور یہ کہ ایک چادر کا پردہ دروازہ پر لٹکا ہوا ہے۔ سلمان نے فرمایا شاید اس کے اندر کوئی بیمار ہے جس کے سبب سے پردہ دروازہ پر ڈالا گیا ہے یا تم خانۂ کعبہ کو اُٹھا لائے ہو جس پر غلاف چڑھائے ہو۔ لوگوں نے کہا اُس عورت نے یہ پردہ اپنے لیئے ڈالا ہے سلمان نے پوچھا یہ کنیز کون ہے؟ لوگوں نے کہا یہ عورت مالدار تھی اُس نے خدمت کے لیئے یہ کنیز خریدی ہے۔ سلمان نے کہا میں نے جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے سُنا ہے کہ جس شخص کے پاس کوئی کنیز ہو اور وُہ اُس سے مقاربت نہ کرے یا اُس کے لیئے شوہر اختیار نہ کرے پھر وُہ کنیز زنا کرے تو اُس کنیز کے گناہ کے برابر اُس مرد پر گناہ ہوگا۔ اور جو شخص کسی کو قرض دے تو ایسا ہے کہ اُس نے اپنا نصف مال خیرات کر دیا۔ اور جب دوسری مرتبہ قرض دے تو ایسا ہے کہ اپنا کل مال خیرات کر دیا۔ اور حق کا اُس کے مالک کو ادا کرنا یہ ہے کہ اُس کا حق اُس کے گھر لے جا کر دے یا جہاں اُس کے سامان وغیرہ رکھے ہوں وہاں پہنچائے اور صاحبِ حق سے کہے کہ اپنا حق سنبھالو۔

پھر کشی نے بسندِ معتبر روایت کی ہے کہ ایک روز لوگوں نے جناب سلمان کا ذکر امام محمد باقرؑ کے سامنے کیا۔ اُن حضرتؑ نے فرمایا کہ وُہ سلمان محمدی ہیں اور ہم اہلبیت میں سے ہیں۔ سلمان فرماتے تھے کہ لوگ قرآن کی طرف سے ہٹ کر احادیث پر رجوع ہو گئے کیونکہ قرآن کو ایک بلند کتاب پایا جس میں واضح ہے کہ ہر چھوٹے بڑے عمل کا خواہ وُہ رائی کے دانے کے برابر ہو حساب کیا جائے گا۔ اس لیئے احکامِ قرآن تم پر دُشوار ہوئے۔ اور احادیث کی طرف لوگوں نے رُخ کیا جس نے کاموں کو تم پر کشادہ اور آسان کر دیا ہے۔

شیخ کشی و مفید نے بسند ہائے معتبر صحیح و موثق حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ایک روز حضرت سلمان کوفہ کے بازار آہنگراں میں گزر رہے تھے وہاں ایک جوان کو بے ہوش دیکھا اور لوگ اُس کے گرد جمع تھے۔ لوگوں نے آپ سے کہا کہ اس شخص پر صرع کا غلبہ ہے آپ اس کے کان میں کوئی دُعا پڑھ دیجیئے شائد اس کو ہوش آجائے۔ جب سلمان اُس کے قریب آئے اُس کو ہوش آگیا۔ اُس نے کہا اے ابو عبداللہ مجھ کو وُہ مرض نہیں ہے جو یہ لوگ سمجھ رہے ہیں لیکن جب میں ان لوہے والوں کے پاس سے گذر رہا تھا اُن کے گرزوں کو دیکھا کہ اُس سے لوہے کو کوٹتے ہیں۔ مجھے خدا کا ارشاد جو اُس نے قرآن میں فرمایا ہے یاد آیا کہ وَلَهُم مَّقَامِعُ مِنْ حَدِيدٍ ۝ (آیہ ۲۱ سورۃ الحج پ ۱۷) یعنی اُن کے لیئے لوہے کے گرز ہوں گے۔ بس خوفِ عذابِ الٰہی سے میری عقل جاتی رہی اور میں بے ہوش ہو گیا۔ یہ سُنکر سلمان نے اس کو اپنا بھائی بنا لیا اور آپ کے دل میں اُس کی محبت کی شیرینی محض خوشنودیٔ خدا کے لیئے جاگزیں ہو گئی۔ وُہ برابر اُس کے ساتھ رہتے تھے اور برادری کے شرائط بجا لاتے تھے۔ یہاں تک کہ وُہ جوان بیمار ہوا اور جناب سلمان اُس کی عیادت کو تشریف لے گئے اور اُس کے سرہانے بیٹھے تو دیکھا کہ وُہ نزع میں ہے۔ آپ نے فرمایا اے ملک الموت میرے بھائی کے ساتھ نرمی کرو۔ ملک الموت نے جواب دیا کہ اے سلمان میں ہر مومن کے ساتھ نرمی کرتا ہوں اور اُن پر

مہربان ہوں۔

نیز کشی نے بسند معتبر مسیب بن نجیہ سے روایت کی ہے کہ جب سلمان فارسی مدائن کے حاکم ہوکر آئے ہم لوگ اُن کے استقبال کے لئے شہر سے باہر آئے۔ جب ہم اُن کے ساتھ زمین کربلا پر پہنچے۔ سلمان نے پوچھا اس زمین کا کیا نام ہے ہم نے کہا اس کو کربلا کہتے ہیں تو وہ بولے کہ یہ ہمارے بھائیوں کے قتل ہونے کی جگہ ہے یہ مقام اُن کے سامان و اسباب رکھنے کا ہے، اور یہ اُن کے اُونٹوں کے بیٹھنے کی جگہ ہے، اور یہ اُن کے خون بہائے جانے کی جگہ ہے۔ اس زمین پر اگلے بہترین لوگ قتل ہوئے، اور اسی زمین پر بعد کے بہترین انسان شہید کئے جائیں گے۔ غرض ہم اُن کے ساتھ حرورا تک پہنچے جو نہروان کے خوارج کے جمع ہونے کا مقام تھا تو سلمان نے پُوچھا کہ اس مقام کا کیا نام ہے ہم نے کہا کہ حرورا۔ تو فرمایا کہ اس جگہ اگلے بدترین لوگوں نے خروج کیا ہے اُن کے بعد پچھلے بدترین لوگ خروج کریں گے۔ پھر جب وہ کُوفہ پہنچے تو کہا یہ کُوفہ ہے ہم نے کہا ہاں فرمایا یہ قبۂ اسلام ہے [1]

تفسیر امام حسن عسکریؑ میں مذکور ہے کہ سلمان کا گذر ایک روز یہودیوں کی ایک جماعت کی طرف ہُوا ان لوگوں نے آپ سے خواہش کی کہ اُن کے پاس بیٹھیں اور جو کچھ رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سُنا ہے اُن سے بیان کریں۔ جناب سلمان اُن کے پاس بیٹھ گئے اور اُن کے اسلام لانے کی انتہائی لالچ میں کہا کہ میں نے جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سُنا ہے کہ خداوندعالم فرماتا ہے کہ اے میرے بندو کیا ایسا نہیں ہے کہ ایک گروہ کو تم سے بڑی حاجتیں ہوتی ہیں اور تم اُن کی حاجتیں پُوری نہیں کرتے ہو مگر اس وقت جبکہ وہ اس سے سفارش کراتے ہیں جو خلق میں تم کو زیادہ محبوب ہوتا ہے۔ جب وہ ان کو ان کی شان و منزلت کے سبب تمہارے نزدیک اپنا شفیع قرار دیتے ہیں تو تم ان کی حاجتیں برلاتے ہو اسیطرح سمجھ لو کہ میرے نزدیک میری مخلوق میں سب سے زیادہ ذیقدر و ذیمرتبہ اور ان میں سب سے افضل و برتر محمدؐ اور اُن کے بھائی علیؑ اور وہ آئمہ جو اُن کے بعد ہونے والے ہیں جو خلق کے وسیلہ اور ذریعہ میری بارگاہ میں ہیں، لہٰذا جس شخص کو کوئی حاجت درپیش ہو جو مخلوق میں سب سے زیادہ نیک پاک اور گناہوں سے معصوم ہیں شفیع و وسیلہ قرار دے تاکہ میں اس کی حاجتیں برلاؤں اُس شخص سے بہتر طریقہ سے جس کو کوئی اس کے محبوب ترین شخص کے شفیع قرار دینے سے برلاتا ہے یہ سُنکر اُن یہودیوں نے جناب سلمان سے بطور مذاق کہا کہ پھر آپ کیوں

---

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ شیخ کشی نے حضرت سلمان کا طولانی خطبہ روایت کیا ہے جس میں آپ نے اہلبیتؑ رسالتؐ کے حق کا اور اس امت کے ظالموں اور خلافت کے غاصبوں کا تذکرہ کیا ہے اور اکثر واقعات اور مظالم جو اہلبیت پر واقع ہوئے اور بنی اُمیہ کا خروج اور اُن کی فتنہ پردازیاں اور بنی عباس کا خروج اور اکثر گزشتہ واقعات اور آنے والے واقعات مثل نفس زکیہ کے قتل اور حضرت قائم آل محمدؐ کا خروج اور بیدا میں لشکر سفیانی کا دھنسنا وغیرہ بیان کیا ہے جن کا ذکر احادیثِ معتبر میں واقع ہُوا ہے۔ جو ممکن ہے حالاتِ غیبت میں مذکور ہوگا۔ انشاءاللہ تعالیٰ ۱۲

خدا سے اُن کو وسیلہ قرار دے کر سوال نہیں کرتے اور اُن کے حق سے توسل اختیار کر کے دُعا نہیں کرتے تاکہ خدا اُن کے طفیل میں آپ کو اہلِ مدینہ میں سب سے زیادہ بے نیاز کر دے۔ سلمان نے فرمایا کہ میں نے اُن کو وسیلہ اور ذریعہ اور شفیع قرار دے کر خدا سے اُس چیز کا سوال کیا جو دُنیا کے تمام ملک سے زیادہ عظیم اور نافع تر ہے کہ خدا مجھے ان کی عظمت و بزرگی اور مدح و ثنا بیان کرنے کے لئے زبان عطا فرمائے اور ایسا دل کرامت فرمائے جو اُس کی نعمتوں پر شکر کرنے والا ہو اور عظیم مصیبتوں پر صبر کرنے والا ہو۔ تو خدا نے میری دعا قبول فرمائی اور جو کچھ میں نے طلب کیا تھا مجھے عطا فرمایا۔ اور وُہ تمام دُنیا کی بادشاہی اور جو کچھ دُنیا میں نعمتیں ہیں اُن سے لاکھوں درجہ بہتر و برتر ہے۔ تو یہودیوں نے آپ کا مذاق اُڑایا اور کہا اے سلمان تم نے مرتبۂ عظیم و بلند کا دعوٰے کیا اب ہم مجبور ہیں کہ تمہارا امتحان کریں کہ تم اپنے دعوے میں سچے ہو یا نہیں۔ لہٰذا پہلا امتحان تو یہ ہے کہ ہم اپنے تازیانوں سے تم کو مارتے ہیں تم اپنے خدا سے دُعا کرو کہ ہمارے ہاتھ تم سے روک دے۔ سلمان نے دُعا کی پروردگارا مجھ کو ہر بلا پر صبر کرنے والا قرار دے۔ وُہ بار بار یہ دُعا کرتے تھے اور وُہ ملعون یہودی آپ کو تازیانے مارتے تھے یہانتک کہ تھک گئے اور رنجیدہ ہوئے اور سلمان اس دُعا کے علاوہ اور کچھ نہ کہتے تھے۔ جب وُہ تھک کے رُکے تو کہنے لگے ہم کو گمان نہ تھا کہ کسی کے بدن میں رُوح باقی رہتی اس شدید عذاب کے سبب جو ہم نے تم پر وارد کیا۔ تم نے خدا سے یہ دُعا کیوں نہ کی کہ ہم کو تمہاری ایذا رسانی سے روک دیتا۔ سلمان نے فرمایا کہ یہ دُعا صبر کے خلاف تھی بلکہ میں نے قبول و منظور کیا اور اُس مہلت پر راضی ہوا جو خدا نے تم کو دے رکھی ہے۔ اور مَیں نے خدا سے دُعا کی کہ مجھے اس بلا پر صبر عطا فرمائے۔ چنانچہ اُن یہودیوں نے تھوڑی دیر آرام کیا پھر اُٹھے اور کہا اس مرتبہ تم کو ہم اتنا ماریں گے کہ تمہاری جان نکل جائے یا محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی رسالت سے انکار کرو۔ جناب سلمان نے فرمایا ہرگز ایسا نہ کروں گا کہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے انکار کروں۔ بیشک خداوند عالم نے اپنے رسول پر نازل فرمایا ہے اَلَّذِیۡنَ یُؤۡمِنُوۡنَ بِالۡغَیۡبِ (آیت ۳ سورۂ بقرہ پ ۱) یعنی وُہ لوگ غائبانہ ایمان لاتے ہیں اور یقیناً تمہاری اذیت رسانی پر میرا صبر کرنا اس لئے ہے کہ مَیں اُس جماعت میں داخل ہو جاؤں جن کی خلاق عالم نے اس آیت میں مدح کی ہے اور یہ صبر میرے لئے سہل و آسان ہے۔ پھر اُن ظالموں نے سلمان کو مارنا شروع کیا اور مارتے مارتے تھک گئے تو چھوڑ کر بیٹھے اور بولے کہ اے سلمان اگر پیش خدا تمہاری کوئی قدر ہوتی اُس ایمان کے سبب سے جو محمدؐ پر لائے ہو تو یقیناً وُہ تمہاری دُعا مستجاب کرتا اور ہم کو تم سے باز رکھتا۔ سلمان نے فرمایا تم لوگ کیسے جاہل ہو۔ اب خدا میری دُعا اور کیسے قبول کرتا۔ کیا میرے لئے اُس کے خلاف کرتا جو کچھ میں نے اُس سے طلب کیا ہے۔ مَیں نے تو اُس سے صبر طلب کیا تھا اُس نے میری دُعا قبول فرمائی اور مجھے صبر کرامت فرمایا۔ اگر اُس سے طلب کرتا کہ تم کو مجھ سے باز رکھے اور تم کو باز نہ رکھتا، تو میری دُعا کے خلاف ہوتا جیسا کہ تم گمان کرتے ہو۔ پھر تیسری مرتبہ وُہ ملاعین اُٹھے اور تازیانے کھینچ کر جناب سلمان کو مارنے لگے۔ وُہ حضرت اس سے زیادہ نہیں کہتے تھے کہ خداوندا مجھے اُن بلاؤں پر صبر عطا فرما جو مجھ پر تیرے برگزیدہ اور محبوب محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی محبت میں نازل ہو رہی ہیں۔ تو اُن کافروں نے کہا اے سلمان تم پر وائے ہو کیا محمدؐ نے تمہیں تقیہ کے لئے اجازت نہیں دی ہے کہ اپنے دشمنوں سے کفر کی باتیں

کہہ دو ہم تم کو مجبور کر رہے ہیں۔ سلمان نے کہا خدا نے مجھے اس امر میں تقیہ کی اجازت دی ہے لیکن واجب نہیں قرار دیا ہے بلکہ جائز کیا ہے کہ میں وہ بات کہہ دوں جس پر تم مجھے مجبور کرتے ہو۔ اور تمہاری ایذا رسانی اور تکلیف دینے پر صبر کروں تو یہ اُس سے بہتر ہے۔ میں اس کے سوا کچھ نہیں پسند کرتا۔ غرض پھر اشقیا اُٹھے اور اُن کو بے شمار تازیانے مارے کہ اُن کے جسم اقدس سے خون جاری ہو گیا اور مذاق کے طور پہ کہتے جاتے تھے کہ خدا سے کہتے نہیں ہو کہ ہم کو تمہاری آزار رسانی سے باز رکھے اور وہ بھی نہیں کہتے جو ہم تم سے چاہتے ہیں لہٰذا ہم پر نفرین کرو کہ خدا ہم کو ہلاک کرے اگر تم اپنے اس دعوے میں سچے ہو کہ خداوند عالم تمہاری دُعا کو رد نہیں کرتا اگر محمدؐ و آل محمدؐ کے توسل سے کرو۔ جناب سلمان نے فرمایا کہ میں کراہت رکھتا ہوں اس سے کہ خدا سے تمہاری ہلاکت کی دُعا کروں اس خوف سے کہ ایسا نہ ہو کہ تمہارے درمیان کوئی ایسا بھی ہو جس کہ خدا جانتا ہو کہ اس کے بعد ایمان لائے گا تو اگر تمہاری ہلاکت کی دُعا کروں تو اس کے خلاف ہو گا۔

یہ سُنکر اُن کافروں نے کہا کہ اگر اس سے ڈرتے ہو تو اس طرح دُعا کرو کہ خداوندا ہلاک کر اس کو جس کے بارے میں تو جانتا ہے کہ وہ سرکشی اور بغاوت پر باقی رہے گا اگر اس طرح دعا کرو گے تو اس بات کا خوف نہ رہے گا جس کا تم کو خیال ہے اسی اثناء میں اُس مکان کی دیوار شق ہوئی جس میں کہ وہ لوگ تھے، اور جناب سلمان نے حضرت رسالتمآبؐ کو دیکھا آپ فرما رہے تھے اے سلمان ان ظالموں کی ہلاکت کی دُعا کرو کیونکہ ان میں کوئی ایسا نہیں ہے جو ایمان لائے اور نیکی اور ہدایت حاصل کرے جس طرح حضرت نوحؑ نے اپنی قوم کے لیئے بددعا کی تھی جبکہ سمجھ لیا تھا کہ ان کی قوم ایمان نہ لائے گی سوائے اُن کے جو ایمان لا چکے ہیں۔ یہ سُنکر سلمان نے فرمایا اے یہودیو تم کس طرح ہلاک ہونا چاہتے ہو بتاؤ تو اُسی امر کے لیئے خدا سے دُعا کروں وہ بدنصیب بولے کہ یہ دُعا کرو کہ خداوندا ان میں سے ہر شخص کے تازیانے کو ایک ایک سانپ کی شکل میں بدل دے جو اپنا سر اُٹھائے اور اپنے اپنے مالک کی ہڈیاں چبا ڈالے۔ جناب سلمان نے اسیطرح دُعا کی تو ہر ایک کا تازیانہ سانپ بن گیا جن میں سے ہر ایک کے دو دو سر تھے۔ ایک سے اپنے مالک کا سر اور دوسرے سے اُس کا داہنا ہاتھ پکڑا جس میں وہ تازیانہ لیئے ہوئے تھا اور تمام ہڈیاں چُور چُور کر ڈالیں اور چبا کر کھا لیا۔ اُسیوقت جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی مجلس میں جہاں کہ تشریف فرما تھے فرمایا کہ اے مسلمانو! خداوند عالم نے تمہارے ساتھی سلمانؓ کی اس وقت بیس منافقوں اور یہودیوں کے مقابلہ میں مدد کی اور اُن کے تازیانوں کو سانپ بنا دیا جنہوں نے ان کو چُور چُور کر کے کھا لیا۔ لہٰذا چلو اُن سانپوں کو دیکھیں جن کو خدا نے سلمانؓ کی مدد کے لیئے تعینات فرمایا ہے۔ غرض جناب رسُولؐ خدا اور آپؐ کے اصحاب اُٹھے اور اُس مکان کی طرف چلے۔ اُس وقت اُس میں پاس پڑوس والے منافقین و یہودی اُن کافروں کی چیخنے چلانے کی آوازیں سُنکر جمع ہو گئے تھے جبکہ اُن کو سانپ کاٹ رہے تھے۔ جب ان لوگوں نے یہ حال دیکھا تو خوف زدہ ہو کر دُور ہٹ گئے تھے۔ جب آنحضرتؐ وہاں تشریف لائے تو وہ سب سانپ اس گھر سے نکل کر مدینہ کی گلی میں آ گئے جو بہت تنگ تھی۔ خداوند عالم نے اس کو دس گنا کشادہ کر دیا حضرتؐ کو دیکھ کر اُن سانپوں نے ندا کی اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا سَیِّدَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ۔ پھر جناب امیر علیہ السلام پر

سلام کیا اور کہا اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا عَلِیُّ یَا سَیِّدَ الْوَصِیِّیْنَ پھر آپ کی ذریت طاہرہ پر سلام کیا اور کہا اَلسَّلَامُ عَلٰی ذُرِّیَّتِكَ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاهِرِیْنَ جَعَلُوْا عَلَی الْخَلَائِقِ قَوَّامِیْنَ یعنی سلام ہو آپ کی ذریت پر جو پاک اور معصوم ہیں اور جنکو خداوند عالم نے امورِ خلق کے ساتھ قیام کرنے والا قرار دیا ہے۔ یا رسُول اللہ ہم ان منافقوں کے تازیانے ہیں خدا نے ہم کو اس مومن سلمان کی دعا سے سانپ بنا دیا ہے۔ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا تمام تعریفیں خدا کے لئے سزاوار ہیں کہ میری اُمت میں سے اس کو قرار دیا ہے جو صبر کرنے اور بددعا اور نفرین نہ کرنے میں حضرت نوحؑ سے مشابہ ہے۔ پھر اُن سانپوں نے آواز دی کہ یارسُول اللہ ان کافروں پر ہمارا غضب وغصہ شدید ہو چکا ہے۔ آپ کا اور آپ کے وصی کا حکم خداوند عالم کے ملکوں میں ہم پر جاری ہے۔ ہماری گذارش ہے کہ آپ خداوند عالم سے دُعا فرما دیں کہ ہم کو جہنم کے اُن سانپوں میں سے قرار دے دے جن کو ان ملاعین پر مسلط فرمائے گا تاکہ ہم ان پر جہنم میں بھی عذاب کرنے والے ہوں؛ جس طرح ان کو دُنیا میں ہم نے نیست و نابود کر دیا۔ جناب رسُولؐ خدا نے فرمایا کہ جو کچھ تمہاری تمنا تھی خدا نے منظور فرمالی۔ لہٰذا جہنم کے سب سے نیچے طبقوں میں چلے جاؤ اور ان کافروں کی ہڈیاں جو تمہارے پیٹ میں ہیں اُگل دو۔ تاکہ اُن کی ذلت وخواری کا ذکر زمانہ میں زیادہ ہو اس سبب سے کہ لوگ ان کو دفن کر دیں تاکہ مومنین جو ان کی قبروں کی طرف سے گزریں تو عبرت حاصل کریں اور کہیں کہ یہ ملعونوں کی اولاد ہیں جو محمدؐ کے دوست اور مومنین میں برگزیدہ سلمان محمدیؓ کی بددعا سے غضبِ الٰہی میں گرفتار ہوئے۔ یہ سُنکر اُن سانپوں نے جو کچھ اُن کے پیٹ میں اُن کی ہڈیاں تھیں اُگل دیں اور اُن کافروں کے اعزا واقربا نے آکر اُن کو دفن کیا اور بہت سے کافروں نے یہ معجزہ دیکھ کر اسلام قبول کیا اور بہت سے منافقین خالص مومن ہو گئے اور بہت سے کافروں اور منافقوں پر شقاوت غالب ہوئی اور کہنے لگے کہ یہ کھُلا ہوا جادو ہے۔ پھر آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے جناب سلمان سے فرمایا کہ اے ابوعبداللہ تم میرے مومن بھائیوں میں خاص ہو اور مقرب فرشتوں کے دلوں کے محبُوب ہو۔ بے شک تم آسمانوں خدا کے حجابوں عرش وکرسی اور جو کچھ عرش کے درمیان تحت الثریٰ تک ہے ان کے نزدیک فضیلت وکرامت میں مشہور ومعروف ہو۔ تم ایک آفتاب ہو جو طالع ہوئے ہو اور ایک دن ہو جس پر گرد وغبار اور ہوا کی تیرگی نہیں اور اس آیۂ کریمہ میں تمہاری بہت بہتر مدح کی گئی ہے:۔ اَلَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِالْغَیْبِ (سورۂ بقرہ آیت ۳ پ ۱)

شیخ طوسی نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ ایک شخص نے حضرت صادقؑ کی خدمت میں عرض کی کہ ہم آپ سے سلمان فارسی کا بہت ذکر سُنا کرتے ہیں۔ امام نے فرمایا کہ سلمان فارسی مت کہہ بلکہ سلمان محمدی کہہ۔ کیا تو جانتا ہے کہ کس سبب سے ہم ان کو بہت یاد کیا کرتے ہیں راوی نے کہا نہیں۔ حضرت فرمایا تین خصلتوں کے سبب۔ اوّل یہ کہ اُنہوں نے اپنی خواہش پر جناب امیرؑ کی خواہش کو ترجیح دی اور اختیار کیا۔ دوسرے یہ کہ فقیروں کو دوست رکھتے تھے اور اُن کو مالداروں اور صاحبانِ عزت وشرف پر ترجیح دیتے تھے۔ تیسرے یہ کہ علم اور علماء کو دوست رکھتے تھے۔ بیشک سلمان خدا کے شائستہ بندہ تھے اور ہر باطل سے کنارہ کر حق کی طرف مائل ہوتے تھے اور مسلمان حقیقی تھے اور کسی طرح کا شرک اختیار نہ کیا تھا۔

جناب رسول خداؐ کا اصحاب کو سلمانؓ کی بددعا سے یہودیوں کی ہلاکت کا مشاہدہ کرانا اور حضرت سلمانؓ کے فضائل بیان کرنا۔

سلمان فارسی نہیں بلکہ سلمان محمدیؓ

ابن بابویہ نے بسندِ صحیح حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جناب امیرؑ نے فرمایا کہ ایک مرتبہ کسی شخص کے اور سلمان کے مابین کچھ رنجش ہو گئی تو اس شخص نے کہا اے سلمان تم ہو کیا۔ سلمان نے کہا، کہ میری اور تیری ابتدا نطفۂ نجس سے اور انجام مُردار گندیدہ ہے۔ لیکن جب قیامت برپا ہو گی، اور ترازوئے اعمال نصب کیا جائے گا تو جس کے نیک اعمال کا پلہ بھاری ہو گا وہ بڑا اور صاحب عزت ہے اور جس کے اعمال کا پلہ ہلکا ہو گا وہ بدبخت اور بے عزت ہے۔

کتاب حسین بن سعید میں بسند معتبر منقول ہے کہ جناب سلمان رضی اللہ عنہ کہتے تھے کہ اگر خدا کی عبادت اور نیک لوگوں کی صحبت جن کی زبان سے اچھی باتیں نکلتی ہیں بہتر نہ ہوتی تو بیشک میں موت کی تمنا کرتا۔

ابن ابی الحدید نے ابووائل سے روایت کی ہے وہ کہتے ہیں کہ میں اپنے ایک ساتھی کے ہمراہ سلمان کے پاس گیا اور بیٹھا۔ سلمان نے فرمایا کہ اگر رسولِ خدا نے منع نہ فرمایا ہوتا کہ مہمانوں کے لئے تکلف کرو تو بیشک میں تمہارے واسطے تکلف کرتا۔ اور تکلف اس کو کہتے ہیں کہ جو چیز اُس کے پاس نہ ہو محنت و جانفشانی سے حاضر کرے۔ پھر ایک روٹی اور پسا ہوا نمک جس میں کوئی چیز ملی نہ تھی ہمارے لئے لائے۔ میرے ہمراہی نے کہا اگر اس کے ساتھ سعتر ہوتا تو بہتر ہوتا۔ سلمان نے اپنا لوٹا گرو کر کے سعتر مہیا کیا اور ان کے لئے لائے جب ہم لوگ نے سے فارغ ہوئے تو میرے رفیق نے کہا کہ میں اُس خدا کا شکر کرتا ہوں جس نے ہم کو اُس روزی پر قناعت کی توفیق دی جو ہمارے لئے مقدر فرمایا ہے۔ سلمان نے کہا اگر تم قانع ہوتے اُس پر جو خدا نے نصیب کیا تو میرا لوٹا رہن نہ ہوتا۔

نیز ابی الحدید نے کہا ہے کہ سلمان اہل فارس سے ہرمز کے اطاعت گزاروں میں سے تھے۔ اور بعض کا قول ہے کہ وہ اصفہان کے ایک گاؤں کے باشندہ تھے جس کو جی کہتے ہیں۔ اور وہ جناب رسولِ خدا کے دوستوں میں سے تھے۔ اُن کی کنیت ابوعبداللہ تھی۔ جب اُن سے پوچھا جاتا کہ آپ کس کے بیٹے ہیں تو وہ کہتے کہ میں اسلام کا فرزند اور آدمؑ کی اولاد سے ہوں۔ اور یہ بھی روایت ہے کہ وہ دس آدمیوں سے زیادہ اشخاص کے غلام رہے اور ایک کے بعد دوسرے کے ہاتھ فروخت ہوتے رہے یہاں تک کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس پہنچے۔

ابن عبدالبر نے کتاب استیعاب میں حسن بصری سے روایت کی ہے کہ جو کچھ بیت المال سے جناب سلمان کو سالانہ دیا جاتا تھا وہ پانچ ہزار درہم کی رقم تھی جب وہ ان کو ملتی وہ سب کا سب خیرات کر دیتے اور اپنی محنت سے اپنی روزی حاصل کرتے۔ ان کے پاس ایک چادر تھی جس کو آدھا بچھاتے اور آدھا حصہ اوڑھتے۔ کوئی مکان نہ تھا وہ دیواروں اور درختوں کے سایہ میں بسر کیا کرتے تھے۔ ایک روز کسی نے اُن سے کہا کہ آپ کے واسطے اگر آپ کہیں تو ایک مکان بنا دوں فرمایا مجھے اس کی ضرورت نہیں لیکن وہ شخص آپ سے

سعتر ایک گھاس ہے غربا جس کی ترکاری پکاتے ہیں۔ ۱۲ مترجم

برابر اس کے لیئے اصرار کرتا رہا آخر ایک مرتبہ اُس نے کہا کہ میں جانتا ہوں کہ وُہ گھر جو تمہارے موافق ہو کیسا ہونا چاہیئے۔ جناب سلمان نے فرمایا اُس کی صفت بیان کرو۔ اُس نے کہا کہ میں تمہارے لیئے ایسا گھر بناؤں گا کہ جب تم اُس میں کھڑے ہو تو تمہارا سر اُس کی چھت سے ٹکرائے اور اگر اپنے پیروں کو پھیلاؤ تو دیوار تک پہنچیں۔ سلمان نے کہا ہاں ایسا گھر میں چاہتا ہوں۔ تو ایسا ہی مکان بنایا۔ نیز استیعاب میں روایت ہے کہ جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ اگر دین ثریا میں ہوتا تو یقیناً سلمان وہاں تک پہنچکر اس کو حاصل کر لیتے۔ نیز امیرؑ المومنین سے روایت ہے کہ سلمان فارسی حکیم لقمانؑ کے مانند ہیں۔ اور کعب الاحبار سے روایت ہے کہ سلمان علم و حکمت سے بھرے ہوئے ہیں۔

کشی نے بسند معتبر حضرت امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ علیؑ ابن ابی طالب محدث تھے اور سلمانؓ محدث یعنی ملائکہ ان دونوں حضرات سے باتیں کرتے تھے۔ اور بسند معتبر امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے کہ سلمان کا محدث ہونا یہ ہے کہ اُن کے امام اُن سے حدیث بیان کرتے اور اپنے اسرار اُن کو تعلیم کرتے تھے نہ یہ کہ براہِ راست خدا کی جانب سے ان کو کلام پہنچتا تھا۔ کیونکہ حجت خدا کے علاوہ کسی دوسرے کو خدا کی جانب سے کوئی بات نہیں پہنچتی [1]

نیز بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت ہے لوگوں نے آنحضرتؑ سے سلمان کے محدث ہونے کا مطلب دریافت کیا۔ آپ نے فرمایا کہ فرشتہ ان کے کان میں باتیں کرتا تھا۔ دوسری معتبر حدیث میں فرمایا کہ ایک بڑا فرشتہ اُن سے باتیں کرتا تھا۔ راوی نے کہا جبکہ سلمان ایسے تھے تو امیرؑ المومنین کیسے رہے ہوں گے حضرتؑ نے فرمایا اپنا کام کرو اور ان باتوں سے غرض مت رکھو۔ اور دوسری حدیث میں فرمایا کہ ایک فرشتہ اُن کے دل میں ایسا اور ویسا نقش کرتا تھا۔ اور دوسری حدیث میں فرمایا کہ سلمان متوسمین میں سے تھے کہ لوگوں کے حالات فراست سے معلوم کر لیتے تھے۔ دوسری سندِ معتبر کے ساتھ حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ سلمان اسمِ اعظم جانتے تھے۔

نیز بسند معتبر حضرت امام محمد باقرؑ سے روایت ہے کہ ایک روز امیرؑ المومنین کے سامنے تقیہ کا ذکر آیا۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ اگر ابوذر، سلمان کے دل میں جو کچھ تھا جان لیتے تو یقیناً ان کو قتل کر دیتے حالانکہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ان دونوں کے درمیان برادری قائم کی تھی۔ پھر دوسرے تمام لوگوں کے بارے میں کیا گمان رکھتے ہو [2]

نیز بسند معتبر روایت ہے کہ جناب سلمان نے خلیفۂ دوم کی لڑکی کی خواستگاری کی انہوں نے انکار کیا

جناب سلمان سے فرشتہ کا باتیں کرنا۔

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ اس حدیث میں جس امر سے نفی کی گئی ہو ممکن ہے وُہ خدا کا بے واسطۂ ملک کلام کرنا ہو۔ اور ملک جناب سلمان سے گفتگو کرتا رہتا تھا جیسا کہ گذرا۔ ۱۲

[2] یہ حدیث بھی مثل سابق ہے۔ یعنی جناب ابوذر علوم و اسرار الٰہی کے متحمل نہیں ہو سکتے تھے جو جناب سلمان جانتے تھے۔ اس حدیث سے بھی غالباً علومِ جناب سلمان کی زیادتی کا بیان مقصود ہے۔ واللہ اعلم۔ ۱۲ مترجم

پھر پشیمان ہوئے اور چاہا کہ سلمان اب منظور کر لیں۔ سلمان نے کہا مجھے ضرورت نہیں۔ میرا مطلب تو یہ تھا کہ میں سمجھوں کہ حمیتِ جاہلیت و کفر تمہارے دل سے نکلی ہے یا باقی ہے جیسے کہ تھی۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر امام جعفر صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ایک روز جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے اصحاب سے فرمایا کہ تم میں کون ہے جو تمام سال روزہ رکھتا ہے۔ سلمان نے کہا میں ہوں حضرتؐ نے پھر فرمایا تم میں کون ہے جو ہمیشہ شب زندہ دار ہے۔ سلمان نے عرض کی میں ہوں۔ پھر حضرتؐ نے پوچھا تم میں کون ہے جو ہر روز ایک قرآن ختم کرتا ہے۔ سلمان نے کہا میں ہوں۔ یہ سنکر حضرت عمرؓ کو غصہ آیا اور بولے کہ یہ شخص فارس کا رہنے والا چاہتا ہے کہ ہم قریشیوں پر فخر کرے۔ یہ جھوٹ بولتا ہے۔ اکثر دنوں کو روزہ سے نہ تھا۔ اکثر راتوں کو سویا کرتا ہے، اور اکثر دن اس نے تلاوت نہیں کی۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ وہ لقمانؑ حکیم کے مثل و مانند ہیں تم ان سے پوچھو وہ جواب دیں گے۔ جناب عمرؓ نے پوچھا تو حضرت سلمان نے کہا کہ تمام سال روزہ کے بارے میں یہ ہے کہ میں ہر مہینے تین دن روزہ رکھتا ہوں۔ اور خدا فرماتا ہے کہ جو شخص ایک نیکی کرتا ہے تو اس کو دس گنا ثواب دیتا ہوں اس لئے یہ تمام سال کے روزہ کے برابر ہوا باوجود اس کے کہ ماہ شعبان میں بھی روزہ رکھتا ہوں اور ماہ رمضان سے ملا دیتا ہوں۔ اور ہر رات بیداری کے یہ معنی ہیں کہ ہر رات باوضو سوتا ہوں۔ اور سرورِ عالم سے میں نے سنا ہے کہ جو شخص باوضو سوتا ہے ایسا ہے کہ تمام رات عبادت میں بسر کی اور ہر روز ختم قرآن کے بارے میں یہ ہے کہ ہر روز تین مرتبہ سورۃ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَد پڑھ لیتا ہوں اور میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہے آپ نے حضرت امیرالمومنینؑ سے فرمایا کہ اے علیؑ تمہاری مثال میری امت میں قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَد کی مثال ہے۔ جس شخص نے سورۃ قل ھو اللہ احد ایک مرتبہ پڑھا ایسا ہے کہ اس نے ثلث قرآن کی تلاوت کی۔ جس نے دو مرتبہ پڑھا تو اس نے دو ثلث کی تلاوت کی اور جس نے تین مرتبہ پڑھا تو ایسا ہے کہ اس نے قرآن ختم کر لیا۔ اور اے علیؑ جو شخص تم کو زبان سے دوست رکھتا ہے اس کو ثلث ایمان حاصل ہوتا ہے۔ اور جو شخص زبان و دل سے تم کو دوست رکھتا ہے اس کو دو ثلث ایمان مل گیا۔ اور جو شخص تم کو زبان و دل سے دوست رکھتا ہے اور اپنے ہاتھوں سے تمہاری مدد کرتا ہے تو تمام ایمان اس کو حاصل ہو گیا۔ اے علیؑ اس خدا کی قسم جس نے مجھے حق کے ساتھ مبعوث فرمایا ہے اگر تم کو اہل زمین بھی اسیطرح دوست رکھتے جس طرح اہل آسمان دوست رکھتے ہیں تو خدا کسیکو جہنم میں عذاب نہ کرتا۔ یہ سنکر عمر خاموش ہو گئے جیسے ان کے منہ میں پتھر بھر گیا ہو۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر حضرت امام محمد تقیؑ سے روایت کی ہے کہ ایک روز جناب سلمان نے حضرت ابوذر کی دعوت کی اور دو روٹیاں ان کے سامنے لائے۔ ابوذر نے روٹیاں اٹھالیں اور گھمانے لگے اور اس کو دیکھنے لگے سلمان نے پوچھا کس لیئے ان کو الٹ پلٹ کر رہے ہو وہ بولے کہ دیکھ رہا ہوں شاید یہ اچھی طرح نہیں پکی ہیں۔ یہ سنکر سلمان کو غصہ آگیا اور فرمایا کہ کس قدر جرأت ہے کہ ان روٹیوں کو گھما پھرا کر دیکھتے ہو خدا کی قسم اس روٹی میں اس پانی نے کام کیا ہے جو عرش الٰہی کے نیچے ہے اور فرشتوں نے اس کو ہوا میں منتشر کیا۔ ہوا نے اس کو بادل تک پہنچایا اور ابر نے اس کو زمین پر چھڑکا اور رعد و فرشتے ہر ایک نے اس میں کام کیا ہے

اور اس کے قطروں کو اُن کے مقامات پر پہنچایا۔ پھر زمین، لکڑی، لوہے، چوپایوں، آگ اور ایندھن اور نمک وغیرہ اور اتنوں نے کام کیا ہے جن کا میں احصا نہیں کر سکتا تو اس نعمت کا شکر کیونکر ادا کر سکتے ہو۔ یہ سنکر جناب ابوذر نے کہا میں خدا سے توبہ کرتا ہوں اس سے جو کچھ میں نے کیا اور آپ سے معذرت کرتا ہوں۔ پھر امام نے فرمایا کہ دُوسرے روز سلمان نے پھر ابوذر کو بلایا اور اپنی تھیلی میں سے روٹی کے دو خشک ٹکڑے نکالے اور اپنے لوٹے میں اس کو تر کرکے ابوذر کے پاس لائے۔ ابوذر نے کہا کتنی عمدہ ہے یہ روٹی۔ کاش اس کے ساتھ نمک بھی ہوتا۔ سلمان اُٹھے اور باہر جا کر اپنا لوٹا رہن کیا اور نمک لائے۔ جناب ابوذرؓ روٹی پر اس کو چھڑکتے اور کھاتے اور کہتے جاتے تھے کہ میں اُس خدا کی حمد کرتا ہوں جس نے ہم کو اس قناعت کے ساتھ روزی عطا فرمائی۔ سلمان نے کہا اگر تم میں قناعت ہوتی تو میرا لوٹا گرو نہ ہوتا۔

بصائر الدرجات میں فضل بن عیسیٰ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ میں اور میرے والد حضرت صادقؑ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ میرے پدر بزرگوار نے عرض کی کیا یہ صحیح ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ سلمان ہم اہلبیت میں سے ہیں۔ حضرتؑ نے فرمایا ہاں۔ میرے والد صاحب نے کہا کیا وُہ عبدالمطلب کی اولاد سے ہیں؟ حضرتؑ نے فرمایا کہ وُہ ہم اہلبیتؑ میں سے ہیں۔ میرے والد نے عرض کی کیا ابوطالب کی اولاد سے ہیں؟ حضرتؑ نے فرمایا کہ وُہ ہم اہلبیت میں سے ہیں۔ میرے پدر نے عرض کی میں آپ کا مطلب نہیں سمجھا۔ حضرتؑ نے فرمایا بس یہ سمجھ لو کہ وُہ ہم اہلبیتؑ میں سے ہیں۔ پھر اپنے سینہ کی طرف اشارہ فرمایا اور کہا ایسا نہیں جیسا تم نے سمجھا۔ خدا نے بے شبہ ہماری طینت علیتین سے خلق فرمائی اور ہمارے شیعوں کی طینت اُس سے ایک درجہ پست خلق فرمائی۔ لہٰذا وُہ ہم میں سے ہیں۔ اور ہمارے دشمنوں کی طینت سجین سے خلق فرمائی اور اُن کے دوستوں کی طینت اُن سے ایک درجہ پست خلق کی ہے۔ لہٰذا وُہ لوگ اُن سے ہیں۔ اور سلمان لقمانؑ سے بہتر ہیں۔

کتاب روضۃ الواعظین میں ابن عباسؓ سے روایت کی ہے کہ میں نے سلمان کو خواب میں دیکھا۔ میں نے پُوچھا آپ سلمان ہیں؟ فرمایا ہاں۔ میں نے کہا کیا آپ وُہ نہیں ہیں جنکو رسُولِ خدا نے آزاد کیا تھا؟ فرمایا ہاں۔ میں نے اُن کے سر پر یاقوت کا ایک تاج دیکھا اور وُہ طرح طرح کے حلّوں اور زیورات سے آراستہ تھے۔ پھر میں نے کہا اے سلمان یہ کس قدر بلند درجہ ہے جو خدا نے آپ کو عطا فرمایا ہے۔ انہوں نے کہا ہاں۔ میں نے کہا خدا و رسُولؐ پر ایمان لانے کے بعد بہشت میں سب سے بہتر اعمال کون سا آپ نے پایا؟ فرمایا خدا و رسُولؐ پر ایمان لانے کے بعد بہشت میں علیؑ کی محبت اور اُن حضرتؑ کی متابعت سے بہتر کوئی چیز نہیں۔

نیز جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت ہے کہ بہشت سلمان کی اس سے زیادہ مشتاق ہے جس قدر سلمان اس کے مشتاق ہیں اور بہشت سلمان کی عاشق ہے اُس سے زیادہ جتنے اُس کے عاشق سلمان ہیں۔

کلینی نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سلمانؓ و ابوذرؓ کو ایک دوسرے کا بھائی بنایا اور ابوذرؓ سے شرط کی کہ سلمانؓ کی مخالفت نہ کریں۔

کتاب اختصاص میں بسندِ معتبر حضرت امیرالمومنینؑ سے روایت ہے کہ اصبغ بن نباتہ نے حضرتؑ سے جناب سلمان کی فضیلت کے بارے میں دریافت کیا۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ اُس کے بارے میں کیا کہوں جو ہماری طینت سے خلق ہُوا ہے اور اس کی رُوح ہماری رُوح سے متصل ہے۔ خداوند عالم نے ان کو ان کے اوّل و آخر و ظاہر و باطن علوم سے مخصوص قرار دیا ہے۔ حضرتؑ فرماتے ہیں کہ میں آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہُوا۔ سلمان بھی وہاں موجود تھے۔ اُسیوقت ایک اعرابی آیا اور اُس نے سلمانؓ کو اُن کی جگہ سے ہٹا کر خود بیٹھ گیا جناب رسالتمابؐ یہ دیکھ کر بہت غضبناک ہوئے یہانتک کہ آپ کی دونوں آنکھوں کے درمیان کی رگ پھُول گئی اور آنکھیں سُرخ ہو گئیں۔ اور فرمایا کہ تُو اُس شخص کو دُور کرتا ہے جس کو خداوند عالمین دوست رکھتا ہے اور اُس کی دوستی کو آسمان میں ظاہر کیا ہے اور اُس کو زمین پر خدا کا رسُولؐ دوست رکھتا ہے۔ اے اعرابی تُو دُور کرتا ہے اُس شخص کو کہ جب جبریلؑ میرے پاس آتے ہیں تو خدا کی جانب سے اُس کو سلام پہنچاتے ہیں۔ اے اعرابی بیشک سلمانؓ مجھ سے ہے۔ جو شخص اُس پر ظلم کرتا ہے گویا اُس نے مجھ پر ظلم کیا۔ اور جس نے اُس کو اذیت پہنچائی اُس نے مجھ کو اذیت پہنچائی اور جس نے اُس کو دُور کیا اُس نے مجھ کو دُور کیا۔ جس نے اُس کو نزدیک کیا اُس نے مجھ کو نزدیک کیا۔ اے اعرابی سلمانؓ کے بارے میں غلطی مت کر کیونکہ خدا نے مجھے حکم دیا ہے کہ میں ان کو لوگوں کی مَوت سے اور لوگوں کی بلاؤں سے اور اُن کے نسب سے آگاہ کروں؛ اور اُن باتوں سے جو باطل سے حق کو جُدا کرنے والی ہیں۔ اعرابی نے کہا یا رسُولؐ اللہ میں نہیں جانتا تھا کہ سلمانؓ کے اعمال اس درجہ تک پہنچے ہوئے ہیں۔ کیا وُہ مجوسی نہ تھے پھر مسلمان ہُوئے۔ یہ سُنکر حضرتؐ نے فرمایا اے اعرابی میں سلمان کی فضیلت خدا کی جانب سے تجھ سے بیان کرتا ہوں اور تُو برابر کہے جاتا ہے کہ سلمان مجوسی تھے۔ یقیناً وُہ مجوسی نہ تھے بلکہ تقیہ کے طور پر شرک ظاہر کرتے تھے اور اپنا ایمان پوشیدہ رکھتے تھے۔ اے اعرابی کیا تُو نے نہیں سُنا ہے کہ خدا فرماتا ہے: فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُونَ حَتّٰى يُحَكِّمُوكَ فِيمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوا فِي أَنْفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوا تَسْلِيمًا ۝ (آیت ۶۵ سورۂ نساء پ۵) نہیں تیرے پروردگار کی قسم وُہ ایمان نہیں لائے تاکہ تم کو ہر تنازع میں جو ان میں پیدا ہو تم کو فیصلہ کرنے والا اقرار دیں تاکہ اپنے نفسوں میں تنگی اور حرج نہ پائیں اُس سے جو تم فیصلہ کردو اور اطاعت کریں جو اطاعت کرنے کا حق ہے۔ اور کیا تُو نے نہیں سُنا ہے کہ خدا فرماتا ہے کہ رسُولؐ جو کچھ تم کو دے دیں وُہ لے لو اور جس بات سے منع کردیں اُس سے باز رہو۔ لہٰذا اے اعرابی جو کچھ میں کہوں اس کو قبول کر؛ اور شکر کرنے والوں میں سے ہو اور میری باتوں سے انکار مت کر ورنہ خدا کے عذاب کا مستحق ہو جائے گا۔ اور اطاعت کر خدا کے رسُولؐ کی تاکہ اُنہی لوگوں میں سے تُو بھی ہو۔[1]

ایضاً کتاب اختصاص میں بسندِ معتبر روایت ہے کہ ایک روز سلمان فارسی آنحضرتؐ کی مجلس میں داخل

[1] مولف فرماتے ہیں کہ بعید نہیں ہے کہ اعرابی سے مراد عمر ہوں جیسا کہ بہت سی حدیثوں میں تقیہ کی وجہ سے لفظ اعرابی سے اُنہی کو مراد لیا ہے۔ ۱۲

ہوئے۔ صحابہ نے ان کی تعظیم کی اور اُن کو اپنے اوپر مقدم کرکے صدر مجلس میں ان کے حق کو بلند کیا اور ان کی پیرجی کی تعظیم اور برائے اختصاص جو اُن کو آنحضرتؐ اور آپ کی آلؑ سے تھی جگہ دی۔ پھر جناب عمرؓ آئے اور دیکھا کہ وُہ صدر مجلس میں بٹھائے گئے ہیں یہ دیکھ کر وُہ بولے کہ یہ عجمی کون ہے جو عربوں کے درمیان صدر مجلس میں بیٹھا ہے۔ یہ سُنکر آنحضرتؐ منبر پر تشریف لے گئے اور خطبہ پڑھا۔ اور فرمایا کہ حضرت آدمؑ کے زمانہ سے اس وقت تک کے تمام آدمی کنگھی کے دندانوں کے مثل و برابر ہیں۔ اور کوئی فضیلت نہیں ہے عربی کو عجمی پر اور نہ کسی سرخ و سفید کو کسی سیاہ انسان پر مگر تقویٰ اور پرہیز گاری کے سبب سے۔ سلمان ایک دریا ہیں جو ختم نہیں ہوتا اور ایک خزانہ ہیں جو تمام نہیں ہوتا۔ سلمان ہم اہلبیتؑ سے ہیں۔ سلمان حکمت عطا کرتے ہیں اور حق کی دلیلیں ظاہر کرتے ہیں۔

نیز کتاب اختصاص میں روایت ہے کہ ایک مرتبہ جناب امام جعفر صادقؑ کی خدمت میں جناب سلمانؓ اور حضرت جعفر طیارؓ کا تذکرہ ہوا حضرت تکیہ لگائے ہوئے تھے۔ بعض لوگ حضرت جعفرؓ کو سلمان پر فضیلت دیتے تھے ابو بصیر بھی وہاں حاضر تھے وُہ بولے سلمان آتش پرست تھے پھر سلمان ہوئے۔ یہ سُنکر حضرت صادقؑ درست ہو کر بیٹھ گئے اور غیظ میں فرمایا کہ اے ابو بصیر سلمان کو خدا نے علوی بنا دیا اُس کے بعد جبکہ وُہ مجوسی تھے اور اُن کو قریشی قرار دیا اُس کے بعد جبکہ وُہ فارسی تھے۔ لہٰذا خدا کی رحمتیں ہوں اُن پر۔ اور بیشک حضرت جعفر کا مرتبہ خدا کے نزدیک بہت بلند ہے۔ وُہ فرشتوں کے ساتھ بہشت میں پرواز کرتے ہیں۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ ایک روز جناب سلمانؓ ایک جماعت کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے کہ جناب امیرؑ سرورِ عالم کے استر پر سوار اُدھر سے گذرے۔ حضرتؑ کو دیکھ کر جناب سلمان نے ان لوگوں سے فرمایا کیوں نہیں اُٹھتے ہو اور امیرؑ المومنین کا دامن پکڑ کر اپنے دین کے مسائل آپ سے نہیں دریافت کرتے ہو۔ اُسی خدا کی قسم جس نے دانہ کو شگافتہ کیا اور خلائق کو پیدا کیا ہے کہ ان حضرتؑ کے سوا کوئی تمکو تمہارے پیغمبرؐ کی سیرت سے آگاہ نہیں کر سکتا۔ کیونکہ وُہ عالم زمین ہیں اور زمین میں اُن کا تمام کام خدائی کام ہے۔ ان کی برکت سے زمین ساکن ہے۔ اگر وُہ تمہارے درمیان سے ہٹ جائیں تو تم علم نہیں پاؤ گے، اور لوگوں کو منکر دیکھو گے۔

ابن ابی الحدید نے بیان کیا ہے کہ جناب سلمان کی وفات خلیفہ سوم کے زمانہ میں ۳۵ھ میں واقع ہوئی۔ بعض کا قول ہے کہ ۳۶ھ کے شروع میں آپ نے رحلت کی۔ اور بعض کہتے ہیں کہ وُہ خلیفہ دوم کی خلافت کے زمانہ ہی میں انتقال فرما چکے تھے۔ لیکن قول اوّل زیادہ مشہور ہے۔

کتاب فضائل شاذان بن جبرئیل میں اصبغ بن نباتہ سے منقول ہے وُہ کہتے ہیں میں جناب سلمان کے ساتھ تھا جبکہ وُہ امیرؑ المومنین کی خلافت کے ابتدائی زمانہ میں مدائن میں حاکم تھے ان کو حضرت عمرؓ نے اپنی خلافت کے زمانہ میں مدائن کا حاکم مقرر کیا تھا وُہ حضرت علیؑ کی خلافت کے ابتدائی زمانہ تک حاکم تھے۔ تو ایک روز میں اُن کے پاس گیا تو اُن کو بیمار پایا، اور اُسی بیماری میں رحمتِ الٰہی سے واصل ہوئے۔ میں برابر اُن کی عیادت کے لیئے جاتا رہا۔ یہانتک کہ اُن کا مرض شدید ہوا اور اُن کو موت کا یقین ہو گیا تو مجھ سے فرمایا کہ اے اصبغ جناب رسولِ خدا نے

[illegible]

مجھے خبر دی ہے کہ جب میری موت کا زمانہ قریب ہو گا تو مُردہ مجھ سے کلام کرے گا۔ لہٰذا میں جاننا چاہتا ہوں کہ میری موت کا وقت آیا یا نہیں۔ اصبغ کہتے ہیں کہ میں نے عرض کی کہ پھر آپ کیا چاہتے ہیں فرمائیے تو میں تعمیل کروں۔ جناب سلمان نے کہا کہ ایک تخت لاؤ اور اُس پر فرش بچھاؤ جس طرح مُردوں کے لیئے فرش کرتے ہیں اور چار اشخاص مجھے اُٹھا کر قبرستان مدائن میں لے چلو۔ اصبغ کہتے ہیں کہ میں نے کہا ایسا ہی کرتا ہوں۔ اس کے بعد میں بہت عجلت کے ساتھ باہر گیا اور جلد ہی واپس آیا۔ اور جناب سلمان نے جیسا فرمایا تھا اس کی میں نے تعمیل کی۔ اور ایک گروہ کو بُلا لایا جو اُن کو اُٹھا کر مدائن کے قبرستان میں لے گئے جب وُہ قبرستان میں زمین پر لٹا دیئے گئے تو انہوں نے فرمایا کہ لوگو مجھ کو رو بقبلہ کر دو۔ پھر با آواز بلند فرمایا اے کہنہ اور بوسیدہ ہونے والے میدان کے رہنے والو تم پر خدا کی سلامتی ہو۔ اے وُہ لوگو جنکو دُنیا سے پردہ کرا دیا گیا ہے تم پر سلام ہو۔ کسی نے جواب نہ دیا تو دوسری مرتبہ فرمایا سلام ہو تم پر اے وُہ گروہ جس کے لیئے زمین کو چاشتگاہ قرار دیا ہے۔ سلام ہو تم پر اے گروہ جن کے لیئے زمین کو لحاف بنا دیا گیا ہے۔ سلام ہو تم پر اے لوگو جو اعمال کا بدلہ پا رہے ہو جو دُنیا میں کر چکے ہو۔ سلام ہو اے وُہ لوگو تم پر جو انتظار کر رہے ہو کہ اسرافیلؑ صور پھونکیں اور تم قبروں سے باہر نکلو۔ میں تم کو خدائے عظیم اور پیغمبرؐ کریم کا واسطہ دے کر تم سے سوال کرتا ہوں میرا جواب دو۔ میں ہوں سلمان فارسی رسُولؐ خدا کا آزاد کردہ۔ آنحضرتؐ نے مجھے خبر دی ہے کہ جب میری وفات قریب ہو گی تو مردہ مجھ سے ہمکلام ہو گا۔ تو میں جاننا چاہتا ہوں کہ میری وفات نزدیک ہوئی ہے یا نہیں۔ جب سلمان نے اپنی بات ختم کی ایک میّت نے اپنی قبر سے کہا السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ اے وُہ لوگو جو عمارتیں بناتے ہو حالانکہ فنا ہو جاؤ گے اور دُنیا میں مشغول ہو رہے ہو۔ میں تمہاری بات اے سلمان سُن رہا ہوں اور جواب دیتا ہوں۔ پُوچھو جو کچھ پُوچھنا چاہتے ہو خدا تم پر رحمت فرمائے۔ سلمان نے فرمایا اے مَوت کے بعد کلام کرنے والے اور مرنے کی حسرت کے بعد بولنے والے تُو اہل بہشت سے ہے یا اہل دوزخ سے۔ اُس نے کہا اے سلمان میں اُن میں سے ہوں جن پر خدا نے اپنے عفو و کرم سے انعام فرمایا ہے اور بہشت میں اپنی رحمت کے سبب داخل فرمایا ہے۔ سلمان نے کہا اے بندۂ خدا مجھ سے بیان کر کہ موت کو تُو نے کیسا پایا اور اُس کی سختی تجھ پر کیسی گذری اور تُو نے کیا دیکھا اور کیا کیا مشاہدہ کیا۔ اُس نے کہا اے سلمان ذرا ٹھہرو اور جلدی نہ کرو۔ کیونکہ خدا کی قسم میرے جسم کا آرے سے ٹکڑے کیا جانا اور قینچی سے پارہ پارہ کیا جانا موت کی سختی سے میرے نزدیک بہت زیادہ آسان ہے۔ اے سلمان خدا نے مجھے دُنیا میں نیکیوں کی توفیق عطا فرمائی اور میں اچھے عمل کیا کرتا تھا خدا کے فرائض ادا کرتا، قرآن کی تلاوت کرتا، ماں باپ کے ساتھ نیکی کرنے کا بڑا حریص تھا، حرام باتوں سے پرہیز کرتا تھا اور بندگانِ خدا پر ظلم و ستم کرنے سے ڈرتا رہتا تھا اور رات دن محنت و کوشش و جانفشانی کے ساتھ حلال روزی حاصل کرتا کیونکہ خدا کے سامنے بازپرس کے لیئے حاضر ہونے سے ڈرتا رہتا تھا۔ غرضکہ ایک روز جبکہ میں نہایت مسرور اور خوش و خرم تھا کہ بیمار ہوا اور چند روز اُسی مرض میں مبتلا رہا یہانتک کہ میری دُنیاوی زندگی کے دن ختم ہوئے تو اُس وقت ایک شخص عجیب و غریب اور ڈراؤنی شکل و صورت میں میرے پاس آیا اور ہوا میں معلق کھڑا ہو گیا جو آسمان پر جاتا تھا نہ زمین پر اُترتا تھا۔ اُس نے میری آنکھوں کی طرف اشارہ کیا اور مجھے

جناب سلمان کی وفات کے وقت اُن سے مُردہ کا ہمکلام ہونا۔

سلمان کا مُردہ سے موت کی سختی اور برزخ کا حال سُننا۔

موت کی سختی۔

بند عاکر دیا اور میرے کانوں کی طرف اشارہ کیا جس سے میں بہرا ہو گیا، اور زبان کی طرف اشارہ کیا جس سے میں گونگا ہو گیا۔ غرضکہ میں ایسا ہو گیا کہ دُنیا کی کوئی چیز اپنی آنکھوں سے نہیں دیکھ سکتا تھا اور نہ اپنے کانوں سے کچھ سُن سکتا تھا۔ تو میرے اہل وعیال اور عزیز واقربا رونے چلانے لگے اور میری اس حالت کی اطلاع میرے بھائیوں اور ہمسایوں کو پہنچی۔ اُس وقت میں نے اُس شخص سے کہا کہ تُو کون ہے اے شخص کہ مجھ کو میرے اہل وعیال اور مال واولاد سے جُدا کرتا ہے۔ اُس نے کہا میں ملک الموت ہوں، اس لئے آیا ہوں کہ تجھ کو مکانِ دُنیا سے مکانِ آخرت کی طرف لے جاؤں کیونکہ تیری مدتِ حیاتِ دُنیاوی ختم ہو چکی اور تیری موت کا وقت آگیا ہے۔ اسی اثناء میں دو میرے دو اشخاص اور آئے اور وہ خوبصورت انسانی شکل میں تھے۔ اُن میں سے ایک میری داہنی جانب میں بیٹھ گیا اور دُوسرا بائیں جانب، اور دونوں نے مجھ سے کہا اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهُ ہم تیرا نامۂ اعمال لائے ہیں۔ لے اور ان کو ملاحظہ کر۔ میں نے کہا یہ کیسا نامہ ہے کہ مجھے پڑھنا چاہیئے؟ وہ بولے کہ ہم دو فرشتے وہ ہیں جو دُنیا میں تیرے ساتھ ہر وقت رہتے تھے اور تیری نیکی و بدی لکھا کرتے تھے وہ یہی تیرا نامۂ عمل ہے۔ تو میں نے اپنے نیک اعمال کی کتاب دیکھنا شروع کی۔ وہ اُس فرشتے کے ہاتھ میں تھی جس کو رقیب کہتے ہیں۔ غرضکہ جُوں جُوں میں اپنی نیکیوں کو دیکھتا تھا شاد ومسرور ہوتا تھا اور دل کو بڑی خوشی ہو رہی تھی۔ پھر گناہوں کے اعمال کی کتاب دیکھنا شروع کی جو دُوسرے فرشتے کے ہاتھ میں تھی جس کو عتید کہتے ہیں۔ تو اس میں جو کچھ تھا ان کو دیکھ دیکھ کر بہت غمگین ہوتا یہانتک کہ میں رونے لگا تو ان فرشتوں نے کہا کہ خوشخبری ہو تجھ کو کہ تیرے لئے بہتری اور اچھائی ہوگی۔ ان کے بعد وہی پہلے شخص یعنی ملک الموت میرے پاس آئے اور رُوح میرے جسم سے کھینچنے لگے۔ اور اُن کا روح کو کھینچنا اور جسم سے نکالنا آسمان وزمین کی تمام شدتوں اور سختیوں کے مثل تھا۔ میں ایسی سختی وشدت میں تھا کہ میری روح کھنچ کھنچ کر میرے سینہ تک پہنچی۔ پھر ملک الموت نے میری طرف ایک حربے سے اشارہ کیا کہ اگر اس کو پہاڑوں پر رکھتے تو وہ پگھل جاتے۔ آخر میری روح کو میری ناک سے قبض کر لیا۔ اُس وقت میرے اہل وعیال کے رونے چلانے کی آوازیں بلند ہوئیں۔ اُس وقت وہ جو کچھ کہتے تھے میں سُنتا تھا اور جو کچھ کرتے تھے میں اُس پر مطلع ہوتا تھا۔ تو جب میرے گھر والوں کا گریہ بہت شدید ہوا تو ملک الموت نہایت غصہ اور ترشروئی کے ساتھ اُن کی طرف متوجہ ہوئے اور کہا کہ اے لوگو تمہارا یہ رونا چلانا کس سبب سے ہے خدا کی قسم میں نے اس پر کوئی ظلم نہیں کیا جس کی تم شکایت کرتے ہو اور اس پر کوئی سختی نہیں کی ہے جس سے تم فریاد کر رہے ہو۔ رونا مت کیونکہ میں اور تم ایک خدا کے بندے ہیں۔ اگر خدا تم کو ہمارے متعلق کوئی حکم کرتا جیسا کہ تمہارے متعلق مجھے حکم فرمایا ہے تو بیشک تم بھی ہمارے حق میں اُس کے حکم کی اطاعت کرتے جیسا کہ میں تمہارے ساتھ اُس کے حکم کی اطاعت کر رہا ہوں۔ خدا کی قسم میں نے اُس کی رُوح نہیں قبض کی مگر جب کہ اُس کی مقدر روزی ختم ہو چکی اور اُس کی زندگی کی مدت تمام ہو چکی۔ اب وہ اپنے کریم پروردگار کی بارگاہ میں گیا وہ اُس کے بارے میں جو حکم چاہے گا کرے گا اور وہ ہر شے پر قادر ہے۔ لہٰذا اگر صبر کرو گے تو تم کو اجر ملے گا اور بے صبری کرو گے اور فریاد وزاری کرو گے تو گنہگار ہو گے اور ابھی تو بہت دفعہ تمہاری طرف میرا آنا ہو گا۔ میں تمہارے لڑکوں، لڑکیوں، باپوں اور ماؤں کو لے جاؤں گا۔

غرضکہ یہ کہہ کر وُہ میرے جسم کے پاس سے روانہ ہوئے اور میری رُوح اپنے ساتھ لے گئے۔ اُسی وقت ایک دُوسرا فرشتہ آیا اُس نے میری روح اُن سے لے لی اور ایک ریشمی کپڑے میں اُس کو لپیٹا اور آسمان پر لے گیا اور اُس کو چشم زدن میں خدا کے نزدیک پہنچایا۔ پھر جب میری رُوح حق تعالیٰ کے نزدیک حاضر ہوئی تو میرے ہر چھوٹے اور بڑے عمل کے بارے میں پوچھا گیا اور نماز، روزۂ ماہِ رمضان، حج بیت اللہ، تلاوتِ قرآن، زکوٰۃ، صدقہ اور ہر عمل جو اپنی زندگی کے سارے دنوں اور وقتوں میں میں نے کیا تھا اور ماں باپ کی اطاعت، اور ناحق کسی کا قتل کرنا اور مالِ یتیم ناحق کھانا اور بندگانِ خدا پر مظالم اور رات کو عبادت کرنا جبکہ لوگ سویا کرتے تھے اور جو کچھ اُن کے مثل اعمال تھے میری رُوح سے سب کے بارے میں سوال کیا گیا۔ اُس کے بعد میری رُوح کو بحکمِ خدا زمین پر واپس بھیجا گیا۔ اُس وقت غسل دینے والے میرے قریب آئے اور میرا لباس اُتارا اور غسل دینا شروع کیا تو میری روح نے اُن کو ندا دی کہ اے بندگانِ خدا اس کمزور جسم کے ساتھ نرمی کرو کیونکہ میں اُس کی کسی رگ سے نہیں نکلی مگر اُس کو توڑ ڈالا اور اُس کے کسی عضو سے نہیں باہر نہیں آئی مگر یہ کہ اُس کو چُور کر دیا ہے۔ خدا کی قسم اگر غسل دینے والا یہ آواز سُنتا تو میت کو ہرگز غسل نہ دیتا۔ پھر میرے بدن پر پانی ڈالا اور مجھے تین بار غسل دیا گیا، اور تین کپڑوں کا مجھے کفن دیا گیا اور حنوط کیا گیا۔ یہی تھا میرا توشہ جس کو لے کر میں خانۂ آخرت کی طرف دُنیا سے نکلا۔ پھر میرے داہنے ہاتھ کی اُنگلی سے انگوٹھی اُتار لی۔ غرض میرے غسل سے فارغ ہو کر میرے بڑے لڑکے کو مجھے سپرد کر کے کہا کہ خدا تجھ کو تیرے باپ کی مصیبت میں ثواب عطا فرمائے اور تجھ کو صبر اور بے حساب اجر عطا فرمائے۔ پھر مجھے کفن میں لپیٹا اور تلقین کیا اور میرے گھر والوں اور ہمسائیوں کو آواز دی کہ آؤ اور اس کو رخصت کرو۔ یہ سُنکر وُہ لوگ میرے قریب آئے اور مجھ کو رخصت کیا۔ جب فارغ ہوئے مجھے لکڑی کے ایک تختے پر لٹایا۔ اُس وقت میری رُوح میرے منہ اور کفن کے درمیان تھی۔ پھر مجھ پر نماز پڑھی گئی۔ اُس کے بعد مجھ کو قبر کی جانب لے چلے۔ پھر جب مجھ کو قبر میں رکھا میں نے عظیم دہشت مشاہدہ کی اے سلمان! گویا کہ میں آسمان سے زمین پر گر پڑا۔ پھر مجھ کو لحد میں رکھا اور قبر کو اینٹوں سے بند کر دیا اور مٹی سے قبر کو پاٹ دیا۔ اُس وقت میری رُوح میری زبان اور کان کی طرف واپس آئی۔ جب لوگوں کو آواز دی گئی کہ میری قبر کے پاس سے واپس چلیں تو مجھے بڑی ندامت اور پشیمانی ہوئی اور میں نے کہا کاش میں بھی انہی لوگوں کے ساتھ واپس جاتا تو قبر کے ایک گوشہ سے ایک شخص نے کہا کہ ایسا نہیں ہو سکتا اور اب واپس جانا ممکن نہیں اور یہ آیت پڑھی۔ كَلَّا ۚ إِنَّهَا كَلِمَةٌ هُوَ قَائِلُهَا ۖ وَمِن وَرَائِهِم بَرْزَخٌ إِلَىٰ يَوْمِ يُبْعَثُونَ (آیت سورۃ مومنون ۱۰۰) یہ خدا کا ارشاد ہے جو اُس کافروں کی ایک جماعت کی تردید میں فرمایا ہے جبکہ وُہ مرنے کے بعد دُنیا میں جانے کی اجازت طلب کریں گے یعنی ہرگز نہیں کہ اس کو واپس جانے دیا جائے اور یہ وُہ کلمہ ہے جس کا کہنے والا وہی ہے اور اُن کے پیچھے برزخ ہے اُس وقت تک کے لیئے جبکہ زندہ ہو کر لوگ اُٹھائے جائیں گے برزخ دنیا کے اور آخرت کے درمیان فاصلہ کو کہتے ہیں۔ غرضکہ یہ سُنکر میں نے کہا تو کون ہے جو مجھ سے گفتگو کر رہا ہے اُس نے کہا میں منبہ ہوں ایک فرشتہ جسے خدا نے تمام خلق پر موکل فرمایا ہے تاکہ اُن کے مرنے کے بعد اُن کے اعمال کی اُن کے نفسوں پر تنبیہ کروں۔ جو اُن پر خدا کے نزدیک حجت ہو۔ پھر مجھے کھینچ کر بٹھایا اور کہا اپنے

اُس نے کہا کیا تُو نے قولِ خدا نہیں سُنا ہے۔ جو اُس نے قرآن میں اعمال لکھو۔ میں نے کہا مجھے یاد نہیں ہے۔ فرمایا ہے کہ اَحْصٰهُ اللّٰهُ وَنَسُوْهُ۔ (آیہ ۶ سورۃ مجادلہ پ۲۸) یعنی خدا نے اُن کے اعمال کا احصا کر لیا ہے اور وُہ خود اپنے عملوں کو بھول گئے ہیں۔ پھر اُس نے کہا اچھا تو لکھ میں تیرے اعمال بولتا جاتا ہوں۔ میں نے کہا کاغذ کہاں ہے تو اُس نے کفن کے کنارے سے ایک ٹکڑا کھینچ کر دیا تو میں نے دیکھا وُہ کاغذ تھا اور اُس نے کہا یہ تیرا صحیفہ ہے۔ پھر میں نے کہا قلم کہاں سے لاؤں اُس نے کہا تیری انگشت شہادت تیرا قلم ہے۔ میں نے کہا سیاہی کہاں سے لاؤں اُس نے کہا تیرا آب دہن روشنائی کی جگہ ہے۔ غرض اُس نے مجھے بتانا شروع کیا جو کچھ میں نے دارِ دُنیا میں عمل کیا تھا اور کوئی چھوٹا بڑا عمل ایسا نہ تھا جو اُس نے نہ بتایا ہو جیسا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا ہے وَيَقُولُوْنَ يٰوَيْلَتَنَا مَالِ هٰذَا الْكِتٰبِ لَا يُغَادِرُ صَغِيْرَةً وَّلَا كَبِيْرَةً اِلَّآ اَحْصٰهَا وَوَجَدُوْا مَا عَمِلُوْا حَاضِرًا وَلَا يَظْلِمُ رَبُّكَ اَحَدًا (آیہ ۴۹ سورۃ الکہف پ۱۵) یعنی کفار کہیں گے ہائے افسوس! یہ کیسی کتاب ہے جس میں کوئی چھوٹا یا بڑا گناہ چھوڑا نہیں گیا بلکہ سب لکھ دیا گیا ہے اور جو کچھ دنیا میں اُنہوں نے کیا سب اُس میں موجود پائیں گے۔ اور تمہارا پروردگار کسی پر ظلم نہیں کرتا۔ پھر اُس فرشتہ نے وُہ نوشتہ لے لیا اور اُس پر مُہر لگائی اور میری گردن میں پہنا دیا تو مجھے ایسا معلوم ہوا کہ دُنیا کے تمام پہاڑ میری گردن میں طوق بنا کر ڈال دیئے گئے ہیں۔ میں نے اُس سے کہا اے منبہ تُو نے میرے ساتھ ایسا کیوں کیا اُس نے کہا کیا تُو نے اپنے پروردگار کا کلام نہیں سُنا ہے وَكُلَّ اِنْسَانٍ اَلْزَمْنٰهُ طٰٓئِرَهٗ فِيْ عُنُقِهٖ وَنُخْرِجُ لَهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ كِتٰبًا يَّلْقٰهُ مَنْشُوْرًا ۝ اِقْرَاْ كِتٰبَكَ كَفٰى بِنَفْسِكَ الْيَوْمَ عَلَيْكَ حَسِيْبًا ۝ (آیہ ۱۴ سورۃ بنی اسرائیل پ۱۵) یعنی ہر انسان کے لیئے ہم نے لازم کر دیا ہے کہ اُس کے نامۂ اعمال کو اُس کے گلے میں ڈال دیا جائے اور روزِ قیامت ہم اُس کے سامنے پیش کر کے کہیں گے کہ اپنے نامۂ عمل کو پڑھ تو آج خود اپنا حساب کرنے کے لیئے کافی ہے۔" منبہ نے کہا کہ یہ وُہ خطاب ہے جس سے تجھ کو روزِ قیامت مخاطب کریں گے اور تجھ کو حاضر کریں گے اور تیری دونوں آنکھوں کے سامنے تیرا نامۂ اعمال کھولا جائے گا اور تو خود اپنے نفس کا اُس روز گواہ ہوگا۔ پھر منبہ میرے پاس سے چلا گیا اور منکر فرشتہ آیا نہایت عظیم شکل اور مہیب صورت میں جس کے ہاتھ میں لوہے کا گرز تھا ایسا گراں کہ اگر تمام جنّ و انس اُس کو ہلانا چاہیں تو نہیں ہلا سکتے۔ وُہ میرے پاس ایک وحشتناک آواز سے بولا کہ اگر تمام اہلِ زمین اُس کی آواز سُنتے تو سب کے سب مر جاتے۔ اُس نے مجھ سے کہا اے بندۂ خدا مجھے آگاہ کر کہ تیرا پروردگار کون ہے' تیرا دین کیا ہے' تیرے پیغمبر کون ہیں تیرے امام کون ہیں اور تُو نے کس طریقہ اور حالت پر زندگی بسر کی اور کیا اعتقاد رکھتا تھا۔ اُس کے خوف سے میری زبان بند ہو گئی اور میں اپنے معاملہ میں حیران تھا اور نہیں سمجھتا تھا کہ کیا جواب دوں۔ اور خوف سے میرے جسم کا جوڑ جوڑ اور بند بند علیحدہ ہو گیا کہ خدا کی رحمت میرے شاملِ حال ہوئی جس نے میرے دل کو سہارا دیا اور میری زبان کو گویا کیا تو میں نے اُس سے کہا اے بندۂ خدا مجھے کیوں ڈراتا ہے جبکہ میں گواہی دیتا ہوں کہ خدا واحد ہے اور محمد مصطفٰے صلے اللہ علیہ وسلم خدا کے رسُول ہیں اور گواہی دیتا ہوں کہ عالموں کا پروردگار میرا رب ہے؛ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم میرے پیغمبر ہیں؛ اسلام میرا دین ہے؛ قرآن میری کتاب ہے؛ کعبہ میرا قبلہ ہے؛

منبہ کا آنا اور مُردہ سے اُس کے تمام اعمال تحریر کرانا۔

پھر منکر فرشتہ کا آنا اور اعتقادات کے بارے میں سوال کرنا۔

اور علیؑ میرے امام ہیں۔ میں اسی اعتقاد کے ساتھ اپنے پروردگار سے روزِ قیامت ملاقات کرونگا۔ یہ سُنکر اُس نے کہا تجھ کو سلامتی کی خوشخبری ہو بیشک تُو نے نجات پائی، اور میرے پاس سے چلا گیا۔ پھر فرشتہ نکیر آیا اور میرے پاس نہایت خوفناک آواز سے بولا جس سے مثل سابق میرے اعضا ایک دوسرے میں پیوست ہو گئے اور کہا اے بندۂ خدا اپنے عمل مجھ سے بیان کر۔ میں حیرت زدہ رہ گیا اور متفکر تھا کہ کیا جواب دوں۔ پھر خدا نے خوف کی شدت مجھ سے زائل کر دی اور جواب مجھے الہام فرمایا اور بہتر یقین اور توفیق کرامت فرمائی تو میں نے کہا اے بندۂ خدا میرے ساتھ نرمی کر میں دُنیا سے آرہا ہوں اور گواہی دیتا ہوں کہ خدائے واحد کے سوا کوئی خدا نہیں اور نہ اُس کا کوئی شریک ہے اور گواہی دیتا ہوں کہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ کے بندے اور اُس کے رسولؐ ہیں؛ بہشت حق ہے؛ عذابِ آتش دوزخ حق ہے؛ صراط حق ہے؛ میزان حق ہے؛ خلائق کا حساب کیا جانا حق ہے؛ قبر میں منکر و نکیر کا سوال کرنا حق ہے اور قیامت میں مُردوں کا زندہ ہونا حق ہے؛ اور بہشت میں جن نعمتوں کا خداوند عالم نے وعدہ فرمایا ہے، حق ہے۔ اور دوزخ میں جن عذاب سے ڈرایا ہے حق ہے۔ اور یہ کہ قیامت آنے والی ہے اس میں کوئی شک نہیں اور یہ کہ خدا ان کو زندہ کرے گا جو قبروں میں ہیں۔ یہ سُنکر اُس فرشتہ نے کہا کہ تجھ کو نعیم ابدی اور بھلائی کی خوشخبری ہو جو کبھی زائل نہ ہوگی۔ پھر مجھ کو لحد میں لٹا دیا اور کہا دلہا کے مانند سو رہ اور میرے سر کے نزدیک بہشت کی جانب سے ایک دروازہ اور میرے پیروں کے سامنے جہنم کی طرف سے ایک دروازہ کھول دیا اور کہا کہ اے بندۂ خدا ان بہشت کی نعمتوں کو دیکھ جو تجھ کو ملنے والی ہیں اور آتشِ جہنم کے عذاب کو بھی دیکھ لے جن سے تجھ کو نجات ملی۔ پھر جہنم کی طرف کا دروازہ بند کر دیا اور جنت کی طرف کا دروازہ اُسی طرح کھلا چھوڑ دیا جس سے بہشت اور اُس کی نعمتوں کی خوشبو میرے پاس برابر آتی ہے۔ اور میری قبر کو تا حدِ نظر فراخ و کشادہ کر کے میرے پاس سے چلا گیا۔ اے سلمان میں نے خدا کے نزدیک ان تین امور سے زیادہ پسندیدہ اور بلند کسی شے کو نہیں پایا اوّل نہایت سردی کے زمانہ میں رات کو نماز پڑھنا، دوسرے انتہائی گرمی کے دنوں میں روزہ رکھنا، تیسرے اس طرح صدقہ و خیرات داہنے ہاتھ سے دینا کہ بائیں ہاتھ کو خبر نہ ہو۔ یہ ہے میری گفتگو اور میری صفت اور جو کچھ مجھے ہول کی شدت سے اطلاع ہوئی تھی۔ اور میں خدا کی وحدانیت اور محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رسالت کی گواہی دیتا ہوں، اور گواہی دیتا ہوں کہ موت حق ہے۔ لہٰذا ہر وقت غور و فکر کرتے رہو اور سوال کے وقت خدا کے سامنے ہونے سے ڈرتے رہو۔ اس کے بعد اُس مُردہ کا کلام ختم ہو گیا۔ سلمان نے کہا مجھ کو زمین پر لٹا دو جب ہم نے اُن کا سر زمین پر رکھا تو فرمایا تکیہ دے دو۔ ہم نے سر کے نیچے تکیہ رکھ دیا تو سلمان نے آسمان کی طرف نظر کی اور کہا یا من بیدہٖ[1] ملکوت کل شیٔ و الیہ ترجعون وھو یجیر ولا یجار علیہ بک اٰمنت ولنبیک اتبعت وبکتابک صدقت وقد اتانی ما وعدتنی یا من لا یخلف المیعاد

---

[1] آیہ قُلْ مَنْ بِیَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَیْءٍ وَّهُوَ یُجِیْرُ وَلَا یُجَارُ عَلَیْهِ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ (آیہ سورۃ مومنون پ۱۸) کی طرف اشارہ ہے۔ (مترجم)

قبضنی الی رحمتک وانزلنی دار کرامتک فانا اشھد ان لا الہ الا اللہ وحدہٗ لاشریک لہ واشھد ان محمداً عبدہٗ ورسولہ۔ جب وُہ اس دُعا اور شہادت سے فارغ ہوئے تو اُن کی رُوح سرائے فانی سے دارِ بقا کی طرف پرواز کر گئی اور وُہ رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم اور آئمہ طاہرین صلوات اللہ علیہم اجمعین کی خدمت میں پہنچ گئے۔ اصبغ کہتے ہیں کہ ہم اس حال سے حیرت میں تھے کہ ناگاہ ایک شخص ابلق ٹٹو پر سوار ظاہر ہُوا جس کے چہرہ پر نقاب پڑی ہوئی تھی۔ جب وُہ ہمارے قریب پہنچا تو ہم کو سلام کیا۔ ہم نے جواب سلام دیا۔ جب اُس نے گفتگو شروع کی تو ہم نے جانا کہ وُہ حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب ہیں۔ اُن حضرتؑ نے فرمایا کہ سلمان کی تجہیز وتکفین کا انتظام کرو ہم نے انتظام کرنا شروع کیا اور کفن اور حنوط لانا چاہا تو حضرتؑ نے فرمایا کہ ان چیزوں کی ضرورت نہیں ہے سب ہمارے پاس موجود ہے غرض پانی اور تختہ جس پر غسل دیا جاتا ہے ہم حضرتؑ کے پاس لائے تو حضرتؑ نے خود اپنے دستِ مبارک سے غسل دیا اور کفن پہنایا اور آگے کھڑے ہوئے تو ہم نے آپ کی اقتدا میں نماز جنازہ پڑھی۔ پھر حضرتؑ نے اپنے دستِ مبارک سے ان کو لحد میں رکھا۔ جب دفن سے فارغ ہو کر واپس ہونے لگے تو میں نے عرض کی یا امیر المومنین آپ یہاں کیونکر آئے اور آپ کو سلمان کے انتقال کی کس نے اطلاع دی تو حضرتؑ نے فرمایا کہ اے اصبغ میں تم سے خدا کو درمیان میں ڈال کر عہد وپیمان لیتا ہوں کہ اس راز کو جب تک میں زندہ ہوں کسی سے نہ کہنا۔ میں نے پوچھا یا امیر المومنین میری وفات آپ سے پہلے ہوگی فرمایا نہیں۔ تو میں نے عرض کی یا حضرتؑ مجھ سے عہد وپیمان لیجئے میں آپ کی اطاعت کروں گا اور اس راز کو کسی سے نہ بیان کرونگا جب تک خدا آپ کے بارے میں جو حکم کرنا چاہے نہ کرے گا اور وُہ ہر چیز پر قادر ہے۔ پھر حضرتؑ نے فرمایا کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھے خبر دی تھی کہ سلمانؓ اس وقت مریں گے۔ میں نے اس وقت مسجد کوفہ میں نماز پڑھی اور مسجد سے مکان پر گیا اور سو گیا۔ خواب میں دیکھا کہ کوئی کہہ رہا ہے کہ سلمان نے وفات پائی بس یہ سُنتے ہی میں بیدار ہو گیا اور اپنے ٹٹو پر سوار ہُوا اور جو چیزیں دفن وکفن کے لیئے ضروری تھیں یعنی کفن وکافور وغیرہ۔ اپنے ساتھ لے کر روانہ ہو گیا" تو خدا نے مدائن میرے لیئے نزدیک کر دیا اور میں بہت جلد یہاں پہنچ گیا۔ یہ فرما کر حضرتؑ میری نظروں سے اوجھل ہو گئے اور میں نہ سمجھ سکا کہ وُہ آسمان پر چلے گئے یا زمین میں۔ جب میں کوفہ پہنچا تو سُنا کہ حضرت اسی روز جس وقت کوفہ پہنچے تھے مغرب کی اذان ہو رہی تھی اور حضرتؑ نے اہلِ کوفہ کے ساتھ نماز مغرب ادا کی [1]

ابن شہر آشوب نے جابر بن عبداللہ انصاری سے روایت کی ہے کہ ایک روز جناب امیرؑ نے صبح کی نماز ہم لوگوں کے ساتھ ادا کی اور ہماری جانب رُخ کر کے فرمایا کہ اے لوگو خداوند عالم سلمان کے غم میں تمہاری

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ یہ حدیث عجیب باتوں پر مشتمل ہے۔ منجملہ ان کے جناب سلمان کی وفات کا واقعہ جناب امیرؑ کی خلافت کے زمانہ میں تعجب خیز ہے اور آنحضرتؐ کا کوفہ سے آنا شہرت کے خلاف ہے۔ چونکہ اس حدیث میں بہت سی مفید باتیں ہیں اس لیئے میں نے بھی درج کر دی۔ ۱۲

مصیبت پر تم کو اجرِ عظیم عطا فرمائے لوگوں نے یہ سُنکر بہت چہ میگوئیاں کیں۔ پھر حضرتؑ نے جناب رسولِ خدا کا عمامہ سر پر باندھا اور آنحضرتؐ کا پیراہن زیبِ جسم کیا اور حضرتؐ کا عصا ہاتھ میں لیا اور حضرتؐ کی تلوار حمائل کی اور حضرتؐ کے ناقہ غضبا پر سوار ہوئے اور قنبر سے فرمایا کہ دس قدم شمار کر دیا ایک سے دس تک گنو۔ قنبر کہتے ہیں کہ جب میں گننے سے فارغ ہوا تو ہم جناب سلمانؓ کے دروازہ پر پہنچ چکے تھے۔ پھر زاذان نے روایت کی ہے کہ جب جناب سلمان کی وفات کا وقت قریب آیا میں نے اُن سے پوچھا کہ آپ کو کون غسل دے گا۔ فرمایا جس نے رسولِ خدا کو غسل دیا تھا۔ میں نے کہا آپ مدائن میں ہیں اور وہ مدینہ میں۔ سلمانؓ نے کہا اے زاذان جب میں مر جاؤں گا اور تم میرے لبوں کو بند کرو گے تو ایک آواز سنو گے۔ چنانچہ جب میں نے اُن کے دہن کو وفات کے بعد بند کیا تو دروازہ پر آیا جناب امیرؑ کو دیکھا آپ نے فرمایا اے زاذان ابو عبداللہ سلمانؓ رحمتِ الٰہی سے واصل ہوئے اور سلمان کے چہرے سے چادر ہٹائی تو سلمان مسکرائے حضرتؑ نے فرمایا مرحبا اے ابا عبداللہ جب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں پہنچنا تو اُن حضرتؐ سے بیان کر دینا جو کچھ اُن کے بھائی پر اُن کی قوم کے ہاتھوں گذر رہا ہے۔ پھر حضرتؑ نے ان کی تجہیز شروع کی۔ اور جب سلمان پر نماز پڑھی آپ کی بلند آواز سے تکبیر فرمانا میں نے سُنا۔ پھر ہم نے دو آدمیوں کو حضرتؑ کے ہمراہ دیکھا۔ پوچھا یہ کون ہیں فرمایا کہ ایک میرے بھائی جعفرؑ ہیں اور دوسرے جناب خضر۔ اور ان دونوں کے ہمراہ فرشتوں کی ستر ہزار صفیں ہیں کہ ہر صف میں ہزار ہزار فرشتے ہیں۔ اور کتاب مشارق الانوار میں روایت کی ہے کہ جب حضرتؑ نے سلمانؓ کے چہرے سے کپڑا ہٹایا تو وہ مُسکرائے اور چاہا کہ اٹھ کر بیٹھ جائیں حضرتؑ نے فرمایا اپنی موت کی حالت پر پلٹ جاؤ تو وہ پہلی حالت پر واپس ہو گئے۔

قطب راوندی نے روایت کی ہے کہ جناب امیرؑ ایک روز صبح کو مدینہ کی مسجد میں تشریف لائے اور فرمایا کہ رسولِ خدا کو میں نے خواب میں دیکھا ہے حضورؐ نے فرمایا کہ سلمانؓ نے دنیا سے رحلت کی۔ اور سلمان نے مجھ سے وصیت کی تھی کہ میں اُن کو غسل و کفن دوں اور اُن پر نماز پڑھوں اور دفن کروں۔ لہٰذا اب میں ان کی وصیت پر عمل کرنے مدائن جا رہا ہوں۔ حضرت عمرؓ نے کہا اُن کا کفن بیت المال سے لے جایئے۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ کفن کا انتظام ہو چکا ہے۔ پھر صحابہ کی ایک جماعت کے ساتھ مدینہ سے باہر نکلے اور مدائن کی طرف روانہ ہوئے۔ لوگ مدینہ واپس گئے اور حضرتؑ زوال سے پہلے واپس آ گئے اور فرمایا کہ میں نے سلمان کو دفن کر دیا۔ بہت سے لوگوں کو حضرتؑ کی اس بات کا یقین نہ آیا اور لوگوں نے سچ نہ سمجھا یہانتک کہ کچھ دنوں کے بعد مدائن سے خط آیا کہ سلمانؓ نے اسی روز وفات پائی اور ایک اعرابی نے آ کر اُن کو غسل دیا، کفن پہنایا، اُن پر نماز پڑھی اور اُن کو دفن کر کے واپس گیا۔ یہ معلوم کر کے سب کو تعجب ہوا۔

کتاب روضۃ الواعظین میں سعد بن ابی وقاص سے روایت کی ہے کہ وہ جناب سلمانؓ کی عیادت کو گئے، جبکہ وہ بیمار تھے اور اُن کو روتے ہوئے دیکھا۔ سعد نے پوچھا اے ابو عبداللہؓ آپ کے رونے کا کیا سبب ہے حالانکہ جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم آپ سے راضی دُنیا سے تشریف لے گئے اور آپ اُن کے پاس حوض کوثر پر جا رہے ہیں۔ سلمانؓ نے فرمایا کہ میں موت کے سبب سے نہیں روتا ہوں اور نہ دنیا کی حرص کے

سبب سے غمگین ہوں بلکہ سبب یہ ہے کہ جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہم سے عہد لیا تھا، اور فرمایا تھا کہ تم میں سے ہر ایک کے پاس ضروری سامان ہونا چاہیئے جیسے مسافروں کے لیئے ضروری توشہ ہوتا ہے۔ اور میں اپنے گرد ان سامانوں کو دیکھتا ہوں اس سبب سے رنجیدہ ہوں۔ اُن کے گرد ایک بوریا، ایک پیالہ اور ایک لوٹا تھا۔

شیخ کشی نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ سلمان کہتے ہیں کہ رسول اللہ نے فرمایا کہ جب تمہاری موت کا وقت آئے گا چند گروہ تمہارے پاس آئیں گے اور اچھی اور بُری خوشبو پائیں گے وُہ کھانا نہیں کھاتے ہوں گے یعنی وُہ فرشتے ہوں گے۔ پھر سلمان نے ایک تھیلی نکالی اور کہا یہ پیغمبرِ خدا نے مجھے ہبہ فرمایا ہے اور وُہ ایک بہترین خوشبو تھی اور فرمایا کہ اس کو پانی میں گھول دو۔ پھر اس کو اپنے گرد چھڑک دیا۔ پھر اپنی زوجہ سے فرمایا کہ دروازہ بند کر دو۔ وُہ اُٹھیں اور دروازہ بند کر دیا جب واپس آئیں تو دیکھا کہ اُن کی رُوح عالمِ قدس کی جانب پرواز کر چکی تھی۔

---

# ساٹھواں باب

## محرمِ اسرارِ الٰہی جناب ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کے حالات اور آپ کے فضائل و مناقب

واضح ہو کہ سابقہ اور لاحقہ معتبر حدیثوں سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ صحابہ کے درمیان سلمان فارسی کے بعد جناب ابوذرؓ سے افضل و برتر کوئی نہ تھا۔ آپ کا نام صحیح ترین قول کے مطابق جندب بن جنادہ تھا اور کنیت ابوذر اور وُہ عرب کے قبیلۂ بنی غفار سے تھے۔

کلینی نے معتبر اسناد سے حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے اپنے ایک صحابی سے فرمایا کہ کیا میں تمہیں آگاہ کروں کہ سلمانؓ اور ابوذرؓ کیونکر مسلمان ہوئے اُس نے کہا کہ سلمان کے اسلام لانے کی کیفیت سے مطلع ہوں، جناب ابوذرؓ کے مسلمان ہونے کا حال بیان فرمائیے۔ اور اُس نے غلطی کی کہ حضرتؐ سے دونوں بزرگوار کے حالات نہ دریافت کیئے۔ یہ سُنکر حضرتؐ نے فرمایا کہ وُہ ابو بطن مرکہ میں جو مکہ معظمہ سے ایک منزل کے فاصلہ پر ہے اپنی بھیڑوں کو چرایا کرتے تھے ناگاہ داہنی جانب سے ایک بھیڑیا اُن کی گوسفندوں پر جھپٹا۔ ابوذر نے اپنے عصا سے اُس کو بھگا دیا۔ پھر وُہ بائیں طرف سے حملہ آور ہوا۔ ابوذرؓ نے اپنا عصا اُس کو مارا اور کہا تجھ سے بڑھ کر خبیث میں نے کوئی بھیڑیا نہیں دیکھا۔ تو وُہ بھیڑیا باعجازِ آنحضرتؐ گویا ہوا۔ اور کہا واللہ اہل مکہ مجھ سے بدتر ہیں۔ خداوند عالم نے اُن کی طرف ایک پیغمبرؐ بھیجا اور وُہ اس کو دروغ سے نسبت

دیتے ہیں اور اُس کو بُرا اور ناسزا کہتے ہیں۔ جناب ابوذرؓ نے جب اُس سے یہ کلام سُنا تو اپنی زوجہ سے کہا کہ کچھ ناشتہ، لوٹا اور عصا مجھے لاکر دے دو۔ یہ چیزیں لے کر پیدل مکہ کی جانب روانہ ہوئے تاکہ جو خبر بھیڑیئے سے سُنی تھی اس کی تصدیق کریں۔ غرض نہایت تکلیفیں اور سختیاں برداشت کرکے اور دُور و دراز کی مسافت طے کرکے داخل مکہ ہوئے۔ وُہ اُس وقت بہت پیاسے تھے۔ چاہِ زمزم پر پہنچ کر ایک ڈول پانی کھینچا تو دیکھا کہ وُہ ڈول دُودھ سے بھرا ہوا ہے۔ اُن کے دل میں گذرا کہ یہ اُس خبر کی گواہی ہے جو بھیڑیئے نے دی تھی اور یہ بھی آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے معجزہ میں سے ہے۔ غرض وُہ دودھ پیا اور مسجد کے ایک گوشہ میں آئے وہاں قریش کی ایک جماعت کو دیکھا جو ایک دُوسرے کے گرد بیٹھے ہیں وُہ بھی اُنہی کے پاس بیٹھ گئے۔ وہاں وُہ لوگ آنحضرتؐ کو بُرا بھلا کہہ رہے تھے جیسے کہ بھیڑیئے نے اطلاع دی تھی، اور دن بھر وُہ اسی میں مشغول رہے۔ شام کے قریب وہاں حضرت ابوطالبؑ آئے۔ جب اُن کی نگاہیں ان حضرت پر پڑیں تو آپس میں بولے کہ خاموش ہو جاؤ کہ حضرتؐ کے چچا آرہے ہیں۔ غرض وُہ سب آنحضرتؐ کی مذمت سے باز آئے۔ جب حضرت ابوطالبؑ وہاں پہنچے وُہ سب اُن سے باتیں کرنے لگے۔ شام کو جب ابوطالب اُن کے پاس سے اُٹھے۔ ابوذرؓ کہتے ہیں کہ میں بھی اُن کے ساتھ روانہ ہوا۔ اُنہوں نے میری جانب مُڑ کے فرمایا تمہاری کیا حاجت ہے؟ میں نے کہا کہ میں اُس پیغمبرؐ کی تلاش میں آیا ہوں جو آپ لوگوں کے درمیان مبعوث ہوا ہے پُوچھا اُن سے کیا کام ہے؟ میں نے کہا میں چاہتا ہوں کہ اُن پر ایمان لاؤں اور جو کچھ وُہ فرمائیں اُن کی سچائی کا اقرار کروں اور اُن کی اطاعت و تابعداری کروں فرمایا کیا تم ضرور ایسا کروگے میں نے عرض کی بیشک فرمایا اچھا کل اسی وقت آنا تو میں اُن کے پاس پہنچا دوں گا۔ ابوذرؓ کہتے ہیں کہ میں نے رات مسجد میں گذاری صبح کو اُنہی کافروں کی مجلس میں پھر جا بیٹھا۔ ان لوگوں نے پھر مثل روز گزشتہ حضرتؐ کی مذمت کرنا شروع کی اور جب حضرت ابوطالبؑ آئے تو پھر اپنی بیہودہ گفتگو بند کردی اور اُن سے باتیں کرنے لگے۔ غرض جب حضرت ابوطالبؑ ان کے پاس سے اُٹھے تو میں بھی حضرتؑ کے ساتھ روانہ ہوا۔ اُنہوں نے پھر کل کی طرح پُوچھا میں نے وہی جواب دیا۔ پھر اُنہوں نے تاکید فرمائی کہ جو کچھ تم کہتے ہو اُس پر ضرور عمل کروگے؟ میں نے عرض کی ہاں۔ تو مجھے اپنے ساتھ وہاں لے گئے جس گھر میں حضرت حمزہؓ تھے۔ میں نے ان کو سلام کیا۔ انہوں نے میری غرض دریافت کی میں نے وہی جواب دیا تو انہوں نے فرمایا کہ کیا تم شہادت دیتے ہو کہ خدا ایک ہے اور محمدؐ اُس کے رسُول ہیں میں نے کہا اشھد ان لا الٰہ الا اللہ وان محمدً رسول اللہ۔ حضرت حمزہؓ مجھے اُس گھر میں لے گئے جس میں حضرت جعفر طیارؓ تھے میں نے اُن کو سلام کیا۔ انہوں نے بھی میری غرض دریافت کی میں نے وہی جواب دیا۔ اُنہوں نے شہادتین کی خواہش کی میں نے کلمۂ شہادتین پڑھا تو حضرت جعفرؓ مجھ کو امیرالمومنینؑ کے گھر لے گئے اُنہوں نے بھی سوال کے بعد شہادتین کا اقرار لیا اور مجھے اُس مکان میں لے گئے جہاں رسُول خدا صلے اللہ علیہ وسلم تشریف فرما تھے۔ میں نے سلام کیا اور بیٹھ گیا۔ حضرتؐ نے بھی میرا مدعا دریافت فرمایا اور کلمۂ شہادتین کی تلقین فرمائی۔ میں نے کلمۂ شہادتین کا اقرار کیا تو حضرتؐ نے فرمایا کہ اے ابوذرؓ اپنے وطن واپس جاؤ۔ تمہارے پہنچنے تک تمہارے چچازاد بھائی کا انتقال ہو چکا ہوگا اور تمہارا سوا

ایضاً

[illegible handwritten marginal note]

اُس کا کوئی وارث نہیں ہوگا۔ ان کا مال لے لو اور اپنے اہل وعیال کے پاس رہو یہاں تک کہ میں اپنی نبوت کا اعلان کروں، پھر میرے پاس چلے آنا۔ غرض ابوذرؓ اپنے وطن واپس آئے تو اُن کے چچا زاد بھائی کا انتقال ہو گیا تھا۔ انہوں نے اُن کے تمام مال و اسباب پر قبضہ کیا اور وہیں مقیم رہے یہاں تک کہ آنحضرتؐ نے مدینہ کی طرف ہجرت کی اور دین اسلام رائج ہوا تو وہ مدینہ میں آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ حضرت صادقؑ نے فرمایا کہ یہ تھی کیفیت ابوذرؓ کے اسلام لانے کی۔ اور سلمانؓ کے اسلام لانے کی حالت جیسا کہ تم نے سنا کہ وہ شخص آنحضرتؐ سے یہ ظاہر کر کے کہ میں ان کے اسلام لانے کا حال جانتا ہوں پشیمان ہوا۔ پھر استدعا کی کہ آنحضورؐ اُن کے اسلام لانے کی کیفیت کا بھی اظہار فرمائیں لیکن حضرتؐ نے منظور نہ کیا۔

ابن عبدالبرؒ نے جو علمائے اہلسنت کے بڑے عالموں میں سے ہیں کتاب استیعاب میں جناب رسولؐ خدا سے روایت کی ہے کہ ابوذرؓ اُمت میں عیسےٰؑ بن مریمؑ کے زہد کی مثال ہیں۔ دوسری روایت کے مطابق زہد میں عیسےٰؑ بن مریمؑ کی شبیہ ہیں۔ نیز روایت کی ہے کہ جناب امیرؑ نے فرمایا کہ ابوذرؓ نے چند ایسے علوم حاصل کیے جن کے تحمل سے لوگ عاجز ہیں اور اُس پر ایسی گرہیں لگا دی ہیں کہ اُس میں سے کچھ باہر نہیں آسکتا۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ایک روز جناب ابوذرؓ آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور حضرت جبریلؑ دحیہ کلبی کی صورت میں آنحضرتؐ کے پاس تنہائی میں بیٹھے ہوئے تھے اور کچھ باتیں کر رہے تھے۔ ابوذرؓ نے سمجھا کہ وہ حقیقت میں دحیہ کلبی ہیں اور کچھ باتیں پوشیدہ کر رہے ہیں اس لیے وہ چلے گئے۔ جبریلؑ نے عرض کی یا رسولؐ اللہ ابوذرؓ یہاں سے گذر گئے اور ہم لوگوں کو سلام تک نہ کیا اگر وہ سلام کرتے تو ہم لوگ ان کا جواب سلام دیتے۔ یا حضرتؐ ان کی ایک دُعا ہے جو تمام اہلِ آسمان میں مشہور ہے۔ جب میں چلا جاؤں تو آپ اُن سے پوچھیئے گا۔ غرض جبریلؑ آسمان کی طرف پرواز کر گئے تو ابوذر آئے۔ حضرتؐ نے پوچھا تم نے ہم لوگوں کو سلام کیوں نہیں کیا تھا عرض کی مجھے ایسا محسوس ہوا کہ آپ نے دحیہ کلبی کو خلوت میں کچھ گفتگو کے لیے بلایا ہے۔ مجھے اچھا نہ معلوم ہوا کہ آپ کے کلام میں مخل ہوتا۔ حضرتؐ نے فرمایا وہ جبریلؑ تھے اور انہوں نے سلام نہ کرنے کی شکایت کی تو ابوذرؓ بہت نادم ہوئے۔ حضرتؐ نے پوچھا وہ کون سی دُعا ہے جس کے ذریعے تم خدا سے مانگتے ہو کہ جبریلؑ نے اطلاع دی ہے کہ وہ تمہاری دُعا اہلِ آسمان میں مشہور ہے؟ عرض کی یہ دُعا پڑھتا ہوں:- اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ الْاِیْمَانَ بِکَ وَالتَّصْدِیْقَ بِنَبِیِّکَ وَالْعَافِیَۃَ مِنْ جَمِیْعِ الْبَلَآءِ وَالشُّکْرَ عَلَی الْعَافِیَۃِ وَالْغِنٰی عَنْ اَشْرَارِ النَّاسِ۔

دعائے حضرت ابوذرؓ جو اہل آسمان میں مشہور ہے

تفسیر امام حسن عسکریؑ میں مذکور ہے کہ ابوذرؓ حضرت سرورِ کائناتؐ کے برگزیدہ اصحاب میں سے تھے ایک روز حضرتؐ سے عرض کی کہ میں ساٹھ گوسفند رکھتا ہوں۔ چاہتا ہوں کہ جہاں وہ ہیں ان کے پاس چلا جاؤں لیکن حضورؐ کی زیارت سے محروم ہو جاؤں گا۔ اور ان بھیڑوں کو کسی چرواہے کے سپرد کرنا بھی پسند نہیں کرتا کہ ان پر ظلم کرے اور ان کی مناسب دیکھ بھال نہ کرے۔ حضرتؐ نے فرمایا چلے جاؤ۔ وہ چلے گئے مگر ساتویں روز

حضرت ابوذرؓ کا نماز پڑھنا اور شیر کا ان کی گوسفندوں کی نگہبانی کرنا۔

پھر واپس آگئے۔ حضرتؐ نے پوچھا گوسفندوں کو کیا کیا؟ عرض کی یارسُولؐ اللہ اُن کا قصہ عجیب ہے۔ ایک روز میں نماز میں مشغول تھا ناگاہ میری بھیڑوں پر ایک بھیڑیا حملہ آور ہوا۔ میں متردد ہوا کہ آیا نماز کو توڑ کر بھیڑوں کو بچالوں یا نماز میں بدستور مشغول رہوں اور بھیڑوں کی پروا نہ کروں۔ تو میں نے گوسفندوں پر نماز کو ترجیح دی اور گوسفندوں کو چھوڑ دیا اُسی اثنا میں شیطان نے میرے دل میں وسوسہ ڈالا کہ اب بھیڑیا تیرے گلہ میں داخل ہو کر سب کو ہلاک کر ڈالے گا اور تمہارے لئے کچھ باقی نہ رہے گا جس سے زندگی بسر ہو تو میں نے اُس کے جواب میں کہا کہ اگر گوسفندیں میرے ہاتھ سے جاتی رہیں گی تو کچھ پروا نہیں۔ خدا کی توحید، رسُولؐ خدا پر ایمان اور اُن کے بھائی علیؑ بن ابی طالبؑ کی محبت جو آنحضرتؐ کے بعد بہترینِ خلق ہیں اور ان کے پاک اور ہدایت کرنے والے فرزندوں کی دوستی و الفت اور اُن کے دشمنوں سے دشمنی تو باقی رہے گی جبکہ یہ دولت میرے ساتھ ہوگی تو جو کچھ ضائع ہو جائے ہیچ ہے۔ غرض میں نماز میں مشغول ہو گیا اور بھیڑیئے کو دیکھا کہ میرے گلہ میں در آیا اور ایک برہ کو پکڑ کر لے گیا۔ ناگاہ ایک شیر ظاہر ہوا اور اُس نے بھیڑیئے کو دو ٹکڑے کر دیا اور برہ کو اُس سے چھین کر گلہ میں واپس پہنچا دیا اور مجھے آواز دی کہ اے ابوذرؓ اپنی نماز میں مشغول رہو کیونکہ خلاقِ عالم نے مجھے تمہاری گوسفندوں پر حفاظت کے لئے مقرر فرمایا ہے جب تک نماز سے فارغ نہ ہو جاؤ۔ غرض میں حضورِ قلب کے ساتھ اپنی نماز اُس کے آداب و شرائط سے بجا لایا۔ جب فارغ ہوا تو وہ شیر میرے پاس آیا اور کہا کہ رسُولِ خدا حضرت محمد صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کے پاس جاؤ اور ان کو اطلاع دو کہ خدا نے آپ کے مصاحب کا احترام و اکرام فرمایا اور آپ کی شریعت کی حفاظت کرنے والا قرار دیا اور ان کی گوسفندوں پر ایک شیر کو موکل کیا یہاں تک کہ وہ نماز سے فارغ ہو گئے۔ آنحضرتؐ کے پاس صحابہ کی ایک جماعت موجود تھی جب ابوذرؓ سے یہ خبر سُنی تعجب کا اظہار کیا۔ جناب رسولؐ خدا نے فرمایا اے ابوذرؓ تم نے سچ کہا۔ میں اور علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ اور حسینؑ (علیہم السلام) تمہاری تصدیق کرتے ہیں۔ منافقوں نے جب یہ کلام سُنا تو کہا کہ محمدؐ اور ابوذرؓ نے آپس میں سازش کر لی ہے تاکہ اس حیلہ سے ہم کو فریب دیں تاکہ جو کچھ وہ کہتے ہیں ہم اُس کا اعتقاد کریں اُن میں سے ایک جماعت نے کہا چل کر اُن کے گلہ کو دیکھنا چاہیئے جبکہ وہ نماز پڑھ رہے ہوں کہ کیا شیر گوسفندوں کی حفاظت کرتا ہے تاکہ اُن کا جھوٹ لوگوں پر ظاہر کیا جائے۔ غرض ایک مرتبہ جب اُن کے گلہ کے نزدیک گئے، تو دیکھا کہ ابوذرؓ نماز پڑھ رہے ہیں اور شیر اُن کے گلہ کے گرد گھوم رہا ہے اور اُن کو چرا رہا ہے اور جو گوسفند گلہ سے الگ ہو کر دُور چلی جاتی ہے اُس کو ہنکا کر گلہ میں داخل کر دیتا ہے۔ جب ابوذرؓ نماز سے فارغ ہوئے شیر نے بقدرت خدا کہا اے ابوذر اپنی گوسفندوں کو صحیح سلامت لو۔ پھر ان منافقوں کو ندا دی کہ اے منافقوں کی جماعت انکار کرتے ہو اُس سے کہ خدا نے مجھ کو اُس کی گوسفندوں کی حفاظت کیلئے مسخر فرمایا جو محمدؐ اور علیؑ اور اُن کی آلِ طاہرہؑ کا دوست ہے اور خدا کی جانب اُن کا وسیلہ اختیار کرتا ہے۔ اُسی خدا کی قسم جو محمدؐ اور اُن کی آلؑ اطہار کو معزز رکھتا ہے اُس نے مجھے ابوذرؓ کا مطیع و فرمانبردار قرار دیا ہے حتیٰ کہ اگر وہ حکم دیں کہ تم سب کو چیر پھاڑ ڈالوں اور ہلاک کر دوں تو تم کو ہلاک کر دوں گا۔ اُسی خدا کی قسم کھاتا ہوں جس کی قسم سے بلند تر کوئی قسم نہیں کہ اگر محمدؐ و آلِ محمد (علیہم الصلوٰۃ والسلام) کے حق کے ساتھ خدا سے سوال

کردوں کہ تمام دریاؤں کو روغن زنبق (چنبیہ کا پھول) اور لوبان کردے اور تمام پہاڑوں کو مُشک و عنبر و کافور بنادے اور تمام درختوں کی شاخوں کو زمرد اور زبرجد قرار دے دے یقیناً وُہ قادر منان سب کو ایسا ہی بنادے گا۔ پھر جب ابوذرؓ آنحضرتؐ کی خدمت میں آئے حضرتؐ نے فرمایا اے ابوذر تم نے اپنے پروردگار کی عبادت بہت اچھی طرح کی اس سبب سے خدا نے ایسے حیوان کو تمہارا مسخر فرمایا کہ تمہاری اطاعت کرے اور درندوں کا ضرر تم سے دفع کرے۔ لہٰذا تم اُن میں سب سے بہتر ہو جن کی خدا نے قرآن میں مدح کی ہے جو نماز کو قائم کرتے ہیں۔

کلینی نے بسند معتبر حضرت موسیٰ بن جعفرؑ سے روایت کی ہے کہ ابوذرؓ کہتے تھے کہ میں دنیا سے بیزار ہوں اور اس کی مذمت کرتا ہوں سوائے جَو کی دو روٹیوں کے جن میں سے ایک صبح کو کھاتا ہوں اور ایک شام کو اور سوائے بال کے دو کپڑوں کے جن میں سے ایک کو کمر سے باندھتا ہوں اور ایک کو اوڑھتا ہوں۔

نیز بسند حسن حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ابوذرؓ اپنے خطبہ میں کہتے تھے کہ اے علم طلب کرنے والے دُنیا میں کوئی چیز نہیں مگر یہ کہ اس کی بہتری فائدہ پہنچاتی ہے یا اس کی خرابی نقصان دیتی ہے سوائے اس کے جس پر خدا رحم فرمائے۔ لہٰذا اس شے کو طلب کرو جس سے بھلائی کی تم کو اُمید ہو۔ اے علم کے طلب کرنے والے تجھ کو تیری جان سے تیرے اہل و عیال اور دولت و مال مشغول نہ کرلیں اس لئے کہ جس روز تو اپنے اہل و عیال سے جدا ہوگا تو اُس مہمان کے مانند ہوگا جو رات کو کسی گروہ کے ساتھ بسر کرتا ہے اور دن کو اُن سے جدا ہو جاتا ہے۔ اور مرنے اور مبعوث ہونے میں سوائے تھوڑی سی نیند کے جس سے تو بہت جلد بیدار ہو جائے زیادہ وقفہ نہیں ہے۔ اے علم کے طلب کرنے والے اُس روز سے پہلے اعمال صالحہ بھیج دے جس روز تجھ کو خدا کے سامنے برائے حساب و کتاب کھڑا کیا جائے گا اُس روز تو اپنے نیک اعمال کا ثواب پائے گا اور جو کچھ تو کرتا ہے اس کی جزا تجھ کو ملے گی۔

نیز بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے حضرت ابوذرؓ سے پوچھا کہ کس سبب سے ہم موت کو نہیں چاہتے ابوذرؓ نے فرمایا اس لئے کہ تم نے اپنی دنیا آباد کر رکھی ہے اور آخرت کو خراب و برباد کر رکھا ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ تم نہیں چاہتے کہ تم مقام آباد سے مقام خراب کو جاؤ۔ پھر اُس شخص نے پُوچھا کہ خدا کے سامنے ہمارا حاضر ہونا کس طرح ہوگا فرمایا اُس مسافر کے مانند ہے جو اپنے گھر کو پلٹتا ہے۔ اور تم میں بدعمل جو ہے وُہ بھاگے ہوئے اُس غلام کے مانند ہوتا ہے جس کو اُس کے آقا کے پاس واپس لائیں۔ پھر پوچھا کہ ہمارا حال خدا کے سامنے کیسا ہوگا ابوذرؓ نے فرمایا کہ اپنے اعمال خدا کی کتاب پر پیش کرو۔ جیسا کہ وُہ فرماتا ہے:۔ اِنَّ الْاَبْرَارَ لَفِیْ نَعِیْمٍ وَاِنَّ الْفُجَّارَ لَفِیْ جَحِیْمٍ (آیت ۱۳ و ۱۴، سورۃ انفطار پ۳۰) بیشک نیک اعمال والے بہشت کی نعمتوں میں ہوں گے اور یقیناً گنہگار جہنّم میں ہوں گے۔" اُس شخص نے پُوچھا خدا کی رحمت کہاں ہے فرمایا نیکو کاروں کے نزدیک۔

نیز اُنہی حضرتؑ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے ابوذر کو لکھا کہ کسی بہتر علم تازہ سے مجھے مستفید فرمائیے ابوذرؓ نے اس کو لکھا کہ علم کی کوئی انتہا نہیں بے شمار علوم ہیں۔ لیکن اگر تجھ سے ہو سکے تو اُس شخص سے بدی مت کر

حضرت ابوذرؓ کا زہد

مرنے اور مبعوث ہونے کے درمیان وقفہ

جس کو تُو دوست رکھتا ہے۔ اُس نے کہا کیا کبھی آپ نے دیکھا ہے کہ کوئی شخص جس کو دوست رکھتا ہے اُس سے بُرائی کرے۔ ابوذرؓ نے کہا ہاں! تیری جان تجھ کو تمام جانوں سے زیادہ محبوب ہے جب تُو خدا کی نافرمانی کرتا ہے تو اپنی جان کو نقصان پہنچاتا ہے۔

پھر اُنہی حضرتؑ سے روایت ہے کہ مدینہ میں ایک شخص تھا جو برابر جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مسجد میں آیا کرتا تھا۔ ایک روز وُہ مسجد میں داخل ہوُا اور کہا خداوندا مجھے وحشت سے انس کرامت فرما اور میری تنہائی کو نیک ہم نشین سے وصل کردے۔ جب وُہ دُعا سے فارغ ہوُا دیکھا کہ ایک شخص مسجد کے ایک گوشہ میں بیٹھا ہے۔ وُہ اُس کے پاس گیا اور سلام کیا اور پوچھا کہ اے بندۂ خدا تُو کون ہے کہا میں ابوذر ہوں۔ اُس شخص نے کہا اللہ اکبر اللہ اکبر۔ ابوذر نے پوچھا اے بندۂ خدا تُو نے تکبیر کیوں کہی۔ اُس نے کہا جب میں مسجد میں داخل ہوُا تو ایسی دُعا کی تھی تو خداوند عالم نے آپ کی ملاقات سے مجھے سرفراز فرمایا۔ ابوذر نے کہا میں تکبیر کہنے کا زیادہ مستحق تھا کیونکہ میں شائستہ ہمنشین ٹھہرا۔ بیشک میں نے رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سُنا ہے آپؐ نے فرمایا کہ میں اور تم قیامت کے روز ایک بلندی پر ہوں گے یہانتک کہ لوگ حساب وکتاب سے فارغ ہوں گے۔ اے بندۂ خدا میرے پاس سے چلا جا کیونکہ عثمان نے میری ہم نشینی سے لوگوں کو منع کیا ہے ایسا نہ ہو کہ تجھے کوئی تکلیف پہنچے۔

بسند موثق اُنہی حضرتؑ سے روایت ہے کہ ایک روز حضرت ابوذر جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کی یا رسُولؐ اللہ مدینہ منورہ کی ہوا میرے موافق نہیں کیا آپ اجازت دیتے ہیں کہ میں اپنے بھتیجے کو لے کر قبیلۂ مزنیہ کے پاس چلا جاؤں اور وہیں زندگی گزاروں۔ حضرتؐ نے فرمایا مجھے خوف ہے کہ عرب کے سواروں کا ایک گروہ کہیں تم پر حملہ کر کے تمہارے بھتیجے کو مار نہ ڈالے اور تم پریشان حال میرے پاس آ کر اپنے عصا پر تکیہ کر کے کھڑے ہو اور کہو کہ میرے بھائی کے لڑکے کو ظالموں نے مار ڈالا اور میرے حیوانات پکڑ لے گئے۔ ابوذر نے کہا انشاء اللہ جو بہتر ہو گا وہی ہو گا۔ آنحضرتؐ نے اُن کو اجازت دے دی اور وُہ اپنے بھائی کے لڑکے اور اپنی زوجہ کو لے کر مدینہ سے باہر چلے گئے۔ جب قبیلۂ مزنیہ میں پہنچے کچھ دنوں کے بعد قبیلۂ فزارہ کے سواروں کا ایک گروہ اُن پر حملہ آور ہوُا اور عینیہ بن حصین اُن کے حیوانات بھگا لے گیا اور اُن کے بھتیجے کو قتل کر دیا اور اُن کی زوجہ کو پکڑ لے گئے جو بنی غفار کے قبیلہ سے تھیں۔ آخر ابوذرؓ ہر مقام سے تیزی کے ساتھ روانہ ہوتے ہوئے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں پہنچے اور ان کو نیزہ کی انی سے اُن لوگوں نے مارا تھا جو اُن کے شکم تک پہنچی تھی۔ غرض ابوذرؓ عصا پر تکیہ کر کے بولے کہ سچ کہا تھا خدا اور اُس کے رسُولؐ نے یا حضرتؐ جیسا کہ آپ نے فرمایا تھا ظالموں نے میرے بھتیجے کو مار ڈالا اور میرے مویشی لے گئے اور اب آپ کے سامنے اپنے عصا پر تکیہ کئے ہوئے کھڑا ہوں۔ یہ دیکھ کر آنحضرتؐ نے مسلمانوں کو مدد کے لئے بلایا اور وُہ لوگ جلدی جلدی مدینہ سے باہر نکلے اور قبیلۂ فزارہ کا تعاقب کیا اور اُن سے ابوذرؓ کا مال واپس چھین لیا اور مشرکین کے ایک گروہ کو قتل کر ڈالا۔[1]

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ ابوذرؓ کا آنحضرتؐ کی مخالفت کرنا ان کی شان کے منافی ہے۔ ممکن ہے کہ یہ رہبانی بر صدق ہو۔

بسند ہائے متواترہ عامہ و خاصہ نے روایت کی ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ آسمان نے سایہ نہیں کیا اور زمین نے کسی کا بوجھ نہیں اُٹھایا جو ابوذرؓ سے زیادہ سچا ہو۔ اور ابن بابویہ نے بسند معتبر امام رضاؑ سے روایت کی ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ابوذرؓ اس اُمّت کے صدیق ہیں۔

شیخ طبرسی نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اے ابوذر میں تمہارے واسطے وہی پسند کرتا ہوں جو اپنے لیئے پسند کرتا ہوں۔ میں تم کو کمزور و ناتوان پاتا ہوں لہذا دو شخصوں پر بھی امیر مت بننا اور مال یتیم کے متکفل نہ ہونا۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ ایک شخص نے حضرت صادقؑ کی خدمت میں عرض کی کہ ابوذرؓ بہتر ہیں یا آپ کے اہلبیتؑ۔ حضرتؑ نے پوچھا سال کے کتنے مہینے ہوتے ہیں۔ عرض کی بارہ۔ حضرتؑ نے پوچھا اُن میں کتنے مہینے محترم ہیں۔ راوی نے عرض کی چار مہینے۔ حضرتؑ نے دریافت کیا کہ ماہِ رمضان بھی اُن میں شامل ہے یا نہیں۔ راوی نے کہا نہیں۔ حضرتؑ نے پُوچھا محترم مہینے افضل ہیں یا ماہِ رمضان؟ راوی نے کہا ماہِ رمضان۔ تب حضرتؑ نے فرمایا کہ یہی حال ہم اہلبیتؑ کا ہے ہم پر کسی کو قیاس نہیں کیا جا سکتا۔ بیشک ایک روز ابوذرؓ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اصحاب کے ساتھ بیٹھے تھے۔ لوگ اس اُمّت کے فضائل بیان کر رہے تھے۔ ابوذرؓ نے کہا اس اُمّت کے بہترین افراد علیؑ بن ابی طالبؑ ہیں اور وُہ بہشت و دوزخ کے تقسیم کرنے والے ہیں اور وُہ اس اُمّت کے صدیق اور فاروق ہیں اور اس اُمّت پر حجّتِ خدا ہیں۔ جب منافقوں نے اُن سے یہ بات سُنی تو مُنہ پھیر لیا اور انکار کیا اور اُن کو دروغ سے نسبت دی۔ تو ابو امامۂ باہلی اُن میں سے اُٹھا اور آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہو کر اُس نے ابوذرؓ کا کلام اور اُس جماعت کا انکار بیان کیا۔ حضرتؐ نے فرمایا آسمان سبز نے سایہ نہیں ڈالا اور زمین گرد آلود نے بوجھ نہیں اُٹھایا کسی شخص کا جو ابوذرؓ سے زیادہ سچا ہو۔ نیز بسند دیگر روایت ہے کہ ایک شخص نے حضرت صادقؑ سے اسی حدیث کو دریافت کیا کہ کیا رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ابوذرؓ کے حق میں ایسا فرمایا ہے حضرتؑ نے فرمایا ہاں۔ تو راوی نے کہا پھر خود جناب رسول خداؐ امیر المومنینؑ اور حسنؑ و حسینؑ کہاں گئے۔ یہ سُنکر حضرتؑ نے فرمایا کہ ہماری مثال ماہِ رمضان کی سی ہے جس میں ایک رات ایسی ہے جس میں عمل کرنا ہزار مہینے کے عمل کرنے کے برابر ہے۔ تمام اکابر صحابہ دُوسرے تمام مہینوں میں حرمت کے مہینوں کے مانند ہیں اسی طرح ہم اہلبیتؑ پر کسی کو قیاس نہیں کیا جا سکتا۔

حسن بن سعید کی کتاب میں امام محمد باقرؑ سے منقول ہے کہ ایک روز ایک شخص ابوذرؓ کے پاس آیا، اور اُن کو خوشخبری دی کہ تمہاری مویشیوں نے بچے دیئے ہیں اور اُن کی کثرت ہو گئی ہے۔ ابوذرؓ نے فرمایا کہ

---

(بقیہ از صفحہ ۹۶۹) ابوذر کے ابتدائی زمانہ کا حال ہو قبل اس کے کہ ان کا ایمان کامل ہو۔ اور یہ بھی ممکن ہے کہ اس سے اُن کی غرض آنحضرتؐ کے معجزہ کا ظہور ہو یا راحتِ دنیا پر آخرت کے ثواب کا اختیار کرنا مقصود ہو۔ ۱۲

اُن کی زیادتی سے میں خوش نہیں ہوتا اور نہ اُن کو دوست رکھتا ہوں بلکہ جو کم اور کافی ہو اُسی کو پسند کرتا ہوں اس لیے کہ میں نے جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے سُنا ہے کہ حضرتؐ فرماتے تھے کہ صراط کے دونوں کناروں پر رحم اور امانت ہوں گے۔ کوئی ایسا شخص جب اُس پر گزرے گا جس نے صلۂ رحم بہت کیا ہوگا اور کسی کی امانت میں خیانت نہ کی ہوگی تو صراط اس کو دوزخ میں نہ ڈالے گا۔

نیز بسند صحیح اُنہی حضرتؑ سے روایت ہے کہ جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے زمانہ میں ایک روز ابوذرؓ نے ایک شخص کو اس کی ماں کے طعنہ کے ساتھ سرزنش کی اور کہا اے سیاہ عورت کے لڑکے۔ چونکہ اس کی ماں کالی تھی اس لیئے ایسا کہا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا اے ابوذر کیا اس شخص کو اس کی ماں کا طعنہ دیتے ہو۔ جب ابوذرؓ نے یہ سُنا خاک پر گر پڑے۔ روتے تھے اور اپنا سر اور چہرہ خاک پر ملتے تھے۔ آخر حضرتؐ اُن سے راضی ہوئے۔

شیخ طوسی نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ لوگوں نے ابوذرؓ سے کہا اے رسُولِ خدا کے مصاحب کیونکر تم نے صبح کی۔ آپ نے فرمایا دو نعمتوں میں مَیں نے صبح کی ایک یہ کہ خدا نے میرا گناہ پوشیدہ کر دیا ہے اور ایک یہ کہ لوگ میری تعریف کرتے ہیں۔ اور جو شخص اپنی تعریف سے مغرور ہوتا ہے وُہ دھوکا کھاتا ہے۔

شیخ کشی نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ایک روز ابوذرؓ جناب رسولؐ خدا کی تلاش میں ایک باغ میں گئے اور آنحضرتؐ کو سوتے ہوئے دیکھا معلوم کرنا چاہا کہ آیا واقعی آنحضرتؐ سوئے ہیں یا بیدار ہیں اس لیئے ایک سُوکھی لکڑی لے کر توڑی جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے سر اُٹھا کر فرمایا اے ابوذرؓ کیا مجھ سے مذاق کرتے ہو۔ کیا تم کو نہیں معلوم کہ مَیں تمہارے اعمال اُسی طرح نیند کی حالت میں بھی دیکھتا ہوں جس طرح بیداری کے عالم میں دیکھتا ہوں۔ میری آنکھیں سوتی ہیں لیکن میرا دل نہیں سوتا۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ابوذرؓ کی زیادہ تر عبادت صنائع پروردگار میں غور کرنے اور عبرت حاصل کرنے میں ہوتی تھی۔

قطب راوندی نے خود ابوذرؓ سے روایت کی ہے۔ وُہ کہتے ہیں کہ ایک روز مَیں اور عثمانؓ ساتھ ساتھ آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ آنحضرتؐ مسجد میں تکیہ لگائے بیٹھے تھے۔ ہم دونوں بھی حضورؐ کے پاس بیٹھ گئے۔ تھوڑی دیر بعد عثمانؓ اُٹھ کر چلے گئے اور مَیں بیٹھا رہا۔ تو آنحضرتؐ نے مجھ سے فرمایا کہ عثمان سے کیا راز کی باتیں کر رہے تھے؟ عرض کی میں قرآن کا ایک سُورہ پڑھ رہا تھا۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ بہت جلد وُہ تم سے دشمنی کریں گے اور تم اُن کے دشمن ہو جاؤ گے اور تم دونوں میں جو جو ظالم ہوگا وُہ جہنم میں جائے گا تو میں نے کہا اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ہم دونوں میں جو ستمگار ہوگا وُہ آتش جہنم میں ہوگا۔ فرمائیے ہم میں کون ستم کرنے والا ہوگا حضرتؐ نے فرمایا اے ابوذر حق کہنا اگرچہ وُہ تلخ ہوگا یہاں تک کہ قیامت کے روز مجھ سے ملاقات کرنا اس عہد کے ساتھ جو میں نے تم سے لیا ہے۔

بسند معتبر حضرت امام محمد باقرؑ سے منقول ہے کہ ابوذرؓ خدا کے خوف سے اس قدر روئے کہ اُن کی آنکھیں زخمی ہوگئیں۔ لوگوں نے کہا کہ خدا سے دُعا کرو کہ تمہاری آنکھوں کو شفا بخشے۔ ابوذرؓ نے کہا مجھے انکی

پروا نہیں۔ پوچھا پھر تمہیں کون سا غم ہے جس نے تمہیں آنکھوں سے بے خبر کر دیا ہے کہا دو عظیم امر درپیش ہیں اور وُہ بہشت و دوزخ ہیں۔

ابن بابویہ نے عبداللہ بن عباس سے روایت کی ہے کہ ایک روز جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وسلم مسجد قبا میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کا ایک گروہ حاضر خدمت تھا۔ اُس وقت آپ نے فرمایا کہ اب جو شخص سب سے پہلے اس دروازہ سے آئے گا وُہ اہل بہشت سے ہوگا۔ جب صحابہ نے یہ سُنا تو اُن میں سے ایک گروہ اُٹھا کہ شائد وُہ داخل ہونے میں سبقت کر جائیں۔ یہ دیکھ کر حضرتؐ نے فرمایا جو گروہ اب داخل ہوگا اور اس میں ایک دوسرے پر سبقت کر کے جو شخص رومی مہینے آزار کے ختم ہونے کی مجھ کو خوشخبری دے گا وُہ اہل بہشت سے ہے۔ غرض اُس جماعت کے ساتھ ابوذرؓ داخل ہوئے جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پوچھا کہ رومی مہینوں میں سے کون سا مہینہ ہے ابوذر نے کہا آزار ختم ہوگیا۔ حضرتؐ نے فرمایا ہم جانتے ہیں لیکن میں چاہتا تھا کہ صحابہ یہ سمجھ لیں کہ تم اہل بہشت سے ہو۔ اور کیونکر نہ ہوگے جبکہ تم کو میرے حرم سے میرے اہلبیتؑ کی محبت اور دوستی کے سبب باہر نکالیں گے اور تم تنہائی میں زندگی بسر کرو گے اور تنہائی میں تمہاری وفات ہوگی اور اہل عراق کی ایک جماعت تمہاری تجہیز و تکفین کی سعادت حاصل کرے گی۔ اور وُہ جماعت بہشت میں میری رفیق ہوگی جس کا خدا نے پرہیزگاروں سے وعدہ فرمایا ہے۔

علی بن ابراہیم نے روایت کی ہے کہ جنگ تبوک میں ابوذرؓ تین روز پیچھے رہ گئے اس لیئے کہ اُن کا اُونٹ لاغر و کمزور تھا۔ جب اُنہوں نے سمجھ لیا کہ اُونٹ قافلہ تک نہیں پہنچ سکتا تو اُس کو راہ میں چھوڑ دیا اور اپنا سامان اپنی پشت پر باندھ لیا اور پیادہ روانہ ہوئے۔ جب دن نکلا اور آفتاب بلند ہُوا مسلمانوں نے اُن کو دیکھا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ ابوذر ہیں اور پیاسے ہیں پانی جلد ان کے پاس پہنچاؤ۔ لوگوں نے پانی اُن کے پاس پہنچایا انہوں نے پیا اور حضرتؐ کی خدمت میں دوڑے ہوئے آئے۔ لوٹا اُن کے ہاتھ میں تھا۔ حضرتؐ نے پوچھا اے ابوذر پانی تو ساتھ لیئے ہوئے ہو پھر کیوں پیاسے رہ گئے۔ عرض کی یارسُول اللہ میرا گذر راہ میں ایک پتھر کی طرف ہُوا اُس پر بارش کا پانی جمع تھا۔ میں نے چکھا تو وُہ بہت سرد اور شیریں معلوم ہُوا اس لیئے میں نے عہد کیا کہ جب تک میرے حبیبؐ سرور دو عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کو نہ پئیں گے میں بھی نہ پیئوں گا۔ حضرتؐ نے فرمایا اے ابوذر خدا تم پر رحم فرمائے تم تنہا غربت میں زندگی گزارو گے، تنہائی میں تمہاری وفات ہوگی تنہا مبعوث ہوگے اور تنہا ہی بہشت میں داخل ہوگے! اور اہل عراق کا ایک گروہ تمہارے دفن و کفن کی سعادت حاصل کرے گا۔

معتمد ارباب سیر نے نقل کیا ہے کہ ابوذرؓ خلیفہ دوم کے زمانہ میں شام چلے گئے تھے اور وہیں حضرت عثمانؓ کی خلافت کے زمانہ تک مقیم رہے۔ جب اُن کی نامناسب طریقوں کی ان کو اطلاع ہوئی خاص طور سے جناب عمارؓ کی بے حرمتی اور مار پیٹ کا حال معلوم ہُوا تو وُہ علانیہ ان کی مذمت کرنے لگے اور بظاہر ان کو بُرا کہتے اور اُن کی زیادتیوں کو بیان کرتے رہتے۔ اور جب امیر معاویہ کے ظلم و جور مشاہدہ کرتے تو اُن کو سرزنش کرتے اور لوگوں کو حضرت علیؑ کی دوستی و محبت کی ترغیب دیتے اور اُن کے فضائل و مناقب بیان کرتے اور ان میں

بہتوں کو تشیع پر مائل کر لیا تھا۔ اور مشہور یہ ہے کہ شام اور جبل عامل میں جو شیعہ ہیں وہ ابوذرؓ کی برکت سے ہیں۔ غرض امیر معاویہ نے اُن کی شکایت عثمان کو لکھی اور ظاہر کیا کہ اگر چند روز ابوذرؓ اور اس ملک میں رہ جائیں گے تو یہاں کے لوگوں کو تم سے منحرف کر دیں گے۔ عثمان نے جواب میں لکھا کہ جس وقت میرا خط تیرے پاس پہنچے تجھ کو چاہیئے کہ تیز رو مرکب پر ابوذرؓ کو سوار کر کے ایک سخت مزاج شخص کے ساتھ روانہ کر دے جو رات دن سواری کو دوڑاتا ہوا لائے تاکہ نیند ابوذرؓ پر غالب ہو اور وہ سو نہ سکیں ) تاکہ میرا اور تیرا ذکر اُن کے دل سے نکل جائے (اور نیند میں بے چین رہیں ) جب یہ خط معاویہ کو ملا ابوذرؓ کو بلایا اور اُن کو ایک شریر اُونٹ کی کوہان پر بٹھایا اور ایک تندمزاج ساربان کو ان کے ہمراہ کر کے روانہ کیا۔ ابوذرؓ لانبے قد کے آدمی تھے مگر لاغر اور ناتوان تھے۔ اس وقت بوڑھے ہو چکے تھے اور اُن کے سر اور داڑھی کے تمام بال سفید ہو گئے تھے۔ غرض ساربان اُونٹ کو نہایت تیزی سے چلاتا رہا۔ اُونٹ پر کجاوہ وغیرہ کچھ نہ تھا اس لیئے اس کے دوڑنے سے ابوذرؓ کی رانیں زخمی ہو گئی تھیں۔ یہانتک کہ ان کے گوشت گر گئے تھے۔ اسی حالِ خراب و خستہ سے مدینہ میں پہنچے۔ جب لوگ اُن کو عثمان کے سامنے لائے تو اُن کو دیکھ کر وہ بولے کہ کوئی آنکھ تیرے دیدار سے روشن نہ ہو اے جندب۔ ابوذرؓ نے کہا میرے باپ نے میرا نام جندب رکھا تھا لیکن رسُولؐ اللہ نے میرا نام عبداللہ رکھا۔ عثمان نے کہا کہ تم مسلمان ہونے کا دعوٰی کرتے ہو اور ہمارے متعلق کہتے ہو کہ ہمارا قول ہے کہ خدائے تعالٰی فقیر ہے اور ہم تونگر ہیں۔ آخر میں نے کب یہ بات کہی ہے۔ ابوذرؓ نے کہا یہ بات تو میں نے کبھی نہیں کہی لیکن گواہی دیتا ہوں کہ میں نے جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے سُنا ہے کہ جب ابی العاص کی اولاد تیسؔ تک پہنچ جائے گی خدائے تعالٰے کے مال کو اپنے اقبال و اقتدار کا ذریعہ قرار دیں گے اور بندگانِ خدا کو اپنے ملازم اور خدمتگار سمجھیں گے اور دینِ خدا میں خیانت کریں گے۔ اس کے بعد خداوند عالم اپنے بندوں کو اُن کے دستِ ظلم سے چھوڑائے گا اور رہائی دے گا۔ اور علی بن ابراہیم نے اپنی تفسیر میں ذکر کیا ہے:۔ وَإِذْ أَخَذْنَا مِيثَاقَكُمْ لَا تَسْفِكُونَ دِمَاءَكُمْ وَلَا تُخْرِجُونَ أَنفُسَكُم مِّن دِيَارِكُمْ ثُمَّ أَقْرَرْتُمْ وَأَنتُمْ تَشْهَدُونَ ۝ ثُمَّ أَنتُمْ هَٰؤُلَاءِ تَقْتُلُونَ أَنفُسَكُمْ وَتُخْرِجُونَ فَرِيقًا مِّنكُم مِّن دِيَارِهِمْ تَظَاهَرُونَ عَلَيْهِم بِالْإِثْمِ وَالْعُدْوَانِ وَإِن يَأْتُوكُمْ أُسَارَىٰ تُفَادُوهُمْ وَهُوَ مُحَرَّمٌ عَلَيْكُمْ إِخْرَاجُهُمْ ۚ أَفَتُؤْمِنُونَ بِبَعْضِ الْكِتَابِ وَتَكْفُرُونَ بِبَعْضٍ ۚ فَمَا جَزَاءُ مَن يَفْعَلُ ذَٰلِكَ مِنكُمْ إِلَّا خِزْيٌ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا ۖ وَيَوْمَ الْقِيَامَةِ يُرَدُّونَ إِلَىٰ أَشَدِّ الْعَذَابِ ۗ وَمَا اللَّهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُونَ ۝ (آیت ۸۴ و ۸۵ سورۂ بقرہ پ۱)

جس کا ترجمہ اکثر مفسرین کے قول کے مطابق یہ ہے کہ یاد کرو اس وقت کو جبکہ تم سے یا تمہارے باپ دادا سے ہم نے عہد لیا کہ اپنے عزیزوں اور اپنے ہم مذہبوں کا خون نہ کرنا اور نہ اُن کو ظلم و جور کے ساتھ اُن کے گھروں سے نکالنا۔ تو تم نے عہد و اقرار کیا اور تم اس کو جانتے ہو اور اس پر خود آپس میں ایک دوسرے کے گواہ ہو مگر تم تو وہ لوگ ہو کہ عہد کو توڑتے ہو اور آپس میں ایک دوسرے کو قتل کرتے ہو اور ایک گروہ کو گھروں اور شہروں سے نکالتے ہو اور اُن کو نکالنے میں ایک دوسرے کی مدد کرتے ہو۔ اور اسیروں کا فدیہ جو دیتے ہو وہ تو بہتر ہے آیا کتابِ خدا کے بعض احکام پر عمل کرتے ہو جو اسیروں کے فدیہ دینے کے بارے میں ہے اور بعض سے انکار کرتے

جناب ابوذرؓ کا عثمان کے سامنے حدیث بیان کرنا

جو لوگوں کا قتل کرنا اور اُن کا اُن کے گھروں سے نکالنا ہے۔ لہٰذا ایسے نافرمانوں کا بدلہ دُنیا کی زندگی میں خواری اور رُسوائی ہے اور قیامت کے روز سخت ترین عذاب جہنم ہے۔ اور جو کچھ تم کرتے ہو خدا اُس سے غافل نہیں ہے۔" علی بن ابراہیم نے بیان کیا ہے کہ یہ آیتیں ابوذر اور عثمان کے بارے میں نازل ہوئی ہیں۔ اس سبب سے کہ جب ابوذر مدینہ میں علیل و بیمار داخل ہوئے اور عثمان کے سامنے اپنے عصا پر ٹیک لگا کر کھڑے ہوئے اُس وقت اُن کے سامنے ایک لاکھ درہموں کا ڈھیر مسلمانوں کے مال کا لگا ہوا تھا اور اُن کے مصاحبین اُن کے گرد بیٹھے تھے اور اُن درہموں کو دیکھ رہے تھے کہ اُن پر تقسیم کیا جائے۔ ابوذر نے عثمان سے پُوچھا کہ یہ کیسا مال ہے کہا ایک لاکھ درہم ہیں جو اطراف و جوانب سے میرے لیئے لایا گیا ہے اور انتظار ہے کہ اتنا ہی اور آجائے تو سب ملا کر جو چاہوں کروں اور جس کو چاہوں دوں۔ ابوذرؓ نے کہا اے عثمان ایک لاکھ درہم زیادہ ہیں یا کہ چار دینار۔ کہا ایک لاکھ درہم۔ ابوذر نے کہا تم کو یاد ہے کہ میں اور تم ایک مرتبہ رات کے وقت جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ حضرتؐ بہت رنجیدہ و مغموم تھے اور ہم سے بات تک نہ کی۔ پھر جب صبح کو ہم لوگ حاضر ہوئے تو دیکھا کہ حضرت بہت خوش و مسرور تھے۔ ہم نے کہا کہ ہمارے باپ ماں آپ پر فدا ہوں اس کا کیا سبب ہے کہ رات حضورؐ بہت زیادہ غمگین تھے اور اس وقت شاد و خرم ہیں۔ فرمایا کہ رات مسلمانوں کے مال کا چار دینار میرے پاس آگیا تھا اور اُن کو تقسیم نہ کر سکا تھا۔ مجھے خوف تھا کہ ممکن ہے کہ اسوقت میری موت آجائے اور وُہ مال میرے پاس رہ جائے۔ لیکن اس وقت وُہ مال مسلمانوں پر تقسیم کر دیا اس لیئے مسرور ہوں۔ یہ سُنکر عثمان نے کعب الاحبار کی جانب دیکھا اور کہا کہ تم کیا کہتے ہو اُس شخص کے بارے میں جس نے اپنے مال کی واجب زکوٰۃ ادا کر دی ہو تو اُس پر کچھ اور چیز واجب ہے۔ اور بروایت دیگر کہا کہ اے کعب امام کے لیئے کیا حرج ہے کہ بیت المال سے کچھ مسلمانوں کو دے اور کچھ محفوظ رکھے تاکہ زمانہ کی ضرورت کے موافق جس کو چاہے دے۔ کعب نے کہا اگر سونے اور چاندی کی اینٹ بنا کر رکھے تو کوئی حرج نہیں۔ یہ سُنتے ہی ابوذرؓ نے اپنا عصا کعب کے سر پر مارا اور کہا اے یہودی بچّے تیرا کیا کام جو تو مسلمانوں کے احکام میں دخل دیتا ہے۔ خدا کا قول زیادہ سچا ہے یا تیرا۔ وُہ ارشاد فرماتا ہے "وَالَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا يُنْفِقُوْنَهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ يَّوْمَ يُحْمٰى عَلَيْهَا فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ فَتُكْوٰى بِهَا جِبَاهُهُمْ وَجُنُوْبُهُمْ وَظُهُوْرُهُمْ هٰذَا مَا كَنَزْتُمْ لِاَنْفُسِكُمْ فَذُوْقُوْا مَا كُنْتُمْ تَكْنِزُوْنَ ۝" (آیہ ۳۴ و ۳۵۔ سورۃ توبہ پارہ ۱۰) جس کا ترجمہ اکثر مفسرین کے قول کے مطابق یہ ہے کہ جو لوگ سونا اور چاندی جمع کرتے ہیں اور راہِ خدا میں خرچ نہیں کرتے اے رسولؐ اُن کو دردناک عذاب کی خوشخبری دے دو جس روز کہ ان کے خزانے آگ میں لال کر کے اُن کی پیشانیاں داغی جائیں گی کیونکہ وُہ فقیروں کو دیکھتے تو تیور بل پڑ جاتے اور اُن کے پہلو بھی داغے جائیں گے جنکو اہل فقر سے دُور رکھتے اور اُن کی پیٹھیں بھی جنکو غریبوں کی جانب پھیرے رہتے تھے۔ اور ان سے کہا جائے گا کہ یہ ہے وُہ خزانہ جس کو تم نے اپنے لیئے جمع کیا تھا اور اس سے فائدہ کی اُمید رکھتے تھے لہٰذا ان کے مزے چکھو جو ذخیرہ کرتے تھے۔" جب ابوذرؓ نے یہ آیتیں پڑھیں تو عثمان نے کہا تم بڈھے خرانٹ ہوگئے ہو تمہاری عقل زائل ہو چکی ہے اگر تم رسُولؐ کے صحابی نہ ہوتے تو میں یقیناً تم کو قتل کر دیتا۔ ابوذرؓ نے کہا

اے عثمان تم جھوٹ کہتے ہو تم میرے قتل پر قادر نہیں ہو میرے حبیب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھے خبر دی ہے کہ اے ابوذر تم کو کوئی نہ دین سے برگشتہ کر سکتا ہے نہ قتل کر سکتا ہے۔ رہی میری عقل تو وہ اتنی ہے کہ ایک حدیث جو میرے اور تمہارے بارے میں رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے مجھے بخوبی یاد ہے۔ عثمان نے پوچھا وہ حدیث کون سی ہے؟ فرمایا کہ میں نے جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے سُنا ہے کہ جب ابی العاص کی اولاد کی تعداد تیس تک پہنچ جائے گی تو وہ مالِ خدا میں ناحق تصرف کریں گے اور آپس میں بانٹ لیں گے اور قرآن کی غلط تاویل کریں گے اور خدا کے بندوں کو اپنا غلام بنالیں گے اور فاسقوں اور ظالموں کو اپنا دوست بنائیں گے اور صالح اور نیک لوگوں سے لڑائی جھگڑا کریں گے۔ عثمان نے کہا اے گروہِ صحابہ کیا تم میں سے بھی کسی نے پیغمبرؐ سے یہ حدیث سُنی ہے؟ سب نے عثمان کی خوشامد میں کہہ دیا نہیں ہم نے نہیں سُنی ہے۔ عثمان نے کہا علیؑ بن ابی طالبؑ کو بلاؤ۔ جب وہ تشریف لائے عثمانؓ نے کہا اس بڈھے کاذب کو دیکھو کیا کہتا ہے۔ جناب امیرؑ نے فرمایا بس کرو اے عثمان ان کو جھوٹ سے نسبت مت دو۔ کیونکہ میں نے جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے سُنا ہے کہ حضرتؐ نے ان کے حق میں فرمایا کہ آسمان سبز نے کسی پر سایا نہیں ڈالا اور زمین نے کسی کا بوجھ نہیں اُٹھایا جو ابوذر سے زیادہ سچا ہو۔ وہ تمام صحابہ جو موجود تھے یہ سُنکر بولے کہ واللہ حضرت علیؑ سچ کہتے ہیں ہم نے یہ حدیث پیغمبرؐ سے سُنی ہے۔ اُس وقت ابوذرؓ پر گریہ طاری ہوا اور کہا وائے ہو تم پر تم سب کے سب اس مال کی طرف للچائی ہوئی آنکھ سے دیکھ رہے ہو اور مجھے جھوٹ سے نسبت دیتے ہو کہ میں آنحضرتؐ پر جھوٹ باندھتا ہوں اور افترا کرتا ہوں۔ پھر اُن منافقین سے کہا کہ تم میں کون سب سے بہتر ہے؟ عثمانؓ نے فرمایا کہ تمہارا گمان ہے کہ تم ہم سے بہتر ہو؟ فرمایا ہاں۔ جس روز سے اپنے حبیبؐ پیغمبرؐ سے جدا ہوا ہوں اس وقت سے یہی جبہ پہنے ہوں اور اپنے دین کو دُنیا کے عوض میں نے نہیں فروخت کیا ہے۔ اور تم لوگوں نے پیغمبرؐ کے دین میں بدعتیں ایجاد کر رکھی ہیں اور دُنیا کے عوض دین کو خراب و برباد کر دیا ہے اور خدا کے مالوں میں ناحق تصرف کیا ہے۔ خدا تم سے سوال کرے گا اور مجھ سے نہیں پوچھے گا عثمانؓ نے (لاجواب ہو کر) کہا اچھا تم کو رسولِ خدا کے حق کی قسم دے کر پوچھتا ہوں سچ کہو۔ ابوذرؓ نے کہا اگر قسم نہ دیتے تب بھی میں سچ کہتا۔ عثمانؓ نے پوچھا کس شہر کو تم سب سے زیادہ دوست رکھتے ہو فرمایا وہ شہر جو حرمِ خدا اور حرمِ رسولؐ ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ اسی میں خدا کی عبادت کروں یہانتک کہ میری موت آئے عثمان نے کہا میں تم کو وہاں نہیں بھیجوں گا کیونکہ میرے نزدیک تمہاری کوئی عزت نہیں ہے۔ ابوذرؓ یہ سُنکر خاموش ہو گئے۔ عثمان نے پھر پوچھا کہ کس شہر کو سب سے زیادہ دُشمن رکھتے ہو اور ناپسند رکھتے ہو۔ فرمایا ربذہ کو جہاں حالتِ کفر میں میری بسر ہوئی تھی۔ عثمان نے کہا میں تم کو وہیں بھیجوں گا۔ ابوذر نے کہا تم نے جو مجھ سے پوچھا میں نے سچ سچ کہہ دیا اب جو میں تم سے پوچھوں تم بھی صحیح صحیح بتاؤ۔ اگر تم کوئی لشکر کسی دُشمن کی جانب بھیجو جس میں میں بھی ہوں اور کفار مجھے اسیر کر لیں اور کہیں کہ جب تک تم اپنے مال کا تیسرا حصّہ نہ دو گے ہم ابوذرؓ کو رہا نہ کریں گے تو کیا اتنا مال دے کر مجھے رہا کرا لو گے عثمانؓ نے فرمایا ہاں۔ پھر پوچھا کہ اگر وہ لوگ تمہارا نصف مال طلب کریں تب بھی دے کر مجھے چھڑوا لو گے فرمایا ہاں۔ پھر پوچھا کہ اگر میرے عوض تمہارا

تمام مال مانگیں کہا تب بھی تم کو رہا کرا لوں گا اور اپنا تمام مال تمہارے فدیہ میں دے دوں گا۔ ابوذر نے کہا اللہ اکبر میرے حبیب جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک روز مجھ سے فرمایا کہ اے ابوذر تمہارا کیا حال ہوگا اُس روز جبکہ تم سے شہر کے بارے میں پوچھا جائے گا اور تم کہو گے کہ مکہ تو وہاں تمہاری سکونت منظور نہ کی جائے گی۔ پھر تم سے بدترین شہر معلوم کریں گے تم ربذہ کو بتاؤ گے تو تم کو وہیں بھیجا جائے گا۔ میں نے عرض کی یا رسولؐ اللہ ایسا زمانہ بھی آئے گا؟ فرمایا ہاں۔ اُسی خدا کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے کہ یہ امر ضرور واقع ہوگا۔ میں نے عرض کی یا رسولؐ اللہ اُس روز کاندھے پر تلوار رکھ کر مردانہ وار اُن سے جہاد کروں گا۔ حضورؐ نے فرمایا نہیں سنکر خاموش رہنا اور کسی سے تعرض نہ کرنا اگرچہ وُہ غلام حبشی ہی ہو۔ بیشک تمہارے اور عثمان کے بارے میں خدا نے چند آیتیں نازل کی ہیں اور وُہ آیتیں جو ذکر ہوئیں حضرتؐ نے تلاوت فرمائیں اور اُن آیتوں کا اس قصہ سے مطابق ہونا اہلِ علم پر پوشیدہ نہیں ہے۔ یعنی ابوذر کا مدینہ سے اخراج اور ابوذرؓ کا عثمان سے اپنے فدیہ کے بارے میں سوال وجواب۔ غرض عثمان نے مروان بن الحکم کو حکم دیا کہ ابوذرؓ کو اُن کے عیال کے ساتھ مدینہ سے باہر نکال دے اور ربذہ کی جانب روانہ کردے اور تاکید کی کہ صحابہ میں سے کوئی شخص ان کو پہنچانے نہ جائے۔ لیکن اہلبیت رسالت نے اپنے خواص کے ایک گروہ کے ساتھ۔ اُن کی اطاعت نہ کی اور اُن کو شہر کے کنارے تک پہنچانے گئے اور اُن کو تسلی وتشفی دی۔ چنانچہ محمد بن یعقوب کلینی نے روایت کی ہے کہ جب ابوذر مدینہ سے روانہ ہوئے جناب امیرؑ، امام حسنؑ، امام حسینؑ علیہم السّلام، عقیل برادر امیر المومنین اور عمارؓ یاسر ان کی مشایعت کے لیئے ان کے ساتھ چلے اور رخصت کے وقت امیرؑ المومنین نے فرمایا اے ابوذر تم خدا کی خوشنودی کے لیئے غضبناک ہوئے لہذا اُسی سے اجر کی اُمید رکھو۔ اُس گروہ کو خوف ہوا کہ ایسا نہ ہو کہ تم ان کی دنیا میں تصرف کرو۔ اور تم اُن سے اپنے دین کے بارے میں خوفزدہ ہوئے اور تم نے اپنا دین اُن سے محفوظ کر لیا اور اُسپر نہیں چھوڑا اس لیئے انہوں نے تم کو اپنے شہر سے باہر کر دیا اور بلاؤں میں ڈال دیا۔ خدا کی قسم اگر کسی پر آسمان وزمین کے راستے بند کردیں اور وُہ پرہیز اور نیکوکار ہو تو بیشک خداوند عالم اُس کے لیئے بدحالی وپریشانی مقرر فرماتا ہے۔ اے ابوذر تمہاری حقیقت اور روحشت وتنہائی اور باطل سے دُوری تمہاری مونس ہے۔ پھر عقیل نے کہا اے ابوذر تم جانتے ہو کہ ہم اہلبیتؑ تم کو دوست رکھتے ہیں اور ہم جانتے ہیں کہ تم ہم کو دوست رکھتے ہو اور ہمارا حق اور احترام پیغمبرؐ کے سبب سے ملحوظ رکھتے ہو، اور دوسروں نے فراموش کردیا ہے سوائے تھوڑے اہل حق کے۔ لہذا تمہارا اجر وثواب خدا کے ذمہ ہے۔ اور اہلبیت رسالت کی محبت کے سبب تم کو شہر بدر کیا جا رہا ہے خدا تم کو اس کا عوض دے۔ اے ابوذر سمجھ لو کہ بلاؤں سے بھاگنا بزدلی ہے اور فوراً عافیت کی خواہش کرنا نا اُمیدی کے سبب سے ہے۔ لہذا بزدلی اور نا اُمیدی کو قریب نہ آنے دو اور خدا پر بھروسہ رکھو اور کہو حَسْبِیَ اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ اُس کے بعد امام حسنؑ نے فرمایا اے چچا اس گروہ نے آپ کے ساتھ جو سلوک کیئے ہیں ظاہر ہیں اور خداوند عالم تمام حالات سے آگاہ اور گواہ ہے۔ دُنیا کی یاد اُس کی مفارقت کی یاد سے مٹا دیجیئے اور دُنیا کی سختیوں کو آخرت کی راحتوں کی اُمید کے ذریعہ سے آسان کیجیئے اور بلاؤں پر صبر کیجیئے تاکہ جب پیغمبرؐ خدا سے آپ ملاقات کریں تو وُہ حضرت

جناب امیر، حسنین علیہم السلام و عمار ان کو رخصت کرنے کو گئے ۔ ۱۲ مترجم

آپ سے راضی وخوشنود ہوں۔ پھر امام حسین علیہ السلام نے فرمایا اے چچا خداوند عالم قادر ہے اس پر کہ اس تکلیف و شدت کو راحت و آرام سے بدل دے۔ لیکن خدا کا ہر کام ہر روز اور ہر وقت کی مصلحت و حکمت کے موافق ہوتا ہے اس جماعت نے اپنے عیش و آرام سے آپ کو روکا اور آپ نے اپنے دین میں مخل ہونے سے ان کو باز رکھا اور آپ کس قدر بے نیاز ہیں اس سے جس سے آپ کو روکا گیا اور وہ لوگ کوشش کے ساتھ اُس کے محتاج ہیں جو آپ نے اُن سے محفوظ کر لیا ہے۔ آپ کو صبر گوارا ہو جو سب سے بہتر نیکی ہے، اور صبر صفات کریمہ میں سے ہے رنج و غم کو چھوڑیئے جس سے کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔ پھر جناب عمارؓ نے کہا خدا وحشت و تنہائی میں اس کو مبتلا کرے جس نے تم کو مبتلا کیا اور خوفزدہ کرے اس کو جس نے تم کو خوفزدہ کیا ہے۔ خدا کی قسم سخن حق سے نہیں روکتی مگر دنیا کی محبت اور اُس کی خواہش اور خدا کی قسم خدا کی عبادت جماعت اہلبیتؑ کے ساتھ ہے اور دنیا کی بادشاہی اُس کے لیئے ہے جو طاقت و قوت سے اس پر تصرف کرتا ہے۔ اس گروہ نے لوگوں کو دنیا کی طرف بلایا اور لوگوں نے قبول کیا اور اپنا دین ان کو بخش دیا اس لیے دین و دنیا دونوں میں گھاٹا اٹھایا اور یہ بہت بڑا نقصان ہے۔ یہ تمام باتیں سنکر ابوذر نے ان لوگوں سے کہا آپ پر سلام اور خدا کی رحمتیں اور برکتیں ہوں۔ میرے باپ ماں ان صورتوں پر فدا ہو جائیں جو میں دیکھ رہا ہوں بیشک جب آپ لوگوں کو دیکھتا ہوں تو مجھے رسولِ خدا یاد آجاتے ہیں اور مجھے مدینہ سے کوئی کام نہیں سوائے آپ لوگوں سے دل بستگی اور محبت کے۔ عثمان پر مدینہ میں میرا رہنا اسیطرح گراں ہوا جس طرح شام میں معاویہ پر گراں گذرا۔ عثمان نے قسم کھائی کہ مجھ کو مدینہ سے کسی شہر میں بھیج دیں اور میں نے چاہا تھا کہ کوفہ بھیج دیں لیکن وہ ڈرے کہ میں کوفہ کے لوگوں کو اُن کے بھائی سے منحرف کر دوں گا اس لیئے میرا وہاں جانا پسند اور قبول نہ کیا اور قسم کھائی کہ مجھے ایسی جگہ بھیجیں گے جہاں کوئی میرا مونس نہ ہو اور کسی دوست کی آواز میرے کان میں نہ پہنچے۔ خدا کی قسم میں سوائے خدا کے کوئی مونس و غمخوار نہیں چاہتا اور جبکہ خدا میرے ساتھ ہے میں اپنی تنہائی کی کچھ پروا نہیں کرتا اور وہ تو عرشِ عظیم کا خدا ہے اور ہر شے پر قادر و توانا ہے۔ درود وسلام جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور اُن کی آل طیبینؑ پر ہو۔

شیخ مفید نے اپنی سند سے ایک شامی مرد سے روایت کی ہے کہ جب عثمانؓ نے ابوذرؓ کو مدینہ سے نکالا اور شام کو بھیجا تو وہ ہم کو نصیحتیں کرتے اور ہم سے قصے بیان کیا کرتے تھے اور جب ابتدا کرتے تو پہلے خداوند عالم کی حمد وثنا بیان کرتے اور محمدؐ اور آل محمد پر درود بھیجتے پھر کہتے اما بعد بیشک ہم زمانۂ جاہلیت میں تھے قبل اس کے کہ ہم پر کتاب نازل ہو اور رسولؐ خدا مبعوث ہوں۔ ہم زمانۂ جاہلیت میں اس حالت پر تھے کہ عہد و پیمان کو پورا کرتے تھے اور سچ بولتے تھے اور ہمسائیوں کے حق کی رعایت کرتے تھے اور مہمان کی عزت کرتے تھے اور فقیروں کے ساتھ مساوات برتتے تھے اور اُن کو اپنے مال میں شریک کرتے تھے۔ پھر جب خداوند عالم نے کتاب نازل فرمائی اور اپنا رسولؐ صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہم پر مبعوث فرمایا ہم نے اپنے ان طریقوں کو خدا و رسولؐ کا پسندیدہ پایا اور اہل اسلام ان امور پر عمل کرنے کے زیادہ مستحق اور اُن پر قائم رہنے کے سب سے زیادہ اہل قرار پائے اور وہ ایک مدت تک اس پر قائم رہے یہاں تک کہ حاکمان جور نے

بداعمالیاں ایسی ایجاد کیں کہ ان سے پہلے نہیں دیکھی گئی تھیں اور سنّتِ رسُولؐ کو ماند کر دیا اور بدعتوں کو زندہ کیا اور جس نے حق بات کہی اُس کو جھٹلایا اور ایسے لوگوں کو صالح اور نیک بندوں پر اختیار کیا جو پرہیزگار نہ تھے۔ خداوندا میرے واسطے تیرے پاس جو کچھ ہے اگر بہتر ہے تو مجھے اپنے پاس بلالے قبل اس کے کہ تیرے دین میں مجھ سے کچھ تغیر ہو یا تیرے رسُولؐ کی سُنّت میں مجھ سے تبدیلی واقع ہو اور یہ بات مجمع عام میں کئی بار کہی اور ان کی یہ باتیں حبیب بن مسلمہ نے معاویہ تک پہنچائیں کہ ابوذر لوگوں کو تم سے منحرف کرتے ہیں اور ایسی ایسی باتیں بیان کرتے ہیں۔ معاویہ نے یہ باتیں عثمان کو لکھیں انہوں نے معاویہ کو لکھا کہ ان کو میرے پاس بھیج دو۔ جب وُہ مدینہ لائے گئے تو ان کو عثمان نے مدینہ سے نکال دیا اور ربذہ بھیجدیا۔

نیز بعض اہل شام سے روایت ہے کہ جب عثمان نے ابوذر کو شام کی جانب بھیجا وُہ ہر روز لوگوں کے درمیان کھڑے ہو کر نصیحتیں کرتے تھے اور اُن کو خدا کی اطاعت کی ترغیب دیتے تھے اور خدا کی نافرمانی سے پرہیز کی تاکید کرتے تھے اور اہلبیتؑ کے فضائل جو آنحضرتؐ سے سُنے تھے وُہ رسُول اللہ سے روایت کرتے تھے اور لوگوں کو اہلبیتؑ یعنی عترتِ رسولؐ سے تمسک کرنے کی ترغیب دیتے تھے۔ معاویہ کو یہ سب معلوم ہوا تو اُس نے عثمان کو لکھا کہ اما بعد لوگ ابوذر کے پاس ہر صبح و شام حاضر ہوتے ہیں اور وُہ ایسی ایسی باتیں لوگوں سے بیان کرتے ہیں۔ اگر تم کو شام کے لوگوں کی ضرورت ہے تو ابوذر کو بہت جلد اپنے پاس واپس بلالو ورنہ وُہ تھوڑے ہی زمانہ میں لوگوں کو مجھ سے اور تم سے منحرف کر دیں گے۔ والسّلامؔ یہ خط دیکھ کر عثمان نے معاویہ کو لکھا کہ جس وقت میرا یہ خط تم کو ملے بے تامل ابوذر کو میرے پاس بھیجدو۔ والسلام" یہ خط وصول ہوا تو معاویہ نے ابوذر کو بلایا اور حضرت عثمانؓ کا خط اُن کو سُنایا اور کہا جلد مدینہ کو روانہ ہو جاؤ۔ ابوذرؓ وہاں سے واپس آئے اور اپنا سامان اُونٹ پر بار کیا اور سوار ہو کر روانہ ہوئے۔ ابوذر کے پاس اہل شام جمع تھے اور کہہ رہے تھے کہ اے ابوذر خدا تم پر رحمت نازل کرے۔ ابوذر نے کہا مجھ کو غضبناک ہو کر تمہاری طرف بھیجا تھا اور اب مجھے آزار پہنچانے کے لیئے واپس بلایا جارہا ہے۔ میں سمجھتا ہوں کہ میرے اور اُن کے درمیان ایسا ہی معاملہ ہوتا رہے گا یہانتک کہ کوئی نیک اور صالح راحت پائے یا لوگ کسی بدکردار کے شر سے نجات پائیں۔ یہ کہہ کر رخصت ہوئے۔ جب عام لوگوں کو معلوم ہوا کہ ابوذر یہاں سے جارہے ہیں تو اُن کی مشایعت کے لیئے دوڑے ان کے ساتھ چلے اور دیر مراں تک پہنچے۔ ابوذر وہاں ٹھہرے ان لوگوں نے بھی قیام کیا۔ ابوذر نے اُن لوگوں کے ساتھ نماز پڑھی اور خود امامت کی۔ نماز کے بعد کہا ایہا الناس میں تم کو ان باتوں کی وصیت کرتا ہوں جو تمہارے فائدہ کی ہیں طول و طویل گفتگو نہیں کرنا چاہتا۔ اور کہا میں عالموں کے خالق کی حمد کرتا ہوں۔ حاضرین نے بھی کہا الحمد للہ۔ پھر خدا کی وحدانیت اور جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رسالت کی گواہی دی۔ لوگوں نے بھی آپ کی موافقت کی۔ پھر کہا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ قیامت میں زندہ ہونا حق ہے" بہشت حق ہے، دوزخ حق ہے اور جو کچھ پیغمبرؐ خدا کی جانب سے لائے ہیں میں سب کا اقرار کرتا ہوں۔ اور اپنے اس اعتقاد پر تم لوگوں کو گواہ کرتا ہوں۔ سب نے کہا جو کچھ آپ نے کہا ہم اس پر گواہ ہیں۔ پھر ابوذر نے فرمایا کہ تم میں سے ہر اُس شخص کو ہمیشہ کے لیئے خوشخبری ہو رحمت و کرامت الٰہی کی جو ان اعتقادات صحیح پر دُنیا سے رخصت ہو،

اور گنہگاروں سے تعاون نہ کرے اور ظالموں اور ستمگاروں کے اعمال کو اچھا نہ سمجھے اور نہ اُن کی مدد کرے۔ اے لوگو اپنی نماز و روزہ کے ساتھ خدا کے لئے لوگوں پر غضبناک ہونا بھی ضروری سمجھو جبکہ دیکھو کہ لوگ زمین میں خدا کی نافرمانی کرتے ہیں اور اپنے حاکموں کو اُن باتوں سے راضی مت کرو جو حق تعالیٰ کے غضب کا سبب ہیں۔ اگر لوگ خدا کے دین میں بدعتیں ایجاد کریں ایسی جن کی حقیقت کا علم تم کو نہ ہو تو ان سے کنارہ کرو اور اُن کو سرزنش کرو اگرچہ وہ تم پر سختی و ظلم کریں اور اپنے دربار سے تم کو نکال دیں اور اپنی بخششوں سے تم کو محروم کر دیں، اور تم کو اپنے شہروں سے باہر نکال دیں تاکہ خدا تم سے راضی اور خوش ہو اس لئے کہ خدا ہر ایک سے بلند و جلیل ہے اور مناسب نہیں ہے کہ کوئی شخص اس کے مخلوق کو راضی کر کے اس کو غضبناک کرے۔ خدا تم کو اور مجھ کو بخشدے۔ میں تم لوگوں کو خدا کے سپرد کرتا ہوں اور تمہارے لئے خدا کی رحمت و سلامتی چاہتا ہوں۔ یہ سُنکر لوگوں نے اُن سے کہنا شروع کیا خدا آپ کو صحیح و سالم رکھے اور آپ پر رحمت نازل کرے اے ابوذر اے رسولؐ خدا کے مصاحب، کیا آپ نہیں چاہتے کہ ہم آپ کو اپنے شہر واپس لے چلیں اور دشمنوں کے شر سے آپ کی حفاظت و حمایت کریں۔ ابوذر نے کہا خدا تم لوگوں پر رحم کرے واپس جاؤ کیونکہ میں تم لوگوں سے زیادہ بلاؤں پر صبر کرنے والا ہوں تم ہرگز متفرق مت ہو اور آپس میں اختلاف مت کرو۔ یہ کہہ کر روانہ ہوئے اور مدینہ میں داخل ہوئے اور عثمانؓ کے پاس آئے۔ اُن کو دیکھ کر عثمان نے کہا خدا آنکھوں کو اتنی عمر نہ دکھائے۔ یہ مثل زیادہ عمر والوں کے بارے میں عرب میں مشہور تھی۔ ابوذرؓ نے کہا خدا کی قسم میرے باپ ماں اس عمر تک زندہ نہیں رہے جیسا کہ تم کہتے ہو۔ لیکن خدا زندہ نہ رکھے اُس کو جو خدا کی نافرمانی اور اُس کے حکم کی مخالفت کرے اور اپنے نفس کا غلام بن جائے۔ یہ سُنکر کعب الاحبار اُٹھا اور بولا اے بُڈھے تُو خدا سے نہیں ڈرتا کہ امیر المومنین کے مُنہ پر ایسی باتیں کرتا ہے۔ تو ابوذر نے اپنا ڈنڈا اُٹھا کر اُس کے سر پر مارا اور کہا اے یہودی بچے تجھ کو مسلمانوں کے معاملہ میں دخل دینے کا کیا حق ہے؟ خدا کی قسم ابھی تیرے دل سے یہودیت دُور نہیں ہوئی ہے۔ عثمان نے کہا خدا کی قسم میں اور تُو ایک شہر میں نہیں رہیں گے تو سٹھیا گیا ہے تیری عقل زائل ہو گئی ہے۔ لوگو اس کو میرے سامنے سے دُور کرو اس کو اونٹ کی پشت پر بغیر اس کے کہ کوئی چیز ہو سوار کرو اور ناقہ کو تیز ہنکا کر ربذہ پہنچا دو تاکہ وہاں تنہا رہے اور کوئی مونس و غمگسار نہ ہو یہانتک کہ خدا اُس کے متعلق جو حکم چاہے کرے غرض اُن کو ذلت و خواری کے ساتھ باہر نکال دیا اور اُن کے جسم اقدس کو ڈنڈے سے مجروح کیا اور اذیت پہنچائی۔ عثمان نے حکم دیا کہ کوئی ان کو شہر کے ناکے تک پہنچانے نہ جائے۔ جب یہ خبر جناب امیرؑ کو معلوم ہوئی تو آپ اس قدر روئے کہ آنسوؤں سے ریش مبارک تر ہو گئی اور فرمایا کہ رسولؐ کے صحابی کے ساتھ کیا ایسا برتاؤ کرتے ہیں اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ پھر آپ جناب امام حسنؑ اور امام حسینؑ، عبید اللہ، قثم، فضل اور عبد اللہ پسران عباسؓ کو ہمراہ لے کر اُن کی مشایعت کو باہر نکلے اور اُن کے پاس تک پہنچے۔ جب ابوذر نے ان حضرات کو دیکھا ان کی طرف بڑھے اور اُن کی جدائی پر رونے لگے اور کہا میرے باپ ماں ان چہروں پر نثار ہوں جب میں آپ کو دیکھتا تھا جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم مجھ کو یاد آجاتے تھے اور برکت مجھے گھیر لیتی تھی پھر اپنے ہاتھ آسمان کی جانب بلند کئے اور کہا خداوندا میں ان کو دوست رکھتا ہوں۔ اگر میرے بدن کو ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالیں تب بھی ان کی محبت سے تیری رضا جوئی اور

حصولِ ثوابِ آخرت کے لیئے باز نہ آؤں گا۔ آپ لوگ واپس جائیں خدا آپ پر رحمت کرے۔ میں خدا سے دُعا کرتا ہوں کہ مجھے آپ کے درمیان خلافت عطا کرے سب سے بہتر خلافت۔ پھر ان لوگوں نے ان کو وداع کیا اور اُن کی مفارقت پر روتے ہوئے واپس ہوئے۔

شیخ کشی نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ عثمان رضؓ نے اپنے آزاد کردہ دوؒ غلاموں کو دو سو دینار دے کر ابوذرؓ کے پاس بھیجا اور کہا کہ ابوذر رضؓ سے میرا اسلام کہنا اور کہنا کہ یہ رقم لے لیجئے اور اپنے مصرف میں لائیے۔ غلاموں نے آکر عثمان رضؓ کا پیغام پہنچایا۔ ابوذرؓ نے پوچھا کیا سارے مسلمانوں کو اتنی ہی رقم دی ہے جس قدر میرے پاس بھیجی ہے؟ غلاموں نے کہا نہیں۔ ابوذر رضؓ نے کہا میں بھی ایک مسلمان ہوں اور میرے لیئے جائز نہیں مگر اتنی ہی رقم جس قدر تمام مسلمانوں کو ملے۔ غلاموں نے کہا کہ عثمان رضؓ کہتے ہیں کہ یہ میرا ذاتی مال ہے اور قسم کھا کر کہتا اُسی خدا کی جس کے سوا کوئی خدا نہیں ہے کہ اس میں کچھ بھی مال حرام شامل نہیں ہے۔ ابوذر رضؓ نے کہا مجھ کو اس مال کی ضرورت نہیں ہے اور میں نے آج صبح کی ہے اس حال میں کہ تمام لوگوں سے زیادہ بے نیاز ہوں۔ غلاموں نے کہا کہ خدا تم کو عافیت دے یہ مال تمہارا معین و مددگار ہوگا ہم کو تو تمہارے پاس کوئی چیز نظر نہیں آتی جس سے تم کو آرام مل سکے۔ ابوذرؓ نے کہا اس نمدے کے نیچے جَو کی دوؒ روٹیاں ہیں جو کئی روز کی ہیں۔ میں ان اشرفیوں کو کیا کروں گا۔ خدا کی قسم میں نہیں لوں گا۔ اور خدا جانتا ہے کہ میں تھوڑے اور زیادہ پر قادر نہیں ہوں۔ یقیناً میں نے علیؑ بن ابی طالبؑ اور ان کی عترت اور ان کے فرزندوں کی محبت کے سبب سے بے نیازی کے ساتھ صبح کی ہے جو خلق کی ہدایت کرنے والے اور خود ہدایت یافتہ ہیں اور قضائے الٰہی پر راضی ہیں اور خدا کے پسندیدہ نفوس ہیں۔ وُہ حق کے ساتھ لوگوں کی ہدایت کرتے ہیں، اور عدالت کے ساتھ سلوک و برتاؤ کرتے ہیں۔ میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو اسیطرح اُن کے حق میں فرماتے ہوئے سُنا ہے اور ایک بوڑھے آدمی کے لیئے نہایت بُری بات ہے کہ جھوٹ بولے لہٰذا اس مال کو اُن کے پاس واپس لے جاؤ اور بتا دو کہ مجھے اس مال کی ضرورت نہیں ہے اور نہ اور مالوں کی جو اُن کے پاس ہے یہاں تک کہ اپنے پروردگار سے ملاقات کروں گا اور وُہ میرے اور اُن کے درمیان فیصلہ کرے گا۔

شیخ مفید نے روایت کی ہے کہ جب ابوذر کو شام سے عثمان رضؓ کے پاس لائے انہوں نے پوچھا کہ اے ابوذر تم کس شہر کو سب سے بہتر سمجھتے ہو ابوذر رضؓ نے کہا اُس شہر کو جو میری ہجرت کا محل و مقام ہے۔ عثمان رضؓ نے کہا تم ہرگز اس شہر میں میرے ہمسایہ بنکر نہیں رہ سکتے جس میں میں ہوں۔ ابوذرؓ نے کہا تو مجھے حرم خدا (مکہ) میں بھیج دو۔ کہا یہ بھی نہیں منظور ہے۔ ابوذر نے کہا تو مجھے کوفہ بھیج دو کیونکہ وہاں رسولؐ اللہ کے صحاب ہیں۔ کہا نہیں۔ تو ابوذر نے کہا کہ میں پھر کسی دوسرے شہر کو پسند نہیں کرتا اور نہ اختیار کرونگا [illegible] ربذہ چلے جاؤ۔ تب ابوذر نے کہا کہ مجھے رسولؐ اللہ نے حکم دیا ہے کہ اہلِ جور کا حکم سُن لینا اور [illegible] تم کو کھینچ کے لے جائیں اسیطرف چلے جانا اگرچہ غلام حبشی کے مانند تمہارے ناک کان [illegible]۔ [illegible] سے ربذہ کی طرف چلے گئے اور کچھ عرصہ وہاں رہ کر عثمان رضؓ کے پاس مدینہ واپس آئے

دیکھا کہ اُن کے سامنے دو صفیں لوگوں کی کھڑی ہیں۔ ابوذرؓ نے کہا کہ عثمانؓ مجھے اس شہر سے نکال دیا اور وہاں بھیج دیا جہاں نہ کوئی زراعت ممکن ہے اور نہ میرے پاس حیوانات ہیں سوائے چند گوسفند کے اور نہ کوئی خادم ہے سوائے ایک آزاد کردہ کنیز کے اور نہ کوئی سایہ ہے سوائے درختوں کے سائے کے، لہٰذا مجھے ایک خادم اور چند گوسفند دو تاکہ ان کے ذریعہ سے زندگی کا کچھ انتظام کر لوں۔ یہ سُنکر عثمان نے منہ پھیر لیا۔ ابوذر نے دوسری طرف سے جا کر اُن کے سامنے اتمام حجت کے لیئے یہی باتیں کہیں، لیکن عثمانؓ نے کوئی جواب نہیں دیا تو حبیب بن مسلمہ نے کہا اے ابوذر میں تم کو ہزار درم، ایک خادم اور پانچ سو گوسفند دیتا ہوں۔ ابوذر نے کہا یہ چیزیں اُس کو دو جو مجھ سے زیادہ محتاج ہو۔ میں تم سے کچھ نہیں چاہتا۔ میں تو عثمان سے اپنا وہ حق طلب کرتا ہوں جو خدا نے اپنی کتاب میں میرے لیئے مقرر فرمایا ہے۔ اُسی وقت امیرالمومنین تشریف لائے عثمانؓ نے اُن سے کہا کہ اس بے عقل کو میرے پاس سے دُور کیوں نہیں کرتے۔ حضرت علیؑ نے پوچھا بے عقل کون ہے عثمانؓ نے کہا ابوذرؓ۔ جناب امیرؑ نے فرمایا وہ بے عقل نہیں ہیں۔ میں نے رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سُنا ہے کہ آپ ان کے حق میں فرماتے تھے کہ آسمان نے کسی پر سایہ نہیں ڈالا اور زمین نے کسی کا بوجھ نہیں اُٹھایا جو ابوذرؓ سے زیادہ سچا ہو۔ اے عثمانؓ ان کو مومنِ آل فرعون کے مانند قرار دو۔ اگر وہ جھوٹ کہتے ہیں تو اُس کا ضرر خود اُن کو پہنچے گا، اور اگر وہ سچ کہتے ہیں تو اُن میں بعض باتیں جن کا تم سے وعدہ کرتے ہیں وہ ضرور تم تک پہنچیں گی۔

شیخ کشی نے عبدالملک بن ابوذرؓ غفاری سے بسند معتبر روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے کہ جب عثمانؓ نے متعدد قرآن مجید چاک کیئے جناب امیرؑ نے مجھ کو بُلا کر فرمایا کہ جاؤ اپنے والد کو بلا لاؤ۔ جب میں نے حضرتؑ کا پیغام اپنے والد سے عرض کیا تو وہ جلدی جلدی اُن حضرتؑ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ اے ابوذر آج ایک امر عظیم اسلام میں ظاہر ہوا۔ کتاب خدا کو پھاڑ ڈالا اور لوہے کو اس کے درمیان میں رکھ دیا ہے۔ خدا پر لازم ہے کہ لوہے کو اُس کے بدن پر مسلط فرمائے جس نے لوہا کتاب خدا میں پہنچایا اور قرآن کو اس سے ٹکڑے ٹکڑے کیا ہے۔ یہ سُنکر ابوذر نے کہا میں نے جناب رسولؐ خدا سے سُنا ہے کہ وہ سرکش جو حضرت موسیٰؑ پر مسلط ہوئے تھے اُنہوں نے اہلبیتؑ نبوت سے جنگ کی اور اُن پر غالب ہوئے تھے اور مدتوں اُن کو قتل کرتے رہے۔ آخر خدا نے چند جوانوں کو اُن پر مسلط کیا جو دُوسرے شہر سے اُن کے شہر میں آئے تھے اور اُن لوگوں نے اُن سے مقابلہ کیا اور یا امیرالمومنین آپ اس اُمت میں اُنہی کی مثال ہیں۔ جناب امیرؑ نے فرمایا اے ابوذر گویا تم نے خبر دی کہ میں مارڈالا جاؤں گا۔ عرض کی خدا کی قسم میں جانتا ہوں کہ پیغمبرؐ خدا کے اہلبیت میں سے سب سے پہلے لوگ قتل کی ابتدا آپ سے کریں گے۔

نیز بسند معتبر حذیفہ بن اسید سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ میں نے ابوذر کو دیکھا کہ کعبہ کے حلقہ سے لپٹے ہوئے کہہ رہے تھے کہ میں ہوں جندب۔ جو شخص مجھے پہچانتا ہے وہ تو پہچانتا ہی ہے اور جو نہیں پہچانتا تو اُس کو معلوم ہونا چاہیئے کہ میں ابوذر پسر جنادہ ہوں۔ میں نے بے شک رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سُنا ہے کہ جو شخص مجھ سے پہلی مرتبہ دوسری مرتبہ پھر تیسری مرتبہ منحرف ہوا تو وہ دجال کی پیروی

کرنے والوں میں ہے۔ یقیناً اس اُمت میں میرے اہلبیت کی مثال دریا کی موجوں میں کشتیٔ نوحؑ کی سی ہے جو شخص اُسپر سوار ہوا اُس نے نجات پائی اور جس نے اُس سے رُوگردانی کی وُہ غرق ہوا۔ جو کچھ میرے ذمہ تھا میں نے پہنچا دیا[1]

ابن ابی الحدید نے ابن عباسؓ سے روایت کی ہے کہ جب عثمانؓ نے ابوذرؓ کو مدینہ سے نکالا اور ربذہ کی طرف جانے کا حکم دیا تو یہ بھی حکم دیا کہ منادی کرادو کہ کوئی شخص ابوذر سے کلام نہ کرے اور نہ ان کو پہنچانے جائے اور مروان بن الحکم کو تعینات کیا کہ ان کو مدینہ سے باہر کردے۔ غرض عثمانؓ کے خوف سے کوئی شخص ان کو پہنچانے کے لیئے نہ گیا مگر حضرت علیؑ، امام حسنؑ، امام حسینؑ، عقیلؓ اور عمارؓ بن یاسر ان لوگوں نے ان کی مشایعت کی۔ جب اُن کے پاس پہنچے امام حسنؑ ابوذرؓ سے باتیں کرنے لگے تو مروان نے کہا اے حسنؑ شاید تم کو نہیں معلوم کہ عثمانؓ نے اس مرد سے گفتگو کرنے کو منع کیا ہے۔ اگر تم کو نہیں معلوم ہے تو اب سن لو جناب امیرؑ نے یہ سُنکر اپنا تازیانہ بلند کیا اور اس کے دونوں کانوں کے بیچ میں مار کر فرمایا دُور ہو خدا تجھ کو ذلیل کرے اور آگ میں ڈالے۔ مروان وہاں سے غصہ میں بھرا ہوا عثمانؓ کے پاس آیا اور ان کو اس کی اطلاع دی۔ عثمانؓ کو بھی بہت غصہ آیا۔ جب امیرؑ المومنین اپنے ہمراہیوں کے ساتھ ان کو رخصت کرکے مدینہ واپس آئے لوگوں نے حضرتؑ سے کہا کہ عثمانؓ آپ پر بہت غضبناک ہیں اس لیئے کہ آپ نے ابوذرؓ کی مشایعت کی۔ حضرتؑ نے فرمایا مجھ پر ان کا غضبناک ہونا مثل گھوڑے کے غضبناک ہونے کے مانند ہے کہ وُہ لگام جو اس کے دہن میں ہوتی ہے اُس پر اُتارتا ہے اور چبانے لگتا ہے۔ لیکن جس قدر چباتا ہے اس سے اُس کو کچھ فائدہ نہیں ہوتا غرض جب عثمانؓ سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے کہا کہ کیا سبب ہے کہ تم نے میرے فرستادہ (مروان) کو واپس بھیج دیا اور میرے حکم کی کوئی حقیقت نہ سمجھی۔ حضرتؑ نے فرمایا تمہارے فرستادہ نے مجھے واپس کرنا چاہا تھا لہٰذا میں نے اُسی کو واپس کردیا۔ اور تمہارا حکم چونکہ خدا کے فرمان کے خلاف تھا لہٰذا میں اُس پر عمل نہیں کرسکتا تھا۔ اور اُنؓ کے اور امیرالمومنین علیہ السلام کے درمیان نا ملائم باتیں ہوئیں اور حضرتؑ اُن کی مجلس سے غضبناک اُٹھ کھڑے ہوئے۔ اور چونکہ اپنی بہتری نزاع میں نہیں دیکھی اس لئے صحابہ کی ایک جماعت کو درمیان میں ڈالا جنہوں نے عثمان اور اُن حضرتؑ کے درمیان صلح کرادی۔

نیز ابن ابی الحدید نے روایت کی ہے کہ عثمانؓ کا ابوذرؓ کو شام کی طرف بھیجنے کا یہ سبب تھا کہ جب عثمانؓ نے مسلمانوں کے بیت المال پر دستِ تصرف دراز کیا اور مروان وغیرہ منافقوں کو جو چاہا دے دیا تو ابوذرؓ راستوں اور گلیوں میں لوگوں کے درمیان کھڑے ہو کر اُن کے ناجائز طور و طریقہ کا ذکر کرنے لگے اور بلند آواز سے یہ آیت پڑھتے تھے:- وَالَّذِیْنَ یَکْنِزُوْنَ الذَّھَبَ وَالْفِضَّۃَ وَلَا یُنْفِقُوْنَھَا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ فَبَشِّرْھُمْ بِعَذَابٍ اَلِیْمٍ (آیۃ ۳۴، سورۃ توبہ پ۱۰) "جو لوگ چاندی اور سونا جمع کرتے ہیں اور راہِ خدا میں خرچ نہیں کرتے اے رسولؐ اُن کو دردناک عذاب کی خوشخبری دے دو"۔ عثمانؓ کو اس کی اطلاع پہنچائی گئی

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ مرتبۂ دوم سے مراد مرتبۂ دوم گویا امیرؑ المومنین کے ساتھ جنگ و قتال تھی ۱۲

لیکن وُہ اپنے کاموں میں مشغول تھے اور اُن کی طرف متوجہ نہیں ہوئے۔ مگر جب حد سے زیادہ شکایتیں پہنچیں تو حضرت عثمان رضؓ نے اپنے آزاد کردہ ایک غلام کو ابوذر رضؓ کے پاس بھیجا اور کہلایا کہ ان باتوں کو ترک کردیں تو ابوذر رضؓ نے کہا کہ کیا عثمان رضؓ کتابِ خدا پڑھنے سے منع کرتے ہیں اور اُس شخص کی عیب گیری سے روکتے ہیں جو خدا کے احکام کو ترک کرتا ہے۔ خدا کی قسم اگر خدا کو راضی کروں تو عثمان رضؓ کے غصہ ہونے سے میرے نزدیک زیادہ محبوب اور زیادہ بہتر ہے اس سے کہ عثمان رضؓ کو راضی رکھ کر خدا کو غضبناک کروں۔ ان کی اس بات سے عثمان رضؓ کو اور زیادہ غصہ آیا لیکن مصلحتاً اُن سے کچھ تعرض نہ کیا۔ پھر ایک روز عثمان رضؓ نے اپنی مجلس میں کہا کہ آیا جائز ہے امام کے لیئے کہ بیت المال سے کچھ بطور قرض لے لے اور جب اُس کو وُہ حاصل ہو جائے تو بیت المال کا قرض ادا کردے۔ کعب الاحبار نے کہا کوئی حرج نہیں۔ ابوذر رضؓ نے یہ سُنکر فرمایا کہ اے دو یہودی کے بیٹے کیا تو بھی ہم کو ہمارے دین کی تعلیم دیتا ہے۔ یہ سُنکر عثمان رضؓ نے کہا اے ابوذر رضؓ تمہاری طرف سے میرے اور میرے اصحاب کے لیئے اذیتوں کی انتہا ہوگئی پھر حکم دیا تو اُن کو شام میں پہنچا دیا گیا۔ وہاں انہوں نے معاویہ کے ناپسندیدہ اطوار مشاہدہ کیئے اور اُن کی بھی عیب گیری اور مذمت کرنا شروع کی۔ ایک روز معاویہ نے تین سو اشرفیاں سونے کی ابوذر رضؓ کے لیے بھیجیں۔ ابوذر رضؓ نے اس کے قاصد سے کہا کہ اگر یہ میرا حصہ ہے جو اب کے سال تم نے مجھے نہیں دیا ہے تو قبول کرتا ہوں اور اگر یہ تمہاری طرف سے بخشش و احسان ہے تو مجھے اس کی ضرورت نہیں ہے' اور اس مال کو واپس کردیا۔ پھر معاویہ نے جب قبۂ خضر دمشق میں تعمیر کرایا تو ابوذر رضؓ نے کہا اے معاویہ اگر یہ خدا کے مال سے بنوایا ہے تو تُو نے خیانت کی ہے اور اگر اپنے مال سے تعمیر کرایا ہے تو فضول خرچی کی ہے۔ اسیطرح ابوذر رضؓ ہمیشہ شام میں کہا کرتے تھے کہ اس عہد میں خدا کی قسم چند بدعتیں ایجاد ہوئی ہیں جو نہ خدا کی کتاب کے موافق ہیں نہ سنتِ رسُولؐ اللہ کے مطابق۔ میں دیکھتا ہوں کہ حق زائل کیا جارہا ہے اور باطل کو رواج دیا جارہا ہے۔ اور سچوں کو جھوٹا کہا جاتا ہے اور نیکوں کا حق فاجروں کو دیا جاتا ہے۔ آخر حبیب بن مسلمۂ فہری نے معاویہ سے کہا کہ ابوذر رضؓ اہل شام کو تم سے منحرف کردیں گے لہذا ان کا تدارک کرو۔

نیز جلام بن جندل سے روایت ہے کہ میں عثمان رضؓ کی خلافت کے زمانہ میں قنسرین پر معاویہ کا عامل تھا ایک روز میں کسی ضرورت سے معاویہ کے پاس آیا ناگاہ میں نے سُنا کہ کوئی دروازہ پر چلا رہا ہے کہ تمہاری طرف اُونٹوں کی قطار آرہی ہے جس پر جہنم کی آگ بار کرتے ہیں۔ اے خدا تُو لعنت کر اُن لوگوں پر جو دوسروں کو نیکی کا حکم دیتے ہیں اور خود ترک کرتے ہیں اور اے معبود لعنت کر اُن لوگوں پر جو اوروں کو بُرائیوں سے منع کرتے ہیں اور خود اُس پر عمل کرتے ہیں۔ یہ سُنکر معاویہ کا چہرہ متغیر ہوگیا اور اُس نے مجھ سے کہا کیا اس شخص کو پہچانتے ہو جو یہ سب چلا رہا ہے میں نے کہا نہیں۔ تو معاویہ نے کہا یہ جندب بن جنادہ ہے۔ ہر روز میرے محل کے دروازہ پر آکر یوں ہی صدا دیتا ہے۔ پھر حکم دیا کہ اس کو قتل کردیں۔ ناگاہ میں نے دیکھا کہ لوگ ابوذر رضؓ کو پکڑ لائے اور معاویہ کے سامنے کھڑا کیا۔ معاویہ نے کہا اے دشمن خدا و رسُولؐ تُو ہر روز ہمارے پاس آکر ایسی باتیں سُناتا ہے اگر میں بغیر عثمان رضؓ کی اجازت کے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کے کسی صحابی کو قتل کرتا تو تجھ کو قتل کرتا لیکن نہیں تیرے متعلق عثمان رضؓ سے اجازت لے لوں گا۔ جلام نے کہا میں نے چاہا کہ ابوذر کو دیکھوں

کیونکہ وہ میرے قبیلہ سے تھے۔ غرض میں نے ان کو دیکھا۔ وہ گندمی رنگ کے بلند قد کے دبلے پتلے آدمی تھے۔ جن کی داڑھی گھنی نہ تھی۔ بڑھاپے کے سبب ان کی کمر پتلی ہو گئی تھی۔ مختصر یہ کہ ابوذرؓ نے معاویہ کے جواب میں کہا کہ میں خدا اور رسولؐ کا دشمن نہیں ہوں بلکہ تو اور تیرا باپ خدا اور رسولؐ کے دشمن ہیں۔ تم نے مصلحتہً اسلام قبول کیا تھا اور حقیقت میں کافر تھے اور آنحضرتؐ نے تجھ پر اکثر لعنت کی ہے اور تجھ کو بد دعا دی ہے کہ تو کبھی سیر نہ ہوگا۔ اور آنحضرتؐ نے خبر دی ہے کہ جب اس امت کا حاکم ایک کشادہ چشم لمبی گردن والا شخص ہوگا وہ بہت کھانے والا ہوگا اور کبھی سیر نہ ہوگا اُس وقت میری اُمت کے لوگوں کو چاہیئے کہ اُس کے شر سے بچے رہیں۔ معاویہ نے کہا وہ میں نہیں ہوں۔ ابوذرؓ نے کہا بلکہ تو ہی ہے۔ آنحضرتؐ نے مجھے خبر دی ہے کہ تو ہی ہے۔ ایک روز تو حضرتؐ کی طرف سے گزرا تھا میں نے سنا کہ حضرتؐ فرما رہے تھے کہ خداوندا اس پر لعنت کر اور کبھی سیر نہ کر بحق قبر کے۔ پھر میں نے سنا کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ اس کی مقعد آگ میں ہے۔ یہ سنکر معاویہ ہنسا اور حکم دیا کہ ابوذرؓ کو قید کر دو۔ پھر اُن کے حالات عثمانؓ کو لکھے تو عثمانؓ نے اُن کو طلب کر لیا جس طرح کہ سابق میں ذکر کیا جا چکا۔

شیخ طوسی نے روایت کی ہے کہ ابو سحیلہ نے کہا کہ میں جناب سلمانؓ فارسی کے ساتھ حج کو روانہ ہوا جب ہم ربذہ پہنچے تو ابوذرؓ کے پاس گئے۔ ابوذرؓ نے فرمایا کہ میرے بعد فتنہ پیدا ہوگا۔ جب وہ فتنہ واقع ہو تم پر لازم ہے کہ کتاب خدا اور بزرگِ دین علیؑ ابن ابی طالبؑ سے تمسک کرنا اور اُن سے علیحدہ نہ ہونا۔ کیونکہ میں نے جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے سنا ہے آپؐ فرماتے تھے کہ علیؑ پہلے شخص ہیں جو مجھ پر ایمان لائے اور دوسروں سے پہلے میری تصدیق کی اور روز قیامت سب سے پہلے مجھ سے مصافحہ کریں گے۔ وہ صدیق اکبر اس اُمت کے اور فاروق اعظم ہیں جو حق کو باطل سے جدا کرتے ہیں۔ وہ مومنوں کے بادشاہ اور منافقوں کے مال کے مالک ہیں [1]

ابن بابویہ نے نعیم بن قعنب سے روایت کی ہے وہ کہتے ہیں کہ میں ربذہ میں ابوذرؓ کے پاس گیا وہاں ایک عورت کو دیکھا۔ پوچھا ابوذرؓ کہاں ہیں اُس نے کہا کسی کام کو گئے ہیں۔ ناگاہ میں نے دیکھا کہ وہ آ رہے ہیں۔ اور دو اونٹوں کو قطار میں لگائے ہوئے کھینچ رہے ہیں۔ ہر ایک کی گردن میں پانی کی ایک ایک مشک لٹکی ہوئی ہے میں اُٹھا اور سلام کیا اور پھر بیٹھ گیا۔ جب وہ گھر میں داخل ہوئے تو میں نے سنا کہ وہ اپنی عورت سے فرما رہے تھے کہ تو ایسی ہی ہے جیسا رسولؐ اللہ نے فرمایا ہے کہ عورت ٹیڑھی ہڈی کے مانند ہے۔ اگر تم اس کو سیدھا کرو گے تو ٹوٹ جائے گی اور اس کو اپنے حال پر چھوڑ دو گے تو اُس سے فائدہ پاؤ گے۔ پھر میرے سامنے ایک پیالہ لائے جس میں کوئی جانور بریاں مثل اسفر کے تھا اور کہا کہ کھاؤ میں تو روزہ سے ہوں۔ پھر کھڑے ہو کر دو رکعت نماز ادا کی اور فارغ ہو کر میرے پاس آئے اور کھانا شروع کیا۔ میں نے کہا سبحان اللہ مجھے کبھی گمان نہ تھا کہ تمہارے ایسا شخص جھوٹ بول سکتا ہے۔ تم نے کہا تھا کہ میں روزہ سے ہوں اور میرے ساتھ یہ گوشت

[1] لف فرماتے ہیں اس حدیث میں سلمانؓ کا ذکر چند وجہوں سے تعجب خیز ہے جو صاحبانِ اطلاع پر مخفی نہیں۔ ۱۲

کھا رہے ہو۔ ابوذرؓ نے کہا میں اس مہینے تین روز روزہ رکھ چکا ہوں اور پورے مہینے کے روزوں کا ثواب حاصل کر چکا ہوں۔ اب میں چاہوں تو باقی روزہ رکھوں یا افطار کر لوں۔

ابن طاؤس نے بسند ہائے معتبر معاویہ بن ثعلبہ وغیرہ سے روایت کی ہے کہ جب ابوذرؓ اس بیماری میں مبتلا ہوئے جس میں اُن کا انتقال ہوا تو ہم اُن کی عیادت کو گئے اور اُن سے وصیت کرنے کو کہا۔ فرمایا میں نے اپنا وصی امیرالمومنینؑ کو قرار دیا ہے۔ میں نے کہا کیا آپ کی مراد عثمانؓ سے ہے؟ فرمایا نہیں بلکہ امیرالمومنینؑ اُس کو کہتا ہوں جو حق اور سچائی کے ساتھ مومنوں کا امیر ہے یعنی علیؑ بن ابی طالبؑ۔ وہی زمین کی بہار ہیں جن سے زمین ساکن اور آباد ہے اور وہی اس اُمت میں عالم ربانی ہیں۔ اگر وُہ تمہارے درمیان سے چلے جائیں تو تم زمین میں بے انتہا بدکرداری و بدافعالی دیکھو گے۔ میں نے کہا ہم جانتے ہیں کہ جس کو پیغمبرؐ خدا بہت زیادہ دوست رکھتے تھے تم بھی اس کو دوست رکھتے ہو۔ بتاؤ تم کس کو سب سے زیادہ دوست رکھتے ہو فرمایا دُنیا میں سب سے زیادہ محبوب میرے نزدیک وُہ پیر مظلوم ہے جس کا حق لوگوں نے غصب کر لیا ہے یعنی علیؑ بن ابی طالبؑ۔

برقی نے بسند صحیح حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ایک روز ربذہ میں لوگوں نے ابوذرؓ کو دیکھا کہ اپنے دراز گوش کو پانی پلا رہے تھے۔ ان سے کہا کیا کوئی آدمی نہیں ہے کہ اس خچر کو پانی دے فرمایا میں نے رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے سنا ہے آپ نے فرمایا کہ ہر چوپایہ جب صبح ہوتی ہے تو دُعا کرتا ہے کہ خداوندا مجھے ایسا مالک روزی کر جو چارہ سے مجھے سیر اور پانی سے سیراب کرے اور میری طاقت سے زیادہ مجھ پر بوجھ نہ ڈالے۔ اسی سبب سے میں اس کو خود پانی پلا رہا ہوں۔

شیخ کشی نے روایت کی ہے کہ جناب رسُولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ابوذرؓ کی شان میں فرمایا کہ آسمان نے سایہ نہیں ڈالا اور زمین گرد آلود نے کسی کا بار نہیں اُٹھایا جو ابوذرؓ سے زیادہ سچ بولنے والا ہو۔ وُہ تنہا زندگی بسر کریں گے، تنہا بہشت میں داخل ہوں گے اور تنہا مبعوث ہوں گے۔ وُہ بالاعلان امیرالمومنینؑ کے فضائل بیان کرتے تھے اور کہتے تھے کہ وہی رسُولؐ خدا کے وصی اور خلیفہ ہیں۔ اسی لیے اُن کو حرم خدا و رسُولؐ سے نکال دیا اور شام سے برہنہ اُونٹ پر سوار کر کے طلب کیا۔ اور وہ برابر ندا دیتے تھے کہ یہ جہنم کی آگ کی قطاریں تمہارے واسطے لائی جا رہی ہیں۔ اور فرماتے تھے کہ میں نے رسُولؐ خدا سے سُنا ہے کہ جب ابوالعاص کی اولاد کی تعداد تیس تک پہنچ جائے گی تو وُہ دینِ خدا کو فاسد کریں گے اور خدا کے بندوں کو اپنا غلام سمجھیں گے اور خدا کے مال کو اپنوں میں ایک ہاتھ سے دوسرے ہاتھ تک پہنچاتے اور گھماتے رہیں گے۔ اسی سبب سے ان کو فقر و فاقہ اور بُرے حال میں مار ڈالا اور وُہ ان تمام حالات میں صبر کرتے رہے۔

نیز روایت ہے کہ جب ابوذرؓ کی وفات کا وقت آیا اپنی زوجہ سے کہا کہ اپنی گوسفندوں میں سے ایک گوسفند ذبح کر کے اُس کا گوشت پکاؤ اور جب میرا انتقال ہو جائے تو عراق کے راستہ پر جا کر بیٹھ جانا اور جو سب سے پہلا قافلہ آئے اُس سے کہو کہ لے بندگانِ خدا یہاں صحابیِ رسُولِ خدا نے وفات پائی اور اپنے پروردگار کی رحمت سے واصل ہوئے ہیں ان کی تجہیز و تکفین میں آپ لوگ میری مدد کیجئے۔ پھر ابوذرؓ نے کہا کہ مجھے

رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے خبر دی ہے کہ مَیں عالمِ غربت میں مروں گا اور آنحضرتؐ کی اُمّت کے صالح اور نیک لوگ مجھے غسل و کفن دیں گے اور دفن کریں گے۔ پھر علقمہ بن اسود نخعی نے روایت کی ہے کہ ہم مالک اشتر کے ساتھ مع ایک جماعت مومنین کے حج کے لیئے روانہ ہوئے۔ جب ربذہ پہنچے ایک عورت کو بر سرِ راہ بیٹھی ہوئی دیکھا۔ اُس نے ہم لوگوں سے کہا کہ اے بندگانِ خدا! اے نیک کردار مسلمانو! رسولؐ خدا کے صحابی ابوذرؓ نے اس غربت میں انتقال کیا ہے اور میرا کوئی غمخوار نہیں ہے جو اُن کے دفن میں میری مدد کرے۔ یہ سُنکر ہم لوگوں نے ایک دوسرے کو دیکھا اور خدا کا شکر کیا کہ ایسی سعادت ہم کو نصیب کی کہ ایسے بزرگ کی تجہیز کریں۔ مگر اُن کی مصیبت پر ہم لوگ بہت غمگین ہوئے اور کہا اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن۔ غرض ہم لوگ اُس زن کے ہمراہ گئے اور ابوذرؓ کی تجہیز پر متوجہ ہوئے اور ہمارے درمیان نزاع ہوئی یہ کہ ہم میں سے ہر شخص چاہتا تھا کہ اپنے مال سے اُن کو کفن دے۔ آخر یہ طے پایا کہ ہر شخص اپنے مال سے برابر کا حصّہ صرف کرے۔ پھر ہم سب نے اُن کو شریک ہو کر غسل دیا جب فارغ ہوئے تو مالک اشتر نے آگے کھڑے ہو کر امامت کی اور ہم سب نے اُن پر نماز پڑھی اور دفن کیا۔ پھر مالک اشتر اُن کی قبر پر کھڑے ہو کر بولے خداوندا یہ ابوذرؓ تیرے رسولؐ کے صحابی ہیں انہوں نے عبادت کرنے والوں کے ساتھ تیری عبادت کی اور تیری خوشنودی کے لیئے مشرکوں سے جہاد کیا اور امورِ دین میں سے کسی امر میں کوئی تغیر و تبدل نہیں کیا۔ لیکن تیرے دین میں منافقین کی طرف سے جو بدعتیں دیکھیں اُن سے اپنی زبان اور اپنے دل سے انکار کیا۔ اسی سبب سے لوگوں نے اُن پر ظلم و زیادتی کی اور اپنے شہر سے ان کو نکال دیا اور حقوق سے ان کو محروم کیا اور ان کو حقیر و ذلیل سمجھا۔ اور وُہ تنہا عالمِ غربت میں بسر کرتے رہے۔ خداوندا اُس شخص کی شان و شوکت اور اقتدار کو مٹا دے جس نے ان کو ان کے حق سے محروم کیا اور اُن کے محلِ ہجرت اور حرمِ رسولؐ سے باہر کیا۔ ہم سب نے ہاتھ اُٹھا کر آمین کہا۔ پھر وُہ بی بی بریاں گوسفند لائیں اور کہا ابوذرؓ نے آپ لوگوں کو قسم دی ہے کہ اس مکان سے ہر گز قدم نہ نکالیں جب تک کہ اس طعام کا ناشتہ نہ کر لیں۔ یہ سُنکر ہم لوگوں نے ناشتہ کیا اور واپس گئے۔ شیخ طوسیؒ نے اس واقعہ کو موسیٰ بن جعفرؑ سے روایت کی ہے۔

کتاب روضۃ الواعظین میں مذکور ہے کہ ابوذرؓ سے اُن کی وفات کے وقت کسی نے پُوچھا کہ تمہارا مال کیا ہے؟ فرمایا میرا مال عمل ہے۔ لوگوں نے کہا کہ ہم تو چاندی اور سونے کے بارے میں پُوچھ رہے ہیں ابوذرؓ نے کہا میں نے کوئی صبح اور شام دُنیا میں نہیں گزاری جس میں میرے پاس خزانہ رہا ہو کہ میں نے اپنا مال جمع کیا ہو۔ میں نے اپنے خلیل رسولؐ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے سُنا ہے آپ فرماتے تھے کہ آدمی کا خزانہ قبر ہے۔

ابن ابی الحدید نے دوسری روایت کے مطابق نقل کیا ہے کہ یہ لوگ ابوذرؓ کے پاس اُن کی زندگی ہی میں پہنچے ابوذرؓ نے ان سے کہا کہ مَیں نے رسولؐ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے سُنا ہے آپ ایک گروہ سے فرماتے تھے جن کے ساتھ مَیں بھی تھا کہ تم میں سے ایک شخص کا ویرانہ میں انتقال ہوگا اور مومنوں کا ایک گروہ اُس کے جنازہ میں حاضر ہوگا۔ اور وُہ لوگ جن سے حضرتؐ نے یہ پیشینگوئی فرمائی تھی سوائے میرے سب کے سب نے

اپنے اپنے شہروں میں وفات پائی اور میں جانتا ہوں کہ وہ شخص مذکور میں ہوں۔ اگر میرے یا میری بیوی کے پاس کوئی لباس ہوتا جو میرے کفن کے لئے کافی ہوتا تو میں کبھی گوارا نہ کرتا کہ کوئی مجھے کفن دے اور میں آپ لوگوں کو خدا کی قسم دیتا ہوں کہ آپ میں سے کوئی وہ شخص مجھے کفن نہ دے جس نے حکومت و امارت کی ہو یا کسی گروہ کی نقابت کی ہو یا ظالموں کا دوست رہا ہو یا کسی ظالم کا قاصد رہا ہو۔ انہی لوگوں میں ایک مرد انصاری تھا جو کسی حکومت و ولایت میں شامل نہیں ہوا تھا اُس نے کہا اے عم بزرگوار میں آپ کو اسی ردا کا جو اوڑھے ہوں اور دو کپڑے جو میرے ہمراہ صندوق میں ہیں ان کا کفن دوں گا۔ ان کپڑوں کا دھاگا میری ماں نے کاتا اور میں نے اپنے ہاتھوں سے بُنا ہے۔ یہ سُنکر ابوذرؓ نے کہا بس مجھ کو تم ہی کفن دینا۔

شیخ مفید نے ابو امامہ باہلی سے روایت کی ہے کہ جب عثمانؓ نے ابوذرؓ کو ربذہ بھیجا تو ابوذرؓ نے حذیفہ بن الیمان کو خط لکھا کہ:- بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اما بعد اے بھائی خدا سے ڈرو جو ڈرنے کا حق ہے، جس سے تمہارا گریہ زیادہ ہو۔ اور دُنیا کے تعلقات سے دل کو آزاد کرو اور راتوں کو خدا کی عبادت میں بیدار رہو اور طاعتِ معبود میں اپنے بدن کو مشقت میں ڈالو۔ کیونکہ اُس کے لیئے (یہ گریہ اور ریاضت) سزاوار ہے جو یہ جانتا ہے کہ جہنم اُس کے لیئے ہے جس پر خدا غضبناک ہوتا ہے اسی لیئے اُس کا گریہ اور مشقت اور راتوں کا (عبادت میں) جاگنا زیادہ ہوتا ہے یہانتک کہ وہ جان لے کہ خداوند عالم اُس سے خوشنود و راضی ہوا۔ اور سزاوار ہے اُس کے لیئے جو یہ جانتا ہے کہ بہشت اُس کی جگہ ہے جس سے خدا راضی و خوش ہوتا ہے۔ اس لیئے وہ حق کی جانب رُخ کرتا ہے کہ شائد اس سبب سے وہ نجات پا جائے اور خدا کی رضا حاصل کرنے کے لیئے اپنے مال اور اہل و عیال سے دُور ہونا آسان سمجھے اور اپنی راتوں کی بیداری اور دنوں کو روزہ رکھنا اور ظالموں اور ملحدوں کے ساتھ اپنے ہاتھ اور زبان سے جہاد کرنا سہل سمجھے یہانتک کہ یہ جان لے کہ خداوند عالم نے اُس پر بہشت کو لازم کر دیا۔ اور یہ باتیں نہیں معلوم ہو سکتیں مگر مرنے کے بعد۔ اور جو شخص یہ چاہے کہ بہشت میں جوار رحمت الٰہی میں ہو اور پیغمبروں کا رفیق ہو اُس کے لیئے لازم ہے، کہ ویسا ہی بن جائے جیسا کہ میں نے بیان کیا۔ اے میرے بھائی تم اُن لوگوں میں سے ہو جن سے مجھے اپنے رنج و غم کے بیان سے راحت ہوتی ہے اور اُنہی سے شکایت کرتا ہوں یہ کہ ظالموں نے میری اذیت رسانی میں ایک دوسرے کی مدد کی بیشک میں نے ستمگاروں کے مظالم اپنی آنکھوں سے دیکھے اور اُن کی باطل باتیں اپنے کانوں سے سُنیں اور اُن سے انکار کیا تو مجھے اُن لوگوں نے اپنی عطا و بخشش سے محروم کر دیا، اور مجھے شہر بہ شہر آوارہ کیا اور مجھے اپنے عزیزوں اور بھائی سے جُدا کر دیا اور حرم خدا و رسولؐ سے مجھ کو باہر کر دیا اور میں اپنے خداوند بزرگ و برتر سے پناہ مانگتا ہوں اس سے کہ ان باتوں سے میری شکایت خدا سے ہو کہ لوگوں نے میرے ساتھ یہ برتاؤ کیئے بلکہ میں تم کو آگاہ کرتا ہوں کہ میں راضی ہوں اُس پر جو کچھ خدا نے میرے لیئے پسند کیا اور جو کچھ میرے حق میں حکم فرمایا اور جو کچھ میرے لیئے مقدر کیا ہے۔ میں اپنی ان کیفیتوں کا تم سے اظہار کر رہا ہوں تاکہ خدا سے میرے لیئے اور عام مسلمانوں کے لیئے راحت و کشائش طلب کرو۔ اور دُعا کرو کہ حق تعالیٰ مجھ کو اور سب مسلمانوں کو وہ امر نصیب کرے جس کا نفع زیادہ ہو اور اس کا انجام

زیادہ بہتر ہو۔ والسلام۔

حذیفہ نے اس خط کے جواب میں لکھا: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ اما بعد اے میرے بھائی آپ کا خط مجھ کو ملا جس میں آپ نے مجھ کو قیامت میں میری بازگشت سے ڈرایا اور معصیت سے پُرحذر رہنے کی تاکید فرمائی ہے اور جن امور میں میرے نفس کی اصلاح ہے اُن کی ترغیب وتحریص فرمائی ہے۔ اے برادر آپ ہمیشہ میرے اور تمام مسلمانوں کے خیر خواہ اور مہربان رہے اور سب پر شفقت و احسان کرتے رہے اور سب کے لئے خائف و ترساں رہے ہیں اور ہمیشہ ان کو نیکیوں کا حکم دیتے اور بُرائیوں سے منع کرتے رہے ہیں لیکن خدا کی خوشنودی کی جانب کسی کی ہدایت نہیں ہوتی مگر خدا کی طرف سے جس کے سوا کوئی خدا نہیں۔ اور اُس کے غضب اور عذاب سے کوئی نجات نہیں پا سکتا مگر اُسی کے کرم و احسان اور عفو و رحم و بخشش سے۔ لہٰذا میں اُسی سے اپنے اور اپنے خاص متعلقین اور تمام انسانوں اور اس اُمت کے تمام لوگوں کے لئے اُس کی عام بخشش اور وسیع رحمت کا طالب ہوں۔ میرے بھائی جو کچھ آپ کے ساتھ ظلم و ستم کیا گیا ہے یعنی آپ کو شہر سے باہر نکالا گیا غریب الوطن کیا گیا اور اپنے دروازوں سے دُور کیا گیا یہ سب آپ کے خط سے معلوم ہوا اور مجھ پر بہت شاق گزرا۔ میرے بھائی اگر میں جانتا کہ یہ آپ کی تکلیفیں مال کے ذریعہ دفع ہو سکتی ہیں تو میں اپنا تمام مال بڑی خوشی سے قربان کر دیتا۔ خدا کی قسم اگر ہو سکتا کہ مجھے آپ کی تکلیفوں میں شریک کر لیں گے اور آپ کی بلاؤں میں سے نصف میرے اُوپر ڈال دیں گے تو اُن لوگوں سے اس امر کا سوال کرتا۔ لیکن یہ تمام اُمور ہم لوگوں کے لئے اُتنا ہے جس قدر خدا کو منظور ہے۔ اے بھائی چاہیئے کہ میں اور آپ دونوں خدا کی بارگاہ میں گریہ وزاری کریں اور اُس کے ثواب کی جانب رغبت کریں اور اُس کے عذاب سے نجات پائیں۔ بیشک عنقریب ہماری جانوں کو اذیت پہنچائیں گے اور بہت جلد ہمارے میوہ زندگی کو ہمارے بدنوں کے درختوں سے کاٹ ڈالیں گے اور مجھ کو اور آپ کو بارگاہِ احدیت میں طلب کریں گے اور ہم قبول کریں گے۔ پھر ہمارے اعمال خدا کے رُوبرو پیش ہوں گے تو اُس وقت ہم محتاج ہوں گے اُن اعمال کے جو ہم پہلے سے بھیج چکے ہوں گے۔ اے بھائی جو کچھ آپ سے ضائع ہو چکا ہے اُس کا غم نہ کیجئے اور جو مکروہات آپ کو پہنچے ہیں اُن پر غمگین و رنجیدہ نہ ہوجیئے بلکہ خدا سے اُس کا اجر طلب کیجئے اور اُس کی جانب سے ثوابِ عظیم کے منتظر رہیئے۔ اے بھائی موت کو اپنے لئے اور آپ کے لئے دُنیاوی زندگی سے بہتر پاتا ہوں کیونکہ بے انتہا فتنے پیدا ہو چکے ہیں جو ایک کے بعد ایک شبِ تار کے ٹکڑوں کے مانند آ رہے ہیں۔ اہلِ دُنیا نے اپنے مرکبوں کو جولاں کر دیا ہے اور اہلِ دُنیا اپنے گھوڑوں کی ٹاپوں سے پامال کر رہے ہیں۔ ان فتنوں میں تلواریں نکلیں گی اور موت لوگوں پر مسلط ہو جائے گی۔ جو شخص ان فتنوں میں سر نکالے گا یا اُن سے ملوث ہو گا یا اُن میں گھوڑے دوڑائے گا بے شبہ قتل ہو گا۔ اور عرب کے قبیلے خواہ وہ شہر کے باشندے ہوں یا صحرا میں رہنے والے ہوں ان میں سے ہر ایک ان فتنوں میں تصرف کرے گا۔ اور ان زمانوں میں جو سب سے زیادہ ظالم ہو گا وہی سب سے زیادہ معزز ہو گا اور جو زیادہ پرہیزگار ہو گا وہ سب سے زیادہ ذلیل ہو گا۔ لہٰذا خداوند کریم مجھ کو اور آپ کو اس زمانہ سے پناہ میں رکھے جس میں لوگوں کا یہ حال ہو گا۔ بیشک آپ کے لئے اُٹھتے بیٹھتے کسی حال میں بھی دُعا سے باز نہ رہوں گا کیونکہ خدا نے قرآن میں دُعا کا حکم دیا ہے اور قبول کرنے کا وعدہ کیا ہے جیسا کہ فرمایا ہے کہ اُدْعُوْنِیْٓ اَسْتَجِبْ لَکُمْ

إِنَّ الَّذِينَ يَسْتَكْبِرُونَ عَنْ عِبَادَتِي سَيَدْخُلُونَ جَهَنَّمَ دَاخِرِينَ رپ۲۴ سورۃ مومن آیت ۶۰

(ترجمہ) تم مجھ سے دُعا کرو میں قبول کروں گا جو لوگ میری عبادت سے سرکشی کرتے ہیں وہ عنقریب ذلیل و خوار ہو کر جہنم میں داخل ہوں گے"۔ لہذا ہم خدا سے عبادت میں سرکشی کرنے سے اور اُس کی اطاعت سے انحراف کرنے سے پناہ چاہتے ہیں۔ دُعا ہے کہ خداوند عالم میرے اور آپ کے واسطے اپنی رحمت سے کشائش اور نیک اجر کرامت فرمائے۔ والسلام!

حضرت ابوذرؓ کا اپنے فرزند کے انتقال پر کلمات ہدایت آمیز بیان فرمانا۔

علی بن ابراہیم اور کلینی نے روایت کی ہے کہ ابوذرؓ کا ایک فرزند ذر نامی تھا۔ ربذہ میں اُس کا انتقال ہُوا۔ جب حضرت ابوذرؓ نے اُس کو دفن کیا تو اُس کی قبر پر کھڑے ہو کر ہاتھ اُس کی قبر پر رکھا اور کہا اے ذر خدا تجھ پر رحم کرے بیشک تُو اپنے باپ ماں کے لیئے خوش خلق اور نیک کردار تھا اور جب تُو دنیا سے رخصت ہُوا میں تجھ سے راضی تھا۔ تمہاری جُدائی سے مجھ میں کوئی کمی نہیں پیدا ہوئی۔ اور مجھ کو سوائے خداوند کریم کے کسی غیر سے کوئی حاجت نہیں اور نہ کسی سے نفع کی کوئی اُمید رکھتا ہوں کہ جس کے چلے جانے سے دلگیر اور پریشان ہُوں۔ اگر موت کے بعد ہول و سختی نہ ہوتی تو آرزو کرتا کہ مَیں تیری جگہ پر ہوتا۔ مجھ کو غم لاحق ہے مگر تیرے لیئے اور خدا کی قسم مَیں تیری جُدائی کے سبب نہیں روتا ہوں بلکہ تجھ پر روتا ہوں۔ کاش میں جانتا کہ تجھ سے کیا کیا سوالات کیئے گئے اور تُو نے کیا جوابات دیئے۔ خداوندا تُو نے کچھ اپنے حقوق اُس پر واجب قرار دیئے تھے اور کچھ میرے حقوق اُس پر مقرر فرمائے تھے۔ پالنے والے مَیں نے اپنے حقوق اُس کو بخش دیئے، تو بھی اپنے حقوق اُس کو بخش دے اور اُس کو معاف فرما کیونکہ تو مجھ سے زیادہ جود و کرم کا مستحق ہے۔

ابوذرؓ چند گوسفندوں کے مالک تھے جس سے اپنی اور اپنے اہل و عیال کی گذر بسر کیا کرتے تھے مگر وہ سب کی سب کسی وبا میں ضائع ہو گئیں اور اُن کی زوجہ کا بھی ربذہ میں انتقال ہو گیا تھا۔ بس ابوذرؓ تھے اور اُن کی ایک لڑکی جو اُن کے ساتھ رہتی تھی۔ اُن کی لڑکی کا بیان ہے کہ تین روز گذر گئے تھے کہ ایک دانہ میسر نہ ہُوا تھا کہ مَیں اور میرے پدر بزرگوار کھاتے۔ بھوک کا ہم لوگوں پر غلبہ ہُوا۔ میرے پدر بزرگوار نے مجھ سے فرمایا کہ جانِ پدر آؤ اس صحرا میں چلیں شائد وہاں کوئی گھاس ایسی مل جائے جس کو ہم کھا سکیں۔ غرض میں اپنے پدر بزرگوار کو لے کر جنگل میں گئی مگر وہاں بھی کوئی چیز نہ ملی تو میرے والد نے تھوڑی ریت جمع کی اور سر اُس پر رکھا۔ میری نگاہ جب اُن پر پڑی تو میں نے دیکھا کہ اُن کی آنکھیں پھر گئی ہیں اور جان کنی کا عالم ہے۔ مَیں رونے لگی اور عرض کی بابا جان میں اس تنہائی اور بیابان میں کیا کروں گی۔ فرمایا بیٹی فکر نہ کرو۔ جب مَیں مر جاؤں گا تو اہل عراق کا ایک گروہ آئے گا وہ میری تجہیز و تکفین کرے گا۔ کیونکہ مجھے میرے حبیب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے غزوۂ تبوک میں یہ اطلاع دی تھی۔

جناب ابوذرؓ کی وصیت اور انتقال اور اہل عراق کی ایک جماعت کا ان کی تجہیز و تکفین کرنا۔

جانِ پدر جب میں عالمِ بقا کی طرف رحلت کر جاؤں مجھ پر چادر اُڑھا دینا اور عراق کے راستہ پر جا کر بیٹھ جانا اور جب قافلہ آئے تو کہنا کہ ابوذرؓ صحابئ رسُولؐ نے اس جنگل میں انتقال کیا ہے۔ دُختر ابوذرؓ بیان کرتی ہیں کہ اسی حال میں اہل ربذہ کی ایک جماعت میرے پدر کی عیادت کو آئی اور پوچھا کہ اے ابوذرؓ آپ کو کیا بیماری اور کیا شکایت ہے فرمایا اپنے گناہوں کی بیماری اور شکایت ہے۔ پوچھا کس چیز کی خواہش ہے فرمایا میں اپنے پروردگار کی رحمت چاہتا ہوں۔ ان لوگوں نے کہا کہ اگر آپ چاہیں تو کسی طبیب کو بُلا لائیں فرمایا طبیب ہی نے تو مجھے بیمار کیا ہے۔

طبیب خداوند عالم ہے اور درد و تکلیف اُسی کے سبب سے ہے۔ پھر اُن کی دختر بیان کرتی ہیں کہ جب میرے والد کی نگاہیں ملک الموت پر پڑیں فرمایا مرحبا اُس دوست کے لیئے جو ایسے وقت آیا ہے جبکہ اُس کی بڑی احتیاج تھی رُستگاری نہ ہوا اُس کے لیئے جو تمہارے دیدار سے نادم و پشیمان ہو۔ خداوندا مجھ کو اُس کے ذریعہ سے اپنے جوار رحمت میں پہنچا دے تیرے حق کی قسم کہ تُو جانتا ہے کہ میں ہمیشہ تیری ملاقات کا خواستگار رہا ہوں اور کبھی موت سے میں نے کراہت نہیں کی ہے۔ اُن کی صاحبزادی کہتی ہیں کہ جب اُن کا انتقال ہوگیا تو میں نے چادر اُن پر ڈال دی اور جاکر قافلہ کے راستہ پر بیٹھ گئی۔ کچھ لوگ وہاں آئے میں نے اُن سے کہا کہ اے گروہ مسلمانان ابوذرؓ صحابیِ رسُولؐ نے یہاں رحلت فرمائی ہے۔ یہ سُنکر وُہ لوگ سواریوں سے اُترے اور اُن کے غم میں روئے پھر اُن کو غسل دیا، کفن پہنایا، اور نماز پڑھ کر ان کو دفن کیا۔ اُن لوگوں میں مالک اشتر بھی تھے۔ روایت ہے کہ مالک بیان کرتے ہیں کہ میں نے اُن کو اُس کپڑے کا کفن دیا جو اپنے ساتھ رکھتا تھا جس کی قیمت چار ہزار درہم تھی۔ ان کی دختر کا بیان ہے کہ مَیں اپنے باپ کی قبر پر اس طرح رہتی تھی کہ جب جب وُہ نمازیں اپنی زندگی میں پڑھا کرتے تھے میں بھی پڑھتی اور جب جب وُہ روزہ رکھتے میں بھی رکھتی تھی۔ ایک رات میں نے اُن کو دیکھا کہ نماز شب کے بعد وُہ تلاوتِ قرآن میں مصروف ہیں جس طرح زندگی میں پڑھا کرتے تھے۔ میں نے پوچھا بابا جان خدا نے آپ کے ساتھ کیا کیا؟ فرمایا بیٹی مَیں اپنے کریم پروردگار کی بارگاہ میں حاضر ہُوا وُہ مجھ سے خوش ہُوا اور میں اُس سے راضی ہُوا۔ اُس نے مجھ پر نوازشیں فرمائیں اور مجھے گرامی فرمایا اور بخششیں کیں۔ لیکن اے بیٹی عمل کر مگر غرور نہ کر۔ اکثر اہلِ تاریخ نے بجائے دختر ابوذرؓ کی زوجہ بیان کیا ہے۔

احمد بن اعثم کوفی نے بیان کیا ہے کہ جو لوگ کہ ابوذرؓ کے دفن و کفن میں شریک تھے وُہ احنف بن قیس تمیمی، صعصعہ بن صوحان العبدی، خارجہ بن الصلت التمیمی، عبداللہ بن مسلمہ التمیمی، ہلال بن مالک المزنی، جریر بن عبداللہ البجلی، اسود بن یزید النخعی اور مالک اشتر تھے۔ جب یہ لوگ ابوذرؓ کی نماز میت سے فارغ ہوئے مالک اشتر ان کی قبر کے پاس کھڑے ہوئے اور خدا کی حمد و ثنا کے بعد کہا خداوندا ابوذرؓ تیرے رسُولؐ کے صحابی تھے۔ تیری کتابوں اور تیرے رسُولوں پر ایمان لائے تھے اور دین کی راہ میں جہاد کیا اور اسلام کی راہ پر ثابت قدم رہے اور دین کے شعائر میں کوئی تغیر و تبدل نہیں کیا۔ چند باتیں طریق سنت کے خلاف دیکھیں تو اُن سے اپنے دل و زبان سے انکار کیا اس سبب سے لوگوں نے اُن کو حقیر سمجھا اور اُن کو اُن کے حق سے محروم کردیا اور اُن کو شہر سے نکال دیا اور اُن کو بے کار کرکے چھوڑ دیا، غربت میں اُن کی وفات ہوئی۔ خداوندا جو کچھ بہشت کے متعلق تُو نے مومنین سے وعدہ فرمایا ہے اس سے ان کا حصہ انہیں عطا فرما اور اُس شخص کو اُس کے کیفر کردار کو پہنچا جیسا کہ وُہ مستحق ہے جس نے اُن کو مدینہ سے، جو تیرے رسُولؐ کا حرم ہے نکالا اور اُن کو ضائع کیا۔ مالک نے یہ دُعا کی اور حاضرین نے آمین کہی۔

ابن عبدالبر نے کتاب استیعاب میں ذکر کیا ہے کہ وفاتِ ابوذرؓ ۳۱ھ یا ۳۲ھ میں واقع ہوئی۔ اور عبداللہ بن مسعود نے اُن کی نماز جنازہ پڑھی۔ بعضوں نے کہا ہے کہ اُن کی وفات ۲۴ھ میں ہوئی۔ لیکن قولِ اوّل زیادہ صحیح ہے۔

۶۱

# اکسٹھواں باب

## مقدادؓ بن اسود کندی کے فضائل و حالات

مقدادؓ کے فضائل سابقہ ابواب میں بیان ہو چکے ۔ اور صحابہ میں اُن کے بلند مرتبہ کے برابر سلمانؓ اور ابوذرؓ کے بعد کوئی نہیں ہے ۔ ابن اثیر نے جامع الاصول میں لکھا ہے کہ ان کی کنیت ابو سعید تھی بعض نے ابوالاسود بھی کہا ہے ۔ وُہ مرو بن ثعلبہ بن مطرود بن عمرو کندی کے بیٹے تھے ۔ بعضوں نے کہا ہے کہ وُہ قبیلۂ قضاعہ سے تھے ۔ بعض کا قول ہے کہ وُہ حضرموت کے رہنے والے تھے چونکہ ان کے والد قبیلۂ کندہ سے ہم سوگند ہو گئے تھے، اسی لئے اس قبیلہ سے منسوب ہو گئے ۔ اور چونکہ مقدادؓ اسود بن عبد یغوث زہری کے ہم سوگند تھے ؛ اس لئے ان کو زہری کہنے لگے اور اسی سبب سے ان کو ابن اسود بھی کہتے تھے ؛ اور بعض کا قول ہے کہ ان کو اسود نے پالا تھا ۔ اور ابن عبدالبر نے کہا ہے کہ وُہ اسود بن عبد یغوث کے غلام تھے ۔ اور چونکہ اسود نے اُن کو فرزندی میں لے لیا تھا اس وجہ سے مقداد کو اُن کی طرف منسوب کر دیا گیا ۔ مقدادؓ کا اسلام قدیم تھا، اور وُہ جنگِ بدر و اُحد وغیرہ تمام غزوات میں رسولؐ اللہ کے ساتھ شریک تھے اور فاضل و نجیب و بزرگ صحابہ میں سے تھے ۔ ان کی وفات ۳۳ھ میں جرف میں واقع ہوئی جو مدینہ سے ایک فرسخ دُور ہے ۔ وفات کے بعد اُن کو لوگ اپنے کاندھوں پر اُٹھا کر مدینہ لائے اور بقیع میں دفن کیا ۔ وفات کے وقت اُن کی عمر ستّر سال بیان کی جاتی ہے ۔ یہانتک ابن اثیر کا بیان تھا ۔

کلینی نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ضباعہ دخترِ عبدالمطلب کا نکاح اُن سے کر دیا تھا ۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر امام رضا علیہ السّلام سے روایت کی ہے کہ ایک مرتبہ جبرئیلؑ آنحضرتؐ پر نازل ہوئے اور کہا یا رسُولؐ اللہ آپ کا پروردگار آپ کو سلام کہتا ہے اور فرماتا ہے کہ باکرہ لڑکیاں درخت پر پھلوں کے مانند ہیں ۔ جب درختوں میں پھل تیار ہو جاتے ہیں تو اُن کا علاج سوائے توڑ کر استعمال کرنے کے کوئی نہیں ۔ اگر اُن کو استعمال نہ کرو گے تو ہوا اُن کو خراب کر دے گی اور سورج بے کار کر دے گا ۔ اسیطرح باکرہ لڑکیاں جب بالغ ہو جاتی ہیں تو اُن کا علاج شوہر کے سوا کچھ نہیں ۔ اگر ایسا نہ ہو تو فتنہ و فساد سے اُن کا محفوظ رہنا ممکن نہیں ۔ یہ سُنکر آنحضرتؐ منبر پر تشریف لے گئے اور لوگوں کے سامنے خطبہ پڑھا اور ان کو آگاہ کیا اُس سے جو کچھ خدا نے اُن کو حکم دیا تھا ۔ تو لوگوں نے پُوچھا کہ یا رسُولؐ اللہ ہم اپنی لڑکیوں کو کس کے ساتھ تزویج کریں فرمایا اُن کے کفو اور برابر والے لوگوں کے ساتھ ۔ پُوچھا اُن کے کفو کون لوگ ہیں حضرتؐ نے فرمایا کہ مومنین آپس میں ایک دُوسرے کے کفو اور ہمسر ہیں ۔ یہ فرما کر منبر سے نیچے تشریف لائے اور ضباعہ کو مقداد بن اسود کیساتھ

تزویج فرمایا۔ پھر فرمایا کہ میں نے اپنے چچا کی بیٹی کو مقدادؓ سے اس لئے تزویج کر دیا کہ نکاح پست ہو یعنی لوگ کفو کے بارے میں حسب و نسب کا خیال نہ کریں بلکہ ہر مومن کو لڑکی دیا کریں۔

کلینی نے بسند معتبر امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ ایک روز عثمانؓ نے مقدادؓ سے کہا کہ میری مذمت اور علیؑ کی مدح سے باز آجاؤ ورنہ تم کو تمہارے پہلے آقا کے پاس واپس بھیج دوں گا۔ جب مقدادؓ کی وفات کا وقت آیا تو انہوں نے عمار یاسرؓ سے فرمایا کہ عثمانؓ سے کہہ دو کہ میں اپنے پہلے آقا کی طرف واپس جا رہا ہوں یعنی عالمین کے پروردگار جل شانہٗ کی طرف

شیخ طوسیؒ نے روایت کی ہے کہ جب لوگوں نے عثمانؓ سے بیعت کی مقدادؓ نے عبدالرحمٰن بن عوف سے کہا خدا کی قسم آنحضرتؐ کے اہلبیت پر حضرتؐ کے بعد جو کچھ گذرا اُس کی مثال کہیں نظر سے نہیں گذری۔ عبدالرحمٰن نے کہا تم کو ان کاموں سے کیا واسطہ۔ مقدادؓ نے کہا کہ خدا کی قسم میں ان کو دوست رکھتا ہوں اس لئے کہ آنحضرتؐ ان کو دوست رکھتے تھے اور خدا کی قسم مجھے اُن کے حالات دیکھ کر ایسا صدمہ ہوتا ہے جس کا اظہار ممکن نہیں۔ کیونکہ قریش کو اُن کے سبب لوگوں پر شرافت و عزت حاصل ہوئی۔ پھر سب نے مل کر یہ سازش کی کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کی بادشاہی ان کے قبضہ سے لے لیں۔ عبدالرحمٰن نے کہا وائے ہو تم پر واللہ میں نے یہ کوشش تمہی لوگوں کے لیئے کی اور نہیں چاہا کہ خلافت علیؑ کے قبضہ میں جائے مقدادؓ نے کہا خدا کی قسم تُو نے اُس شخص کو چھوڑ دیا جو لوگوں کی حق کی طرف ہدایت کرتا اور عدالت کے ساتھ اُن میں حکم کرتا تھا۔ خدا کی قسم اگر مجھے مددگار مل جاتے تو میں یقیناً قریش سے اسیطرح جنگ کرتا جس طرح بدر و اُحد کے روز جنگ کی تھی۔ عبدالرحمٰن نے کہا تیری ماں تیرے ماتم میں بیٹھے اے مقداد اس بات کو ترک کر کہ لوگ تجھ سے نہ سُنیں اور نہ فتنہ و فساد برپا ہوگا۔ خدا کی قسم میں ڈرتا ہوں کہ تیری باتوں سے لوگوں میں اختلاف اور فساد پیدا ہو جائے گا۔ راوی کہتا ہے کہ مقدادؓ اس مجلس سے اُٹھے تو میں اُن کے پاس گیا اور کہا کہ اے مقداد میں تمہارے مددگاروں میں ہوں۔ مقدادؓ نے کہا خدا تم پر رحمت نازل کرے جس امر کا میں ارادہ رکھتا ہوں دو یا تین شخصوں سے پورا نہ ہوگا۔ اس کے بعد راوی امیرؑ المومنین کی خدمت میں گیا اور مقدادؓ کی اور اپنی گفتگو بیان کی جس کو سُنکر حضرتؑ نے اُن کیلئے دعائے خیر کی۔

کتاب اختصاص میں حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ اس اُمت میں مقدادؓ بن اسود کا مرتبہ قرآن میں الف کے مرتبہ کے مانند ہے کہ دوسرا حرف اُس سے نہیں ملتا۔ اسیطرح کمال میں کوئی دوسرا مقدادؓ کے کمال سے نہیں ملحق ہوتا۔ اور شیخ کشی نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ صحابہ میں کوئی نہ تھا جس نے رسولؐ اللہ کے بعد کوئی حرکت نامناسب نہ کی ہو سوائے مقداد بن اسودؓ کے کیونکہ اُن کا دل حق کی طرفداری میں مثل آہنی ٹکڑوں کے تھا۔ نیز بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ جناب رسولؐ خدا صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلم نے فرمایا کہ اے سلمانؓ اگر تمہارا علم مقداد پر ظاہر ہو جائے تو وُہ کافر ہو جائیں۔ نیز بسند حسن امام محمد باقرؑ علیہ السلام سے روایت ہے کہ صحابہ جناب رسولؐ خدا کے بعد مرتد ہو گئے سوائے تین اشخاص سلمانؓ، ابوذرؓ اور مقدادؓ کے۔ راوی نے کہا کہ عمارؓ کے بارے میں کیا ارشاد ہے فرمایا کہ وُہ بھی ارتداد کی جانب کچھ جُھکے تھے، مگر فوراً

مقداد و عثمان کے درمیان حضرت علیؑ کے بارے میں گفتگو

مقداد اور عبدالرحمٰن بن عوف کی گفتگو

پلٹ آئے۔ پھر فرمایا کہ اگر ایسا شخص چاہتے ہو جس کے دل میں کبھی کوئی شک نہ گزرا ہو تو وہ مقدادؓ ہیں۔ سلمانؓ کے دل میں یہ گزرا کہ امیرالمومنین کو اسمِ اعظم الٰہی پر عبور ہے اگر اُس کے ذریعہ سے لب ہلائیں تو یقیناً زمین اُن منافقوں کو نگل جائے پھر کیوں اُن کے ہاتھوں میں مظلوم پڑے ہیں۔ جب یہ امر اُن کے دلوں میں گزرا تو لوگوں نے اُن کا گریبان پکڑا اور رسّی اُن کے گلے میں لپیٹی یہانتک کہ اُن کے حلق میں سوراخ ہو گیا۔ امیرالمومنین کا اُن کی طرف گزر ہوا فرمایا اے ابوعبداللہ یہ تمہارے گلے میں سوراخ اس امر سے ہے جو تمہارے دل میں پیدا ہوا۔ ابوبکرؓ کی بیعت کر لو تب سلمانؓ نے بیعت کی۔ اور ابوذرؓ کو جناب امیرؑ نے حکم دیا کہ خاموش رہیں اس طرح کہ طعن و طنز کرنے والے ان کو جگہ سے نہ ہلا سکیں مگر انہوں نے منظور نہ کیا اور برابر حق کا اظہار کرتے رہے یہانتک کہ عثمانؓ نے اُن کے ساتھ کیا جو کیا۔ اس کے بعد صحابہ میں سے کچھ لوگ حق کی جانب رجوع ہوئے۔ اور سب سے پہلے جو لوگ واپس آئے ابوساسان انصاری، ابوعمرو، اور شیتر تھے پھر اسیطرح سات اشخاص ہوئے اور اُس وقت ان سات شخصوں کے سوا کوئی امیرالمومنین کا حق نہیں سمجھتا تھا۔

---

# باسٹھواں باب ۶۲

## آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اُمت کے فضائل اور اُن کے بعض حالات

---

ابن بابویہ نے بسند معتبر امیرالمومنین سے روایت کی ہے کہ جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے تین خصلتوں کا خدا سے سوال کیا اُن میں دو خصلتیں تو اُس نے مجھے عطا فرمائیں اور تیسری روک دی پہلی یہ کہ میں نے عرض کی معبود میری اُمت پیاس سے ہلاک نہ ہو فرمایا منظور۔ میں نے عرض کی خداوندا اُن پر کافروں کو مسلطمت ہونے دینا کہ اُن کو جڑ سے اکھیڑ ڈالیں فرمایا یہ بھی قبول۔ میں نے عرض کی پالنے والے ایسا کر کہ میری اُمت آپس میں فساد و خونریزی نہ کریں۔ تو یہ آخری بات خدا نے قبول نہ کی۔ نیز بسند معتبر حضرتِ صادقؑ سے روایت ہے کہ سرورِ عالم نے فرمایا کہ میری اُمت کے لوگوں میں خوش روئی، اچھی آواز اور قوتِ حافظہ سے کوئی خصلت کم نہیں۔ نیز بسند صحیح اُنہی حضرتؑ سے روایت ہے کہ رسولؐ اللہ نے فرمایا کہ میری اُمت سے نو باتیں اُٹھائی گئی ہیں[1]۔ وہ کام جو غلطی اور نادانی سے کریں یا بھول جائیں یا دوسرے لوگ

---

[1] یعنی اُن پر کوئی مواخذہ نہ ہوگا ۱۲ (مترجم)

اُن پر جبر و سختی کریں یا وہ بات جو نہ جانتے ہوں یا وہ امر جس کی طاقت نہ رکھتے ہوں یا وہ امر جس سے مضطر ہوں، اور حسد کرنا ایسا جس کا اظہار نہ کریں۔ اور نیک و بد کے شگون لینے سے جو اُن کے دل میں گزرے اور اُس پر بھروسہ نہ کریں اور لوگوں کی بدبختی کی وہ بات جو لوگوں کے بارے میں اُن کے دل میں گزرے ظاہر نہ کریں۔

قرب الاسناد میں بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ خداوند عالم نے میری اُمت کو تین چیزیں عطا فرمائی ہیں جو کسی کو سوائے اُن پیغمبروں کے نہیں عطا کیں جو مجھ سے پہلے گذرے ہیں۔ اول یہ کہ جب خدا نے کسی پیغمبر کو بھیجا تو اُس کو وحی فرمائی کہ اپنے دین میں کوشش کرو اور دین کا کام تم پر تنگ نہیں ہے۔ اور یہ فضیلت میری اُمت کو عطا فرمائی اور فرمایا کہ:۔ وَمَا جَعَلَ عَلَيْكُمْ فِي الدِّيْنِ مِنْ حَرَجٍ۔ یعنی خدا نے دین میں تم پر کوئی تنگی نہیں کی ہے۔" دوسرے یہ کہ جب کوئی پیغمبر بھیجا تھا تو اُس کو وحی فرماتا کہ جب کوئی ناگوار بات تم کو لاحق ہو تو مجھ سے دعا کرو تا کہ میں قبول کروں اور یہی میری اُمت کو بھی عطا فرمایا اور فرمایا اُدْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ (پ۲۴ سورۃ مومن آیت۶۰) تم مجھ سے دعا کرو میں قبول کروں گا۔" تیسرے یہ کہ جب کوئی پیغمبر بھیجتا تو اُس کو اُس کی قوم پر گواہ قرار دیتا اور میری اُمت کو تمام خلق پر گواہ مقرر فرمایا ہے جیسا کہ ارشاد ہے:۔ وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا (پ۲ سورۃ بقر آیت۱۴۳) لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ (آیت مذکور) تاکہ رسول تم پر گواہ ہوں اور تم لوگ تمام انسانوں پر گواہ ہو۔"

ابن بابویہ نے بسند معتبر امام جعفر صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ چار بُری خصلتیں میری اُمت میں قیامت تک ہمیشہ قائم رہے گی۔ اول اپنے حسب پر فخر کرنا، دوسرے لوگوں کے نسب میں طعن کرنا، تیسرے بارش کو ستاروں کی گردش کے سبب جاننا اور علم نجوم پر اعتقاد رکھنا، چوتھے اپنے مردوں پر نوحہ کرنا۔ اور جو نوحہ کرنے والا مرنے سے پہلے توبہ نہ کرے گا تو یقیناً جب وہ روز قیامت مبعوث ہوگا تو اُس کو پگھلے ہوئے تانبے اور سیسے کا لباس پہنایا جائے گا[۱]۔ نیز بسند معتبر امام رضا علیہ السلام سے روایت کی گئی ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ تین خصلتیں ہیں جن کے بارے میں میں اپنے بعد اپنی اُمت کے لئے ڈرتا ہوں۔ اول حق جاننے کے بعد گمراہی اختیار کرنا، دوسرے لوگوں کو گمراہ کرنے والے فتنے، تیسرے پیٹ اور شرمگاہوں کی خواہشیں۔ نیز اُنہی حضرتؑ سے روایت ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ میں تم لوگوں کے بارے میں ڈرتا ہوں کہ دین کو سُبک سمجھوگے اور لوگوں کے درمیان مالِ دُنیا کے لئے فیصلہ کروگے اور قطع رحم کروگے، قرآن کو ساز اور گانے کے طور پر پڑھوگے اور مقدم کروگے اُس کو خلافت یا نماز میں جو دین میں تم سے افضل نہیں ہوگا۔ اور شیخ طوسی نے روایت کی ہے کہ میری اُمت کے لئے زمین میں دھنسنا، اُن کی شکلیں مسخ ہونا، آسمان سے اُن پر پتھر برسنا ہوگا۔ صحابہ نے پوچھا یہ کس سبب سے ہوگا؟ حضرتؐ نے فرمایا اس لئے کہ لوگ گانے والی کنیزوں اور عورتوں کو

---

[۱] مؤلف فرماتے ہیں کہ علماء نے اس خصلت کو باطل نوحہ کرنے پر محمول کیا ہے یعنی میت سے غلط باتیں منسوب کرنا یا بارگاہ الٰہی میں شکایات وغیرہ کرنا یا یہ کہ اُس کی آواز نامحرم مرد سنیں۔ ۱۲

حاشیہ: آنحضرتؐ کی اُمت کو خدا نے تین چیزیں ایسی عطا کی ہیں جو اگلے پیغمبروں کو عطا فرمائی تھیں۔

حاشیہ: اُمت رسولؐ کی بُری عادتوں اور ان پر عذاب اور نحوست۔

اختیار کریں گے اور شراب پئیں گے۔ اور جامع الاخبار میں روایت ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ لوگوں پر ایک زمانہ ایسا آئے گا جبکہ اُن کے چہرے آدمیوں کے ایسے ہوں گے اور اُن کے دل شیطانوں کے دلوں کے مانند۔ وُہ لوگ پھاڑ کھانے والے بھیڑیوں کی طرح ہوں گے۔ لوگوں کے خون بہائیں گے اور بُرے کاموں کو نصیحت سے ترک نہ کریں گے۔ اگر تم اُن کی پیروی کرو گے تو تمہارے بارے میں شک کریں گے اور اگر اُن سے باتیں کرو گے تو تم کو جھٹلائیں گے۔ اگر اُن سے پوشیدہ رہو گے تو تمہاری غیبت کریں گے۔ اُن کے لئے سُنّت بدعت ہوگی اور بدعت سُنّت ہوگی۔ بُردبار کو مکّار اور مکّار کو بُردبار سمجھیں گے۔ مومن اُن کے درمیان کمزور ہوگا اور فاسق عزّت والا ہوگا۔ اُن کے لڑکے بدکار اور عورتیں زناکار ہوں گی۔ اُن کے بوڑھے اُن کو اچھی باتوں کا حکم اور بُری باتوں سے منع نہ کریں گے۔ اُن سے کسی امر کی التجا کرنا ذلّت وخواری کا سبب ہوگا اور جو کچھ اُن کے پاس ہوگا اُس میں سے کچھ طلب کرنا فقر و پریشانی کا باعث ہوگا۔ غرض اُس وقت حق تعالےٰ اُن کو آسمانی بارش سے محروم کر دے گا کہ وقت پر پانی نہ برسے گا اور بے وقت برسے گا۔ اُس وقت خداوند عالم اُمرا اُن کے بدکاروں کو مسلّط کر دے گا جو اُن پر بدترین عذاب کریں گے۔ اُن کے فرزندوں کو قتل اور اُن کی عورتوں کو قید کریں گے۔ اُس وقت اُن کے نیک لوگ اُن کے حق میں دُعا کریں گے تو وُہ مقبول نہ ہوگی۔ اور دُوسری حدیث میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت ہے کہ ایک زمانہ ایسا آئے گا جبکہ لوگ علماء سے گریز کریں گے جس طرح بھیڑیں بھیڑیوں سے بھاگتی ہیں۔ اُس وقت خداوند عالم اُن کو تین بلاؤں میں مبتلا کرے گا۔ اول یہ کہ اُن کے مالوں سے برکت جاتی رہے گی، دُوسرے اُن پر جابر حاکم مسلط کر دے گا، تیسرے دُنیا سے بغیر ایمان کے جائیں گے۔ دُوسری سند کے ساتھ روایت ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ میری اُمّت پر ایک زمانہ ایسا آئے گا جس میں لوگ علما کو نہ پہچانیں گے مگر بہترین لباس کے سبب اور قرآن کو نہ سمجھیں گے مگر خوش الحانی کے ساتھ۔ اور خدا کی عبادت نہ کریں گے مگر ماہِ رمضان میں۔ جب ایسا ہوگا تو خداوند عالم اُن پر ایسا حاکم مسلط کرے گا جو نہ صاحبِ عقل ہوگا، نہ بُردبار ہوگا نہ رحم کرنے والا ہوگا۔

# تریسٹھواں باب ۶۳

## آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی وصیتیں اور وُہ تمام حالات اور واقعات جو آپؐ کی وفات کے قریب واقع ہوئے

شیخ طبرسی نے روایت کی ہے کہ جب آنحضرتؐ نے حجۃ الوداع سے مراجعت فرمائی آپ کو آگاہ کیا گیا کہ آپؐ کی وفات نزدیک ہے، تو آپؐ برابر لوگوں کے درمیان خطبہ پڑھتے اور اُن کو اپنے بعد کے فتنوں سے روکتے تھے۔

اور اپنے ارشادات کی مخالفت سے پرہیز کرنے کی ہدایت فرماتے اور ان کو وصیت فرماتے تھے کہ آپ کی سنت اور طریقہ سے دست بردار نہ ہوں اور دینِ الٰہی میں بدعت نہ کریں اور اُن کے اہلبیت اور عترت سے متمسک رہیں۔ اور اُن کی اطاعت، نصرت اور حفاظت و پیروی اپنے اوپر لازم سمجھیں۔ اور اُن کو مرتد ہونے اور اختلاف کرنے سے منع فرماتے رہتے تھے۔ اور برابر فرمایا کرتے تھے کہ اے لوگو میں تم سے پہلے جاتا ہوں اور تم میرے پاس حوضِ کوثر پر وارد ہوگے۔ پھر میں تم سے پوچھوں گا کہ تم نے اُن دونوں گرانقدر چیزوں کے ساتھ کیسا عمل کیا جن کو میں نے تمہارے درمیان چھوڑا تھا جو کتاب خدا اور میری عترتؑ اور اہلبیتؑ ہیں۔ لہٰذا سوچو اور سمجھو کہ کیونکر ان دونوں کے ساتھ میرے بعد عمل کروگے۔ بلاشبہ خداوند لطیف و خبیر نے مجھے خبر دی ہے کہ یہ دونوں آپس سے جُدا نہ ہوں گی یہاں تک کہ میرے پاس حوضِ کوثر پر پہنچیں۔ بلاشبہ ان دونوں کو تمہارے درمیان چھوڑ کر جاتا ہوں۔ لہٰذا میرے اہلبیتؑ پر کسی معاملہ میں سبقت نہ کرنا اور اُن سے علیحدہ نہ ہونا اور اُن کے حق کی ادائیگی میں کمی نہ کرنا، ورنہ ہلاک ہو جاؤ گے۔ اور کوئی چیز اُن کو تعلیم نہ دینا کیونکہ وہ تم سے زیادہ جاننے والے ہیں۔ میں تم کو ایسا نہ پاؤں کہ میرے بعد دین سے پھر جاؤ اور کافر ہو جاؤ اور آپس میں ایک دوسرے کے لئے تلواریں نکالو۔ پھر مجھ سے یا علیؑ سے لشکر میں زیادتی میں سیل کے مانند تیزی اور سختی کے ساتھ ملاقات کرو۔ سمجھ لو کہ علیؑ میرے بھائی اور وصی ہیں۔ وہ تاویلِ قرآن پر گمراہوں سے جنگ کریں گے جس طرح میں نے تنزیلِ قرآن پر جنگ کی ہے۔ غرض اس بارے میں برابر متعدد جلسوں میں ہدایت فرمایا کرتے تھے۔ پھر منافقوں اور فتنہ پردازوں کا ایک لشکر ترتیب دے کر اسامہ ابن زید کو اُن کا سردار مقرر فرمایا اور اُن کو حکم دیا کہ صحابہ کو ہمراہ لے کر بلادِ روم میں اس مقام پر جائیں جہاں اُن کے باپ زید شہید ہوئے تھے۔ اور اس لشکر کے بھیجنے کی غرض یہ تھی کہ مدینہ منافقوں اور فتنہ پردازوں سے خالی ہو جائے اور کوئی جناب امیرؑ سے نزاع نہ کرے تاکہ امرِ خلافت آنحضرتؐ کے لئے قرار پا جائے۔ غرض اُسامہ کو جرف تک بھیج دیا، اور حکم دیا کہ وہاں ٹھہریں تاکہ لشکر اُن کے پاس جمع ہو۔ اور لوگوں کو اُن کے ساتھ جانے کی بہت تاکید فرمائی۔ اور کچھ لوگوں کو مقرر کیا کہ جانے والوں کو روانہ کریں اور دیر کرنے کی سختی سے ممانعت فرمائی۔ اسی عالم میں آنحضرت صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلم پر وہ مرض طاری ہوا جس میں آپ جوارِ رحمتِ الٰہی سے واصل ہوئے۔ جب آپؐ علیل ہوئے تو اُسی حالت میں جناب امیرؑ کا ہاتھ پکڑ کے بقیع کی جانب تشریف لے گئے۔ اکثر صحابہ آپ کے ساتھ تھے۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ خداوند نے مجھے حکم دیا ہے کہ بقیع کے مُردوں کے لئے استغفار کروں۔ جب بقیع میں پہنچے فرمایا السلام علیکم اے اہلِ قبور! تم کو وہ حالت گوارا ہو کہ جس میں تم نے صبح کی اور لوگوں کے فتنوں سے محفوظ ہو گئے جو درپیش ہے کیونکہ تاریک راتوں کی ساعتوں کے مانند لوگوں میں کثیر فتنے اُٹھنے والے ہیں۔ پھر تھوڑی دیر تک کھڑے ہو کر اُن مردوں کے لئے استغفار کی۔ پھر امیرالمومنینؑ کی جانب رُخ کر کے فرمایا کہ جبرئیلؑ ہر سال مجھے ایک مرتبہ قرآن سنایا کرتے تھے۔ مگر اس سال دو مرتبہ سُنایا۔ لہٰذا میں سمجھتا ہوں کہ یہ اس سبب سے ہے کہ میری وفات نزدیک ہے۔ پھر فرمایا کہ اے علیؑ! خدا نے مجھے اختیار دیا ہے کہ دنیا کے خزانوں پر قابض ہو کر ہمیشہ دنیا میں رہوں یا بہشت کو اختیار کروں تو میں نے اپنے پروردگار کی ملاقات کو اس سے زیادہ پسند کیا۔ جب میری رحلت ہو تو میری شرمگاہ کو چھپا دینا کیونکہ جس کی نگاہ میری شرمگاہ پر پڑے گی وہ اندھا ہو جائے گا۔ پھر وہاں سے اپنی قیام گاہ پر واپس آئے۔ الغرض

آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم پر مرض کی شدت ہوئی اور تین روز کے بعد حضرتؐ مسجد میں تشریف لائے
کپڑا سر پر باندھے ہوئے داہنا ہاتھ امیرؑ المومنین کے کاندھے پر اور بایاں ہاتھ فضل بن عباس کے
کاندھے پر رکھے ہوئے تھے۔ اور منبر پر تشریف لے گئے اور فرمایا اے لوگو عنقریب میں تمہاری نگاہوں سے پوشیدہ
ہونے والا ہوں (یعنی میری وفات ہونے والی ہے) مَیں نے جس کسی سے کوئی وعدہ کیا ہے وُہ اگر مجھ سے پورا کرالے
اور جس کسی کا مجھ پر کچھ قرض ہو مجھے بتائے (تاکہ میں ادا کردوں) اے لوگو خدا اور کسی کے درمیان کوئی وسیلہ اور
ذریعہ نہیں جس سے کوئی نیکی حاصل کرے یا کوئی ضرر دُور کرے سوائے خدا کی فرمانبرداری کے عمل کرنے کے۔ اے لوگو
تم میں کوئی یہ دعوےٰ نہ کرے کہ مَیں بے عمل کے نجات پا جاؤں گا۔ اور کوئی آرزو کرنے والا یہ تمنا نہ کرے کہ بغیر خدا کی اطاعت
کے اُس کی خوشنودی و رضا حاصل کرلوں گا۔ اُسی خدا کی قسم جس نے مجھے حق کے ساتھ بھیجا ہے کہ رحمت کے ساتھ سوائے
عمل نیک کے عذاب الٰہی سے کوئی نجات نہیں پا سکتا اور اگر مَیں خدا کی نافرمانی اور گناہ کروں گا تو میں بھی جہنم میں
جاؤں گا۔ پالنے والے تو گواہ ہے کہ مَیں نے تیری رسالت پہنچادی۔ یہ فرما کر منبر سے اُتر آئے اور لوگوں کے ساتھ
مختصر نماز پڑھی اور اُم سلمہؓ کے گھر واپس چلے گئے۔ ایک یا دو روز وہاں مقیم رہے۔ پھر عائشہؓ دوسری بیویوں کو
راضی کرکے آنحضرتؐ کے پاس آئیں اور آپؐ کو اپنے گھر لے گئیں۔ جب آنحضرتؐ عائشہؓ کے گھر گئے آپؐ کا مرض بڑھ
گیا۔ بلالؓ نماز صبح کے وقت آئے اُس وقت آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم عالم قدس کی جانب متوجہ تھے۔ بلالؓ
نے اذان دی لیکن حضرتؐ کو خبر نہ ہوئی تو حضرت عائشہؓ نے کہا کہ ابوبکرؓ سے کہہ دو کہ لوگوں کو نماز پڑھائیں اور حفصہؓ نے
کہا کہ عمرؓ سے کہہ دو کہ وُہ نماز پڑھائیں۔ آنحضرتؐ نے اِن دونوں بیویوں کی باتیں سُن لیں اور اُن کی نامناسب غرض کو
سمجھ گئے تو فرمایا کہ ان باتوں سے باز آجاؤ کیونکہ تم اُن عورتوں کے مثل ہو جو حضرت یوسفؑ کو چاہتی تھیں کہ گمراہ کریں۔
چونکہ آنحضرتؐ نے ابوبکر و عمر کو حکم دیا تھا کہ اُسامہ کے ساتھ مدینہ سے باہر چلے جائیں اور اُس وقت آپ کو معلوم ہوا کہ
وُہ فتنہ و فساد کے لیئے مدینہ واپس آگئے ہیں تو بہت رنجیدہ ہوئے اور باوجود مرض کی شدت کے اُٹھے تاکہ ایسا نہ ہو
کہ ابوبکرؓ یا عمرؓ لوگوں کو نماز پڑھائیں۔ اور یہ امر لوگوں کے شبہ کا سبب ہوا اس لیئے امیرؑ المومنین اور فضل بن
عباس کے کاندھوں پر ہاتھ رکھے ہوئے باوجود ضعف و ناتوانی کے اپنے پائے اقدس کو گھسیٹتے ہوئے مسجد میں تشریف
لائے۔ محراب عبادت میں پہنچے تو دیکھا کہ ابوبکرؓ نے سبقت کرکے محراب میں آنحضرتؐ کی جگہ کھڑے ہو کر نماز شروع
کردی ہے۔ حضرتؐ نے اُن کو اپنے دستِ مبارک سے اشارہ کیا کہ پیچھے کھڑے ہو اور محراب میں داخل ہو کر بیٹھ گئے
اور لوگوں کو نماز پڑھائی اور نماز شروع سے ادا کی اور جو کچھ ابوبکر پڑھا چکے تھے اُس کی پروا نہ کی۔ اور سلام پڑھ کر
گھر میں واپس آئے۔ پھر ابوبکر اور عمر اور مسلمانوں کی ایک جماعت کو طلب فرمایا اور فرمایا کیا میں نے تم لوگوں کو حکم
نہیں دیا تھا کہ اُسامہ کے لشکر کے ساتھ جاؤ۔ سب نے عرض کی ہاں یا رسولؐ اللہ۔ تو حضرتؐ نے فرمایا کہ پھر تم نے کیوں
میرے حکم کو نہ مانا۔ ابوبکرؓ نے کہا کہ میں گیا تھا لیکن اس لیئے واپس آگیا کہ آپ سے جو عہد کیا ہے اُس کو پھر تازہ کرلوں
اور عمر نے کہا میں مدینہ سے باہر ہی نہیں گیا اس لیئے کہ میں نے گوارا نہ کیا کہ آپ کی بیماری کی خبر دوسروں سے پوچھوں
یہ سُن کر آنحضرتؐ نے فرمایا کہ لشکرِ اسامہ کو روانہ کرو اور اُس کے ساتھ جاؤ۔ خدا لعنت کرے اُس پر جو لشکرِ اسامہ سے
پیچھے رہ جائے۔ حضرتؐ نے تین مرتبہ یہ کلمہ ارشاد فرمایا۔ اور مسجد میں جانے کی تکان اور منافقوں کے ناپسندیدہ اطوار

اور اُن کی فاسد نیتوں کے اظہار سے حضرتؐ پر غشی طاری ہو گئی۔ مسلمان بہت روئے اور حضرتؐ کے زن و فرزند کے رونے اور نوحہ کی آوازیں بلند ہوئیں اور مسلمانوں کی عورتوں اور مردوں کے فریاد و نالے بلند ہوئے۔ آنحضرتؐ نے آنکھیں کھولیں اور اُن کی طرف دیکھا اور فرمایا میرے پاس دوات اور گوسفند کا چمڑہ لاؤ تاکہ میں تمہارے واسطے ایک تحریر لکھ دوں کہ پھر کبھی گمراہ نہ ہو گے۔ یہ سُنکر ایک صحابی اُٹھے تاکہ دوات وغیرہ حاضر کریں یہ دیکھ کر عمر نے کہا بیٹھو کہ یہ مرد ہذیان بک رہا ہے (معاذ اللہ) اس پر مرض کا غلبہ ہے۔ اور ہمارے واسطے کتاب خدا کافی ہے۔ تو جو لوگ اُس جگہ تھے اُن لوگوں میں اختلاف ہوا۔ بعضوں نے کہا صحیح قول عمر کا ہے اور بعضوں نے کہا نہیں رسولؐ اللہ کا ارشاد صحیح اور بہتر ہے۔ ایسی حالت میں خدا کے رسولؐ کی مخالفت کیسے جائز ہو گی۔ پھر لوگوں نے پوچھا یا رسولؐ اللہ کیا ہم دوات و قلم حاضر کریں۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ تمہاری باتیں سُننے کے بعد اب مجھے اس کی ضرورت نہیں ہے لیکن تم لوگوں کو وصیت کرتا ہوں کہ میرے اہلبیتؑ کے ساتھ نیک سلوک کرنا اور اُن سے رُخ نہ پھیرنا۔ پھر وُہ لوگ چلے گئے۔ [1]

---

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ یہ حدیثِ دوات قلم صحیح بخاری و مسلم اور اہلسنت کی تمام معتبر کتابوں میں متعدد طریقوں سے مذکور ہے اور ان لوگوں نے اس طرح ابن عباس سے روایت کی ہے کہ وُہ بہت روئے اس قدر کہ اُن کے آنسوؤں سے مسجد کے سنگریزے تر ہو گئے وُہ کہتے تھے کہ روز پنجشنبہ۔ اور روز پنجشنبہ کیسا روز تھا جس میں رسولؐ خدا کا درد شدید ہوا اور آپؐ نے فرمایا کہ دوات و کاغذ لاؤ تاکہ میں تمہارے لیئے ایسی کتاب لکھ دوں کہ میرے بعد ہرگز گمراہ نہ ہو گے تو صحابہ نے اس امر میں نزاع کی حالانکہ آنحضرتؐ کے پاس نزاع کرنا جائز نہ تھا۔ عمر نے کہا کہ رسولؐ خدا ہذیان بک رہے ہیں اور دُوسری روایت کے مطابق یہ کہا کہ اُن پر درد کا غلبہ ہے تمہارے پاس قرآن ہے وُہ کتاب خدا ہمارے لیئے کافی ہے۔ آخر وہاں جتنے لوگ موجود تھے انہوں نے اختلاف کیا اور آپس میں جھگڑنے لگے۔ بعضوں نے کہا دوات و قلم لانا چاہیئے تاکہ اللہ کے رسولؐ تمہارے لیئے وُہ نوشتہ لکھ دیں جس کے بعد کبھی گمراہ نہ ہو۔ بعضوں نے کہا عمر کا قول درست ہے۔ جب آوازیں بلند ہوئیں اور بہت نزاع ہوئی تو آنحضرتؐ رنجیدہ ہوئے اور فرمایا کہ میرے پاس سے چلے جاؤ۔ ابن عباس کہتے ہیں کہ بیشک مصیبت اور بدترین مصیبت یہ آئی (اہل اسلام پر) کہ لوگوں نے آنحضرتؐ کو ہدایت نامہ لکھنے نہ دیا اور نزاع کی اور حضرتؐ کے سامنے شور مچایا۔ اے عزیز اس حدیث کی موجودگی میں جس کی روایت عامہ نے کی ہے کسی عاقل کی مجال نہیں ہے کہ عمر کی گواہی میں شک کرے اور اس کی گواہی میں جو ان کو مسلمان سمجھے۔ اگر کوئی بقال یا غلہ بیچنے والا چاہے کہ وصیت کرے اور کوئی مانع ہو تو لوگ اُس کو ملامت کرتے ہیں۔ لیکن جب رسولؐ خدا چاہتے ہیں کہ ایسی وصیت کریں جس میں اُمت کی بھلائی ہو اور کوئی مانع ہو اور ایسی حالت میں آپ کو رنجیدہ کرے اور حضرتؐ کو ہذیان سے نسبت دے تو اُس کا کیا حال ہو گا جبکہ خدا فرماتا ہے وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوَىٰ إِنْ هُوَ إِلَّا وَحْيٌ يُوحَىٰ (سورہ نجم پ ۲۷ آیت ۳) یعنی آنحضرتؐ اپنی خواہش نفس سے کلام نہیں کرتے۔ جو کچھ کہتے ہیں وُہ وحی ہوتی ہے جو خدا کی طرف سے اُن پر کی جاتی ہے۔ نیز خدا فرماتا ہے کہ جو لوگ خدا اور اُس کے رسولؐ کو آزار پہنچاتے ہیں خدا نے (باقی صفحہ ۹۹۹ پر دیکھیں)

کلینی نے بسند معتبر حضرت موسٰی کاظم علیہ السّلام سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ میں نے اپنے پدر بزرگوار امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا کہ کیا ایسا نہیں تھا کہ جناب امیر علیہ السّلام رسالتمآبؐ کے وصیت نامہ کے کاتب تھے کہ آنحضرتؐ بولتے جاتے تھے اور امیرؑ المومنین لکھتے جاتے تھے اور جبرئیلؑ اور مقرب فرشتے گواہ ہوتے تھے۔ حضرت صادقؑ یہ سُنکر خاموش ہو گئے۔ پھر فرمایا ایسا ہی تھا جیسا کہ تم نے کہا۔ لیکن جب آنحضرتؐ کی وفات کا وقت آیا جبرئیلؑ مقرب اور امین فرشتوں کے ساتھ خداوند جلیل کی جانب سے ایک نوشتہ مکمل شدہ مُہر کیا ہوا لائے اور کہا یا رسُول اللہ لوگوں کو حکم دیجئے کہ سوائے علیؑ بن ابی طالب کے سب لوگ باہر چلے جائیں تاکہ آسمانی نوشتہ آپ کے وصی علیؑ بن ابی طالب ہم سے لے لیں۔ اور آپ ہم کو گواہ قرار دیں کہ اس نامہ کو آپ نے علیؑ کو سپرد کر دیا اور وُہ اس پر عمل کرنے کے جو کچھ اس میں ہے ضامن ہوئے۔ یہ سُنکر جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے اُن لوگوں کو جو اُس مکان میں تھے باہر چلے جانے کا حکم دیا سوائے علیؑ بن ابی طالب کے اور جناب فاطمہ زہراؑ کے جو پردہ میں تشریف فرما تھیں۔ اُس وقت جبرئیلؑ نے کہا یا رسُولؐ اللہ آپ کا پروردگار آپ کو سلام کہتا ہے کہ یہ نامہ وُہ ہے جس کے بارے میں پہلے شب معراج اور اس کے علاوہ اور موقعوں پر میں نے تم سے عہد اور شرط کی تھی اور اُس پر خود گواہ ہوا تھا اور فرشتوں کو گواہ کیا تھا باوجود اس کے کہ میں خود گواہی کے لیئے کافی تھا۔ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے جب یہ سُنا آپؐ کے تمام اعضا خوفِ الٰہی سے کانپنے لگے اور فرمایا کہ اے جبرئیلؑ میرا پروردگار تمام عیبوں سے پاک ہے ہر طرح کی سلامتی اُسی کے سبب سے ہے اور ہر طرح کی بھلائی اُسی کی طرف پھرتی ہے۔ میرے پروردگار نے سچ فرمایا ہے اور اپنا وعدہ وفا فرمایا ہے۔ مجھے نامہ دو۔ یہ سُنکر جبرئیلؑ نے حضرتؐ کو وُہ نامہ دیا اور کہا کہ امیرؑ المومنین کو دے دیجئے۔ آنحضرتؐ نے وُہ نامہ جناب امیرؑ کو دے کر

(بقیہ صفحہ ۹۹۸) اُنپر دنیا و آخرت میں لعنت کی ہے عہ اور اُن کے لیئے دردناک عذاب تیار کر رکھا ہے) اور اس سے بدتر کون سی اذیت ہو گی پیغمبرؐ کو باوجود اُن کے مرتبہ اور شفقت و مہربانی کے جب حضرتؐ کی وفات قریب سمجھتے ہیں اور کوئی فائدہ اُن سے پہنچنے کی اُمید نہیں رکھتے تو اپنے کینوں کو ظاہر کرتے ہیں اور اُن کی اطاعت سے منحرف ہوتے ہیں۔ آنحضرتؐ ہر چند فرماتے ہیں کہ لشکرِ اسامہ کے ساتھ جاؤ مگر نہیں مانتے۔ حضرتؐ فرماتے ہیں کہ قلم دوات لاؤ کہ وصیت نامہ لکھ دوں مگر اطاعت نہیں کرتے اس لیئے کہ ایسا نہ ہو کہ امرِ خلافتِ امیرؑ المومنین علیہ السلام کو زیادہ واضح فرما دیں۔ ان تمام حالات میں آنحضرتؐ اُن کی غرض جانتے اور سمجھتے ہیں کہ حضرتؐ کے بعد آپؐ کے اہلبیتؑ سے انتقام لیں۔ لہٰذا خدا اور رسولؐ کی لعنت اُن پر ہو اور اُن لوگوں پر جو اُن کو مسلمان سمجھیں اور اُس پر جو اُن کی نفرین میں توقف کرے۔ اور اس کی تفصیل انشاء اللہ اپنے محل و مقام پر بیان ہو گی۔ ۱۲

عہ اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ لَعَنَھُمُ اللّٰہُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَاَعَدَّ لَھُمْ عَذَابًا مُّھِیْنًا ۝ (پ ۲۲ سورۃ احزاب آیت ۵۷)

فرمایا کہ اس کو پڑھو۔ امیرالمومنین نے حرف بحرف اُس کو اخیر تک پڑھا جب پڑھ چکے تو جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ یہ میرے پروردگار کا عہد ہے اور شرط ہے جو اُس نے مجھ سے کی ہے اور اس کی امانت ہے جو اُس نے مجھے دی تھی اور میں نے تم کو پہنچا دی، اور جو کچھ اُمت کی خیر خواہی کی شرطیں تھیں میں سب بجا لایا اور خدا کی رسالتیں ادا کر دیں۔ امیرالمومنین نے عرض کی یا رسُولؐ اللہ میرے باپ ماں آپ پر فدا ہوں میں گواہی دیتا ہوں کہ آپؐ نے تبلیغ رسالت کر دی اور اُمت کی خیر خواہی عمل میں لائے۔ میں آپ کی تصدیق کرتا ہوں اُس کی جو کچھ آپ نے فرمایا اور میرے گوشت پوست کان آنکھ اور خون گواہی دیتے ہیں۔ یہ سُنکر جناب جبریلؑ نے کہا میں بھی آپ دونوں بزرگوں کا گواہ ہوں اُن باتوں پر جو آپؐ نے فرمایا۔ پھر جناب رسُولؐ خدا نے فرمایا کہ اے علیؑ میری وصیت تم نے حاصل کی اور سمجھ گئے اور میری اور خدا کی طرف سے ضامن ہوئے کہ ہر اُس عہد کو وفا کرو گے جو اُس نامہ میں درج ہے۔ امیرالمومنین نے عرض کی بیشک یا رسُولؐ اللہ آپ پر میرے باپ ماں فدا ہوں میں اُس کی ضمانت کرتا ہوں، اور خدا کے ذمہ ہے کہ مجھے توفیق دے اور اس پر عمل کرنے میں میری مدد کرے۔ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا لے علیؑ میں چاہتا ہوں کہ میں اس امر پر گواہی لُوں تاکہ جب روزِ قیامت میرے پاس آؤ تو گواہ یہ گواہی دیں کہ میں نے تم پر حجت تمام کر دی۔ حضرت علیؑ نے عرض کی ہاں آپ گواہ قرار دیں۔ رسُولؐ خدا نے فرمایا کہ جبریلؑ و میکائیلؑ مقرب فرشتوں کے ساتھ آئے ہیں اور موجود ہیں اور میرے اور تمہارے درمیان گواہ ہیں۔ جناب امیرؑ نے کہا ہاں وُہ گواہ ہوں اور میں بھی اُن کو گواہ کرتا ہوں آپ پر میرے باپ ماں فدا ہوں۔ غرض آنحضرتؐ نے ان فرشتوں کو گواہ کیا اور جن امور کی خدا کی جانب سے جبریلؑ کے حکم سے اُن حضرتؐ سے شرط کی تھی اُن میں سے یہ بھی تھے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ یا علیؑ اس شرط پر جو اس نامہ میں ہے وفا کرو گے اور دوستی و محبت کرو گے اُس کے ساتھ جو خدا و رسُولؐ کا دوست ہے اور دشمن رکھو گے اس کو اور بیزار رہو گے اُن لوگوں سے جو خدا و رسُولؐ کے دُشمن ہیں۔ اور یہ کہ ان کی زیادتی اور سختی پر جو تمہارے حق پر قبضہ کرنے اور تمہارے خمس کو غصب کرنے اور تمہاری حرمت ضائع کرنے میں ان لوگوں سے ظاہر ہو گا صبر کرو گے۔ جناب امیرؑ نے عرض کی ہاں یا رسُولؐ اللہ (ایسا ہی کروں گا)، پھر حضرت امیرالمومنین فرماتے ہیں کہ اُسی خدا کی قسم جس نے دانہ کو شگافتہ کیا اور خلائق کو پیدا کیا کہ میں نے جبریلؑ سے سُنا کہ جناب رسُولؐ خدا سے کہتے تھے کہ یا رسُولؐ اللہ علیؑ کو آگاہ کر دیجئے کہ ان کی اہل نفاق ہتک حُرمت کریں گے حالانکہ اُن کی حرمت خدا و رسُولؐ کی حُرمت ہے اور اُن کی ڈاڑھی کو اُن کے سر کے خُون سے خضاب کریں گے۔ تو جب میں نے جبریلؑ سے یہ بات سُنی بے ہوش ہو گیا اور گر پڑا اور کہا ہاں میں نے قبول کیا۔ ہر چند لوگ میری حرمت ضائع کریں، سُنت کو معطل کریں، کتاب خدا کو ٹکڑے کریں، کعبہ کو خراب کریں اور میری ڈاڑھی کو خون سے رنگین کریں میں ان تمام حالات میں صبر کروں گا، اور خدا سے اجر و ثواب کی اُمید رکھوں گا یہانتک کہ بحالتِ مظلومی آپ کے پاس آؤں۔ پھر جناب رسُولؐ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جناب فاطمہؑ اور حسنؑ و حسینؑ علیہم السلام کو طلب کیا اور جس طرح امیرالمومنین کو آگاہ کیا تھا ان لوگوں کو بھی آگاہ کیا، ان حضراتؑ نے بھی اُسی طرح سب باتیں منظور کیں جس طرح حضرت علیؑ نے قبول و منظور کی تھیں۔ اس کے بعد وصیت نامہ پر بہشت کی طلائی مُہروں سے مُہر کی جس کا سونا آگ میں نہیں تپایا گیا

تھا۔ غرض وصیت نامہ جناب امیرؑ کے سپرد کیا۔ جناب امام موسیٰ کاظمؑ نے جب یہاں تک بیان فرمایا تو راوی نے پوچھا کہ اُس وصیت نامہ میں اور کیا تحریر تھا؟ امامؑ نے فرمایا خدا اور رسولؐ کی سُنتیں تحریر تھیں۔ راوی نے پوچھا کیا اُس میں یہ بھی تحریر تھا کہ وہ منافقین حضرت علیؑ کی خلافت غصب کریں گے؟ حضرتؑ نے فرمایا ہاں۔ شاید تم نے خدا کا یہ قول۔ اِنَّا نَحْنُ نُحْیِ الْمَوْتٰی وَنَکْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَاٰثَارَهُمْ وَکُلَّ شَیْءٍ اَحْصَیْنٰهُ فِیْٓ اِمَامٍ مُّبِیْنٍ ○ (سورۂ یٰسین آیت ۱۲ پ ۲۲) نہیں سُنا ہے۔ یعنی ہم مُردوں کو زندہ کریں گے اور جو کچھ اعمال وہ پہلے بھیج چکے ہیں اور جو کچھ ان اعمال کا نتیجہ ہوگا ہم سب لکھے ہوں گے۔ اور ہم نے امام مبین میں تمام چیزوں کا احصا کر دیا ہے۔" امام مبین لوحِ محفوظ ہے یا امیرالمومنینؑ ہیں۔ پھر امامؑ نے فرمایا کہ رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے حضرت امیرالمومنینؑ اور جناب فاطمہ صلوٰۃ اللہ وسلامہ علیہما سے فرمایا کہ آیا تم نے سمجھ لیا جو میں نے تم سے کہا اور قبول و منظور کیا کہ اُس پر عمل کرو گے۔ دونوں حضراتؑ نے عرض کی ہاں یا رسول اللہ ہم نے قبول کیا جو قبول کرنے کا حق ہے اور صبر کریں گے اُن امور پر جو ہم پر دشوار ہوں گے اور غضبناک نہ ہوں گے۔

کلینی نے حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جبریل امین خداوند عالمین کی جانب سے آنحضرتؐ کی وفات کی خبر لائے جس وقت آنحضرتؐ کو کوئی مرض نہ تھا تو حضرتؐ کے حکم سے منادی کی گئی اور لوگ جمع ہوئے۔ حضرتؐ نے مہاجرین و انصار کو حکم دیا کہ اپنے ہتھیار لگائیں۔ پھر حضرتؐ منبر پر تشریف لے گئے اور اپنی وفات کی خبر لوگوں کو سُنائی اور فرمایا کہ میں اُس کو خدا کی یاد دلاتا ہوں جو میرے بعد اُمّت کا حاکم ہو کہ بلاشبہ وہ مسلمانوں پر رحم کرے، اُن کے بوڑھوں کو بڑا سمجھے، اُن کے کمزوروں پر مہربانی کرے، اُن کے عالموں کی تعظیم کرے اور اُن سب کو کوئی نقصان نہ پہنچائے جو اُن کی ذلّت کا باعث ہو اور اُن کو فقیر نہ بنا دے جو اُن کے کفر کا سبب ہو اور اُن کیلئے (انصاف کا) دروازہ نہ بند کر دے کہ اُن کے طاقت والے کمزوروں پر مسلط ہو جائیں، اور اُن کو کافروں کی سرحدوں میں زیادہ دنوں نہ تعینات رکھے جو اُن کی نسلوں کے قطع ہونے کا سبب ہو۔ پھر فرمایا کہ میں نے رسالت ادا کر دی اور تمہاری خیر خواہی بجا لایا لہٰذا تم سب گواہ رہو۔ حضرت صادقؑ نے فرمایا کہ یہ آخری کلام تھا جو آنحضرتؐ نے اپنے منبر پر فرمایا۔

کلینی، ابن بابویہ، شیخ طوسی، شیخ مفید اور اکثر محدثین خاصہ و عامہ نے بسندہائے معتبر حضرت امام زین العابدینؑ، امام محمد باقرؑ اور امام جعفر صادق علیہم السلام وغیرہم سے روایت کی ہے کہ جب جناب رسولِ خدا کی وفات کا وقت آیا اور آنحضرتؐ کی بیماری شدید ہوئی، حضرتؐ نے جناب امیرالمومنینؑ اور حضرت عباسؓ کو طلب فرمایا۔ حضرتؐ کے اصحاب مہاجرین و انصار سے مکان بھرا ہوا تھا۔ حضرتؐ نے امیرالمومنینؑ کی گود میں سر رکھ دیا۔ جناب عباسؓ حضرتؐ کے سامنے کھڑے تھے اور اپنی چادر کے گوشہ سے حضرتؐ کے مُنہ پر سے مکھیاں ہنکا رہے تھے۔ آنحضرتؐ نے آنکھیں کھولیں اور فرمایا اے عباسؓ اے رسولؐ کے چچا میری وصیت میرے گھر والوں اور میری بیویوں کے بارے میں قبول کرو اور میری میراث لے لو اور میرا قرض ادا کر دو اور لوگوں سے میرے وعدوں کو پورا کرو اور مجھ کو بری الذمہ کر دو۔ عباسؓ نے کہا یا رسولؐ اللہ میں بوڑھا ہو گیا ہوں اور آپ سحابِ عاصف سے زیادہ مہربان، اور ابرِ بہاری سے زیادہ عطا و بخشش کرنے والے ہیں میرا مال آپ کے وعدوں اور بخششوں کے لیئے کافی نہ ہوگا آپ

اس امر کو اُس کی طرف پھیر دیجئے جو طاقت میں مجھ سے زیادہ ہو۔ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تین مرتبہ یہی بات جناب عباسؓ سے کی اور ہر مرتبہ انہوں نے یہی جواب دیا۔ تو حضرتؐ نے فرمایا کہ میں اپنی میراث کس کو دوں جو قبول کرے جیسا قبول کرنے کا حق اور سزاوار ہے۔ اور جس طرح آپ نے جواب دے دیا وُہ بھی عُذر نہ کرے اور جواب نہ دے۔ پھر حضرتؐ نے علیؑ کی جانب رُخ کیا اور فرمایا کہ اے علیؑ تم میری میراث لو کیونکہ میری میراث تمہی سے مخصوص ہے۔ اور کسیکو تم سے نزاع کی ضرورت نہیں۔ اور میری وصیت قبول کرو اور میرے وعدوں کو پورا کرو اور میرے قرضوں کو ادا کرو۔ اے علیؑ تم میرے اہل وعیال پر میرے خلیفہ ہو اور میرے پیغامات کی میرے بعد لوگوں کو تبلیغ کرو۔ یہ سُنکر امیر المومنین فرماتے ہیں کہ میں نے آنحضرتؐ کے سر مبارک کو دیکھا کہ میری آغوش میں مرض کی شدت کے سبب کانپ رہا تھا۔ یہ دیکھ کر میں بے قرار ہو گیا اور میری آنکھوں سے آنسو نکل کر آنحضرتؐ کے چہرۂ اقدس پر گرے اور میرا دل تڑپنے لگا اور ممکن نہ ہو سکا کہ میں حضرتؐ کو کچھ جواب دیتا۔ حضرتؐ نے دوبارہ اُنہی باتوں کو دُہرایا۔ پھر گریہ کے سبب میری آواز گلوگیر ہو گئی۔ آخر نہایت کمزور آواز سے میں نے عرض کی ہاں یا رسُولؐ اللہ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں۔ اُس وقت حضرتؐ نے فرمایا کہ مجھے بٹھاؤ۔ میں نے حضرتؐ کو بٹھایا اور آپ کی پُشت اقدس کو اپنے سینہ سے سہارا دے کر میں بھی بیٹھ گیا۔ حضرتؐ نے فرمایا اے علیؑ تمہیں دُنیا اور آخرت میں میرے بھائی ہو اور میرے اہلبیت اور میری اُمت پر میرے وصی اور خلیفہ ہو۔ پھر بلالؓ سے فرمایا کہ میرا خود جس کو ذوالجبین کہتے ہیں اور میری زرہ جس کو ذات الفضول کہتے ہیں اور میرا عَلَم جس کو عُقاب کہتے ہیں اور میری ذوالفقار اور عمامہ جس کو سحاب کہتے ہیں اور دُوسرا عمامہ جس کو طحیہ کہتے ہیں اور میری چادر اور لوٹا اور چھوٹا عصا اور میری چھڑی ممشوق لاؤ۔ عباسؓ کہتے ہیں کہ اُس بدھنے کو میں نے اس سے پہلے نہیں دیکھا تھا۔ جب وُہ لایا گیا تو اُس کا نور نزدیک تھا کہ لوگوں کی آنکھوں کی روشنی زائل کر دے۔ پھر حضرتؐ نے فرمایا کہ جبریلؑ اس جامہ کو میرے لیئے لائے اور کہا تھا کہ یا رسُولؐ اللہ اس کو اپنی زرہ کے حلقوں میں داخل کیجیئے اور بجائے منطقہ کمر پر باندھ لیجیئے۔ پھر عربی دو جوڑے جُوتے منگائے ایک بند دار تھا دوسرا سادہ اور وُہ پیراہن طلب فرمایا جو شب معراج پہنے ہوئے تھے۔ اور وُہ پیراہن جو روز اُحد پہنے ہوئے تھے۔ اور اپنی تینوں ٹوپیاں منگائیں ایک جو سفر میں پہنا کرتے تھے، دوسری عیدوں میں پہنتے تھے اور تیسری وُہ جسے پہن کر اپنے اصحاب کے ساتھ بیٹھتے تھے۔ پھر فرمایا کہ اے بلال میرے دونوں خچر شہبا اور دُلدُل لاؤ اور اپنے دونوں ناقے غضبا اور صہبا اور دونوں گھوڑے جناح اور حیزوم طلب کیئے جناح وُہ تھا جو مسجد کے دروازہ پر کھڑا رہتا تھا۔ حضرتؐ کسیکو جب کسی کام سے کہیں بھیجتے تھے تو وُہ اسی پر سوار ہو کر جاتا تھا اور حیزوم وُہ تھا جس پر روز اُحد حضرتؐ سوار تھے اور جبریلؑ اُس سے کہتے تھے کہ اے حیزوم آگے بڑھ۔ اور اپنا دراز گوش یعفور منگایا۔ غرض جب بلالؓ نے ان چیزوں کو حاضر کیا حضرتؐ نے عباسؓ کو بلا کر فرمایا کہ علیؑ کی جگہ پر بیٹھئیے اور میری پیٹھ کو سہارا دیجیئے اور حضرت علیؑ سے فرمایا کہ اُٹھو ان تمام چیزوں پر میری زندگی میں قبضہ کر لو تاکہ یہ گروہ جو موجود ہے سب اس پر گواہ ہوں اور میرے بعد کوئی شخص تم سے نزاع نہ کرے۔ حضرت علیؑ فرماتے ہیں کہ میں آنحضرتؐ کے حکم سے اُٹھا تو مگر میرے پیروں میں چلنے کی طاقت نہ تھی۔ غرض نہایت دُشواری سے گیا اور تمام چیزیں لے لیں اور اپنے گھر لے گیا پھر واپس آ کر حضرتؐ کے سامنے کھڑا ہوا۔ پھر

حضرتؐ نے اپنے دست مبارک سے انگوٹھی اتاری اور میری انگلی میں پہنا دی۔ اس وقت تمام بنی ہاشم اور دوسرے مسلمانوں سے گھر بھرا ہوا تھا۔ حضرتؐ کا سر اقدس ضعف و ناتوانی کے سبب قابو میں نہ تھا کبھی داہنی جانب اور کبھی بائیں طرف مڑ جاتا تھا۔ اسی حالت میں حضرتؐ نے بلند آواز سے فرمایا جس کو سب نے سُنا کہ اے مسلمانو! علیؑ میرا بھائی میرا وصی اور اُمت میں میرا خلیفہ ہے۔ وہی میرے دین کو ادا کرے گا میرے وعدوں کو پورا کرے گا۔ اے فرزندانِ ہاشمؑ اور فرزندانِ عبدالمطلبؑ اور اے مسلمانو! علیؑ سے دُشمنی اور اُس کے حکم سے سرتابی نہ کرنا ورنہ گمراہ ہو جاؤ گے۔ اُس سے حسد مت کرنا اور اُس کی طرف سے رُخ پھیر کر دوسروں کی طرف رغبت مت کرنا ورنہ کافر ہو جاؤ گے۔ یہ فرما کر جناب عباسؓ سے فرمایا کہ علیؑ کی جگہ سے اُٹھو۔ عباسؓ نے کہا یا رسول اللہ بوڑھے آدمی کو اُٹھاتے ہیں اور ایک لڑکے کو اُس کی جگہ بٹھاتے ہیں۔ حضرتؐ نے تین مرتبہ فرمایا اور جناب عباسؓ نے ہر مرتبہ یہی جواب دیا۔ آخر وہ کبیدہ خاطر ہو کر اُٹھ کھڑے ہوئے اور جناب امیرؑ اُن کی جگہ پر جا بیٹھے۔ آنحضرتؐ نے جب حضرت عباسؓ کو غصہ میں پایا فرمایا چچا جان کوئی ایسا کام نہ کیجیے کہ میں آپ پر غضبناک دنیا سے رُخصت ہوں لہٰذا میرا غضب آپ کو جہنم میں لے جائے۔ جب یہ سُنا تو وہ اپنی جگہ پر بیٹھ گئے۔ تو حضرتؐ نے فرمایا کہ اے علیؑ مجھ کو لٹاؤ۔ جب حضرتؐ لیٹ چکے تو بلالؓ سے فرمایا کہ میرے فرزندوں حسنؑ و حسینؑ کو لاؤ۔ وہ حضراتؑ بلائے گئے حضرتؐ نے اُن کو اپنے سینہ سے لپٹا لیا۔ اور ان دونوں باغِ رسالت کے پھولوں کو سونگھنے اور پیار کرنے لگے۔ امیرالمومنینؑ فرماتے ہیں کہ میں اس خوف سے کہ وہ دونوں آنحضرتؐ کے لیئے تکلیف کی زیادتی کا سبب نہ ہوں، قریب گیا تاکہ اُن کو الگ کر دوں، حضرتؐ نے فرمایا کہ اے علیؑ اُن کو چھوڑ دو تاکہ میں ان کو اور یہ مجھ کو سونگھتے رہیں اور یہ میری ملاقات سے اور میں ان کے پیار کرنے سے راحت حاصل کر لوں کیونکہ میرے بعد ان پر سخت بلائیں اور عظیم مصیبتیں پڑیں گی اور خدا لعنت کرے اُس پر جو ان کو ڈرائے اور ان ظلم و ستم کرے۔ خداوندا میں انہیں تیرے سپرد کرتا ہوں۔ اور مومنین میں سے سب سے زیادہ بہتر شخص کو یعنی علیؑ بن ابی طالب کو۔ اس کے بعد شیخ مفید روایت کرتے ہیں کہ آنحضرتؐ نے لوگوں کو رخصت کیا اور سب باہر چلے گئے۔ صرف جناب عباسؓ اور اُن کے صاحبزادے فضل اور حضرت علیؑ اور آنحضرتؐ کے مخصوص اہلبیتؑ اُن کے پاس رہ گئے۔ تو جناب عباسؓ نے کہا یا رسول اللہ اگر یہ امرِ خلافت ہم بنی ہاشم میں قرار پائے گا تو ہم کو خوشخبری دیجیے تاکہ ہم خوش اور مسرور ہوں۔ اور اگر آپ یہ جانتے ہیں کہ لوگ ہم پر ظلم کریں گے اور خلافت ہم سے غصب کریں گے تو اصحاب سے ہماری سفارش کر دیجیے۔ حضرتؐ نے فرمایا میرے بعد تم لوگوں کو کمزور کر دیں گے اور لوگ تم پر غالب ہوں گے۔ یہ سُنکر اہلبیتؑ گریاں ہوئے اور آنحضرتؐ کی زندگی سے ناامید ہو گئے اُس حالتِ بیماری میں امیرالمومنینؑ رات دن آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر تھے اور الگ نہیں ہوتے تھے سوائے ضروری کاموں کے۔

ابن بابویہ، شیخ مفید، شیخ طوسی، شیخ طبرسی، ابن شہر آشوب اور دوسرے محدثین نے بسندہائے معتبر حضرت علیؑ، امام محمد باقرؑ، حضرت صادقؑ، ام سلمہؓ اور عائشہؓ وغیرہ سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ کے مرض کے آخری وقت امیرالمومنینؑ کسی ضرورت سے باہر تشریف لے گئے تھے تو حضرتؐ نے فرمایا بلاؤ میرے مددگار میرے دوست اور میرے بھائی کو۔ یہ سُنکر عائشہؓ نے کسی کو ابوبکرؓ کے پاس حفصہؓ نے کسی کو عمرؓ کے پاس بھیج بھیج کر

بلوا لیا۔ جب وہ لوگ آئے اور حضرتؐ نے اُن کو دیکھا تو اپنا سر اور مُنہ کپڑے سے لپیٹ لیا۔ دوسری روایت کے مطابق رُخ اُن کی طرف سے پھیر لیا تو وہ دونوں حضرات واپس چلے گئے تو حضرتؐ نے سر اور چہرے سے کپڑا ہٹایا۔ پھر فرمایا کہ میرے خلیل میرے حبیب اور میرے بھائی کو بلاؤ۔ پھر اُن دونوں بیبیوں نے اپنے اپنے پدر کو بلوایا جب وہ آئے تو حضرتؐ نے اپنا مُنہ اُن کی طرف سے پھیر لیا یا چھپالیا تو اُن دونوں حضرات نے کہا ہم کو نہیں بلکہ علیؑ کو بلاتے ہیں تو جناب فاطمہؑ نے جناب امیرؑ کو بلوایا۔ جب وہ تشریف لائے تو حضرتؐ نے اُن کو اپنے سینہ سے لپٹا لیا اور اپنا دہن اقدس اُن کے گوش مبارک سے ملا دیا اور اپنا کپڑا اُن کے چہرے پر اُڑھا دیا اور بہت دیر تک راز کی باتیں کیں یہاں تک کہ پسینے کے قطرے دونوں بزرگواروں کے چہرۂ اقدس سے ٹپکنے لگے۔ لوگ آنحضرتؐ کے مکان کے پیچھے جمع تھے ابوبکرؓ و عمرؓ بھی دروازہ کے باہر کھڑے تھے۔ جب امیرؑ المومنین باہر آئے تو ان لوگوں نے پوچھا کہ یہ کیا راز کی باتیں تھیں جو پیغمبرؐ تم سے کر رہے تھے حضرتؑ نے فرمایا علم کے ہزار باب حضرتؐ نے مجھے تعلیم فرمائے کہ ہر باب سے ہزار ہزار باب خود بخود مجھ پر کھُل گئے۔ دوسری روایت کے مطابق جناب خضرؑ آنحضرتؐ کی ڈیوڑھی پر موجود تھے انھوں نے حضرت علیؑ سے پوچھا کہ کیا جناب سرورِ کائنات نے آپ سے کچھ راز بیان کیے ہیں امیرالمومنینؑ نے فرمایا ہاں علم کی ہزار قسمیں مجھے سکھائیں کہ ہر قسم سے ہزار ہزار قسمیں مجھ پر واضح و منکشف ہو گئیں۔ جناب خضرؑ نے پوچھا کیا آپ سب علوم سمجھ گئے اور یاد کر لیے؟ فرمایا ہاں۔ پوچھا وہ کلف کیا ہے جو ہر چاند میں ہوتا ہے؟ حضرتؑ نے فرمایا خداوند عالم فرماتا ہے: وَجَعَلْنَا الَّيْلَ وَالنَّهَارَ آيَتَيْنِ فَمَحَوْنَا آيَةَ الَّيْلِ وَجَعَلْنَا آيَةَ النَّهَارِ مُبْصِرَةً (سورۂ بنی اسرائیل آیت ۱۲ پ ۱۵) جناب خضرؑ نے کہا اے علیؑ آپ نے ٹھیک یاد کیا ہے۔ اور عائشہؓ کی روایت میں یہ ہے کہ جب امیرالمومنینؑ آئے تو آنحضرتؐ نے اُن کو اپنے لحاف میں داخل کر لیا اور اُن سے راز کی باتیں کیں اور یہاں تک کہ حضرتؐ کی روح مقدس نے جسم سے مفارقت کی اور حضرتؐ کا ہاتھ امیرالمومنینؑ کے بدن پر تھا۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر جناب امیرؑ سے روایت کی ہے کہ جب جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کا وقت آیا حضرتؐ نے مجھے طلب فرمایا اور کہا اے علیؑ تم ہی میرے اہلبیت پر اور میری اُمت پر میری حیات میں اور میری وفات کے بعد میرے وصی اور میرے خلیفہ ہو۔ تمہارا دوست میرا دوست ہے اور میرا دوست خدا کا دوست ہے، اور تمہارا دشمن میرا دشمن ہے اور میرا دشمن خدا کا دشمن ہے۔ اے علیؑ میرے بعد جو شخص بھی تمہاری امامت کا منکر ہوگا ایسا ہے کہ اُس نے میری رسالت سے میری زندگی میں انکار کیا ہوگا کیونکہ تم مجھ سے ہو اور میں تم سے ہوں۔ پھر مجھے اپنے نزدیک بلایا اور علم کے ہزار باب مجھ کو تعلیم کیے اور ہر باب سے ہزار ہزار باب خود بخود کھل گئے۔ دوسری روایت کے مطابق فرمایا کہ حلال و حرام اور جو کچھ اس قسم کی چیزیں قیامت تک ہوں گی اُن کے ہزار باب مجھے تعلیم فرمائے کہ ہر ایک باب سے ہزار ہزار باب مجھ پر خود بخود منکشف ہو گئے۔ یہاں تک کہ میں نے لوگوں کی موت اور اُن پر نازل ہونے والی بلاؤں کو جان لیا اور حکم حق جو لوگوں کے درمیان کرنا چاہیئے سمجھ گیا۔

صفار نے حضرت صادقؑ سے بسند معتبر روایت کی ہے کہ ایک روز آنحضرتؐ نے حالتِ علالت میں نماز صبح

مسجد میں ادا فرمائی اُس وقت سیاہ کرتا پہنے ہوئے تھے۔ پھر خطبہ پڑھا اور لوگوں سے امر و نہی بیان فرمایا اور اُن کو موعظہ فرمایا اور آخرت یاد دلائی۔ پھر لوگوں کی تنبیہ کے لیئے فرمایا کہ اے خالص عمل کرو اور خدا کی عبادت بجا لاؤ کیونکہ عمل کے بغیر میں تم کو کوئی فائدہ نہیں پہنچا سکتا۔ جب لوگوں نے یہ خطبہ سُنا بہت خوش ہوئے اور آنحضرتؐ کی زیارت سے مسرور ہوئے اور حضرتؐ کی بیویاں بھی بہت خوش ہوئیں کہ آنحضرتؐ کو شفا ہو گئی پھر اپنے بالوں کو سنوارا اور آنکھوں میں سُرمہ لگایا، لیکن اسی روز حضرتؐ دُنیا سے رخصت ہو گئے۔ راوی نے پوچھا کس وقت حضرتؐ نے امیرالمومنینؑ کو ہزار باب علم کے تعلیم فرمائے حضرتؑ نے فرمایا کہ اس روز سے پہلے

شیخ مفیدؒ نے بسند معتبر عبداللہ بن عباسؓ سے روایت کی ہے کہ علیؑ بن ابی طالبؑ، عباسؓ اور فضلؓ بن عباسؓ اُس بیماری کے زمانہ میں جس میں حضرتؐ نے وفات پائی آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا کہ انصار کے مرد اور عورتیں مسجد میں حاضر ہیں اور آپ کے لیئے رو رہے ہیں۔ حضرتؐ نے پوچھا کیوں روتے ہیں؟ کہا اس لیئے کہ ان کو خوف ہے کہ آپ اس مرض میں اُن سے جُدا ہو جائیں گے۔ حضرتؐ نے فرمایا میرا ہاتھ پکڑو پھر اُٹھ کر باہر آئے۔ چادر اوڑھے ہوئے تھے اور عصابہ سر پر باندھے ہوئے تھے۔ اور منبر پر تشریف لے گئے پھر خدا کی حمد و ثنا کے بعد فرمایا لوگو! اپنے پیغمبر کے انتقال سے کیوں انکار کرتے ہو میں نے برابر اپنی اور خود تم لوگوں کی موت کی خبر تم کو دی ہے۔ اگر مجھ سے پہلے کوئی پیغمبر دنیا میں ہمیشہ رہا ہوتا تو میں بھی رہتا۔ مگر لو کہ میں دنیا سے رخصت ہو رہا ہوں اور تمہارے درمیان وہ چیز چھوڑ رہا ہوں کہ اگر اُس سے تمسک کرو گے تو کبھی گمراہ نہ ہو گے اور وہ کتاب خدا ہے جس کی صبح و شام تلاوت کرتے ہو۔ لہٰذا دُنیا کی طرف رغبت مت کرو، اور ایک دوسرے پر حسد مت کرو، اور آپس میں دشمنی مت کرو۔ اور ایک دوسرے کے ساتھ بھائی کے مانند ہو جیسا کہ خدا نے تم کو حکم دیا ہے۔ اور بیشک اپنے اہلبیتؑ کو یعنی اپنی عترت کو تمہارے درمیان چھوڑتا ہوں اور اُن کے بارے میں تم کو وصیت کرتا ہوں۔ اور انصار کے بارے میں وصیت کرتا ہوں کہ اُن کے حقوق کو اور ان کی کوششوں کو خدا و رسولؐ اور مومنین کے بارے میں سمجھو کہ انہوں نے اپنے مکانوں میں تم کو وسعت دی، اپنے نصف میوے تم کو دے دیئے اور اپنی ذات پر تم کو ترجیح دی ہر چند کہ خود صاحب احتیاج تھے۔ لہٰذا جو شخص مسلمانوں کا حاکم ہو اُس کو چاہیئے کہ انصار کے نیک لوگوں کے ساتھ محبت و مہربانی سے پیش آئے اور اُن کے بُرے لوگوں کو معاف کر دے۔ غرضکہ یہ آخری موقع تھا کہ آنحضرتؐ منبر پر رونق افروز ہوئے یہانتک کہ خدا سے ملاقات ہوئی۔

شیخ مفیدؒ نے بسند معتبر امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ جب جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات کا وقت آیا جبرئیلؑ حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا یا رسول اللہ آیا آپ چاہتے ہیں کہ دنیا میں واپس جائیں حضرتؐ نے فرمایا نہیں۔ تبلیغ رسالت کے جو فرائض مجھ پر تھے میں بجا لایا۔ جبرئیلؑ نے کہا کیا آپ نہیں چاہتے کہ دُنیا میں واپس جائیں؟ فرمایا نہیں بلکہ رفیقِ اعلےٰ کو پسند کرتا ہوں یعنی انبیاء و اوصیاء اور دوستانِ خدا کی موافقت چاہتا ہوں۔ پھر حضرتؐ نے لوگوں کو نصیحت کی اور فرمایا ایہا الناس میرے بعد کوئی پیغمبر نہ ہو گا اور نہ میری سُنّت کے بعد کوئی سُنّت ہو گی۔ لہٰذا میرے بعد جو شخص پیغمبری کا دعوٰے کرے یا میرے دین میں کوئی بدعت ایجاد کرے تو اُس کا دعوٰے اور اُس کی بدعت جہنم کی آگ میں ہے اور جو شخص ایسا دعوٰے کرے اُس کو قتل کر دو اور جو شخص اُس کی پیروی کرے

جہنمی ہے۔ لوگو! قصاص کو زندہ رکھو اور حق کو باقی رکھو اور پراگندہ مت ہو اور مسلمان رہنا اور پیشوایانِ دین کی اطاعت کرتے رہنا تاکہ دنیا و آخرت کے عذاب سے محفوظ رہو۔ پھر یہ آیت تلاوت فرمائی کَتَبَ اللّٰهُ لَاَغْلِبَنَّ اَنَا وَرُسُلِیْ اِنَّ اللّٰهَ قَوِیٌّ عَزِیْزٌ سورۃ المجادلہ آیت ۲۱ "خدا نے یہ قطعی حکم دے دیا ہے کہ میں اور میرے انبیا غالب رہیں گے بے شک اللہ بڑا طاقت والا ہے۔"

نیز بسند معتبر ابوسعید خدری سے روایت ہے کہ سب سے آخری خطبہ جو آنحضرتؐ نے ہمارے لئے پڑھا وہ خطبہ تھا جو آنحضرتؐ نے اپنے آخری مرض میں پڑھا اور گھر سے باہر تشریف لائے اس صورت سے کہ جناب امیرؑ اور اپنی آزاد کی ہوئی کنیز میمونہ پر سہارا کیئے ہوئے تھے پھر منبر پر تشریف لے گئے اور فرمایا کہ ایہا الناس! میں تمہارے درمیان دو گرانقدر چیزیں چھوڑتا ہوں۔ یہ فرما کر خاموش ہو گئے۔ تو ایک شخص نے کھڑے ہو کر کہا کہ یہ دونوں چیزیں جو آپ نے فرمائیں کون ہیں۔ یہ سنتے ہی حضرتؐ غضبناک ہوئے یہاں تک کہ حضرتؐ کا چہرۂ اقدس سرخ ہو گیا اور فرمایا کیا میں نے تم کو آگاہ نہیں کر دیا ہے لیکن اب یہ چاہتا ہوں کہ اس کی تفسیر بیان کروں لیکن بیماری کے سبب کمزوری سے میرا دم پھولنے لگا ہے۔ پھر فرمایا کہ ان میں سے ایک قرآن ہے جو ایک رسی ہے کہ آسمان سے زمین پر لٹکی ہوئی ہے جس کا ایک سرا خدا کے قبضہ میں ہے اور دوسرا سرا تمہارے ہاتھ میں ہے اور دوسرے میرے اہلبیتؑ ہیں پھر فرمایا کہ خدا کی قسم میں تم سے یہ امر بیان کر رہا ہوں اور جانتا ہوں کہ کچھ لوگ ہیں جو ابھی اہلِ شرک کے صلب میں ہیں اور پیدا نہیں ہوئے ہیں لیکن میں تمہاری اکثریت کی بہ نسبت اُن سے زیادہ اُمید رکھتا ہوں۔ پھر فرمایا خدا کی قسم میرے اہلبیتؑ کو کوئی بندہ دوست نہیں رکھتا مگر یہ کہ خداوند عالم اس کو روزِ قیامت ایک نور عطا فرمائے گا یہاں تک کہ وہ میرے پاس حوضِ کوثر پر وارد ہو۔ اور اُن کو کوئی بندہ دشمن نہیں رکھتا مگر یہ کہ حق تعالٰے اس کو اپنی رحمت سے قیامت کے دن محروم کر دے گا۔ راوی کہتا ہے کہ میں نے اس حدیث کو امام محمد باقر علیہ السلام سے بیان کیا اور آن حضرتؑ نے تصدیق فرمائی۔

شیخ طوسی نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ سلمانؓ کا بیان ہے کہ میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں آپ کی علالت کے زمانہ میں حاضر ہوا جس میں کہ آپ کی وفات ہوئی۔ میں حضرتؐ کی خدمت میں بیٹھا اور آپ کی مزاج پرسی کی۔ اور جب میں نے چاہا کہ باہر آؤں تو حضرتؐ نے فرمایا بیٹھو تاکہ تم بھی اس امر پر گواہ رہو جو بہترین امور ہے۔ یہ سُنکر میں بیٹھ گیا۔ ناگاہ میں نے دیکھا کہ حضرتؐ کے اہلبیتؑ میں سے چند بزرگوار اور اصحاب میں سے کچھ لوگ گھر میں آئے۔ جناب فاطمہ زہراؑ بھی تشریف لائیں۔ جب آنحضرتؐ کا ضعف مشاہدہ کیا معصومہؑ کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔ اور گریہ کے سبب آواز گلوگیر ہو گئی۔ جب آنحضرتؐ نے اُن کا یہ حال مشاہدہ کیا فرمایا کہ بیٹی کیوں روتی ہو خدا تمہاری آنکھیں روشن کرے اور کبھی تم کو نہ رُلائے۔ جناب فاطمہؑ نے عرض کی کیونکر نہ روؤں جبکہ آپ کو اس حال سے دیکھ رہی ہوں۔ حضرتؐ نے فرمایا اے فاطمہؑ خدا پر بھروسہ رکھو اور صبر کرو۔ جس طرح تمہارے آباؤ اجداد نے صبر کیا جو پیغمبرانِ خدا تھے اور اپنی ماؤں کی طرح صبر کرو جو پیغمبروں کی بیویاں تھیں اے فاطمہؑ کیا تم چاہتی ہو کہ تمہیں خوشخبری سناؤں۔ عرض کی ہاں ابا جان۔ حضرتؐ نے فرمایا کیا تم کو نہیں معلوم کہ حق تعالےٰ نے تمہارے باپ کو تمام خلق میں سے اختیار کیا اور اس کو پیغمبری عطا فرما کر تمام مخلوق پر مبعوث فرمایا

پھر اُن کے بعد علیؑ کو انتخاب کیا اور مجھے حکم دیا کہ تم کو اُن کے ساتھ تزویج کروں اور اُن کو خدا ہی کے حکم سے اپنا وزیر اور وصی مقرر کروں۔ اے فاطمہؑ علیؑ کا حق تمام مسلمانوں پر ہر شخص سے بہت زیادہ اور اُن کا اسلام سب سے قدیم ہے اور اُن کا علم سب سے زیادہ ہے اور اُن کا حلم سب سے بڑھا ہوا ہے اور میزان قدر و منزلت میں اُنکی قدر و منزلت سب سے زیادہ گراں ہے۔ یہ سُنکر جناب فاطمہؑ خوش ہو گئیں۔ حضرتؐ نے فرمایا اے فاطمہؑ کیا میں نے تم کو خوش و مسرور کیا؟ عرض کی ہاں اے پدر بزرگوار! حضرتؐ نے فرمایا کیا چاہتی ہو کہ تمہارے شوہر اور پسر عم کی فضیلت میں اور بیان کروں عرض کی ہاں بابا جان۔ فرمایا کہ علیؑ اس اُمت میں سب سے پہلے شخص ہیں جو خدا اور رسولؐ پر ایمان لائے اُن کے بعد سب لوگوں سے پہلے خدیجہؑ تمہاری ماں ایمان لائیں اور سب سے پہلے میری پیغمبری میں جس نے مدد کی وہ علیؑ تھے اے فاطمہؑ اس میں شک نہیں کہ علیؑ میرے بھائی ہیں میرے برگزیدہ ہیں اور میرے فرزندوں کے باپ ہیں بیشک حق تعالیٰ نے علیؑ کو نیک خصلتیں عطا کی ہیں کہ کسی ایک کو اُن سے زیادہ نہیں عطا فرمائیں اور نہ اُن کے بعد کسی کو عطا فرمائے گا۔ لہٰذا صبر جمیل کرنا اور جان لو کہ عنقریب تمہارا باپ حق تعالیٰ کی بارگاہ میں جانے والا ہے۔ جناب فاطمہؑ نے عرض کی بابا جان پہلے تو آپ نے مجھے شاد فرمایا اور آخر میں رنجیدہ و غمگین کر دیا۔ حضرتؐ نے فرمایا پارۂ جگر دنیاوی امور ایسے ہی ہیں۔ اس کی خوشی اُس کے رنج و غم سے ملی ہوئی ہے اور اس کی صفائی اس کی کدورت سے مخلوط ہے۔ کیا تم چاہتی ہو کہ کچھ اور بیان کروں عرض کی ہاں یا رسولؐ اللہ۔ حضرتؐ نے فرمایا خالق کائنات نے خلائق کو پیدا کیا اور اُن کو دو حصّوں میں تقسیم کیا اور مجھ کو اور علیؑ کو بہتر اور نیک حصّوں میں سے قرار دیا جو اصحاب یمین ہیں اور دونوں حصّوں میں خاندان مقرر کیئے اور مجھ کو اور علیؑ کو بہترین قبیلوں میں سے قرار دیا جیسا کہ ارشاد فرمایا ہے:۔ وَجَعَلْنٰكُمْ شُعُوْبًا وَّقَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوْا اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰكُمْ (پ ۲۶ سورۃ الحجرات آیت ۱۳) ہم ہی نے تمہارے قبیلے اور برادریاں بنائیں تاکہ ایک دوسرے کو شناخت کرے۔ اس میں شک نہیں کہ خدا کے نزدیک تم سب میں بڑا عزت دار وہی ہے جو بڑا پرہیزگار ہے"۔ پھر اُن قبیلوں میں سے خاندان قرار دیئے اور مجھ کو اور علیؑ کو بہترین خاندان قرار دیا جیسا کہ فرمایا ہے اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا (آیت سورۃ الاحزاب پ ۲۲) اے پیغمبرؐ کے اہلبیت خدا تو بس یہ چاہتا ہے کہ تم کو ہر طرح کی بُرائی سے پاک رکھے جو پاک رکھنے کا حق ہے"۔ پھر مجھ کو میرے اہلبیت میں سے اختیار کیا اور علیؑ کو حسنؑ و حسینؑ (علیہم السلام) کو اور تم کو ان لوگوں میں سے اختیار کیا۔ تو میں آدمؑ کی اولاد میں سب سے بہتر ہوں اور علیؑ عرب میں سب سے بہتر ہیں اور تم عالمین کی عورتوں میں سب سے بہتر ہو اور حسنؑ اور حسینؑ بہترین جوانانِ اہلِ جنت ہیں۔ اور تمہاری ذریّت سے مہدی ہوگا جس کی برکت سے حق تعالیٰ زمین کو عدل و انصاف سے بھر دے گا جس طرح وہ پہلے ظلم و جور سے بھری ہوئی ہوگی۔

فرات بن ابراہیم نے بسند معتبر جابر بن عبداللہ انصاری سے روایت کی ہے کہ جناب رسولِ خدا نے اپنے مرض کے آخری وقت جناب فاطمہؑ سے فرمایا کہ تم پر میرے باپ ماں فدا ہوں کسی کو بھیج کر اپنے شوہر کو بلاؤ۔ تو جناب فاطمہؑ نے امام حسینؑ سے فرمایا کہ جا کر اپنے پدر بزرگوار سے کہو کہ نانا جان آپ کو بلاتے ہیں۔ جناب امیرؑ جب تشریف لائے سُنا کہ فاطمہؑ کہہ رہی ہیں کہ بابا جان آپ کی شدّت تکلیف کے سبب کرب و

رنج واندوہ ہے اور آنحضرتؐ فرماتے ہیں آج کے بعد تمہارے باپ پر کوئی تکلیف نہ ہوگی اور اے فاطمہؑ تم سمجھ لو کہ پیغمبرؐ کے لیے گریبان کو چاک اور چہرہ کو زخمی نہ کرنا اور نہ فریاد کرنا بلکہ وہی کہنا جو تمہارے باپ نے اپنے فرزند ابراہیمؑ کی وفات کے وقت کہا تھا کہ آنکھیں روتی ہیں اور دل دکھتا ہے لیکن میں کوئی بات ایسی نہیں کہتا جو معبود کے غضب کا باعث ہو، اور اے ابراہیم ہم تم پر غمگین ہیں۔ پھر حضرتؐ نے فرمایا کہ اگر ابراہیمؑ زندہ ہوتے تو پیغمبر ہوتے۔ پھر فرمایا اے علیؑ میرے قریب آؤ۔ جب وہ نزدیک پہنچے تو فرمایا کہ اپنا کان میرے منہ کے قریب لاؤ۔ یہ دیکھ کر عائشہ و حفصہ نے کان لگائے کہ حضرتؐ کی باتیں سنیں تو حضرتؐ نے فرمایا کہ خداوندا ان کے کان بند کر دے کہ نہ سن سکیں۔ پھر فرمایا اے میرے بھائی تم نے سنا ہے جو خدا نے قرآن میں فرمایا ہے: اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ اُولٰٓئِکَ هُمْ خَیْرُ الْبَرِیَّةِ (آیت سورۃ بینہ پ۳۰) یعنی یقیناً جو لوگ ایمان لائے اور نیک اعمال کرتے رہے وہی لوگ بہترین خلق ہیں۔ جناب امیرؑ نے عرض کی یا رسول اللہ ہاں میں نے سنا ہے حضرتؐ نے فرمایا وہ لوگ تم ہو اور تمہارے شیعہ اور مددگار ہیں۔ اور ان کی اور میری وعدہ گاہ قیامت کے دن حوض کوثر کے پاس ہے جس وقت کہ تمام امتیں دو زانو بیٹھی ہوں گی اور ان کے اعمال خداوند عالم کے سامنے پیش ہوں گے اس وقت خدا تم کو تمہارے شیعوں کو بلائے گا اور تم لوگ نورانی چہرے اور روشن ہاتھ پیروں کے ساتھ آؤ گے اس حالت میں کہ سیر و سیراب ہو گے۔ اے علیؑ تم نے وہ سنا ہے جو خدا نے قرآن میں فرمایا ہے کہ اِنَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْکِتٰبِ وَالْمُشْرِکِیْنَ فِیْ نَارِ جَهَنَّمَ خٰلِدِیْنَ فِیْهَا اُولٰٓئِکَ هُمْ شَرُّ الْبَرِیَّةِ (پ۳۰ سورۃ بینہ آیت ۶) یعنی بیشک جو لوگ اہل کتاب اور مشرکین میں سے کفر پر قائم رہے وہ ہمیشہ جہنم کی آگ میں جلتے رہیں گے اور وہ بدترین خلق ہیں۔ جناب امیرؑ نے عرض کی ہاں یا رسول اللہ۔ حضرتؐ نے فرمایا وہ یہودی اور بنی امیہ اور ان کی پیروی کرنے والے اور تمہارے دشمن اور تمہارے شیعوں کے دشمن ہیں وہ قیامت کے دن بھوکے پیاسے سیاہ رو اٹھیں گے اور سخت تکلیف و مصیبت اور شدید عذاب میں ہوں گے۔ یہی حدیث کتاب سلیم بن قیس میں امیر المومنینؑ سے منقول ہے۔

تفسیر محمد ابن عباس بن ماہیار میں امام محمد باقرؑ سے مروی ہے اور ابن بابویہ نے بسند معتبر امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ جناب رسالتمآبؐ نے اپنی وفات کے وقت جناب فاطمہؑ سے فرمایا کہ جب میں مر جاؤں تو میرے غم میں اپنے چہرے کو مت زخمی کرنا اور نہ اپنے بالوں کو پریشان کرنا۔ اور مجھ پر فریاد و نالہ اور نوحہ مت کرنا اور نہ نوحہ کرنے والوں کو طلب کرنا۔

کتاب بشارۃ المصطفیٰ میں روایت ہے کہ جب آنحضرتؐ اس بیماری میں مبتلا ہوئے جس میں کہ حضرتؐ کی وفات ہوئی، جناب فاطمہ علیہا السلام حسنؑ و حسینؑ کو لے کر آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئیں جب حضرتؐ کو اس حالت میں دیکھا بے تاب ہو گئیں اور آنحضرتؐ پر اپنے تئیں گرا دیا اور سینۂ اقدس سے لپٹ کر بہت روئیں حضرتؐ نے فرمایا اے فاطمہؑ رو مت اور صبر کرو۔ یہ سنکر جناب فاطمہؑ اٹھیں۔ حضرتؐ کی آنکھوں سے بھی آنسو جاری تھے۔ پھر حضرتؐ نے تین بار فرمایا خداوندا یہ میرے اہلبیتؑ ہیں۔ میں ان کو ہر مومن کے سپرد کرتا ہوں۔

شیخ مفید نے روایت کی ہے کہ جب آنحضرتؐ کی رحلت ریاض جنت کی جانب قریب ہوئی آپؐ نے

امیرؑ المومنین سے فرمایا کہ یا علیؑ میرا سر اپنی گود میں لے لو کہ خدا کا حکم آپہنچا اور جب میری جان بدن سے جُدا ہو جائے تو اپنے ہاتھوں کو میرے چہرے کے نیچے سے نکال کر اپنے مُنہ پر پھیر لینا۔ اور میرا سر قبلہ کی طرف کر دینا۔ پھر میری تجہیز کی جانب متوجہ ہونا اور سب سے پہلے تم مجھ پر نماز پڑھنا اور جب تک مجھے قبر میں نہ پہنچا دینا میرے پاس سے نہ ہٹنا اور ان تمام امور میں خدا سے مدد کے خواستگار رہنا۔ غرض جب آنحضرتؐ کا سر مبارک جناب امیرؑ نے اپنی گود میں لیا حضرتؐ بے ہوش ہو گئے۔ جناب فاطمہؑ حضرتؐ کے روئے اقدس کو دیکھتی تھیں اور روتی تھیں فریاد کرتی تھیں اور ایک شعر پڑھا جس کا مضمون یہ تھا کہ آنحضرتؐ ایسے نورانی چہرے والے ہیں جن کی برکت سے لوگ بارش طلب کرتے تھے اور حضرتؐ یتیموں کے فریادرس اور بیواؤں کے جائے پناہ تھے۔ جب جناب فاطمہؑ کی آواز آنحضرتؐ کے گوشِ مبارک میں پہنچی حضرتؐ نے آنکھیں کھول دیں اور کمزور آواز سے فرمایا کہ پارۂ جگر یہ کلام تو تمہارے چچا ابوطالبؑ کا ہے یہ مت کہو بلکہ کہو وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ ج قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِہِ الرُّسُلُ ط اَفَاۡئِنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰٓی اَعْقَابِکُمْ (آیت ۱۴۴ سورۃ آل عمران پ ۴) یعنی محمدؐ تو بس رسولؐ ہیں جس طرح آپ کے پہلے انبیاء تھے تو اگر وُہ موت سے ہمکنار ہو جائیں یا قتل کر دیئے جائیں تو تم اے مسلمانو کیا اپنے کفر کی طرف پلٹ جاؤ گے۔" جناب فاطمہؑ یہ سُنکر بہت روئیں تو حضرتؐ نے اُن کو اپنے قریب بُلایا اور کوئی راز کی بات کہی جس سے جناب فاطمہؑ خوش ہو گئیں۔ جب آنحضرتؐ کی وفات ہو گئی حضرت علیؑ نے حضرت رسالتمآب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے رُوئے اقدس کے نیچے سے ہاتھ نکال کر اپنے چہرے پر مل لیا اور آنحضرتؐ کی چشم ہائے مبارک کو بند کر دیا، آپ کے جسم پر کپڑا اُڑھا دیا۔ اُس وقت جناب فاطمہؑ سے کسی نے پوچھا کہ وُہ کون سی بات تھی جو آنحضرتؐ نے آپ کے کان میں کہی تھی جناب معصومہؑ نے فرمایا کہ حضرتؐ نے مجھے خبر دی کہ اہلبیتؑ میں سب سے پہلے جو حضرتؐ سے جا کر ملے گا وُہ میں ہوں گی۔ اور میری مدتِ حیات حضرتؐ کے بعد زیادہ نہ ہو گی۔ اس سبب سے میرے رنج و ملال کی شدت میں سکون ہو گیا اس لئے کہ میں نے سمجھ لیا کہ میری اور آنحضرتؐ کی مفارقت زیادہ دنوں نہ رہے گی۔

---

# چونسٹھواں باب

## آنحضرتؐ کی وفات کی عظیم مصیبت اور آپؐ کی تجہیز و تکفین و دفن و نماز وغیرہ اور وُہ حالات جو اس کے بعد واقع ہوئے

---

واضح ہو کہ علمائے خاصہ و عامہ کا اعتقاد یہ ہے کہ آنحضرتؐ کی وفات حسرت آیات روز دوشنبہ کو ہوئی اور

اکثر علمائے شیعہ کا اعتقاد یہ ہے کہ حضرتؐ کی تاریخ وفات ماہ صفر کی (۲۸) اٹھائیس ہے۔ اور علمائے عامہ کی اکثریت نے بارہ ۱۲ ربیع الاول بیان کیا ہے۔ اور ہمارے علماء میں سے محمد بن یعقوب کلینی اس قول کے قائل ہوئے ہیں۔ لیکن پہلا قول زیادہ صحیح اور زیادہ مشہور ہے۔ اور علمائے عامہ میں سے بعض نے یکم ماہ ربیع الاول اور بعض نے دوسری اور بعض نے اٹھارھویں اور بعض نے دسویں اور بعض نے آٹھویں بھی کہی ہے۔ اور اس میں اختلاف نہیں ہے کہ اس وقت آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا سن مبارک تریسٹھ ۶۳ سال تھا اور ہجرت کا دسواں سال تھا۔

کشف الغمہ میں حضرت امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے ہجرت کے دسویں سال وفات پائی اور آپ کی عمر شریف تریسٹھ سال تھی۔ چالیس سال مکہ میں گزرے تھے وہیں حضرتؐ پر وحی نازل ہونا شروع ہوئی پھر تیرہ سال وہیں اور گزرے۔ جب آپ مدینہ میں ہجرت کر کے آئے تو آپ کی عمر شریف ترپن ۵۳ سال تھی۔ ہجرت کے بعد مدینہ میں دس سال زندہ رہے اور آپ کی وفات دوسری ماہ ربیع الاول روز دوشنبہ کو ہوئی [۱]

نیز کشف الغمہ میں روایت ہے کہ آنحضرتؐ کا سن مبارک تریسٹھ ۶۳ سال تھا۔ اپنے والد بزرگوار کے ساتھ دو سال چار مہینے گذارے اور جب حضرت عبدالمطلبؑ کی وفات ہوئی تو آپؐ آٹھ برس کے تھے۔ اُن کے بعد آپؐ کے چچا ابوطالبؑ نے آپؐ کی کفالت وحمایت فرمائی۔ بعضوں نے کہا ہے کہ جب آپ کے پدر بزرگوار نے رحلت کی تو آپؐ ابھی پیدا بھی نہ ہوئے تھے۔ اور بعض کا قول ہے کہ آپؐ اپنے والد صاحب کی وفات کے وقت سات ماہ کے تھے اور جب آپؐ چھ سال کے ہوئے تو آپؐ کی والدہ ماجدہ نے وفات پائی۔ اور جب آپؐ کے چچا حضرت ابوطالبؑ نے باغ جنت کی جانب رحلت فرمائی آپ کی عمر چھیالیس ۴۶ سال آٹھ مہینے چوبیس ۲۴ روز کی تھی اور تین روز بعد جناب خدیجہؓ نے رحلت فرمائی۔ لہٰذا اس سبب سے آنحضرتؐ نے اُس سال کا نام عام الحزن رکھا اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بعثت کے بعد مکہ میں تیرہ سال مقیم رہے۔ پھر تین روز یا چھ روز غار ثور میں قیام پذیر تھے۔ اُس کے بعد مدینہ کی جانب ہجرت فرمائی اور گیارہ ماہ ربیع الاول روز دوشنبہ کو مدینہ میں داخل ہوئے اور دس سال مدینہ میں رہے۔ اور ہجرت کے دسویں سال اٹھائیس ۲۸ ماہ صفر کو رحمت خلاق عالم سے فائز ہوئے۔

قطب راوندی نے ابن عباسؓ سے روایت کی ہے کہ ایک روز ابوسفیان ملعون آنحضرتؐ کی خدمت میں آیا اور کہا یا رسولؐ اللہ میں آپ سے کچھ سوال کرنا چاہتا ہوں۔ آپؐ نے فرمایا کیا تو چاہتا ہے کہ میں تیرے سوال کرنے سے پہلے تیرے سوال بتادوں اُس نے کہا ہاں یا رسولؐ اللہ۔ حضرتؐ نے فرمایا تو پوچھنا چاہتا ہے کہ میری عمر کتنی ہو گی کہا ہاں یا رسولؐ اللہ۔ حضرتؐ نے فرمایا میں تریسٹھ ۶۳ سال زندہ رہوں گا اُس نے کہا میں گواہی دیتا ہوں کہ آپؐ نے سچ فرمایا۔ حضرتؐ نے فرمایا تو صرف زبان سے کہتا ہے دل میں یقین نہیں ہے۔

[۱] مؤلف فرماتے ہیں کہ علمائے شیعہ میں سے کوئی اس قول کا قائل نہیں۔ شائد یہ بات تقیہ پر محمول ہو۔ ۱۲

ابن بابویہ نے حضرت امام محمد باقرؑ سے بسند معتبر روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ روز دوشنبہ کو روزہ مت رکھو اور سفر مت کرو کیونکہ اسی روز آنحضرتؐ نے دُنیا سے رحلت فرمائی۔ اور اس بارے میں آئمہ طاہرین سے بہت سی حدیثیں منقول ہیں۔

شیخ طوسی وغیرہم نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ اُن حضرتؑ نے فرمایا کہ جب تم پر کوئی مصیبت پڑے رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مصیبت کو یاد کرو کیونکہ ایسی مصیبت لوگوں پر نہ کبھی پڑی ہے اور نہ کبھی پڑے گی۔ ابن شہر آشوب نے روایت کی ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ یا علیؑ جب تم پر کوئی مصیبت پڑے تو میری مصیبت یاد کرو کیونکہ یہ سب سے زیادہ سخت مصیبت ہے۔

ابن بابویہ نے روایت کی ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے لیئے جبرئیلؑ امین بہشت سے چالیس درم کے وزن کے برابر کافور لائے حضرتؐ نے اُس کے تین حصّے کیئے۔ ایک حصّہ اپنے واسطے رکھا، ایک حصّہ حضرت علیؑ کو دیا اور ایک حصّہ جناب فاطمہؑ کو دیا۔

شیخ طوسی نے بسند معتبر حضرت امیرؑ المومنین سے روایت کی ہے وہ حضرتؑ فرماتے ہیں کہ میں آنحضرتؐ کی بیماری کے زمانہ میں ایک مرتبہ حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوا تو میں نے دیکھا کہ آنحضرتؐ آرام فرما رہے ہیں، اور آپؐ کا سرِ اقدس ایسے شخص کی گود میں ہے جس سے زیادہ خوبصورت میں نے کسی کو نہیں دیکھا۔ جب میں پہنچا تو اُس شخص نے کہا کہ لیجیئے اپنے بھائی کا سر اپنی گود میں کہ اس کے آپ مجھ سے زیادہ مستحق ہیں۔ اور آنحضرتؐ کا سر میری گود میں دے دیا۔ تھوڑی دیر کے بعد آنحضرتؐ بیدار ہوئے تو فرمایا وہ صاحب کہاں گئے جو میرا سر اپنی گود میں لیئے ہوئے تھے؟ میں نے جو کچھ گفتگو ہوئی تھی حضرتؐ سے بیان کی۔ آپ نے فرمایا کہ تم نے اُن کو پہچانا؟ میں نے عرض کیا نہیں یا حضرتؐ آپؐ پر میرے باپ ماں فدا ہوں۔ حضرتؐ نے فرمایا وہ جبرئیلؑ تھے۔ جب میری تکلیف زیادہ بڑھی تو آ کر مجھ سے باتیں کرنے لگے یہانتک کہ میرے درد و تکلیف میں کمی ہوئی۔ میں ان کی باتوں میں مشغول تھا کہ سو گیا۔

ابن بابویہ نے روایت کی ہے کہ عبداللہ بن مسعود نے بیان کیا کہ میں نے جناب رسُول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا کہ آپ کی جب رحلت ہو جائے گی تو آپ کو غسل کون دے گا؟ فرمایا ہر پیغمبر کو اُس کا وصی غسل دیا کرتا ہے۔ میں نے پوچھا کہ آپ کا وصی کون ہے یا رسُولؐ اللہ۔ آپ نے فرمایا علیؑ بن ابی طالب۔ میں نے پوچھا وہ آپ کے بعد کتنے دنوں زندہ رہیں گے فرمایا تیس سال جیسا کہ یوشعؑ بن نون جناب موسےٰؑ کے وصی ان کے بعد تیس سال زندہ رہے اور صفرا دختر شعیبؑ نے جو حضرت موسیٰؑ کی زوجہ تھی اُن پر خروج کیا اور کہتی تھی کہ اے یوشعؑ میں موسیٰؑ کی خلافت کی زیادہ مستحق ہوں۔ اور یوشعؑ نے اُس سے جنگ کی اور اُس کے لشکر والوں کو قتل کیا اور اُس کو گرفتار کیا پھر اُس کا احترام کیا۔ بے شبہ دختر ابوبکر اسیطرح ہزاروں نامردوں کو لے کر علیؑ پر خروج کرے گی اور علیؑ اُس کے لشکر کے لوگوں کو کثرت سے قتل کریں گے اور دُختر ابوبکر کو اسیر کریں گے پھر اُس کے ساتھ احسان کریں گے۔

کلینی، صفار، شیخ طوسی، ابن بابویہ، قطب راوندی اور دوسرے محدثین نے بسند معتبر حضرت امیرالمومنین، امام محمد باقرؑ، اور امام جعفر صادق صلوات اللہ علیہم اجمعین سے روایت کی ہے کہ جناب رسُولِ خدا نے

امیر المومنین کو طلب کیا اور فرمایا کہ یا علیؑ جب میری وفات ہو جائے چاہ غرس سے چھ مشک پانی لا کر مجھے اچھی طرح غسل دینا پھر مجھے کفن پہنانا اور حنوط کرنا اور جب فارغ ہونا میرے کفن کا گریبان پکڑ کر مجھے بٹھا دینا پھر مجھ سے جو چاہنا پوچھنا میں تم کو جواب دوں گا۔ جناب امیرؑ بیان فرماتے ہیں کہ میں نے ایسا ہی کیا تو اس وقت بھی حضرتؐ نے مجھے ہزار باب علم کے تعلیم فرمائے کہ ہر باب سے ہزار ہزار باب مجھ پر منکشف ہو گئے اور دوسری روایت میں جناب امیرؑ فرماتے ہیں کہ میں نے آنحضرتؐ سے سوالات کیے اور آنحضرتؐ نے مجھے قیامت تک واقع ہونے والے حالات سے آگاہ فرمایا۔ لہٰذا لوگوں کا کوئی گروہ نہیں جن کے بارے میں مجھے نہیں معلوم کہ کون ان کو حق تک پہنچانے والا اور کون ان کا گمراہ کرنے والا ہے۔ دوسری روایت کے مطابق یہ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بولتے جاتے اور حضرت علیؑ لکھتے جاتے تھے۔

شیخ طوسیؒ نے بسند صحیح حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علیؑ سے فرمایا کہ یا علیؑ میری وفات کے بعد مجھے غسل دینا اس طرح کہ تمہارے سوا کوئی شخص میری شرمگاہ نہ دیکھے ورنہ اُس کی آنکھیں اندھی ہو جائیں گی۔ یہ سُنکر جناب امیرؑ نے عرض کی کہ یا رسولؐ اللہ آپ توانا جسم ہیں مجھے غسل کے وقت ضرور کسی کی مدد کی ضرورت ہوگی۔ حضرتؐ نے فرمایا جبرئیلؑ تمہارے ساتھ ہوں گے اور غسل دینے میں تمہاری مدد کریں گے۔ اور فضل بن عباس سے کہنا کہ تمہارے ہاتھوں پر پانی ڈالیں اور اپنی آنکھوں پر پٹی باندھ لیں۔ اگر میری شرمگاہ پر ان کی نظر پڑے گی تو وُہ اندھے ہو جائیں گے۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ قریش کے دو اشخاص امام زین العابدینؑ کے پاس آئے۔ حضرتؑ نے فرمایا کیا تم چاہتے ہو کہ میں تم کو جناب رسولؐ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات سے آگاہ کروں؟ اُن دونوں صاحبان نے کہا ہاں۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ میرے پدر نے مجھے خبر دی ہے کہ آنحضرتؐ کی وفات سے تین روز پہلے جبرئیلؑ نازل ہوئے اور کہا یا رسولؐ اللہ مجھے خداوند جلیل نے آپ کی خدمت میں آپ کے احترام واکرام کے لئے بھیجا ہے اور آپ سے آپ کی حالت دریافت کرتا ہے حالانکہ وُہ خود بہتر جانتا ہے وہ فرماتا ہے کہ اے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) تمہارا کیا حال ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا اے جبرئیلؑ میں اپنے تئیں غمگین اور شدت میں پاتا ہوں۔ جب تیسرا روز آیا تو پھر جبرئیلؑ ملک الموتؑ کے ساتھ نازل ہوئے اور اُن کے ساتھ ایک فرشتہ اور بھی تھا جس کا نام اسماعیلؑ ہے اور وُہ ہوا پر ستر ہزار فرشتوں کے ساتھ مؤکل ہے۔ جناب جبرئیلؑ اُن سے پہلے آئے اور خدا کی جانب سے وہی پہلا پیغام دیا اور آنحضرتؐ نے وہی جواب دیا۔ پھر جناب ملک الموتؑ نے اجازت طلب کی کہ حضرتؐ کے گھر میں داخل ہوں۔ جبرئیلؑ نے کہا یا رسولؐ اللہ یہ ملک الموتؑ ہیں آپؐ سے گھر میں آنے کی اجازت طلب کرتے ہیں حالانکہ کسی سے گھر میں داخل ہونے کی آپ سے پہلے اجازت طلب نہیں کی اور نہ آئندہ کسی سے آپ کے بعد اجازت طلب کریں گے۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ ان کو داخل ہونے کی اجازت دے دو۔ جبرئیلؑ نے اُن کو اجازت دی اور وُہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب آ کر ادب سے کھڑے ہو گئے اور عرض کی اے احمدؐ بیشک خدا نے مجھے آپ کے پاس بھیجا ہے اور حکم دیا ہے کہ میں آپؐ کے ہر حکم کی جو آپ فرمائیں اطاعت کروں۔ اگر آپ حکم دیں تو آپ کی رُوح قبض کروں اور اگر واپس جانے کو ارشاد ہو تو واپس چلا جاؤں۔ جناب رسولخدا صلے اللہ

فرمایا کہ اگر میں تم سے کہوں کہ واپس چلے جاؤ اور مجھے چھوڑ دو تو واپس چلے جاؤ گے؟ ملک الموتؑ نے عرض کی ہاں مجھے خدا کا یہی حکم ہے کہ آپؐ کی اطاعت کروں آپؐ جو کچھ حکم دیں۔ جناب جبرئیلؑ نے کہا اے احمدؐ بیشک خداوند عالم آپؐ کی ملاقات کا مشتاق ہے۔ یہ سنکر حضرتؐ نے فرمایا کہ اے ملک الموتؑ اُس کام میں مشغول ہو جس پر مامور ہوئے ہو۔ اُس وقت جبرئیلؑ نے کہا زمین پر یہ میرا آنا آخری ہے۔ یا رسول اللہؐ آپ دُنیا میں میری حاجت تھے۔ مجھے آپؐ سے مطلب تھا پھر دُنیا سے مجھے کیا تعلق۔ غرض جب آنحضرتؐ کی رُوح مبارک نے آپؐ کے جسم اطہر سے مفارقت کی ایک شخص آیا اور اُن لوگوں کو تعزیت دی۔ لوگ اُس کی آواز سُنتے تھے مگر اُس کو نہیں دیکھتے تھے۔ اُس شخص نے کہا السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ كُلُّ نَفْسٍ ذَآئِقَةُ الْمَوْتِ ؕ وَاِنَّمَا تُوَفَّوْنَ اُجُوْرَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ فَمَنْ زُحْزِحَ عَنِ النَّارِ وَاُدْخِلَ الْجَنَّةَ فَقَدْ فَازَ ؕ وَمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا مَتَاعُ الْغُرُوْرِ (آیت ۱۸۵ سورۃ آل عمران پ۴) یعنی ہر نفس کے لئے موت کا مزہ ہے اور ہر ایک کے اعمال کا بدلہ روز قیامت پورا پورا دیا جائے گا تو جو شخص آتشِ دوزخ سے نجات پا گیا اور جنت میں داخل کر دیا گیا تو وُہ کامیاب ہوُا اور دُنیا کی زندگی تو بس فریب کا سرمایہ ہے" پھر اُس شخص نے کہا کہ خدا کی رحمت ہر مصیبت میں صبر کرنے والوں کے لئے ہے اور خدا اُس کے عوض میں جو کچھ ضایع ہو جائے اور خدا اُس کا تدارک فرماتا ہے جو فوت ہو جاتی ہے۔ لہٰذا اے اہلبیتؑ رسولؐ خدا پر اعتماد رکھو اور اُسی سے ہر خیر کی اُمید رکھو بیشک مصیبت یافتہ وُہ ہے جو ثواب خدا سے محروم رہے۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ یہ سنکر جناب امیرؑ نے فرمایا کہ وُہ حضرت خضرؑ تھے جو ہماری تعزیت کے لئے آئے تھے۔

نیز ابن بابویہ نے ابن عباسؓ سے روایت کی ہے کہ جب جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بیمار ہوئے اور آنحضرتؐ کے اصحابؓ آپؐ کے گرد جمع ہوئے عمار یاسر رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے اور بولے یا رسول اللہؐ آپ پر میرے باپ ماں فدا ہوں جب آپ عالم قدس کی طرف تشریف لے جائیں تو ہم میں کون آپ کو غسل دے گا آپؐ نے فرمایا کہ میرے غسل دینے والے علیؑ بن ابی طالب ہیں کیونکہ وُہ میرے جس عضو کو دھونا چاہیں گے فرشتے اس کے دھونے پر اُن کی مدد کریں گے۔ پوچھا یا رسول اللہؐ آپ پر میرے باپ ماں فدا ہوں ہم میں کون آپ کی نماز پڑھائے گا حضرتؐ نے فرمایا خاموش ہو جاؤ خدا تم پر رحمت نازل کرے پھر اپنا رُخ علیؑ بن ابی طالب کی طرف کر کے فرمایا کہ اے علیؑ جب تم دیکھو کہ میری رُوح میرے جسم سے مفارقت کر چکی مجھے غسل دینا اور اچھی طرح غسل دینا۔ اور مجھے اُنہی دونوں کپڑوں کا کفن دینا جو مَیں پہنے ہوں یا مصری جامۂ سفید یا بُرد یمانی کا کفن دینا۔ اور میرا کفن بہت قیمتی نہ ہو۔ اور مجھے قبر کے کنارے تک اُٹھا کر لے جانا اور وہاں مجھے چھوڑ کر الگ ہو جانا۔ تو سب سے پہلے جو مجھ پر نماز پڑھے گا وُہ خداوند عالم ہوگا جو اپنے عظمت وجلال عرش سے مجھ پر صلوات بھیجے گا اُس کے بعد جبرئیلؑ و میکائیلؑ اور اسرافیلؑ اپنے لشکروں اور فرشتوں کی فوجوں کے ساتھ جن کی تعداد سوائے خداوند عالمین کے کوئی نہیں جانتا، مجھ پر نماز پڑھیں گے اُس کے بعد وُہ فرشتے جو عرش الٰہی کے گرد ہیں، اُس کے بعد ہر آسمان کے فرشتے یکے بعد دیگرے مجھ پر نماز پڑھیں گے۔ پھر میرے تمام اہلبیتؑ اور میری بیویاں اپنے اپنے قرب و منزلت کے مطابق ایما کریں گے جو ایما کرنے کا حق ہے اور سلام کریں گے جو سلام کرنے کا حق ہے۔ اور اُن کو چاہیئے کہ نوحہ و فریاد بلند

کرکے مجھے آزار نہ پہنچائیں گے۔ اس کے بعد فرمایا اے بلالؓ لوگوں کو میرے پاس بلاؤ کہ مسجد میں جمع ہوں۔ جب لوگ جمع ہو گئے تو آنحضرتؐ عمامہ سر پر باندھے ہوئے اور اپنی کمان پر سہارا کرتے ہوئے باہر تشریف لائے اور منبر پر گئے اور حمد و ثنائے الٰہی بجا لائے اور فرمایا اے گروہ اصحاب میں تمہارے لئے کیسا پیغمبر تھا کیا میں نے تمہارے ساتھ رہ کر خود جہاد نہیں کیا۔ کیا میرے سامنے کے دانت تم نے شہید نہیں کئے کیا تم نے میری پیشانی کو خاک آلود نہیں کیا کیا میرے چہرے پر تم نے خون جاری نہیں کیا یہانتک کہ میری داڑھی خون سے رنگین ہو گئی۔ کیا میں نے تکلیفوں اور مصیبتوں کو اپنی قوم کے نادانوں سے برداشت نہیں کیا۔ کیا میں نے بھوک میں اپنی اُمت کے ایثار کے لئے اپنے شکم پر پتھر نہیں باندھے۔ صحابہ نے کہا یا رسولؐ اللہ کیوں نہیں۔ بیشک آپ خدا کی خوشنودی کے لئے صبر کرنے والے تھے اور برائیوں سے منع کرنے والے تھے۔ لہٰذا خدا آپ کو ہماری طرف سے بہترین جزا عطا فرمائے۔ حضرتؐ نے فرمایا خدا تم کو بھی جزائے خیر دے۔ پھر فرمایا کہ خدا نے (مجھے بتا دینے کا) حکم دیا ہے اور قسم کھائی ہے کہ کوئی ظلم کرنے والا اُس کی گرفت سے بچ نہیں سکتا۔ لہٰذا تم کو خدا کی قسم دیتا ہوں کہ جس پر محمد (صلے اللہ علیہ ...) سے کوئی ظلم ہو گیا ہو وہ (بلا تامل) اُٹھے اور قصاص لے لے کیونکہ دُنیا میں قصاص لے لینا میرے نزدیک عقبیٰ کے قصاص سے زیادہ بہتر ہے جو فرشتوں اور انبیاء کے سامنے ہوگا۔ یہ سُنکر آخر سے ایک شخص اُٹھا جس کو اسود بن قیس کہتے تھے اور کہا میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں یا رسولؐ اللہ جس وقت آپؐ طائف سے واپس آ رہے تھے میں حضورؐ کے استقبال کے لئے گیا۔ اُس وقت آپ اپنے ناقہ غضبا پر سوار تھے اور اپنا عصائے ممشوق لئے ہوئے تھے۔ جب آپ نے اُس کو بلند کیا تاکہ اپنے ناقہ کو ماریں تو وہ میرے شکم پر لگ گیا تھا۔ مجھے نہیں معلوم کہ یہ آپ نے جان بوجھ کر مارا یا غلطی سے۔ حضرتؐ نے فرمایا خدا کی پناہ کہ میں نے دانستہ مارا ہو۔ پھر بلالؓ سے فرمایا کہ جاؤ فاطمہؑ کے گھر اور میرا وہ عصا لے آؤ۔ بلالؓ مسجد سے نکلے اور گلیوں اور بازاروں میں آواز دیتے ہوئے چلے کہ اے لوگو تم میں کون ہے جو اپنے نفس کو قصاص دینے پر آمادہ کرے دیکھو محمدؐ رسولِ خدا صلے اللہ علیہ ... روز قیامت سے پہلے اپنے تئیں قصاص دینے پر آمادہ ہیں۔ اور جناب سیدہؑ نے فرمایا اے بلالؓ یہ وقت تو عصا کام میں لانے کا نہیں ہے کس لئے وہ طلب فرما رہے ہیں۔ بلالؓ نے عرض کی آپ کو نہیں معلوم آپ کے پدر بزرگوار منبر پر تشریف فرما ہیں اور دینداروں اور دُنیا والوں کو وداع فرما رہے ہیں۔ جب جناب معصومہؑ نے وداع کی بات سُنی فریاد و زاری کی اور کہا ہائے رنج و ملال آپ کے لئے اے میرے پدر بزرگوار۔ آپ کے بعد فقراء و مساکین غریب اور بیکس لوگ کس کی پناہ میں ہوں گے۔ غرض بلالؓ کو عصا دے دیا۔ وہ لے کر آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ حضرتؐ نے عصا لے کر فرمایا کہ وہ بوڑھا آدمی کہاں گیا اُس نے حاضر ہو کر عرض کی میں موجود ہوں یا رسولؐ اللہ آپ پر میرے باپ ماں فدا ہوں۔ حضرتؐ نے فرمایا یہ عصا لو اور مجھ سے اپنا قصاص لے لو تاکہ مجھ سے راضی ہو جاؤ۔ اُس شخص نے کہا یا رسولؐ اللہ اپنا شکم مبارک کھولئے۔ جب آنحضرتؐ نے اپنے شکم اقدس سے کپڑا ہٹایا اُس نے کہا یا مولاؐ کیا آپ اجازت دیتے ہیں کہ میں اپنا دہن حضرتؐ کے شکم سے مس کروں۔ حضرتؐ نے اجازت دے دی تو اُس نے حضرتؐ کے شکم مبارک کو بوسہ دیا اور کہا میں روز جزا آتش جہنم سے پناہ مانگتا ہوں اس سے کہ رسولؐ خدا کے شکم مبارک سے قصاص لوں۔ حضرتؐ

نے فرمایا اے سوادہ قصاص لے لو یا معاف کر دو۔ سوادہ نے کہا میں نے معاف کر دیا یا رسولؐ اللہ۔ حضرتؐ نے فرمایا خداوندا تو بھی سوادہ بن قیس کو بخش دے جس طرح اُس نے تیرے پیغمبرؐ سے درگزر کی۔ پھر حضرتؐ منبر سے نیچے تشریف لائے اور خانۂ اُم سلمہ میں داخل ہوئے۔ فرماتے جاتے تھے کہ خداوندا تو امتِ محمدؐ کو آتشِ جہنم سے محفوظ رکھ اور اُن پر حساب روزِ قیامت آسان فرما۔ جناب اُم سلمہؓ نے عرض کی یا رسولؐ اللہ آپ غمگین کیوں ہیں اور آپ کا رنگ مبارک کیوں متغیر ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا جبریلؑ نے مجھے اس وقت میری موت کی خبر دی ہے۔ تم پر سلامتی ہو دنیا میں کیونکہ آج کے بعد محمد (صلے اللہ علیہ وآلہٖ) کی آواز نہ سنو گی۔ جناب اُم سلمہ نے جب یہ وحشت اثر خبر آنحضرتؐ سے سُنی نالہ و فریاد کرنے لگیں کہ واحسرتاہ ایسا صدمہ مجھے پہنچا کہ ندامت و حسرت جس کا تدارک نہیں کر سکتے۔ اس کے بعد حضرتؐ نے فرمایا اے اُم سلمہ میرے دل کی محبوب اور میری آنکھوں کے نور فاطمہؑ کو بلا لاؤ یہ کہہ کر حضرتؐ بے ہوش ہو گئے۔ غرض جناب فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا آئیں اور اپنے پدر بزرگوار کی یہ حالت دیکھی تو نالہ و فریاد کرنے لگیں اور کہا اے پدر بزرگوار میری جان آپ کی جان پر فدا ہو اور میری صُورت آپ کی صورت پر قربان ہو مجھے تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ سفرِ آخرت پر آمادہ ہیں اور موت کا لشکر ہر طرف سے آپ کو گھیرے ہوئے ہے کیا اپنی بیٹی سے کچھ بات نہ کیجیئے گا اور اُس کے آتشِ حسرت کو اپنے بیان سے ساکن نہ فرمائیے گا۔ جب آنحضرتؐ کے کان میں اپنے نورِ عین کی یہ آواز پہنچی اپنی آنکھیں کھول دیں اور فرمایا پارۂ جگر میں بہت جلد تم سے جدا ہونے والا ہوں اور تم کو وداع کرتا ہوں، لہٰذا تم پر سلامتی ہو۔ جناب فاطمہؑ نے جب یہ خبر وحشت اثر حضرت سیدالبشر سے سُنی دلِ پُر درد سے ایک آہ کھینچی اور عرض کی ابا جان میں روزِ قیامت آپؐ سے کہاں ملاقات کروں گی۔ حضرتؐ نے فرمایا اُسی مقام پر جہاں مخلوقاتِ عالم کا حساب کیا جائے گا۔ جناب فاطمہؑ نے عرض کی اگر وہاں آپ کو نہ پاؤں تو پھر آپ کو کہاں ڈھونڈوں فرمایا مقامِ محمود میں جس کا خدا نے مجھ سے وعدہ فرمایا ہے جس جگہ میں اُمت کے گنہگاروں کی شفاعت کروں گا۔ عرض کی اگر وہاں بھی آپؐ سے ملاقات نہ ہو تو کہاں تلاش کروں۔ فرمایا صراط کے نزدیک دیکھنا جبکہ میری اُمت اُس پر سے گذر رہی ہو گی اور میں کھڑا ہوں گا۔ جبریلؑ میری داہنی جانب اور میکائیلؑ بائیں جانب اور خدا کے تمام فرشتے میرے آگے اور پیچھے ہوں گے اور سب خدا کی بارگاہ میں تضرع و زاری کے ساتھ دُعا کرتے ہوں گے کہ خداوندا اُمتِ محمد (صلے اللہ علیہ وسلم) کو صراط پر سے سلامتی کے ساتھ گزار دے اور اُن پر حساب آسان فرما۔ پھر جناب سیدہؑ نے عرض کی میری مادرِ گرامی جناب خدیجہؓ کہاں ملیں گی۔ حضرتؐ نے فرمایا بہشت کے اُس قصر میں جس کے گرد چار قصر ہوں گے۔ یہ فرما کر حضرتؐ پھر بے ہوش ہو گئے اور عالم قدس کی جانب متوجہ ہوئے۔ اتنے میں بلالؓ نے اذان دی اور کہا اَلصَّلوٰۃ رحمك الله۔ حضرتؐ کو ہوش آیا اور اُٹھ کر مسجد میں تشریف لائے اور مختصر نماز ادا کی۔ جب فارغ ہوئے جناب امیرؑ اور اُسامہ بن زید کو بلا کر فرمایا کہ مجھے خانۂ فاطمہؑ میں لے چلو۔ جب وہاں پہنچے تو اپنا سرِ اقدس جناب سیدہؑ کی گود میں رکھ کر تکیہ فرمایا۔ امام حسنؑ و امام حسینؑ نے اپنے جدِ بزرگوارؐ کا یہ حال دیکھا بے تاب ہو گئے اور آنکھوں سے آنسوؤں کی بارش برسانے لگے اور فریاد کرنے لگے کہ ہماری جانیں آپ پر فدا ہوں۔ حضرتؐ نے پوچھا یہ کون ہیں جو رو رہے ہیں۔ امیرالمومنینؑ نے عرض کی یا رسولؐ اللہ آپ کے فرزند حسنؑ و حسینؑ ہیں۔

آنحضرتؐ کا وقتِ وفات اہلبیتؑ سے باتیں کرنا

حضرتؐ نے اُن کو اپنے قریب بلایا اور اُن کے گلے میں باہیں ڈال کر اُن کو اپنے سینہ سے لپٹا لیا۔ چونکہ حضرت امام حسنؑ بہت زیادہ بے قرار تھے، حضرتؐ نے فرمایا اے حسنؑ مت روؤ کیونکہ تمہارا رونا مجھ پر دشوار ہے اور میرے دل کو تکلیف پہنچاتا ہے۔ اسی اثناء میں ملک الموت نازل ہوئے اور کہا السلام علیک یا رسول اللہ حضرتؐ نے فرمایا وعلیک السلام۔ اے ملک الموت تم سے میری ایک حاجت ہے۔ ملک الموت نے عرض کی حضورؐ وہ کیا حاجت ہے۔ فرمایا جب تک جبرئیلؑ نہ آجائیں اور سلام نہ کرلیں اور میں اُن کے سلام کا جواب نہ دے دوں اور میں اُن کو وداع نہ کرلوں، میری روح قبض نہ کرنا۔ یہ سُنکر ملک الموت یا محمداہ کہتے ہوئے باہر آگئے۔ اسی اثنا میں جبرئیلؑ ہوا میں ملک الموت کے پاس پہنچے اور پوچھا کہ محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی روح قبض کرلی؟ کہا نہیں۔ حضرتؐ نے مجھ سے فرمایا کہ جب تک حضرتؐ سے تمہاری ملاقات نہ ہوجائے اور وہ تم کو وداع نہ کرلیں اُن کی روح قبض نہ کروں۔ جبرئیلؑ نے کہا اے ملک الموت کیا تم نہیں دیکھتے ہو کہ آسمانوں کے دروازے محمدؐ کے لئے کھولے گئے ہیں اور بہشت کی حوروں نے اپنے کو آراستہ کیا ہے۔ پھر جبرئیلؑ آنحضرتؐ کے پاس حاضر ہوئے اور کہا السلام علیک یا اباالقاسمؐ۔ حضرتؐ نے فرمایا وعلیک السلام یا جبرئیلؑ کیا ایسی حالت میں مجھے تنہا چھوڑ دوگے۔ جبرئیلؑ نے کہا یا رسول اللہؐ آپ کی اجل قریب ہے اور ہر ایک کے لئے موت درپیش ہے اور ہر نفس موت کا مزہ چکھے گا۔ حضرتؐ نے فرمایا اے میرے حبیب میرے قریب آؤ۔ جبرئیلؑ حضرتؐ کے نزدیک گئے اور ملک الموت نازل ہوئے۔ جبرئیلؑ نے کہا اے ملک الموت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی روح قبض کرنے میں خدا کا فرمان پیشِ نظر رکھنا۔ پھر جبرئیلؑ آنحضرتؐ کی داہنی جانب اور میکائیلؑ بائیں جانب کھڑے ہوئے اور ملک الموت حضرتؐ کے روبرو روح قبض کرنے میں مشغول ہوئے۔ ابن عباسؓ کہتے ہیں کہ اُس روز آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کئی بار فرمایا کہ میرے حبیب قلب کو بلاؤ۔ جب کوئی بلایا جاتا تو حضرتؐ اُس کی طرف سے منہ پھیر لیتے۔ تو جناب فاطمہؑ سے کہا گیا کہ ہمارا گمان ہے کہ حضرتؐ جناب امیرؑ کو طلب فرما رہے ہیں۔ جناب فاطمہؑ امیرالمومنینؑ کو بلا لائیں۔ جب جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی نگاہ امیرالمومنین پر پڑی شاد و مسرور ہوگئے اور کئی بار فرمایا اے علیؑ میرے پاس آؤ۔ اور اُن کا ہاتھ پکڑ کر اپنے سرہانے بٹھایا۔ پھر غشی طاری ہوگئی اسی اثناء میں حسنین علیہم السلام بھی آگئے۔ جب آنحضرتؐ کے جمال مبارک پر اُن کی نگاہیں پڑیں بے چین ہوگئے اور واجداہ، وامحمداہ کہہ کر فریاد و زاری کرتے ہوئے آنحضرتؐ کے سینۂ اقدس سے لپٹ گئے۔ حضرت علیؑ نے چاہا کہ ان کو علیحدہ کردیں اسی اثنا میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ہوش آگیا فرمایا اے علیؑ ان کو چھوڑ دو تاکہ میں اپنے باغ کے ان دونوں پھولوں کو سونگھتا رہوں اور یہ میری خوشبو سے معطر ہوتے رہیں۔ میں ان کو رخصت کردوں اور یہ مجھے وداع کرلیں۔ بیشک یہ میرے بعد مظلوم ہونگے اور زہرِ ستم اور تیغ ظلم سے مارے جائیں گے۔ پھر تین مرتبہ فرمایا کہ خدا کی لعنت ہو اُس پر جو ان پر ظلم و ستم کرے۔ پھر اپنا ہاتھ بڑھا کر امیرالمومنین کو اپنے لحاف کے اندر کھینچ لیا اور اپنے منہ کو اُن کے منہ پر رکھ دیا۔ اور دوسری روایت کے مطابق اپنا دہن اقدس اُن کے کان سے ملا دیا اور بہت سی راز کی باتیں کیں اور اسرارِ الٰہی اور علوم لامتناہی آپ کو تعلیم فرمائے یہانتک کہ آپ کا مرغِ روح آشیانۂ عرشِ رحمت کی جانب پرواز کر گیا۔ پھر امیرالمومنین

سیّد المرسلین صلے اللہ علیہ وسلم کے لحاف سے باہر آگئے اور فرمایا لوگو تمہارے پیغمبر کے غم میں خداوند عالم تمہارا اجر زیادہ کرے کیونکہ حضرت ربّ العزّت جلّ نے اُس برگزیدۂ عالم کی رُوح اپنے پاس بلا لی۔

یہ سُنتے ہی اہلبیتؑ رسالت میں گریہ و زاری اور نالہ و فریاد کا شور بلند ہوا اور مومنوں کا ایک مختصر گروہ جو خلافت کے غصب کرنے میں مشغول نہیں ہوا تھا ان اہلبیتؑ کے ساتھ تعزیت اور مصیبت میں شریک ہوا۔

ابن عباسؓ کہتے ہیں کہ جناب امیرؑ سے لوگوں نے پُوچھا کہ جناب سرورِ کائنات صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آپ سے کیا راز بیان کیئے جبکہ آپ کو زیرِ لحاف داخل کر لیا تھا۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ ہزار باب علم کے تعلیم فرمائے تھے جن میں ہر باب سے ہزار ہزار باب خود بخود منکشف ہو گئے۔

ابن بابویہ نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ حضرت امیرؑ المومنین نے فرمایا کہ سب سے پہلی بلا اور سب سے پہلا امتحان جو رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد مجھ پر وارد ہوا یہ تھا کہ تمام مسلمانوں کے درمیان میرا خصوصیت سے کوئی مونس و مددگار نہ تھا جس پر مجھے بھروسہ ہوتا اور اُس سے مدد کی اُمید رکھتا۔ آنحضرتؐ نے بچپن میں میری پرورش کی اور جوانی میں مجھے پناہ دی اور یتیمی کا غم محسوس نہ ہونے دیا اور میرے اور میرے عیال کے اخراجات کے متکفل رہے اور مجھے طلب و تلاشِ روزی سے بے نیاز کر دیا اور میں آنحضرتؐ کی برکت سے ان کے حاصل کرنے میں کبھی محتاج نہ ہوا۔ اور ایسی ہی دنیاوی بہت سی نعمتیں تھیں جو حضرتؐ کے طفیل میں مجھ کو حاصل ہوئیں۔ اور باوجود بہت زیادہ ہونے کے اُس کے مقابلہ میں بہت کم تھیں جن کمالات انسانی کے عالی درجات میں ترقی دینے سے مجھے مخصوص فرمایا اور جن علوم ربانی اور قرب و وصال حضرت احدیت جلّ شانہ کے سلوک مراتب کی رہنمائی میں اور اقوال و افعال کے بہترین آداب سے مجھے آراستہ کرنے میں ممتاز فرمایا۔ لہٰذا آنحضرتؐ کی وفات سے وہ الم و اندوہ مجھ پر نازل ہوئے جن کے بارے میں گمان کرتا ہوں کہ اگر پہاڑوں پر پڑتے تو اُن میں برداشت کی طاقت نہ ہوتی۔ میں نے آنحضرتؐ کے غم میں مصیبت والوں کو مختلف حالات میں پایا۔ بعضوں کا جزع و فزع اس قدر سخت ہوا کہ ضبط نہیں کر سکے اور ان مصیبتوں کی برداشت کی طاقت نہیں رکھتے تھے ان کی بے قراری کی شدت نے اُن کے صبر کو زائل کر دیا تھا اور اُن کی عقل کو مختل کر ڈالا تھا اور وہ سمجھنے اور سمجھانے اور کہنے سُننے سے عاجز ہو گئے تھے۔ یہی حال آنحضرتؐ کے اہلبیتؑ اور فرزندانِ عبد المطلب اور تمام لوگوں کا تھا۔ بعض تعزیت دیتے اور صبر کی تلقین کرتے تھے اور بعض اُن کے ساتھ گریہ و زاری میں اُن کے شریک تھے غرض ایسی سخت مصیبت میں جو مجھ پر دفعتہً پڑی تھی میں نے صبر اپنے لیئے لازم قرار دیا اور خاموشی کو اختیار کیا اور آنحضرتؐ کی تجہیز و تکفین و غسل و حنوط اور حضرتؐ پر نماز پڑھنے اور دفن کرنے اور کتاب خدا کے جمع کرنے میں جیسا کہ مجھے آنحضرتؐ نے حکم دیا تھا مشغول ہوا۔ اور مجھے ان ضروری امور کے انجام دینے میں بے قراری اور بے چینی اور آہ و نالہ مانع نہ ہوا یہاں تک کہ میں نے ان اُمور کے انجام دینے میں خداوند عالم کی جانب سے جو حق مجھ پر لازم تھا ادا کیا۔ اور اُن غم و رنج اور درد و مصیبتوں کو میں نے صبر و شکیبائی اور خدا کی لامحدود رحمت کی اُمید میں مٹا دیا۔

ابن شہر آشوب نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم پر مرضِ وفات

میں ایک روز غشی طاری تھی۔ ناگاہ کسی نے دروازہ کھٹکھٹایا۔ جناب فاطمہؑ نے پوچھا کون ہے کہا میں ایک مردِ غریب ہوں اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے کچھ سوال کرنے آیا ہوں۔ کیا آپ اجازت دیتی ہیں کہ گھر میں آجاؤں؟ جناب فاطمہؑ نے فرمایا کہ خدا تجھ پر رحمت کرے تو واپس جا اور اپنا کام کر اس وقت رسولؐ اللہ بیمار ہیں اور تجھ سے نہیں مل سکتے۔ یہ سُنکر وُہ چلا گیا پھر تھوڑی دیر بعد واپس آیا اور دروازہ کھٹکھٹایا کہا ایک غریب حاضر ہے کیا اجازت ہے کہ رسولؐ خدا کے پاس آئے۔ کیا آپ غریبوں کو اجازت دیتی ہیں؟ اسی اثنا میں آنحضرتؐ کو ہوش آگیا۔ آپ نے اپنی مبارک آنکھیں کھولیں اور فرمایا اے فاطمہؑ تم جانتی ہو کہ یہ کون ہے؟ عرض کی نہیں یا رسولؐ اللہ فرمایا یہ جماعتوں کو پراگندہ کرنے والا اور لذتوں کو زائل کرنے والا ہے۔ یہ ملکؑ الموت ہے اور مجھ سے پہلے کسی سے اس نے اجازت نہیں طلب کی ہے اور نہ آیندہ کسی سے اجازت طلب کرے گا یہ میرے احترام و کرامت کے لیئے جو مجھے اپنے پروردگار کی بارگاہ میں حاصل ہے اجازت طلب کرتا ہے۔ اے فاطمہؑ اس کو اجازت دے دو کہ یہ اندر آئے۔ یہ سُنکر جناب فاطمہؑ نے فرمایا کہ اندر آجاؤ خدا تم پر رحمت کرے۔ غرض ملکؑ الموت تیز نسیم کے مانند گھر میں داخل ہوئے اور اہلبیتؑ رسالت کو سلام کیا اور کہا اَلسَّلَامُ عَلَے اَھْلَبَیْتِ رَسُوْلِ اللّٰہِ۔ اس وقت پھر آنحضرتؐ نے امیرؑالمومنین کو دنیا میں اہلِ جور و جفا کے ظلم پر صبر کرنے اور جناب فاطمہؑ کی نگہداشت کرنے اور قرآن جمع کرنے اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے قرض ادا کرنے اور اُن حضرتؐ کو غسل دینے کی وصیت فرمائی اور ارشاد فرمایا کہ قبر کے گرد دیوار تعمیر کردیں گے اور حسنؑ و حسینؑ کی حفاظت کریں گے۔

کشف الغمہ میں حضرت امام باقرؑ سے روایت کی ہے کہ جب آنحضرتؐ کی وفات کا وقت آیا ایک شخص نے اجازت طلب کی کہ حضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہو۔ امیرؑالمومنین نے باہر جاکر پوچھا کہ کیا کام ہے اُس نے کہا حضرتؐ سے ملاقات کرنا چاہتا ہوں۔ جناب امیرؑ نے فرمایا اس وقت حضرتؐ سے ملاقات ہونا ممکن نہیں بتاؤ کیا کام ہے۔ اُس نے کہا ضروری کام ہے ضرور آنحضرتؐ کے پاس جاؤں گا۔ امیرؑالمومنین رسولؐ اللہ کی خدمت میں آئے اور اُس شخص کے لیئے اجازت طلب کی۔ حضرتؐ نے فرمایا اُس سے کہہ دو کہ آجائے۔ وُہ شخص آکر آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے سرہانے بیٹھ گیا اور کہا یا حضرتؐ میں خدا کی جانب سے آپ کے پاس پیغام لے کر آیا ہوں۔ حضرتؐ نے پوچھا تم کون ہو؟ عرض کی مَیں ملک الموت ہوں حضرت احدیت نے فرمایا ہے کہ آپ کو اختیار ہے آپ چاہیں اپنے پروردگار کی ملاقات پسند فرمائیں یا دُنیا میں رہیں۔ حضرتؐ نے فرمایا مجھے مُہلت دو اس قدر کہ جبریلؑ آجائیں اور مَیں اُن سے مشورہ کرلوں۔ اُسی اثنا میں جبریلؑ نازل ہوئے اور کہا یا رسُولؐ اللہ آپ کے لیئے دُنیا سے آخرت بہتر ہے۔ خداوند عالم آپ کو اپنا تقرب و کرامت و منزلت اور شفاعت اس قدر عطا فرمائے گا کہ آپ خوش ہوجائیں گے۔ بیشک آپ کے لیئے لقائے حق تعالے بقائے دُنیا سے بہتر ہے۔ یہ سُنکر آپ نے ملکؑ الموت سے فرمایا کہ خدا کی جانب سے جس کام پر مامور ہوئے ہو عمل میں لاؤ۔ جبریلؑ نے کہا اے ملک الموت جلدی مت کرو جب تک میں اپنے پروردگار کے پاس جاکر واپس نہ آجاؤں۔ ملکؑ الموت نے کہا حضرتؐ کی جان اقدس اس حد تک پہنچ چکی ہے کہ تاخیر مناسب نہیں۔ جناب جبریلؑ نے فرمایا کہ یہ میرا آنا زمین پر آخری ہوگا پھر مجھے زمین سے کیا کام ہے۔

نیز ثعلبی نے روایت کی ہے کہ ابوبکر جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے جبکہ حضرتؐ پر مرض کی شدت ہو چکی تھی اور پوچھا آپ کی موت کب واقع ہوگی؟ حضرتؐ نے فرمایا قریب ہو چکی ہے پوچھا آپ کہاں واپس جائیں گے فرمایا سدرۃ المنتہیٰ اور جنت الماویٰ اور رفیق اعلےٰ کی طرف جہاں حق تعالےٰ کے تقرب کی شراب کے گھونٹ اور بہترین زندگی ہے۔ پوچھا آپ کو غسل کون دے گا فرمایا میرے اہلبیت میں سے جو سب سے زیادہ قریب ہے۔ پوچھا کس کپڑے کا آپ کو کفن دیا جائے گا فرمایا کہ اسی لباس کا جو میں پہنے ہوئے ہوں یا یمنی حلوں کا یا مصری سفید کپڑے کا۔ پوچھا آپ پر نماز کیونکر پڑھی جائے گی یہ سنکر لوگوں میں شور گریہ بلند ہوا کہ درودیوار لرزنے لگے۔ حضرتؐ نے فرمایا صبر کرو خدا تم کو معاف کرے۔ جب مجھے غسل و کفن دے چکیں مجھے ایک تختے پر میری قبر کے کنارے لٹا دیں اور تھوڑی دیر کے لئے ہٹ جائیں اور مجھے تنہا چھوڑ دیں تو سب سے پہلے جو مجھ پر نماز پڑھے گا وہ خداوند عالم، پھر فرشتوں کو اجازت دے گا کہ مجھ پر نماز پڑھیں تو سب سے پہلے جو نازل ہوگا وہ جبرئیلؑ ہوں گے۔ پھر اسرافیلؑ پھر میکائیلؑ پھر ملک الموت پھر تمام فرشتوں کا لشکر نازل ہو کر مجھ پر نماز پڑھے گا۔ پھر تم لوگ قطار در قطار اس مقام پر آکر مجھ پر درود و سلام بھیجنا، اور فریاد و نالہ کر کے مجھے اذیت مت پہنچانا۔ اور سب سے پہلے جو مجھ پر نماز پڑھے میرے اہلبیت میں سے قریب تر لوگ ہوں اُس کے بعد میرے اہلبیت میں سے عورتیں اور لڑکے اس کے بعد دوسرے لوگ۔ ابوبکر نے پوچھا آپ کی قبر میں کون داخل ہوگا۔ فرمایا میرے اہلبیتؑ میں سے جو مجھ سے سب سے زیادہ نزدیک اور مقرب ہے یا چند فرشتے ہوں گے جن کو تم نہیں دیکھو گے۔ بس جاؤ اور جو کچھ میں نے بیان کیا ہے دوسروں کو بتا دو۔

نیز امیرالمومنینؑ سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ کی آخری مرض میں جبرئیلؑ ہر روز اور ہر رات آیا کرتے تھے اور کہا کرتے تھے آپ پر سلامتی ہو آپ کا پروردگار آپ کو سلام کہتا ہے اور فرماتا ہے کہ تم اپنا حال کیسا پاتے ہو حالانکہ وہ بہتر جانتا ہے لیکن چاہتا ہے کہ آپ کا اکرام و احترام زیادہ کرے جس طرح آپ کو تمام مخلوق پر فضیلت دی ہے اور چاہتا ہے کہ بیماروں کی عیادت آپ کی اُمت میں سنت قرار پائے۔ اُس وقت اگر حضرتؐ کو تکلیف ہوتی تو فرماتے کہ میں درد میں مبتلا ہوں۔ اور جبرئیلؑ جواب میں کہتے کہ خدا کے نزدیک کوئی شخص آپ سے بڑھ کر بلند مرتبہ نہیں ہے اور اس وجہ سے آپ کو درد بخشتا ہے کہ آپ کی دُعا کی آواز دوست رکھتا ہے اور چاہتا ہے کہ آخرت میں آپ کے درجات بلند فرمائے۔ اور اگر آنحضرتؐ فرماتے کہ آرام سے ہوں جبرئیلؑ کہتے تھے کہ خدا کا شکر کیجیے کیونکہ خداوند عالم شکر کرنے والوں کا شکر زیادہ پسند فرماتا ہے اور اُن پر اپنی نعمتیں زیادہ کرتا ہے۔ جناب امیرؑ فرماتے ہیں کہ جب جبرئیلؑ نازل ہوتے تھے اُن کے آنے کے آثار مجھ پر ظاہر ہو جاتے تھے کیونکہ سوائے میرے سب لوگ اُس گھر سے باہر چلے جاتے تھے۔ غرض آخری بار جبرئیلؑ نے آنحضرتؐ سے عرض کی یا رسول اللہ آپ کا پروردگار آپ کو سلام کہتا ہے اور آپ کا حال دریافت فرماتا ہے باوجود اس کے کہ خود بہتر جانتا ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ اپنے کو سفر آخرت پر آمادہ پاتا ہوں اور اپنے میں موت کے آثار دیکھ رہا ہوں۔ جبرئیلؑ نے کہا یا رسول اللہ آپ کو خوشخبری ہو کہ خداوند عالم چاہتا ہے

کہ اس حال میں جو آپ کو لاحق ہے آپ کے درجات بلند کرے باوجودیکہ آپ کے درجہ کے برابر کوئی نہیں پہنچ سکتا۔ حضرتؐ نے فرمایا اے جبریلؑ ملک الموت اجازت لے کر میرے گھر میں داخل ہو چکے ہیں اور مَیں نے اُن سے مُہلت لے لی ہے کہ تم آجاؤ۔ جبریلؑ نے کہا یا رسول اللہؐ عالمین کا پروردگار آپ کا مشتاق ہے اور ملک الموت نے سوائے آپ کے کسی سے اجازت نہیں طلب کی اور نہ آئندہ کسی سے طلب کریں گے۔
حضرتؐ نے فرمایا اے جبریلؑ میرے پاس سے مت جاؤ جب تک ملک الموت نہ واپس جائیں۔ پھر حضرتؐ نے اپنے فرزندوں اور عورتوں کو طلب فرمایا تاکہ اُن کو وداع کریں۔ اور جناب فاطمہؑ سے فرمایا کہ میرے نزدیک آؤ اے پارۂ جگر۔ اور آنحضرتؐ نے اُن کو اپنے سینہ سے لپٹا لیا اور پیار کیا اور کوئی راز اُن کے کان میں بیان فرمایا جب جناب فاطمہؑ نے سر اُٹھایا، آپؑ کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے۔ تو حضرتؐ نے دوبارہ اُن کو اپنے قریب بلایا اور اُن کے کان میں ایک راز پھر کہا جس کو سُنکر جناب فاطمہؑ نے سر اُٹھایا اور ہنسنے لگیں۔ یہ دیکھ کر آنحضرتؐ کی بیویوں نے تعجب کیا۔ جب اُن معصومہؑ سے دریافت کیا تو فرمایا کہ پہلی مرتبہ حضرتؐ نے اپنی وفات کی خبر مجھ سے بیان کی اس سبب سے میں رونے لگی تھی۔ پھر دُوسری مرتبہ حضرتؐ نے فرمایا کہ پارۂ جگر رو مت کیونکہ میں نے خدا سے التجا کی ہے کہ میرے اہلبیت میں سے سب سے پہلے جو مجھ سے ملاقات کرے وُہ تم ہو اور خدا نے میری دُعا قبول فرمائی ہے اور میرے بعد تم دُنیا میں زیادہ نہ رہو گی اس سبب سے میں خوش ہو گئی۔ پھر آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے امام حسن و حسین (علیہم السلام) کو طلب فرمایا اور اُن کو پیار کیا اور آپ کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔
شیخ طوسی نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ جب جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دُنیا سے مفارقت کی حضرتؐ کے سامنے پردہ ڈال دیا گیا۔ اور امیرؑ المومنین پردہ کے سامنے بیٹھے تھے اور انتہائی اندوہ و ملال کے سبب اپنے ہاتھوں کو اپنے چہرے کے نیچے رکھے ہوئے تھے۔ جب ہوا چلتی تو وُہ پردہ آنحضرتؐ کے چہرۂ مبارک سے مس ہو جاتا۔ صحابہ سے آنحضرتؐ کا دروازہ رُکا ہوا تھا اور مسجد بھری ہوئی تھی اور وُہ نالہ و فریاد کر رہے تھے اور آنسو بہا رہے تھے اور خاک اپنے سروں پر اُڑا رہے تھے۔ ناگاہ حضرتؐ کے مکان سے ایک آواز بلند ہوئی کہ تمہارا پیغمبر طاہر و مطہر تھا اس کو غسل مت دو اور دفن کر دو۔ لیکن اس کا کہنے والا نظر نہیں آتا تھا۔ جناب امیرؑ نے اس کی آواز سُنی تو سمجھ گئے کہ وُہ شیطان لعین ہے، اور لوگوں کے فتنہ میں پڑنے سے خوفزدہ ہو کر سر زانو سے اُٹھایا اور فرمایا کہ اے دُشمن خدا دُور ہو کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے مجھے حکم دیا ہے کہ حضرتؐ کو غسل دوں، کفن پہناؤں تب دفن کروں اور یہ سُنّت قیامت تک کے لیئے تمام لوگوں کے واسطے جاری ہے۔ پھر دوسرے ندا کرنے والے نے آواز دی کہ اے علیؑ بن ابی طالبؑ اپنے پیغمبرؐ کی شرمگاہ پوشیدہ رکھنا اور غسل کے وقت اُن کے تنِ اطہر سے پیراہن جُدا نہ کرنا۔
شیخ مفید، سید رضی الدین اور دوسرے علمائے بسند معتبر ابن عباسؓ وغیرہ سے روایت کی ہے کہ جب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دُنیا سے دارِ بقا کی جانب رحلت کی جناب امیرؑ آنحضرتؐ کو غسل دینے کے لیئے آمادہ ہوئے جناب عباسؓ موجود تھے اور فضل بن عباسؓ حضرتؐ کی مدد کر رہے تھے۔ غسل سے فارغ

ہو کر حضرتؐ کو کفن دیا اور آنحضرتؐ کے چہرہ مبارک سے کپڑا ہٹایا اور کہا کہ میرے باپ ماں آپ پر فدا ہوں آپ پاک و پاکیزہ اور بہتر تھے حیات میں اور مرنے کے بعد بھی۔ اور آپ کی وفات کی وجہ سے منقطع ہو گئے وُہ برکات جو کسی پیغمبر کی وفات کے بعد منقطع نہیں ہوئے تھے، اور آسمانی وحیوں کا نازل ہونا بند ہو گیا آپ کی وفات کی مصیبت اس قدر عظیم اور سخت ہے جس سے دوسری مصیبتوں میں تسکین ہوتی ہے۔ اور آپ کی وفات کی مصیبت اور اندوہ و غم اس قدر عام ہے کہ تمام خلق آپ کی تعزیت میں صاحب مصیبت ہے۔ اور اگر آپ نے مجھے صبر کا حکم نہ دیا ہوتا اور گریہ و زاری سے منع نہ کیا ہوتا تو بے شک میں اپنے دماغ کا بھیجا آپ کی مصیبت میں آنسوؤں کی شکل میں بہا دیتا اور ہرگز آپ کے درد و غم کا علاج نہ کرتا اور دل سے آپ کی مفارقت کا زخم مندمل نہ ہونے دیتا، اور یہ سب آپ کی مصیبت کے مقابلہ میں بہت کم ہوتا۔ آپ کے غم و ملال کا علاج نہیں ہو سکتا۔ اور آپ کی مفارقت کا صدمہ زائل ہونے کے قابل نہیں ہے۔ آپ پر میرے باپ ماں فدا ہوں آپ اپنے پروردگار کی بارگاہ میں مجھے یاد رکھیئے گا اور ہم کو اپنے دل سے بھلا نہ دیجئے گا۔ یہ کہہ کر حضرتؐ کی لاش پر گر پڑے۔ حضرتؐ کے چہرۂ اقدس کو چومتے تھے اور سینۂ پُر درد سے حسرت و اندوہ کے ساتھ آہ کھینچتے تھے۔ آخر حضرتؐ کے چہرے کو ڈھانپ دیا۔

بصائر الدرجات میں روایت ہے کہ جس روز جناب امیرؑ نے آنحضرتؐ کو غسل دیا خداوند عالم نے اُن سے بطور راز کچھ الہام فرمایا۔ نیز بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ جب آنحضرتؐ نے عالم بقا کی جانب رحلت فرمائی جبریلؑ و ملائکہ اور روحیں نازل ہوئیں جو شب قدر میں آنحضرتؐ پر نازل ہوا کرتی تھیں۔ اُس وقت خداوند عالم نے جناب امیرؑ کی آنکھوں کو روشن و منور فرما دیا کہ وُہ حضرتؐ زمین سے آخری آسمان تک دیکھتے تھے اور وُہ فرشتے اور روحیں آنحضرتؐ کو غسل دینے اور نماز پڑھنے میں جناب امیرؑ کی مدد کرتی تھیں۔ اور آنحضرتؐ کی قبر شریف کھود کر تیار کی اور خدا کی قسم فرشتوں کے علاوہ کسی نے آنحضرتؐ کی قبر نہیں کھودی۔ جب امیرالمومنین نے آنحضرتؐ کو قبر میں رکھا وُہ بھی اُن جنابؑ کے ساتھ قبر میں داخل ہوئے۔ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرشتوں سے گفتگو کی اور خدا نے جناب امیرؑ کے کانوں میں اُن کی گفتگو سُننے کی قوت بخشی۔ آپ نے سُنا کہ رسُول خدا فرشتوں سے امیرالمومنین کی سفارش کرتے ہیں تو حضرت گریاں ہوئے اور سُنا کہ فرشتے جواب میں کہہ رہے ہیں کہ ہم اُن کی خدمت و اعانت اور مدد اور خیر خواہی میں کمی نہ کریں گے۔ وہی آپ کے بعد ہمارے امام و پیشوا ہیں اور ہم ہمیشہ اُن کے پاس آتے رہیں گے لیکن وُہ آج کے بعد ہماری آواز سُننے کے علاوہ ہم کو نہ دیکھیں گے۔ پھر جب جناب امیرؑ نے عالم بقا کی جانب رحلت فرمائی جبریلؑ و میکائیلؑ اور فرشتے اور روحیں حسنؑ و حسینؑ پر نازل ہوئیں۔ اُس وقت اُن حضراتؑ نے ملائکہ کو دیکھا اور وُہ تمام امور واقع ہوئے جو جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی وفات میں واقع ہوئے تھے اور اُن حضراتؑ نے دیکھا کہ فرشتے امیرالمومنین کے کفن و دفن میں اُن کی مدد کر رہے ہیں۔ جب امام حسنؑ نے رحلت فرمائی امام حسینؑ نے جبریلؑ فرشتوں اور روحوں اور جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم اور امیرالمومنین کو دیکھا کہ تشریف لائے ہیں اور امام حسنؑ کے غسل و کفن و دفن میں امام حسینؑ کی موافقت فرما رہے ہیں اور جب امام حسینؑ شہید ہوئے جناب

علی بن الحسینؑ نے اُن تمام حضرات کو دیکھا کہ آئے ہیں اور تمام امور میں مدد کر رہے ہیں۔ جب امام زین العابدین نے رحلت کی امام محمد باقرؑ نے جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم، امیرالمومنین، امام حسنؑ اور امام حسین کو دیکھا کہ مدد کر رہے تھے اور جبرئیلؑ و میکائیلؑ اور روحیں اور فرشتے اُن حضراتؑ کی اعانت کر رہے تھے۔ اور جب جناب امام محمد باقرؑ کی وفات ہوئی ہیں نے دیکھا کہ رسولِ خدا، جناب امیرؑ، حسنؑ و حسینؑ اور امام زین العابدینؑ مدد کر رہے تھے اور فرشتے روحوں کے ساتھ اُن جناب کے غسل و کفن و دفن و نماز میں میری اعانت کر رہے تھے اور یہ حکم تمام ائمہ کے لیئے جاری اور باقی ہے لہ

کلینی اور شیخ طوسی وغیرہ نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ جناب رسولِ خداؐ کو تین کپڑوں میں کفن دیا ایک سُرخ چادر اور دو سفید یمنی کپڑوں کا۔ نیز بسند حسن حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جناب عباس امیرالمومنینؑ کی خدمت میں آئے اور کہا کہ لوگوں نے مشورہ کرلیا ہے کہ جناب رسولِ خداؐ کو بقیع میں دفن کریں گے اور ابوبکرؓ امام بن کر نماز پڑھائیں گے۔ جب اُن حضرتؑ کو یہ معلوم ہوا کہ منافقین فساد پر آمادہ ہیں تو گھر سے باہر تشریف لائے اور فرمایا کہ اَیُّہَا النّاس بیشک رسولِ خدا اپنی حیات اور وفات کے بعد ہمارے امام اور پیشوا تھے حضرتؐ نے خود فرمایا کہ میں اُسیجگہ دفن ہوں گا جہاں میری روح قبض کی جائے گی۔ چونکہ غصب خلافت میں اپنا مطلب نکالنا چاہتے تھے اس لیئے اس معاملہ میں لوگوں نے مضائقہ نہیں کیا اور کہا جو کچھ آپ جانتے ہیں کیجیئے غرض اُن حضرتؑ نے آگے کھڑے ہو کر امامت کی اور حضرتؐ پر نماز پڑھائی۔ پھر صحابہ سے فرمایا تو دس دس افراد نے حضرتؐ کے جنازے کی نماز پڑھی۔ پھر امیرالمومنینؑ نے اُن کے درمیان کھڑے ہو کر اس آیت کی تلاوت کی:- اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۭ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا (آیت ۵۶ سورۃ احزاب پ ۲۲) یقیناً اللہ اور اُس کے فرشتے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجتے ہیں اے ایمان والو تم بھی حضرتؐ پر درود اور سلام بھیجتے رہو۔" پھر ان لوگوں نے یہ آیت پڑھی اور حضرت رسولِ خداؐ پر صلوٰۃ بھیجی اور باہر چلے گئے یہانتک کہ اہل مدینہ اور مدینہ کے اطراف کے لوگوں نے صلوات بھیجی۔

شیخ طبرسی نے حضرت امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ دس دس افراد داخل ہوتے تھے اور آنحضرتؐ پر بغیر امام کے نماز پڑھتے تھے۔ اسیطرح تمام دن دوشنبہ کا اور سہ شنبہ کی رات صبح تک اور سہ شنبہ کا تمام دن شام تک مدینہ اور اطراف مدینہ کے ہر خورد و بزرگ اور مردوں اور عورتوں نے آنحضرتؐ پر نماز پڑھی۔

کلینی نے بسند معتبر امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

---

لہ مولف فرماتے ہیں کہ اُن حدیثوں سے جو گزریں کہ جبرئیلؑ نے فرمایا کہ آئندہ زمین پر نازل نہ ہوں گا شائد یہ مراد ہو کہ میں وحی لے کر نازل نہ ہوں گا تاکہ یہ حدیثیں اُن کے برعکس نہ ہوں اور یہ بھی احتمال ہے کہ جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد زمین پر نہ آئے ہوں اور ہوا پر یہ امور انجام دیئے ہوں۔ ۱۲

(واللہ تعالیٰ یعلم)

رحلت فرمائی آپ پر تمام فرشتوں نے اور مہاجرین و انصار نے قطار در قطار نماز پڑھی۔ امیرؑ المومنین فرماتے ہیں کہ جناب رسولؐ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنی صحت کی حالت میں فرماتے تھے کہ یہ آیت اِنَّ اللہَ وَمَلٰئِکَتَہٗ الخ میری وفات کے بعد مجھ پر نماز پڑھنے کے بارے میں نازل ہوئی ہے۔

شیخ طوسی نے اُنہی حضرتؑ سے بسند صحیح روایت کی ہے کہ جب امیرؑ المومنین نے جناب رسولؐ خدا کو غسل دیا تو کپڑا آنجنابؐ کے روئے اقدس پر ڈال دیا اور گھر میں چھوڑ دیا۔ تو جو گروہ بھی داخل ہوتا تھا وہ حضرتؐ کے گرد کھڑا ہو کر آپؐ پر صلوات بھیجتا اور حضرتؐ کے لیئے دعا کرتا اور باہر آجاتا۔ جب سب فارغ ہو چکے تو امیرؑ المومنین حضرتؐ کی قبر مطہر میں اُترے۔ اُسی وقت بنی الحبلا میں سے ایک انصاری جس کو اوس بن خولی کہتے تھے اور وہ باہر سے دیکھ رہا تھا اُس نے کہا یا علیؑ میں آپ کو قسم دیتا ہوں کہ ہمارا حق زائل نہ کیجیئے اور ہماری خدمتیں فراموش نہ کیجیئے اور ہم کو حضرتؐ کی اس آخری خدمت کے شرف سے کچھ بہرہ مند فرمائیے۔ تو جناب امیرؑ نے اُس کو بھی قبر میں اُتار لیا۔ وہ جنگ بدر میں موجود تھا۔ راوی نے پوچھا کہ آنحضرتؐ کے جنازہ کو قبر کی کس طرف رکھا تھا فرمایا قبر کی پائینتی کی جانب رکھا گیا اور وہیں سے قبر میں اُتارا۔

کتاب احتجاج اور کتاب سلیم بن قیس ہلالی میں سلمانؓ سے روایت کی ہے کہ جناب امیرؑ نے جب آنحضرتؐ کے غسل و کفن سے فارغ ہوئے تو مجھے، ابوذرؓ، مقدادؓ، جناب فاطمہؑ، حسنؑ اور حسینؑ کو گھر میں داخل کیا اور خود آگے کھڑے ہوئے اور ہم لوگوں نے آپ کے پیچھے صف باندھی اور آنحضرتؐ پر نماز پڑھی۔ حضرت عائشہ اسی حجرہ میں تھیں مگر اُن کو خبر نہ ہوئی اس لیئے کہ جبریلؑ نے اُن کی آنکھوں کو بند کر رکھا تھا۔ پھر دس دس افراد مہاجر و انصار داخل حجرہ ہوتے اور آنحضرتؐ پر صلوات بھیجتے اور باہر چلے جاتے۔ اسی طرح تمام مہاجر و انصار (موجودہ) نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اسیطرح پر صلوات بھیجی مگر آنحضرتؐ پر نماز وہی تھی جو پہلے پڑھی گئی۔

کتاب کفایۃ الاثر میں بسند معتبر عمار یاسر سے روایت ہے کہ جب آنحضرتؐ کی وفات کا وقت آیا تو آپؐ نے امیرؑ المومنین کو طلب کیا اور اُن سے بہت کچھ فرمایا جس میں سے یہ امر بھی تھا کہ اے علیؑ تم میرے وصی ہو اور میرے وارث ہو۔ خدا نے تم کو میرا علم و فہم عطا فرمایا ہے۔ جب میں دُنیا سے رخصت ہو جاؤں گا تو تمہارے ساتھ ایک جماعت اپنی دیرینہ عداوت کو جو اپنے سینوں میں پوشیدہ کیئے ہوئے ہے ظاہر کرے گی اور تمہاری خلافت غصب کرے گی۔ یہ سُنکر جناب فاطمہؑ اور حسنؑ و حسینؑ علیہم السلام رونے لگے۔ حضرتؐ نے جناب فاطمہؑ سے فرمایا کہ اے بہترین زنان عالمین کیوں روتی ہو عرض کی اے پدر بزرگوار ڈرتی ہوں کہ آپ کے بعد ہمارے حقوق ضائع کیئے جائیں گے اور ہماری حرمت کی رعایت نہ کی جائے گی۔ حضرتؐ نے فرمایا اے فاطمہؑ تم کو خوشخبری ہو کہ میرے اہلبیتؑ میں سے تم سب سے پہلی فرد ہو گی جو مجھ سے ملاقات کرو گی۔ رو و مت اور رنجیدہ مت ہو اس لیئے کہ تم اہل بہشت کی عورتوں میں سب سے بہتر ہو اور تمہارے پدر بہترین پیغمبران ہیں اور تمہارے شوہر پیغمبروں کے وصیوں میں سب سے بہتر ہیں اور تمہارے دونوں فرزند جو . . . اہلِ جنت کے لوگوں میں سب سے بہتر ہیں اور حق تعالیٰ صلب حسینؑ سے نوؑ امام خلق فرمائے گا جو سب کے سب معصوم ہوں گے۔ اور اس

اُمّت کا مہدی ہم میں سے ہوگا۔ پھر علیؑ بن ابی طالبؑ سے خطاب فرمایا کہ یا علیؑ سوائے تمہارے کوئی میرے غسل و کفن میں مشغول نہ ہو۔ حضرت علیؑ نے عرض کی یا رسُولؐ اللہ آپ کے غسل میں میری مدد کون کرے گا۔ فرمایا جبریلؑ مدد کریں گے فضل بن عباسؓ تمہارے ہاتھ پر پانی ڈالیں گے۔

فقہ الرضا میں مذکور ہے کہ جب امیرؑ المومنین جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے غسل سے فارغ ہوئے اپنی زبان مبارک سے آنحضرتؐ کی آنکھوں کے حلقوں میں جو پانی تھا صاف کیا اور کہا میرے باپ ماں آپ پر فدا ہوں یا رسُولؐ اللہ آپ اپنی حیات میں بھی پاک و پاکیزہ تھے اور وفات کے بعد بھی۔

کتاب نہج البلاغۃ میں مرقوم ہے کہ جناب سیّدہؑ کی وفات کے بعد حضرت امیرؑ المومنین نے جناب رسُولؐ خدا سے خطاب کیا کہ یا رسُولؐ اللہ بے شک آپ کی مفارقت اور جدائی کی عظیم مصیبت کے سبب ہر مصیبت میرے لیئے صبر کا باعث ہے کیونکہ میں نے آپ کو اپنے ہاتھوں سے لحد میں رکھا اور آپ کی روح مقدس میرے سینہ اور گلے کے درمیان جسم مطہر سے باہر نکلی۔ دُوسرے خطبہ میں فرمایا کہ جب رسُولؐ خدا کی روح پاکیزہ قبض کی گئی تو حضرتؐ کا سر مبارک میرے سینہ پر تھا اور آپ کی جان میری ہتھیلی پر جاری ہوئی تو میں نے ان کو اپنے مُنہ پر مل لیا اور خود حضرتؐ کے غسل میں مشغول ہوا۔ فرشتے میرے مددگار تھے تمام مکان اور اُس کے چاروں طرف فرشتوں کی آواز سے بھرا ہوا تھا ایک گروہ اُوپر جاتا تھا اور ایک زمین پر آتا تھا میں اُن کی آوازیں سُنتا تھا وہ آنحضرتؐ پر درُود بھیج رہے تھے یہانتک کہ میں نے آنحضرتؐ کے جسم مبارک کو ضریح کے اندر پوشیدہ کیا لہٰذا آنحضرتؐ کے لیئے آپ کی حیات اور وفات کے بعد مجھ سے زیادہ کون مستحق ہو سکتا ہے۔ کلینی نے بسند حسن حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ ابو طلحہ انصاری نے آنحضرتؐ کی قبر کھودی تھی [1]

کلینی نے بسند معتبر دیگر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ شقران آزاد کردۂ رسُولؐ اللہ نے آنحضرتؐ کی قبر میں قطیفہ رکھا تھا۔ اور بسند صحیح اُنہی حضرتؑ سے روایت کی ہے کہ جناب امیرؑ نے حضرتؐ کی قبر پر اینٹیں چُنی تھیں (دیوار تعمیر کی تھی) اور دُوسری معتبر سند سے اُنہی حضرتؑ سے روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ کی قبر مطہر سُرخ پتھر کے ٹکڑوں سے پاٹ دی۔ اور کلینی اور حمیری وغیرہم نے روایت کی ہے کہ جناب رسالتمآبؐ نے حضرت علیؑ سے فرمایا کہ جب میری وفات ہو جائے تو مجھ کو اسی مقام پر دفن کرنا اور میری قبر زمین سے چار انگل اونچی کرنا اور پانی قبر پر بہا دینا۔ اور شیخ طوسی نے دوسری حدیث میں روایت کی ہے کہ آنحضرتؐ کی قبر اقدس کو ایک بالشت بلند کیا تھا [2]

شیخ طبرسی نے روایت کی ہے کہ اُم سلمہؓ فرماتی ہیں کہ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عالمِ بقا

---

[1] مؤلف فرماتے ہیں کہ لوگوں کی نگاہوں میں بظاہر ابو طلحہؓ نے قبر کھودی ہوگی ورنہ درحقیقت فرشتوں نے قبر کھودی تھی جیسا کہ سابقہ حدیث میں گزرا اور یہی زیادہ قوی ہے تاکہ حدیث سابقہ کے خلاف نہ ہو۔ ۱۲

[2] مؤلف فرماتے ہیں کہ چار انگل کی حدیثیں بہت ہیں۔ ممکن ہے پہلے چار انگل بلندی رکھی گئی ہو اور کنکروں کو پاٹنے کے بعد ایک بالشت اُونچی ہو گئی ہو اور احتمال یہ ہے کہ یہ حدیث تقیہ پر محمول ہو۔ ۱۲

کی جانب رحلت فرمائی ہیں نے اپنا ہاتھ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے سینہ مبارک پر رکھا اُس کے بعد کئی ہفتہ تک جب میں کھانا کھاتی یا وضو کرتی تھی مجھے اپنے ہاتھ سے مشک کی خوشبو آتی تھی۔

کلینی نے بسند معتبر امام محمد باقرؑ سے روایت کی ہے کہ جس شب کو آنحضرتؐ ریاض جنت کی جانب تشریف لے گئے وُہ رات آنحضرتؐ کے اہلبیتؑ پر نہایت طویل گزری اور اُن سب کی یہ حالت تھی کہ اُن کو یہ نہیں سمجھ میں آتا تھا کہ وُہ آسمان کے نیچے ہیں یا زمین کے اُوپر ہیں۔ کیونکہ آنحضرتؐ خدا کی رضامندی و خوشنودی کے لیئے اپنوں اور دوسروں سے دُشمنی رکھتے تھے اور آپ نے ان میں سے بہتوں کو قتل کیا تھا لہٰذا حضرتؐ کے اہلبیتؑ کافروں اور منافقوں کے انتقام لینے سے خوفزدہ تھے۔ تو خدا نے اُسی عالم میں ایک فرشتہ کو بھیجا اور دُوسری روایت کے بموجب جبرئیلؑ کو بھیجا کہ لوگ ان کو دیکھتے نہ تھے مگر ان کی آواز سُنتے تھے کہ انہوں نے کہا السلام علیکم اھل البیت ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ بیشک خدا کی جانب سے ثواب ہر مصیبت میں تسکین دینے والا ہے اور ہر مہلکہ سے نجات بخشنے والا اور ضائع شدہ کا تدارک کرنے والا ہے۔ پھر اس آیت کی تلاوت کی:۔ كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ وَإِنَّمَا تُوَفَّوْنَ أُجُورَكُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَمَنْ زُحْزِحَ عَنِ النَّارِ وَأُدْخِلَ الْجَنَّةَ فَقَدْ فَازَ وَمَا الْحَيَاةُ الدُّنْيَا إِلَّا مَتَاعُ الْغُرُورِ ۝ (آیت ۱۸۵ سورۃ آل عمران پ ۴) ہر نفس کے لیئے موت کی چاشنی ہے اور قیامت کے روز تمہارے اعمال کا پُورا پورا بدلہ تم کو دیا جائے گا تو جو شخص جہنم سے بچ گیا اور جنت میں داخل کر دیا گیا تو وُہ کامیاب ہُوا اور دنیاوی زندگی تو بس دھوکا ہے۔ پھر کہا کہ بیشک خدا نے تم کو برگزیدہ کیا ہے اور دوسروں پر فضیلت دی ہے اور گناہوں اور عیبوں سے پاک کیا ہے اور تم کو اپنے پیغمبرؐ کا اہلبیتؑ بنایا ہے اور اپنا علم تم کو سپرد کیا ہے۔ اور اپنی کتاب تم کو دی ہے۔ اور تم کو اپنے علم کا صندوق قرار دیا ہے اور اپنی عزت کا عصا قرار دیا ہے اور تمہارے لیئے اپنے نُور کی مثال دی ہے اور غلطیوں سے تم کو محفوظ و معصوم بنایا ہے اور مامون رکھا ہے تم کو فتنوں سے لہٰذا خدا کی خوشنودی کے لیئے صبر کرو کیونکہ خداوند عالم تم سے اپنی رحمت الگ نہیں کرے گا اور اپنی نعمتیں تم سے زائل نہیں کرے گا کیونکہ تم ہی لوگ ہو اہل خدا اور اُس نے اپنی نعمتیں مخلوق پر تمہارے ذریعہ سے پوری کی ہیں اور پراگندگیاں تمہارے سبب سے جمع کی ہیں اور کلمات متفق فرمائے ہیں۔ تم ہی لوگ خدا کے دوست ہو۔ جو شخص تمہاری محبت اختیار کرے گا وُہ ناجی ہے اور جو شخص تمہارے حقوق غصب کرے گا اور تم پر مظالم کرے گا وُہ ہلاک ہوگا اور جہنم میں جائے گا۔ خدا نے اپنی کتاب میں تمہاری محبت مومنین پر واجب کی ہے اور وُہ تمہاری مدد کرنے پر ہر وقت قادر ہے جبکہ وُہ چاہے گا اور مصلحت دیکھے گا۔ لہٰذا صبر کرو اور نیک انجام کے منتظر رہو بے شک ہر امر کی بازگشت خدا کی جانب ہے۔ یقیناً تمہارے پیغمبرؐ نے تم کو حق تعالےٰ کے سپرد کیا ہے اور اُس نے تم کو قبول کر لیا ہے اور زمین پر تم کو مومنین اور اپنے دوستوں کے حوالہ کر دیا ہے۔ لہٰذا جو شخص امانت الٰہی کو ادا کرے گا اور تمہاری محبت اپنے اُوپر لازم سمجھے گا اور تمہاری عزت و حرمت کی رعایت کرے گا، خداوند عالم اس کی راستگوئی کا اچھا بدلہ اُس کو قیامت میں دے گا۔ تو خدا اور رسولؐ کی سپرد کی ہوئی امانت تم ہی ہو۔ اور تمہاری محبت واجب ہے اور اطاعت فرض ہے۔ پیغمبر خدا دنیا سے نہیں گئے یہانتک کہ

دین کو تمہارے لیئے کامل کر دیا اور تمہارے لیئے راہِ نجات واضح کر دی اور کسی جاہل کے لیئے کوئی حجت نہیں چھوڑی لہٰذا جو شخص نادان ہو یا نادانی کا اظہار کرے یا تمہارے حق کا انکار کرے یا فراموش کرے یا فراموشی ظاہر کرے تو اُس کا حساب خدا پر ہے اور خدا تمہاری حاجتیں پوری کرنے والا ہے۔ میں تم کو خدا کے سپرد کرتا ہوں تم پر سلامتی ہو۔ راوی نے اُن حضرتؑ سے پُوچھا کہ یہ تعزیت کس کی طرف سے تھی۔ حضرتؑ نے فرمایا خدا کی جانب سے۔

معتبر حدیثوں میں وارد ہوا ہے کہ آنحضرتؐ شہادت کے رُتبہ کے ساتھ دنیا سے تشریف لے گئے۔ جیسا کہ صفار نے بسندِ معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ روز خیبر دستِ بُزغالہ میں حضرتؐ کو زہر دیا گیا۔ جب حضرتؐ نے اُس میں سے ایک لقمہ تناول فرمایا وہ گوشت گویا ہوا اور کہا یا رسُولَ اللہ مجھ میں زہر ملایا گیا ہے۔ اسی لیئے آنحضرتؐ اپنے مرضِ موت میں فرمایا کرتے تھے کہ آج اُس لقمہ نے میری پُشت توڑ دی جس کو میں نے خیبر میں کھایا تھا۔ اور کوئی پیغمبر اور وصیِ پیغمبر ایسا نہیں جو بغیر شہادت کے دُنیا سے رُخصت ہوا ہو۔ اور دوسری معتبر سند میں فرمایا کہ زنِ یہودیہ نے حضرتؐ کو گوسفند کے شانہ میں زہر ملا کر کھلایا تھا۔ جب حضرتؐ نے اُس میں سے کچھ تناول فرمایا تو اُس شانہ نے کہا کہ مجھ میں زہر ملایا گیا ہے۔ یہ سُنکر حضرتؐ نے اُس لقمہ کو پھینک دیا۔ اور ہمیشہ وُہ زہر حضرتؐ کے جسمِ اقدس میں اثر کرتا رہا یہانتک کہ اُسی کے اثر سے آپ کی وفات واقع ہوئی۔ اور عیاشی نے بسندِ معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ عائشہؓ و حفصہؓ نے اُن حضرتؐ کو زہر سے شہید کیا۔ لہٰذا ہو سکتا ہے کہ دونوں زہر آپ کی شہادت کا باعث ہوا ہو [له]

شیخ مفید، شیخ طوسی، شیخ طبرسی اور تمام محدثین خاصہ و عامہ نے روایت کی ہے کہ جب آنحضرتؐ نے دُنیا سے رحلت کی مہاجرین و انصار کے سر بر آوردہ لوگ مثل ابوبکر و عمر و عبدالرحمٰن بن عوف وغیرہ آنحضرتؐ کے اہلبیت کو اُسی غم و مصیبت میں چھوڑ کر سقیفۂ بنی ساعدہ میں چلے گئے اور خلافت حاصل کرنے کی کوشش میں مشغول ہو گئے نہ اہلبیتؑ کو تعزیت دی نہ تسلی و دلاسا دیا اور نہ آنحضرتؐ کی تجہیز و تکفین کی جانب متوجہ ہوئے۔ اسی سبب سے اُن میں سے بہت لوگوں کو آنحضرتؐ کی نمازِ جنازہ میں شریک ہونے کا شرف حاصل نہ ہوا۔ جناب امیرؑ نے بریدہ کو اُن لوگوں کے پاس بھیجا کہ حضرتؐ کی نمازِ جنازہ میں حاضر ہوں مگر وُہ لوگ نہ آئے جب تک کہ اپنی بیعت لوگوں سے نہ

---

[له] جیسا کہ اہلسنت کی سب سے معتبر کتاب صحیح بخاری میں درج ہے کہ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ مرض کی حالت میں ہم نے رسُولُ اللہ صلعم کے مُنہ میں دوا ڈالی آپ نے اشارہ سے فرمایا کہ میرے مُنہ میں دوا نہ ڈالو ہم سمجھے کہ مریض دوا سے نفرت کرتا ہے (اسی لیئے حضورؐ نے یہ فرمایا ہے جب آپ کو ہوش آیا تو فرمایا کیا میں نے تم کو مُنہ میں دوا ڈالنے سے منع نہیں کیا تھا ہم نے عرض کیا کہ ہم یہ سمجھے کہ مریض دوا سے نفرت کرتا ہے۔ اسیطرح آپ نے بھی ممانعت فرمائی۔ فرمایا سوا عباسؓ کے گھر میں ہر شخص کے مُنہ میں میرے سامنے دوا ڈالی جائے عباس کے مُنہ میں نہ ڈالی جائے کیونکہ وُہ تمہارے پاس موجود نہ تھا۔ ترجمہ بخاری شریف پ۱۷ ۔ حدیث ۱۹۷۳ ۔ مطبوعہ حمیدیہ پریس دہلی ص۱۸۹ ۔ لہٰذا یہ قیاس یقین کے درجہ تک پہنچتا ہے کہ آنحضرتؐ کے آخری مرض میں آپ کو زہر ضرور دیا گیا جس سے آپ کی شہادت واقع ہوئی۔ ۱۲۔ مترجم۔

لے لی۔ اور اُس وقت فارغ ہوئے جب آنحضرتؐ دفن کر دیئے گئے۔ جب صبح ہوئی جناب فاطمہؑ نے فریاد کی کہ کیسی بد صبح ہوئی ہے کہ تیرا دن بہت ہی منحوس ہوگا۔ ابوبکر نے جب یہ سُنا تو کہا تمہارا دن بد ترین ایام ہے۔ پھر وہ فرصت کو غنیمت سمجھ کر کہ امیرالمومنین آنحضرتؐ کے دفن و کفن میں مشغول ہیں اور بنی ہاشم حضرتؐ کے غم میں گرفتار ہیں سقیفہ میں چلے گئے اور آپس میں اتفاق کیا کہ ابوبکرؓ کو خلیفہ قرار دیں جیسا کہ آنحضرتؐ کی زندگی میں ایسی ہی سازش کی گئی تھی اور انصار میں سے لوگوں نے چاہا کہ سعد بن عبادہ کو خلافت کے لیئے منتخب کریں۔ لیکن وہ مہاجرین کا مقابلہ نہیں کر سکتے تھے اس سبب سے مغلوب ہو گئے۔ جب ابوبکرؓ کی بیعت تمام ہو گئی تو ایک شخص امیرالمومنین کی خدمت میں حاضر ہوا جبکہ وہ حضرتؑ بیلچہ ہاتھ میں لیئے ہوئے حضرتؐ کی قبر مطہر درست کر رہے تھے اور کہا منافقوں نے ابوبکرؓ سے بیعت کر لی اس خوف سے کہ ایسا نہ ہو کہ آپ فارغ ہو جائیں گے تو آپ کا حق غصب نہ کر سکیں گے۔ جناب امیرؑ نے یہ سنکر بیلچہ ہاتھ سے رکھ دیا اور یہ آیتیں پڑھیں:۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ الٓمّٓ ٥ اَحَسِبَ النَّاسُ اَنْ يُّتْرَكُوْٓا اَنْ يَّقُوْلُوْٓا اٰمَنَّا وَهُمْ لَا يُفْتَنُوْنَ ٥ وَلَقَدْ فَتَنَّا الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَلَيَعْلَمَنَّ اللّٰهُ الَّذِيْنَ صَدَقُوْا وَلَيَعْلَمَنَّ الْكٰذِبِيْنَ ٥ اَمْ حَسِبَ الَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السَّيِّاٰتِ اَنْ يَّسْبِقُوْنَا ۭ سَاۗءَ مَا يَحْكُمُوْنَ (آیہ ۱تا۴ سورۂ عنکبوت پ۲۰) الم۔ کیا لوگوں نے یہ سمجھ لیا ہے کہ وہ صرف اتنا کہہ دینے سے کہ ہم ایمان لائے چھوڑ دیئے جائیں گے اور ان کا امتحان نہ لیا جائے گا حالانکہ اُن سے قبل جو لوگ تھے سب امتحان میں مبتلا کیئے جا چکے ہیں تو خدا تو یقیناً سچے اور جھوٹے لوگوں کو جانتا ہے۔ یا ان لوگوں نے یہ سمجھ لیا ہے جو بُرے اعمال بجالاتے ہیں کہ ہماری گرفت سے نکل جائیں گے (اگر ایسا ہے تو) یہ لوگ کیا غلط خیال کیئے ہوئے ہیں" اس کا قصہ مفصل طور پر اس کے بعد دوسری جلد میں انشاء اللہ بیان کیا جائے گا۔

شیخ طوسی نے بسند معتبر روایت کی ہے کہ لوگوں نے امام محمد تقی علیہ السّلام کے پاس لکھ کر دریافت کیا کہ کیا امیرالمومنین نے جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو غسل میت دینے کے بعد خود بھی غسل (مس میّت) کیا تھا یا نہیں۔ حضرتؑ نے جواب میں لکھا کہ جناب رسُولؐ خدا طاہر و مطہر تھے لیکن امیرالمومنین نے غسل کیا تھا۔ اور یہ سنت جاری ہوئی کہ ہر میّت کو (قبل غسل میت اگر) مس کریں تو غسل کریں۔

شیخ طوسی، شیخ طبرسی اور تمام محدثین خاصہ و عامہ نے روایت کی ہے کہ روز شوریٰ جبکہ امیرالمومنین نے اہل شوریٰ پر حجتیں تمام کیں تو فرمایا کہ کیا تم میں کوئی میرے علاوہ ہے جس نے رسُولؐ خدا کو غسل دیا ہو اُن فرشتوں کے ساتھ جو بہشت کی خوشبوئیں اور پھول لے کر نازل ہوئے تھے۔ وہ آنحضرتؐ کے جسم اقدس کو پھیرتے جاتے تھے اور میں اُن کی آوازیں سُنتا تھا۔ وہ کہتے تھے کہ آنحضرتؐ کی شرمگاہ کو پوشیدہ رکھو تاکہ تم کو خدا پوشیدہ رکھے۔ سب نے کہا کوئی نہیں۔ پھر حضرتؑ نے فرمایا کیا میرے سوا تمہارے درمیان کوئی ہے جس نے آنحضرتؐ کو اپنے ہاتھوں سے کفن پہنایا ہو اور دفن کیا ہو۔ سب نے کہا نہیں۔ پھر فرمایا کیا تم میں کوئی میرے سوا ہے جس کی طرف خدا نے تعزیت بھیجی ہو۔ جبکہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے رحلت فرمائی تھی اور فاطمہ زہراؑ آنحضرتؐ پر گریہ کر رہی تھیں ناگاہ میں نے گھر کے ایک گوشہ سے کسی کو جس کو میں نہیں دیکھ رہا تھا یہ کہتے ہوئے سُنا

کہ السلام علیکم اھل البیت و رحمۃ اللہ وبرکاتہ تمہارا پروردگار تم کو سلام کہتا ہے اور فرماتا ہے کہ ہر مصیبت کے عوض خدا کی رحمت اور ثواب الٰہی ہے جو تسلی دینے والا ہے تمام گزرے ہوئے مصائب میں اور ہر ضایع شدہ شے کا تدارک کرنے والا ہے۔ لہٰذا خدا کی طرف سے تعزیت فرمانے پر صبر کرو اور سمجھ لو کہ ہر اہل زمین کو ایک روز موت آئے گی اور اہل آسمان سے بھی کوئی باقی نہیں رہے گا والسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ اُس وقت مکان میں میرے، فاطمہؑ، حسنؑ اور حسینؑ کے سوا کوئی نہ تھا اور جناب رسولؐ خدا کی میت ہمارے درمیان رکھی ہوئی تھی اور کپڑا اُن کے بدن اطہر پر پڑا ہوا تھا۔ لوگوں نے کہا کوئی نہیں۔ پھر جناب امیرؑ نے فرمایا کیا تمہارے درمیان میرے سوا کوئی ہے جس کو جناب رسولؐ خدا نے بہشت کا کافور دیا ہو اور فرمایا ہو کہ اُس کے تین حصّے کرو اور ایک حصّہ سے مجھ کو حنوط کرنا، ایک حصّہ میری بیٹی فاطمہؑ کیلئے ہے اور ایک حصّہ اپنے لئے رکھنا۔ لوگوں نے اقرار کیا کہ کوئی نہیں۔ پھر فرمایا کہ میں تم کو قسم دے کر دریافت کرتا ہوں کہ کیا تمہارے درمیان میرے سوا کوئی ہے کہ رسولؐ اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نزدیک مجھ سے زیادہ مقرب رہا ہو؟ لوگوں نے کہا نہیں۔ پھر فرمایا کہ میرے علاوہ تمہارے درمیان کوئی ہے جس کو رسولؐ اللہ نے ہزار کلمے (علم کے) تعلیم کئے ہوں جن میں سے ہر کلمہ دوسرے ہزار کلموں کی کنجی رہی ہو اُن لوگوں نے کہا نہیں۔

کلینی وغیرہم نے بسند معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جب رسولؐ خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے باغ جنت کی طرف رحلت فرمائی جناب فاطمہؑ پر آنحضرتؐ کی رحلت اور منافقوں کے مظالم سے وُہ کوہ مصیبت گرا جس کی تکلیف اور شدت خدا کے سوا کوئی نہیں جانتا۔ اُس وقت خدا نے جناب جبرئیلؑ کو اُن کے پاس بھیجا تاکہ وُہ اُن معصومہؑ سے گفتگو کریں اور اُن کو تسلی و دلاسا دیں۔ ہر روز جبرئیلؑ آتے تھے اور آپ کی دلداری کرتے اور خدا کے نزدیک جناب رسولؐ خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے مدارج اور تقرب کی خبر دیا کرتے تھے اور آنحضرتؐ کے بعد اُن کی ذریت طاہرہ پر دشمنوں سے جو مصیبتیں اور تکلیفیں پڑنے والی تھیں اُن سے آگاہ کیا کرتے تھے اور جو جو سلطنتیں اور حکومتیں حق یا باطل ہونے والی تھیں۔ جب جناب فاطمہؑ نے یہ صورت مشاہدہ فرمائی امیرؑ المومنین سے کہا کہ کوئی میرے پاس آتا ہے اور ایسی ایسی باتیں کرتا ہے۔ حضرت علیؑ نے فرمایا کہ جب وُہ پھر تمہارے پاس آئے تو مجھے خبر دینا۔ پھر جب حضرت جبرئیلؑ آتے تھے تو جناب فاطمہؑ امیرؑ المومنین کو آگاہ کرتی تھیں۔ اور جو کچھ جناب جبرئیلؑ بیان کرتے حضرت علیؑ لکھتے جاتے تھے یہانتک کہ ایک کتاب تیار ہو گئی وہی مصحف فاطمہؑ ہے۔ اُس میں قیامت تک ہونے والے حالات ہیں اور وُہ کتاب اب حضرت قائمؑ کے پاس ہے۔ جناب صادقؑ فرماتے ہیں کہ جناب رسولؐ خدا کے بعد حضرت فاطمہ زہرا پچھتر روز غم و الم کی شدت میں زندہ رہیں یہانتک کہ اپنے پدر بزرگوار کے پاس پہنچ گئیں صلوات اللہ علیہا و علیٰ ابیہا و بعلہا و اولادہا الطاہرین ولعنۃ اللہ علیٰ اعدائہم اجمعین۔

# پینسٹھواں باب ۶۵

## وہ حالات جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دفن کے بعد ضریح مقدس کے نزدیک ظاہر ہوئے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روح مقدس کے غریب و نادر کوائف

شیخ طوسی نے روایت کی ہے کہ جب لوگوں نے چاہا کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے روضہ کی عمارت تعمیر کریں حضرتؐ کی قبر مطہر کے سرہانے اور پائینتی سے مشک کی خوشبو ظاہر ہوئی جس کو لوگوں نے کبھی نہیں سونگھا تھا۔

کلینی نے بسند معتبر جعفر بن مثنی خطیب سے روایت کی ہے۔ وہ بیان کرتے ہیں کہ میں مدینہ میں تھا کہ آنحضرتؐ کی مسجد کی چھت آپؐ کی قبر مقدس کے نزدیک خراب ہوگئی۔ معمار اوپر جاتے اور نیچے چلے آتے۔ میں نے اسمٰعیل بن عمار سے کہا کہ حضرت صادقؑ سے دریافت کرے کہ ہم چھت کے اُس مقام پر جا سکتے ہیں جس کے نیچے آنحضرتؐ کی قبر شریف ہے اور دیکھیں۔ دوسرے روز اسمٰعیل نے آکر بیان کیا کہ حضرت صادقؑ فرماتے ہیں کہ میں کسی شخص کے لیئے یہ پسند نہیں کرتا کہ آنحضرتؐ کی قبر مطہر کے اوپر کی چھت پر جائے کیونکہ میں مطمئن نہیں ہوں کہ وہ کچھ ایسی حالت دیکھے جس سے نابینا ہو جائے یا یہ کہ دیکھے کہ آنحضرتؐ کھڑے ہوئے نماز پڑھ رہے ہیں یا اپنی بعض طاہرہ بیویوں کے ساتھ بیٹھے ہوئے گفتگو کر رہے ہیں۔

نیز بسند صحیح حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ سنہ ۴۱ھ میں معاویہ نے حج کا ارادہ کیا اور ایک نجار (بڑھئی) کو لکڑیاں اور اوزار کے ساتھ بھیجا اور مدینہ کے حاکم کو خط لکھا کہ رسولؐ اللہ کے منبر کو توڑ کر اتنا بڑا منبر بنواؤ جس قدر لمبا چوڑا شام میں میرا منبر ہے۔ جب اُس نے رسولؐ خدا کے منبر کو توڑنے کا ارادہ کیا تو آفتاب میں گہن لگ گیا اور شدید زلزلہ شروع ہوا جس سے وہ لوگ باز آگئے۔ اور یہ صورت حال معاویہ کو لکھی۔ اس نے جواب میں لکھا کہ میں نے جیسا لکھا ہے تجھ کو ضرور اس کے مطابق عمل کرنا چاہیئے۔ یہ خط پڑھ کر ان لوگوں نے پھر منبر رسولؐ کو توڑ کر بڑا بنایا۔ صفار وغیرہم نے بسندہائے صحیح و معتبر معصوم علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک روز اپنے اصحاب کے ساتھ بیٹھے ہوئے فرماتے تھے کہ میری زندگی بھی تمہارے واسطے بہتر ہے اور میری وفات بھی۔ صحابہ نے کہا یا رسولؐ اللہ یہ تو ہم جانتے ہیں کہ آپ کی حیات طیبہ ہمارے لیئے بہتر ہے کیونکہ ہم نے آپ کے سبب گمراہی سے ہدایت اور آتش جہنم سے نجات پائی لیکن آپ کی موت ہمارے لیئے کیسے بہتر ہے؟ حضرتؐ نے فرمایا کہ میرے مرنے کے بعد تمہارے اعمال میرے سامنے پیش کیئے جائیں گے تو تمہارے نیک اعمال جو میرے پاس لائے جائیں گے اُن کو

دیکھ کر میں دُعا کروں گا کہ خدا تمہاری توفیق زیادہ کرے اور تمہارے بُرے اعمال جو میرے سامنے آئیں گے اُن کو دیکھ کر میں تمہارے واسطے خدا سے آمرزش طلب کروں گا۔ یہ سُنکر ایک منافق نے کہا یا رسُولؐ اللہ کس طرح آپ ہمارے لیئے دُعا کریں گے جبکہ آپ کی ہڈیاں (معاذ اللہ گل سڑ کر) خاک ہو چکی ہوں گی۔ حضرتؐ نے فرمایا ایسا نہیں ہے خدا نے ہمارے (یعنی میرے اور میرے اہلبیتؑ طاہرین کے) گوشت کو زمین پر حرام کر دیا ہے اور ہمارے اجسام زمین میں بوسیدہ اور خراب نہیں ہوتے۔

بسند ہائے معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ کوئی پیغمبر اور وصی پیغمبر زمین میں تین روز سے زیادہ نہیں رہتا۔ پھر اُس کا گوشت ہڈیاں اور رُوح اُٹھالی جاتی ہے اور لوگ (زیارت کو) اُس مقام (قبروں) پر جاتے ہیں جہاں اُن کے جسم سپُردِ خاک کئے جاتے ہیں۔ اور دُور و نزدیک سے سلام اُن کو پہونچتا ہے۔

بسند ہائے معتبر بسیار اُنہی حضرتؑ سے روایت ہے کہ جب ابو بکرؓ نے امیرالمومنینؑ کی خلافت غصب کی حضرت علیؑ نے اُن سے کہا کہ کیا رسُولؐ خدا نے تم کو میری اطاعت کا حکم نہیں دیا تھا وُہ بولے نہیں۔ اگر وُہ حکم دیتے تو آپ کی اطاعت کرتا۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ اگر اس وقت تم پیغمبرؐ کو دیکھو اور وُہ تم کو میری اطاعت کا حکم فرمائیں تو کیا میری اطاعت کرو گے وُہ بولے ہاں کروں گا۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ میرے ساتھ مسجد قُبا میں چلو۔ جب وہاں پہنچے تو حضرت ابو بکرؓ نے دیکھا کہ رسُولؐ اللہ کھڑے ہوئے نماز میں مشغول ہیں۔ جب آنحضرتؐ فارغ ہوئے تو امیرالمومنین نے کہا یا رسُولؐ اللہ ابو بکرؓ انکار کرتے ہیں کہ آپ نے ان کو میری اطاعت کا حکم دیا ہے۔ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلم نے ابو بکرؓ سے فرمایا کہ میں نے تم کو بار بار حکم دیا ہے جاؤ اور اُن کی اطاعت انحراف مت کرنا۔ ابو بکرؓ یہ حال دیکھ کر بہت ڈرے اور واپس آئے۔ راستہ میں حضرت عمرؓ سے ملاقات ہوئی۔ وُہ بولے کیا ہوا؟ ابو بکرؓ نے کہا رسُولؐ اللہ نے مجھ سے ایسا فرمایا ہے۔ حضرت عمرؓ نے کہا وُہ اُمت ہلاک ہوئی جس نے تمہارے ایسے احمق کو اپنا حاکم بنایا ہے شائد تم کو نہیں معلوم یہ امور بنی ہاشم کے جادو ہیں۔

کتاب اختصاص اور بصائر الدرجات بلکہ تمام کتابوں میں بسند ہائے معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ جب لوگوں نے ابو بکرؓ کی بیعت کے لیئے جناب امیرؑ کا گریبان پکڑا اور آپ کو مسجد کی جانب کھینچ کر لائے تو حضرت علیؑ نے جناب رسُولؐ خدا کی قبر مطہر کے برابر کھڑے ہو کر کہا۔ جو کچھ ہارونؑ نے موسٰےؑ کے جواب میں کہا تھا کہ یابن امّ ان القوم استضعفونی وکادوا یقتلوننی (پ۹ آیہ ۱۵۰ سورۃ الاعراف)۔ یعنی اے میرے بھائی اور میری ماں کے فرزند بے شک مجھ کو میری قوم نے کمزور کر دیا اور نزدیک تھا کہ مجھ کو قتل کر دیں۔ اُس وقت قبر جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم سے ایک ہاتھ ابو بکرؓ کی طرف بڑھا جس کو سب لوگوں نے پہچانا کہ وُہ حضرتؐ رسُولؐ ہی کا ہاتھ تھا اور ایک آواز آئی جس کو سب نے شناخت کیا کہ رسُولؐ خدا ہی کی آواز تھی (یہ کہا کہ اَکَفَرْتَ بِالَّذِیْ خَلَقَکَ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ مِنْ نُّطْفَۃٍ ثُمَّ سَوّٰکَ رَجُلًا۔ کیا تُو نے اُس سے انکار کیا جس نے تجھ کو مٹی سے پھر نطفہ سے پیدا کیا پھر تجھ کو (صحیح و سالم) مرد بنایا۔ بروایت دیگر قبر اقدس سے ایک تختی برآمد ہوئی جس پر لکھا تھا اکفرت یا عمرؓ بالذی خلقک من تراب ثم من نطفۃ

حضرتؐ کے سامنے امت کے اعمال پیش کئے جاتے ہیں

سواك رجلا۔

نیز صفار وغیرہ نے حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ اُن حضرت نے فرمایا کہ تم لوگ رسُولِ خدا کو کیوں آزار پہنچاتے ہو۔ لوگوں نے کہا ہم کس طرح آنحضرتؐ کو آزار دیتے ہیں۔ حضرتؑ نے فرمایا شاید تم کو نہیں معلوم کہ تمہارے اعمال حضرتؐ کے سامنے پیش کئے جاتے ہیں۔ جب تمہارا کوئی گناہ آنحضرتؐ دیکھتے ہیں تو رنجیدہ ہوتے ہیں۔

کلینی اور صفار اور دُوسرے لوگوں نے بسند ہائے معتبر حضرت صادقؑ سے روایت کی ہے کہ شب جمعہ جناب رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی رُوح اور پیغمبرانِ گزشتہ کی روحوں اور گزشتہ اوصیا کی رُوحوں کو اور امام زمانہ کی رُوح کو اجازت دی جاتی ہے اور یہ رُوحیں عرش پر لے جائی جاتی ہیں اور وُہ سات مرتبہ عرش کا طواف کرتی ہیں اور عرش کے ہر قائمہ پر دُو دُو رکعت نماز پڑھتی ہیں۔ جب صبح ہوتی ہے تو اُن کا علم بہت زیادہ بڑھ جاتا ہے۔ اور دُوسری معتبر روایت میں وارد ہوا ہے کہ جب حق تعالےٰ چاہتا ہے کہ حلال و حرام کے سوا امام زمانہ پر علم تازہ کا اضافہ فرمائے تو اُس علم کو ایک ملک کے ذریعہ رسُولؐ خدا پر نازل فرماتا ہے۔ پھر حضرتؐ اُس کو امیر المومنین کے پاس بھیجتے ہیں امیر المومنین اُس کو حسنؑ کے پاس بھیجتے ہیں پھر اسی طرح ہر امام اپنے بعد کے امام کے پاس بھیجتا ہے اور امام زمانہؑ تک منتہی ہوتا ہے۔ حمیری اور صفار نے بسندِ معتبر روایت کی ہے کہ امام رضا علیہ السلام نے فرمایا کہ مَیں نے کل حضرت رسُول خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو اسی مقام پر دیکھا اور حضورؐ سے بغلگیر ہوا۔

مؤلف فرماتے ہیں کہ ان احادیث کے معانی و مطالب کی تحقیق کتاب بحار الانوار میں بیان ہو چکی ہے اور انشاء اللہ ان حدیثوں کے بعض رموز و دقائق کتاب امامت میں واضح کیئے جائیں گے۔ اور شیعوں کے لیئے جو مطیع و منقاد ہیں اسیقدر کافی ہے کہ مجملاً ان خبروں پر ایمان لائیں اور اس کا حقیقی علم اُنہی پر چھوڑ دیں، اور شکوک و شبہات اپنے نفس میں نہ آنے دیں کیونکہ شبہاتِ شیطانی اور وساوسِ نفسانی میں کفر و الحاد کا خطرہ ہوتا ہے خاص کر اُن لوگوں کے لیئے جو ان کو حل کرنے کی صلاحیت نہیں رکھتے۔ اور مَیں اسی جگہ اس کتاب کو ختم کرتا ہوں اور برادرانِ ایمانی سے التماس کرتا ہوں کہ لفظ و معنی کی غلطی پر مجھ سے مؤاخذہ نہ فرمائیں اور اس عصیان کے طوفان میں غرق بندہ کو خداوند کریم کی رحمت اور مغفرت کی دُعا سے محروم نہ رکھیں اور اس بے بضاعت کے حق کو فراموش نہ کریں۔ کیونکہ مشاغل کی کثرت اور حالات کی ناسازگاری اور ملامت کرنے والوں کی زیادتی اور حق شناسوں کی کمی کے باوجود اہلبیتؑ رسالت کے ارشادات جو مدتوں سے لوگوں کی بے التفاتی سبب متروک و پوشیدہ تھے شیعوں کے لیئے میں نے جمع کیا اور ترتیب دیا اور ان لوگوں کے لیئے عربی زبان سے واقف نہ تھے ترجمہ کیا تاکہ پیشوایانِ دین اور مقربانِ بارگاہِ ربّ العالمین کے اخلاق و اطوار اور علوم و اسرار پر مطلع ہوں۔ اور مَیں خداوند عالم سے اجر کا طالب ہوں اور حق نہ پہچاننے والوں کی ملامت کی پروا نہیں رکھتا۔ اور خدا ہی میرے لیئے کافی ہے اور وُہ بہترین کفالت کرنے والا ہے۔ اور یہ کتاب ۲۵ ذی الحجہ ۱۰۸۷ھ میں تمام ہوئی۔ فَالْحَمْدُ لِلّٰہِ اَوَّلاً وَّاٰخِراً وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ

سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَ اَهْلِبَیْتِهِ الْمَعْصُوْمِیْنَ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاهِرِیْنَ ۔

الحمدللہ والمنتہ کہ آج بتاریخ ۶ جمادی الثانی ۱۳۸۶ھ مطابق ۲۲ ستمبر ۱۹۶۶ء بروز جمعرات اس کتاب "حیات القلوب" جلد دوم مؤلفہ علامہ سید محمد تقی صاحب علیہ الرحمہ مجلسی کا اردو ترجمہ خدا کی اعانت و توفیق سے پایۂ تکمیل کو پہنچا۔ خدا سے دعا ہے کہ وہ اس دینی خدمت کو میری نجات و بلندیٔ درجاتِ اخروی کا سبب قرار دے؛ اور مومنین کو اس کے مطالعہ سے مستفیض و مستفید ہونے کی توفیق کرامت فرمائے۔ آمین

عاصی سید بشارت حسین کامل مرزاپوری ابن سید محمد حسین
غفراللہ ذنوبھما
سادات کالونی ڈرگ روڈ کراچی

---

# امامیہ کتب خانہ لاہور کے چند انمول موتی

**نہج البلاغہ** } از علامہ مفتی جعفر حسین صاحب قبلہ مجتہد العصر۔ اس عظیم الشان کتاب کے کئی اردو ترجمے اور شرحیں معرضِ تحریر میں آئیں اور اس کے انمول موتیوں کو اردو کے سانچے میں ڈھالنے کی کوشش کی گئی۔ مگر اصل کی خصوصیات ترجموں میں نہ آسکیں اور ارباب ذوق کی تشنگی بڑھتی ہی گئی۔ الحمد للہ کہ علامہ مفتی جعفر حسین صاحب قبلہ نے اس طرف توجہ فرمائی اور شارحانہ حواشی کے ساتھ اس کا ایک واضح و سلیس ترجمہ فرمایا۔ جو صحت و سلاست اور حلِ نکات اور تشریحِ مطالب کے لحاظ سے تمام تراجم و شروح میں ایک امتیازی حیثیت رکھتا ہے۔ اس کتاب کا مقصد حضرت سید العلماء مولانا سید علی نقی النقوی صاحب قبلہ دام ظلہٗ نے تحریر فرمایا ہے جو ان کی تحقیقی و تدقیقی کاوشوں کا نتیجہ اور علمی دنیا میں بیش بہا اضافہ ہے۔ اہل علم اور نہج البلاغہ کے حقائق پرور ایمان افروز مطالب سے ذوق و شوق رکھنے والے آج ہی آرڈر بھیج کر طلب فرمائیں ورنہ اگلے ایڈیشن کا انتظار کرنا پڑے گا۔ سائز ۱۰×۲/۷ صفحات ۹۵۰ کاغذ لکھائی چھپائی عمدہ۔ ہدیہ مجلد ولائتی ڈائیدار سنہری

**صحیفۂ کاملہ** } از علامہ مفتی جعفر حسین صاحب قبلہ مجتہد العصر۔ یہ سید الساجدین حضرت امام زین العابدین علی بن الحسین علیہما السلام کی ادعیہ کا بیش بہا مجموعہ ہے۔ یہ عظیم ترین کتاب اہل فکر کی غفلت سے ایک مخفی خزانہ کی حیثیت سے گھروں اور کتب خانوں میں موجود ہے جسے صرف حاجت طلب کرنے اور توبہ و استغفار کے لیئے دعاؤں کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ اور حقائق و معارف کی نظر سے بہت کم دیکھا گیا ہے حالانکہ علمِ نبوت کے وارث اور دینِ قیم کے محافظ نے ان دعاؤں کے پردہ میں دینی حقائق اور اسلام کے زندۂ جاوید تعلیمات پیش کیئے ہیں۔ چنانچہ کچھ عرصہ پیشتر مرکزِ علم و ادب مصر کے بلند پایہ علماء و مفکرین نے اس کے علمی و ادبی اور دینی و اخلاقی پہلو پر نظر کرتے ہوئے اس پر مبسوط مقالے لکھے اور دنیا کو اس کے حقائق پرور مضامین کی طرف متوجہ کرتے ہوئے دعوتِ فکر و عمل دی۔ لیکن موجودہ تراجم سے اربابِ ذوق کی تشنگی دور نہ ہو سکتی تھی۔ اس لیئے ضرورت تھی کہ اردو داں طبقہ کے لیئے ضروری تشریحات کے ساتھ اس کا ایک صحیح اور معیاری ترجمہ پیش کیا جاتا۔ اس ضرورت کے پیشِ نظر علامہ مفتی جعفر حسین صاحب قبلہ مدظلہٗ نے اس کا ترجمہ اور عصر حاضر کے تقاضوں کو ملحوظ رکھتے ہوئے اس پر حواشی تحریر کیئے ہیں جس سے صحیفہ کی عظمت اور اقوال و افادات آل محمدؐ کی اہمیت کا بخوبی اندازہ ہو سکتا ہے۔ سائز ۱۰×۲/۷ کاغذ لکھائی چھپائی عمدہ۔ ہدیہ مجلد

**نور المشرقین من حیاۃ الصادقین** } مصنفہ آغا محمد سلطان مرزا۔ ایم۔ اے۔ ایل۔ ایل۔ بی۔ ڈسٹرکٹ و سیشن جج ریٹائرڈ۔ سوانح حیات حضرت امام محمد باقر علیہ السلام و حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کی تمام زندگی از پیدائش تا شہادت کے حالات

مکمل و مفصل درج ہیں۔ مدت سے ختم تھی۔ مومنین کے بیحد اصرار پر شائع کی گئی ہے۔ اس کی بہت کم جلدیں ہوئی ہیں۔ لہذا اگر فوراً ہی آرڈر روانہ کیا گیا تو پھر انتظار کی مدت بہت طویل ہو جائے گی۔ حجم ۱۰۴۶ صفحات سائز ۲۰×۱۰ لکھائی چھپائی کاغذ عمدہ۔ ٹائٹیل نہایت ہی خوبصورت و خوشنما ڈسٹکور۔ قیمت:۔

قسم اوّل سفید کاغذ مجلد　　　قسم دوم اخباری کاغذ مجلد

**سیرت فاطمۃ الزہرا علیہا السلام** } مؤلفہ آغا محمد سلطان مرزا دہلوی۔ ایم۔ اے۔ ایل۔ ایل۔ بی۔ ڈسٹرکٹ و سیشن جج ریٹائرڈ۔ کتاب مندرجہ بالا کا چوتھا ایڈیشن بعد نظر ثانی مؤلف ممدوح اور اضافہ جات کے شائع ہو گئی ہے۔ یہ کتاب اتنی مقبول ہو چکی ہے کہ قوم میں اس کے خاص تعارف کی ضرورت نہیں اس زمانہ کی طرز رہائش کا بیان، اثبات اسلام حضرت ابو طالب۔ تنقید و جرح اموی روایت کی حضرت علیؑ نے دوران حیات جناب فاطمہؑ ابو جہل کی لڑکی سے نکاح کا ارادہ کیا۔ تاریخی و قانونی نقطہ نظر سے مقدمہ فدک پر بحث؛ حضرت فاطمہؑ اور حضرت امام حسنؑ کے خطبات؛ حضرت زینبؑ، حضرت ام کلثوم، حضرت فاطمہؑ بنت الحسین کے خطبات و مراثی جو سفر کربلا، دمشق، کوفہ اور دربار ابن یزید میں اور مراجعت بہ مدینہ کے وقت بیان فرمائے۔ سکینہ بنت الحسین کی مفروضہ محفل آرائیوں کی تردید، مسلمانوں کی ازدواجی خرابیوں کا بیان۔ بے پردگی کی برائیاں اور فاطمہ کی زندگی سے جو سبق حاصل ہوتے ہیں اُن کا تذکرہ۔ یہ اس کتاب کی چند خصوصیات ہیں۔ کتابت و طباعت عمدہ۔ سرورق دیدہ زیب فوراً آرڈر بھیج کر طلب فرمائیں۔ قیمت مجلد عمدہ ڈسٹکور رنگین

**فلسفۂ اسلام حصۂ اوّل** } تالیف از آغا محمد سلطان مرزا۔ ایم۔ اے، ایل، ایل، بی، ڈسٹرکٹ و سیشن جج ریٹائرڈ۔ اس میں (۱) ادیان عالم فلسفۂ یونان و ایران و ہندوستان و مصر اور حالات و معاشرہ و تہذیب اقوام ماضی مثلاً اہل بابل۔ اشوریا۔ فینیقیا۔ مصر و جزیرہ قریطہ چین وغیرہم کو وضاحت سے بیان کر کے ان کا مقابلہ فقہ و فلسفۂ اسلام سے کیا گیا ہے جس سے احقیت و افضلیت اسلام عیاں ہے (۲) ارشادات قرآن و تعلیمات ائمہ علیہم السلام کو موزوں مقامات پر شرح و بسط کے ساتھ بیان کیا گیا ہے (۳) دہریت کے نظریات و معتقدات کی تردید باحسن دلائل کی گئی ہے (۴) آیات فطرت سے فاطر ارض و سماوات کی طرف دلالت کی گئی ہے اور اس ضمن میں علم اجرام فلکی و علم طبیعیات و تقلیب معدنیات و اختلاف خلقت کو دلچسپ پیرایہ میں بیان کیا گیا ہے اور سائنس کی لاعلمی کو ہر مناسب موقع پر عیاں کیا گیا ہے۔ لکھائی چھپائی سرورق عمدہ۔ قیمت قسم دوم رف کاغذ مجلد　روپے۔ قیمت قسم اول سفید کاغذ مجلد　روپے

**فلسفۂ اسلام حصۂ دوم و سوم** } مصنفہ آغا محمد سلطان مرزا۔ ایم۔ اے۔ ایل۔ ایل۔ بی۔ ڈسٹرکٹ و سیشن جج ریٹائرڈ۔ یہ علوم اسلامیہ کا خزانہ ہے۔ تحقیقات کے وُہ موتی برسائے ہیں کہ ہر پڑھنے والے پر دین اسلام کی اصلیت اور حقیقت روز روشن کی طرح عیاں ہو جاتی ہے۔ اور اس میں صحیح شریعت اسلامیہ کے فلسفہ پر نہایت مفصل بحث کی گئی ہے اور جناب

امیرالمومنین علیہ السلام کے کلام پر اس کا زیادہ تر انحصار ہے۔ جناب امیرالمومنینؑ کے حکمت و فلسفہ کی قدر اس کے مطالعہ سے ظاہر ہوتی ہے۔ الفاظ کی محدود قوت اس کو واضح نہیں کر سکتی۔ کاغذ و طباعت نہایت عمدہ۔ قیمت قسم اول سفید کاغذ مجلد قسم دوم اخباری کاغذ مجلد

**ذائقۂ ماتم المعروف بہ چہل مجلس شبیرؑ** مصنفہ ذاکر آلِ عبا مداح سید الشہدا سید وزیر حسین صاحب رضوی المشہدی۔ یہ نظم و نثر کی مشہور و معروف کتاب نہایت ہی نفیس ہے۔ احوال اہلبیتؑ سے بہرہ مند ہونے کے لیئے تاثیر کامل رکھتی ہے یکم محرم سے لے کر چہلم تک کی سلسلہ وار مجالس درج ہیں۔ ٹائیٹل نہایت ہی خوبصورت و خوشنما ڈسٹکور۔ قیمت قسم اول سفید کاغذ مجلد

**وسائل الشفاعۃ** مصنفہ مرتبہ عالیجناب مستطاب مولانا سید محمد ابو جعفر صاحب قبلہ نقوی امروہوی۔ یہ کتاب پہلی بار ہندوستان میں شائع ہوئی تھی اور پاکستان میں بالکل نایاب تھی مومنین کے بیحد اصرار پر اب اس کو شائع کیا گیا ہے۔ اس میں چوبیس مجالس درج ہیں جن کی تفصیل یہ ہے وفات حضرت رسالتمآبؐ، وفات جناب فاطمۃ الزہراؑ، شہادت حضرت علیؑ مرتضیٰ، شہادت حضرت امام حسنؑ، تبلیغی مضامین و شہادت حبیب ابن مظاہر، امام حسینؑ کا مدینہ سے سفر، شہادت حضرت مسلمؑ، شہادت فرزندان حضرت مسلمؑ، ورودِ کربلا اور حالات شبِ عاشور، کربلا کے دولہا وہب ابن عبداللہ کلبی کی شہادت، شہادت فرزندانِ زینبؑ، شہادت شہزادہ قاسمؑ، شہادت حضرت علی اکبرؑ، شہادت حضرت عباسؑ، شہادت حضرت علی اصغرؑ، رخصتِ آخری مظلومِ کربلا، شہادت حضرت امام حسینؑ، شام غریباں، حالات شبِ یازدہم محرم، اسیری اہلِ حرم، چہلم شہدائے کربلا، اہلبیتؑ کا دربار یزید میں داخلہ، وفات جناب سکینہؑ، زندان شام اہل حرم کی رہائی اور مدینہ میں واپسی تک جملہ مجالس (حالات شہادت وغیرہ) درج کی گئی ہیں۔ انداز بیان نظم و نثر میں نہایت اعلےٰ زبان آسان اور عام فہم زنانہ اور مردانہ مجالس کے لیئے موزوں۔ ہر مجلس کے بعد اس کی مناسبت سے ایک نوحہ درج ہے۔ کتاب کے شروع میں دعا ختم مجلس و زیارت امام حسینؑ زیارات جملہ انصار و معصومین زیارت جناب امام رضاؑ، زیارت حضرت صاحب العصرؑ تحریر کر کے کتاب کو چار چاند لگا دیئے ہیں۔ سائز بڑا لکھائی چھپائی عمدہ۔ سرورق خوشنما۔ قیمت مجلد

**نماز امامیہ باترجمہ عکسی باتصویر مع اصول دین و خطبات عیدین وغیرہ** مطابق فتوٰی و احتیاط آیۃ اللہ علامہ السید محسن الحکیم طباطبائی قبلہ مجتہد اعظم نجف اشرف (عراق) مرتبہ عالیجناب تقدس مآب مولانا السید منظور حسین صاحب نقوی مدظلہ۔ اس میں صاف اور سادہ عام فہم اردو میں اصولِ دین با دلائل اور مقدمات نماز۔ نجاست، غسل طہارت، وضو، فروعات دینی طریق تیمم، نماز، نقشہ اوقات نماز، مقدمات نماز، واجبات نماز غیر رکنی، واجبات نماز رکنی، مبطلات نماز، سہویات، نقشہ شکیات نماز، طریق نماز جماعت، نماز جمعہ، خطبات جمعہ، نماز عیدین، دعائے قنوت عیدین، خطبات عید الفطر، خطبات عید الضحےٰ، تکبیرات عیدین، زکوٰۃ فطرہ، قربانی عید الضحےٰ، نماز آیات، نماز نذر و عہد،

نماز قسم، نماز طواف، نماز اجارہ، نماز قضائے والدین، نماز سفر، نماز احتیاط، نماز قضا، غسل میت، ترکیب کفن
نماز میت، تلقین میت، نقشہ ولادت و وفات حضرات چہاردہ معصومین علیہم السلام، چاند دیکھنے کے وقت کے
نقوش، حالات ایام ہفتہ، نحس اصغر تاریخیں، قمر در عقرب، استخارے کا طریقہ۔ غرضیکہ اس رسالہ نماز امامیہ با ترجمہ
عکسی کے ہوتے ہوئے تحفۃ العوام کی ضرورت نہیں رہتی۔ باتصویر ہے جس میں آٹھ شکلیں ترکیب وضو کی
آٹھ شکلیں مردوں کی نماز کی اور آٹھ شکلیں عورتوں کی نماز کی دکھائی گئی ہیں۔ زبان نہایت ہی سلیس اور
آسان سائز ۴¾ × ۷، حجم معہ تصاویر ۱۲۴ صفحات۔ لکھائی چھپائی عمدہ ہر ورق چھ رنگ کا باوجود ان تمام
خوبیوں کے ہدیہ صرف

**مفاتیح الجنان اردو** نیا ایڈیشن } جس میں سال بھر کے اعمال بارہ امام چہاردہ معصومین اور ان کی اولاد اور اصحاب خاص کی زیارتیں۔ تمام
مساجد کے آداب و اعمال تمام مشہور دعائیں۔ ہر بلا و درد کے لیے تعویذات اس کتاب میں موجود ہیں
اور دیگر ضروری ملحقات جمعہ اور اس کے خطبے اور نقشہ زیارت کا بھی اس میں اضافہ کیا گیا ہے۔ لاکھوں
کی تعداد میں یہ کتاب ایران و عراق میں طبع ہو کر فروخت ہو چکی ہے۔ اس کی موجودگی میں اعمال کی
کسی اور کتاب کی ضرورت باقی نہیں رہتی۔ زائرین مقامات مقدسہ اس کتاب کو اپنے ہمراہ ضرور رکھیں
تاکہ وہ ہر جگہ کی زیارات اور اعمال آسانی کے ساتھ ادا کر کے خداموں کے ہتھکنڈوں سے محفوظ رہیں۔
کتاب کی قیمت لاگت کے قریب قریب ہے۔ نفع سے زیادہ خدمت دین مقصود ہے۔ سائز ۷½ × ۱۰
صفحات ۶۴۰ کاغذ اخباری لکھائی چھپائی عمدہ۔ قیمت مجلد

**مجالس الاطفال فی مصائب الآل** } مصنفہ حافظ السید امام علی الحیدری۔ اس میں (۲۲) مجالس درج ہیں جن کی تفصیل مندرجہ ذیل ہے:۔ مجالس در حال شہزادہ علی اصغرؑ، حضرت عون و محمدؑ، پسران حضرت مسلمؑ، حضرت سکینہؑ، شہادت امام حسینؑ و تاراجی خیام،
پسران حضرت مسلمؑ، شہادت امام حسینؑ، حضرت فاطمہ صغراؑ و روانگی اہل حرم، حضرت عباسؑ، شہزادہ علی اکبرؑ،
شہادت حضرت قاسمؑ، فضیلت مجلس عزا و اسیری اہل حرم، فضیلت مجلس عزا و قاصد حضرت فاطمہ صغراؑ،
معجزہ سر حسینؑ و ہند کا داخل ہونا قید خانہ میں۔ وفات جناب فاطمہ زہرا علیہا السلام، حضرت علیؑ ابن
ابی طالب، حضرت زینبؑ، جملہ مجالس و حالات شہادت وغیرہ درج کی گئی ہیں۔ زبان بالکل سلیس
اور عام فہم۔ باوجود کاغذ کی گرانی کے ہدیہ

**تنویر کعبہ** } اس میں خانہ کعبہ کی تعمیر کا مشرح بیان۔ حج کے اعمال کی مسلسل توضیح جس میں شہزادہ علی اکبرؑ کا پُرخلوص مرثیہ اس طرح ختم کیا گیا ہے جو اس کتاب کی روح کی حیثیت رکھتا
ہے۔ قیمت

**ملنے کا پتہ امامیہ کتب خانہ مغل حویلی موچی دروازہ حلقہ نمبر ۷ لاہور ۸**

باسمہ سبحانہ

علامہ مجلسی علیہ الرحمہ کی مشہور کتاب کا نہایت سلیس اور عام فہم اُردو ترجمہ

# حیات القلوب جلد اوّل

مترجمہ مولوی سیّد بشارت حسین صاحب کامل مرزا پوری

جس میں حضرت آدمؑ سے سرورِ کائناتؐ سے پہلے کے تمام انبیاء مرسلین اور اُنکے اوصیاء کے حالات یعنی حضرت آدمؑ و حوا۔ حضرت ادریسؑ۔ حضرت نوحؑ۔ حضرت ہودؑ۔ حضرت صالحؑ۔ حضرت ابراہیمؑ۔ حضرت لوطؑ۔ حضرت ذوالقرنینؑ۔ حضرت یعقوبؑ۔ حضرت یوسفؑ۔ حضرت ایوبؑ۔ حضرت شعیبؑ۔ حضرت موسیٰؑ و ہارونؑ۔ حضرت قارون۔ حضرت خضر۔ حضرت یوشعؑ بن نون۔ حضرت حزقیلؑ۔ اسمٰعیل بن حزقیل۔ حضرت الیاسؑ۔ یسعؑ اور الیاؑ۔ حضرت ذوالکفلؑ۔ حضرت لقمانؑ۔ حضرت اسمٰعیلؑ اور طالوت و جالوت۔ حضرت داؤدؑ۔ اصحاب سبت۔ حضرت سلیمانؑ۔ قوم سبا اور رابل ثرثار۔ حنظلہ اور اصحاب رس۔ حضرت شعیاؑ۔ حضرت حیقوقؑ۔ حضرت زکریاؑ و حضرت یحییٰؑ۔ حضرت دختر عمران مادرِ حضرت عیسیٰؑ۔ حضرت عیسیٰؑ ابن مریمؑ۔ ارمیا۔ دانیال اور عزیر۔ بُخت نصر۔ حضرت دانیالؑ۔ حضرت یونسؑ بن متی۔ اصحاب کہف۔ اصحاب اخدود۔ حضرت جرجیس۔ حضرت خالد بن سنان۔ ہاروت و ماروت وغیرہ وغیرہ ان کے زمانہ کے بادشاہان جبار و فرمانروایان نیک کردار اور خدا کے فرمانبردار اور خواہشات نفسانی کے بندوں کے نہایت عبرت انگیز اور نصیحت آموز واقعات اور کثرت سے عجیب حکایتیں درج ہیں جو انسانی زندگی کو بہتر اور خوشگوار بنانے کی ضامن اور دُنیا و آخرت سنوارنے کی ذمہ دار ہیں۔

اتنی ضخیم کتاب کی اس قدر کم قیمت صرف اس لئے رکھی گئی ہے۔ کہ عام مومنین بآسانی خرید کر مستفید ہو سکیں۔ سائز $\frac{20 \times 26}{8}$ حجم ۹۳۶ صفحات۔ قیمت مجلد ولایتی ڈائی دار بمعہ سنہری حروف روپے علاوہ محصولڈاک ہے۔

ملنے کا پتہ

امامیہ کتب خانہ مغل حویلی حلقہ ۱۲ موچی دروازہ۔ لاہور